''اور ایک روایت کے الفاظ ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اور میں نے دنیا و آخرت کی ہر ایک شے کی حقیقت جان بھی لی اور دیکھ بھی لی۔'' اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

''اور حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے مروی الفاظ ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: پس مجھ سے جب بھی کسی چیز کے متعلق سوال کیا گیا تو میں نے اسے جان لیا۔ پس اس کے بعد کبھی ایسا نہیں ہوا کہ مجھ سے کسی شے کے متعلق سوال کیا گیا ہو اور میں اسے جانتا نہ ہوں۔''

اسے امام ابن ابی شیبہ اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے اور اس کی اسناد حسن ہیں اور رجال ثقات ہیں۔

**٣٩ / ٣٩۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَتَى وَجَبَتْ لَكَ النُّبُوَّةُ قَالَ: وَآدَمُ بَيْنَ الرُّوْحِ وَالْجَسَدِ.**

...... في معجم الصحابة، ٢/ ١٢٧، الرقم: ٥٩١، ٣/ ١٢٩، ١١٠٣، وابن خياط في الطبقات، ١/ ٥٩، ١٢٥، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ٩/ ١٤٢-١٤٣، الرقم: ١٢٣-١٢٤، وأبوالمحاسن في معتصر المختصر، ١/ ١٠، وفي الإكمال، ١/ ٤٢٨، الرقم: ٨٩٨، والديلمي في مسند الفردوس، ٣/ ٢٨٤، الرقم: ٤٨٤٥، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٢٦/ ٣٨٢، ٤٥/ ٤٨٨-٤٨٩، واللالكائي في اعتقاد أهل السنة، ٤/ ٧٥٣، الرقم: ١٤٠٣، والخطيب البغدادى في تاريخ بغداد، ٣/ ٧٠، الرقم: ١٠٣٢، ٥/ ٨٢، الرقم: ٢٤٧٢، ١٠/ ١٤٦، الرقم: ٥٢٩٢، والقزويني في التدوين في أخبار قزوين، ٢/ ٢٤٤، والعسقلانى في تهذيب التهذيب، ٥/ ١٤٧، الرقم: ٢٩٠، وفي الإصابة، ٦/ ٢٣٩، وفي تعجيل المنفعة، ١/ ٥٤٢، الرقم: ١٥١٨، وابن عبد البر في الاستيعاب، ٤/ ١٤٨٨، الرقم: ٢٥٨٢، والذهبي في سير أعلام النبلاء، ٧/ ٣٨٤، ١١/ ١١٠، وقال: هذا حديث صالح السند، والسيوطي في الخصائص الكبرى، ١/ ٧-٨، ١٨، وفي الحاوي للفتاوى، ٢/ ١٠٠، وابن كثير في البداية والنهاية، ٢/ ٣٠٧، ٣٢٠-٣٢١، والجرجانى في تاريخ جرجان، ١/ ٣٩٢، الرقم: ٦٥٣، والقسطلاني في المواهب اللدنية، ١/ ٦٠، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨/ ٢٢٣، وقال: رواه الطبراني والبزار، ونكره الألباني في سلسلة الأحاديث الصحيحة، ٤/ ٤٧١، الرقم: ١٨٥٦.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.
وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.
وَقَالَ الْهَيْثَمِيُّ: رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.

وفي رواية: عَنْ مَيْسَرَةَ الْفَجْرِ رضي الله عنه قَالَ: قُلْتُ لِرَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: مَتَى كُنْتَ نَبِيًّا؟ قَالَ: وَآدَمُ بَيْنَ الرُّوْحِ وَالْجَسَدِ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبُخَارِيُّ فِي الْكَبِيْرِ.
وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

وفي رواية: عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قِيْلَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَتَى كُتِبْتَ نَبِيًّا؟ قَالَ: وَآدَمُ بَيْنَ الرُّوْحِ وَالْجَسَدِ.

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.
إِسْنَادُهُ صَحِيْحٌ وَرِجَالُهُ كُلُّهُمْ ثِقَاتٌ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.
وَقَالَ الذَّهَبِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ صَالِحُ السَّنَدِ.

وفي رواية عنه: قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَتَى أُخِذَ مِيْثَاقُكَ؟ قَالَ: وَآدَمُ بَيْنَ الرُّوْحِ وَالْجَسَدِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

وفي رواية: عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ شَقِيْقٍ عَنْ رَجُلٍ، قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَتَى جُعِلْتَ نَبِيًّا؟ قَالَ: وَآدَمُ بَيْنَ الرُّوْحِ وَالْجَسَدِ.

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.

وفي رواية: عَنْ عُمَرَ رضي الله عنه قَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَتَى جُعِلْتَ نَبِيًّا؟ قَالَ: وَآدَمُ مُنْجَدِلٌ فِي الطِّيْنِ.

رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ كَمَا ذَكَرَ السُّيُوْطِيُّ وَابْنُ كَثِيْرٍ.

وفي رواية: عَنْ عَامِرٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَجُلٌ لِلنَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم: مَتَى

اسْتُنْبِئْتَ؟ فَقَالَ: وَآدَمُ بَيْنَ الرُّوْحِ وَالْجَسَدِ حِيْنَ أُخِذَ مِنِّي الْمِيْثَاقُ.
رَوَاهُ ابْنُ سَعْدٍ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ کے لئے نبوت کب واجب ہوئی؟ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (میں اس وقت بھی نبی تھا) جبکہ حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق ابھی روح اور جسم کے درمیانی مرحلہ میں تھی (یعنی روح اور جسم کا باہمی تعلق بھی ابھی قائم نہ ہوا تھا)۔‘‘

اسے امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے۔ نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے اور امام ہیثمی نے فرمایا کہ اسے امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال صحیح حدیث کے رجال ہیں۔

’’حضرت میسرہ فجر رضی اللہ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا: (یا رسول اللہ!) آپ کب نبوت سے سرفراز کیے گئے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (میں اس وقت بھی نبی تھا) جب حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق ابھی روح اور مٹی کے مرحلہ میں تھی۔‘‘

اسے امام حاکم، طبرانی اور بخاری نے التاریخ الکبیر میں روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے۔

’’حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا گیا: (یا رسول اللہ!) آپ کے لئے کب نبوت فرض کی گئی؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (میں اس وقت بھی نبی تھا جبکہ) حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق ابھی روح اور مٹی کے مرحلہ میں تھی۔‘‘

اسے امام احمد، طبرانی اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے الفاظ طبرانی کے ہیں نیز اس حدیث کی سند صحیح اور تمام کے تمام رجال ثقات اور صحیح حدیث کے رجال ہیں۔ امام ذہبی نے بھی فرمایا کہ یہ حدیث صالح السند ہے۔

’’اور ایک روایت میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ سے میثاق (یعنی وعدۂ نبوت) کب لیا گیا؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (میں اس وقت بھی نبی تھا) جبکہ حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق ابھی روح اور جسم کے درمیانی مرحلہ میں تھی۔‘‘ اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

’’اور ایک روایت میں حضرت عبداللہ بن شقیق رضی اللہ عنہ نے ایک صحابی سے روایت کی کہ انہوں نے بیان کیا کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ کب نبی بنائے گئے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: (میں اس وقت بھی نبی تھا) جبکہ حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق ابھی روح اور جسم کے درمیانی مرحلہ میں تھی۔‘‘

اسے امام احمد نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال صحیح حدیث کے رجال ہیں۔

’’ایک اور روایت میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ کو کب نبی بنایا گیا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: (میں اس وقت بھی نبی تھا) جب حضرت آدم علیہ السلام (کا جسم ابھی) مٹی میں گندھا ہوا تھا۔‘‘

امام سیوطی اور ابن کثیر نے فرمایا کہ اسے امام ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

’’اور ایک روایت میں حضرت عامر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک شخص نے حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں عرض کیا: (یا رسول اللہ!) آپ کب شرف نبوت سے سرفراز کیئے گئے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جب مجھ سے میثاقِ نبوت لیا گیا تھا اس وقت حضرت آدم علیہ السلام روح اور جسم کے درمیانی مرحلہ میں تھے۔‘‘ اسے امام ابن سعد نے روایت کیا ہے۔

**۴۰ / ۴۰۔ عَنِ الْمُطَّلِبِ بْنِ أَبِي وَدَاعَةَ رضی الله عنه قَالَ: جَاءَ الْعَبَّاسُ إِلَی رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَکَأَنَّهُ سَمِعَ شَيْئًا، فَقَامَ النَّبِيُّ ﷺ عَلَی الْمِنْبَرِ فَقَالَ: مَنْ أَنَا؟ قَالُوْا: أَنْتَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ عَلَيْکَ السَّلَامُ قَالَ: أَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ إِنَّ اللهَ خَلَقَ الْخَلْقَ فَجَعَلَنِي فِي خَيْرِهِمْ فِرْقَةً، ثُمَّ جَعَلَهُمْ فِرْقَتَيْنِ فَجَعَلَنِي فِي خَيْرِهِمْ فِرْقَةً، ثُمَّ جَعَلَهُمْ قَبَائِلَ فَجَعَلَنِي**

---

الحديث رقم ٤٠: أخرجه الترمذي فی السنن، کتاب: الدعوات عن رسول الله ﷺ، باب: (٩٩)، ٥ / ٥٤٣، الرقم: ٣٥٣٢، وفي کتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی فضل النبي ﷺ، ٥ / ٥٨٤، الرقم: ٣٦٠٧۔٣٦٠٨، وأحمد بن حنبل فی المسند ١ / ٢١٠، الرقم: ١٧٨٨، والبيهقی في دلائل النبوة، ١ / ١٤٩، والديلمی فی مسند الفردوس، ١ / ٤١، الرقم: ٩٥، والحسيني في البيان والتعريف، ١ / ١٧٨، الرقم: ٤٦٦، والهندی فی کنز العمال، ١١ / ٤١٥، الرقم: ٣١٩٥٠۔

فِي خَيْرِهِمْ قَبِيْلَةً، ثُمَّ جَعَلَهُمْ بُيُوْتًا فَجَعَلَنِي فِي خَيْرِهِمْ بَيْتًا وَخَيْرِهِمْ نَسَبًا.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت مطلب بن ابی وداعہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے وہ اس وقت (کافروں سے کچھ ناشائستہ کلمات) سنکر (غصہ کی حالت میں تھے' پس واقعہ پر مطلع ہوکر) حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منبر پر تشریف فرما ہوئے اور فرمایا: میں کون ہوں؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: آپ پر سلامتی ہو آپ رسولِ خدا ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں محمد بن عبد اللہ بن عبد المطلب ہوں۔ خدا نے مخلوق کو پیدا کیا تو مجھے بہترین خلق (یعنی انسانوں) میں پیدا کیا' پھر مخلوق کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا (یعنی عرب و عجم)' تو مجھے بہترین طبقہ (یعنی عرب) میں داخل کیا۔ پھر ان کے مختلف قبائل بنائے تو مجھے بہترین قبیلہ (یعنی قریش) میں داخل فرمایا' پھر ان کے گھرانے بنائے تو مجھے بہترین گھرانہ (یعنی بنو ہاشم) میں داخل کیا اور بہترین نسب والا بنایا، (اس لئے میں ذاتی شرف اور حسب و نسب کے لحاظ سے تمام مخلوق سے افضل ہوں)۔‘‘

اسے امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے، نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

---

الحديث رقم ٤١: أخرجه الترمذي فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: في فضل النبي صلى الله عليه وآله وسلم، ٥/٥٨٥، الرقم: ٣٦١١، والمباركفورى في تحفة الأحوذى، ٧/٩٢، والمناوي في فيض القدير، ٣/٤١.

الحديث رقم ٤٢: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: في آيات إثبات نبوة النبي صلى الله عليه وآله وسلم وما قد خصه الله عزوجل، ٥/ ٥٩٤، الرقم: ٣٦٢٨، والحاكم في المستدرك، ٢/٦٧٦، الرقم: ٤٢٣٧، والطبراني في المعجم الكبير، ١٢/١١٠، الرقم: ١٢٦٢٢، والبخاري في التاريخ الكبير، ٣/٣، الرقم: ٦، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ٩/٥٣٨، ٥٣٩، الرقم: ٥٢٧، والبيهقي في الاعتقاد، ١/٤٨.

۴۱ / ۴۱۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: أَنَا أَوَّلُ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الْأَرْضُ فَأُكْسَى حُلَّةً مِنْ حُلَلِ الْجَنَّةِ، ثُمَّ أَقُوْمُ عَنْ يَمِيْنِ الْعَرْشِ لَيْسَ أَحَدٌ مِنَ الْخَلَائِقِ يَقُوْمُ ذٰلِكَ الْمَقَامَ غَيْرِي. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: سب سے پہلا شخص میں ہوں جس کی زمین (یعنی قبر) شق ہو گی، پھر مجھے ہی جنت کے جوڑوں میں سے ایک جوڑا پہنایا جائے گا، پھر میں عرش کی دائیں جانب کھڑا ہوں گا، اس مقام پر مخلوقات میں سے میرے سوا کوئی نہیں کھڑا ہو گا۔‘‘

اسے امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

۴۲ / ۴۲۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: جَاءَ أَعْرَابِيٌّ إِلَى رَسُوْلِ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم فَقَالَ: بِمَ أَعْرِفُ أَنَّكَ نَبِيٌّ؟ قَالَ: إِنْ دَعَوْتُ هٰذَا الْعِذْقَ مِنْ هٰذِهِ النَّخْلَةِ، أَتَشْهَدُ أَنِّي رَسُوْلُ اللهِ؟ فَدَعَاهُ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم فَجَعَلَ يَنْزِلُ مِنَ النَّخْلَةِ حَتَّى سَقَطَ إِلَى النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم ثُمَّ قَالَ: ارْجِعْ. فَعَادَ، فَأَسْلَمَ الْأَعْرَابِيُّ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ وہ بیان کرتے ہیں کہ ایک

الحديث رقم ۴۳: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: في آيات إثبات نبوة النبي صلی الله عليه وآله وسلم وما قد خصه الله عزوجل، ۵ / ۵۹۲، الرقم: ۳۶۲۴، وأحمد بن حنبل في المسند، ۵ / ۱۰۵، الرقم: ۲۱۰۴۳، وأبو يعلی في المسند، ۱۳ / ۴۵۹، الرقم: ۷۴۶۹، والطيالسي في المسند، ۱ / ۱۰۶، الرقم: ۷۸۱، والطبراني في المعجم الكبير، ۲ / ۲۴۵، الرقم: ۲۰۲۸، والبيهقي في دلائل النبوة، ۲ / ۱۵۳، وابن حيان فی العظمة، ۵ / ۱۷۱۰۔

اعرابی حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا: مجھے کیسے علم ہوگا کہ آپ اللہ تعالیٰ کے نبی ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: اگر میں کھجور کے اس درخت پر لگے ہوئے اس کے گچھے کو بلاؤں تو کیا تو گواہی دے گا کہ میں اللہ تعالیٰ کا رسول ہوں؟ پھر آپ ﷺ نے اسے بلایا تو وہ درخت سے اترنے لگا یہاں تک کہ حضور نبی اکرم ﷺ کے قدموں میں آ گرا۔ پھر آپ ﷺ نے اسے فرمایا: واپس چلے جاؤ۔ تو وہ واپس چلا گیا۔ اس اعرابی نے (نباتات کی محبت واطاعتِ رسول کا یہ منظر) دیکھ کر اسلام قبول کر لیا۔''

اس حدیث کو امام ترمذی، حاکم اور طبرانی نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا ہے کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**٤٣ / ٤٣۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ بِمَكَّةَ حَجَرًا كَانَ يُسَلِّمُ عَلَيَّ لَيَالِيَ بُعِثْتُ إِنِّي لَأَعْرِفُهُ الْآنَ.**

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

''حضرت جابر بن سمرہ ﷺ سے روایت ہے وہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: مکّہ مکرمہ میں ایک پتھر ہے جو مجھے بعثت کی راتوں میں سلام کیا کرتا تھا۔ میں اسے اب بھی پہچانتا ہوں۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ

---

**الحديث رقم ٤٤: أخرجه النسائي فی السنن، کتاب: السهو، باب: الفضل في الصلاة على النبی ﷺ، ٤ / ٥٠، الرقم: ١٢٩٧، وفی السنن الکبری، ١ / ٣٨٥، الرقم: ١٢٢٠ / ١٠١٩٤، وفی عمل اليوم والليلة، ١ / ٢٩٦، الرقم: ٣٦٢، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٣ / ١٠٢، الرقم: ١٢٠١٧، والبخاري فی الأدب المفرد، ١ / ٢٢٤، الرقم: ٦٤٣، وابن أبی شيبة فی المصنف، ٢ / ٢٥٣، والرقم: ٨٧٠٣، والبيهقی فی شعب الإيمان، ٢ / ٢١٠، الرقم: ١٥٥٤، والحاکم فی المستدرک، ١ / ٧٣٥، الرقم: ٢٠١٨.**

**الحديث رقم ٤٥: أخرجه أبوداود فی السنن، کتاب: الديات، باب: فيمن سقى رجلاً سماً أو أطعمه فمات أيقاظ منه، ٤ / ١٧، الرقم: ٤٥١٠، والدارمی فی السنن، ١ / ٤٦، الرقم: ٦٨، والبيهقی فی السنن الکبری، ٨ / ٤٦.**

حدیث حسن ہے۔

٤٤ / ٤٤۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلَاةً وَاحِدَةً، صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ عَشْرَ صَلَوَاتٍ، وَحُطَّتْ عَنْهُ عَشْرُ خَطِيْئَاتٍ، وَرُفِعَتْ لَهُ عَشْرُ دَرَجَاتٍ. رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

’’حضرت انس بن مالک ﷺ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے، اس کے دس گناہ معاف کیے جاتے ہیں اور اس کے لئے دس درجات بلند کیے جاتے ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے، اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

٤٥ / ٤٥۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما أَنَّ يَهُودِيَّةً مِنْ أَهْلِ خَيْبَرَ سَمَّتْ شَاةً مَصْلِيَّةً ثُمَّ أَهْدَتْهَا لِرَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَأَخَذَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ الذِّرَاعَ فَأَكَلَ مِنْهَا وَأَكَلَ رَهْطٌ مِنْ أَصْحَابِهِ مَعَهُ، ثُمَّ قَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ارْفَعُوْا أَيْدِيَكُمْ، وَأَرْسَلَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ إِلَى الْيَهُوْدِيَّةِ فَدَعَاهَا فَقَالَ لَهَا: أَسَمَمْتِ هَذِهِ الشَّاةَ؟ قَالَتِ الْيَهُوْدِيَّةُ: مَنْ أَخْبَرَكَ؟ قَالَ: أَخْبَرَتْنِي هَذِهِ فِي يَدِي لِلذِّرَاعِ. قَالَتْ: نَعَمْ. قَالَ: فَمَا أَرَدْتِ إِلَى ذَلِكَ؟ قَالَتْ: إِنْ كَانَ نَبِيًّا فَلَنْ يَضُرَّهُ وَإِنْ لَمْ يَكُنْ نَبِيًّا اسْتَرَحْنَا مِنْهُ، فَعَفَا عَنْهَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ وَلَمْ يُعَاقِبْهَا ...... الحديث.

رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَالدَّارِمِيُّ.

---

الحديث رقم ٤٦: أخرجه ابن ماجه فی السنن، كتاب: الجنائز، باب: ذكر وفاته ودفنه ﷺ، ١/ ٥٢٤، الرقم: ١٦٣٧، والمنذری فی الترغيب والترهيب، ٢/ ٣٢٨، الرقم: ٢٥٨٢۔

''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اہلِ خیبر میں سے ایک یہودی عورت نے بکری کے بھنے ہوئے گوشت میں زہر ملایا پھر وہ (زہر آلود گوشت) حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں بطورِ تحفہ پیش کر دیا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس گوشت سے ران لی اور اس سے کھانے لگے اور بعض صحابہ کرام بھی ساتھ ہی کھانے لگے۔ اچانک حضور نبی اکرم ﷺ نے ان سے فرمایا: اپنے ہاتھ روک لو اور آپ ﷺ نے اس عورت کی طرف ایک آدمی بھیج دیا جو اسے بلا کر لایا۔ آپ ﷺ نے اس سے پوچھا: کیا تم نے اس گوشت میں زہر ملایا ہے؟ یہودی عورت نے کہا: آپ کو کس نے بتایا ہے؟ فرمایا: مجھے اس دستی (بکری کی ران) نے بتایا ہے جو میرے ہاتھ میں ہے۔ عورت نے کہا: ہاں! آپ ﷺ نے فرمایا: تمہارا اس فعل سے کیا مقصد تھا؟ اس نے کہا: (میں نے سوچا) اگر آپ نبی ہیں تو زہر ہرگز آپ کو کوئی نقصان نہیں دے گا اور اگر نبی نہیں ہیں تو ہمیں آپ سے نجات مل جائے گی رسول اللہ ﷺ نے اسے معاف فرما دیا اور کوئی سزا نہیں دی۔'' اسے امام ابو داود اور دارمی نے روایت کیا ہے۔

**٤٦ / ٤٦۔ عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَكْثِرُوا الصَّلَاةَ عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَإِنَّهُ مَشْهُوْدٌ تَشْهَدُهُ الْمَلَائِكَةُ وَإِنَّ أَحَدًا لَنْ يُصَلِّيَ عَلَيَّ إِلَّا عُرِضَتْ عَلَيَّ صَلَاتُهُ حَتَّى يَفْرُغَ مِنْهَا قَالَ: قُلْتُ: وَبَعْدَ الْمَوْتِ؟ قَالَ: وَبَعْدَ الْمَوْتِ إِنَّ اللهَ حَرَّمَ عَلَى الْأَرْضِ أَنْ تَأْكُلَ أَجْسَادَ الْأَنْبِيَاءِ فَنَبِيُّ اللهِ حَيٌّ يُرْزَقُ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه بِإِسْنَادٍ صَحِيْحٍ.**

''حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جمعہ کے دن مجھ پر زیادہ سے زیادہ درود بھیجا کرو، یہ یوم مشہود (یعنی میری بارگاہ میں فرشتوں کی خصوصی حاضری کا دن) ہے، اس دن فرشتے (خصوصی طور پر کثرت سے میری بارگاہ میں) حاضر ہوتے ہیں، کوئی شخص جب بھی مجھ پر درود بھیجتا ہے اس کے فارغ ہونے تک اس کا درود مجھے پیش کر

**الحديث رقم ٤٧: أخرجه ابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر الشفاعة، ٢ / ١٤٤١، الرقم: ٤٣١١، وأحمد بن حنبل عن ابن عمر رضی الله عنهما في المسند، ٢ / ٧٥، الرقم: ٥٤٥٢، والبيهقي في الاعتقاد، ١ / ٢٠٢، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٣٧٨.**

دیا جاتا ہے۔ حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں نے عرض کیا: اور آپ کے وصال کے بعد (کیا ہوگا)؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہاں موت کے بعد بھی (یہی عمل جاری رہے گا) کیونکہ اللہ تعالیٰ نے زمین کے لیے انبیائے کرام علیہم السلام کے جسموں کا کھانا حرام کر دیا ہے۔ پس اللہ ﷻ کا نبی زندہ ہوتا ہے اور اسے رزق بھی دیا جاتا ہے۔‘‘

اسے امام ابن ماجہ نے صحیح سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔

**٤٧ / ٤٧۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: خُيِّرْتُ بَيْنَ الشَّفَاعَةِ وَبَيْنَ أَنْ يُّدْخَلَ نِصْفُ أُمَّتِي الْجَنَّةَ. فَاخْتَرْتُ الشَّفَاعَةَ لِأَنَّهَا أَعَمُّ وَأَكْفَى أَتَرَوْنَهَا لِلْمُتَّقِيْنَ؟ لَا. وَلَـكِنَّهَا لِلْمُذْنِبِيْنَ، الْخَطَّائِيْنَ الْمُتَلَوِّثِيْنَ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.**

’’حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مجھے یہ اختیار دیا گیا کہ خواہ میں قیامت کے روز شفاعت کروں یا میری آدھی اُمت کو (بلاحساب و کتاب) جنت میں داخل کر دیا جائے تو میں نے اس میں سے شفاعت کو اختیار کیا ہے کیونکہ وہ عام اور (پوری اُمت کے لئے) کافی ہوگی اور تم شائد یہ خیال کرو کہ وہ پرہیزگاروں کے لئے ہوگی؟ نہیں بلکہ وہ گناہگاروں، خطاکاروں اور برائیوں میں مبتلا ہونے والوں کے لئے ہوگی۔‘‘

اسے امام ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٤٨: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٦ / ١١٢، ١٥٠، الرقم: ٢٤٨٦٢، ٢٥٢١٠، وأبويعلى في المسند، ٨ / ١٢١، الرقم: ٤٦٦٠، وابن راهويه في المسند، ٣ / ٦١٧، الرقم: ١١٩٢، والطحاوي في شرح معاني الآثار، ٤ / ١٩٥، والبيهقي في دلائل النبوة، ٦ / ٣١، وابن عبد البر في التمهيد، ٦ / ٣١٤، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٣.

الحديث رقم ٤٩: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ١٥٨، الرقم: ١٢٦٣٥، والدارمى فى السنن، باب: (٤)، ما أكرم الله به نبيه من إيمان الشجر به والبهائم والجن، ١ / ٢٢، الرقم: ١٧، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ٩ / ٨١، الرقم: ٩١٨٩، وعبد بن حميد فى المسند، ١ / ٣٢٠، الرقم: ١٠٥٣، والمقدسى فى الأحاديث المختارة، ٥ / ٢٦٥، الرقم: ١٨٩٥، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ←

٤٨ / ٤٨۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: كَانَ لِآلِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ وَحْشٌ. فَإِذَا خَرَجَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ لَعِبَ وَاشْتَدَّ وَأَقْبَلَ وَأَدْبَرَ. فَإِذَا أَحَسَّ بِرَسُوْلِ اللهِ ﷺ قَدْ دَخَلَ، رَبَضَ فَلَمْ يَتَرَمْرَمْ، مَا دَامَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فِي الْبَيْتِ، كَرَاهِيَةَ أَنْ يُؤْذِيَهُ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْيَعْلَى.

''حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ کی آل (اہلِ بیت) کے لئے ایک بیل رکھا گیا۔ جب حضور نبی اکرم ﷺ باہر تشریف لاتے تو وہ کھیلتا کودتا اور (خوشی سے) جوش میں آجاتا اور (حالتِ وجد میں) کبھی آگے بڑھتا اور کبھی پیچھے آتا۔ اور جب وہ یہ محسوس کرتا کہ حضور نبی اکرم ﷺ اندر تشریف لے گئے ہیں تو پھر ساکت کھڑا ہو جاتا اور کوئی حرکت نہ کرتا جب تک کہ آپ ﷺ گھر میں موجود رہتے اس ڈر سے کہ کہیں آپ ﷺ کو تکلیف نہ ہو۔'' اس حدیث کو امام احمد اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

٤٩ / ٤٩۔ عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ أَهْلُ بَيْتٍ مِنَ الْأَنْصَارِ لَهُمْ جَمَلٌ يَسْنُوْنَ عَلَيْهِ، وَإِنَّ الْجَمَلَ اسْتُصْعِبَ عَلَيْهِمْ فَمَنَعَهُمْ ظَهْرَهُ، وَإِنَّ الْأَنْصَارَ جَاؤُوْا إِلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَقَالُوْا: إِنَّهُ كَانَ لَنَا جَمَلٌ نُسْنِي عَلَيْهِ وَإِنَّهُ اسْتُصْعِبَ عَلَيْنَا وَمَنَعَنَا ظَهْرَهُ، وَقَدْ عَطَشَ الزَّرْعُ وَالنَّخْلُ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ لِأَصْحَابِهِ: قُوْمُوْا فَقَامُوْا فَدَخَلَ الْحَائِطَ وَالْجَمَلُ فِي نَاحِيَةٍ، فَمَشَى النَّبِيُّ ﷺ نَحْوَهُ. فَقَالَتِ الْأَنْصَارُ: يَا نَبِيَّ اللهِ، إِنَّهُ قَدْ صَارَ مِثْلَ الْكَلْبِ، وَإِنَّا نَخَافُ عَلَيْكَ صَوْلَتَهُ، فَقَالَ: لَيْسَ عَلَيَّ مِنْهُ بَأْسٌ، فَلَمَّا نَظَرَ الْجَمَلُ إِلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ أَقْبَلَ نَحْوَهُ حَتَّى خَرَّ سَاجِدًا بَيْنَ يَدَيْهِ، فَأَخَذَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ بِنَاصِيَتِهِ أَذَلَّ مَا كَانَتْ قَطُّ

...... ٣/٣٥، الرقم: ٢٩٧٧، والحسينی فی البيان والتعريف، ٢/١٧١، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٩/٤، ٩، والمناوی فی فيض القدير، ٥/٣٢٩.

حَتَّى أَدْخَلَهُ فِي الْعَمَلِ، فَقَالَ لَهُ أَصْحَابُهُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، هَذِهِ بَهِيْمَةٌ لَا تَعْقِلُ تَسْجُدُ لَكَ وَنَحْنُ نَعْقِلُ فَنَحْنُ أَحَقُّ أَنْ نَسْجُدَ لَكَ؟ وفي رواية: قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، نَحْنُ أَحَقُّ بِالسُّجُوْدِ لَكَ مِنَ الْبَهَائِمِ. فَقَالَ: لَا يَصْلُحُ لِبَشَرٍ أَنْ يَسْجُدَ لِبَشَرٍ وَلَوْ صَلَحَ لِبَشَرٍ أَنْ يَسْجُدَ لِبَشَرٍ لَأَمَرْتُ الْمَرْأَةَ أَنْ تَسْجُدَ لِزَوْجِهَا مِنْ عِظَمِ حَقِّهِ عَلَيْهَا......الحديث.

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَنَحْوَهُ الدَّارِمِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ.

’’حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک انصاری گھرانے میں ایک اونٹ تھا جس پر وہ پانی بھرا کرتے تھے، وہ ان کے قابو میں نہ رہا اور انہیں اپنی پشت پر پانی لادنے سے روک دیا۔ انصار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: ہمارا ایک اونٹ تھا ہم اس سے کھیتی باڑی کے لئے پانی لانے کا کام لیتے تھے اور وہ ہمارے قابو میں نہیں رہا اور اب وہ خود سے کوئی کام نہیں لینے دیتا، ہمارے کھیت کھلیان اور باغ پانی کی قلت سے سوکھ گئے۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ کرام سے فرمایا: اٹھو پس وہ سارے اٹھ کھڑے ہوئے (اور اس انصاری کے گھر تشریف لے گئے)۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم احاطہ میں داخل ہوئے تو اونٹ ایک کونے میں تھا۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اونٹ کی طرف چل پڑے تو انصار کہنے لگے: یا رسول اللہ! یہ اونٹ کتے کی طرح باؤلا ہو چکا ہے اور ہمیں اس کی طرف سے آپ پر حملے کا خطرہ ہے۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مجھے اس سے کوئی نقصان نہیں ہو گا۔ اونٹ نے جیسے ہی حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف بڑھا یہاں تک (قریب آ کر) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے سجدے میں گر پڑا۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسے پیشانی سے پکڑا اور حسب سابق دوبارہ کام پر لگا دیا۔ یہ دیکھ کر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے صحابہ کرام نے عرض کیا: یا رسول اللہ! یہ تو بے عقل جانور ہوتے ہوئے بھی آپ کو سجدہ کر رہا ہے اور ہم تو عقلمند ہیں اس

الحديث رقم ٥٠: أخرجه الدارمي فی السنن، باب: (٨) ما أعطي النبي صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من الفضل، ١/٤٠، الرقم: ٤٩، والطبراني فی المعجم الأوسط، ١/٦١، الرقم: ١٧٠، والبيهقي فی كتاب الاعتقاد، ١/١٩٢، والهيثمي فی مجمع الزوائد، ٨/٢٥٤، والذهبي فی سير أعلام النبلاء، ١٠/٢٢٣، والمناوي فی فيض القدير، ٣/٤٣.

سے زیادہ حقدار ہیں کہ آپ کو سجدہ کریں اور ایک روایت میں ہے کہ عرض کیا: یا رسول اللہ! ہم جانوروں سے زیادہ آپ کو سجدہ کرنے کے حقدار ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: کسی فردِ بشر کے لئے جائز نہیں کہ وہ کسی بشر کو سجدہ کرے اور اگر کسی بشر کا بشر کو سجدہ کرنا جائز ہوتا تو میں بیوی کو حکم دیتا کہ وہ اپنے شوہر کو اس کی قدر و منزلت کی وجہ سے سجدہ کرے۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد، اسی طرح دارمی اور طبرانی نے اِسنادِ حسن کے ساتھ روایت کیا ہے۔

**۵۰ / ۵۰۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: أَنَا قَائِدُ الْمُرْسَلِيْنَ وَلَا فَخْرَ، وَأَنَا خَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ وَلَا فَخْرَ، وَأَنَا أَوَّلُ شَافِعٍ وَمُشَفَّعٍ وَلَا فَخْرَ.**

**رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میں رسولوں کا قائد ہوں اور یہ (مجھے اس پر) فخر نہیں اور میں خاتم النبیین ہوں اور (مجھے اس پر) کوئی فخر نہیں ہے۔ میں پہلا شفاعت کرنے والا ہوں اور میں ہی وہ پہلا (شخص) ہوں جس کی شفاعت قبول ہوگی ہے اور (مجھے اس پر) کوئی فخر نہیں ہے۔‘‘

اسے امام دارمی اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**۵۱ / ۵۱۔ عَنْ نَبِيْهِ بْنِ وَهَبٍ رضی الله عنه أَنَّ كَعْبًا دَخَلَ عَلَى عَائِشَةَ رضي الله عنها، فَذَكَرُوْا رَسُوْلَ اللهِ ﷺ فَقَالَ كَعْبٌ: مَا مِنْ يَوْمٍ يَطْلُعُ إِلَّا نَزَلَ سَبْعُوْنَ أَلْفًا مِنَ الْمَلَائِكَةِ حَتَّى يَحُفُّوْا بِقَبْرِ النَّبِيِّ ﷺ يَضْرِبُوْنَ بِأَجْنِحَتِهِمْ، وَيُصَلُّوْنَ عَلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، حَتَّى إِذَا أَمْسَوْا عَرَجُوْا**

---

**الحديث رقم ٥١:** أخرجه الدارمى فى السنن، (٥) باب: ما أكرم الله تعالى نبيه بعد موته، ١ / ٥٧، الرقم: ٩٤، والبيهقى فى شعب الإيمان، ٣ / ٤٩٢، الرقم: ٤١٧٠، وابن حيان فى العظمة، ٣ / ١٠١٨، الرقم: ٥٣٧، وأبو نعيم فى حلية الأولياء، ٥ / ٣٩٠، وابن كثير فى تفسير القرآن العظيم، فى قول الله تعالى: هو الذي يصلى عليكم وملائكته... الخ ٣ / ٥١٨.

**الحديث رقم ٥٢:** أخرجه الدارمى فى السنن باب: (٨) ما أعطِيَ النَّبِيُّ ﷺ من الفضل، ١ / ٤٢، الرقم: ٥٤، والمباركفورى فى تحفة الأحوذى، ٦ / ٣٢٣.

وَهَبَطَ مِثْلُهُمْ فَصَنَعُوْا مِثْلَ ذٰلِكَ، حَتَّى إِذَا انْشَقَّتْ عَنْهُ الْأَرْضُ خَرَجَ فِي سَبْعِيْنَ أَلْفًا مِنَ الْمَلَائِكَةِ يَزِفُّوْنَهُ. رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.

’’حضرت نبیہ بن وہب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت کعب احبار رضی اللہ عنہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے اور انہوں نے حضور نبی اکرم ﷺ کا ذکر کیا۔ حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے کہا: جب بھی دن نکلتا ہے ستر ہزار فرشتے اترتے ہیں اور وہ حضور نبی اکرم ﷺ کی قبرِ اقدس کو گھیر لیتے ہیں اور قبر اقدس پر اپنے پَر مارتے ہیں (یعنی اپنے پروں سے جھاڑو دیتے ہیں۔) اور حضور نبی اکرم ﷺ پر درود (وسلام) بھیجتے ہیں اور شام ہوتے ہی آسمانوں پر چلے جاتے ہیں اور اتنے ہی مزید اُترتے ہیں اور وہ بھی دن والے فرشتوں کی طرح کا عمل دہراتے ہیں۔ حتی کہ جب حضور نبی اکرم ﷺ کی قبر مبارک (روزِ قیامت) شق ہو گی تو آپ ﷺ ستر ہزار فرشتوں کے جھرمٹ میں (میدانِ حشر میں) تشریف لائیں گے۔‘‘

اسے امام دارمی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

۵۲ / ۵۲۔ عَنْ عَمْرِو بْنِ قَيْسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: نَحْنُ الْآخِرُوْنَ، وَنَحْنُ السَّابِقُوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ، وَإِنِّي قَائِلٌ قَوْلًا غَيْرَ فَخْرٍ: إِبْرَاهِيْمُ خَلِيْلُ اللهِ، وَمُوْسَى صَفِيُّ اللهِ، وَأَنَا حَبِيْبُ اللهِ، وَمَعِي لِوَاءُ الْحَمْدِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ، وَإِنَّ اللّٰهَ عزوجل وَعَدَنِي فِي أُمَّتِي، وَأَجَارَهُمْ مِنْ ثَلَاثٍ: لَا يَعُمُّهُمْ بِسَنَةٍ، وَلَا يَسْتَأْصِلُهُمْ عَدُوٌّ، وَلَا يَجْمَعُهُمْ عَلَى ضَلَالَةٍ.

---

الحديث رقم ٥٣: أخرجه عبد الرزاق في المصنف (الجزء المفقود من الجزء الأول من المصنف)، ١ / ٦٣، الرقم: ٦٣، والقسطلاني في المواهب اللدنية، ١ / ٧١، وقال: أخرجه عبد الرزاق بسنده، والزرقاني في شرح المواهب اللدنية، ١ / ٨٩-٩١، والعجلوني في كشف الخفاء، ١ / ٣١١، الرقم: ٨٢٧، وقال: رواه عبد الرزاق بسنده عن جابر بن عبد الله رضي الله عنهما والعيدروسي في تاريخ النور السافر، ١ / ٨، وقال: رواه عبد الرزاق بسنده، والحلبي في السيرة، ١ / ٥٠، والتهانوي في نشر الطيب، ١ / ١٣.

رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ.

''حضرت عمرو بن قیس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہم آخر میں آنے والے اور قیامت کے دن سب سے سبقت لے جانے والے ہیں۔ میں بغیر کسی فخر کے یہ بات کہتا ہوں کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام خلیل اللہ ہیں اور حضرت موسیٰ علیہ السلام صفی اللہ ہیں اور میں حبیب اللہ ہوں۔ قیامت کے دن حمد کا جھنڈا میرے ہاتھ میں ہوگا۔ اللہ تعالیٰ نے مجھ سے میری امت کے متعلق وعدہ کر رکھا ہے اور تین باتوں سے اسے (امت کو) بچایا ہے۔ ایسا قحط ان پر نہیں آئے گا جو پوری امت کا احاطہ کر لے اور کوئی دشمن اسے جڑ سے نہیں اکھاڑ سکے گا اور (اللہ تعالیٰ) انہیں گمراہی پر جمع نہیں فرمائے گا۔'' اسے امام دارمی نے روایت کیا ہے۔

٥٣ / ٥٣۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ بِأَبِي أَنْتَ وَأُمِّي، أَخْبِرْنِي عَنْ أَوَّلِ شَيءٍ خَلَقَهُ اللهُ تَعَالَى قَبْلَ الْأَشْيَاءِ؟ قَالَ: يَا جَابِرُ، إِنَّ اللهَ تَعَالَى قَدْ خَلَقَ قَبْلَ الْأَشْيَاءِ نُوْرَ نَبِيِّكَ مِنْ نُوْرِهِ، فَجَعَلَ ذَلِكَ النُّوْرَ يَدُوْرُ بِالْقُدْرَةِ حَيْثُ شَاءَ اللهُ تَعَالَى، وَلَمْ يَكُنْ فِي ذَلِكَ الْوَقْتِ لَوْحٌ وَلَا قَلَمٌ، وَلَا جَنَّةٌ وَلَا نَارٌ، وَلَا مَلَكٌ وَلَا سَمَاءٌ، وَلَا أَرْضٌ وَلَا شَمْسٌ وَلَا قَمَرٌ، وَلَا جِنِّيٌّ، وَلَا إِنْسِيٌّ، فَلَمَّا أَرَادَ اللهُ تَعَالَى أَنْ يَخْلُقَ الْخَلْقَ قَسَمَ ذَلِكَ النُّورَ أَرْبَعَةَ أَجْزَاءٍ: فَخَلَقَ مِنَ الْجُزْءِ الْأَوَّلِ الْقَلَمَ، وَمِنَ الثَّانِي: اللَّوْحَ وَمِنَ الثَّالِثِ: الْعَرْشَ، ثُمَّ قَسَمَ الْجُزْءَ الرَّابِعَ أَرْبَعَةَ أَجْزَاءٍ فَخَلَقَ مِنَ الْأَوَّلِ: حَمَلَةَ الْعَرْشِ، وَمِنَ الثَّانِي: الْكُرْسِيَّ وَمِنَ الثَّالِثِ: بَاقِيَ الْمَلَائِكَةِ، ثُمَّ قَسَمَ الْجُزْءَ الرَّابِعَ أَرْبَعَةَ أَجْزَاءٍ، فَخَلَقَ مِنَ الْأَوَّلِ: السَّمَوَاتِ، وَمِنَ الثَّانِي: الْأَرْضِيْنَ وَمِنَ الثَّالِثِ: اَلْجَنَّةَ وَالنَّارَ ...... الحديث. رَوَاهُ عَبْدُ الرَّزَّاقِ.

الحديث رقم ٥٤: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٥٩٥، الرقم: ٤٠٠٧، والديلمي في مسند الفردوس، ٢ / ١٧٧، الرقم: ٢٨٨٤، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٦٢ / ٢٧٢.

’’حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فرمایا کہ میں نے بارگاہِ رسالت مآب ﷺ میں عرض کیا: یا رسول اللہ! میرے ماں باپ آپ پر قربان! مجھے بتائیں کہ اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے کس چیز کو پیدا کیا؟ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے جابر! بے شک اللہ تعالیٰ نے تمام مخلوق (کو پیدا کرنے) سے پہلے تیرے نبی کا نور اپنے نور (کے فیض) سے پیدا فرمایا، یہ نور اللہ تعالیٰ کی مشیت سے جہاں اس نے چاہا سیر کرتا رہا۔ اس وقت نہ لوح تھی نہ قلم، نہ جنت تھی نہ دوزخ، نہ (کوئی) فرشتہ تھا نہ آسمان تھا نہ زمین، نہ سورج تھا نہ چاند، نہ جن تھے اور نہ انسان، جب اللہ تعالیٰ نے ارادہ فرمایا کہ مخلوق کو پیدا کرے تو اس نے اس نور کو چار حصوں میں تقسیم کر دیا۔ پہلے حصہ سے قلم بنایا، دوسرے حصہ سے لوح اور تیسرے حصہ سے عرش بنایا۔ پھر چوتھے حصہ کو (مزید) چار حصوں میں تقسیم کیا تو پہلے حصہ سے عرش اٹھانے والے فرشتے بنائے اور دوسرے حصہ سے کرسی اور تیسرے حصہ سے باقی فرشتے پیدا کئے۔ پھر چوتھے حصہ کو مزید چار حصوں میں تقسیم کیا تو پہلے حصہ سے آسمان بنائے، دوسرے حصہ سے زمین اور تیسرے حصہ سے جنت اور دوزخ بنائی ...... یہ طویل حدیث ہے۔‘‘

اسے امام عبدالرزاق نے روایت کیا ہے۔

**٥٥ / ٥٤۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: سَيِّدُ الْأَنْبِيَاءِ خَمْسَةٌ، وَمُحَمَّدٌ ﷺ سَيِّدُ الْخَمْسَةِ: نُوْحٌ، وَإِبْرَاهِيْمُ، وَمُوْسَى، وَعِيْسَى** صلوات الله وسلامه عليهم.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالدَّيْلَمِيُّ وَابْنُ عَسَاكِرَ نَحْوَهُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ وَإِنْ كَانَ مَوْقُوْفًا عَلَى أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه.

---

**الحديث رقم ٥٥:** أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٥٦، الرقم: ٤١٧٤، وابن سعد في الطبقات، ١ / ١٥٠، والبيهقي في دلائل النبوة، ١ / ٨٣، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ١ / ١٧٠، ٣ / ٣٩٣، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ٢ / ١٣١، والطبري في جامع البيان، ١ / ٥٥٦، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٤ / ٣٦١، والسمرقندي في تفسيره، ٣ / ٤٢١، والطبري في تاريخ الأمم والملوك، ١ / ٤٥٨، وابن إسحاق في السيرة النبوية، ١ / ٢٨، وابن هشام في السيرة النبوية، ١ / ٣٠٢، والحلبي في السيرة الحلبية، ١ / ٧٧.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انبیاء کرام کے سردار پانچ انبیاء کرام علیہم السلام ہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان پانچوں کے بھی سردار ہیں (اور وہ سردار انبیاءِ کرام یہ ہیں:) حضرت نوح علیہ السلام، حضرت ابراہیم علیہ السلام، حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور دیلمی نے روایت کیا اور ابن عساکر نے اسی سے ملتی جلتی حدیث روایت کی ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے اگرچہ یہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ پر موقوف ہے۔

**٥٥ / ٥٥۔ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ أَصْحَابِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، أَنَّهُمْ قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَخْبِرْنَا عَنْ نَفْسِكَ؟ قَالَ: نَعَمْ، أَنَا، دَعْوَةُ إِبْرَاهِيْمَ، وَبَشَّرَ بِي عِيْسَى بْنُ مَرْيَمَ، وَرَأَتْ أُمِّي حِيْنَ وَضَعَتْنِي خَرَجَ مِنْهَا نُوْرٌ أَضَاءَتْ لَهُ قُصُوْرُ الشَّامِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ سَعْدٍ وَالْبَيْهَقِيُّ وَابْنُ عَسَاكِرَ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ، وَأَقَرَّهُ الذَّهَبِيُّ.**

’’حضرت خالد بن معدان حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے روایت کرتے ہیں کہ صحابہ کرام نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہمیں اپنی ذات کی (حقیقت) کے بارے میں بتائیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہاں، میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا ہوں اور حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام نے میری ہی بشارت دی تھی اور میری ولادت کے وقت میری والدہ محترمہ نے اپنے بدن سے ایسا نور نکلتے ہوئے دیکھا جس سے ان پر شام کے محلات تک روشن ہو گئے تھے۔‘‘

---

**الحديث رقم ٥٦: أخرجه ابن حبان فى الصحيح، ١٤/٣١٢، الرقم: ٦٤٠٤، والطبراني في المعجم الكبير، ١٨/٢٥٣، الرقم: ٦٣١، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ٦/٤٠، وفي دلائل النبوة، ١/١٧، والحاكم في المستدرك، ٢/٦٥٦، الرقم: ٤١٧٤، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ١/١٤٩، والعسقلاني في فتح الباري، ٦/٥٨٣، والطبري في جامع البيان، ٦/٥٨٣، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ١/١٨٥، وفي البداية والنهاية، ٢/٣٢١، والهيثمي في موارد الظمآن، ١/٥١٢، الرقم: ٢٠٩٣، وفي مجمع الزوائد، ٨/٢٢٣، وقال: واحد أسانيد أحمد رجاله رجال الصحيح غير سعيد بن سويد وقد وثقه ابن حبان.**

اس حدیث کو امام حاکم، ابن سعد، بیہقی اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے اور امام ذہبی نے ان کی تائید کی ہے۔

٥٦ / ٥٦۔ عَنِ الْعِرْبَاضِ بْنِ سَارِيَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم: إِنِّي عِنْدَ اللهِ فِي أُمِّ الْكِتَابِ لَخَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ، وَإِنَّ آدَمَ لَمُنْجَدِلٌ فِي طِيْنَتِهِ، وَسَأُحَدِّثُكُمْ تَأْوِيْلَ ذٰلِكَ: دَعْوَةُ أَبِي إِبْرَاهِيْمَ، دَعَا: ﴿وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِنْهُمْ﴾ [البقرة، ۲: ۱۲۹]، وَبِشَارَةُ عِيْسَى بْنِ مَرْيَمَ قَوْلُهُ: ﴿وَمُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ يَأْتِي مِنْ بَعْدِي اسْمُهُ أَحْمَدُ﴾، [الصف، ٦١: ٦]. وَرُؤْيَا أُمِّي رَأَتْ فِي مَنَامِهَا أَنَّهَا وَضَعَتْ نُوْرًا أَضَاءَتْ مِنْهُ قُصُوْرُ الشَّامِ.

رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْنُعَيْمٍ وَالْحَاكِمُ وَابْنُ سَعْدٍ.

''حضرت عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے انہوں نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک میں اللہ تعالیٰ کے ہاں لوحِ محفوظ میں اس وقت بھی خاتم الانبیاء تھا جبکہ حضرت آدم علیہ السلام ابھی اپنی مٹی میں گندھے ہوئے تھے۔ میں تمہیں ان کی تاویل بتاتا ہوں کہ جب میرے جدِ امجد حضرت ابراہیم علیہ السلام نے دعا کی: ''اے ہمارے رب! ان میں، انہی میں سے (وہ آخری اور برگزیدہ) رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) مبعوث فرما۔'' اور حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کی بشارت کے بارے میں بھی جبکہ انہوں نے کہا: ''اور اُس رسولِ (معظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی (آمد آمد کی) بشارت سنانے والا ہوں جو میرے بعد تشریف لا رہے ہیں جن کا نام (آسمانوں میں اس وقت) احمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہے۔'' اور میری والدہ محترمہ کے خواب کے بارے میں جبکہ

الحديث رقم ٥٧: أخرجه الطبراني فى المعجم الأوسط، ٦ / ٢٣٧، الرقم: ٦٢٨٥، واللالكائي فى اعتقاد أهل السنة، ٤ / ٧٥٢، الرقم: ١٤٠٢، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ٨ / ٢١٧۔

الحديث رقم ٥٨: أخرجه الطبراني فى المعجم الأوسط، ٧ / ١٨٨، الرقم: ٧٢٣٥، وفى المعجم الصغير، ٢ / ١٢٦، الرقم: ٨٩٩، والمنذري فى الترغيب والترهيب، ٢ / ٣٢٣، الرقم: ٢٥٦٠، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ١٠ / ١٦٣۔

انہوں نے میری ولادت کے وقت دیکھا کہ انہوں نے ایک ایسے نور کو جنم دیا جس سے شام کے محلات بھی روشن ہو گئے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن حبان، طبرانی، ابونعیم، حاکم اور ابن سعد نے روایت کیا ہے۔

۵۷ / ۵۷۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ عَنْ جِبْرِيْلَ عليه السلام قَالَ: قَلَّبْتُ مَشَارِقَ الْأَرْضِ وَمَغَارِبَهَا فَلَمْ أَجِدْ رَجُلًا أَفْضَلَ مِنْ مُحَمَّدٍ ﷺ، وَلَمْ أَرَ بَيْتًا أَفْضَلَ مِنْ بَيْتِ بَنِي هَاشِمٍ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَاللَّالْكَائِيُّ.

’’ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: حضرت جبریل علیہ السلام نے کہا: میں نے تمام زمین کے اطراف و اکناف اور گوشہ گوشہ کو چھان مارا، مگر نہ تو میں نے محمد مصطفیٰ ﷺ سے بہتر کسی کو پایا اور نہ ہی میں نے بنو ہاشم کے گھر سے بڑھ کر بہتر کوئی گھر دیکھا۔‘‘ اسے امام طبرانی اور لالکائی نے روایت کیا ہے۔

۵۸ / ۵۸۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَنْ صَلَّى عَلَيَّ وَاحِدَةً صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ عَشْرًا وَمَنْ صَلَّى عَلَيَّ عَشْرًا صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ مِائَةً وَمَنْ صَلَّى عَلَيَّ مِائَةً كَتَبَ اللهُ بَيْنَ عَيْنَيْهِ بَرَاءَةً مِنَ النِّفَاقِ وَبَرَاءَةً مِنَ النَّارِ وَأَسْكَنَهُ اللهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَعَ الشُّهَدَاءِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

وَقَالَ الْهَيْثَمِيُّ: رِجَالُهُ ثِقَاتٌ.

---

الحديث رقم ٥٩: أخرجه الطبرانی فی المعجم الكبير، ١٢ / ٤٠٦، الرقم: ١٣٤٩٦، والدارقطنی عن حاطب رضی الله عنه فی السنن، ٢ / ٢٧٨، الرقم: ١٩٣، والبيهقی فی شعب الإيمان، ٣ / ٤٨٩، الرقم: ٤١٥٤، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٤ / ٢.

الحديث رقم ٦٠: أخرجه الطبرانی فی المعجم الأوسط، ٥ / ٨٠، الرقم: ٤٧٢٨، وابن أبی شيبة فی المصنف، ٦ / ٣٠٣، الرقم: ٣١٦٤١، والبيهقی عن ابن عباس رضی الله عنهما فی السنن الكبری، ٧ / ١٩٠، والديلمی فی مسند الفردوس، ٢ / ١٩٠، الرقم: ٢٩٤٩، والحسينی فی البيان والتعريف، ١ / ٢٩٤، الرقم: ٧٨٤، والهندی فی كنزالعمال، ١١ / ٤٠٢، الرقم: ٣١٨٧٠، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٨ / ٢١٤.

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتوں کا نزول فرماتا ہے اور جو شخص مجھ پر دس مرتبہ درود پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر سو رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو شخص مجھ پر سو مرتبہ درود پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان (ماتھے پر) منافقت اور آگ (دونوں) سے ہمیشہ کے لئے آزادی لکھ دیتا ہے اور روزِ قیامت اس کا قیام شہداء کے ساتھ ہو گا۔‘‘

اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور امام ہیثمی نے فرمایا کہ اس کے رجال ثقات ہیں۔

**۵۹ / ۵۹۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَنْ زَارَ قَبْرِي بَعْدَ مَوْتِي كَانَ كَمَنْ زَارَنِي فِي حَيَاتِي.**

**رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.**

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جس نے میری وفات کے بعد میری قبر کی زیارت کی گویا اس نے میری حیات میں میری زیارت کی۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

**۶۰ / ۶۰۔ عَنْ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: خَرَجْتُ مِنْ نِكَاحٍ وَلَمْ أَخْرُجْ مِنْ سِفَاحٍ، مِنْ لَدُنْ آدَمَ إِلَى أَنْ وَلَدَنِي أَبِي وَأُمِّي.**

**رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

’’حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میں نکاح کے ساتھ متولد ہوا نہ کہ غیر شرعی طریقہ پر اور میرا (یہ نسبتی تقدس) حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہو کر حضرت عبد اللہ اور حضرت آمنہ رضی اللہ عنہما کے مجھے جننے تک برقرار رہا (اور زمانہ جاہلیت کی بدکرداریوں اور آوارگیوں کی ذرا بھر بھی ملاوٹ میری نسبت میں نہیں پائی گئی)۔‘‘

اسے امام طبرانی، ابن ابی شیبہ اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٦١: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٦ / ٣٥٨، الرقم: ٥٥٤٧، وأبو نعيم في دلائل النبوة، ٣٧٦، الرقم: ٢٧٤، و ابن كثير في شمائل الرسول، ٣٤٧.**

٦١ / ٦١۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ: مَرَّ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم عَلَى قَوْمٍ قَدْ صَادُوْا ظَبْيَةً فَشَدُّوْهَا إِلَى عَمُوْدِ الْفُسْطَاطِ. فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنِّي وَضَعْتُ وَلِي خَشْفَانِ. فَاسْتَأْذِنْ لِي أَنْ أُرْضِعَهُمَا ثُمَّ أَعُوْدُ إِلَيْهِمْ. فَقَالَ: أَيْنَ صَاحِبُ هَذِهِ؟ فَقَالَ الْقَوْمُ: نَحْنُ، يَا رَسُوْلَ اللهِ. فَقَالَ: رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: خُلُّوْا عَنْهَا حَتَّى تَأْتِيَ خَشْفَيْهَا تُرْضِعُهُمَا وَتَأْتِيَ إِلَيْكُمْ. قَالُوْا: وَمَنْ لَنَا بِذَلِكَ، يَارَسُوْلَ اللهِ؟ قَالَ: أَنَا. فَأَطْلَقُوْهَا فَذَهَبَتْ فَأَرْضَعَتْ ثُمَّ رَجَعَتْ إِلَيْهِمْ فَأَوْثَقُوْهَا. فَمَرَّ بِهِمُ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم فَقَالَ: أَيْنَ أَصْحَابُ هَذِهِ؟ قَالُوْا: هُوَ ذَا نَحْنُ، يَارَسُوْلَ اللهِ. قَالَ: تَبِيْعُوْنِهَا؟ قَالُوْا: يَارَسُوْلَ اللهِ، هِيَ لَكَ. فَخَلُّوْا عَنْهَا فَأَطْلَقُوْهَا فَذَهَبَتْ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک گروہ کے پاس سے گزرے۔ انہوں نے ایک ہرنی کو شکار کرکے ایک بانس کے ساتھ باندھ رکھا تھا۔ اس ہرنی نے عرض کیا: یارسول اللہ! میرے دو چھوٹے بچے ہیں جنہیں میں نے حال ہی میں جنا ہے۔ پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھے ان سے اجازت دلوا دیں کہ میں اپنے بچوں کو دودھ پلا کر واپس آ جاؤں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اس کا مالک کہاں ہے؟ اس گروہ نے کہا: یارسول اللہ، ہم اس کے مالک ہیں۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اسے چھوڑ دو یہاں تک کہ یہ اپنے بچوں کو دودھ پلا کر تمہارے پاس واپس آ جائے۔ انہوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! اس کی واپسی کی ہمیں کون ضمانت دے گا؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں۔ انہوں نے ہرنی کو چھوڑ دیا پس

---

الحديث رقم ٦٢: أخرجه البزار في المسند (كشف الأستار)، ٨ / ٢٥٥، برقم: ٢٣٦٨، والخلال في السنة، ١ / ٢٦٤، الرقم: ٣٢٤، إسناده حسن، والمناوي في فيض القدير، ٣ / ٤٦٤، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٣ / ٤٧٠، والسيوطي في الدر المنثور، ٦ / ٥٧٠، والآلوسي في روح المعاني، ٢١ / ١٥٤، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ٢٥٥۔

وہ گئی اور اپنے بچوں کو دودھ پلا کر واپس لوٹ آئی۔ انہوں نے اسے پھر باندھ دیا۔ جب حضور نبی اکرم ﷺ دوبارہ ان لوگوں کے پاس سے گزرے اور ان سے پوچھا: اس کا مالک کہاں ہے؟ اس گروہ نے عرض کیا: یارسول اللہ! وہ ہم ہی ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: کیا تم اس ہرنی کو مجھے فروخت کرو گے؟ انہوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! یہ آپ ہی کی ہے۔ پس انہوں نے اسے کھول کر آزاد کر دیا اور وہ چلی گئی۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی اور ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

**٦٢ / ٦٢۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: خِيَارُ وَلَدِ آدَمَ خَمْسَةٌ: نُوحٌ وَإِبْرَاهِيمُ وَعِيسَى وَمُوسَى وَمُحَمَّدٌ ﷺ، وَخَيْرُهُمْ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِمْ أَجْمَعِيْنَ وَسَلَّمَ.**

رَوَاهُ الْبَزَّارُ وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ، كَمَا قَالَ الْهَيْثَمِيُّ وَالْخَلَالُ. وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا: تمام اولادِ آدم میں سے بہتر (یہ) پانچ ہستیاں ہیں: حضرت نوح علیہ السلام، حضرت ابراہیم علیہ السلام، حضرت عیسیٰ علیہ السلام، حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اور ان سب میں سے افضل حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام بزار نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال صحیح حدیث کے رجال ہیں جیسا کہ امام ہیثمی اور خلال نے فرمایا ہے اور اس کی اسناد حسن ہیں۔

**٦٣ / ٦٣۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: نَزَلَ آدَمُ بِالْهِنْدِ وَاسْتَوْحَشَ فَنَزَلَ جِبْرِيْلُ فَنَادَى بِالْأَذَانِ: اللهُ أَكْبَرُ اللهُ أَكْبَرُ، أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ مَرَّتَيْنِ، أَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللهِ مَرَّتَيْنِ، قَالَ**

الحديث رقم ٦٣: أخرجه أبو نعيم في حلية الأولياء، ٥ / ١٠٧، والديلمي في مسند الفردوس، ٤ / ٢٧١، الرقم: ٦٧٩٨، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٧ / ٤٣٧.

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ أَبِي الْبَشَرِ آدَمَ عليه السلام

## ﴿ابو البشر حضرت آدم علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

٦٤ / ٦٤۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: خَيْرُ يَوْمٍ طَلَعَتْ فِيْهِ الشَّمْسُ يَوْمُ الْجُمُعَةِ فِيْهِ خُلِقَ آدَمُ، وَفِيْهِ أُهْبِطَ، وَفِيْهِ تِيْبَ عَلَيْهِ وَفِيْهِ قُبِضَ، وَفِيْهِ تَقُوْمُ السَّاعَةُ.....الحديث. رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

”حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بہترین دن جس میں سورج طلوع ہوا جمعہ کا دن ہے۔ اسی دن حضرت آدم علیہ السلام پیدا ہوئے اور اسی دن انہیں زمین پر اتارا گیا، اور اسی دن ان کی توبہ قبول ہوئی، اور اسی دن ان کی روح قبض کی گئی اور اسی دن قیامت بپا ہوگی......۔“

اس حدیث کو امام نسائی اور حاکم نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

٦٥ / ٦٥۔ عَنْ أَبِي لُبَابَةَ بْنِ عَبْدِ الْمُنْذِرِ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ صلی الله عليه وآله وسلم:

---

الحديث رقم ٦٤: أخرجه النسائي في السنن، كتاب: الجمعة، باب: ذكر السّاعة التى يستجاب فيها الدعاء يوم الجمعة، ٣ / ١١٣۔١١٤، الرقم: ١٤٣٠، والحاكم في المستدرك، ٢ / ٥٩٣، الرقم: ٣٩٩٩، والطبري في تاريخ الأمم والملوك، ١ / ٧٥۔

الحديث رقم ٦٥: أخرجه ابن ماجه في السنن، كتاب: إقامة الصلاة والسنة فيها، باب: في فضل الجمعة، ١ / ٣٤٤، الرقم: ١٠٨٤، والشافعي في المسند، ١ / ٧١، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ٤٣٠، ٥ / ٢٨٤، الرقم: ٢٢٥١٠، وابن أبي شيبة في المصنف، ١ / ٤٧٧، الرقم: ٥٥١٦، والبزار عن سعد بن عبادة رضی الله عنه في المسند، ٩ / ١٩١، الرقم: ٣٧٣٨، وعبد بن حميد في المسند، ١ / ١٢٧، الرقم: ٣٠٩، والطبراني في المعجم الكبير، ٥ / ٣٣، الرقم: ٤٥١١، ٦ / ١٩، الرقم: ٥٣٧٦، والبخاري في التاريخ الكبير، ٤ / ٤٤، الرقم: ١٩١١، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١ / ٣٦٦، والبيهقي في شعب الإيمان، ٣ / ٩١، الرقم: ٢٩٧٣۔٢٩٧٤۔

إِنَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ سَيِّدُ الْأَيَّامِ، وَأَعْظَمُهَا عِنْدَ اللهِ وَهُوَ أَعْظَمُ عِنْدَ اللهِ مِنْ يَومِ الْأَضْحَى، وَيَومِ الْفِطْرِ، فِيْهِ خَمْسُ خِلَالٍ: خَلَقَ اللهُ فِيْهِ آدَمَ إِلَى الْأَرْضِ، وَفِيْهِ تَوَفَّى اللهُ آدَمَ، وَفِيْهِ سَاعَةٌ لَا يَسْأَلُ اللهَ فِيْهَا الْعَبْدُ شَيْئًا إِلَّا أَعْطَاهُ مَا لَمْ يَسْأَلْ حَرَامًا، وَفِيْهِ تَقُومُ السَّاعَةُ مَا مِنْ مَلَكٍ مُقَرَّبٍ وَلَا سَمَاءٍ وَلَا أَرْضٍ وَلَا رِيَاحٍ وَلَا جِبَالٍ وَلَا بَحْرٍ إِلَّا وَهُنَّ يُشْفِقْنَ مِنْ يَومِ الْجُمُعَةِ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالشَّافِعِيُّ وَأَحْمَدُ وَالْبُخَارِيُّ فِي الْكَبِيْرِ.

’’حضرت ابولبابہ بن عبد المنذ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک جمعہ کا دن تمام دنوں کا سردار ہے اور باقی دنوں سے بڑھ کر اللہ تعالیٰ کے ہاں عظمت والا ہے اور اللہ تعالیٰ کے ہاں اس کی عظمت عیدالاضحیٰ اور عیدالفطر سے بھی بڑھ کر ہے (کیونکہ) اس دن میں پانچ خصلتیں پائی جاتی ہیں: اس دن اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا اور اسی دن انہیں وفات دی اور اس دن میں ایک ساعت ایسی ہوتی ہے جس میں بندہ اللہ تعالیٰ سے جو بھی سوال کرے وہ اسے عطا فرماتا ہے جب تک کہ وہ کسی حرام چیز کا سوال نہیں کرتا، اور اسی دن قیامت بپا ہو گی۔ کوئی مقرب فرشتہ، آسمان، زمین، ہوا، پہاڑ اور سمندر ایسا نہیں جو جمعہ کے دن سے نہ ڈرتا ہو (کیونکہ اس دن قیامت بپا ہو گی)۔‘‘

اسے امام ابن ماجہ، شافعی، احمد اور بخاری نے ’’التاریخ الکبیر‘‘ میں بیان کیا ہے۔

٦٦ / ٦٦۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى رضی اللہ عنہ رَفَعَهُ قَالَ: إِنَّ اللهَ لَمَّا أَخْرَجَ آدَمَ مِنَ الْجَنَّةِ زَوَّدَهُ مِنْ ثِمَارِ الْجَنَّةِ وَعَلَّمَهُ صَنْعَةَ كُلِّ شَيْءٍ فَثِمَارُكُمْ هَذِهِ مِنْ ثِمَارِ الْجَنَّةِ غَيْرَ أَنَّ هَذِهِ تَغَيَّرُ وَتِلْكَ لَا تَغَيَّرُ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرِيُّ وَالْبَزَّارُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ كَمَا قَالَ الْهَيْثَمِيُّ. وَقَالَ الْحَاكِمُ: صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ.

---

الحديث رقم ٦٦: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢/ ٥٩٢، الرقم: ٣٩٩٦، والطبري في جامع البيان، ١/ ١٧٥، وفي تاريخ الأمم والملوك، ١/ ٨٢، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨/ ١٩٧، وقال: رواه البزار والطبراني، ورجاله ثقات، وفي كشف الأستار، الرقم: ٢٣٤٤۔

''حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے مرفوعا روایت ہے وہ بیان کرتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو جنت سے نکالا تو انہیں جنت کے پھل عطا فرمائے اور ہر چیز کی کاریگری سکھائی (اور فرمایا:) تمہارے یہ (دنیاوی) پھل جنت کے پھلوں میں سے ہیں سوائے یہ کہ یہ (دنیاوی) پھل (ذائقہ میں) بدلتے رہتے ہیں لیکن جنت کے پھل (ذائقہ میں) تبدیل نہیں ہوتے۔''

اس حدیث کو امام حاکم، طبری، بزار اور طبرانی نے روایت کیا ہے جیسا کہ امام ہیثمی نے فرمایا کہ اس حدیث کے رجال ثقہ ہیں اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے۔

٦٧ / ٦٧. عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَجُلًا قَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَنَبِيٌّ كَانَ آدَمُ؟ قَالَ: نَعَمْ مُعَلَّمٌ مُكَلَّمٌ، قَالَ: كَمْ بَيْنَهُ وَبَيْنَ نُوْحٍ؟ قَالَ: عَشْرُ قُرُوْنٍ. قَالَ: كَمْ بَيْنَ نُوْحٍ وَإِبْرَاهِيْمَ؟ قَالَ: عَشْرُ قُرُوْنٍ. قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، كَمْ كَانَتِ الرُّسُلُ؟ قَالَ: ثَلَاثُ مِائَةٍ وَخَمْسَ عَشْرَةَ جَمًّا غَفِيْرًا.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے عرض کیا: یا رسول اللہ، کیا حضرت آدم علیہ السلام نبی اللہ تھے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہاں اور انہیں (اللہ تعالیٰ کی طرف سے) سکھایا گیا اور اللہ تعالیٰ نے ان سے کلام فرمایا۔ اس شخص نے عرض کیا: حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت نوح علیہ السلام کے درمیان کتنا عرصہ ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: دس صدیاں۔ اس شخص نے عرض کیا: حضرت نوح علیہ السلام اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے درمیان کتنا عرصہ ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: دس صدیاں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کل کتنے رسلِ عظام تھے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تین سو پندرہ کا ایک جمِ غفیر تھا۔''

الحديث رقم ٦٧: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢/ ٢٨٨، الرقم: ٣٠٣٩، والطبراني في المعجم الأوسط، ١/ ١٢٨، الرقم: ٤٠٣، وفي المعجم الكبير، ٨/ ١١٨، الرقم: ٧٥٤٥، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١/ ١٩٦، ٨/ ٢١٠، وقال رواه الطبراني، ورجاله رجال الصحيح، غير أحمد بن خليد الحلبي وهو ثقة.

اس حدیث کو امام حاکم اور طبرانی نے روایت کیا اور اس کے رجال صحیح حدیث کے راویوں میں سے ہیں، اور امام حاکم نے بھی فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**٦٨ / ٦٨۔ عَنْ بُرَيْدَةَ رضی الله عنه يَرْفَعُهُ قَالَ: لَوْ كَانَ بُكَاءُ دَاوُدَ عليه السلام وَبُكَاءُ جَمِيْعِ أَهْلِ الْأَرْضِ جَمِيْعًا يُعْدَلُ بِبُكَاءِ آدَمَ عليه السلام مَا عَدَلَهُ.**

**رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَأَبُوْ نُعَيْمٍ.**

''حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ مرفوعا روایت کرتے ہیں کہ اگر حضرت داوٗد علیہ السلام اور تمام اہلِ زمین کی (خوفِ الٰہی سے) آہ و بکاہ کا موازنہ حضرت آدم علیہ السلام کی آہ و بکاہ کے ساتھ کیا جائے تو ان سب کی آہ و بکا حضرت آدم علیہ السلام کی آہ و بکا کے برابر نہیں ہو سکتی۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور ان کی سند کے رجال ثقہ ہیں اور اسے امام ابونعیم نے بھی روایت کیا ہے۔

**٦٩ / ٦٩۔ عَنْ أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: إِنَّ آدَمَ غَسَلَتْهُ الْمَـلَائِكَةُ بِمَاءٍ وَسِدْرٍ، وَكَفَّنُوْهُ وَأَلْحَدُوْا لَهُ وَدَفَنُوْهُ، وَقَالُوْا: هَذِهِ سُنَّتُكُمْ يَا بَنِي آدَمَ فِي مَوْتَاكُمْ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ بِإِسْنَادَيْنِ.**

وفي رواية عنه: **قَالَ: لَمَّا تُوُفِّيَ آدَمُ غَسَلَتْهُ الْمَلَائِكَةُ بِالْمَاءِ وِتْرًا وَلَحَّدَتْ لَهُ، وَقَالَتْ: هَذِهِ سُنَّةُ آدَمَ وَوَلَدِهِ.**

''حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک حضرت آدم علیہ السلام کو (بعد از وصال) فرشتوں نے پانی اور بیری کے پتوں کے ساتھ غسل دیا اور انہیں کفن پہنایا اور ان کے لئے لحد تیار کی اور (پھر) انہیں دفن کر دیا اور فرشتوں نے یہ

الحديث رقم ٦٨: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ١ / ٥١، الرقم: ١٤٣، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ٧ / ٢٥٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ١٩٨، وقال: رواه الطبراني ورجاله ثقات، والمناوي في فيض القدير، ٥ / ٣٠٨.

الحديث رقم ٦٩: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٩ / ١٠٥، الرقم: ٩٢٥٩، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ١٩٩.

کہا: اے اولادِ آدم! یہ تمہارے مُردوں (کی تدفین) میں تمہاری سنت ہوگی۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے دو سندوں کے ساتھ روایت کیا ہے۔

اور ایک روایت میں آپ ہی سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جب حضرت آدم علیہ السلام وصال فرما گئے تو فرشتوں نے انہیں طاق بار غسل دیا اور ان کے لئے لحد تیار کی اور کہا کہ یہ حضرت آدم علیہ السلام اور ان کی اولاد کی سنت ہے۔''

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ إِدْرِيْسَ عليه السلام

## ﴿حضرت ادریس علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

۷۰/ ۷۰۔ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رضي الله عنها أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِنَّ إِدْرِيْسَ عليه السلام كَانَ صَدِيْقًا لِمَلَكِ الْمَوْتِ، فَسَأَلَهُ أَنْ يُرِيَهُ الْجَنَّةَ وَالنَّارَ، فَصَعِدَ بِإِدْرِيْسَ، فَأَرَاهُ النَّارَ، فَفَزِعَ مِنْهَا وَكَادَ يُغْشَى عَلَيْهِ، فَالْتَفَّ عَلَيْهِ مَلَكُ الْمَوْتِ بِجَنَاحِهِ، فَقَالَ مَلَكُ الْمَوْتِ: أَلَيْسَ قَدْ رَأَيْتَهَا؟ قَالَ: بَلَى، وَلَمْ أَرَ كَالْيَوْمِ قَطُّ، ثُمَّ انْطَلَقَ بِهِ حَتَّى أَرَاهُ الْجَنَّةَ فَدَخَلَهَا، فَقَالَ مَلَكُ الْمَوْتِ: انْطَلِقْ فَقَدْ رَأَيْتَهَا، قَالَ: إِلَى أَيْنَ؟ قَالَ مَلَكُ الْمَوْتِ: حَيْثُ كُنْتَ، قَالَ إِدْرِيْسُ: لَا، وَاللهِ لَا أَخْرُجُ مِنْهَا بَعْدَ أَنْ دَخَلْتُهَا، فَقِيْلَ لِمَلَكِ الْمَوْتِ: أَلَيْسَ أَنْتَ أَدْخَلْتَهُ إِيَّاهَا؟ وَإِنَّهُ لَيْسَ لِأَحَدٍ دَخَلَهَا أَنْ يَخْرُجَ مِنْهَا. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالدَّيْلَمِيُّ.

”حضرت اُمِ سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک حضرت ادریس علیہ السلام ملک الموت (حضرت عزرائیل علیہ السلام) کے دوست تھے، پس انہوں نے عزرائیل علیہ السلام سے کہا کہ وہ انہیں جنت اور دوزخ کی سیر کرائیں، سو ملک الموت حضرت ادریس علیہ السلام کو لے کر (کائنات سماوی کی طرف) بلند ہوئے اور انہیں دوزخ دکھائی، وہ اس سے خوفزدہ ہو گئے اور قریب تھا کہ وہ بے ہوش ہو جاتے، کہ ملک الموت نے انہیں اپنے پروں کی لپیٹ میں لے لیا۔ ملک الموت نے کہا: کیا آپ نے اسے دیکھا نہیں ہے؟ انہوں نے فرمایا: کیوں نہیں، میں نے آج کے (خوفناک) دن جیسا دن کبھی نہیں دیکھا۔ پھر وہ انہیں لے

---

**الحديث رقم ۷۰:** أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ۷/ ۲۰۱، الرقم: ۷۲۶۹، والديلمي في مسند الفردوس، ۱/ ۲۲٤، الرقم: ۸٦۲، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۸/ ۲۰۰۔

کر چلا یہاں تک کہ اس نے حضرت ادریس علیہ السلام کو جنت دکھائی، وہ اس میں داخل ہو گئے، پھر ملک الموت نے کہا: اب چلیں؟ آپ نے اِسے دیکھ لیا ہے۔ انہوں نے فرمایا: کہاں جانا ہے؟ ملک الموت نے کہا: جہاں آپ (دنیا میں) تھے۔ حضرت ادریس علیہ السلام نے کہا: نہیں، خدا کی قسم، میں اس میں داخل ہونے کے بعد اس سے کبھی نہیں نکلوں گا، تو ملک الموت سے (اللہ تعالیٰ کی طرف سے) کہا گیا: کیا تو نے انہیں اس جنت میں داخل نہیں کیا؟ اور یہ ایسی چیز ہے کہ جو اس میں ایک بار داخل ہو جاتا ہے پھر وہ وہاں سے نہیں نکلتا۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی اور دیلمی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ نُوْحٍ عليه السلام

## ﴿حضرت نوح علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

٧١ / ٧١. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ وَأَنَسٍ رضي الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ (في حديث الشفاعة: قَالَ) فَيَأْتُوْنَ نُوْحًا فَيَقُوْلُوْنَ: يَا نُوْحُ، إِنَّكَ أَنْتَ أَوَّلُ الرُّسُلِ إِلَى أَهْلِ الْأَرْضِ. وَقَدْ سَمَّاكَ اللهُ عَبْدًا شَكُوْرًا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوہریرہ اور حضرت انس رضی اللہ عنہما، حضور نبی اکرم ﷺ سے مروی (طویل حدیث شفاعت میں بیان کرتے ہیں فرمایا) کہ تمام لوگ (روزِ قیامت) حضرت نوح علیہ السلام کے پاس آئیں گے اور عرض کریں گے: اے نوح! بیشک آپ اہلِ زمین کی طرف سب سے پہلے رسول ہیں اور تحقیق اللہ تعالیٰ نے آپ کو عبدًا شکورًا (شکرگزار بندے) کا لقب عطا کیا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٧٢ / ٧٢. عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو رضي الله عنهما يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ

الحديث رقم ٧١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: تفسير القرآن، باب: ذرية من حملنا مع نوح إنه كان عبدا شكورا، ٤ / ١٧٤٥-١٧٤٦، الرقم: ٤٤٣٥، ومسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: أدنى أهل الجنة منزلة فيها، ١ / ١٨٤-١٨٥، الرقم: ١٩٤، والترمذي في السنن، كتاب: صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في الشفاعة، ٤ / ٦٢٢، الرقم: ٢٤٣٤، وقال: هذا حديث حسن صحيح، والنسائي في السنن الكبرى، ٦ / ٣٧٨، الرقم: ١١٢٨٦، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٠٨، الرقم: ٣١٦٧٥، وابن أبي عاصم في السنة، ٢ / ٣٨٠، الرقم: ٨١١، والهناد في الزهد، ١ / ١٤٠، الرقم: ١٨٣، وأبو عوانة في المسند، ١ / ١٤٧، الرقم: ٤٣٧، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤ / ٢٣٩، الرقم: ٥٥١٠.

الحديث رقم ٧٢: أخرجه ابن ملجه في السنن، كتاب: الصيام، باب: ماجاء في صيام نوح عليه السلام، ١ / ٥٤٧، الرقم: ١٧١٤، والبيهقي في شعب الإيمان، ٣ / ٣٨٨، الرقم: ٣٨٤٦، والديلمي في مسند الفردوس، ٢ / ٣٩٧، الرقم: ٣٧٦٠، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٢ / ٧٥، الرقم: ١٥٥٤، وقال: رواه الطبراني في الكبير، وابن كثير في قصص الأنبياء، ١ / ٩٢، وقال: رواه الطبراني، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٣ / ١٩٥، وقال: رواه الطبراني في الكبير، والمزي في تهذيب الكمال، ٣٢ / ١٢١.

اللهِ ﷺ يَقُولُ: صَامَ نُوحٌ الدَّهْرَ إِلَّا يَوْمَ الْفِطْرِ وَيَوْمَ الْأَضْحَى.

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه.

وفي رواية عنه يَقُوْلُ: صَامَ نُوْحٌ الدَّهْرَ إِلَّا يَومَ الْفِطْرِ وَالْأَضْحَى، وَصَامَ دَاوُدُ نِصفَ الدَّهْرِ وَصَامَ إِبْرَاهِيمُ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ، صَامَ الدَّهْرَ وَأَفْطَرَ الدَّهْرَ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت عبد اللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ حضرت نوح علیہ السلام نے عید الفطر اور عید قربان کے دنوں کے علاوہ باقی تمام عمر روزہ رکھا۔‘‘ اس حدیث کو امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

اور ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: حضرت نوح علیہ السلام نے تمام عمر روزہ رکھا سوائے عید الفطر اور عید قربان کے دن کے اور حضرت داود علیہ السلام نے آدھی عمر کا روزہ رکھا (یعنی ایک دن روزہ رکھا اور ایک دن افطار کیا) اور حضرت ابراہیم علیہ السلام ہر مہینہ میں تین دن روزہ رکھتے۔ ایک زمانہ آپ علیہ السلام نے روزہ رکھا اور ایک زمانہ افطار کیا۔‘‘

اس حدیث کو امام بیہقی اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٧٣ / ٧٣۔ عَنْ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ قَالَ: جَمَعَ رَبُّنَا عزوجل لِنُوْحٍ عِلْمَ كُلِّهِمْ وَأَيَّدَهُ بِرُوْحٍ مِنْهُ فَدَعَا قَوْمَهُ سِرًّا وَعَلَانِيَّةً تِسْعَ مِائَةٍ وَخَمْسِيْنَ سَنَةً كُلَّمَا مَضَى قَرْنٌ أَتْبَعَهُ قَرْنٌ فَزَادَهُمْ كُفْرًا وَطُغْيَانًا. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ.

’’حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہمارے رب عزوجل نے حضرت نوح علیہ السلام کے لئے سابقہ تمام لوگوں کا علم جمع فرما دیا اور انہیں اپنی مدد و نصرت سے نوازا، پس انہوں نے اپنی قوم کو مخفی اور اعلانیہ طور پر ساڑھے نو سو سال تک دعوتِ حق دی۔ پس ساڑھے نو سو سالوں میں

الحديث رقم ٧٣: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٥٩٧، الرقم: ٤٠١١، وابن حيان في العظمة، ٥ / ١٦٠٥۔

ایک کے بعد دوسری صدی گزرتی گئی لیکن ان کی قوم کے لوگ (بجائے دعوتِ حق کو قبول کرنے کے) کفر اور سرکشی میں بڑھتے گئے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ هُوْدٍ عليه السلام

## ﴿حضرت ھود علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

٧٤ / ٧٤. عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ سَابِطٍ رضي الله عنه قَالَ: إِنَّهُ لَمْ تُهْلَكْ أُمَّةٌ إِلَّا لِحَقِّ نَبِيِّهَا بِمَكَّةَ فَيَعْبُدُ فِيْهَا حَتَّى يَمُوْتَ وَأَنَّ قَبْرَ هُوْدٍ عليه السلام بَيْنَ الْحَجَرِ وَزَمْزَمَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

''حضرت عبد الرحمٰن بن سابط رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جو بھی قوم ہلاک کی جاتی ہے وہ مکہ میں اپنے نبی کے حق (میں کوتاہی) کی خاطر ہلاک کی جاتی ہے۔ پس وہ نبی اس (مکہ) میں عبادت کرتا ہے تا آنکہ اس کے وصال کی گھڑی آن پہنچے اور بے شک حضرت ہود علیہ السلام کی قبرِ مبارک حجر اسود اور چشمہ زمزم کے درمیان ہے۔'' اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

٧٥ / ٧٥. عَنْ كَعْبٍ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ نَبِيُّ اللهِ هُوْدٌ عليه السلام أَشْبَهَ النَّاسِ بِآدَمَ عليه السلام. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

''حضرت کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے نبی حضرت ہود علیہ السلام تمام لوگوں سے بڑھ کر حضرت آدم علیہ السلام کے مشابہ تھے۔'' اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

٧٦ / ٧٦. عَنْ أَبِي الطُّفَيْلِ عَامِرِ بْنِ وَاثِلَةَ قَالَ: سَمِعْتُ عَلِيَّ بْنَ أَبِي طَالِبٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ لِرَجُلٍ مِنْ حَضْرَمَوْتَ: هَلْ رَأَيْتَ كَثِيْبًا أَحْمَرَ يُخَالِطُهُ مَدَرَةٌ حَمْرَاءُ وَسِدْرٌ كَثِيْرٌ بِنَاحِيَةِ كَذَا وَكَذَا؟ قَالَ: وَاللهِ، يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ، إِنَّكَ لَتَنْعَتُهُ نَعْتَ رَجُلٍ قَدْ رَآهُ. قَالَ: لَا، وَلَكِنْ حَدَّثْتُ عَنْهُ.

---

الحديث رقم ٧٤: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦١٥، الرقم: ٤٠٦١.

الحديث رقم ٧٥: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦١٦، الرقم: ٤٠٦٤.

الحديث رقم ٧٦: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦١٥، الرقم: ٤٠٦٢، والطبري في جامع البيان، ٨ / ٢١٧، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٢ / ٢٢٥.

قَالَ الْحَضْرَمِيُّ: وَمَا شَأْنُهُ يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ؟ قَالَ: فِيْهِ قَبْرُ هُوْدٍ عليه السلام.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرِيُّ.

’’حضرت ابوطفیل عامر بن واثلہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کو حضرموت کے ایک آدمی سے کہتے ہوئے سنا کہ کیا تو نے وہاں سرخ رنگ کا ٹیلہ دیکھا ہے جس میں سرخ مٹی کے ڈھیلے اور بہت زیادہ بیری کے درخت ہوں اور یہ فلاں فلاں جگہ پر ہے؟ اس آدمی نے کہا: اللہ کی قسم، اے امیرالمومنین! بے شک آپ اس ٹیلے کی نشانیاں اس شخص کی طرح بیان کر رہے ہیں جس نے اسے دیکھا ہو۔ آپ نے فرمایا: نہیں (میں نے اسے نہیں دیکھا) بلکہ میں تو فقط اس کے بارے میں بات کر رہا ہوں۔ اس حضرمی شخص نے عرض کیا: اے امیرالمومنین! اس جگہ کا کیا معاملہ ہے؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس میں حضرت ہود علیہ السلام کی قبر ہے۔‘‘ اس حدیث کو امام حاکم اور طبری نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ إِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلِ اللهِ عليه السلام

## ﴿حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

٧٧ / ٧٧. عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: خَطَبَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فَقَالَ: يَـأَيُّهَا النَّاسُ إِنَّكُمْ مَحْشُوْرُوْنَ إِلَى اللهِ حُفَاةً عُرَاةً غُرْلًا ثُمَّ قَالَ: ﴿كَمَا بَدَأْنَا أَوَّلَ خَلْقٍ نُعِيْدُهُ وَعْدًا عَلَيْنَا إِنَّا كُنَّا فَاعِلِيْنَ﴾ [الأنبياء، ٢١:١٠٤]، ثُمَّ قَالَ: أَلَا وَإِنَّ أَوَّلَ الْخَلَائِقِ يُكْسَى يَوْمَ الْقِيَامَةِ إِبْرَاهِيْمُ...... الحديث. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاللَّفْظُ لِلْبُخَارِيِّ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ایک روز حضور نبی اکرم ﷺ نے خطبہ دیتے ہوئے فرمایا: اے لوگو! تم روزِ حشر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں یوں حاضر کیے جاؤ گے کہ برہنہ پا، ننگے جسم اور بغیر ختنہ کے ہو گے۔ پھر آپ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی: ’’جس طرح ہم نے (کائنات کو) پہلی بار پیدا کیا تھا، ہم (اس کے ختم ہو جانے کے بعد) اسی عملِ تخلیق کو دہرائیں گے۔‘‘ [الأنبياء، ٢١: ١٠٤] پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ساری مخلوق میں سب سے پہلے جنہیں لباس پہنایا جائے گا وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام ہوں گے۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں۔

---

الحديث رقم ٧٧: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: تفسير القرآن، باب: وكنت عليهم شهيدا مادمت فيهم، ٤ / ١٦٩١، الرقم: ٤٣٤٩، ومسلم في الصحيح، كتاب: الجنة وصفة نعيمها وأهلها، ٤ / ٢١٩٤، الرقم: ٢٨٦٠، والترمذي في السنن، كتاب: صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله ﷺ، باب: ماجاء في شأن الحشر، ٤ / ٦١٥، الرقم: ٢٤٢٣، وقال: هذا حديث حسن صحيح، والنسائي في السنن، كتاب: الجنائز، باب: البعث، ٤ / ١١٤، الرقم: ٢٠٨١-٢٠٨٣، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٢٢٣، الرقم: ١٩٥٠، وابن حبان في الصحيح، ١٦ / ٣٢٣، الرقم: ٧٣٢٨، والدارمي في السنن، ٢ / ٤١٩، الرقم: ٢٨٠٠.

٧٨ / ٧٨۔ عَنْ أُمِّ شَرِيْكٍ رضي الله عنها أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ أَمَرَ بِقَتْلِ الْوَزَغِ وَقَالَ: وَكَانَ يَنْفُخُ عَلَى إِبْرَاهِيْمَ علیه السلام۔ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت اُمِ شریک رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے چھپکلی کو مارنے کا حکم دیا ہے اور آپ ﷺ نے فرمایا: یہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے خلاف (نمرود کی) جلائی گئی آگ میں (اسے مزید بھڑکانے کے لئے) پھونکیں مارتی تھی۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٧٩ / ٧٩۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی الله عنه قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ إِلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَقَالَ: يَا خَيْرَ الْبَرِيَّةِ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ذَاكَ إِبْرَاهِيْمُ علیه السلام. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

وفي رواية لابن عساكر: أَنَّ رَجُلًا قَالَ لِلنَّبِيِّ ﷺ: يَا خَيْرَ النَّاسِ قَالَ: ذَاكَ إِبْرَاهِيْمُ علیه السلام قَالَ: يَا أَعْبَدَ النَّاسِ، قَالَ: ذَاكَ دَاوُدُ علیه السلام.

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک آدمی حضور نبی اکرم ﷺ کی

---

الحديث رقم ٧٨: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قول الله تعالى: واتخذ الله إبراهيم خليلا، ٣ / ١٢٢٦، الرقم: ٣١٨٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٦ / ٢٠٠، الرقم: ٢٥٦٨٤، وابن راهويه في المسند، ٢ / ٥٣٠، الرقم: ١١١٣، وعبد بن حميد في المسند، ١ / ٤٥٠، الرقم: ١٥٥٩، والبيهقي في السنن الكبرى، ٨ / ٣١٦، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٣ / ٣٨٠، الرقم: ٤٥١٦۔

الحديث رقم ٧٩: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: من فضائل إبراهيم الخليل علیه السلام، ٤ / ١٨٣٩، الرقم: ٢٣٦٩، وأبو داود في السنن، كتاب: السنة، باب: في التخيير بين الأنبياء عليهم السلام، ٤ / ٢١٨، الرقم: ٤٦٧٢، والنسائي في السنن الكبرى، ٦ / ٥٢٠، الرقم: ١١٦٩٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ١٧٨، ١٨٤، الرقم: ١٢٨٤٩، ١٢٩٣٠-١٢٩٣١، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٢٩، الرقم: ٣١٨١٦، وأبو يعلى في شعب الإيمان، ٢ / ١٨٣، وابن عسكر في تاريخ دمشق الكبير، ٦ / ٢٢٠، ٧ / ٨٦۔

خدمتِ اقدس میں حاضر ہوا اور عرض کیا: یا خیر البریة! (اے مخلوق میں سب سے زیادہ بہتر) آپ ﷺ نے فرمایا: وہ (تو) حضرت ابراہیم علیہ السلام ہیں (یعنی یہ ان کا لقب بھی ہے)۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم، ابوداود، نسائی، احمد اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

اور ابن عساکر کی روایت میں ہے: ’’ایک آدمی نے حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں عرض کیا: یا خیر الناس! (اے لوگوں میں سب سے زیادہ بہتر)۔ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام ہیں (یعنی یہ ان کا بھی لقب ہے)۔ پھر اس آدمی نے عرض کیا: یا أعبد الناس! (یعنی اے سب لوگوں سے بڑھ کر عبادت گزار)۔ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ حضرت داود علیہ السلام ہیں (یعنی یہ ان کا بھی لقب ہے)۔‘‘

**٨٠ / ٨٠۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ لِكُلِّ نَبِيٍّ وُلَاةً مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَإِنَّ وَلِيِّي أَبِي وَخَلِيْلُ رَبِّي(وفي رواية للحاكم: وَأَنَّ وَلِيِّي، وَخَلِيْلِي، أَبِي إِبْرَاهِيْمُ) ثُمَّ قَرَأَ: ﴿إِنَّ أَوْلَى النَّاسِ بِإِبْرَاهِيْمَ لَلَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ وَهٰذَا النَّبِيُّ وَالَّذِيْنَ آمَنُوْا وَاللهُ وَلِيُّ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ [آل عمران، ٣: ٦٨].**

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ وَالْبَزَّارُ.

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ: هٰذَا أَصَحُّ، وَقَالَ الْحَاكِمُ: هٰذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک ہر نبی کے انبیاء کرام میں سے دوست ہوتے ہیں اور بے شک میرے دوست، میرے والد اور میرے رب کے دوست (یعنی حضرت ابراہیم علیہ السلام) ہیں (اور امام حاکم کی روایت میں ہے: اور بے شک میرے دوست اور میرے خلیل میرے والد حضرت ابراہیم علیہ السلام

**الحديث رقم ٨٠: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله ﷺ، باب: ومن سورة آل عمران، ٥ / ٢٢٣، الرقم: ٢٩٩٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٤٠٠، ٤٢٩، الرقم: ٣٨٠٠، ٤٠٨٨، والحاكم في المستدرك، ٢ / ٣٢٠، ٦٠٣، الرقم: ٣١٥١، ٤٠٣٠-٤٠٣١، والبزار في المسند، ٥ / ٣٤٥، ٣٥١، الرقم: ١٩٧٣، ١٩٨١، وابن منصور في السنن، ٣ / ١٠٤٧، الرقم: ٥٠١، سنده صحيح.**

ہیں) پھر آپ ﷺ نے یہ آیت پڑھی: ''بیشک سب لوگوں سے بڑھ کر ابراہیم (علیہ السلام) کے قریب (اور حقدار) تو وہی لوگ ہیں جنہوں نے ان (کے دین) کی پیروی کی ہے اور (وہ) یہی نبی (ﷺ) اور (ان پر) ایمان لانے والے ہیں، اور اللہ ایمان والوں کا مددگار ہے۔'' [آل عمران، ۳: ٦٨].

اس حدیث کو امام ترمذی، حاکم اور بزار نے روایت کیا ہے نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند صحیح ترین ہے اور امام حاکم نے بھی فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**۸۱ / ۸۱۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: لَمَّا بَنَى إِبْرَاهِيْمُ الْبَيْتَ أَوْصَى اللهُ إِلَيْهِ أَنْ أَذِّنْ فِي النَّاسِ بِالْحَجِّ قَالَ: فَقَالَ إِبْرَاهِيْمُ: أَلَا إِنَّ رَبَّكُمْ قَدِ اتَّخَذَ بَيْتًا وَأَمَرَكُمْ أَنْ تَحُجُّوْهُ فَاسْتَجَابَ لَهُ مَا سَمِعَهُ مِنْ حَجَرٍ، أَوْ شَجَرٍ، أَوْ أَكَمَةٍ، أَوْ تُرَابٍ لَبَّيْكَ اَللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ.**

**رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هٰذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.**

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام نے بیت اللہ کی تعمیر مکمل کر لی تو اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف وحی فرمائی کہ لوگوں میں حج کی ندا دیں۔ راوی بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے پکارا: جان لو! بے شک تمہارے رب نے ایک گھر بنایا ہے اور تمہیں یہ حکم دیا ہے کہ تم اس کی زیارت (حج) کرو۔ پس ان کی ندا پر پتھروں، درختوں، ٹیلوں اور مٹی میں سے جس جس نے اس ندا کو سنا اس نے جواب دیا: ﴿لَبَّيْكَ اَللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ﴾ اے اللہ ہم حاضر ہیں ہم حاضر ہیں۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور بیہقی نے روایت کیا ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے۔

---

**الحديث رقم ۸۱: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲ / ٦٠۱، الرقم: ٤٠۲٦، والبيهقي في السنن الكبرى، ٥ / ۱۷٦، الرقم: ۹٦۱۳، وفي شعب الإيمان، ۳ / ٤۳۹، الرقم: ۳۹۹۸، والطبري في جامع البيان، ۱۷ / ۱٤٤، وفي تاريخ الأمم والملوك، ۱ / ۱٥٦، والزيلعي في نصب الرأية، ۳ / ۲۲.**

۸۲/ ۸۲۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: اَلْإِسْلَامُ ثَـلَاثُوْنَ سَهْمًا وَمَا ابْتُلِيَ بِهَذَا الدِّيْنِ أَحَدٌ فَأَقَامَهُ إِلَّا إِبْرَاهِيْمُ عليه السلام قَالَ اللهُ تَعَالَى: ﴿وَإِبْرَاهِيْمَ الَّذِي وَفّٰى﴾ [النجم، ٣٧:٥٣] فَكَتَبَ اللهُ لَهُ بَرَاءَةً مِنَ النَّارِ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ مُخْتَصَرًا.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ اسلام کے تیس حصے ہیں اور کوئی شخص ایسا نہیں جسے اس دین کے ذریعے آزمایا گیا اور وہ اس آزمائش پر پورا اترا ہو سوائے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اور حضرت ابراہیم علیہ السلام جنہوں نے (اللہ کے ہر امر کو) بتمام وکمال پورا کیا۔'' [النجم، ۵۳: ۳۷] پس (اسی وجہ سے) اللہ تعالیٰ نے ان کے لئے آگ سے نجات مقدر کر دی۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا اور ابن ابی شیبہ نے بھی مختصرا روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

۸۳/ ۸۳۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: فَيَقُوْلُوْنَ: يَا إِبْرَاهِيْمُ، أَنْتَ خَلِيْلُ الرَّحْمٰنِ، قَدْ سَمِعَ بِخُلَّتِكَ أَهْلُ السَّمَاوَاتِ وَأَهْلُ الْأَرْضِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (روزِ حشر) لوگ کہیں گے: اے ابراہیم! آپ اللہ تعالیٰ کے دوست ہیں اور آپ کی دوستی کا آسمان والوں

الحديث رقم ۸۲: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲/ ٦۰۲، الرقم: ٤۰۲۷، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦/ ۳۳۱، الرقم: ۳۱۸۲۹، والطبري في جامع البيان، ۱/ ۵۲٤، وفي تاريخ الأمم والملوك، ۱/ ۱٦۸، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٦/ ۱۹٤۔

الحديث رقم ۸۳: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲/ ۵۹۹، الرقم: ٤۰۱۷، والعسقلاني في فتح الباري، ٦/ ۳۹۵، الرقم: ۳۱۸۱۔

اور زمین والوں نے بھی خوب چرچا سن رکھا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔ اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**٨٤ / ٨٤۔ عَنْ سَمُرَةَ رضی الله عنه قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم يَقُوْلُ: إِنَّ الْأَنْبِيَاءَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ كُلُّ اثْنَيْنِ مِنْهُمْ خَلِيْلَانِ دُوْنَ سَائِرِهِمْ قَالَ: فَخَلِيْلِي مِنْهُمْ يَوْمَئِذٍ خَلِيْلُ اللهِ إِبْرَاهِيْمُ عليه السلام. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک انبیاءِ کرام علیہم السلام میں سے ہر دو نبی دوسرے تمام لوگوں کے علاوہ روزِ قیامت آپس میں دوست ہوں گے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: پس اس دن ان میں سے میرا دوست وہی ہوگا جو اللہ تعالیٰ کا بھی دوست ہے یعنی حضرت ابراہیم علیہ السلام۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٨٥ / ٨٥۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم قَالَ: إِنَّ فِي الْجَنَّةِ قَصْرًا مِنْ دُرٍّ لَا صَدْعَ فِيْهِ وَلَا وَهْنٌ أَعَدَّهُ اللهُ لِخَلِيْلِهِ إِبْرَاهِيْمَ عليه السلام.**

**رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَزَّارُ بِنَحْوِهِ وَرِجَالُهُمَا رِجَالُ الصَّحِيْحِ كَمَا قَالَ الْهَيْثَمِيُّ.**

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک جنت میں موتیوں سے بنا ہوا ایک محل ہے جس میں نہ تو کوئی شگاف ہے اور نہ ہی کسی قسم کی کوئی کمزوری، اس گھر کو اللہ تعالیٰ نے اپنے خلیل حضرت ابراہیم علیہ السلام کے لئے تیار کیا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور امام بزار نے بھی اس سے ملتی جلتی روایت بیان کی ہے اور ان دونوں کے رجال رجالِ صحیح ہیں جیسا کہ امام ہیثمی نے بیان کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٨٤: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٧ / ٢٥٨، الرقم: ٧٠٥٢، والذهبي في ميزان الاعتدال، ٦ / ٣٩٧، والعسقلاني في لسان الميزان، ٦ / ١٥، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ٢٠١.

الحديث رقم ٨٥: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٦ / ٣٢٩، الرقم: ٦٥٤٣، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ٢٠١، وقال: ورواه البزار بنحوه، وابن كثير في قصص الأنبياء، ١ / ١٧٩.

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ إِسْمَاعِيلَ ذَبِيحِ اللهِ عليه السلام

## ﴿حضرت اسماعیل ذبیح اللہ علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

٨٦ / ٨٦. عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم يُعَوِّذُ الْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ وَيَقُولُ: إِنَّ أَبَاكُمَا يُعَوِّذُ بِهَا إِسْمَاعِيلَ وَإِسْحَاقَ: ﴿أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّةِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَهَامَّةٍ وَمِنْ كُلِّ عَيْنٍ وَلَامَّةٍ﴾. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم امام حسن اور امام حسین علیہما السلام کے لئے (خصوصی طور پر) کلمات تعوّذ کے ساتھ دم کرتے اور فرماتے: تمہارے جد امجد (حضرت ابراہیم علیہ السلام بھی) اپنے دونوں صاحبزادوں حضرت اسماعیل اور حضرت اسحاق علیہما السلام کو ان ہی کلماتِ تعوذ کے ساتھ دم کیا کرتے تھے: ﴿أَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّةِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَهَامَّةٍ وَمِنْ كُلِّ عَيْنٍ وَلَامَّةٍ﴾ ''میں اللہ تعالیٰ کے کامل کلمات کے ذریعے ہر (وسوسہ اندازی کرنے والے) شیطان اور بلا سے اور ہر نظر بد سے پناہ مانگتا ہوں۔'' اس حدیث کو امام بخاری، ترمذی، ابوداود، نسائی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

٨٧ / ٨٧. عَنْ كَعْبٍ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ نَبِيُّ اللهِ

---

الحديث رقم ٨٦: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قول الله تعالى: واتخذ الله إبراهيم خليلا، ٣ / ١٢٣٣، الرقم: ٣١٩١، والترمذي في السنن، كتاب: الطب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ملجاء في الرقية من العين، ٤ / ٣٩٦، الرقم: ٢٠٦٠، وقال: هذا حديث حسن، وأبوداود في السنن، كتاب: السنة، باب: في القرآن، ٤ / ٢٣٥، الرقم: ٤٧٣٧، وابن ماجه في السنن، كتاب: الطب، باب: ماعوّذ به النبيّ صلى الله عليه وآله وسلم وماعُوّذ به، ٢ / ١١٦٤، الرقم: ٣٥٢٥، والنسائي في السنن الكبرى، ٦ / ٢٥٠، الرقم: ١٠٨٤٤، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٢٧٠، الرقم: ٢٤٣٤، وابن أبي شيبة في المصنف، ٥ / ٤٧، الرقم: ٢٣٥٧٧.

الحديث رقم ٨٧: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٠٣، الرقم: ٤٠٣٣.

الَّذِي سَمَّاهُ اللهُ صَادِقَ الْوَعْدِ وَكَانَ رَجُلًا فِيْهِ حِدَّةٌ. يُجَاهِدُ أَعْدَاءَ اللهِ وَيُعْطِيْهِ اللهُ النَّصْرَ عَلَيْهِمْ وَالظَّفَرَ، وَكَانَ شَدِيْدَ الْحَرْبِ عَلَى الْكُفَّارِ لَا يَخَافُ فِي اللهِ لَوْمَةَ لَائِمٍ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

''حضرت کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت اسماعیل بن ابراہیم علیہما السلام اللہ تعالیٰ کے وہ نبی تھے جنہیں اللہ تعالیٰ نے صادق الوعد (یعنی وعدے کے سچے) کا نام دیا اور وہ ایسے شخص تھے جن میں (حق کے معاملہ میں) سختی پائی جاتی تھی۔ وہ اللہ تعالیٰ کے دشمنوں کے خلاف جہاد کرتے اور اللہ تعالیٰ انہیں ان پر فتح و نصرت عطا فرماتا اور وہ کفار کے خلاف بہت زیادہ جنگجو رہنے والے تھے اور اللہ تعالیٰ کے معاملہ میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کی پرواہ نہیں کیا کرتے تھے۔'' اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا۔

۸۸ / ۸۸۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: اَلذَّبِيْحُ إِسْمَاعِيْلُ.

وفي رواية: عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما: ﴿وَفَدَيْنَاهُ بِذِبْحٍ عَظِيْمٍ﴾ [الصافات، ۳۷: ۱۰۷]، قَالَ: إِسْمَاعِيْلُ ثُمَّ ذَبَحَ إِبْرَاهِيْمُ الْكَبْشَ.

وفي رواية: عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما أَنَّهُ قَالَ: الْمَفْدِيُّ إِسْمَاعِيْلُ وَزَعَمَتِ الْيَهُوْدُ أَنَّهُ إِسْحَاقُ وَكَذَبَتِ الْيَهُوْدُ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ذبیح اللہ حضرت اسماعیل علیہ السلام ہیں۔

الحديث رقم ۸۸: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲ / ۶۰۴-۶۰۵، الرقم: ۴۰۳۴-۴۰۳۵، ۴۰۳۷-۴۰۳۸، والطبري في جامع البيان، ۲۳ / ۸۳-۸۵، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ۱۵ / ۱۰۱، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ۴ / ۱۹، والعسقلاني في فتح الباري، ۱۲ / ۳۷۸-۳۷۹، والطبري في تاريخ الأمم والملوك، ۱ / ۱۶۰۔

اور ایک روایت میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما آیہ مبارکہ: ﴿وَفَدَيْنَاهُ بِذِبْحٍ عَظِيْمٍ﴾ [الصافات، ۳۷: ۱۰۷] کی وضاحت میں فرماتے ہیں کہ ذبح عظیم سے مراد حضرت اسماعیل علیہ السلام ہیں، پھر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے (ان کی جگہ جنتی) مینڈھے کو ذبح کیا۔

اور ایک روایت میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ جس کا فدیہ دیا گیا وہ حضرت اسماعیل علیہ السلام ہیں اور یہود کا یہ گمان ہے کہ وہ حضرت اسحاق علیہ السلام ہیں اور یہود جھوٹے ہیں۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور طبری نے روایت کیا ہے۔ اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**۸۹ / ۸۹۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: أَوَّلُ مَنْ نَطَقَ بِالْعَرَبِيَّةِ وَوَضَعَ الْكِتَابَ عَلَى لَفْظِهِ وَمَنْطِقِهِ ثُمَّ جَعَلَ كِتَاباً وَاحِدًا مِثْلُ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْمَوْصُوْلِ حَتَّى فَرَّقَ بَيْنَهُ وَلَدُهُ إِسْمَاعِيْلُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ** صلوات الله عليهما. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ سب سے پہلے جس شخص نے عربی زبان بولی اور اپنے الفاظ اور منطق (بول چال) پر کتاب کو وضع کیا پھر کتاب کو اس طرح ایک کیا کہ وہ آپس میں ملی ہوئی ہو جیسا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی کتابت، یہاں تک کہ اس کتابت کو جدا جدا کیا، (ان تمام امور کو سر انجام دینے والے) حضرت ابراہیم علیہ السلام کے لختِ جگر حضرت اسماعیل علیہ السلام ہیں۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور بیہقی نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

---

**الحديث رقم ۸۹:** أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲ / ۶۰۲، الرقم: ۴۰۲۹، والبيهقي في شعب الإيمان، ۲ / ۲۳۳، الرقم: ۱۶۱۷، والعسقلاني في فتح الباري، ۶ / ۴۰۳۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ إِسْحَاقَ عليه السلام

## ﴿حضرت اسحاق علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

٩٠/ ٩٠۔ عَنْ كَعْبِ الْأَحْبَارِ رضی الله عنه قَالَ: كَانَ إِسْحَاقُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الَّذِي جَعَلَهُ اللهُ نُورًا وَضِيَاءً وَقُرَّةَ عَيْنٍ لِوَالِدَيْهِ، فَكَانَ مِنْ أَحْسَنِ النَّاسِ وَجْهًا وَأَكْثَرُهُ جَمَالًا وَأَحْسَنُهُ مَنْطِقًا فَكَانَ أَبْيَضَ جَعْدَ الرَّأْسِ وَاللِّحْيَةِ مُشْبَهًا بِإِبْرَاهِيمَ خَلْقًا وَخُلُقًا وَوُلِدَ لِإِسْحَاقَ يَعْقُوبُ وَعَيْصٌ فَكَانَ يَعْقُوبُ أَحْسَنُهُمَا وَأَنْطَقُهُمَا وَأَكْثَرُهُمَا جَمَالًا وَظَرْفًا ......الحديث.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

''حضرت کعب الأحبار رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت اسحاق بن ابراہیم علیہما السلام کو اللہ تعالیٰ نے نور، روشنی اور اپنے والدین کی آنکھوں کی ٹھنڈک بنایا۔ پس آپ علیہ السلام تمام لوگوں سے بڑھ کر خوبصورت چہرے والے تھے اور بہت زیادہ جمال والے اور خوبصورت گفتگو والے تھے۔ آپ علیہ السلام سفید رنگت والے، سر اور داڑھی کے گھنگھریالے بالوں والے تھے۔ آپ ظاہری نقوش میں اور حسنِ خلق میں حضرت ابراہیم علیہ السلام سے مشابہ تھے۔ حضرت اسحاق علیہ السلام کے ہاں حضرت یعقوب علیہ السلام اور حضرت عیص علیہ السلام پیدا ہوئے پس ان دونوں میں سے حضرت یعقوب علیہ السلام زیادہ حسین، زیادہ فصیح و بلیغ اور زیادہ حسن و جمال اور دانائی والے تھے۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

٩١/ ٩١۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما: ﴿وَبَشَّرْنَاهُ بِإِسْحَاقَ﴾، [الصافات، ٣٧:١١٢]، قَالَ: بُشْرَى نُبُوَّةٍ بُشِّرَ بِهِ مَرَّتَيْنِ حِينَ وُلِدَ وَحِينَ

---

الحديث رقم ٩٠: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢/ ٦٠٧، الرقم: ٤٠٤٣۔

الحديث رقم ٩١: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢/ ٦٠٧، الرقم: ٤٠٤٤، والطبري في جامع البيان، ٢٣/ ٨٩، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ١٥/ ١١٢، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٤/ ٢٠۔

نُبِّيءَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما آیت مبارکہ ﴿وَبَشَّرْنَاهُ بِإِسْحَاقَ﴾ [الصافات، ۳۷: ۱۱۲] کی تفسیر میں بیان کرتے ہیں کہ اس خوشخبری سے مراد نبوت کی خوشخبری ہے جو انہیں دو مرتبہ دی گئی۔ (پہلی) جب آپ کی ولادت ہوئی اور (دوسری) جب آپ کو منصبِ نبوت عطا ہوا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور طبری نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ لُوْطٍ عليه السلام

## ﴿حضرت لوط علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

۹۲/ ۹۲۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه فِي قَوْلِهِ عزوجل: ﴿أَوْ آوِي إِلَى رُكْنٍ شَدِيْدٍ﴾ [هود، ۱۱: ۸۰]، قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: رَحِمَ اللهُ لُوْطًا كَانَ يَأْوِي إِلَى رُكْنٍ شَدِيْدٍ وَمَا بَعَثَ اللهُ بَعْدَهُ نَبِيًّا إِلَّا فِي ثَرْوَةٍ مِنْ قَوْمِهِ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ وَالْبُخَارِيُّ فِي الْأَدَبِ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَاللَّفْظُ لَهُ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اللہ عزوجل کے اس فرمان عالیشان: ''یا میں (آج) کسی مضبوط قلعہ میں پناہ لے سکتا۔'' [ہود، ۱۱: ۸۰] کے بارے میں روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ حضرت لوط علیہ السلام پر رحم فرمائے آپ علیہ السلام مضبوط قلعہ میں پناہ لینے کی بات کرتے تھے اور اللہ تعالیٰ نے آپ علیہ السلام کے بعد کسی نبی کو نہیں بھیجا مگر اس کی قوم کی کثیر تعداد میں (یعنی با اثر قبیلہ میں)۔''

اس حدیث کو امام ترمذی، احمد اور بخاری نے الادب المفرد میں اور ابن حبان اور حاکم نے روایت کیا ہے۔ الفاظ امام حاکم کے ہیں۔

۹۳/ ۹۳۔ عَنْ كَعْبِ الْأَحْبَارِ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ لُوْطٌ عليه السلام نَبِيَّ اللهِ وَكَانَ

---

الحديث رقم ۹۲: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ومن سورة يوسف، ۵/ ۲۹۳، الرقم: ۳۱۱۶، وأحمد بن حنبل في المسند، ۲/ ۳۳۲، ۳۸٤، الرقم: ۸۳۷۳، ۸۹۷۵، والبخاري في الأدب المفرد، ۱/ ۲۱۲، الرقم: ۶۰۵، وابن حبان في الصحيح، ۱٤/ ۸۶-۸۷، الرقم: ۶۲۰۶-۶۲۰۷، والحاكم في المستدرك، ۲/ ۶۱۱، ۶۱۲، الرقم: ٤۰۵٤-٤۰۵۵، والديلمي في مسند الفردوس، ۵/ ۲۶۳، الرقم: ۸۱۳۳، والطبري في جامع البيان، ۱۲/ ۸۸، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ۹/ ۷۸، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ۲/ ٤۵۵.

الحديث رقم ۹۳: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲/ ۶۱۲، الرقم: ٤۰۵۷.

ابْنَ أَخِي إِبْرَاهِيْمَ وَكَانَ رَجُلًا أَبْيَضَ حُسْنَ الْوَجْهِ دَقِيْقَ الْأَنْفِ صَغِيْرَ الْأُذُنِ طَوِيْلَ الْأَصَابِعِ جَيِّدَ الثَّنَايَا أَحْسَنَ النَّاسِ مَضْحَكًا إِذَا ضَحِكَ وَأَحْسَنَهُ وَأَرْزَنَهُ وَأَحْكَمَهُ وَأَقَلَّهُ أَذًى لِقَوْمِهِ وَهُوَ حِيْنَ بَلَغَهُ عَنْ قَوْمِهِ مَا بَلَغَهُ مِنَ الْأَذَى الْعَظِيْمِ الَّذِي أَرَادُوْهُ عَلَيْهِ حَيْثُ يَقُوْلُ: ﴿لَوْ أَنَّ لِي بِكُمْ قُوَّةً أَوْ آوِي إِلَى رُكْنٍ شَدِيْدٍ﴾ [هود، ١١:٨٠] . رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

''حضرت کعب الاحبار رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت لوط علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے نبی تھے اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بھائی کے بیٹے (یعنی بھتیجے) تھے اور آپ علیہ السلام سفید رنگت والے، خوبصورت چہرے والے، پتلی ناک والے، چھوٹے کانوں والے، لمبی انگلیوں والے، خوبصورت دانتوں والے تھے۔ جب ہنستے تھے تو تمام لوگوں سے بڑھ کر خوبصورت لگتے تھے۔ آپ علیہ السلام لوگوں میں سب سے زیادہ حسین، وقار والے اور حکمت والے اور سب سے کم اپنی قوم کو تکلیف دینے والے تھے اور جب آپ علیہ السلام کو اپنی قوم کی طرف سے تکلیف پہنچی جو بھی پہنچی جس کا آپ کی قوم نے آپ کے لئے ارادہ کیا تھا جیسا کہ آپ نے فرمایا: (کاش مجھ میں تمہارے مقابلہ کی ہمت ہوتی یا میں (آج) کسی مضبوط قلعہ میں پناہ لے سکتا۔ [ہود، ١١:٨٠]۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ يُوْسُفَ عليه السلام

## ﴿حضرت یوسف علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

٩٤/٩٤. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قِيْلَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَنْ أَكْرَمُ النَّاسِ؟ قَالَ: أَتْقَاهُمْ. فَقَالُوْا: لَيْسَ عَنْ هَذَا نَسْأَلُكَ. قَالَ: فَيُوْسُفُ نَبِيُّ اللهِ ابْنُ نَبِيِّ اللهِ ابْنِ نَبِيِّ اللهِ ابْنِ خَلِيْلِ اللهِ. قَالُوْا: لَيْسَ عَنْ هَذَا نَسْأَلُكَ قَالَ: فَعَنْ مَعَادِنِ الْعَرَبِ تَسْأَلُوْنَ خِيَارُهُمْ فِي الْجَاهِلِيَّةِ خِيَارُهُمْ فِي الإِسْلَامِ إِذَا فَقُهُوْا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا گیا: یا رسول اللہ! لوگوں میں سب سے زیادہ کریم کون ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جو ان میں سب سے زیادہ متقی ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: ہم اس کے متعلق آپ سے نہیں پوچھ رہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تو پھر سب سے کریم اللہ تعالیٰ کے نبی حضرت یوسف علیہ السلام ہیں جو نبی اللہ کے بیٹے اور خلیل اللہ کے پوتے ہیں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: ہم اس کے بارے میں بھی آپ سے نہیں پوچھ رہے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: پھر تم قبائل عرب کے متعلق مجھ سے پوچھ رہے ہو؟ جو لوگ زمانہ جاہلیت میں افضل تھے وہ لوگ اسلام میں بھی افضل ہیں جبکہ وہ دین میں سمجھ بوجھ حاصل کر لیں۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

---

الحديث رقم ٩٤: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قول الله تعالى: واتخذ الله إبراهيم خليلا، ٣/١٢٢٤، الرقم: ٣١٧٥، ومسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: من فضائل يوسف عليه السلام، ٤/١٨٤٦، الرقم: ٢٣٧٨، والنسائي في السنن الكبرى، ٦/٣٦٧، الرقم: ١١٢٤٩، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٤٣١، الرقم: ٩٥٦٤، والدارمي في السنن، ١/٨٤، الرقم: ٢٢٣، وأبو يعلى في المسند، ١١/٤٣٨، الرقم: ٦٥٦٢، والحاكم في المستدرك، ٢/٦٢٣، الرقم: ٤٠٨٣، وقال: هذا حديث صحيح، والبخاري في الأدب المفرد، ١/٥٨، الرقم: ١٢٩.

٩٥ / ٩٥۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ الْكَرِيْمَ بْنَ الْكَرِيْمِ ابْنِ الْكَرِيْمِ ابْنِ الْكَرِيْمِ يُوْسُفُ بْنُ يَعْقُوْبَ بْنِ إِسْحَاقَ بْنِ إِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلِ اللهِ. وَقَالَ الْبَرَاءُ عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم: أَنَا ابْنُ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: معزز ابن معزز ابن معزز ابن معزز تو صرف یوسف بن یعقوب بن اسحاق بن ابراہیم (علی نبینا و علیہم الصلوات والتسلیمات) ہیں اور حضرت براء رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں حضرت عبدالمطلب کا بیٹا ہوں۔''

اس حدیث کو امام بخاری، ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے اس حدیث کو حسن قرار دیا ہے۔

٩٦ / ٩٦۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: أُعْطِيَ يُوْسُفُ عليه السلام شَطْرَ الْحُسْنِ. وفي رواية: أُعْطِيَ يُوْسُفُ وَأُمُّهُ شَطْرَ

الحديث رقم ٩٥: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: من انتسب إلى آبائه في الإسلام والجاهلية، ٣ / ١٢٩٨، وعن عبد الله بن عمر رضي الله عنهما في كتاب: تفسير القرآن، باب: قوله: ويتم نعمته عليك وعلى آل يعقوب، ٤ / ١٧٢٨، الرقم: ٤٤١١، والترمذي في السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ومن سورة يوسف، ٥ / ٢٩٣، الرقم: ٣١١٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٩٦، الرقم: ٥٧١٢، ٨٣٧٣، ٩٣٦٩، وابن حبان في الصحيح، ١٣ / ٩٢، الرقم: ٥٧٧٦، والطبراني في المعجم الأوسط، ٣ / ١١٦، الرقم: ٢٦٥٧، وأبو يعلى في المسند، ١٠ / ٣٣٨، الرقم: ٥٩٣٢، والبخاري في الأدب المفرد، ١ / ٣٠٨، الرقم: ٨٩٦۔

الحديث رقم ٩٦: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ٢٨٦، الرقم: ١٤٠٨٢، والحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٢٢، الرقم: ٤٠٨٢، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٤٧، ٤٢ / ٤، الرقم: ٣١٩٢٠۔ ٣١٩٢١، وأبو يعلى في المسند، ٦ / ١٠٧، الرقم: ٣٣٧٣، والطبري في جامع البيان، ١٢ / ٢٠٧، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٢ / ٤٧٧۔٤٧٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ٢٠٣، وقال: ورجاله رجال الصحيح، والعجلوني في كشف الخفاء، ١ / ١٦١، الرقم: ٤١٦، وسنده صحيح۔

الْحُسْنِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَالْحَاكِمُ وَأَبُوْيَعْلَى.

وفي رواية: عَنْ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنه قَالَ: أُعْطِيَ يُوْسُفُ عليه السلام وَأُمُّهُ ثُلُثَ حُسْنِ الْخَلْقِ. وفي رواية: ثُلُثَ الْحُسْنِ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: حضرت یوسف علیہ السلام کو کل حسن کا آدھا حصہ عطا ہوا۔'' اور ایک روایت میں ہے کہ انہیں اور ان کی والدہ محترمہ کو کل حسن کا آدھا حصہ عطا ہوا۔''

اس حدیث کو امام احمد، ابن ابی شیبہ، حاکم اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

اور ایک روایت میں حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: ''حضرت یوسف علیہ السلام اور آپ کی والدہ ماجدہ کو کل مخلوق کا ایک تہائی حسن نصیب ہوا، اور ایک روایت میں ہے کہ کل حسن کا ایک تہائی حصہ نصیب ہوا۔'' اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

**٩٧ / ٩٧۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ وَهُوَ يَصِفُ يُوْسُفَ عليه السلام حِيْنَ رَآهُ فِي السَّمَاءِ الثَّالِثَةِ قَالَ: رَأَيْتُ رَجُلًا صُوْرَتُه كَصُوْرَةِ الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ فَقُلْتُ: يَا جِبْرِيْلُ، مَنْ هَذَا؟ قَالَ: هَذَا أَخُوْكَ يُوْسُفُ. قَالَ ابْنُ إِسْحَاقَ: وَكَانَ اللهُ قَدْ أَعْطَى يُوْسُفَ مِنَ الْحُسْنِ وَالْهَيْبَةِ مَا لَمْ يُعْطِ أَحَدًا مِنَ الْعَالَمِيْنَ قَبْلَهُ وَلَا بَعْدَهُ حَتَّى كَانَ يُقَالُ وَاللهِ، أَعْلَمُ أَنَّهُ أُعْطِيَ نِصْفَ الْحُسْنِ وَقُسِّمَ النِّصْفُ الآخَرُ بَيْنَ النَّاسِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.**

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا، اس وقت آپ حضرت یوسف علیہ السلام کا وصف بیان کر رہے تھے جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں (معراج کی رات) تیسرے آسمان پر دیکھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں

الحديث رقم ٩٧: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٢٣، الرقم: ٤٠٨٧، وابن قتيبة فى تأويل مختلف الحديث، ١ / ٣٢١۔

نے ایسا شخص دیکھا جس کی صورت چودھویں رات کے چاند کی طرح تھی۔ پس میں نے پوچھا: اے جبرائیل! یہ کون ہے؟ انہوں نے عرض کیا: یہ آپ کے بھائی حضرت یوسف علیہ السلام ہیں۔ ابن اسحاق کہتے ہیں: اللہ تعالیٰ نے حضرت یوسف علیہ السلام کو وہ حسن و ہیبت عطا کر رکھی تھی جو عالمین میں سے آپ سے پہلے اور نہ آپ کے بعد کسی کو عطا کی گئی۔ یہاں تک کہ کہا جاتا تھا کہ اللہ کی قسم! میں یہ جانتا ہوں کہ حضرت یوسف علیہ السلام کو پورے حسن کا آدھا حصہ اور دوسرا آدھا حصہ (تمام) لوگوں کو عطا ہوا۔'' اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا۔

**٩٨ / ٩٨۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضی الله عنه قَالَ: أُعْطِيَ يُوْسُفُ وَأُمُّهُ ثُلُثَي الْحُسْنِ مِنْ حُسْنِ النَّاسِ فِي الْوَجْهِ وَالْبَيَاضِ وَغَيْرِ ذَلِكَ وَكَانَتِ الْمَرْأَةُ إِذَا أَتَتْهُ غَطَّى وَجْهَهُ مَخَافَةَ أَنْ تَفْتَتِنَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.**

''حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت یوسف علیہ السلام اور آپ کی والدہ محترمہ کو لوگوں کے حسن میں سے دو تہائی حسن چہرہ اور سفیدی اور اس کے علاوہ دوسری چیزوں میں عطا ہوا اور جب کوئی عورت آپ کے پاس آتی تو آپ علیہ السلام اپنے چہرے کو ڈھانپ لیتے مبادا وہ عورت کسی فتنہ میں مبتلا نہ ہوجائے۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال، صحیح حدیث کے رجال ہیں۔

---

الحديث رقم ٩٨: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٩ / ١٠٦، الرقم: ٨٥٥٧، والحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ١ / ٢٩٧، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٢ / ٤٧٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ٢٠٣، وقال: رواه الطبراني موقوفا، ورجاله رجال الصحيح.

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ أَيُّوْبَ عليه السلام

﴿حضرت ایوب علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

٩٩ / ٩٩ـ عَنْ كَعْبٍ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ أَيُّوْبُ بْنُ أَمْوَصَ عليه السلام نَبِيَّ اللهِ الصَّابِرَ الَّذِي جَلَبَ عَلَيْهِ إِبْلِيْسُ إِلَيْهِ سَبِيْلًا فَأَلْقَى اللهُ عَلَى أَيُّوْبَ السَّكِيْنَةَ وَالصَّبْرَ عَلَى بَلَائِهِ الَّذِي ابْتَلَاهُ فَسَمَّاهُ اللهُ: ﴿نِعْمَ الْعَبْدُ إِنَّهُ أَوَّابٌ﴾ [ص، ٣٨:٣٠] ، وَكَانَ أَيُّوْبُ رَجُلًا طَوِيْلًا جَعْدَ الشَّعْرِ وَاسِعَ الْعَيْنَيْنِ حُسْنَ الْخَلْقِ وَكَانَ عَلَى جَبِيْنِهِ مَكْتُوْبٌ اَلْمُبْتَلَى الصَّابِرُ، وَكَانَ قَصِيْرَ الْعُنُقِ عَرِيْضَ الصَّدْرِ غَلِيْظَ السَّاقَيْنِ وَالسَّاعِدَيْنِ وَكَانَ يُعْطِي الْأَرَامِلَ وَيَكْسُوْهُمْ جَاهِدًا نَاصِحًا لِلّٰهِ عزوجل. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

”حضرت کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ایوب بن اموص علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے صابر نبی تھے جن کو شیطان نے ایذا دینے کی کوشش کی تو اللہ تعالیٰ نے آپ علیہ السلام کی اس آزمائش پر جس میں اس نے آپ کو مبتلا کیا آپ پر سکون اور صبر نازل کیا اور اللہ تعالیٰ نے آپ کے لئے فرمایا: ”کیا خوب بندہ تھا، بے شک وہ (ہماری طرف) بہت رجوع کرنے والا تھا۔“ [ص، ٣٨:٣٠] اور آپ درازقد، گھنگریالے بال، چوڑی آنکھوں، خوبصورت خلقت والے تھے اور آپ کی پیشانی پر ”آزمودہ صابر“ لکھا ہوا تھا اور آپ چھوٹی گردن، چوڑے سینے، سخت بازوں اور پنڈلیوں والے تھے۔ آپ محتاجوں کو عطا کرنے اور انہیں کپڑے پہنانے والے اور اللہ تعالیٰ کی خاطر جہاد اور نصیحت کرنے والے تھے۔“

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

١٠٠ / ١٠٠ـ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما أَنَّ امْرَأَةَ أَيُّوْبَ عليه السلام قَالَتْ لَهُ:

الحديث رقم ٩٩: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٣٤، الرقم: ٤١١٣.
الحديث رقم ١٠٠: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٣٥، الرقم: ٤١١٤، والبيهقي في شعب الإيمان، ٧ / ١٤٧، الرقم: ٩٧٩٤.

وَاللهِ قَدْ نَزَلَ بِي الْجَهْدُ وَالْفَاقَةُ مَا أَنْ بَعَثَ قَوْمِي بِرَغِيْفٍ فَأَطْعَمْتُكَ فَادْعُ اللهَ أَنْ يَّشْفِيَكَ. قَالَ: وَيْحَكِ كُنَّا فِي النَّعَمَاءِ سَبْعِيْنَ عَامًا فَنَحْنُ فِي الْبَلَاءِ سَبْعَ سِنِيْنَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت ایوب علیہ السلام کی بیوی نے آپ سے عرض کیا: اللہ کی قسم! بے شک بھوک اور فاقہ نے ہمارے ہاں گھر کر لیا ہے اور میری قوم نے ایک روٹی تک نہیں بھیجی کہ میں آپ کو کھلاتی۔ پس اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ وہ آپ کو شفا عطا کرے۔ حضرت ایوب علیہ السلام نے فرمایا: تمہارا بھلا ہو۔ ہم ستر سال تک ہر آسائشِ زندگی میں تھے۔ اب ہم صرف سات سال سے آزمائش میں ہیں۔ (پس ہمیں ہر حال میں اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا چاہئے)۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

١٠١ / ١٠١. عَنْ قَتَادَةَ رضي الله عنه قَالَ: ابْتُلِيَ أَيُّوْبُ سَبْعَ سِنِيْنَ مُلْقًى عَلَى كُنَاسَةِ بَيْتِ الْمَقْدِسِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

''حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ سات سال تک حضرت ایوب علیہ السلام آزمائش میں مبتلا بیت المقدس کی مٹی پر لیٹے رہے۔'' اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ١٠١: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٣٦، الرقم: ٤١١٧.

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ يُوْنُسَ عليه السلام

## ﴿حضرت یونس علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

١٠٢ / ١٠٢. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: لَا يَنْبَغِي لِعَبْدٍ أَنْ يَقُولَ: أَنَا خَيْرٌ مِنْ يُوْنُسَ بْنِ مَتَّى. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

وفي رواية لهما: قَالَ: مَنْ قَالَ: أَنَا خَيْرٌ مِنْ يُوْنُسَ بْنِ مَتَّى فَقَدْ كَذَبَ.

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کسی شخص کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ یہ کہے کہ میں یونس بن متی سے بہتر ہوں۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

اور متفق علیہ روایت میں ہی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ’’جو شخص یہ کہے کہ میں یونس بن متی سے بہتر ہوں تو وہ جھوٹا ہے۔‘‘

١٠٣ / ١٠٣. عَنْ سَعْدٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: دَعْوَةُ ذِي

---

الحديث رقم ١٠٢: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قول الله تعالى: وإن يونس لمن المرسلين، ٣ / ١٢٥٥، الرقم: ٣٢٣٤، وفي كتاب: تفسير القرآن، باب: قوله: إنا أوحينا إليك كما أوحينا إلى نوح، ٤ / ١٦٨١، الرقم: ٤٣٢٧-٤٣٢٨، ومسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: في ذكر يونس، ٤ / ١٨٤٦، الرقم: ٢٣٧٦، والترمذي في السنن، كتاب: الصلاة عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ماجاء في كراهية الصلاة بعد العصر وبعد الفجر، ١ / ٣٤٣-٣٤٤، الرقم: ١٨٣، وفي كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ومن سورة الزمر، ٥ / ٣٧٣، الرقم: ٣٢٤٥، وقال: هذا حديث حسن صحيح، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر البعث، ٢ / ١٤٢٨، الرقم: ٤٢٧٤، والنسائي في السنن الكبرى، ٦ / ٣٤١، الرقم: ١١١٦٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٤٠٥، الرقم: ٩٢٤٤.

الحديث رقم ١٠٣: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الدعوات عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ما جاء في عقد التسبيح باليد، ٥ / ٥٢٩، الرقم: ٣٥٠٥، والنسائي في السنن الكبرى، ٦ / ١٦٨، الرقم: ١٠٤٩٠-١٠٤٩٢، وفي عمل اليوم والليلة، ١ / ٤١٦، الرقم: ٦٥٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ١٧٠، الرقم: ١٤٦٢، وأبويعلى في المسند، ٢ / ١١٠، الرقم: ٧٧٢، والبزار في المسند، ٣ / ٣٦٣، الرقم: ١١٦٣، ٤ / ٢٥، الرقم: ١١٨٦، والحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٣٧، الرقم: ٤١٢١، والبيهقي في شعب الإيمان، ١ / ٤٣٢، الرقم: ٦٢٠.

النُّوْنِ إِذْ دَعَا وَهُوَ فِي بَطْنِ الْحُوْتِ: ﴿لَا إِلَهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ﴾، [الأنبياء، ٢١:٨٧ ]، فَإِنَّهُ لَمْ يَدْعُ بِهَا رَجُلٌ مُسْلِمٌ فِي شَيءٍ قَطُّ إِلَّا اسْتَجَابَ اللهُ لَهُ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت سعد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ذوالنون (حضرت یونس) علیہ السلام کی وہ دعا جو آپ علیہ السلام نے مچھلی کے پیٹ میں کی تھی یہ ہے: ﴿لَا إِلَهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ ﴾ [الأنبياء، ٢١: ٨٧] ''اے اللہ! تیرے سوا کوئی معبود نہیں تیری ذات پاک ہے، بے شک میں ہی (اپنی جان پر) زیادتی کرنے والوں میں سے تھا۔'' پس بے شک جو بھی مسلمان جب بھی کسی چیز کے بارے میں یہ دعا کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی یہ دعا قبول فرماتا ہے۔''

اس حدیث کو امام ترمذی، نسائی، احمد، حاکم اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

١٠٤ / ١٠٤۔ عَنْ كَعْبٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: وَكَانَ يُوْنُسُ بْنُ مَتَّى الَّذِي سَمَّاهُ اللهُ ذَالنُّوْنِ فَقَالَ: ﴿وَذَالنُّونِ إِذْ ذَهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ أَنْ لَنْ نَقْدِرَ عَلَيْهِ فَنَادَى فِي الظُّلُمَاتِ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ﴾، [الأنبياء، ٢١:٨٧ ]، فَاسْتَجَابَ اللهُ لَهُ فَنَجَّاهُ مِنَ الْغَمِّ مِنْ ظُلُمَاتٍ ثَلَاثٍ: ظُلْمَةُ اللَّيْلِ، وَظُلْمَةُ الْبَحْرِ، وَظُلْمَةُ بَطْنِ الْحُوْتِ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت یونس بن متی علیہ السلام جنہیں اللہ تعالیٰ نے ذوالنون (مچھلی والے) کا نام دیا اور فرمایا: ''اور ذوالنون (مچھلی کے پیٹ والے نبی علیہ السلام) کو بھی یاد

الحديث رقم ١٠٤: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٣٧، الرقم: ٤١٢٠، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٣٩، الرقم: ٣١٨٦٩، والطبري في جامع البيان، ١٧ / ٨٠، وفي تاريخ الأمم والملوك، ١ / ٣٧٧، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ١١ / ٣٣٣، ١٥ / ١٣١، والسيوطي في الجلالين، ١ / ٤٢٩، الرقم: ٨٧۔

فرمائیے) جب وہ (اپنی قوم پر) غضبناک ہو کر چل دیئے۔ پس انہوں نے یہ خیال کر لیا کہ ہم ان پر (اس سفر میں) کوئی تنگی نہیں کریں گے۔ پھر انہوں نے تاریکیوں میں (پھنس کر) پکارا کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ تیری ذات پاک ہے۔ بے شک میں ہی (اپنی جان پر) زیادتی کرنے والوں میں سے تھا۔'' [الأنبیاء، ۲۱: ۸۷] پس اللہ تعالیٰ نے ان کی دعا قبول فرمائی اور انہیں تین تاریکیوں کے غم سے نجات دلائی۔ (اور تین تاریکیاں یہ تھیں:) رات کی تاریکی اور سمندر کی تاریکی اور مچھلی کے پیٹ کی تاریکی۔'' اس حدیث کو امام حاکم اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ شُعَيْبٍ عليه السلام

## ﴿ حضرت شعیب علیہ السلام کے مناقب کا بیان ﴾

**١٠٥ / ١٠٥۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحَاقَ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم إِذَا ذَكَرَ شُعَيْبًا عليه السلام قَالَ: ذَاكَ خَطِيْبُ الْأَنْبِيَاءِ لِمُرَاجَعَتِهِ قَوْمَهُ.**

**رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْحَكِيْمُ التِّرْمِذِيُّ وَالطَّبَرِيُّ.**

''محمد بن اسحاق رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب حضرت شعیب علیہ السلام کا تذکرہ کرتے تو فرماتے: شعیب علیہ السلام اپنی قوم کی طرف تبلیغ کی خاطر (بار بار) رجوع کرنے کی بناء پر تمام انبیاء کرام علیہم السلام کے خطیب تھے۔''

اس حدیث کو امام حاکم، حکیم ترمذی اور طبری نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ١٠٥: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٢٠، الرقم: ٤٠٧١، والحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ٤ / ٦٠، والطبري في جامع البيان، ٩ / ٤، وفي التاريخ، ١ / ١٩٨، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ٩ / ٩٠.

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ مُوْسَى كَلِيْمِ اللهِ عليه السلام

## ﴿ حضرت موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام کے مناقب کا بیان ﴾

١٠٦ / ١٠٦. عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی الله عنهما أَنَّ النَّبِيَّ صلی الله عليه وآله وسلم لَمَّا قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ وَجَدَهُمْ يَصُوْمُوْنَ يَوْمًا يَعْنِي عَاشُوْرَاءَ؟ فَقَالُوْا: هَذَا يَوْمٌ عَظِيْمٌ وَهُوَ يَوْمٌ نَجَّى اللهُ فِيْهِ مُوسَى وَأَغْرَقَ آلَ فِرْعَوْنَ فَصَامَ مُوْسَى شُكْرًا ِللهِ. فَقَالَ: أَنَا أَوْلَى بِمُوْسَى مِنْهُمْ فَصَامَهُ وَأَمَرَ بِصِيَامِهِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جب مدینہ منورہ میں تشریف آوری ہوئی تو ان لوگوں کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عاشورہ کا روزہ رکھتے ہوئے پایا۔ (آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دریافت کرنے پر) یہودی کہنے لگے: یہ بڑی عظمت والا دن ہے۔ اس روز اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو (فرعون کے لشکر سے) بچایا اور آل فرعون کو غرق کیا تو شکر گزاری کے طور پر حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اس دن روزہ رکھا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں یہودیوں کی نسبت حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زیادہ قریب ہوں۔ پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خود روزہ رکھا اور دوسروں کو بھی روزہ رکھنے کا حکم دیا۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

---

الحديث رقم ١٠٦: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قول الله تعالى: وهل أتاك حديث موسى [طه، ٢٠: ٩]، ٣ / ١٢٤٤، الرقم: ٣٢١٦، ومسلم في الصحيح، كتاب: الصيام، باب: صوم يوم عاشوراء، ٢ / ٧٩٦، الرقم: ١١٣٠، وأبوداود في السنن، كتاب: الصوم، باب: في صوم يوم عاشوراء، ٢ / ٣٢٦، الرقم: ٢٤٤٤، وابن ماجه في السنن، كتاب: الصيام، باب: صيام يوم عاشوراء، ١ / ٥٥٢، الرقم: ١٧٣٤، والنسائي في السنن الكبرى، ٢ / ١٥٦-١٥٧، الرقم: ٢٨٣٤-٢٨٣٦، وابن أبي شيبة في المصنف، ٢ / ٣١١، الرقم: ٩٣٥٩، وعبد الرزاق في المصنف، ٤ / ٢٨٨، الرقم: ٧٨٤٣، والطبراني في المعجم الكبير، ١٢ / ٢٤، الرقم: ١٢٣٦٢، والبيهقي في السنن الكبرى، ٤ / ٢٨٦، الرقم: ٨١٨٠، وفي شعب الإيمان، ٣ / ٣٦١، الرقم: ٣٧٧٦.

١٠٧/١٠٧۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: أُرْسِلَ مَلَكُ الْمَوْتِ إِلَى مُوْسَى عليه السلام، فَلَمَّا جَاءَهُ صَكَّهُ فَفَقَأَ عَيْنَهُ فَرَجَعَ إِلَى رَبِّهِ فَقَالَ: أَرْسَلْتَنِي إِلَى عَبْدٍ لَا يُرِيْدُ الْمَوْتَ فَرَدَّ اللهُ عَلَيْهِ عَيْنَهُ فَقَالَ: ارْجِعْ فَقُلْ لَهُ: يَضَعُ يَدَهُ عَلَى مَتْنِ ثَوْرٍ فَلَهُ بِكُلِّ مَا غَطَّتْ بِهِ يَدُهُ بِكُلِّ شَعْرَةٍ سَنَةٌ قَالَ: أَي رَبِّ، ثُمَّ مَاذَا؟ قَالَ: ثُمَّ الْمَوْتُ. قَالَ: فَالْآنَ. فَسَأَلَ اللهَ أَنْ يُدْنِيَهُ مِنَ الْأَرْضِ الْمُقَدَّسَةِ رَمْيَةً بِحَجَرٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: فَلَوْ كُنْتُ ثَمَّ لَأَرَيْتُكُمْ قَبْرَهُ إِلَى جَانِبِ الطَّرِيْقِ عِنْدَ الْكَثِيْبِ الْأَحْمَرِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس ملک الموت (حضرت عزرائیل علیہ السلام) کو بھیجا گیا، جب ان کے پاس ملک الموت آیا تو انہوں نے ملک الموت کو ایک تھپڑ مارا اور ان کی آنکھ پھوڑ دی۔ پس ملک الموت نے اپنے رب کے پاس جا کر عرض کیا: اے میرے رب! تو نے مجھے ایسے بندے کے پاس بھیجا ہے جو مرنے کا ارادہ نہیں رکھتا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کی آنکھ لوٹا دی اور فرمایا: ان کے پاس دوبارہ جاؤ اور ان سے کہو کہ ایک بیل کی پشت پر اپنا ہاتھ رکھ دیں۔ پس جتنے بال ان کے ہاتھ کے نیچے آئیں گے اتنے سال ان کی عمر بڑھا دی جائے گی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا: اے رب! پھر کیا ہوگا؟ فرمایا: پھر موت ہے، کہا: تو اب ہی سہی، پھر اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کی: اے اللہ! مجھے ارض مقدسہ سے ایک پتھر پھینکے جانے کے فاصلہ پر کر دے (تاکہ میری روح اس مقدس مقام پر

الحديث رقم ١٠٧: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الجنائز، باب: من أحب الدفن في الأرض المقدسة أو نحوها، ١/٤٤٩، الرقم: ١٢٧٤، في كتاب: الأنبياء، باب: وفاة موسى عليه السلام وذكره بعد، ٣/١٢٥٠، الرقم: ٣٢٢٦، ومسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: من فضائل موسى عليه السلام، ٤/١٨٤٢، الرقم: ٢٣٧٢، والنسائي في السنن، كتاب: الجنائز، باب: نوع آخر، ٤/١١٨-١١٩، الرقم: ٢٠٨٩، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٢٦٩، الرقم: ٧٦٣٤، وابن حبان في الصحيح، ١٤/١١٢، الرقم: ٦٢٢٣، وابن راشد في الجامع، ١١/٢٧٤، وابن أبي عاصم في السنة، ١/٢٦٦، الرقم: ٥٩٩.

قبض ہو اور میری تدفین بھی اس مقدس مقام پر ہو۔ پس ان کی دعا قبول ہو گئی۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اگر میں اس جگہ ہوتا تو تمہیں سرخ ٹیلے کے نزدیک راستہ کی ایک جانب ان کی قبر دکھاتا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**۱۰۸ / ۱۰۸۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: أَتَيْتُ، (وَفِي رِوَايَةِ هَدَّابٍ:) مَرَرْتُ عَلَى مُوسَى لَيْلَةَ أُسْرِيَ بِي عِنْدَ الْكَثِيْبِ الْأَحْمَرِ وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي فِي قَبْرِهِ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالنَّسَائِيُّ.**

''حضرت انس رضی الله عنه سے مروی روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میں آیا (اور حضرت ہدّاب کی ایک روایت میں ہے کہ) شب معراج سرخ ٹیلے کے پاس حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قریب سے میرا گزر ہوا (تو میں نے دیکھا کہ) حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنی قبر میں کھڑے مصروف صلاۃ تھے۔'' اسے امام مسلم اور نسائی نے روایت کیا ہے۔

**۱۰۹ / ۱۰۹۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی الله عنه قَالَ: حَجَّ مُوْسَى بْنُ عِمْرَانَ علیہ السلام فِي خَمْسِيْنَ أَلْفًا مِنْ بَنِي إِسْرَائِيْلَ وَعَلَيْهِ عِبَاءَتَانِ قِطْوَانِيَّتَانِ وَهُوَ يُلَبِّي: لَبَّيْكَ، اللَّهُمَّ لَبَّيْكَ، لَبَّيْكَ تَعَبُّدًا وَرِقًّا لَبَّيْكَ، أَنَا أَعْبُدُكَ، أَنَا**

---

الحديث رقم ۱۰۸: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: من فضائل موسى علیہ السلام، ٤ / ١٨٤٥، الرقم: ٢٣٧٥، والنسائي في السنن، كتاب: قيام الليل وتطوع النهار، باب: ذكر صلاة نبي الله موسى علیہ السلام، ٣ / ٢١٥، الرقم: ١٦٣١-١٦٣٢، وفي السنن الكبرى، ١ / ٤١٩، الرقم: ١٣٢٨، وابن حبان في الصحيح، ١ / ٢٤٢، الرقم: ٥٠، والطبراني في المعجم الأوسط، ٨ / ١٣، الرقم: ٧٨٠٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ١٤٨، الرقم: ١٢٥٢٦-١٣٦١٨، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧ / ٣٣٥، الرقم: ٣٦٥٧٥، وأبويعلى في المسند، ٦ / ٧١، الرقم: ٣٣٢٥.

الحديث رقم ۱۰۹: أخرجه البيهقي في السنن الكبرى، ٥ / ١٧٧، الرقم: ٩٦١٩، والطبراني في المعجم الكبير، ١٧ / ١٦، الرقم: ١٢، وابن أبي عاصم في كتاب الزهد، ١ / ٨٧، وابن عدي في الكامل، ٦ / ٥٦، والفاكهي في أخبار مكة، ٤ / ٢٦٨-٢٦٩، الرقم: ٢٦٠١، والذهبي في ميزان الاعتدال، ٥ / ٤٩٤، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٦١ / ١٦٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٦ / ٦٨.

لَدَيْكَ، لَدَيْكَ يَا كَشَّافَ الْكُرَبِ قَالَ: فَجَاوَبَتْهُ الْجِبَالُ.

رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ بِنَحْوِهِ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.

''حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت موسیٰ بن عمران علیہ السلام نے بنی اسرائیل کے پچاس ہزار لوگوں کی معیت میں حج کیا اور آپ پر دو قطوانی عبائیں تھیں اور وہ تلبیہ کہہ رہے تھے: اے اللہ! ہم حاضر ہیں، ہم حاضر ہیں، ہم حاضر ہیں، ہم تیری عبادت اور غلامی کیلئے حاضر ہیں۔ میں تیری عبادت کرتا ہوں، تیرے پاس ہوں، تیرے پاس اے مصائب کو دور کرنے والے۔ آپ بیان کرتے ہیں: پہاڑوں نے آپ کی اس لبیک کا جواب دیا یعنی انہوں نے بھی تلبیہ پڑھی۔''

اس حدیث کو امام بیہقی نے روایت کیا ہے اور اسی طرح کی حدیث امام طبرانی اور ابن عاصم نے بھی روایت کی ہے۔

۱۱۰ / ۱۱۰۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: مُوْسَى بْنُ عِمْرَانَ صَفِيُّ اللهِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: حضرت موسیٰ بن عمران علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے منتخب نبی تھے۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور طبری نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

۱۱۱ / ۱۱۱۔ عَنْ أَبِي الْحُوَيْرِثِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ مُعَاوِيَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَكَثَ مُوْسَى علیہ السلام بَعْدَ أَنْ كَلَّمَهُ اللهُ أَرْبَعِيْنَ يَوْمًا لَا يَرَاهُ أَحَدٌ إِلَّا مَاتَ

الحديث رقم ۱۱۰: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲/ ٦۲۹، الرقم: ٤۱۰۰، والطبري في جامع البيان، ۲۰/ ۱۰٥، والمناوي في فيض القدير، ٦/ ۲٤۷.

الحديث رقم ۱۱۱: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲/ ٦۲۹، الرقم: ٤۱۰۱، وعبد الله بن أحمد في السنة، ۲/ ۲۷۸، الرقم: ۱۰۹۷، وابن معين في التاريخ (رواية الدوري)، ۳/ ۱۸۳، الرقم: ۸۲٤، والذهبي في ميزان الاعتدال، ٤/ ۳۱۹، ۷/ ۱٥.

مِنْ نُوْرِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ. رَوَاهُ الْحَاکِمُ وَعَبْدُ اللهِ بْنُ أَحْمَدَ.

’’حضرت ابوحویرث عبدالرحمٰن بن معاویہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ سے ہمکلام ہونے کے بعد چالیس دن تک ایک جگہ ٹھہرے رہے جو بھی آپ کو دیکھتا وہ اللہ رب العالمین کے نور کی تاب نہ لا کر فوت ہو جاتا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور عبداللہ بن احمد نے روایت کیا ہے۔

**۱۱۲ / ۱۱۲۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: لَمَّا کَلَّمَ اللهُ مُوْسَی، کَانَ يُبْصِرُ دَبِيْبَ النَّمْلِ عَلَی الصَّفَا فِي اللَّيْلَةِ الظُّلْمَاءِ مِنْ مَسِيْرَةِ عَشْرَةِ فَرَاسِخَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالدَّيْلَمِيُّ.**

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ہمکلام ہوا تو آپ علیہ السلام تاریک رات میں دس فرسخ (تیس میل) کی مسافت سے واضح طور پر چیونٹی کے رینگنے کو دیکھ لیتے تھے۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی اور دیلمی نے روایت کیا ہے۔

**۱۱۳ / ۱۱۳۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی الله عنه. قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: کَأَنِّي أَنْظُرُ إِلَی مُوْسَی ابْنِ عِمْرَانَ فِي هَذَا الْوَادِي مُحْرِمًا بَيْنَ قِطْوَانِيَّتَيْنِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْيَعْلَی بِإِسْنَادٍ حَسَنٍ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.**

---

**الحديث رقم ۱۱۲:** أخرجه الطبراني في المعجم الصغير، ۱ / ۶۵، الرقم: ۷۷، والديلمي في مسند الفردوس، ۳ / ۴۲۴، الرقم: ۵۳۰۱، وابن کثير في تفسير القرآن العظيم، ۲ / ۲۴۷، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۸ / ۲۰۳.

**الحديث رقم ۱۱۳:** أخرجه الطبراني في المعجم الکبير، ۱۰ / ۱۴۲، الرقم: ۱۰۲۵۵، وفي المعجم الأوسط، ۶ / ۳۰۸، الرقم: ۶۴۸۷، وأبو يعلی في المسند، ۹ / ۲۷، الرقم: ۵۰۹۳، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ۴ / ۱۸۹، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۲ / ۱۱۸، الرقم: ۱۷۴۰، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۳ / ۲۲۱، ۸ / ۲۰۴.

''حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: گویا میں حضرت موسیٰ بن عمران علیہ السلام کو اس وادی میں دو قطوانی چادروں میں حالتِ اِحرام میں دیکھ رہا ہوں۔'' اس حدیث کو امام طبرانی، ابویعلی اور ابونعیم نے اسناد حسن کے ساتھ روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ هَارُوْنَ عليه السلام

## ﴿ حضرت ہارون علیہ السلام کے مناقب کا بیان ﴾

١١٤ / ١١٤۔ عَنْ وَهْبِ بْنِ مُنَبِّهٍ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ هَارُوْنُ بْنُ عِمْرَانَ فَصِيْحَ اللِّسَانِ بَيِّنَ الْمَنْطِقِ يَتَكَلَّمُ فِي تُؤَدَةٍ وَيَقُوْلُ بِعِلْمٍ وَحِلْمٍ، وَكَانَ أَطْوَلَ مِنْ مُوْسَى طُوْلًا وَأَكْبَرَهُمَا فِي السِّنِّ وَكَانَ أَكْثَرَهُمَا لَحْمًا وَأَبْيَضَهُمَا جِسْمًا وَأَعْظَمَهُمَا أَلْوَاحًا، وَكَانَ مُوْسَى رَجُلًا جَعْدًا آدَمَ طِوَالًا كَأَنَّهُ مِنْ رِجَالِ شَنُوْءَةَ وَلَمْ يَبْعَثِ اللهُ نَبِيًّا إِلَّا وَقَدْ كَانَتْ عَلَيْهِ شَامَةُ النُّبُوَّةِ فِي يَدِهِ الْيُمْنَى إِلَّا أَنْ يَكُوْنَ نَبِيُّنَا مُحَمَّدٌ صلى الله عليه وآله وسلم فَإِنَّ شَامَةَ النُّبُوَّةِ كَانَتْ بَيْنَ كَتِفَيْهِ، وَقَدْ سُئِلَ نَبِيُّنَا صلى الله عليه وآله وسلم عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ: هٰذِهِ الشَّامَةُ الَّتِي بَيْنَ كَتِفَيَّ شَامَةُ الْأَنْبِيَاءِ قَبْلِي لِأَنَّهُ لَا نَبِيَّ بَعْدِي وَلَا رَسُوْلٌ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

”حضرت وھب بن منبہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ہارون بن عمران علیہ السلام فصیح اللسان اور واضح کلام فرمانے والے تھے۔ آپ پرسکون لہجہ میں بات کرتے تھے اور علم وحلم سے بات کرتے تھے اور قد میں آپ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے لمبے تھے اور عمر میں بھی ان سے بڑے تھے اور ان سے زیادہ پرگوشت اور سفید جسم والے تھے اور آپ کے جسم کی ہڈیاں بھی ان کے جسم کی ہڈیوں سے بڑی تھیں اور حضرت موسیٰ علیہ السلام گھنگریالے بالوں والے، گندم گوں اور لمبے قد کے مالک تھے گویا کہ آپ قبیلہ شنوءہ کے کوئی شخص ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے کسی نبی کو بھی نہیں بھیجا مگر یہ کہ اس کے دائیں ہاتھ میں مہرِ نبوت ہوتی تھی سوائے ہمارے نبی مکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے۔ پس آپ کی مہرِ نبوت آپ کے مبارک شانوں کے درمیان تھی۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اس

---

الحديث رقم ١١٤: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٣١، الرقم: ٤١٠٥.

بارے میں پوچھا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: یہ جو مہر میرے شانوں کے درمیان ہے یہ (میری اور) مجھ سے پہلے مبعوث ہونے والے انبیاء کرام علیہم السلام کی مہر ہے کیونکہ اب میرے بعد نہ کوئی نبی ہے نہ رسول ہے (اس لئے میرے بعد کسی کے لئے بھی ایسی مہر نہیں ہو گی)۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ دَاوُدَ عليه السلام

## ﴿ حضرت داود عليه السلام کے مناقب کا بیان ﴾

١١٥ / ١١٥۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ لِي رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَحَبُّ الصِّيَامِ إِلَى اللهِ صِيَامُ دَاوُدَ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمًا وَيُفْطِرُ يَوْمًا، وَأَحَبُّ الصَّلَاةِ إِلَى اللهِ صَلَاةُ دَاوُدَ كَانَ يَنَامُ نِصْفَ اللَّيْلِ وَيَقُوْمُ ثُلُثَهُ وَيَنَامُ سُدُسَهُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے مجھے فرمایا: اللہ تعالیٰ کو حضرت داود عليه السلام کا روزہ سب روزوں سے زیادہ پسند ہے۔ وہ ایک دن روزہ رکھتے تھے اور ایک دن نہیں رکھتے تھے۔ اللہ تعالیٰ کو حضرت داود عليه السلام کی نفل نماز تمام (نفل) نمازوں سے زیادہ پسند ہے۔ وہ پہلے نصف رات تک سوتے پھر تہائی رات قیام کرتے پھر باقی چھٹا حصہ سوتے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

١١٦ / ١١٦۔ عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: كَانَ مِنْ

---

الحديث رقم ١١٥: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: أحب الصلاة إلى الله صلاة داود، ٣ / ١٢٥٧، الرقم: ٣٢٣٨، ومسلم في الصحيح، كتاب: الصيام، باب: النهي عن صوم الدهر لمن تضرر به أو فوت به حقا، ٢ / ٨١٦، الرقم: ١١٥٩، وأبو داود في السنن، كتاب: الصوم، باب: في صوم يوم وفطر يوم، ٢ / ٣٢٧، الرقم: ٢٤٤٨، والنسائي في السنن، كتاب: قيام الليل وتطوع النهار، باب: ذكر صلاة نبي الله داود عليه السلام بالليل، ٣ / ٢١٤، الرقم: ١٦٣٠، وفي كتاب: الصوم، باب: صوم نبي الله داود عليه السلام، ٤ / ١٩٨، الرقم: ٢٣٤٤، وابن ماجه في السنن، كتاب: الصيام، باب: ما جاء في صيام داود عليه السلام، ١ / ٥٤٦، الرقم: ١٧١٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ١٦٠، الرقم: ٦٤٩١، والبزار في المسند، ٦ / ٣٥٦، الرقم: ٢٣٦٤، والبيهقي في السنن الكبرى، ٣ / ٣، الرقم: ٤٤٣٢، وفي السنن الصغرى، ١ / ٤٧٧، الرقم: ٨٣٨.

الحديث رقم ١١٦: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الدعوات عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في عقد التسبيح باليد، ٥ / ٥٢٢، الرقم: ٣٤٩٠، والحاكم ←

دُعَاءِ دَاوُدَ عليه السلام يَقُولُ: اَللّٰهُمَّ، إِنِّي أَسْأَلُكَ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ يُحِبُّكَ وَالْعَمَلَ الَّذِي يُبَلِّغُنِي حُبَّكَ، اَللّٰهُمَّ، اجْعَلْ حُبَّكَ أَحَبَّ إِلَيَّ مِنْ نَفْسِي وَأَهْلِي وَمِنَ الْمَاءِ الْبَارِدِ. قَالَ: وَكَانَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم إِذَا ذَكَرَ دَاوُدَ عليه السلام يُحَدِّثُ عَنْهُ قَالَ: كَانَ أَعْبَدَ الْبَشَرِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ. وَقَالَ الْحَاكِمُ: صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ.

وفي رواية للمروزي: إِنَّ أَخِي دَاوُدَ عليه السلام كَانَ أَعْبَدَ الْبَشَرِ كَانَ يَقُوْمُ نِصْفَ اللَّيْلِ وَيَصُوْمُ نِصْفَ الدَّهْرِ.

’’حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: حضرت داود علیہ السلام کی دعا یہ تھی، آپ فرمایا کرتے تھے: ’’اے اللہ، بے شک میں تجھ سے تیری محبت اور تجھ سے محبت کرنے والے کی محبت اور اس عمل کا سوال کرتا ہوں جو مجھے تیری محبت تک پہنچا دے (یعنی ایسا عمل جس سے میں تیرا محبوب بن جاؤں)۔ اے اللہ، تو اپنی محبت کو میرے نزدیک میرے نفس، میرے اہل و عیال اور ٹھنڈے پانی سے بڑھ کر محبوب بنا دے۔‘‘ راوی بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب حضرت داود علیہ السلام کا ذکر کرتے تھے تو آپ علیہ السلام کے بارے میں بیان فرماتے تھے: آپ علیہ السلام (اپنے دور میں) تمام انسانوں سے بڑھ کر عبادت گزار تھے۔‘‘

اسے امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے۔ نیز امام ترمذی اور حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن اور صحیح الإسناد ہے۔

اور امام مروزی کی روایت میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ’’بے شک میرے بھائی داود علیہ السلام (اپنے دور میں) تمام انسانوں سے بڑھ کر عبادت گزار تھے، آپ آدھی رات تک قیام کیا کرتے اور آپ نے اپنی عمر کا آدھا حصہ روزے کی حالت میں گزارا۔‘‘

------ في المستدرك، ۲/ ٤٧٠، الرقم: ٣٦٢١، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ۱۷/ ۸٦، والمروزي في تعظيم قدر الصلاة، ۱/ ۱۱۰، الرقم: ۲۳، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۸/ ۲۰٦، وقال: رواه البزار وإسناده حسن، والمباركفوري في تحفة الأحوذي، ۹/ ۳۲٥، والمناوي في فيض القدير، ٤/ ٥٤٤۔

١١٧ / ١١٧ ـ عَنْ وَهْبِ بْنِ مُنَبِّهٍ رضي الله عنه قَالَ: وَكَانَ نَبِيُّ اللهِ دَاوُدُ بْنُ إِيْشَا...... بْنِ يَعْقُوْبَ، بْنِ إِسْحَاقَ، بْنِ إِبْرَاهِيْمَ الْخَلِيْلِ عليهم السلام وَكَانَ رَجُلًا قَصِيْرًا أَزْرَقَ، قَلِيْلَ الشَّعْرِ، طَاهِرَ الْقَلْبِ، فَقِيْهًا.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرِيُّ.

’’حضرت وہب بن منبہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے نبی حضرت داود علیہ السلام بن ایشا ...... بن یعقوب بن اسحاق بن ابراہیم الخلیل علیہم السلام درمیانے قد کے مالک، مختصر نیلے بالوں والے، پاکیزہ دل اور بہت سمجھ بوجھ والے تھے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور طبری نے روایت کیا۔

١١٨ / ١١٨ ـ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ، عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: اخْتَارَ اللهُ لِنُبُوَّتِهِ وَانْتَخَبَ لِرِسَالَتِهِ دَاوُدَ بْنَ إِيْشَا فَجَمَعَ اللهُ لَهُ ذَلِكَ النُّوْرَ وَالْحِكْمَةَ وَزَادَهُ الزَّبُوْرَ مِنْ عِنْدِهِ، فَمَلَكَ دَاوُدُ بْنُ إِيْشَا سَبْعِيْنَ سَنَةً فَأَنْصَفَ النَّاسَ بَعْضَهُمْ مِنْ بَعْضٍ وَقَضَى بِالْفَصْلِ بَيْنَهُمْ بِالَّذِي عَلَّمَهُ اللهُ وَأَعْطَاهُ مِنْ حِكْمَتِهِ وَأَمَرَ رَبُّنَا الْجِبَالَ فَأَطَاعَتْهُ وَأَلَانَ لَهُ الْحَدِيْدَ بِإِذْنِ اللهِ وَأَمَرَ رَبُّنَا الْمَلَائِكَةَ بِأَنْ تَحْمِلَ لَهُ التَّابُوْتَ فَلَمْ يَزَلْ دَاوُدُ يُدَبِّرُ بِعِلْمِ اللهِ وَنُوْرِهِ قَاضِيًا بِحَلَالِهِ، نَاهِيًا عَنْ حَرَامِهِ حَتَّى إِذَا أَرَادَ اللهُ أَنْ يَقْبِضَهُ إِلَيْهِ أَوْحَى إِلَيْهِ أَنِ اسْتَوْدِعْ نُوْرَ اللهِ وَحِكْمَتَهُ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ إِلَى ابْنِكَ سُلَيْمَانَ بْنَ دَاوُدَ فَفَعَلَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ حَيَّانَ.

’’حضرت محمد بن جعفر بن محمد اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی

---

الحديث رقم ١١٧: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٤٠، الرقم: ٤١٣٠، والطبري في تاريخ الأمم والملوك، ١ / ٢٦١.

الحديث رقم ١١٨: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٤٢، الرقم: ٤١٣٥، وابن حيان في العظمة، ٥ / ١٦١٠-١٦١١.

نبوت اور رسالت کے لئے حضرت داود بن ایشا علیہ السلام کا انتخاب فرمایا اور ان کے نور وحکمت کو جمع فرمایا اور اپنی طرف سے انہیں زبور عطا فرمائی۔ سو حضرت داود بن ایشا علیہ السلام نے ستر سال تک حکومت کی۔ انہوں نے لوگوں کے درمیان عدل و انصاف سے فیصلہ فرمایا اور انہوں نے یہ فیصلے اس علم کے ذریعے فرمائے جو اللہ تعالیٰ نے انہیں عطا فرمایا تھا اور اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنی حکمت میں سے حصہ وافر عطا فرمایا اور ہمارے رب کریم نے پہاڑوں کو حکم دیا کہ وہ ان کی اطاعت بجا لائیں اور انہوں نے اللہ تعالیٰ کے اذن سے لوہے کو اپنے لیے نرم کیا۔ اور ہمارے رب نے ملائکہ کو حکم دیا کہ وہ ان کا تابوت اٹھائیں۔ پس حضرت داود علیہ السلام ہمیشہ اللہ تعالیٰ کے (عطا کردہ) علم اور نور کے ذریعے تدبیر کرتے رہے، حلال کا حکم دیتے ہوئے اور حرام سے منع کرتے ہوئے یہاں تک کہ جب اللہ تعالیٰ نے چاہا کہ ان کی روح قبض کر لے تو ان کی طرف وحی فرمائی کہ وہ اللہ تعالیٰ کا نور اور اس کی ظاہری و مخفی حکمت اپنے بیٹے سلیمان بن داود علیہما السلام کو ودیعت کر دیں۔ پس انہوں نے ایسا ہی کیا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ سُلَيْمَانَ عليه السلام

## ﴿حضرت سلیمان علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

**١١٩ / ١١٩۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو** رضي الله عنهما **عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ أَنَّ سُلَيْمَانَ بْنَ دَاوُدَ عليه السلام لَمَّا بَنَى بَيْتَ الْمَقْدِسِ سَأَلَ اللهَ عزوجل خِلَالًا ثَـلَاثَةً: سَأَلَ اللهَ عزوجل حُكْمًا يُصَادِفُ حُكْمَهُ فَأُوْتِيَهُ، وَسَأَلَ اللهَ عزوجل مُلْكًا لَا يَنْبَغِي لِأَحَدٍ مِنْ بَعْدِهِ فَأُوْتِيَهُ، وَسَأَلَ اللهَ عزوجل حِيْنَ فَرَغَ مِنْ بِنَاءِ الْمَسْجِدِ أَنْ لَا يَأْتِيَهُ أَحَدٌ لَا يَنْهَزُهُ إِلَّا الصَّلَاةُ فِيْهِ أَنْ يُخْرِجَهُ مِنْ خَطِيْئَتِهِ كَيَوْمِ وَلَدَتْهُ أُمُّهُ.** رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ وَابْنُ خُزَيْمَةَ وَالْحَاكِمُ.

وابن ماجه إلا قال: **فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: أَمَّا اثْنَتَانِ فَقَدْ أُعْطِيَهُمَا وَأَرْجُو أَنْ يَكُونَ قَدْ أُعْطِيَ الثَّالِثَةَ.**

*’’حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب حضرت سلیمان بن داود علیہما السلام نے بیت المقدس کی تعمیر کی تو انہوں نے اللہ تعالیٰ سے تین باتوں کی دعا کی: (پہلی یہ کہ) اللہ تعالیٰ انہیں ایسی حکومت عطا فرمائے جو اللہ تعالیٰ کی بادشاہت کے مطابق ہو۔ پس انہیں ایسی ہی حکومت عطا فرما دی گئی۔ (دوسری یہ کہ) اللہ تعالیٰ*

---

**الحديث رقم ١١٩: أخرجه النسائي في السنن، كتاب: المساجد، باب: فضل المسجد الأقصى والصلاة فيه، ٢/ ٣٤، الرقم: ٦٩٣، وفي السنن الكبرى، ١/ ٢٥٦، الرقم: ٧٧٢، وابن ماجه في السنن، كتاب: إقامة الصلاة والسنة فيها، باب: ماجاء في الصلاة في مسجد بيت المقدس، ١/ ٤٥٢، الرقم: ١٤٠٨، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/ ١٧٦، الرقم: ٦٦٤٤، وابن خزيمة في الصحيح، ٢/ ٢٨٨، الرقم: ١٣٣٤، والحاكم في المستدرك، ٢/ ٤٧١، الرقم: ٣٦٢٤، والطبراني في المعجم الأوسط، ٩/ ١٥، الرقم: ٨٩٨٩، وفي مسند الشاميين، ١/ ١٩١، الرقم: ٣٣٦، والبيهقي في شعب الإيمان، ٣/ ٤٩٤، الرقم: ٤١٧٥.**

انہیں ایسی سلطنت عنایت فرمائے جو ان کے بعد کسی کو نہ ملے۔ پس انہیں ایسی ہی سلطنت عطا فرما دی گئی۔ (تیسری) جب وہ مسجد (اقصیٰ) بنانے کے بعد فارغ ہوئے تو انہوں نے اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کی: اے اللہ! جو شخص اس مسجد میں نماز پڑھنے آئے تو اسے گناہوں سے ایسے پاک فرما دے جیسے وہ اپنی ماں کے پیٹ سے پیدائش کے وقت گناہوں سے پاک تھا۔‘‘

اس حدیث کو امام نسائی، احمد، ابن خزیمہ اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

امام ابن ماجہ نے بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے اور اس میں یہ اضافہ ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: دو چیزیں انہیں عطا ہوئیں اور میں امید کرتا ہوں کہ انہیں تیسری بھی عطا ہوئی ہو گی۔‘‘

**۱۲۰ / ۱۲۰۔ عَنْ عَلِيٍّ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: لَمْ يُعَمِّرِ اللهُ مَلِكًا فِي أُمَّةِ نَبِيٍّ مَضَى قَبْلَهُ مَا بَلَغَ ذَلِكَ النَّبِيُّ مِنَ الْعُمْرِ فِي أُمَّتِهِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.**

**وفي رواية: عَنِ الشَّعْبِيِّ قَالَ: أَرَّخَ بَنُوْ إِسْحَاقَ مِنْ مَبْعَثِ مُوْسَى إِلَى مُلْكِ سُلَيْمَانَ بْنِ دَاوُدَ قَالَ: ﴿وَوَرِثَ سُلَيْمَانُ دَاوُدَ﴾، [النمل، ۲۷: ۱۶]، قَالَ: أُخِذَتْ إِلَيْهِ النُّبُوَّةُ وَالرِّسَالَةُ أَنْ يَّهَبَ لَهُ مُلْكًا لَا يَنْبَغِي لِأَحَدٍ مِنْ بَعْدِهِ فَسَخَّرَ لَهُ الْجِنَّ وَالإِنْسَ وَالطَّيْرَ وَالرِّيْحَ.**

**رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرِيُّ.**

’’حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ سے پہلے جو بھی نبی گزرا اس کی امت میں سے کسی بادشاہ کو اتنی عمر عطا نہ فرمائی جتنی اس نبی کی امت میں اس نبی (حضرت سلیمان علیہ السلام) کو عطا فرمائی۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

اور ایک روایت میں حضرت شعبی بیان کرتے ہیں کہ بنو اسحاق نے حضرت موسیٰ علیہ السلام

**الحديث رقم ۱۲۰:** أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲ / ۶۴۳-۶۴۴، الرقم: ۴۱۳۷، ۴۱۴۰، والطبري في تاريخ الأمم والملوك، ۴ / ۲۲۱، والذهبي في ميزان الاعتدال، ۲ / ۲۸۹.

کی بعثت سے لے کر حضرت سلیمان بن داود علیهما السلام کی بادشاہت تک تاریخ رقم کی اور فرمایا: ''اور سلیمان علیہ السلام، داود علیہ السلام کے جانشین ہوئے۔'' آپ بیان کرتے ہیں کہ اس سے مراد یہ ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کو نبوت و رسالت ملی اور اﷲ تعالیٰ نے آپ کو ایسی بادشاہت عطا کی جو آپ کے بعد کسی اور کو عطا نہ ہوئی سو اﷲ تعالیٰ نے آپ کے لئے جنات، انسان، پرندے اور ہوا مسخر کر دیئے۔'' اس حدیث کو امام حاکم اور طبری نے روایت کیا ہے۔

**۱۲۱ / ۱۲۱۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: أُعْطِيَ سُلَيْمَانُ بْنُ دَاوُدَ مُلْكَ مَشَارِقِ الْأَرْضِ وَمَغَارِبِهَا فَمَلَكَ سُلَيْمَانُ بْنُ دَاوُدَ سَبْعَمِائَةِ سَنَةٍ وَسِتَّةَ أَشْهُرٍ مَلَكَ أَهْلَ الدُّنْيَا كُلَّهُمْ مِنَ الْجِنِّ، وَالْإِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ، وَالدَّوَّابِّ، وَالطَّيْرِ، وَالسَّبَاعِ وَأُعْطِيَ عِلْمَ كُلِّ شَيءٍ وَمَنْطِقَ كُلِّ شَيءٍ، وَفِي زَمَانِهِ صُنِعَتِ الصَّنَائِعُ الْمُعْجَبَةُ الَّتِي مَا سَمِعَ بِهَا النَّاسُ وَسُخِّرَتْ لَهُ فَلَمْ يَزَلْ مُدَبِّرًا بِأَمْرِ اللهِ وَنُوْرِهِ، وَحِكْمَتِهِ حَتَّى إِذَا أَرَادَ اللهُ أَنْ يَّقْبِضَهُ أَوْحَى إِلَيْهِ أَنِ اسْتَوْدِعْ عِلْمَ اللهِ وَحِكْمَتَهُ أَخَاهُ وَوَلَدَ دَاوُدَ وَكَانُوْا أَرْبَعَ مِائَةٍ وَثَمَانِيْنَ رَجُلًا بِلَا رِسَالَةٍ.**

**رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ حَيَّانَ وَابْنُ عَسَاكِرَ.**

''حضرت محمد بن جعفر بن محمد اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت سلیمان بن داود علیہ السلام کو زمین کے مشرق و مغرب کی حکومت عطا ہوئی پس حضرت سلیمان بن داود علیہ السلام نے سات سو سال اور چھ ماہ تک حکومت کی اور آپ کی حکومت تمام اہلِ دنیا پر تھی جن میں تمام جن و انس، شیاطین، چوپائے اور درندے شامل تھے اور آپ کو ہر چیز کا علم اور ہر چیز کی زبان عطا ہوئی اور آپ کے زمانے میں بہت خوب ایجادات ہوئیں جن کے بارے میں لوگوں نے پہلے کبھی سنا بھی نہیں تھا اور یہ ساری چیزیں آپ کے لئے مسخر کر دی گئیں تھیں۔ پس آپ علیہ السلام اﷲ تعالیٰ کے امر اور اس کے نور اور حکمت کے ذریعے ان کی تدبیر کرتے رہے یہاں تک کہ

**الحديث رقم ۱۲۱: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲ / ٦٤٣، الرقم: ٤١٣٩، وابن حيان في العظمة، ٥ / ١٦١١، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٢٢ / ٢٦٣۔**

جب اللہ تعالیٰ نے آپ علیہ السلام کی روح کو قبض کرنے کا ارادہ فرمایا تو آپ کی طرف وحی بھیجی کہ وہ اللہ تعالیٰ کے عطا کردہ علم وحکمت کو اپنے بھائی اور حضرت داود علیہ السلام کے بیٹے کو ودیعت کر دیں اور ان میں چار سو اسّی آدمی ایسے تھے جن کو رسالت عطا نہیں ہوئی تھی (یعنی یہ شرف ان میں سے صرف حضرت سلیمان علیہ السلام کو حاصل ہوا۔)‘‘

اس حدیث کو امام حاکم، ابن حیان اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

**۱۲۲ / ۱۲۲۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ كَعْبٍ رضی الله عنه قَالَ: بَلَغَنَا أَنَّ سُلَيْمَانَ بْنَ دَاوُدَ كَانَ عَسْكَرُهُ مِائَةَ فَرْسَخٍ: خَمْسَةٌ وَعِشْرُوْنَ مِنْهَا لِلإِنْسِ، وَخَمْسَةٌ وَعِشْرُوْنَ لِلْجِنِّ، وَخَمْسَةٌ وَعِشْرُوْنَ لِلْوَحْشِ، وَخَمْسَةٌ وَعِشْرُوْنَ لِلطَّيْرِ، وَكَانَ لَهُ أَلْفُ بَيْتٍ مِنْ قَوَارِيْرَ عَلَى الْخَشَبِ مِنْهَا: ثَلَاثُ مِائَةٍ صَرِيْحَةً، وَسَبْعُ مِائَةٍ سِرِّيَّةً، فَأَمَرَ الرِّيْحَ الْعَاصِفَ فَرَفَعَتْهُ فَأَمَرَ الرِّيْحَ فَسَارَتْ بِهِ فَأَوْحَى اللهُ إِلَيْهِ وَهُوَ يَسِيْرُ بَيْنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ: إِنِّي قَدْ زِدْتُ فِي مُلْكِكَ أَنْ لَا يَتَكَلَّمَ أَحَدٌ مِنَ الْخَلَائِقِ بِشَيْءٍ إِلَّا جَاءَتِ الرِّيْحُ فَأَخْبَرَتْكَ.** رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

’’حضرت محمد بن کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہمیں یہ بات معلوم ہوئی کہ حضرت سلیمان بن داود علیہ السلام کا لشکر سو فرسخ (یعنی تین سو میل) پر پھیلا ہوا تھا، ان میں سے پچیس فرسخ انسانوں کے لئے، پچیس جنوں کے لئے، پچیس وحشی جانوروں کے لئے اور پچیس پرندوں کے لئے تھے اور آپ کے ایک ہزار گھر تھے جو لکڑی کے بنے ہوئے تھے اور ان پر شیشے کا کام ہوا تھا اور ان میں تین سو گھر ظاہر تھے اور تین سو مخفی تھے آپ علیہ السلام آندھی کو حکم دیتے تو وہ آپ علیہ السلام کو اٹھا لیتی، ہوا کو حکم دیتے تو آپ کو ساتھ لے کر چلتی اور اللہ تبارک وتعالیٰ آپ کی طرف وحی فرماتا درانحالیکہ آپ زمین وآسمان کے درمیان چل رہے ہوتے تھے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

---

**الحديث رقم ۱۲۲: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲/ ٦٤٤، الرقم: ٤١٤١، والطبري في جامع البيان، ۱۹/ ۱٤۱، وفي تاريخ الأمم والملوك، ۱/ ۲۸۸، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ۱۳/ ۱٦۷.**

(اے سلیمان!) میں نے تمہاری بادشاہت میں یہ اضافہ کر دیا ہے کہ مخلوقات میں سے جو کوئی بھی جو بات کرے گا ہوا تجھے اس کے بارے میں بتا دے گی۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

**۱۲۳/ ۱۲۳۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ** رضي الله عنهما **قَالَ: كَانَ سُلَيْمَانُ بْنُ دَاوُدَ** عليهما السلام **يُوْضَعُ لَهُ سِتُّ مِائَةِ أَلْفِ كُرْسِيٍّ، ثُمَّ يَجِيءُ أَشْرَافُ الْإِنْسِ فَيَجْلِسُوْنَ مِمَّا يَلِيْهِ، ثُمَّ يَجِيءُ أَشْرَافُ الْجِنِّ فَيَجْلِسُوْنَ مِمَّا يَلِي أَشْرَافَ الْإِنْسِ ثُمَّ يَدْعُوْ الطَّيْرَ فَتُظِلُّهُمْ، ثُمَّ يَدْعُوْ الرِّيْحَ فَتَحْمِلُهُمْ قَالَ: فَيَسِيْرُ فِي الْغَدَاةِ الْوَاحِدَةِ مَسِيْرَةَ شَهْرٍ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ عَسَاكِرَ.**

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت سلیمان بن داود علیہما السلام کے لئے چھ لاکھ کرسیوں کا ایک تخت بچھایا جاتا تھا پھر انسانوں میں سے بزرگ مرتبہ لوگ آتے اور وہ ان کے ساتھ والی کرسیوں پر بیٹھ جاتے پھر جنات میں سے بزرگ جن آتے اور وہ بزرگ لوگوں کے ساتھ والی کرسیوں پر بیٹھ جاتے پھر آپ علیہ السلام پرندوں کو حکم فرماتے تو وہ ان سب پر سایہ فگن ہو جاتے پھر آپ ہوا کو حکم فرماتے تو وہ ان سب کو اٹھا لے جاتی اس طرح وہ ایک صبح میں ایک ماہ کی مسافت طے کر لیتے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ۱۲۳: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲/ ٤۰۰، ٦٤٤، الرقم: ۳٥۲٥، ٤۱٤۲، والطبري في جامع البيان، ۱۹/ ۱٤٤، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ۲۲/ ۲٦٦-۲٦٧.**

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ يَحْيَى عليه السلام

## ﴿حضرت یحییٰ علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

۱۲٤ / ۱۲٤۔ عَنْ كَعْبٍ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ يَحْيَى بْنُ زَكَرِيَّا سَيِّدًا، وَحَصُوْرًا وَكَانَ لَا يَقْرُبُ النِّسَاءَ وَلَا يَشْتَهِيْهُنَّ وَكَانَ شَابًّا حُسْنَ الْوَجْهِ وَالصُّوْرَةِ لَيِّنَ الْجَنَاحِ، قَلِيْلَ الشَّعْرِ، قَصِيْرَ الْأَصَابِعِ، طَوِيْلَ الْأَنْفِ، أَقْرَنَ الْحَاجَبَيْنِ، دَقِيْقَ الصَّوْتِ، كَثِيْرَ الْعِبَادَةِ، قَوِيًّا فِي طَاعَةِ اللهِ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

''حضرت کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت یحییٰ بن زکریا علیهما السلام سردار اور پاکدامن تھے اور وہ عورتوں کے قریب تک نہ جاتے تھے اور نہ ہی عورتوں کی خواہش رکھتے تھے اور آپ خوبصورت شکل وصورت والے نوجوان تھے جو جھکے ہوئے کندھوں والے (یعنی نہایت متواضع)، کم بالوں، چھوٹی انگلیوں، اونچی ناک اور ملی ہوئی پلکوں والے، باریک آواز والے، بہت زیادہ عبادت گزار اور اللہ تعالیٰ کی اطاعت میں پختہ تھے۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

۱۲٥ / ۱۲٥۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: كُلُّ بَنِي آدَمَ يَلْقَى اللّٰهَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِذَنْبٍ، وَقَدْ يُعَذِّبُهُ إِنْ شَاءَ أَوْ يَرْحَمُهُ، إِلَّا

---

الحديث رقم ۱۲٤: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲ / ٦٤٧، الرقم: ٤۱٥۰، والنووي في تهذيب الأسماء، ۲ / ٤٤٩۔

الحديث رقم ۱۲٥: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٦ / ۳۳۳، الرقم: ٦٥٥٦، وابن عدي في الكامل، ۲ / ۲۳٤، الرقم: ٤۱۲، والخطيب البغدادى في موضح أوهام الجمع والتفريق، ۲ / ۸۰، والعسقلاني في لسان الميزان، ۲ / ۱۷۷، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ٤ / ۷۹، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ۱ / ۳٦۲، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۸ / ۲۰۹۔

يَحْيَى بْنُ زَكَرِيَّا علیهما السلام فَإِنَّهُ كَانَ سَيِّدًا، وَحُصُوْرًا، وَنَبِيًّا مِنَ الصَّالِحِيْنَ، وَأَهْوَى النَّبِيُّ ﷺ إِلَى قَذَاةٍ مِنَ الْأَرْضِ فَأَخَذَهَا وَقَالَ: ذَكَرَهُ مِثْلَ هَذِهِ الْقَذَاةِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ عَدِيٍّ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تمام بنی آدم روزِ قیامت اپنے گناہوں کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے حضور پیش ہوں گے اور اگر اللہ تعالیٰ چاہے گا تو انہیں عذاب دے گا یا ان پر رحم فرمائے گا، سوائے حضرت یحییٰ بن زکریا علیہ السلام کے۔ پس بے شک آپ علیہ السلام سردار، پاکیزہ و بلند کردار اور ایک صالح نبی تھے۔ پھر حضور نبی اکرم ﷺ نے جھک کر ایک تنکا پکڑا اور فرمایا: کہ آپ ﷺ نے حضرت یحییٰ بن زکریا علیہ السلام (کے مناقب) کا فقط اس تنکے کے برابر ذکر کیا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی اور ابن عدی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ عِيْسَى رُوْحِ اللهِ عليه السلام

## ﴿حضرت عیسیٰ روح اللہ علیہ السلام کے مناقب کا بیان﴾

١٢٦ / ١٢٦. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: مَا مِنْ بَنِي آدَمَ مَوْلُوْدٌ إِلَّا يَمَسُّهُ الشَّيْطَانُ حِيْنَ يُوْلَدُ فَيَسْتَهِلُّ صَارِخًا مِنْ مَسِّ الشَّيْطَانِ غَيْرَ مَرْيَمَ وَابْنِهَا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرما رہے تھے: بنی آدم میں سے کوئی مولود (یعنی بچہ) ایسا نہیں ہے جسے پیدائش کے وقت شیطان مس نہ کرے۔ پس وہ بچہ اس شیطان کے مس کرنے کی وجہ سے چیخنا چلانا شروع کر دیتا ہے سوائے حضرت مریم اور ان کے بیٹے حضرت عیسیٰ علیہما السلام کے (کہ انہیں شیطان نے مس نہیں کیا۔)'' یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ امام بخاری کے ہیں۔

١٢٧ / ١٢٧. عَنْ عُبَادَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: مَنْ شَهِدَ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا

---

الحديث رقم ١٢٦: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قول الله تعالى: وانكر في الكتاب مريم، ٣ / ١٢٦٥، الرقم: ٣٢٤٨، وفي كتاب: تفسير القرآن، باب: وإني أعيذها بك وذريتها من الشيطان الرجيم، ٤ / ١٦٥٥، الرقم: ٤٢٧٤، ومسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: فضائل عيسى عليه السلام، ٤ / ١٨٣٨، الرقم: ٢٣٦٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٢٣٣، ٢٧٤، الرقم: ٧١٨٢، ٧٦٩٤، وابن حبان في الصحيح، ١٤ / ١٢٩، الرقم: ٦٢٣٥، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٢٨٨، الرقم: ٣١٤٩٦، وأبو يعلى في المسند، ١٠ / ٣٧٦، الرقم: ٥٩٧١، والطبراني في المعجم الأوسط، ٧ / ٣٨، الرقم: ٦٧٨٤.

الحديث رقم ١٢٧: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قوله: يا أهل الكتاب لا تغلوا في دينكم، ٣ / ١٢٦٧، الرقم: ٣٢٥٢، ومسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: الدليل على أن من مات على التوحيد دخل الجنة قطعا، ١ / ٥٧، الرقم: ٢٨، والنسائي في السنن الكبرى، ٦ / ٢٧٧-٢٧٨، الرقم: ١٠٩٦٩-١٠٩٧٠، ١١١٣٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٣١٣، الرقم: ←

اللهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيْكَ لَهُ، وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُوْلُهُ، وَأَنَّ عِيْسَى عَبْدُاللهِ وَرَسُوْلُهُ، وَكَلِمَتُهُ أَلْقَاهَا إِلَى مَرْيَمَ، وَرُوْحٌ مِنْهُ، وَالْجَنَّةُ حَقٌّ، وَالنَّارُ حَقٌّ أَدْخَلَهُ اللهُ الْجَنَّةَ عَلَى مَا كَانَ مِنَ الْعَمَلِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جو اس بات کی گواہی دے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی عبادت کے لائق نہیں، وہ ایک ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور بے شک محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں اور بے شک حضرت عیسیٰ علیہ السلام بھی اللہ تعالیٰ کے بندے، اس کے رسول اور اس کا ایک کلمہ ہیں جو اس نے مریم علیہا السلام کی طرف اِلقاء کیا اور آپ روح اللہ ہیں اور جنت اور دوزخ حق ہیں تو اللہ تعالیٰ اسے جنت میں داخل کرے گا خواہ اس شخص کا عمل کچھ بھی ہو۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

۱۲۸ / ۱۲۸۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: إِذَا أَدَّبَ الرَّجُلُ أَمَتَهُ فَأَحْسَنَ تَأْدِيْبَهَا وَعَلَّمَهَا فَأَحْسَنَ تَعْلِيْمَهَا ثُمَّ أَعْتَقَهَا فَتَزَوَّجَهَا كَانَ لَهُ أَجْرَانِ وَإِذَا آمَنَ بِعِيْسَى ثُمَّ آمَنَ بِي فَلَهُ أَجْرَانِ

------ ۲۲۷۲۷، وابن حبان في الصحيح، ۱/ ٤٣٧، الرقم: ۲۰۷، والبزار في المسند، ۷/ ۱۳۰، الرقم: ۲٦٨٢، وابن منده في الإيمان، ۱/ ٥١٠، الرقم: ٤٠٤۔

الحديث رقم ۱۲۸: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قوله تعالى: وانكر في الكتاب مريم، ۳/ ۱۲۷۱، الرقم: ۳۲٦۲، وفي كتاب: العلم، باب: تعليم الرجل أمته وأهله، ۱/ ٤٨، الرقم: ۹۷، ومسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: وجوب الإيمان برسالة نبينا محمد صلی الله عليه وآله وسلم إلى جميع الناس ونسخ الملة بملته، ۱/ ۱۳٤، الرقم: ١٥٤، والترمذي في السنن، كتاب: النكاح عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: ماجاء في الفضل في ذلك، ۳/ ٤٢٤، الرقم: ۱۱۱٦، والنسائي في السنن، كتاب: النكاح، باب: عتق الرجل جاريته ثم يتزوجها، ٦/ ١١٥، الرقم: ٣٣٤٤، وابن في السنن، كتاب: النكاح، باب: الرجل يعتق أمته ثم يتزوجها، ۱/ ٦٢٩، الرقم: ١٩٥٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤/ ٣٩٥، ٤٠٢، ٤١٤، وابن منده في الإيمان، ۱/ ٥٠٤، الرقم: ٣٩٥، وابن حبان في الصحيح، ۹/ ٣٦٠، الرقم: ٤٠٥٣، والبخاري في الأدب المفرد، ۱/ ۸۰، الرقم: ۲۰۳۔

(وفي رواية: رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ آمَنَ بِنَبِيِّهِ وَآمَنَ بِمُحَمَّدٍ ﷺ) وَالْعَبْدُ إِذَا اتَّقَى رَبَّهُ وَأَطَاعَ مَوَالِيَهُ فَلَهُ أَجْرَانِ.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

''حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب کوئی شخص اپنی کنیز کو اچھا ادب سکھائے اور اسے بہترین تعلیم دے، پھر آزاد کر کے اس سے نکاح کر لے تو اسے دگنا ثواب ملے گا (اسی طرح) جو آدمی (پہلے) حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر ایمان لایا تھا اور اب مجھ پر ایمان لے آئے تو اسے بھی دگنا ثواب ملے گا (اور ایک روایت میں ہے کہ اہل کتاب میں سے وہ آدمی جو اپنے نبی پر ایمان لایا پھر مجھ پر ایمان لایا) اور جو غلام اپنے آقا سے ڈرے اور اپنے آقا کا حکم مانے تو اس کے لئے بھی دگنا ثواب ہے۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ امام بخاری کے ہیں۔

۱۲۹ / ۱۲۹۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَيْلَةَ أُسْرِيَ بِهِ لَقِيْتُ مُوْسَى قَالَ: فَنَعَتَهُ فَإِذَا رَجُلٌ حَسِبْتُهُ. قَالَ: مُضْطَرِبٌ رَجِلُ الرَّأْسِ كَأَنَّهُ مِنْ رِجَالِ شَنُوْءَةَ قَالَ: وَلَقِيْتُ عِيْسَى فَنَعَتَهُ النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ: رَبْعَةٌ أَحْمَرُ كَأَنَّمَا خَرَجَ مِنْ دِيْمَاسٍ يَعْنِي الْحَمَّامَ وَرَأَيْتُ إِبْرَاهِيْمَ وَأَنَا أَشْبَهُ وَلَدِهِ بِهِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: شبِ معراج

الحديث رقم ۱۲۹: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قول الله تعالى: واذكر في الكتاب مريم، ۳ / ۱۲۶۹، الرقم: ۳۲۵۴، ومسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: الإسراء برسول الله ﷺ إلى السماوات، ۱ / ۱۵٤، الرقم: ۱٦۸، والترمذي في السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله ﷺ، باب: ومن سورة بنی إسرائيل، ۵ / ۳۰۰، الرقم: ۳۱۳۰، وقال: هذا حديث حسن صحيح، وابن حبان في الصحيح، ۱ / ۲٤۷، الرقم: ۵۱، وعبد الرزاق في المصنف، ۵ / ۳۲۹، وابن منده في الإيمان، ۲ / ۷٤۰، الرقم: ۷۲۸، وأبو عوانة في المسند، ۱ / ۱۱٦، الرقم: ۳٤۷.

میری حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی۔ راوی بیان کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کا وصف یوں بیان فرمایا: وہ دبلے پتلے، دراز قد، سیدھے بالوں والے ایسے آدمی ہیں جیسے قبیلہ شنوءہ کے لوگ۔ آپ ﷺ نے فرمایا: میری حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے بھی ملاقات ہوئی پھر حضور نبی اکرم ﷺ نے ان کا حلیہ بیان فرمایا کہ یہ درمیانہ قد، سرخ رنگ والے اور ایسے تروتازہ ہیں گویا ابھی حمام سے (نہا کر) نکلے ہیں اور میں حضرت ابراہیم علیہ السلام سے بھی ملا میں ان کی ساری اولاد میں ان سے زیادہ مشابہ ہوں۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**١٣٠ / ١٣٠۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: كَيْفَ أَنْتُمْ إِذَا نَزَلَ ابْنُ مَرْيَمَ فِيْكُمْ وَإِمَامُكُمْ مِنْكُمْ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تم لوگوں کا اس وقت (خوشی سے) کیا حال ہوگا جب تم میں حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام (آسمان سے) اُتریں گے اور تمہارا امام تم ہی میں سے ہوگا۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**١٣١ / ١٣١۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: وَالَّذِي**

---

الحديث رقم ١٣٠: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: نُزُول عيسى بن مريم عليهما السلام، ٣ / ١٢٧٢، الرقم: ٣٢٦٥، ومسلم فى الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: نزول عيسى بن مريم حاكما بشريعة نبيّنا محمد ﷺ، ١ / ١٣٦، الرقم: ١٥٥، وابن حبان فى الصحيح، ١٥ / ٢١٣، الرقم: ٦٨٠٢، والعسقلانى فى فتح البارى، ٦ / ٤٩٣۔

الحديث رقم ١٣١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: نزول عيسى ابن مريم، ٣ / ١٢٧٢، الرقم: ٣٢٦٤، ومسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: نزول عيسى ابن مريم حاكما بشريعة نبينا محمد ﷺ، ١ / ١٣٦، الرقم: ١٥٥، والترمذي في السنن، كتاب: الفتن عن رسول الله ﷺ، باب: ماجاء في نزول عيسى بن مريم عليه السلام، ٤ / ٥٠٦، الرقم: ٢٢٣٣، وقال أبو عيسى: هذا حديث حسن صحيح، وابن ماجه في السنن، كتاب: الفتن، باب: فتنة الدجال وخروج عيسى بن مريم، ٢ / ١٣٦٣، الرقم: ٤٠٧٨، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٥٣٨، الرقم: ١٠٩٥٧، وابن حبان في الصحيح، ١٥ / ٢٣٠، الرقم: ٦٨١٨۔

نَفْسِي بِيَدِهِ لَيُوشِكَنَّ أَنْ يَنْزِلَ فِيْكُمُ ابْنُ مَرْيَمَ حَكَمًا عَدْلًا فَيَكْسِرَ الصَّلِيْبَ وَيَقْتُلَ الْخِنْزِيْرَ وَيَضَعَ الْجِزْيَةَ وَيَفِيْضَ الْمَالُ حَتَّى لَا يَقْبَلَهُ أَحَدٌ حَتَّى تَكُونَ السَّجْدَةُ الْوَاحِدَةُ خَيْرًا مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيْهَا.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے! عنقریب تم میں حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام نازل ہوں گے، وہ عدل کے ساتھ فیصلے فرمانے والے ہوں گے، صلیب کو توڑیں گے، خنزیر کو قتل کریں گے، جزیہ موقوف کر دیں گے اور مال اتنا بڑھ جائے گا کہ کوئی لینے والا نہ رہے گا، یہاں تک کہ (بارگاہِ الٰہی میں) ایک سجدہ دنیا و مافیہا سے بہتر ہو گا۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں۔

**١٣٢ / ١٣٢۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم يَقُوْلُ: أَنَا أَوْلَى النَّاسِ بِابْنِ مَرْيَمَ وَالْأَنْبِيَاءُ أَوْلَادُ عَلَّاتٍ لَيْسَ بَيْنِي وَبَيْنَهُ نَبِيٌّ.**

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

وفي رواية عنه: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: أَنَا أَوْلَى النَّاسِ بِعِيْسَى بْنِ مَرْيَمَ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَالْأَنْبِيَاءُ إِخْوَةٌ لِعَلَّاتٍ أُمَّهَاتُهُمْ شَتَّى وَدِيْنُهُمْ وَاحِدٌ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے

---

الحديث رقم ١٣٢: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قول الله تعالى: واذكر في الكتاب مريم، ٣ / ١٢٧٠، الرقم: ٣٢٥٨-٣٢٥٩، ومسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: فضائل عيسى عليه السلام، ٤ / ١٨٣٧، الرقم: ٢٣٦٥، وأبوداود في السنن، كتاب: السنة، باب: في التخيير بين الأنبياء عليهم الصلاة والسلام، ٤ / ٢١٨، الرقم: ٤٦٧٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٤٦٣، الرقم: ٩٩٧٥-٩٩٧٦، وابن حبان في الصحيح، ١٤ / ٧٤، ٣١٦، الرقم: ٦١٩٤، ٦٤٠٦.

ہوئے سنا: میں سب لوگوں سے زیادہ ابن مریم (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) کے قریب ہوں اور سارے انبیاء علاّتی اولاد (جن کا باپ ایک ہو اور مائیں مختلف ہوں) کی طرح ہیں۔ میرے اور ان (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) کے درمیان کوئی نبی نہیں ہے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہی سے مروی روایت میں ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں دنیا و آخرت میں تمام لوگوں سے بڑھ کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے قریب ہوں اور تمام انبیاء علاّتی بھائی (ایک باپ کی اولاد) ہیں۔ ان کی مائیں مختلف لیکن سب کا دین ایک ہے۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**۱۳۳ / ۱۳۳۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ الْأَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم يَقُوْلُ: لَا تَزَالُ طَائِفَةٌ مِنْ أُمَّتِي يُقَاتِلُوْنَ عَلَی الْحَقِّ ظَاهِرِيْنَ إِلَی يَوْمِ الْقِيَامَةِ، قَالَ: فَيَنْزِلُ عِيْسَی بْنُ مَرْيَمَ عليهما السلام فَيَقُوْلُ أَمِيْرُهُمْ: تَعَالَ صَلِّ لَنَا. فَيَقُوْلُ لَا، إِنَّ بَعْضَکُمْ عَلَی بَعْضٍ أُمَرَاءُ تَکْرِمَةَ اللهِ هَذِهِ الْأُمَّةَ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.**

''حضرت جابر بن عبد اللہ انصاری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا: میری امت میں سے ایک جماعت قیامِ حق کے لیے قیامت تک کامیاب جنگ کرتی رہے گی۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: پس جب حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام آسمان سے اتریں گے تو مسلمانوں کا امیر ان سے عرض کرے گا: تشریف لائیں ہمیں نماز پڑھائیں۔ تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام فرمائیں گے: (اس وقت) میں امامت نہیں کراؤں گا۔ تم

**الحديث رقم ۱۳۳: أخرجه مسلم فی الصحيح، کتاب: الإيمان، باب: نزول عيسى بن مريم حاکماً بشريعة نبينا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، ۱ / ۱۳۷، الرقم: ۱۵۶، وابن حبان فی الصحيح، ۱۵ / ۲۳۱، الرقم: ۶۸۱۹، وأحمد بن حنبل في المسند، ۳ / ۳۴۵، الرقم: ۱۴۷۶۲۔ ۱۵۱۶۷، وابن الجارود فی المنتقی، ۱ / ۲۵۷، الرقم: ۱۰۳۱، والبيهقی فی السنن الکبری، ۹ / ۱۸۰، وأبو عوانة فی المسند، ۱ / ۹۹، الرقم: ۳۱۷، وابن منده فی الإيمان، ۱ / ۵۱۷، الرقم: ۵۱۸، الرقم: ۴۱۸، والعظيم آبادی فی عون المعبود، ۱۱ / ۳۰۹، والمناوي فی فيض القدير، ۶ / ۳۹۵۔**

ایک دوسرے پر امیر ہو (یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس وقت امامت سے انکار فرما دیں گے) اس فضیلت و بزرگی کی بناء پر جو اللہ تعالیٰ نے اس امت کو عطا کی ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

۱۳۴ / ۱۳۴۔ عَنْ هِلَالِ بْنِ يَسَافٍ رضی الله عنه قَالَ: لَمْ يَتَكَلَّمْ فِي الْمَهْدِ إِلَّا ثَلَاثَةٌ: عِيْسَى عليه السلام وَصَاحِبُ يُوْسُفَ وَصَاحِبُ جُرَيْجٍ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَمُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَالْحَاكِمُ وَاللَّفْظُ لَهُ. وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت ہلال بن یساف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے فرمایا: پنگھوڑے میں تین (بچوں) کے علاوہ کسی نے کلام نہیں کیا (اور وہ تین یہ ہیں:) حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت یوسف علیہ السلام کی گواہی دینے والا بچہ اور صاحب جریج۔‘‘

اسے امام بخاری، مسلم، احمد، ابن حبان، ابن ابی شیبہ اور حاکم نے روایت کیا ہے، الفاظ حاکم کے ہیں نیز انہوں نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

۱۳۵ / ۱۳۵۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه، عَنِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم: أَنَّهُ قَالَ: إِنِّي لَأَرْجُو

---

الحديث رقم ۱۳۴: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: قول الله تعالى: واذكر في الكتاب مريم، ۳ / ۱۲۶۸، الرقم: ۳۲۵۳، ومسلم في الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب :تقديم بر الوالدين على التطوع بالصلاة وغيرها، ۴ / ۱۹۷۶، الرقم: ۲۵۵۰، وأحمد بن حنبل في السند، ۲ / ۳۰۷-۳۰۸، الرقم: ۸۰۵۷، ۸۰۵۸، وابن حبان في الصحيح، ۱۴ / ۴۱۱، الرقم: ۶۴۸۹، والحاكم في المستدرك، ۲ / ۶۵۰، الرقم: ۴۱۶۱، وابن أبي شيبة في المصنف، ۶ / ۳۳۹، الرقم: ۳۱۸۷۳، والطبراني في المعجم الكبير، ۱۸ / ۲۲۴، الرقم: ۵۵۸، والبيهقي في شعب الإيمان، ۶ / ۱۹۳-۱۹۴، الرقم: ۷۸۷۹.

الحديث رقم ۱۳۵: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ۲ / ۲۹۸-۲۹۹، الرقم: ۷۹۵۷-۷۹۵۸،۷۹۶۵، وابن الجعد في المسند، ۱ / ۱۷۵، الرقم: ۱۱۲۴، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۸ / ۵، ۲۰۵، وقال: رواه أحمد بإسناد ورجالهما رجال الصحيح، والعظيم آبادي في عون المعبود، ۱۱ / ۳۱۰.

إِنْ طَالَ بِي عُمْرٌ أَنْ أَلْقَى عِيْسَى بْنَ مَرْيَمَ عليه السلام فَإِنْ عَجِلَ بِي مَوْتٌ فَمَنْ لَقِيَهُ مِنكُمْ فَلْيُقْرِئْهُ مِنِّي السَّلَامَ.

رَوَاهُ أَحْمَدُ مَرْفُوْعًا، وَمَوْقُوْفًا، وَرِجَالُهُمَا رِجَالُ الصَّحِيْحِ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں امید کرتا ہوں کہ اگر میری عمر طویل ہوئی تو میں حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام سے ملاقات کروں گا۔ اور اگر میرا وصال جلد ہوگیا تو تم میں سے جو شخص انہیں ملے تو وہ انہیں میری طرف سے سلام کہے۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد نے مرفوعا اور موقوفاً روایت کیا ہے اور دونوں روایات کے رجال صحیح حدیث کے رجال ہیں۔

۱۳۶ / ۱۳۶۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: فَيَأْتُوْنَ عِيْسَى بِالشَّفَاعَةِ فَيَقُوْلُ: هَلْ تَعْلَمُوْنَ أَحَدًا هُوَ كَلِمَةُ اللهِ وَرُوْحُهُ وَيُبْرِيءُ الْأَكْمَهَ وَالْأَبْرَصَ وَيُحْيِي الْمَوْتَى غَيْرِي؟ فَيَقُوْلُوْنَ: لَا. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ.

’’حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (روزِ قیامت) لوگ شفاعت کے لئے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے پاس آئیں گے تو وہ کہیں گے: کیا تم میرے علاوہ کسی ایسے شخص کو جانتے ہو جو ’’کلمۃ اللہ‘‘ اور ’’روح اللہ‘‘ ہے اور جو مادرزاد کوڑھی اور برص کے مریضوں کو صحیح اور مردوں کو زندہ کر دیتا ہے؟ تو لوگ کہیں گے: نہیں۔‘‘ اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

۱۳۷ / ۱۳۷۔ عَنْ عَطَاءٍ مَوْلَى أُمِّ حَبِيْبَةَ رضي الله عنها قَالَ: سَمِعْتُ أَبَا

---

الحديث رقم ١٣٦: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢/ ٦٥٠، الرقم: ٤١٥٩.

الحديث رقم ١٣٧: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢/ ٦٥١، الرقم: ٤١٦٢، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٤٧/ ٤٩٣-٤٩٤، والعظيم آبادى في عون المعبود، ١١/ ٣١٠، والمناوي في فيض القدير، ٥/ ٣٩٩.

هُرَيْرَةَ رضی الله عنه يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: لَيَهْبُطَنَّ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ حَكَمًا عَدْلًا وَإِمَامًا مُقْسِطًا وَلَيَسْلُكَنَّ فَجًّا حَاجًّا أَوْ مُعْتَمِرًا أَوْ بِنِيَّتِهِمَا وَلَيَأْتِيَنَّ قَبْرِي حَتَّى يُسَلِّمَ عَلَيَّ وَلَأَرُدَّنَّ عَلَيْهِ. يَقُوْلُ أَبُوْهُرَيْرَةَ رضی الله عنه: أَي بَنِي أَخِي إِنْ رَأَيْتُمُوْهُ فَقُوْلُوْا: أَبُوهُرَيْرَةَ يُقْرِئُكَ السَّلَامَ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ عَسَاكِرَ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

”حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے غلام حضرت عطاء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: یقیناً حضرت عیسیٰ بن مریم علیہما السلام عدل کے ساتھ فیصلے فرمانے والے اور منصف امام کی صورت میں نازل ہوں گے اور یقیناً وہ حج یا عمرہ کی غرض سے یا ان دونوں کی غرض سے مکہ کے طریق پر چلیں گے اور یقیناً وہ میری قبر پر آئیں گے تاکہ مجھے سلام عرض کر سکیں اور یقیناً میں ان کے سلام کا جواب دوں گا۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: اے میرے بھتیجو! اگر تم انہیں (حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو) دیکھو تو عرض کرنا: ابو ہریرہ آپ کی خدمت میں سلام عرض کرتا ہے۔“

اس حدیث کو امام حاکم اور ابن عساکر نے روایت کیا اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

**۱۳۸ / ۱۳۸۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: أَلَا إِنَّ عِيْسَى بْنَ مَرْيَمَ لَيْسَ بَيْنِي وَبَيْنَهُ نَبِيٌّ وَلَا رَسُوْلٌ أَلَا أَنَّهُ خَلِيْفَتِي مِنْ بَعْدِي يَقْتُلُ الدَّجَّالَ، وَيَكْسِرُ الصَّلِيْبَ، وَيَضَعُ الْجِزْيَةَ، وَتَضَعُ الْحَرْبُ أَوْزَارَهَا. أَلَا مَنْ أَدْرَكَهُ مِنْكُمْ فَلْيَقْرَأْ عَلَيْهِ السَّلَامَ.**

---

الحديث رقم ۱۳۸: أخرجه الطبراني في المعجم الصغير، ۲ / ۳۰، الرقم: ۷۲۵، والخطيب البغدادي في تاريخ بغداد، ۱۱ / ۱۷۲، الرقم: ۵۸۷۲، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٤ / ۸٤، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۸ / ۲۰۵۔

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْخَطِيبُ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: خبردار! بے شک میرے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے درمیان نہ کوئی نبی ہے اور نہ رسول۔ غور سے سنو! بے شک وہ (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) میرے بعد میرے نائب ہوں گے جو دجال کو قتل کریں گے اور صلیب کو توڑیں گے اور جزیہ کو ختم کریں گے (یعنی لوگوں میں دین کی اتنی تبلیغ و اشاعت کریں گے کوئی بھی ذمی باقی نہیں رہے گا کہ جس پر جزیہ واجب ہو) اور جنگ ختم ہو جائے گی۔ سنو! تم میں سے جو بھی انہیں ملے تو انہیں سلام عرض کرے۔''

اس حدیث کو امام طبرانی اور خطیب بغدادی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ الْأَنْبِيَاءِ عليهم السلام

## ﴿انبیاءِ کرام علیہم السلام کے جامع مناقب کا بیان﴾

١٣٩ / ١٣٩۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ ﷺ، عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: لَا تُخَيِّرُوْا بَيْنَ الْأَنْبِيَاءِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت ابوسعید خدری ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: انبیاء کرام علیہم السلام کے درمیان (بعض کو بعض پر) فضیلت مت دو۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

١٤٠ / ١٤٠۔ عَنْ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ رُؤْيَا الْأَنْبِيَاءِ وَحْيٌ ثُمَّ قَرَأَ: ﴿إِنِّي أَرَى فِي الْمَنَامِ أَنِّي أَذْبَحُكَ﴾ [الصافات، ٣٧: ١٠٢].

الحديث رقم ١٣٩: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الديات، باب: إذا لطم المسلم يهوديا عند الغضب، ٦ / ٢٥٣٤، الرقم: ٦٥١٨، ومسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: من فضائل موسى ﷺ، ٤ / ١٨٤٥، الرقم: ٢٣٧٤، وأبوداود في السنن، كتاب: السنة، باب: في التخيير بين الأنبياء عليهم الصلاة والسلام، ٤ / ٢١٧، الرقم: ٤٦٦٨، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ٣١، ٣٣، الرقم: ١١٢٨٣، ١١٣٠٤، وابن حبان في الصحيح، ١٤ / ١٣٠، الرقم: ٦٢٣٧، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٢٦، الرقم: ٣١٧٩٨، والطحاوي في شرح معاني الآثار، ٤ / ٣١٥، وأبو يعلى في المسند، ٢ / ٥١٧، الرقم: ١٣٦٨، والطبراني في المعجم الأوسط، ١ / ٨٨، الرقم: ٢٦٠.

الحديث رقم ١٤٠: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الوضوء، باب: التخفيف في الوضوء، ١ / ٦٤، الرقم: ١٣٨، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: في مناقب عمر بن الخطاب ﷺ، ٥ / ٦٠٢، الرقم: ٣٦٨٩، والحاكم في المستدرك، ٢ / ٤٦٨، الرقم: ٣٦١٣، ٤ / ٤٣٨، الرقم: ٨١٩٧، وابن أبي عاصم في السنة، ١ / ٢٠٢، والبيهقي في السنن الكبرى، ١ / ١٢٢، الرقم: ٥٩٦، والطبراني في المعجم الكبير، ١٢ / ٦، الرقم: ١٢٣٠٢.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ كِلَاهُمَا عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما.
وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عبید بن عمیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انبیاء کرام علیہم السلام کے خواب بھی وحی ہوتے ہیں پھر یہ آیت پڑھی: ''پس خواب میں دیکھتا ہوں کہ میں تجھے ذبح کر رہا ہوں۔'' [الصافات، ۳۷: ۱۰۲]۔

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا نیز امام ترمذی اور حاکم نے بھی حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

۱۴۱ / ۱۴۱۔ عَنْ سَعْدٍ رضی الله عنه قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَيُّ النَّاسِ أَشَدُّ بَلَاءً؟ قَالَ: الْأَنْبِيَاءُ ثُمَّ الْأَمْثَلُ فَالْأَمْثَلُ فَيُبْتَلَى الرَّجُلُ عَلَى حَسْبِ دِيْنِهِ فَإِنْ كَانَ دِيْنُهُ صُلْبًا اشْتَدَّ بَلَاؤُهُ. وَإِنْ كَانَ فِي دِيْنِهِ رِقَّةٌ ابْتُلِيَ عَلَى حَسْبِ دِيْنِهِ فَمَا يَبْرَحُ الْبَلَاءُ بِالْعَبْدِ حَتَّى يَتْرُكَهُ يَمْشِي عَلَى الْأَرْضِ مَا عَلَيْهِ خَطِيْئَةٌ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه وَالْبُخَارِيُّ فِي تَرْجَمَةِ الْبَابِ مُخْتَصَرًا.
وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

---

الحديث رقم ١٤١: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الزهد عن رسول الله ﷺ، باب: ماجاء في الصبر على البلاء، ٤ / ٦٠١، الرقم: ٢٣٩٨، وفي الصحيح، كتاب: المرضى، باب: أشد الناس بلاء الأنبياء ثم الأمثل فالأمثل، ٥ / ٢١٣٩، والنسائي في السنن الكبرى، ٤ / ٣٥٥، ٣٧٩، الرقم: ٧٤٩٦، ٧٦١٣، وابن ماجه في السنن، كتاب: الفتن، باب: الصبر على البلاء، ٢ / ١٣٣٤، الرقم: ٤٠٢٣-٤٠٢٤، وأحمد بن حنبل في المسند، ٦ / ٣٦٩، الرقم: ٢٧١٢٤، وابن حبان في الصحيح، ٧ / ١٦٠، الرقم: ٢٩٠٠، ٢٩٢١، والدارمي في السنن، ٢ / ٤١٢، الرقم: ٢٧٨٣، والحاكم في المستدرك، ١ / ٩٩، الرقم: ١٢٠، ٣ / ٤٤٨، الرقم: ٥٤٦٣، ٤ / ٤٤٨، الرقم: ٨٢٣١، وأبو يعلى في المسند، ٢ / ٣١٢، الرقم: ١٠٤٥، والشاشي في المسند، ١ / ١٣٠، الرقم: ٦٧، والأزدي في مسند الربيع، ١ / ٣٧٧، الرقم: ٩٩٣، والبيهقي في السنن الكبرى، ٣ / ٣٧٢، الرقم: ٦٣٢٥، والطبراني في المعجم الكبير، ٢٤ / ٢٤٥، الرقم: ٦٢٧، ٦٢٩.

وفي رواية أحمد: قَالَ: إِنَّ مِنْ أَشَدِّ النَّاسِ بَـلَاءً الْأَنْبِيَاءُ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ.

وفي رواية للحاكم: قَالَ: اَلْأَنْبِيَاءُ، قَالَ: ثُمَّ مَنْ؟ قَالَ: اَلْعُلَمَاءُ: قَالَ: ثُمَّ مَنْ؟ قَالَ: ثُمَّ الصَّالِحُوْنَ.

''حضرت سعد رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ، لوگوں میں سب سے زیادہ سخت آزمائش کس کی ہوتی ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: انبیاء کرام علیہم السلام کی، پھر درجہ بدرجہ مقربین کی۔ آدمی کی آزمائش اس کے دین کے مطابق ہوتی ہے۔ اگر دین میں مضبوط ہو تو سخت آزمائش ہوتی ہے۔ اگر دین میں کمزور ہو تو حسبِ دین آزمائش کی جاتی ہے۔ بندے کے ساتھ یہ آزمائشیں ہمیشہ رہتی ہیں یہاں تک کہ وہ زمین پر اس طرح چلتا ہے کہ اس پر کوئی گناہ نہیں ہوتا۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے اور امام بخاری نے ترجمۃ الباب میں مختصراً روایت کیا ہے۔ امام ابوعیسیٰ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حسن ہے۔

اور امام احمد کی ایک روایت میں ہے کہ لوگوں میں سب سے زیادہ سخت آزمائے جانے والے انبیاء کرام علیہم السلام ہوتے ہیں پھر جو ان سے قریب ہوتے ہیں پھر جو ان سے قریب ہوتے ہیں پھر جو ان سے قریب ہوتے ہیں۔

اور امام حاکم کی ایک روایت میں ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: لوگوں میں سب سے زیادہ سخت آزمائے جانے والے انبیاء کرام علیہم السلام ہوتے ہیں پھر علماء اور پھر صالحین۔''

١٤٢ / ١٤٢۔ عَنْ كَعْبٍ رضي الله عنه قَالَ: إِنَّ اللهَ قَسَّمَ رُؤْيَتَهُ وَكَـلَامَهُ بَيْنَ

الحديث رقم ١٤٢: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ومن سورة والنجم، ٥ / ٣٩٤، الرقم: ٣٢٧٨، والحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٢٩، الرقم: ٤٠٩٩، وعبد الله بن أحمد في السنة، ١ / ٢٨٦، الرقم: ٥٤٨، ورجاله ثقات، وابن راهويه في المسند، ٣ / ٧٩٠، الرقم: ١٤٢١، وابن النجاد في الرد على من يقول القرآن مخلوق، ١ / ٣٧، الرقم: ١٧.

مُحَمَّدٍ وَمُوْسَى عليهما السلام. فَكَلَّمَ مُوْسَى عليه السلام مَرَّتَيْنِ وَرَآهُ مُحَمَّدٌ صلى الله عليه وآله وسلم مَرَّتَيْنِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.

''حضرت کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بے شک اللہ تعالیٰ نے اپنی رؤیت (دیدار) اور اپنے کلام کو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے درمیان تقسیم فرمایا۔ پس اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ دو مرتبہ کلام فرمایا اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کو دو مرتبہ دیکھا۔'' اس حدیث کو امام ترمذی، حاکم اور طبری نے روایت کیا ہے۔

۱٤۳ / ۱٤۳۔ عَنْ أَوْسِ بْنِ أَوْسٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ مِنْ أَفْضَلِ أَيَّامِكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، فِيْهِ خُلِقَ آدَمُ، وَفِيْهِ قُبِضَ وَفِيْهِ النَّفْخَةُ، وَفِيْهِ الصَّعْقَةُ فَأَكْثِرُوْا عَلَيَّ مِنَ الصَّلَاةِ فِيْهِ، فَإِنَّ صَلَاتَكُمْ مَعْرُوْضَةٌ عَلَيَّ، قَالَ: قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، كَيْفَ تُعْرَضُ صَلَاتُنَا عَلَيْكَ وَقَدْ أَرِمْتَ؟ يَقُوْلُوْنَ: بَلِيْتَ قَالَ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ اللهَ حَرَّمَ عَلَى الْأَرْضِ أَجْسَادَ الْأَنْبِيَاءِ.

رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

''حضرت اَوس بن اَوس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بیشک تمہارے دنوں میں سے جمعہ کا دن سب سے بہتر ہے اس دن حضرت آدم علیہ السلام پیدا ہوئے اور اسی دن انہوں نے وفات پائی اور اسی دن صور پھونکا جائے گا اور اسی دن سخت آواز ظاہر ہو گی۔ پس اس دن مجھ پر کثرت سے درود بھیجا کرو کیونکہ تمہارا درود مجھے پیش کیا جاتا ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہمارا درود آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وصال کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کیسے پیش کیا جائے گا؟ جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جسدِ مبارک خاک میں مل چکا ہوگا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

---

الحديث رقم ۱٤۳: أخرجه أبوداود في السنن، كتاب: الصلاة، باب: فضل يوم الجمعة وليلة الجمعة، ۱ / ۲۷۵، الرقم: ۱۰٤۷، وفي كتاب: الصلاة، باب: في الاستغفار، ۲ / ۸۸، الرقم: ۱۵۳۱، والنسائي في السنن، كتاب: الجمعة، باب: بإكثار الصلاة على النبي صلى الله عليه وآله وسلم يوم الجمعة، ۳ / ۹۱، الرقم: ۱۳۷٤، وابن ملجه في السنن، كتاب: إقامة الصلاة، باب: في فضل الجمعة، ۱ / ۳٤۵، الرقم: ۱۰۸۵.

فرمایا: (نہیں، ایسا نہیں ہے) بیشک اللہ ﷻ نے زمین پر انبیائے کرام کے جسموں کا کھانا حرام کر دیا ہے۔'' اسے امام ابو داود، نسائی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

١٤٤ / ١٤٤۔ عَنْ أَبِي ذَرٍّ رضی الله عنه في رواية طويلة: قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، كَمِ الْأَنْبِيَاءُ؟ قَالَ: مِائَةُ أَلْفٍ وَعِشْرُوْنَ أَلْفًا قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، كَمِ الرُّسُلُ مِنْ ذٰلِكَ؟ قَالَ: ثَلَاثُ مِائَةٍ وَثَلَاثَةَ عَشَرَ جَمًّا غَفِيْرًا. قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللهِ، مَنْ كَانَ أَوَّلُهُمْ قَالَ: آدَمُ قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَنَبِيٌّ مُرْسَلٌ؟ قَالَ: نَعَمْ، خَلَقَهُ اللهُ بِيَدِهِ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُوْحِهِ وَكَلَّمَهُ قَبْلًا ثُمَّ قَالَ: يَا أَبَا ذَرٍّ، أَرْبَعَةٌ سَرْيَانِيُّوْنَ: آدَمُ، وَشِيْثُ، وَأَخْنُوخُ. وَهُوَ إِدْرِيْسُ وَهُوَ أَوَّلُ مَنْ خَطَّ بِالْقَلَمِ. وَنُوْحٌ، وَأَرْبَعَةٌ مِنَ الْعَرَبِ: هُوْدٌ، وَشُعَيْبٌ، وَصَالِحٌ، وَنَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ (صلى الله عليه وآله وسلم)...... الحديث.

رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَأَبُوْنُعَيْمٍ وَابْنُ عَسَاكِرَ.

''حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ ایک طویل روایت میں بیان کرتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ، انبیاء کرام علیہم السلام کتنے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ایک لاکھ بیس ہزار۔ میں نے عرض کیا: ان میں سے رسول کتنے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تین سو تیرہ (افراد) کا ایک جم غفیر ہے۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ، ان میں سے سب سے پہلے نبی کون ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: حضرت آدم علیہ السلام۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا وہ نبی مرسل ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہاں، اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنے دستِ قدرت سے پیدا فرمایا اور ان میں اپنی روح پھونکی اور اس سے پہلے ان سے کلام فرمایا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے اباذر، چار نبی سریانی تھے، آدم علیہ السلام، شیث علیہ السلام، اخنوح یعنی ادریس علیہ السلام اور یہ وہ پہلے نبی ہیں جنہوں نے قلم کے

الحديث رقم ١٤٤: أخرجه ابن حبان في الصحيح، ٢/ ٧٦-٧٧، الرقم: ٣٦١، وفي الثقات، ٢/ ١١٩، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١/ ١٦٧، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٢٣/ ٢٧٥، ٢٧٧، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ١/ ٥٨٦-٥٨٧، والهيثمي في موارد الظمآن، ١/ ٥٣۔

ساتھ لکھا اور نوح علیہ السلام، اور چار نبی عربی ہیں: حضرت ھود علیہ السلام، حضرت شعیب علیہ السلام، حضرت صالح علیہ السلام اور تمہارے نبی محمد مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ...... الحدیث۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن حبان، ابونعیم اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

١٤٥ / ١٤٥۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما فِي قَوْلِهِ عزوجل: ﴿وَاذْكُرْ فِي الْكِتَابِ إِبْرَاهِيمَ إِنَّهُ كَانَ صِدِّيقًا نَبِيًّا﴾ [مريم، ١٩:٤١] ، قَالَ: كَانَ الْأَنْبِيَاءُ مِنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ إِلَّا عَشْرَةٌ: نُوحٌ، وَصَالِحٌ، وَهُودٌ، وَلُوطٌ، وَشُعَيْبٌ، وَإِبْرَاهِيمُ، وَإِسْمَاعِيلُ، وَإِسْحَاقُ، وَيَعْقُوبُ وَمُحَمَّدٌ عليهم الصلاة والسلام، وَلَمْ يَكُنْ مِنَ الْأَنْبِيَاءِ مَنْ لَهُ اسْمَانِ إِلَّا إِسْرَائِيلَ وَعِيسَى فَإِسْرَائِيلُ يَعْقُوبُ وَعِيسَى الْمَسِيحُ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَالْبَيْهَقِيُّ.

وَقَالَ الْحاكِمُ: هَذَا حَدِيثٌ صَحِيحُ الْإِسْنَادِ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما اللہ تعالیٰ کے اس فرمان: ’’اور اس کتاب میں ابراہیم کا ذکر کر بے شک وہ سچے اور نبی تھے۔‘‘ [مریم، ١٩: ٤١] کے بارے میں بیان کرتے ہیں کہ سارے کے سارے انبیاء کرام علیہم السلام بنی اسرائیل میں سے تھے سوائے دس انبیاء کرام علیہم السلام کے اور وہ یہ ہیں: حضرت نوح، حضرت صالح، حضرت ہود، حضرت لوط، حضرت شعیب، حضرت ابراہیم، حضرت اسماعیل، حضرت اسحاق، حضرت یعقوب علیہم السلام اور سیدنا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ انبیاء کرام علیہم السلام میں سے سوائے حضرت اسرائیل اور حضرت عیسیٰ علیہم السلام کے کسی کے دو نام نہیں تھے۔ پس اسرائیل علیہ السلام کا دوسرا نام یعقوب اور عیسیٰ علیہ السلام کا دوسرا نام مسیح تھا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور طبرانی نے ثقات رجال کے ساتھ روایت کیا اور بیہقی نے

---

الحديث رقم ١٤٥: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٤٠٥، الرقم: ٣٤١٥، والطبراني في المعجم الكبير، ١١ / ٢٧٦، الرقم: ١١٧٢٣، والبيهقي في شعب الإيمان، ١ / ١٥٠، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ١ / ١٨٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ٢١٠۔

بھی اسے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

١٤٦ / ١٤٦۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ لَمَّا رَأَى الصُّوَرَ فِي الْبَيْتِ لَمْ يَدْخُلْ حَتَّى أَمَرَ بِهَا فَمُحِيَتْ، وَرَأَى إِبْرَاهِيْمَ وَإِسْمَاعِيْلَ عليهما السلام بِأَيْدِيْهِمَا الْأَزْلَامُ فَقَالَ: قَاتَلَهُمُ اللهُ وَاللهِ، إِنِ اسْتَقْسَمَا بِالْأَزْلَامِ قَطُّ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے جب خانہ کعبہ میں (دیواروں پر بنی) تصویریں دیکھیں تو اس میں داخل نہ ہوئے یہاں تک کہ ان تصویروں کو آپ ﷺ کے حکم سے وہاں سے ہٹا دیا گیا اور آپ ﷺ نے حضرت ابراہیم اور اسماعیل علیہما السلام کو (تصویر میں) دیکھا کہ آپ کے ہاتھوں میں جوئے کے تیر ہیں، تو آپ ﷺ نے فرمایا: ان (مشرکین) کو اللہ تعالیٰ ہلاک کرے۔ اللہ رب العزت کی قسم! ان دونوں (حضرت ابراہیم اور حضرت اسماعیل علیہما السلام) نے کبھی بھی جوئے کے تیروں کے ذریعے تقسیم نہیں چاہی۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور طبرانی نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

١٤٧ / ١٤٧۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: جَاءَ إِبْرَاهِيْمُ عليه السلام فَوَجَدَ إِسْمَاعِيْلَ يُصْلِحُ لَهُ بَيْتًا مِنْ وَرَاءِ زَمْزَمَ فَقَالَ لَهُ إِبْرَاهِيْمُ: يَا إِسْمَاعِيْلُ،

---

الحديث رقم ١٤٦: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢/٥٩٩، الرقم: ٤٠١٩، والطبراني في المعجم الكبير، ١١/٣١٤، الرقم: ١١٨٤٥، وابن راشد في الجامع، ١٠/٣٩٨، والعظيم آبادي في عون المعبود، ١١/١٤١، والشوكاني في نيل الأوطار، ٢/٩٨.

الحديث رقم ١٤٧: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢/٦٠١، الرقم: ٤٠٢٥، والطبري في جامع البيان، ١/٥٥٠، ١٣/٢٣٢، وفي تاريخ الأمم والملوك، ١/١٥٦.

إِنَّ رَبَّكَ قَدْ أَمَرَنِي بِبِنَاءِ الْبَيْتِ. فَقَالَ لَهُ إِسْمَاعِيلُ: فَأَطِعْ رَبَّكَ فِيمَا أَمَرَكَ. قَالَ فَأَعِنِّي عَلَيْهِ. قَالَ: فَقَامَ مَعَهُ فَجَعَلَ إِبْرَاهِيمُ يَبْنِيهِ وَإِسْمَاعِيلُ يُنَاوِلُهُ الْحِجَارَةَ وَيَقُوْلَانِ: ﴿رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمِ﴾، [البقرة، ٢: ١٢٧] . رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام تشریف لائے تو حضرت اسماعیل علیہ السلام کو آبِ زمزم کے اس پار اپنے گھر کی مرمت کرتے ہوئے پایا۔ پس حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا: اے اسماعیل! بے شک تمہارے رب نے مجھے بیت اللہ کی تعمیر کا حکم دیا ہے۔ یہ سن کر حضرت اسماعیل علیہ السلام نے عرض کیا: آپ اپنے رب کے حکم کی اطاعت کیجئے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا: تم اس کام میں میری مدد کرو۔ راوی بیان کرتے ہیں کہ حضرت اسماعیل علیہ السلام آپ کے ساتھ اٹھ کھڑے ہوئے سو حضرت ابراہیم علیہ السلام گھر بناتے جاتے اور حضرت اسماعیل علیہ السلام آپ کو پتھر پکڑاتے جاتے اور دونوں یہ کہتے جاتے: ’’اے ہمارے ربّ ہم سے (ہمارا یہ عمل) قبول فرما، بے شک تو سننے والا اور جاننے والا ہے۔‘‘ [البقرہ، ٢: ١٢٧]۔

اس حدیث کو امام حاکم اور طبری نے روایت کیا ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

١٤٨ / ١٤٨۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ اللهَ اصْطَفَى مُوْسَى بِالْكَلَامِ وَإِبْرَاهِيْمَ بِالْخُلَّةِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اپنے ساتھ ہم کلام ہونے اور حضرت

الحديث رقم ١٤٨: أخرجه الحلكم في المستدرك، ٢/ ٦٢٩، الرقم: ٤٠٩٨، والسيوطي في الجلالين، ١/ ٣٧١۔

ابراہیم علیہ السلام کو اپنی دوستی کے لئے چنا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

١٤٩ / ١٤٩۔ عَنْ كَعْبٍ رضی الله عنه قَالَ: كَانَ إِلْيَاسُ نَبِيُّ اللهِ صَاحِبَ جِبَالٍ بَرِيَّةٍ يَخْلُو فِيْهَا يَعْبُدُ رَبَّهُ وَكَانَ ضَخْمَ الرَّأْسِ خَمِيْصَ الْبَطْنِ دَقِيْقَ السَّاقَيْنِ وَكَانَ فِي رَأْسِهِ شَامَةٌ حَمْرَاءُ وَإِنَّمَا رَفَعَهُ اللهُ إِلَى أَرْضِ الشَّامِ وَلَمْ يَصْعَدْ بِهِ السَّمَاءَ فَأُوْرِثَ الْيَسْعُ مِنْ بَعْدِهِ النُّبُوَّةَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

’’حضرت کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت الیاس علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے نبی اور بریہ پہاڑوں کے مالک تھے جن میں آپ اللہ تعالیٰ کی عبادت کے لئے خلوت اختیار کیا کرتے تھے آپ بڑے سر مبارک والے، خالی پیٹ والے، پتلی پنڈلیوں والے تھے اور آپ کے سر میں سرخ رنگ کا ایک نشان تھا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو ارض شام کی طرف اٹھا کر لے گیا اور آپ کو آسمان کی طرف نہیں اٹھایا اور آپ کے بعد حضرت یسع علیہ السلام کو نبوت عطا فرمائی۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

١٥٠ / ١٥٠۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم أَتَى عَلَى وَادِي الْأَزْرَقِ فَقَالَ: مَا هَذَا؟ قَالُوْا: وَادِي الْأَزْرَقِ. فَقَالَ: كَأَنِّي أَنْظُرُ إِلَى مُوْسَى بْنِ عِمْرَانَ مَهْبَطًا لَهُ خُوَارٌ إِلَى اللهِ بِالتَّكْبِيْرِ. ثُمَّ أَتَى عَلَى ثِنْيَةَ فَقَالَ: مَا هَذِهِ الثِّنْيَةُ؟ قَالُوْا: ثِنْيَةُ كَذَا وَكَذَا. فَقَالَ: كَأَنِّي أَنْظُرُ إِلَى يُوْنُسَ بْنِ مَتَّى عَلَى نَاقَةٍ حَمْرَاءَ جَعْدَةٍ خِطَامُهَا لِيفٌ وَهُوَ يُلَبِّي

الحديث رقم ١٤٩: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٦٣٧، الرقم: ٤١١٩.

الحديث رقم ١٥٠: أخرجه ابن حبان في الصحيح، ١٤ / ١٠٣، الرقم: ٦٢١٩، والحاكم في المستدرك، ٢ / ٣٧٣، ٦٣٨، الرقم: ٣٣١٣، ٤١٢٣، والطبراني في المعجم الكبير، ١٢ / ١٥٩، الرقم: ١٢٧٥٦، وأبونعيم في حلية الأولياء، ٢ / ٢٢٣، ٣ / ٩٦، والبيهقي في شعب الإيمان، ٣ / ٤٤٠، الرقم: ٤٠٠٤.

وَعَلَيْهِ جُبَّةُ صُوْفٍ.

رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَأَبُوْنُعَيْمٍ وَالْحَاكِمُ وَاللَّفْظُ لَهُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.
وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ وادیٔ ازرق کی طرف تشریف لائے اور فرمایا: یہ کیا ہے؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یہ وادیٔ ازرق ہے۔ پس آپ ﷺ نے فرمایا: گویا کہ میں موسیٰ بن عمران علیہ السلام کی طرف دیکھ رہا ہوں کہ وہ اس وادی میں اتر رہے ہیں اللہ تعالیٰ کی کبریائی بیان کر رہے ہیں۔ پھر آپ ﷺ ایک پہاڑی راستے کی طرف تشریف لائے تو آپ ﷺ نے دریافت فرمایا: یہ کون سا پہاڑی راستہ ہے؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یہ فلاں فلاں پہاڑی راستہ ہے۔ پس آپ ﷺ نے فرمایا: گویا میں حضرت یونس بن متی علیہ السلام کو سرخ گنگر یالے بالوں والی اونٹنی پر بیٹھا ہوا دیکھ رہا ہوں۔ اس اونٹنی کی لگام کھجور کی چھال کی ہے اور آپ تلبیہ کہہ رہے ہیں اور آپ نے اون کا جبہ زیب تن کیا ہوا ہے۔''

اس حدیث کو امام ابن حبان، حاکم، طبرانی، ابونعیم اور بیہقی نے روایت کیا اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے اور مذکورہ الفاظ بھی حاکم کے ہیں۔

١٥١ / ١٥١. عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی الله عنهما أَنَّهُ قَالَ: لَقَدْ سَلَكَ فَجَّ الرَّوْحَاءِ سَبْعُوْنَ نَبِيًّا حُجَّاجًا عَلَيْهِمْ ثِيَابُ الصُّوْفِ وَلَقَدْ صَلَّى فِي مَسْجِدِ الْخَيْفِ سَبْعُوْنَ نَبِيًّا. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ.

وفي رواية: عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ:

الحديث رقم ١٥١: أخرجه الحلكم في المستدرك، ٢/٦٥٣، الرقم: ٤١٦٩، والبيهقي في السنن الكبرى، ٥/١٧٧، الرقم: ٩٦١٨، والطبراني في المعجم الكبير، ١٢/٤٧٤، الرقم: ١٣٥٢٥، والفاكهي في أخبار مكة، ٤/٢٦٦، الرقم: ٢٥٩٤، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٣/٢٩٧، وقال: رواه البزار ورجاله ثقات، والمناوي في فيض القدير، ٤/٤٥٩.

فِي مَسْجِدِ الْخَيْفِ قَبْرُ سَبْعِيْنَ نَبِيًّا.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْفَاكِهِيُّ وَالْبَزَّارُ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ.

وفي رواية عنه: قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: صَلَّى فِي الْمَسْجِدِ الْخَيْفِ سَبْعُوْنَ نَبِيًّا مِنْهُمْ مُوْسَى عليه السلام كَأَنِّي أَنْظُرُ إِلَيْهِ وَعَلَيْهِ عِبَاءَتَانِ قِطْوَانِيَّتَانِ وَهُوَ مُحْرِمٌ عَلَى بَعِيْرٍ مِنْ إِبِلِ شَنُوَّةَ مَخْطُوْمٌ بِخُطَامِ لِيْفٍ لَهُ ضِفْرَانِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْنُعَيْمٍ وَالْفَاكِهِيُّ.(1)

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ روحاء کے راستے پر ستر انبیاء کرام علیہم السلام حج کی غرض سے گزرے ہیں جو اون کے کپڑے زیب تن کیے ہوئے تھے اور مسجد خیف میں ستر انبیاء علیہم السلام نے نماز ادا کی۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: مسجد خیف میں ستر انبیاء کرام علیہم السلام کے مزارات ہیں۔''

اسے امام طبرانی، فاکہی اور بزار نے روایت کیا نیز اس کے رجال ثقہ ہیں۔

''اور آپ ہی سے مروی ایک روایت میں ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: مسجدِ خیف میں ستر انبیاء کرام علیہم السلام نے نماز ادا کی جن میں حضرت موسیٰ علیہ السلام بھی شامل تھے، گویا میں ان کی طرف دیکھ رہا ہوں اور ان پر دو قطوانی چادریں تھیں اور وہ حالتِ احرام میں قبیلہ شنوہ کے اونٹوں میں سے ایک اونٹ پر سوار تھے جس کی نکیل کھجور کی چھال کی تھی جس کی

(۱) أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ۱۱/ ٤٥٢، الرقم: ۱۲۲۸۳، وأبونعيم في حلية الأولياء، ۲/ ۱۰، وابن عدي في الكامل، ٦/ ٥٨، والفاكهي في أخبار مكة، ٤/ ٢٦٦، الرقم: ٢٥٩٣، والذهبي في ميزان الاعتدال، ٥/ ٤٩٤، والديلمي في مسند الفردوس، ٢/ ٣٩٢، الرقم: ٣٧٤٠، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ١٠/ ٢٩٢، الرقم: ٣١٩، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٢/ ١١٧، الرقم: ١٧٣٦، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٦١/ ١٦٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٣/ ٢٢١، ٢٩٧، وقال: رواه البزار ورجاله ثقات.

دو رسیاں تھیں۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی، ابو نعیم اور فاکہی نے روایت کیا ہے۔

**١٥٢ / ١٥٢۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: الْأَنْبِيَاءُ أَحْيَاءٌ فِي قُبُوْرِهِمْ يُصَلُّوْنَ.**

رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَابْنُ عَدِيٍّ وَالْبَيْهَقِيُّ.

وَقَالَ ابْنُ عَدِيٍّ: وَأَرْجُوْ أَنَّهُ لَا بَأْسَ بِهِ.

والعسقلاني في الفتح وقال: قد جمع البيهقي كتابًا لطيفًا في حياة الأنبياء في قبورهم أورد فيه حديث أنس رضی الله عنه: الأنبياء أحياء في قبورهم يصلّون. أخرجه من طريق يحيى بن أبي كثير وهو من رجال الصحيح عن المستلم بن سعيد وقد وثّقه أحمد وابن حبّان عن الحجاج الأسود وهو ابن أبي زياد البصري وقد وثّقه أحمد وابن معين عن ثابت عنه وأخرجه أيضاً أبو يعلى في مسنده من هذا الوجه وأخرجه البزار وصحّحه البيهقي.

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: انبیاء

---

الحديث رقم ١٥٢: أخرجه أبو يعلى في المسند، ٦ / ١٤٧، الرقم: ٣٤٢٥، وابن عدي في الكامل، ٢ / ٣٢٧، الرقم: ٤٦٠، وقال: هذا أحاديث غرائب حسان وأرجو أنه لا بأس به، والديلمي في مسند الفردوس، ١ / ١١٩، الرقم: ٤٠٣، والعسقلاني في فتح الباري، ٦ / ٤٨٧، وفي لسان الميزان، ٢ / ١٧٥، ٢٤٦، الرقم: ٧٨٧، ١٠٣٣، وقال: رواه البيهقي، وقال: ابن عدي: أرجو أنه لا بأس به، والذهبي في ميزان الاعتدال، ٢ / ٢٠٠، ٢٧٠، وقال: رواه البيهقي، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ٢١١، وقال: رواه أبو يعلى والبزار، ورجال أبي يعلى ثقات، والسيوطي في شرح على سنن النسائي، ٤ / ١١٠، والعظيم آبادي في عون المعبود، ٦ / ١٩، وقال: وألفت عن ذلك تأليفا سميته: انتباه الأذكياء بحياة الأنبياء، والمناوي في فيض القدير، ٣ / ١٨٤، والشوكاني في نيل الأوطار، ٥ / ١٧٨، وقال: فقد صححه البيهقي وألف في ذلك جزءا، والزرقاني في شرح على موطأ الإمام مالك، ٤ / ٣٥٧، وقال: وجمع البيهقي كتابا لطيفا في حياة الأنبياء وروى فيه بإسناد صحيح عن أنس رضی الله عنه مرفوعا.

کرام علیہم السلام اپنی اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور نماز پڑھتے ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام ابویعلی نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال ثقہ ہیں اور اس حدیث کو امام ابن عدی اور بیہقی نے بھی روایت کیا ہے اور امام ابن عدی نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند میں کوئی نقص نہیں ہے۔

امام عسقلانی ’’فتح الباری‘‘ میں بیان کرتے ہیں کہ امام بیہقی نے انبیاء کرام علیہم السلام کے اپنی قبروں میں زندہ ہونے کے بارے میں ایک خوبصورت کتاب لکھی ہے جس میں حضرت انس رضی اللہ عنہ کی یہ حدیث بھی وارد کی ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام اپنی قبور میں زندہ ہوتے ہیں اور صلاۃ بھی ادا کرتے ہیں۔ یہ حدیث انہوں نے یحی بن ابی کثیر کے طریق سے روایت کی ہے اور وہ صحیح حدیث کے رواۃ میں سے ہیں انہوں نے مستلم بن سعید سے روایت کی اور امام احمد بن حنبل نے انہیں ثقہ قرار دیا ہے اور ابن حبان نے یہ حدیث حجاج اسود سے روایت کی ہے اور وہ ابن ابی زیاد البصری ہیں اور انہیں بھی امام احمد نے ثقہ قرار دیا ہے۔ اور ابن معین نے حضرت ثابت سے یہ حدیث روایت کی ہے۔ اور امام ابویعلی نے بھی اپنی مسند میں اسی طریق سے یہ حدیث روایت کی ہے اور امام بزار نے بھی اس کی تخریج کی ہے اور امام بیہقی نے اسے صحیح قرار دیا ہے۔

## اَلْبَابُ الثَّانِي:

# مَنَاقِبُ أَهْلِ الْبَيْتِ وَقَرَابَةِ الرَّسُوْلِ عليهم السلام

﴿حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اہلِ بیت اور اہلِ قرابت کے مناقب﴾

۱۔ فَصْلٌ فِي وَصِيَّةِ النَّبِيِّ ﷺ بِأَهْلِ بَيْتِهِ

﴿حضور ﷺ کی اپنے اہلِ بیت کے بارے میں وصیت کا بیان﴾

۲۔ فَصْلٌ فِي حَثِّ النَّبِيِّ ﷺ عَلَى حُبِّهِمْ

﴿حضور ﷺ کا لوگوں کو محبتِ اہلِ بیت کی ترغیب دینے کا بیان﴾

۳۔ فَصْلٌ فِي مَشْرُوْعِيَّةِ الصَّلَاةِ عَلَيْهِمْ تَبْعًا لِلنَّبِيِّ ﷺ

﴿حضور ﷺ کی اِتباع میں آپ ﷺ کے اہلِ بیت پر درود بھیجنے کا بیان﴾

٤۔ فَصْلٌ فِي بِشَارَةِ النَّبِيِّ ﷺ لَهُمْ بِالْجَنَّةِ وَجَزَائِهِ ﷺ لِمَنْ أَحْسَنَ إِلَيْهِمْ

﴿حضور ﷺ کا اہلِ بیت کو جنت کی بشارت دینے اور ان سے حسنِ سلوک کرنے والوں کو خود جزاء دینے کا بیان﴾

۵۔ فَصْلٌ فِي أَنَّهُمْ أَمَانٌ وَنَجَاةٌ لِأُمَّتِهِ ﷺ

﴿حضور ﷺ کی امّت کے لئے اہلِ بیتِ اَطہار کا باعثِ امان اور باعثِ نجات ہونے کا بیان﴾

٦۔ فَصْلٌ فِي تَحْذِيْرِ النَّبِيِّ ﷺ مِنْ بُغْضِهِمْ وَعَدَاوَتِهِمْ

﴿حضور ﷺ کا اہلِ بیت سے بغض و عداوت رکھنے سے ڈرانے کا بیان﴾

## ۷۔ فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ أَهْلِ الْبَيْتِ وَالْقَرَابَةِ عليهم السلام

﴿حضور ﷺ کے اہلِ بیت اوراہلِ قرابت کے جامع مناقب کا بیان﴾

# فَصْلٌ فِي وَصِيَّةِ النَّبِيِّ ﷺ بِأَهْلِ بَيْتِهِ

## ﴿حضور ﷺ کی اپنے اہلِ بیت کے بارے میں وصیت کا بیان﴾

١٥٣ / ١۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: أَلَا إِنَّ عَيْبَتِي الَّتِي آوِي إِلَيْهَا أَهْلُ بَيْتِي، وَإِنَّ كَرَشِيَ الْأَنْصَارُ. فَاعْفُوْا عَنْ مُسِيْئِهِمْ وَاقْبَلُوْا مِنْ مُحْسِنِهِمْ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: آگاہ ہو جاؤ! میرا جامہ دان جس سے میں آرام پاتا ہوں میرے اہلِ بیت ہیں اور میری جماعت انصار ہیں۔ ان کے بُروں کو معاف کر دو اور ان کے نیکوکاروں کی (اچھائی کو) قبول کرو۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

١٥٤ / ٢۔ عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنِّي تَارِكٌ فِيْكُمْ خَلِيْفَتَيْنِ: كِتَابَ اللهِ حَبْلٌ مَمْدُوْدٌ مَا بَيْنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ. أَوْ مَا بَيْنَ السَّمَاءِ إِلَى الْأَرْضِ، وَعِتْرَتِي أَهْلَ بَيْتِي، وَإِنَّهُمَا لَنْ يَتَفَرَّقَا حَتَّى يَرِدَا عَلَيَّ الْحَوْضَ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.

---

الحديث رقم ١: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: في فضل الأنصار وقريش، ٥ / ٧١٤، الرقم: ٣٩٠٤، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٩٩، الرقم: ٣٢٣٥٧، والشيباني في الآحاد والمثاني، ٣ / ٣٣٢، الرقم: ١٧١٦، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ٢ / ٢٥٢۔

الحديث رقم ٢: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ١٨١، الرقم: ٢١٦١٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ١٦٢۔

''حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک میں تم میں دو نائب چھوڑ کر جا رہا ہوں۔ ایک اللہ تعالیٰ کی کتاب جو کہ آسمان و زمین کے درمیان پھیلی ہوئی رسی (کی طرح) ہے اور میری عترت یعنی میرے اہلِ بیت اور یہ کہ یہ دونوں اس وقت تک ہرگز جدا نہیں ہوں گے جب تک یہ میرے پاس حوض کوثر پر نہیں پہنچ جاتے۔''

اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

٣/١٥٥۔ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: افْتَتَحَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مَكَّةَ ثُمَّ انْصَرَفَ إِلَى الطَّائِفِ فَحَاصَرَهُمْ ثَمَانِيَةً أَوْ سَبْعَةً، ثُمَّ أَوْغَلَ غَدْوَةً أَوْ رَوْحَةً ثُمَّ نَزَلَ ثُمَّ هَجَرَ. ثُمَّ قَالَ: أَيُّهَا النَّاسُ، إِنِّي لَكُمْ فَرَطٌ وَإِنِّي أُوْصِيْكُمْ بِعِتْرَتِي خَيْرًا، وَإِنَّ مَوْعِدَكُمُ الْحَوْضُ ......الحديث.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مکہ فتح کیا پھر طائف کا رخ کیا اور اس کا آٹھ یا سات دن محاصرہ کئے رکھا پھر صبح یا شام کے وقت اس میں داخل ہو گئے پھر پڑاؤ کیا پھر ہجرت فرمائی اور فرمایا: اے لوگو! بے شک میں تمہارے لئے تم سے پہلے حوض پر موجود ہوں گا اور بے شک میں تمہیں اپنی عترت کے ساتھ نیکی کی وصیت کرتا ہوں اور بے شک تمہارا ٹھکانہ حوض ہوگا ...... الحدیث۔''

اِس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

٤/١٥٦۔ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: أَيُّهَا النَّاسُ، إِنِّي تَارِكٌ فِيْكُمْ أَمْرَيْنِ لَنْ تَضِلُّوْا إِنِ اتَّبَعْتُمُوْهُمَا، وَهُمَا: كِتَابُ اللهِ، وَأَهْلُ بَيْتِي عِتْرَتِي. ثُمَّ قَالَ: أَ تَعْلَمُوْنَ أَنِّي أَوْلَى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ أَنْفُسِهِمْ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ قَالُوْا: نَعَمْ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: مَنْ كُنْتُ

---

الحديث رقم ٣: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢/١٣١، الرقم:٢٥٥٩.

الحديث رقم ٤: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣/١١٨، الرقم:٤٥٧٧.

مَوْلَاهُ فَعَلِيٌّ مَوْلَاهُ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ. وَقَالَ الْحَاكِمُ: صَحِيْحٌ.

''حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے لوگو! میں تم میں دو چیزیں چھوڑ کر جانے والا ہوں اور اگر تم ان کی اتباع کرو گے تو کبھی گمراہ نہیں ہو گے اور وہ دو چیزیں کتاب اللہ اور میرے اہل بیت ہیں پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کیا تم جانتے ہو میں مؤمنین کی جانوں سے بڑھ کر انہیں عزیز ہوں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایسا تین مرتبہ فرمایا۔ صحابہ کرام نے عرض کیا: ہاں، یا رسول اللہ! تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جس کا میں مولیٰ ہوں علی بھی اس کا مولیٰ ہے۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

۱۵۷ / ۵۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ هَذِهِ الآيَةُ: ﴿قُلْ لَّآ أَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ أَجْرًا إِلَّا الْمَوَدَّةَ فِي الْقُرْبَى﴾[الشورى، ٤٢: ٢٣]، قَالُوْا: يَارَسُوْلَ اللهِ، مَنْ قَرَابَتُكَ هَؤُلَاءِ الَّذِيْنَ وَجَبَتْ عَلَيْنَا مَوَدَّتُهُمْ؟ قَالَ: عَلِيٌّ وَفَاطِمَةُ وَابْنَاهُمَا. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب یہ آیت: ''فرما دیجئے: میں اس تبلیغ رسالت پر تم سے کوئی اجرت نہیں مانگتا مگر (اپنی اور اللہ کی) قرابت و قربت سے محبت (چاہتا ہوں)۔''[الشوری، ۴۲: ۲۳] نازل ہوئی تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ کے قرابت دار کون ہیں جن کی محبت ہم پر واجب ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: علی، فاطمہ اور ان کے دو بیٹے (حسن و حسین)۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

۱۵۸ / ٦۔ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ رضي الله عنه في رواية طويلة: قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ صلی الله عليه وآله وسلم: انْظُرُوْا كَيْفَ تَخْلُفُوْنِي فِي الثَّقَلَيْنِ. فَنَادَى مُنَادٍ: وَمَا الثَّقَلَانِ يَا رَسُوْلَ اللهِ، قَالَ: كِتَابُ اللهِ طَرَفٌ بِيَدِ اللهِ وَطَرَفٌ بِأَيْدِيْكُمْ

الحديث رقم ٥: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٣ / ٤٧، الرقم: ٢٦٤١، والهيثمی في مجمع الزوائد، ٩ / ١٦٨.

الحديث رقم ٦: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٥ / ١٦٦، الرقم: ٤٩٧١.

فَاسْتَمْسِكُوْا بِهِ لَا تَضِلُّوْا، وَالآخَرُ عِتْرَتِي وَإِنَّ اللَّطِيْفَ الْخَبِيْرَ نَبَّأَنِي أَنَّهُمَا لَنْ يَّتَفَرَّقَا حَتَّى يَرِدَا عَلَيَّ الْحَوْضَ، سَأَلْتُ رَبِّي ذٰلِكَ لَهُمَا، فَلَا تَقَدَّمُوْهُمَا فَتَهْلِكُوْا، وَلَا تَقْصُرُوْا عَنْهُمَا فَتَهْلِكُوْا، وَلَا تُعَلِّمُوْهُمْ فَإِنَّهُمْ أَعْلَمُ مِنْكُمْ ثُمَّ أَخَذَ بِيَدِ عَلِيٍّ فَقَالَ: مَنْ كُنْتُ أَوْلَى بِهِ مِنْ نَفْسِي فَعَلِيٌّ وَلِيُّهُ. اَللّٰهُمَّ، وَالِ مَنْ وَالَاهُ وَعَادِ مَنْ عَادَاهُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ

''حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ ایک طویل روایت میں بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: پس یہ دیکھو کہ تم دو بھاری چیزوں میں مجھے کیسے باقی رکھتے ہو۔ پس ایک نداء دینے والے نے ندا دی کہ یا رسول اللہ! وہ دو بھاری چیزیں کیا ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کی کتاب جس کا ایک کنارا اللہ عزوجل کے ہاتھ میں اور دوسرا کنارا تمہارے ہاتھوں میں ہے پس اگر تم اسے مضبوطی سے تھامے رہو تو کبھی بھی گمراہ نہیں ہو گے اور دوسری چیز میری عترت ہے اور بے شک اس لطیف خبیر رب تعالیٰ نے مجھے خبر دی ہے کہ یہ دونوں چیزیں کبھی بھی جدا نہیں ہوں گی یہاں تک کہ یہ میرے پاس حوض پر حاضر ہوں گی اور ایسا ان کے لئے میں نے اپنے رب سے مانگا ہے۔ پس تم لوگ ان پر پیش قدمی نہ کرو کہ ہلاک ہو جاؤ اور نہ ہی ان سے پیچھے رہو کہ ہلاک ہو جاؤ اور نہ ان کو سکھاؤ کیونکہ یہ تم سے زیادہ جانتے ہیں پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑ لیا اور فرمایا: پس میں جس کی جان سے بڑھ کر اسے عزیز ہوں تو یہ علی اس کا مولیٰ ہے اے اللہ! جو علی کو اپنا دوست رکھتا ہے تو اسے اپنا دوست رکھ اور جو علی سے عداوت رکھتا ہے تو اس سے عداوت رکھ۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

١٥٩ / ٧۔ عَنْ مُصْعَبِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ رضی اللہ عنہ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: لَمَّا فَتَحَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مَكَّةَ انْصَرَفَ إِلَى الطَّائِفِ فَحَاصَرَهَا سَبْعَ عَشْرَةَ، أَوْتِسْعَ عَشْرَةَ، ثُمَّ قَامَ خَطِيْبًا فَحَمِدَ اللهَ وَأَثْنَى عَلَيْهِ. ثُمَّ

الحديث رقم ٧: أخرجه البزار في المسند، ٣ / ٢٥٨، ٢٥٩، الرقم: ١٠٥٠، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ١٦٣۔

قَالَ: أُوْصِيْكُمْ بِعِتْرَتِي خَيْرًا، وَأَنَّ مَوْعِدَكُمُ الْحَوْضُ. وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَتُقِيْمُنَّ الصَّلَاةَ وَلَتُؤْتُنَّ الزَّكَاةَ، أَوْ لَأَبْعَثَنَّ إِلَيْكُمْ رَجُلًا مِنِّي. أَوْ كَنَفْسِي يَضْرِبُ أَعْنَاقَكُمْ. ثُمَّ أَخَذَ بِيَدِ عَلِيٍّ رضي الله عنه فَقَالَ: بِهٰذَا.

رَوَاهُ الْبَزَّارُ.

''حضرت مصعب بن عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ جب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فتح مکہ کے بعد طائف کی طرف روانہ ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سترہ دن یا انیس دن طائف کا محاصرہ کئے رکھا پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خطاب کے لئے کھڑے ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء بیان کی پھر فرمایا: میں اپنی عترت کے بارے میں تمہیں بھلائی کی وصیت کرتا ہوں اور بے شک تمہارا ٹھکانہ حوض کوثر ہوگا اور تم ضرور بالضرور نماز قائم کرو گے اور ضرور بالضرور زکاۃ ادا کرو گے یا میں تمہاری طرف ایک ایسے آدمی کو بھیجوں گا جو مجھ میں سے ہے یا میری طرح کا ہے اور جو تمہاری گردنیں مارے گا پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑا اور فرمایا: اُس آدمی سے میری مراد یہ (علی) ہے۔''

اس حدیث کو امام بزار نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي حَثِّ النَّبِيِّ ﷺ عَلَى حُبِّهِمْ

## ﴿حضور ﷺ کا لوگوں کو محبتِ اہلِ بیت کی ترغیب دینے کا بیان﴾

۱۶۰/ ۸۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَحِبُّوْا اللهَ لِمَا يَغْذُوْكُمْ مِنْ نِعَمِهِ، وَأَحِبُّوْنِي بِحُبِّ اللهِ ﷻ. وَأَحِبُّوْا أَهْلَ بَيْتِي لِحُبِّي. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدَيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ سے محبت کرو ان نعمتوں کی وجہ سے جو اس نے تمہیں عطا فرمائیں اور مجھ سے اللہ تعالیٰ کی محبت کے سبب محبت کرو اور میرے اہلِ بیت سے میری محبت کی خاطر محبت کرو۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

۱۶۱/ ۹۔ عَنِ الْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ رضي الله عنهما قَالَ: كُنَّا نَلْقَى النَّفَرَ مِنْ قُرَيْشٍ، وَهُمْ يَتَحَدَّثُوْنَ فَيَقْطَعُوْنَ حَدِيْثَهُمْ، فَذَكَرْنَا ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللهِ ﷺ، فَقَالَ: مَا بَالُ أَقْوَامٍ يَتَحَدَّثُوْنَ فَإِذَا رَأَوُا الرَّجُلَ مِنْ أَهْلِ بَيْتِي قَطَعُوْا حَدِيْثَهُمْ وَاللهِ، لَا يَدْخُلُ قَلْبَ رَجُلٍ الإِيْمَانُ حَتَّى يُحِبَّهُمْ لِلّٰهِ

الحديث رقم ۸: أخرجه الترمذی في السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب أهل البيت النبي ﷺ، ۵/ ۶۶۴، الرقم: ۳۷۸۹، والحاکم في المستدرک ۳/ ۱۶۲، الرقم: ۴۷۱۶، والبيهقي في شعب الإيمان، ۱/ ۳۶۶، الرقم: ۴۰۸.

الحديث رقم ۹: أخرجه ابن ماجه فی السنن، المقدمة، باب: فضل العباس بن عبد المطلب رضي الله عنهما، ۱/ ۵۰، الرقم: ۱۴۰، والحاکم فی المستدرک، ۴/ ۸۵، الرقم: ۶۹۶۰، والمقدسی فی الأحاديث المختارة، ۸/ ۳۸۲، الرقم: ۴۷۲، والديلمی فی مسند الفردوس، ۴/ ۱۱۳، الرقم: ۶۳۵۰، والسيوطی فی شرحه سنن ابن ماجه، ۱/ ۱۳، الرقم: ۱۴۰.

وَلِقَرَابَتِهِمْ مِنِّي. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالْحَاكِمُ.

''حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ ہم جب قریش کی جماعت سے ملتے اور وہ باہم گفتگو کر رہے ہوتے تو گفتگو روک دیتے ہم نے حضور نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں اس امر کی شکایت کی تو آپ ﷺ نے فرمایا: لوگوں کو کیا ہو گیا ہے جب میرے اہلِ بیت سے کسی کو دیکھتے ہیں تو گفتگو روک دیتے ہیں؟ اللہ رب العزت کی قسم! کسی شخص کے دل میں اس وقت تک ایمان داخل نہیں ہو گا جب تک میرے اہلِ بیت سے اللہ تعالیٰ کے لیے اور میری قرابت داری کی وجہ سے محبت نہ کرے۔''

اسے امام ابن ماجہ اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

١٦٢ / ١٠۔ عَنِ الْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ رضي الله عنهما قَالَ: قُلْتُ: يَارَسُوْلَ اللهِ، إِنَّ قُرَيْشًا إِذَا لَقِيَ بَعْضُهُمْ بَعْضًا لَقُوْهُمْ بِبَشْرٍ حَسَنٍ، وَإِذَا لَقُوْنَا لَقُوْنَا بِوُجُوْهٍ لَا نَعْرِفُهَا. قَالَ: فَغَضِبَ النَّبِيُّ ﷺ غَضَبًا شَدِيْدًا، وَقَالَ: وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَا يَدْخُلُ قَلْبَ رَجُلٍ الْإِيْمَانُ حَتَّى يُحِبَّكُمْ لِلّٰهِ وَلِرَسُوْلِهِ وَلِقَرَابَتِي. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالنَّسَائِيُّ وَالْحَاكِمُ وَالْبَزَّارُ.

وفي رواية: قَالَ: وَاللهِ، لَا يَدْخُلُ قَلْبَ امْرِئٍ إِيْمَانٌ حَتَّى يُحِبَّكُمْ لِلّٰهِ وَلِقَرَابَتِي.

''حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ میں نے بارگاہِ رسالت ﷺ میں عرض کیا: یا رسول اللہ! قریش جب آپس میں ملتے ہیں تو حسین مسکراتے چہروں سے ملتے ہیں اور جب ہم سے ملتے ہیں تو ایسے چہروں سے ملتے ہیں جنہیں ہم نہیں جانتے (یعنی جذبات سے عاری چہروں کے ساتھ) حضرت عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: حضور نبی

**الحديث رقم ١٠:** أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ١ / ٢٠٧، الرقم: ١٧٧٢، ١٧٧٧، ١٧٦٥٦، ١٧٦٥٧، ١٧٦٥٨، والنسائى فى السنن الكبرى، ٥ / ٥١ الرقم: ٨١٧٦، والحاكم فى المستدرك، ٣ / ٣٧٦، الرقم: ٥٤٣٣، ٢٩٦٠، والبزار فى المسند، ٦ / ١٣١، الرقم: ٢١٧٥، والبيهقى فى شعب الإيمان، ٢ / ١٨٨، الرقم: ١٥٠١، والديلمى فى مسند الفردوس، ٤ / ٣٦١، الرقم: ٧٠٣٧۔

اکرم ﷺ یہ سن کر شدید جلال میں آ گئے اور فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے! کسی بھی شخص کے دل میں اس وقت تک ایمان داخل نہیں ہو سکتا جب تک اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ اور میری قرابت داری کی خاطر تم سے محبت نہ کرے۔‘‘

اسے امام احمد، نسائی، حاکم اور بزار نے روایت کیا ہے۔

ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ’’خدا کی قسم! کسی شخص کے دل میں اس وقت تک ایمان داخل نہ ہوگا جب تک کہ وہ اللہ تعالیٰ اور میری قرابت کی وجہ سے تم سے محبت نہ کرے۔‘‘

**۱۶۳ / ۱۱۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ يَقُوْلُ عَلَی هَذَا الْمِنبَرِ: مَا بَالُ رِجَالٍ يَقُوْلُوْنَ: إِنَّ رَحِمَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ لَا تَنْفَعُ قَوْمَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ، بَلَی وَاللهِ، إِنَّ رَحِمِي مَوْصُوْلَةٌ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ. وَأَنِّي أَيُّهَا النَّاسُ، فَرَطٌ لَكُمْ عَلَی الْحَوْضِ فَإِذَا جِئْتُمْ قَالَ رَجُلٌ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَنَا فُلَانٌ بْنُ فُلَانٍ وَقَالَ: يَتَحَقَّقُ أَنَا فُلَانٌ بْنُ فُلَانٍ وَقَالَ لَهُمْ: أَمَّا النَّسَبُ فَقَدْ عَرَّفْتُهُ وَلَكِنَّكُمْ أَحْدَثْتُمْ بَعْدِي وَارْتَدَدْتُمُ الْقَهْقَرِيَّ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ وَأَبُو يَعْلَی.**

’’حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو منبر پر فرماتے ہوئے سنا: ان لوگوں کا کیا ہوگا جو یہ کہتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ سے نسبی تعلق قیامت کے روز ان کی قوم کو کوئی فائدہ نہیں دے گا۔ کیوں نہیں! اللہ کی قسم بے شک میرا نسبی تعلق دنیا و آخرت میں باہم ملا ہوا ہے (یعنی نفع دینے والا ہے) اور اے لوگو! بے شک (قیامت کے روز) میں تم سے پہلے حوض پر موجود ہوں گا پس جب تم آؤ گے تو ایک آدمی کہے گا: یا رسول اللہ! میں فلاں بن فلاں ہوں پس حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اس کا فلاں بن

---

**الحديث رقم ۱۱: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ۳ / ۱۸، الرقم: ۱۱۱۵٤، والحاكم في المستدرك، ٤ / ۸٤، الرقم: ٦۹۵۸، وأبو يعلى في المسند، ۲ / ٤۳۳، الرقم: ۱۲۳۸، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰ / ۳٦٤.**

فلاں کہنا پایۂ ثبوت کو پہنچے گا اور رہا نسب تو تحقیق اس کی پہچان میں نے تمہیں کرا دی ہے لیکن میرے بعد تم احداث کرو گے اور اُلٹے پاؤں پھر جاؤ گے۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد اور حاکم اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

**١٦٤ / ١٢۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: خَيْرُكُمْ، خَيْرُكُمْ لِأَهْلِي مِنْ بَعْدِي. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَأَبُوْ يَعْلَى.**

’’حضرت ابوہریرہ ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تم میں سے بہترین وہ ہے جو میرے بعد میرے اہل بیت کے لئے بہترین ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور ابو یعلی نے بیان کیا ہے۔

**١٦٥ / ١٣۔ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي لَيْلَى ﷺ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا يُؤْمِنُ عَبْدٌ حَتَّى أَكُوْنَ أَحَبَّ إِلَيْهِ مِنْ نَفْسِهِ وَأَهْلِي أَحَبَّ إِلَيْهِ مِنْ أَهْلِهِ وَعِتْرَتِي أَحَبَّ إِلَيْهِ مِنْ عِتْرَتِهِ. وَذَاتِي أَحَبَّ إِلَيْهِ مِنْ ذَاتِهِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.**

’’حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ ﷺ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: کوئی بندہ اس وقت تک مومن نہیں ہوسکتا جب تک کہ میں اس کے نزدیک اس کی جان سے بھی محبوب تر نہ ہو جاؤں اور میرے اہلِ بیت اسے اس کے اہلِ خانہ

---

**الحديث رقم ١٢:** أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ٣٥٢، الرقم: ٥٣٥٩، وأبو يعلى في المسند، ١٠ / ٣٣٠، الرقم: ٥٩٢٤، وابن أبى عاصم في السنة، ٢ / ٦١٦، الرقم: ١٤١٤، والديلمي في مسند الفردوس، ٢ / ١٧٠، الرقم: ٢٨٥١، والخطيب البغدادى في تاريخ بغداد، ٧ / ٢٧٦، الرقم: ٣٧٦٥، والمناوي في فيض القدير، ٣ / ٤٩٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ١٧٤۔

**الحديث رقم ١٣:** أخرجه الطبرانى فى المعجم الكبير، ٧ / ٧٥، الرقم: ٦٤١٦، وفى المعجم الأوسط، ٦ / ٥٩، الرقم: ٥٧٩٠، والبيهقى فى شعب الإيمان، ٢ / ١٨٩، الرقم: ١٥٠٥، والديلمى فى مسند الفردوس، ٥ / ١٥٤، الرقم: ٧٧٩٥، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ١ / ٨٨۔

سے محبوب تر نہ ہو جائیں اور میری اولاد اسے اپنی اولاد سے بڑھ کر محبوب نہ ہو جائے اور میری ذات اسے اپنی ذات سے محبوب تر نہ ہو جائے۔‘‘

اسے امام طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

١٦٦ / ١٤۔ عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: الْزِمُوْا مَوَدَّتَنَا أَهْلَ الْبَيْتِ، فَإِنَّهُ مَنْ لَقِيَ اللهَ ﷻ وَهُوَ يَوَدُّنَا دَخَلَ الْجَنَّةَ بِشَفَاعَتِنَا، وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَا يَنْفَعُ عَبْدًا عَمَلُهُ إِلَّا بِمَعْرِفَةِ حَقِّنَا.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ہم اہلِ بیت کی محبت کو لازم پکڑو پس بے شک وہ شخص جو اس حال میں اللہ تعالیٰ سے ملا کہ وہ ہمیں محبت کرتا تھا تو وہ ہماری شفاعت کے صدقے جنت میں داخل ہوگا اور اس ذات کی قسم جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے! کسی شخص کو اس کا عمل فائدہ نہیں دے گا مگر ہمارے حق کی معرفت کے سبب کے ساتھ۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی نے بیان کیا ہے۔

١٦٧ / ١٥۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: كَانَ لِآلِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ خَادِمٌ تَخْدُمُهُمْ يُقَالُ لَهَا: بَرِيْرَةُ، فَلَقِيَهَا رَجُلٌ فَقَالَ: يَابَرِيْرَةُ، غَطِّي شُعَيْفَاتِكِ، فَإِنَّ مُحَمَّدًا لَنْ يُغْنِيَ عَنْكِ مِنَ اللهِ شَيْئًا قَالَ: فَأَخْبَرَتِ النَّبِيَّ ﷺ فَخَرَجَ يَجُرُّ رِدَاءَهُ مُحْمَّرَةً وَجْنَتَاهُ، وَكُنَّا مَعْشَرَ الْأَنْصَارِ، نَعْرِفُ غَضَبَهُ بِجَرِّ رِدَائِهِ وَحُمْرَةِ وَجْنَتَيْهِ. فَأَخَذْنَا السِّلَاحَ، ثُمَّ أَتَيْنَاهُ فَقُلْنَا: يَارَسُوْلَ اللهِ،مُرْنَا بِمَا شِئْتَ، فَوَالَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ، لَوْ

---

الحديث رقم ١٤: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٢ / ٣٦٠، الرقم: ٢٢٣٠، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ١٧٢۔

الحديث رقم ١٥: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٥ / ٢٠٣، الرقم: ٥٠٨٢، والهيثمى في مجمع الزوائد، ١٠ / ٣٧٦۔

أَمَرْتَنَا بِأُمَّهَاتِنَا وَآبَائِنَا وَأَوْلَادِنَا، لَأَمْضَيْنَا قَوْلَكَ فِيهِمْ، فَصَعِدَ ﷺ الْمِنْبَرَ فَحَمِدَ اللهَ ﷻ وَأَثْنَى عَلَيْهِ. وَقَالَ: مَنْ أَنَا؟، فَقُلْنَا: أَنْتَ رَسُوْلُ اللهِ. قَالَ: نَعَمْ، وَلَكِنْ مَنْ أَنَا؟ فَقُلْنَا: مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَبْدِالْمُطَّلِبِ بْنِ هَاشِمِ بْنِ عَبْدِ مَنَافٍ. قَالَ: أَنَا سَيِّدُ وَلَدِ آدَمَ وَلَا فَخْرَ، وَأَوَّلُ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الْأَرْضُ وَلَا فَخْرَ، وَأَوَّلُ مَنْ يُنْفَضُ التُّرَابُ عَنْ رَأْسِهِ وَلَا فَخْرَ، وَأَوَّلُ دَاخِلِ الْجَنَّةِ وَلَا فَخْرَ، مَا بَالُ أَقْوَامٍ يَزْعَمُوْنَ أَنَّ رَحِمِي لَا تَنْفَعُ . لَيْسَ كَمَا زَعَمُوْا، إِنِّي لَأَشْفَعُ وَأُشَفَّعُ، حَتَّى أَنَّ مَنْ أَشْفَعُ لَهُ لَيَشْفَعُ فَيُشَفَّعُ، حَتَّى إِنَّ إِبْلِيْسَ لَيَتَطَاوَلُ طَمْعًا فِي الشَّفَاعَةِ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ آلِ رسول اللہ ﷺ کی ایک خادمہ تھی جو ان کی خدمت بجا لاتی انہیں ’’بریرہ‘‘ کہا جاتا تھا پس انہیں ایک آدمی ملا اور کہا: اے بریرہ اپنی چوٹی کو ڈھانپ کر رکھا کرو بے شک محمد ﷺ تمہیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے کچھ فائدہ نہیں پہنچا سکتے۔ راوی بیان کرتے ہیں تو اس (خادمہ) نے حضور نبی اکرم ﷺ کو اس واقعہ کی خبر دی پس آپ ﷺ اپنی چادر مبارک گھسیٹتے ہوئے باہر تشریف لائے درآنحالیکہ آپ ﷺ کے دونوں رخسار مبارک سرخ تھے اور ہم (انصار کا گروہ) حضور نبی اکرم ﷺ کے غصہ کو آپ ﷺ کے چادر کے گھسیٹنے اور رخساروں کے سرخ ہونے سے پہچان لیتے تھے پس ہم نے اسلحہ اٹھایا اور حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ جو چاہتے ہیں ہمیں حکم دیں پس اس ذات کی قسم جس نے آپ ﷺ کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے! اگر آپ ہمیں ہماری ماؤں، باپوں اور اولاد کے بارے میں بھی کوئی حکم فرمائیں گے تو ہم ان میں بھی آپ ﷺ کے قول کو نافذ کر دیں گے پس آپ ﷺ منبر پر تشریف فرما ہوئے اور اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء بیان کی اور فرمایا: میں کون ہوں؟ ہم نے عرض کیا: آپ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں لیکن میں کون ہوں؟ ہم نے عرض کیا: آپ محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف ہیں۔ آپ ﷺ

نے فرمایا: میں تمام اولادِ آدم علیہ السلام کا سردار ہوں لیکن کوئی فخر نہیں، میں وہ پہلا شخص ہوں جس کی قبر شق ہو گی لیکن کوئی فخر نہیں اور میں وہ پہلا شخص ہوں جس کے سر سے مٹی جھاڑی جائے گی لیکن کوئی فخر نہیں اور میں سب سے پہلے جنت میں داخل ہونے والا ہوں لیکن کوئی فخر نہیں ان لوگوں کو کیا ہو گیا ہے جو یہ گمان کرتے ہیں کہ میرا رحم (نسب وتعلق) فائدہ نہیں دے گا ایسا نہیں ہے جیسا وہ گمان کرتے ہیں۔ بے شک میں شفاعت کروں گا اور میری شفاعت قبول بھی ہو گی یہاں تک کہ جس کی میں شفاعت کروں گا وہ بھی یقیناً دوسروں کی شفاعت کرے گا اور اس کی بھی شفاعت قبول ہو گی یہاں تک کہ ابلیس بھی اپنی گردن کو شفاعت میں طمع کی خاطر بلند کرے گا (کہ کسی طور اس کی شفاعت بھی کوئی کر دے)۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے بیان کیا ہے۔

١٦٨ / ١٦۔ عَنْ أَبِي رَافِعٍ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ لِعَلِيٍّ رضی الله عنه: أَنْتَ وَشِيْعَتُكَ تَرِدُوْنَ عَلَيَّ الْحَوْضَ رُوَاءَ مُرَوَّيِيْنَ، مُبْيَضَّةً وُجُوْهُكُمْ. وَإِنَّ عَدُوَّكَ يَرِدُوْنَ عَلَيَّ ظُمَاءً مُقْبَحِيْنَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت ابو رافع رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تم اور تمہارے چاہنے والے (قیامت کے روز) میرے پاس حوض کوثر پر چہرے کی شادابی کے ساتھ اور سیراب ہو کر آئیں گے اور ان کے چہرے (نور کی وجہ سے) سفید ہوں گے اور بے شک تمہارے دشمن (قیامت کے روز) حوض کوثر پر میرے پاس بدنما چہروں کے ساتھ اور سخت پیاس کی حالت میں آئیں گے۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

١٦٩ / ١٧۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ

---

الحديث رقم ١٦: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١ / ٣١٩، الرقم: ٩٤٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ١٣١۔

الحديث رقم ١٧: أخرجه الديلمي في مسند الفردوس، ١ / ٣٤٦، الرقم: ١٣٨٥، والخطيب البغدادي في تاريخ بغداد، ١٢ / ٣٣١، والمناوي في فيض القدير، ٣ / ٤٣٢۔

اللهِ ﷺ: إِنَّمَا سَمَّيْتُ بِنْتِي فَاطِمَةَ أَنَّ اللهَ ﷻ فَطَمَهَا وَفَطَمَ مُحِبِّيْهَا عَنِ النَّارِ. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.

''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنھما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک میں نے اپنی بیٹی کا نام فاطمہ رضی اللہ عنہا رکھا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اسے اور اس کے چاہنے والے (غلاموں) کو آگ سے چھڑا (اور بچا) لیا ہے۔''

اس حدیث کو امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

۱۷۰ / ۱۸۔ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: حُبُّ آلِ مُحَمَّدٍ يَوْمًا، خَيْرٌ مِنْ عِبَادَةِ سَنَةٍ وَمَنْ مَاتَ عَلَيْهِ دَخَلَ الْجَنَّةَ. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.

''حضرت عبداللہ بن مسعود ﷺ حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اہلِ بیتِ مصطفیٰ ﷺ کی ایک دن کی محبت پورے سال کی عبادت سے بہتر ہے اور جو اسی محبت پر فوت ہوا تو وہ جنت میں داخل ہو گیا۔''

اس حدیث کو امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

۱۷۱ / ۱۹۔ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ ﷺ مَرْفُوْعًا. خَمْسٌ مَنْ أُوْتِيَهُنَّ لَمْ يَقْدِرْ عَلَى تَرْكِ عَمَلِ الْآخِرَةِ زَوْجَةٌ صَالِحَةٌ وَبَنُوْنَ أَبْرَارٌ وَحُسْنُ مُخَالَطَةِ النَّاسِ وَمَعِيْشَةٌ فِي بَلَدِهِ وَحُبُّ آلِ مُحَمَّدٍ ﷺ. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.

''حضرت زید بن ارقم ﷺ سے مرفوعاً روایت ہے کہ پانچ چیزیں ایسی ہیں کہ اگر کسی کو نصیب ہو جائیں تو وہ آخرت کے عمل کا تارک نہیں ہو سکتا (اور وہ پانچ چیزیں یہ ہیں): نیک بیوی، نیک اولاد، لوگوں کے ساتھ حسنِ معاشرت، اپنے ملک میں روزگار اور آلِ محمد ﷺ کی محبت۔'' اس حدیث کو امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ١٨:** أخرجه الديلمي فى مسند الفردوس، ٢ / ١٤٢، الرقم: ٢٧٢١۔
**الحديث رقم ١٩:** أخرجه الديلمي في مسند الفردوس، ٢ / ١٩٦، الرقم: ٢٩٧٤۔

١٧٢ / ٢٠ـ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما رَفَعَهُ: أَنَا شَجَرَةٌ، وَفَاطِمَةُ حَمْلُهَا، وَعَلِيٌّ لِقَاحُهَا وَالْحَسَنُ وَالْحُسَيْنُ ثَمَرُهَا، وَالْمُحِبُّوْنَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَرَقُهَا، هُمْ فِي الْجَنَّةِ حَقًّا حَقًّا. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما مرفوعاً روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میں درخت ہوں اور فاطمہ اس کے پھل کی ابتدائی حالت ہے اور علی اس کے پھول کو منتقل کرنے والا ہے اور حسن اور حسین اس درخت کا پھل ہیں اور اہلِ بیت سے محبت کرنے والے اس درخت کے اوراق ہیں وہ یقیناً یقیناً جنت میں ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

١٧٣ / ٢١ـ عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رضي الله عنهما رَفَعَهُ: أَرْبَعَةٌ أَنَا لَهُمْ شَفِيْعٌ يَوْمَ الْقِيَامَةِ: اَلْمُكْرِمُ ذُرِّيَّتِي، وَالْقَاضِي لَهُمْ حَوَائِجَهُمْ، وَالسَّاعِي لَهُمْ فِي أُمُوْرِهِمْ عِنْدَ مَا اضْطُرُّوْا إِلَيْهِ، وَالْمُحِبُّ لَهُمْ بِقَلْبِهِ وَلِسَانِهِ. رَوَاهُ الْمُتَّقِيُّ الْهِنْدِيُّ.

’’حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہما مرفوعاً روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: چار شخص ایسے ہیں کہ قیامت کے روز جن کے لئے میں شفاعت کرنے والا ہوں گا (اور وہ یہ ہیں:) میری اولاد کی عزت و تکریم کرنے والا، اور ان کی حاجات کو پورا کرنے والا، اور ان کے معاملات کے لئے تگ و دو کرنے والا جب وہ مجبور ہو کر اس کے پاس آئیں اور دل و جان سے ان سے محبت کرنے والا۔‘‘

اس حدیث کو امام متقی ہندی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٢٠: أخرجه الديلمي في مسند الفردوس، ١ / ٥٢، الرقم: ١٣٥.
الحديث رقم ٢١: أخرجه الهندی في كنز العمال، ١٢ / ١٠٠، الرقم: ٣٤١٨٠.

# فَصْلٌ فِي مَشْرُوْعِيَّةِ الصَّلَاةِ عَلَيْهِمْ تَبْعًا لِلنَّبِيِّ ﷺ

﴿حضور ﷺ کی اِتباع میں آپ ﷺ کے اہلِ بیت پر درود بھیجنے کا بیان﴾

١٧٤ / ٢٢۔ عَنْ أَبِي حُمَيْدٍ السَّاعِدِيِّ رضي الله عنه أَنَّهُمْ قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، كَيْفَ نُصَلِّي عَلَيْكَ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: قُوْلُوْا: اَللّٰهُمَّ، صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وَأَزْوَاجِهِ وَذُرِّيَّتِهِ، كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى آلِ إِبْرَاهِيْمَ. وَبَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَأَزْوَاجِهِ وَذُرِّيَّتِهِ، كَمَا بَارَكْتَ عَلَى إِبْرَاهِيْمَ إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت ابوحمید ساعدی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہم آپ پر درود کیسے بھیجیں؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: (یوں) کہو: اے اللہ تو درود بھیج۔ محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی ازواجِ مطہرات اور آپ ﷺ کی ذریتِ طاہرہ پر جیسا کہ تو نے درود بھیجا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی آل پر اور برکت عطا فرما محمد ﷺ کو اور آپ ﷺ کی ازواجِ مطہرات کو اور آپ ﷺ کی ذریتِ طاہرہ کو جیسا کہ تو نے برکت عطا کی حضرت ابراہیم علیہ السلام کو بے شک تو تمام تعریفوں اور بزرگی کے لائق ہے۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

١٧٥ / ٢٣۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: مَنْ سَرَّهُ أَنْ

---

الحديث رقم ٢٢: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: يزفان النسلان في المشي، ٣ / ١٢٣٢، الرقم: ٣١٨٩، ومسلم في الصحيح، كتاب: الصلاة، باب: الصلاة على النبي ﷺ بعد التشهد، ١ / ٣٠٦، الرقم: ٤٠٧، ومالك في الموطأ، ١ / ١٦٥، الرقم: ٣٩٥، والنسائي في السنن الكبرى، ١ / ٣٨٤، الرقم: ١٢١٧، وأبو عوانة في المسند، ١ / ٥٤٦، الرقم: ٤٠٣٩، والبيهقي في السنن الكبرى، ٢ / ١٥٠، الرقم: ٢٦٨٥۔

الحديث رقم ٢٣: أخرجه أبوداود في السنن، كتاب: الصلاة، باب: الصلاة على النبي بعد التشهد، ١ / ٢٥٨، الرقم: ٩٨٢، والبيهقي في السنن الكبرى، ٢ / ١٥١، الرقم: ٢٦٨٦، وفي شعب الإيمان، ٢ / ١٨٩، الرقم: ١٥٠٤، والمزي في تهذيب الكمال، ٥ / ٣٤٨۔

يَكْتَالَ بِالْمِكْيَالِ الْأَوْفَى إِذَا صَلَّى عَلَيْنَا أَهْلَ الْبَيْتِ، فَلْيَقُلْ: اَللَّهُمَّ، صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ النَّبِيِّ ﷺ وَأَزْوَاجِهِ أُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِينَ وَذُرِّيَّتِهِ وَأَهْلِ بَيْتِهِ. كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى إِبْرَاهِيمَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَّجِيدٌ. رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَالْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: جسے یہ خوشی حاصل کرنا ہو کہ اس کے نامۂ اعمال کا پورا پورا بدلہ دیا جائے تو جب وہ ہم اہلِ بیت پر درود بھیجے تو اسے چاہئے کہ یوں کہے: اے اللہ! تو درود بھیج حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی ازواجِ مطہرات اُمّہات المومنین پر اور آپ ﷺ کی ذریّتِ طاہرہ اور اہلِ بیت پر جیسا کہ تو نے درود بھیجا حضرت ابراہیم علیہ السلام پر بے شک تو بہت زیادہ تعریف کیا ہوا اور بزرگی والا رب ہے۔'' اس حدیث کو امام ابوداود اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

۱۷۶ / ۲۴۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُودٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: إِذَا صَلَّيْتُمْ عَلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَأَحْسِنُوا الصَّلَاةَ عَلَيْهِ فَإِنَّكُمْ لَا تَدْرُوْنَ لَعَلَّ ذٰلِكَ يُعْرَضُ عَلَيْهِ قَالَ: فَقَالُوْا لَهُ: فَعَلِّمْنَا قَالَ: قُوْلُوْا: ﴿اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَاتَكَ وَرَحْمَتَكَ وَبَرَكَاتِكَ عَلَى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَإِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَخَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ إِمَامِ الْخَيْرِ وَقَائِدِ الْخَيْرِ وَرَسُوْلِ الرَّحْمَةِ، اَللّٰهُمَّ ابْعَثْهُ مَقَامًا مَحْمُوْدًا يَغْبِطُهُ بِهِ الْأَوَّلُوْنَ وَالْآخِرُوْنَ، اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وَّعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلَى إِبْرَاهِيْمَ وَعَلَى آلِ إِبْرَاهِيْمَ إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلَى مُحَمَّدٍ وَّعَلَى آلِ مُحَمَّدٍ

الحديث رقم ٢٤: أخرجه ابن ماجه في السنن، كتاب: إقامة الصلاة والسنة فيها، باب: الصلاة على النبي ﷺ، ١ / ٢٩٣، الرقم: ٩٠٦، وأبويعلى في المسند، ٩ / ١٧٥، الرقم: ٥٢٦٧، وعبد الرزاق في المصنف، ٢ / ٢١٤، الرقم: ٣١١٢، والطبراني في المعجم الكبير، ٩ / ١١٥، الرقم: ٨٥٩٤، والبيهقي في شعب الإيمان، ٢ / ٢٠٨، الرقم: ١٥٥٠، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٢ / ٣٢٩، الرقم: ٢٥٨٨، وقال المنذري: رواه ابن ماجه موقوفا بإسناد حسن.

كَمَا بَارَكْتَ عَلَى إِبْرَاهِيْمَ وَعَلَى آلِ إِبْرَاهِيْمَ إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ.

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَبُوْ يَعْلَى وَعَبْدُ الرَّزَّاقِ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.

وَقَالَ الْمُنْذِرِيُّ: رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه مَوْقُوْفًا بِإِسْنَادٍ حَسَنٍ.

’’حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جب تم حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں درودِ پاک کا نذرانہ پیش کرو تو نہایت خوبصورت انداز سے پیش کیا کرو کیونکہ شاید تم نہیں جانتے کہ یہ (ہدیہ درود) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں پیش کیا جاتا ہے تو بیان کیا کہ لوگوں نے ان سے عرض کیا: تو آپ ہی ہمیں (کوئی خوبصورت طریقہ) سکھا دیں تو انہوں نے فرمایا: تم اس طرح کہو: اے اللہ! تو اپنے درود، رحمتیں اور (تمام) برکتیں تمام رسولوں کے سردار، تمام پرہیزگاروں کے امام اور انبیاء کے خاتم (یعنی سب سے آخری نبی) تیرے (خاص) بندے اور (سچے) رسول تمام خیر اور بھلائیوں کے امام و قائد (یعنی تمام بھلائیاں جن کے نقش پا سے جنم لیتی ہیں) اور رسول رحمت (وبرکت) کے لئے خاص فرما، اے اللہ! حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اس مقام محمود پر فائز فرما (جس کا تو نے ان سے وعدہ کیا ہے اور) جس پر تمام اولین و آخرین (یعنی تخلیق کائنات سے روزِ قیامت تک) کے تمام لوگ رشک کریں گے، اے اللہ! تو درود بھیج حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر جیسا کہ تو نے درود بھیجا حضرت ابراہیم علیہ السلام اور ان کی آل پر، بے شک تو تعریف کیا ہوا اور بزرگی والا ہے، اے اللہ! تو برکت عطاء فرما حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل کو جیسا کہ تو نے برکت عطا فرمائی حضرت ابراہیم علیہ السلام اور ان کی آل کو بے شک تو بہت زیادہ تعریف کیا ہوا اور بزرگی والا ہے۔‘‘

اسے امام ابن ماجہ، ابو یعلی، عبد الرزاق، طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے اور امام منذری نے فرمایا کہ اسے امام ابن ماجہ نے اسنادِ حسن کے ساتھ موقوفا روایت کیا ہے۔

۱۷۷ / ۲۵۔ عَنْ أَبِي مَسْعُوْدٍ الْأَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: مَنْ صَلَّى صَلَاةً لَمْ يُصَلِّ فِيْهَا عَلَيَّ وَعَلَى أَهْلِ بَيْتِي، لَمْ تُقْبَلْ

الحديث رقم ۲۵: أخرجه الدارقطنی فی السنن، ۱ / ۳۵۵، الرقم: ۶-۷، والبیهقی فی السنن الکبری، ۲ / ۵۳۰، الرقم: ۳۹۶۹، وابن الجوزی فی التحقیق في أحادیث الخلاف، ۱ / ۴۰۲، الرقم: ۵۴۴، والشوکانی فی نیل الأوطار، ۲ / ۳۲۲۔

عمر بن عبدالعزیز ہیں؟ تو ان دونوں حضرات نے فرمایا: نہیں، (یہ خلیفہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ علیہ کے علاوہ ہوں گے)۔''

اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٤٧٦ / ٨۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: يَلِي رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ بَيْتِي يُوَاطِئُ اسْمُهُ اسْمِي قَالَ عَاصِمٌ: وَحَدَّثَنَا أَبُوْ صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَوْ لَمْ يَبْقَ مِنَ الدُّنْيَا إِلَّا يَوْمٌ لَطَوَّلَ اللهُ ذَالِكَ الْيَوْمَ حَتَّى يَلِيَ.**

**رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.**

**وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.**

''حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میرے اہلِ بیت میں سے ایک شخص خلیفہ ہوگا جس کا نام میرے نام کے موافق ہوگا۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ایک روایت میں ہے کہ اگر دنیا کا ایک ہی دن باقی رہ جائے گا تو بھی اللہ تعالیٰ اسی ایک دن کو اتنا دراز فرما دے گا یہاں تک کہ وہ شخص (یعنی مہدی علیہ السلام) خلیفہ بن جائے۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**٤٧٧ / ٩۔ عَنْ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: لَوْ لَمْ يَبْقَ مِنَ الدَّهْرِ إِلَّا يَوْمٌ لَبَعَثَ اللهُ رَجُلًا مِنْ أَهْلِ بَيْتِي يَمْلَأُهَا عَدْلًا كَمَا مُلِئَتْ جَوْرًا.**

**رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

''حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اگر دنیا کا صرف ایک دن باقی رہ جائے گا (تو اللہ تعالیٰ اسی کو دراز فرما دے گا اور)

---

**الحديث رقم ٨:** أخرجه الترمذی فی السنن، کتاب: الفتن عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: ماجاء في المهدي، ٤ / ٥٠٥، الرقم: ٢٢٣١، وأحمد بن حنبل فی المسند، ١ / ٣٧٦، الرقم: ٣٥٧١۔

**الحديث رقم ٩:** أخرجه أبوداود فی السنن، کتاب: المهدي، ٤ / ١٠٧، الرقم: ٤٢٨٣، وابن أبي شيبة فی المصنف، ٧ / ٥١٣، الرقم: ٣٧٦٤٨

میرے اہلِ بیت میں سے ایک شخص (یعنی مہدی) کو پیدا فرمائے گا۔ جو دنیا کو عدل و انصاف سے بھر دیں گے جس طرح وہ (ان سے پہلے) ظلم سے بھری ہوگی۔''

اس حدیث کو امام ابو داود اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

**٤٧٨ / ١٠۔ عَنْ ثَوْبَانَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: يَقْتَتِلُ عِنْدَ كَنْزِكُمْ ثَلَاثَةٌ كُلُّهُمْ ابْنُ خَلِيْفَةٍ، ثُمَّ لَا يَصِيْرُ إِلَى وَاحِدٍ مِنْهُمْ، ثُمَّ تَطْلُعُ الرَّايَاتُ السُّوْدُ مِنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ فَيَقْتُلُوْنَكُمْ قَتْلًا لَمْ يَقْتُلْهُ قَوْمٌ، ثُمَّ ذَكَرَ شَيْئًا لَا أَحْفَظُهُ فَقَالَ: فَإِذَا رَأَيْتُمُوْهُ فَبَايِعُوْهُ وَلَوْ حَبْوًا عَلَى الثَّلْجِ فَإِنَّهُ خَلِيْفَةُ اللهِ الْمَهْدِيُّ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.**

''حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے انہوں نے فرمایا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تمہارے ایک خزانے کے پاس تین خلفاء کے بیٹے قتل کئے جائیں گے لیکن ان میں سے کسی کو بھی وہ خزانہ میسر نہ ہوگا۔ پھر مشرق کی جانب سے سیاہ پرچم نمودار ہوں گے وہ تمہیں ایسا قتل کریں گے کہ اس سے پہلے کسی نے نہ کیا ہوگا پھر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کچھ بیان فرمایا جسے میں یاد نہ رکھ سکا۔ اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب تم اسے دیکھو تو ضرور بالضرور اس کی بیعت کرنا اگرچہ برف پر گھسٹ کر آنا پڑے کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کے خلیفہ مہدی ہوں گے۔'' اس حدیث کو امام ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٤٧٩ / ١١۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ نَبِيُّ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: يَنْزِلُ بِأُمَّتِي فِي آخِرِ الزَّمَانِ بَلَاءٌ شَدِيْدٌ مِنْ سُلْطَانِهِمْ لَمْ يُسْمَعْ بَلَاءٌ أَشَدُّ مِنْهُ حَتَّى تَضِيْقَ عَنْهُمُ الْأَرْضُ الرَّحْبَةُ وَحَتَّى تُمْلَأَ الْأَرْضُ جَوْرًا وَظُلْمًا، لَا يَجِدُ الْمُؤْمِنُ مَلْجَاءً يَلْتَجِئُ إِلَيْهِ مِنَ الظُّلْمِ فَيَبْعَثُ اللهُ عزوجل**

الحديث رقم ١٠: أخرجه ابن ماجه فى السنن، كتاب: الفتن، باب: خروج المهدى، ٢ / ١٣٦٧ الرقم: ٤٠٨٤، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٥ / ٢٧٧، الرقم: ٢٢٤٤١ والحاكم في المستدرك ٤ / ٥١٠، الرقم: ٨٤٣٢.

الحديث رقم ١١: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٤ / ٥١٢، الرقم: ٨٤٣٨.

رَجُلًا مِنْ عِتْرَتِي فَيَمْلَأُ الْأَرْضَ قِسْطًا وَعَدْلًا كَمَا مُلِئَتْ ظُلْمًا وَجَوْرًا، يَرْضَى عَنْهُ سَاكِنُ السَّمَاءِ وَسَاكِنُ الْأَرْضِ لَا تَدَّخِرُ الْأَرْضُ مِنْ بَذْرِهَا شَيْئًا إِلَّا أَخْرَجَتْهُ وَلَا السَّمَاءُ مِنْ قَطْرِهَا شَيْئًا إِلَّا صَبَّهُ اللهُ عَلَيْهِمْ مِدْرَارًا يَعِيْشُ فِيْهِمْ سَبْعَ سِنِيْنَ أَوْ ثَمَانِ أَوْ تِسْعٍ تَمَنَّى الْأَحْيَاءُ الْأَمْوَاتَ مِمَّا صَنَعَ اللهُ عزوجل بِأَهْلِ الْأَرْضِ مِنْ خَيْرِهِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: آخری زمانہ میں میری امت پر ان کی طاقت سے زیادہ بلائیں نازل ہوں گی۔ اس سے شدید بلاء پہلے کبھی نہ سنی گئی ہوگی۔ یہاں تک کہ زمین اپنی وسعت کے باوجود ان پر تنگ ہو جائے گی اور زمین ظلم وستم سے بھر جائے گی۔ مومن کوئی ایسا ٹھکانہ نہ پائے گا جہاں وہ ظلم کی فریاد لے کر جائے پس اللہ تعالیٰ میری اولاد میں سے ایک آدمی کو بھیجے گا جو زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا جیسا کہ پہلے ظلم وستم سے بھری تھی۔ زمین وآسمان میں رہنے والے اس سے خوش ہوں گے زمین اپنے اندر پڑنے والا ہر دانہ اُگائے گی اور اللہ تعالیٰ آسمان میں موجود ہر قطرے کو موسلادھار (بارش) کی صورت میں برسائے گا۔ وہ ان میں سات، آٹھ یا نو سال رہے گا اور زندہ لوگ اللہ تعالیٰ کے اس کرم کے سبب جو اہلِ زمین پر کیا مُردوں کے لئے تمنا کریں گے (کہ کاش وہ بھی زندہ ہوتے)۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

٤٨٠ / ١٢۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: حَدَّثَنِي خَلِيْلِي أَبُو الْقَاسِمِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتَّى يَخْرُجَ عَلَيْهِمْ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ بَيْتِي، فَيَضْرِبُهُمْ حَتَّى يَرْجِعُوْا إِلَى الْحَقِّ، قُلْتُ: وَكَمْ يَمْلِكُ؟ قَالَ: خَمْسًا وَاثْنَتَيْنِ. رَوَاهُ أَبُوْ يَعْلَى.

الحديث رقم ١٢: أخرجه أبويعلى فى المسند، ١٢/ ١٩، الرقم: ٣٣٣٥، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ٧/ ٣١٥.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا: مجھے میرے خلیل ابو القاسم ﷺ نے فرمایا: قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی جب تک کہ میرے اہلِ بیت میں سے ایک شخص ظاہر نہ ہوگا جو لوگوں کا مقابلہ کرے گا حتی کہ وہ حق کی طرف رجوع کر لیں گے۔ میں نے عرض کی۔ وہ کتنا عرصہ بادشاہ رہے گا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: پانچ اور دو (یعنی سات سال)''۔ اس حدیث کو امام ابویعلی نے روایت کیا ہے۔

٤٨١ / ١٣۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: يَخْرُجُ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ بَيْتِي يَقُوْلُ: بِسُنَّتِي، يُنْزِلُ اللهُ لَهُ الْقَطْرَ مِنَ السَّمَاءِ، وَتُخْرِجُ لَهُ الْأَرْضُ مِنْ بَرَكَتِهَا، تُمْلَأُ الْأَرْضُ مِنْهُ قِسْطًا وَعَدْلًا كَمَا مُلِئَتْ جَوْرًا وَظُلْمًا، يَعْمَلُ عَلَى هَذِهِ الْأُمَّةِ سَبْعَ سِنِيْنَ، وَيَنْزِلُ بَيْتَ الْمَقْدِسِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے انہوں نے فرمایا: میں نے حضور نبی اکرم ﷺ سے سنا: میرے اہلِ بیت میں سے ایک شخص ظاہر ہوگا جو میری سنت کی بات کرے گا، اللہ رب العزت اس کے لئے آسمان سے بارش برسائے گا اور زمین اس کیلئے اپنی برکات نکال دے گی (یعنی اپنے خزانے اگل دے گی)۔ زمین اس کے ذریعے عدل وانصاف سے بھر جائیگی جس طرح پہلے وہ ظلم وستم سے بھری ہوگی۔ وہ اس امت پر سات سال تک حکومت کرے گا اور اس کا بیت المقدس میں نزول ہوگا۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے بیان کیا ہے۔

٤٨٢ / ١٤۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: سَيَكُوْنُ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الرُّوْمِ أَرْبَعُ هُدَنٍ. تَقُوْمُ الرَّابِعَةُ عَلَى يَدِ رَجُلٍ مِنْ أَهْلِ هِرَقْلَ يَدُوْمُ سَبْعَ سِنِيْنَ فَقَالَ لَهُ رَجُلٌ مِنْ عَبْدِ آلَافٍ يُقَالُ لَهُ الْمُسْتَوْرِدُ بْنُ خَيْلَانَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَنْ إِمَامُ النَّاسِ يَوْمَئِذٍ؟ قَالَ: مِنْ وَلَدِي ابْنِ أَرْبَعِيْنَ

الحديث رقم ١٣: أخرجه الطبرانی فی المعجم الأوسط، ٢/ ١٥، الرقم: ١٠٧٥۔
الحديث رقم ١٤: أخرجه الطبرانی في المعجم الكبير، ٨/ ١٠١، الرقم: ٧٤٩٥۔

سَنَةً كَأَنَّ وَجْهَهُ كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ فِي خَدِّهِ الْأَيْمَنِ خَالٌ أَسْوَدُ عَلَيْهِ عِبَاءَتَانِ قُطْوَانِيَّتَانِ كَأَنَّهُ مِنْ رِجَالِ بَنِي إِسْرَائِيلَ يَمْلِكُ عِشْرِيْنَ سَنَةً يَسْتَخْرِجُ الْكُنُوزَ وَيَفْتَحُ مَدَائِنَ الشِّرْكِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تمہارے اور روم کے درمیان چار مرتبہ صلح ہوگی۔ چوتھی صلح ایسے شخص کے ہاتھ پر ہوگی جو آلِ ہرقل سے ہوگا اور یہ صلح سات سال تک برابر قائم رہے گی۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا گیا کہ اس وقت مسلمانوں کا امام کون شخص ہوگا؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: وہ شخص میری اولاد میں سے ہو گا جس کی عمر چالیس سال کی ہوگی۔ اس کا چہرہ ستارہ کی طرح چمکدار، اس کے دائیں رخسار پر سیاہ تل ہوگا، اور دو قطوانی عبائیں پہنے ہوئے ہوگا، بالکل ایسا معلوم ہوگا جیسا بنی اسرائیل کا کوئی شخص ہے، وہ بیس سال تک حکومت کرے گا، زمین سے خزانوں کو نکالے گا اور مشرکین کے شہروں کو فتح کرے گا۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

## فَصْلٌ فِي أَدَاءِ عِيْسَى بْنِ مَرْيَمَ عليهما السلام صَلَاتَهُ وَرَاءَهُ عليه السلام

## ﴿حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا امام مہدی علیہ السلام کی اقتداء میں نماز ادا کرنے کا بیان﴾

٤٨٣ / ١٥۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: كَيْفَ أَنْتُمْ إِذَا نَزَلَ ابْنُ مَرْيَمَ فِيْكُمْ وَإِمَامُكُمْ مِنْكُمْ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی الله عنه سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تم لوگوں کا اس وقت (خوشی سے) کیا حال ہو گا۔ جب تم میں حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام (آسمان سے) اُتریں گے اور تمہارا امام تم ہی میں سے ہو گا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٤٨٤ / ١٦۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ الْأَنْصَارِيِّ رضی الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: لَا تَزَالُ طَائِفَةٌ مِنْ أُمَّتِي يُقَاتِلُوْنَ عَلَى الْحَقِّ ظَاهِرِيْنَ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ قَالَ: وَيَنْزِلُ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ عليه السلام فَيَقُوْلُ أَمِيْرُهُمْ: تَعَالَ صَلِّ لَنَا فَيَقُوْلُ: لَا، إِنَّ بَعْضَكُمْ عَلَى بَعْضٍ أُمَرَاءُ تَكْرِمَةَ اللهِ هَذِهِ الْأُمَّةَ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَابْنُ حِبَّانَ.

''حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی

---

الحديث رقم ١٥: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: نزول عيسى بن مريم، ٣ / ١٢٧٢، الرقم: ٣٢٦٥، ومسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: نزول عيسى بن مريم حاكما بشريعة نبينا محمد ﷺ، ١ / ١٣٦، الرقم: ١٥٥، وابن حبان في الصحيح، ١٥ / ٢١٣، الرقم: ٦٨٠٢.

الحديث رقم ١٦: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: نزول عيسى بن مريم حاكماً بشريعة نبينا محمد ﷺ، ١ / ١٣٧، الرقم: ١٥٦، وابن حبان في الصحيح، ١٥ / ٢٣١، الرقم: ٦٨١٩، والبيهقي في السنن الكبرى، ٩ / ١٨٠، وأبو عوانة في المسند، ١ / ٩٩، الرقم: ٣١٧.

اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: میری امت میں سے ایک جماعت قیامِ حق کے لیے قیامت تک کامیاب جنگ کرتی رہے گی حضرت جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں ان مبارک کلمات کے بعد آپ ﷺ نے فرمایا: آخر میں (حضرت) عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام آسمان سے اتریں گے تو مسلمانوں کا امیر، ان سے عرض کرے گا تشریف لائیے ہمیں نماز پڑھائیے اس کے جواب میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام فرمائیں گے (اس وقت) میں امامت نہیں کروں گا۔ تم میں سے بعض، بعض پر امیر ہیں (یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس وقت امامت سے انکار فرمادیں گے) اس فضیلت و بزرگی کی بناء پر جو اللہ تعالیٰ نے اس امت کو عطا کی ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

**٤٨٥ / ١٧۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ الْبَاهِلِيِّ رضی اللہ عنہ مَرْفُوْعًا، قَالَتْ أُمُّ شَرِيْكٍ بِنْتِ أَبِي الْعَكَرِ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، فَأَيْنَ الْعَرَبُ يَوْمَئِذٍ؟ قَالَ: هُمْ يَوْمَئِذٍ قَلِيْلٌ وَجُلُّهُمْ بِبَيْتِ الْمَقْدِسِ وَإِمَامُهُمْ رَجُلٌ صَالِحٌ قَدْ تَقَدَّمَ يُصَلِّي بِهِمُ الصُّبْحَ إِذْ نَزَلَ عَلَيْهِمُ ابْنُ مَرْيَمَ عليه السلام الصُّبْحَ فَرَجَعَ ذٰلِكَ الْإِمَامُ يَنْكِصُ يَمْشِي الْقَهْقَرٰى لِيَتَقَدَّمَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ يُصَلِّي بِالنَّاسِ فَيَضَعُ عِيْسَى يَدَهُ بَيْنَ كَتِفَيْهِ ثُمَّ يَقُوْلُ لَهُ تَقَدَّمْ فَصَلِّ فَإِنَّهَا لَكَ أُقِيْمَتْ فَيُصَلِّي بِهِمْ إِمَامُهُمْ.**

**رَوَاهُ ابْنُ مَاجَهَ وَإِسْنَادُهُ قَوِيٌّ وَأَمَّا فِي الْحَدِيْثِ وَإِمَامُهُمْ رَجُلٌ صَالِحٌ فَالْمُرَادُ بِهِ الْمَهْدِيُّ عليه السلام كَمَا جَاءَ التَّصْرِيْحُ بِهِ.**

’’حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم ﷺ سے ایک طویل حدیث روایت کرتے ہیں جس میں ہے کہ ایک صحابیہ ام شریک بنت ابی العکر رضی اللہ عنہا نے عرض کیا: یا رسول اللہ، عرب اس وقت کہاں ہوں گے۔ (یعنی اہلِ عرب دین کی حمایت میں مقابلے کے لیے کیوں سامنے نہیں آئیں گے) تو حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: عرب اس وقت کم ہوں گے اور ان میں بھی اکثر بیت المقدس (یعنی

---

**الحديث رقم ١٧: أخرجه ابن ماجه فى السنن، كتاب: الفتن، باب: فتنة الدجال، ٢ / ١٣٦١، الرقم: ٤٠٧٧.**

شام) میں ہوں گے اور ان کا امام و امیر ایک صالح شخص (یعنی مہدی علیہ السلام) ہوگا جس وقت ان کا امام نماز فجر کے لیے آگے بڑھے گا۔ اچانک حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام اسی وقت (آسمان سے) اتریں گے۔ امام پیچھے ہٹے گا تاکہ (حضرت) عیسیٰ علیہ السلام نماز پڑھائیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام امام کے کندھوں کے درمیان ہاتھ رکھ کر فرمائیں گے آگے بڑھو اور نماز پڑھاؤ کیونکہ تمہارے ہی لیے اِقامت کہی گئی ہے تو ان کے امام (مہدی علیہ السلام) لوگوں کو نماز پڑھائیں گے۔''

اسے امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے اور اس کی اسناد قوی ہیں اور حدیث میں جو ''**إمامهم رجل صالح**'' کے الفاظ آئے ہیں تو اس سے مراد اِمام مہدی علیہ السلام ہیں جیسا کہ اس کا ذکر صراحتاً بھی آیا ہے۔

**٤٨٦ / ١٨۔ عَنِ ابْنِ سِيْرِيْنَ رضی الله عنه قَالَ: اَلْمَهْدِيُّ علیه السلام مِنْ هَذِهِ الْأُمَّةِ، وَهُوَ الَّذِي يَؤُمُّ عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ عليهما السلام. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

''امام ابن سیرین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ امام مہدی علیہ السلام اسی امت میں سے ہوں گے اور عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کی امامت کے فرائض سرانجام دیں گے۔''

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ١٨: أخرجه ابن أبی شيبة فی المصنف، ٧/ ٥١٣، الرقم: ٣٧٦٤٩.**

# فَصْلٌ فِي أَنَّ الإِمَامَ الْمَهْدِيَّ يَمْلَأُ الأَرْضَ قِسْطًا وَعَدْلًا

﴿سیّدنا امام مہدی علیہ السلام کا زمین کو عدل و انصاف سے بھر دینے کا بیان﴾

٤٨٧ / ١٩. عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: تُمْلَأُ الْأَرْضُ جَوْرًا وَظُلْمًا فَيَخْرُجُ رَجُلٌ مِنْ عِتْرَتِي فَيَمْلِكُ سَبْعًا أَوْ تِسْعًا فَيَمْلَأُ الْأَرْضَ قِسْطًا وَعَدْلًا. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (آخری زمانہ میں) زمین ظلم و ستم سے بھر جائے گی تو میری اولاد میں سے ایک شخص پیدا ہوگا اور سات سال یا نو سال تک (فریضۂ) خلافت (ادا) کرے گا (اور اپنے زمانۂ خلافت میں) زمین کو عدل و انصاف سے بھر دے گا (جس طرح اس سے پہلے ظلم و ستم سے بھری ہو گی)۔''

اس حدیث کو امام احمد اور حاکم نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

٤٨٨ / ٢٠. عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ نَبِيُّ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: يَنْزِلُ بِأُمَّتِي فِي آخِرِ الزَّمَانِ بَلَاءٌ شَدِيْدٌ مِنْ سُلْطَانِهِمْ لَمْ يُسْمَعْ بَلَاءٌ أَشَدُّ مِنْهُ حَتَّى تَضِيْقَ عَنْهُمُ الْأَرْضُ الرَّحْبَةُ، وَحَتَّى يَمْلَأَ الأَرْضَ جَوْرًا وَظُلْمًا: لَا يَجِدُ الْمُؤْمِنُ مَلْجَأً يَلْتَجِيءُ إِلَيْهِ مِنَ الظُّلْمِ فَيَبْعَثُ اللهُ عزوجل مِنْ عِتْرَتِي فَيَمْلَأُ الْأَرْضَ قِسْطًا وَعَدْلًا كَمَا مُلِئَتْ ظُلْمًا وَجَوْرًا، يَرْضَى عَنْهُ سَاكِنُ السَّمَاءِ وَسَاكِنُ الْأَرْضِ، لَا تَدَّخِرُ الْأَرْضُ مِنْ بَذْرِهَا شَيْئًا

الحديث رقم ١٩: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ٧٠، الرقم: ١١٦٨٣، والحاكم في المستدرك، ٤ / ٦٠١، الرقم: ٨٦٧٤.

الحديث رقم ٢٠: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٤ / ٥١٢، الرقم: ٨٤٣٨.

إِلَّا أَخْرَجَتْهُ وَلَا السَّمَاءُ مِنْ قَطْرِهَا شَيْئًا إِلَّا صَبَّهُ اللهُ عَلَيْهِمْ مِدْرَارًا، يَعِيْشُ فِيْهَا سَبْعَ سِنِيْنَ أَوْ ثَمَانٍ أَوْ تِسْعٍ، تَتَمَنَّى الْأَحْيَاءُ الْأَمْوَاتَ مِمَّا صَنَعَ اللهُ ﷻ بِأَهْلِ الْأَرْضِ مِنْ خَيْرِهِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ.

’’حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: آخری زمانہ میں میری امت پر ان کی طاقت سے زیادہ بلائیں نازل ہوں گی۔ اس سے شدید بلاء پہلے کبھی نہ سنی گئی ہوگی۔ یہاں تک کہ زمین اپنی وسعت کے باوجود ان پر تنگ ہو جائے گی اور زمین ظلم وستم سے بھر جائے گی۔ مومن کوئی ایسا ٹھکانہ نہ پائے گا جہاں وہ ظلم کی فریاد لے کر جائے پس اللہ تعالیٰ میری اولاد میں سے ایک آدمی کو بھیجے گا جو زمین کو عدل و انصاف سے بھر دے گا جیسا کہ پہلے ظلم وستم سے بھری تھی۔ زمین و آسمان میں رہنے والے اس سے خوش ہوں گے زمین اپنے اندر پڑنے والا ہر دانہ اُگائے گی اور اللہ تعالیٰ آسمان میں موجود ہر قطرے کو موسلا دھار (بارش) کی صورت میں برسائے گا۔ وہ ان میں سات، آٹھ یا نو سال رہے گا اور زندہ لوگ اللہ تعالیٰ کے اس کرم کے سبب جو اہلِ زمین پر کیا مُردوں کے لئے تمنا کریں گے (کہ کاش وہ بھی زندہ ہوتے)۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاِسناد ہے۔

٤٨٩ / ٢١۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: يَكُوْنُ فِي أُمَّتِي الْمَهْدِيُّ. إِنْ قَصُرَ فَسَبْعٌ وَ إِلَّا ثَمَانٌ وَ إِلَّا فَتِسْعٌ تُنْعَمُ أُمَّتِي فِيْهَا نِعْمَةٌ لَمْ يُنْعَمُوْا مِثْلَهَا: يُرْسِلُ السَّمَاءَ عَلَيْهِمْ مِدْرَارًا، وَلَا تَدَّخِرُ الْأَرْضُ شَيْئًا مِنَ النَّبَاتِ، وَالْمَالُ كُدُوْسٍ يَقُوْمُ الرَّجُلُ يَقُوْلُ: يَامَهْدِيُّ، أَعْطِنِي فَيَقُوْلُ: خُذْهُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میری

**الحديث رقم ٢١: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٥ / ٣١١، الرقم: ٥٤٠٦.**

امت میں ایک امام مہدی ہوگا (ان کی مدتِ خلافت) کم از کم سات یا آٹھ یا نو سال ہوگی۔ میری امت اُن کے زمانہ میں اس قدر خوش حال ہوگی کہ اتنی خوش حالی اسے کبھی نہ ملی ہوگی۔ اللہ تعالیٰ آسمان سے (حسبِ ضرورت) موسلا دھار بارش برسائے گا اور زمین اپنی تمام پیداوار اگا دے گی۔ ایک شخص کھڑا ہو کر مال کا سوال کرے گا تو مہدی علیہ السلام کہیں گے (اپنی حسبِ خواہش خزانہ میں جا کر) خود لے لو۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی نے بیان کیا ہے۔

**٤٩٠ / ٢٢۔ عَنْ مَعَاوِيَةَ بْنِ قُرَّةَ رضی اللہ عنہ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: إِنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ذَكَرَ الْمَهْدِيَّ فَقَالَ: لَيَمْلَأَنَّ الْأَرْضَ قِسْطًا كَمَا مُلِئَتْ ظُلْمًا وَجَوْرًا.**

**رَوَاهُ الْبَزَّارُ.**

**وَقَالَ الْهَيْثَمِيُّ: وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ.**

’’حضرت معاویہ بن قرہ رضی اللہ عنہ اپنے والد گرامی سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امام مہدی علیہ السلام کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا: وہ ضرور بالضرور زمین کو عدل و انصاف سے بھر دیں گے جیسا کہ وہ (اس وقت) ظلم وستم سے بھری ہوئی ہوگی۔‘‘

اس حدیث کو امام بزار نے روایت کیا ہے۔ اور امام ہیثمی نے فرمایا کہ اس کے رجال ثقات ہیں۔

---

**الحديث رقم ٢٢: أخرجه البزار فى المسند، ٨/ ٢٥٦، الرقم: ٣٣٢٠، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ٧/ ٣١٦.**

# فَصْلٌ فِي أَنَّ الْإِمَامَ الْمَهْدِيَّ عليه السلام يَكُوْنُ خَلِيْفَةَ اللهِ عَلَى الْإِطْلَاقِ

﴿ سیّدنا امام مہدی علیہ السلام کے علی الاطلاق خلیفۃ اللہ ہونے کا بیان ﴾

٤٩١ / ٢٣۔ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رضي الله عنها زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: يَكُوْنُ اخْتِلَافٌ عِنْدَ مَوْتِ خَلِيْفَةٍ، فَيَخْرُجُ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْمَدِيْنَةِ هَارِبًا إِلَى مَكَّةَ فَيَأْتِيْهِ نَاسٌ مِنْ أَهْلِ مَكَّةَ فَيُخْرِجُوْنَهُ، وَهُوَ كَارِهٌ فَيُبَايِعُوْنَهُ، بَيْنَ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ، وَيُبْعَثُ إِلَيْهِ بَعْثٌ مِنَ الشَّامِ فَيُخْسَفُ بِهِمْ بِالْبَيْدَاءِ بَيْنَ مَكَّةَ وَالْمَدِيْنَةِ، فَإِذَا رَأَى النَّاسُ ذَلِكَ أَتَاهُ أَبْدَالُ الشَّامِ وَعَصَائِبُ أَهْلِ الْعِرَاقِ فَيُبَايِعُوْنَهُ ثُمَّ يَنْشَأُ رَجُلٌ مِنْ قُرَيْشٍ أَخْوَالُهُ كَلْبٌ فَيَبْعَثُ إِلَيْهِمْ بَعْثًا فَيَظْهَرُوْنَ عَلَيْهِمْ وَذَلِكَ بَعْثُ كَلْبٍ وَالْخَيْبَةُ لِمَنْ لَمْ يَشْهَدْ غَنِيْمَةَ كَلْبٍ فَيَقْسِمُ الْمَالَ، وَيَعْمَلُ فِي النَّاسِ بِسُنَّةِ نَبِيِّهِمْ ﷺ وَيُلْقِي الْإِسْلَامَ بِجِرَانِهِ إِلَي الْأَرْضِ فَيَلْبَثُ سَبْعَ سِنِيْنَ ثُمَّ يُتَوَفَّى وَيُصَلِّي عَلَيْهِ الْمُسْلِمُوْنَ. رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا، حضور نبی اکرم ﷺ کا فرمان بیان کرتی ہیں کہ ایک خلیفہ کی وفات کے وقت (نئے خلیفہ کے انتخاب پر مدینہ منورہ کے مسلمانوں میں) اختلاف ہوگا تو اہل مدینہ میں سے ایک شخص (یعنی مہدی اس خیال سے کہ کہیں لوگ مجھے نہ خلیفہ بنا دیں)

---

الحديث رقم ٢٣: أخرجه أبوداود فى السنن، كتاب: المهدي، ٤/ ١٠٧، الرقم: ٤٢٨٦، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٦/ ٣١٦، الرقم: ٢٦٧٣١، والحاكم فى المستدرك، ٤/ ٤٧٨، الرقم: ٨٣٢٨، وابن أبي شيبة فى المصنف، ٧/ ٤٦٠، الرقم: ٣٧٢٢٣.

مکہ مکرمہ چلے جائیں گے۔ مکہ مکرمہ کے کچھ لوگ (جو انہیں بحیثیتِ مہدی پہچان لیں گے) ان کے پاس آئیں گے اور انہیں (مکان سے) باہر نکال کر حجرِ اسود اور مقام ابراہیم علیہ السلام کے درمیان ان سے بیعت (خلافت) کر لیں گے (جب ان کی خلافت کی خبر عام ہوگی) تو ملکِ شام سے ایک لشکر ان سے جنگ کے لئے روانہ ہوگا (جو آپ تک پہنچنے سے پہلے ہی) مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے درمیان بیداء (چٹیل میدان) میں زمین کے اندر دھنسا دیا جائے گا (اس عبرت خیز ہلاکت کے بعد) شام کے ابدال اور عراق کے اولیاء آ کر آپ سے بیعتِ خلافت کریں گے۔ بعد ازاں ایک قریشی النسل شخص (یعنی سفیانی) جس کی ننھال قبیلۂ کلب میں سے ہوگی خلیفۂ مہدی اور ان کے اعوان و انصار سے جنگ کے لئے ایک لشکر بھیجے گا۔ یہ لوگ اس حملہ آور لشکر پر غالب ہوں گے یہی (جنگ) کلب ہے اور خسارہ ہے اس شخص کے لئے جو کلب سے حاصل شدہ غنیمت میں شریک نہ ہو۔ (اس فتح و کامرانی کے بعد) خلیفہ مہدی خوب مال تقسیم کریں گے اور لوگوں کو ان کے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت پر چلائیں گے اور اسلام مکمل طور پر زمین میں مستحکم ہو جائے گا (یعنی دنیا میں پورے طور پر اسلام کا رواج و غلبہ ہوگا) بحالتِ خلافت، (امام) مہدی دنیا میں سات سال اور دوسری روایات کے اعتبار سے نو سال رہ کر وفات پا جائیں گے اور مسلمان ان کی نماز جنازہ ادا کریں گے۔"

اس حدیث کو امام ابوداود نے روایت کیا ہے۔

**٤٩٢ / ٢٤۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: لَا يَزَالُ هَذَا الدِّيْنُ قَائِمًا حَتَّى يَكُوْنَ عَلَيْكُمْ اثْنَا عَشَرَ خَلِيْفَةً، كُلُّهُمْ تَجْتَمِعُ عَلَيْهِ الْأُمَّةُ. فَسَمِعْتُ كَلَامًا مِنَ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم لَمْ أَفْهَمْهُ، قُلْتُ لِأَبِي: مَا يَقُوْلُ؟ قَالَ: كُلُّهُمْ مِنْ قُرَيْشٍ. رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ.**

"حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا: میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: یہ دین قائم رہے گا یہاں تک کہ تم پر بارہ خلفاء ہوں گے۔ ان تمام پر امت مجتمع ہوگی پھر میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے (کچھ) گفتگو سنی جسے میں سمجھ نہ سکا۔ تو میں نے اپنے والد سے عرض کیا: آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا فرما رہے ہیں؟ میرے والد نے بتایا

**الحديث رقم ٢٤:** أخرجه أبوداود في السنن، كتاب: المهدي، ٤ / ١٠٦، الرقم: ٤٢٧٩.

کہ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ تمام (بارہ خلفاء) قریش سے ہوں گے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابو داود نے روایت کیا ہے۔

**٤٩٣ / ٢٥۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: لَا يَزَالُ هَذَا الدِّيْنُ عَزِيْزًا إِلَى اثْنَي عَشَرَ خَلِيْفَةً قَالَ: فَكَبَّرَ النَّاسُ وَضَجُّوْا، ثُمَّ قَالَ كَلِمَةً خَفِيَّةً قُلْتُ لِأَبِي: يَا أَبَتِ مَا قَالَ؟ قَالَ: كُلُّهُمْ مِنْ قُرَيْشٍ. رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ.**

’’حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے انہوں نے فرمایا: میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: یہ دین بارہ خلفاء کے آنے تک غالب رہے گا۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: (اس پر) لوگوں نے (با آوازِ بلند) ’’اللہ اکبر‘‘ کہا اور (تکبیر کے نعروں کی) آواز بلند ہو گئی پھر حضور نبی اکرم ﷺ نے آہستہ آواز میں کچھ ارشاد فرمایا: میں نے اپنے والد سے عرض کیا: ابا جان! حضور نبی اکرم ﷺ نے کیا فرمایا ہے؟ (انہوں نے بتایا) آپ ﷺ نے فرمایا: وہ سب (یعنی بارہ خلفاء) قریش میں سے ہوں گے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابوداود نے روایت کیا ہے۔

**٤٩٤ / ٢٦۔ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يُبَايَعُ رَجُلٌ مِنْ أُمَّتِي بَيْنَ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ كَعِدَّةِ أَهْلِ بَدْرٍ، فَيَأْتِيْهِ عَصَبُ الْعِرَاقِ وَأَبْدَالُ الشَّامِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

’’حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میری امت کے ایک شخص (یعنی مہدی علیہ السلام) سے رکن (حجر اسود) اور مقامِ ابراہیم علیہ السلام کے درمیان اہلِ بدر کی تعداد کے مثل (یعنی ٣١٣) افراد بیعتِ خلافت کریں گے۔ بعد ازاں ان

**الحديث رقم ٢٥:** أخرجه أبوداود فى السنن، كتاب: المهدى، ٤ / ١٠٦، الرقم: ٤٢٨٠ / ٤٢٨١۔

**الحديث رقم ٢٦:** أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٤ / ٤٧٨، الرقم: ٨٣٢٨، وابن أبي شيبة فى المصنف، ٧ / ٤٦٠، الرقم: ٣٧٢٢٣۔

کے پاس عراق کے اولیاء اور شام کے ابدال (بیعت کے لئے) آئیں گے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

**٤٩٥ / ٢٧۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله علیه وآله وسلم قَالَ: يَكُوْنُ فِي أُمَّتِي خَلِيْفَةٌ يَحْثِي الْمَالَ فِي النَّاسِ حَثْيًا لَا يَعُدُّهُ عَدًّا ثُمَّ قَالَ:وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَيَعُوْدَنَّ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.**

’’حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری امت میں ایک خلیفہ ہوگا جو لوگوں کو لبالب بھر بھر کے مال تقسیم کرے گا۔ اور شمار نہیں کرے گا۔ (یعنی سخاوت اور دریا دلی کی بناء پر شمار کئے بغیر کثرت سے لوگوں میں عطیات تقسیم کرے گا) اور قسم ہے اس ذاتِ پاک کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے! بالتحقیق (غلبۂ اسلام کا دور) ضرور لوٹے گا (یعنی امرِ اسلام مضمحل ہو جانے کے بعد ان کے زمانہ میں پھر سے فروغ حاصل کرلے گا)۔‘‘ اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

**٤٩٦ / ٢٨۔ عَنْ ثَوْبَانَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم: إِذَا رَأَيْتُمُ الرَّايَاتِ السَّوْدَ قَد جَاءَتْ مِنْ قِبَلِ خُرَاسَانَ فَائْتُوْهَا فَإِنَّ فِيْهَا خَلِيْفَةَ اللهِ الْمَهْدِيَّ علیه السلام. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.**

’’حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: خراسان کی طرف آتے ہوئے کالے جھنڈے جب دیکھو تو ان میں شامل ہو جانا کیونکہ ان میں اللہ تعالیٰ کے خلیفہ مہدی علیہ السلام ہوں گے۔‘‘ اس حدیث کو امام احمد اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ٢٧: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٤ / ٥٠١، الرقم: ٨٤٠٠۔
الحديث رقم ٢٨: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٢٧٧، الرقم: ٢٢٤٤١، والحاكم في المستدرك، ٤ / ٥٤٧، الرقم: ٨٥٣١۔

# فَصْلٌ فِي أَنَّ الْأُمَّةَ الْمُحَمَّدِيَّةَ تُنْعَمُ فِي وِلَايَتِهِ عليه السلام نِعْمَةً لَمْ تُنْعَمْهَا قَطُّ

## ﴿سیّدنا امام مہدی علیہ السلام کی خلافت میں اُمّتِ محمدیہ کو وہ نعمتیں حاصل ہوں گی جو اسے کبھی حاصل نہ ہوئی ہوں گی﴾

٤٩٧ / ٢٩۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: خَشِيْنَا أَنْ يَّكُوْنَ بَعْدَ نَبِيِّنَا حَدَثٌ فَسَأَلْنَا نَبِيَّ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِنَّ فِي أُمَّتِي الْمَهْدِيَّ، يَخْرُجُ يَعِيْشُ خَمْسًا أَوْ سَبْعًا أَوْ تِسْعًا زَيْدٌ الشَّاكُّ، قَالَ: قُلْنَا: وَمَا ذَاكَ؟ قَالَ: سِنِيْنَ قَالَ فَيَجِيءُ إِلَيْهِ رَجُلٌ فَيَقُوْلُ: يَا مَهْدِيُّ، أَعْطِنِي أَعْطِنِي قَالَ: فَيَحْثِي لَهُ فِي ثَوْبِهِ مَا اسْتَطَاعَ أَنْ يَحْمِلَهُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَي: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

”حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ ہم نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد وقوع حوادث کے خیال سے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا کہ (یا رسول اللہ!) آپ کے بعد کیا ہوگا؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری اُمت میں امام مہدی علیہ السلام ہوں گے جو پانچ، سات یا نو تک حکومت کریں گے زید راویٔ حدیث کو ٹھیک مدت میں شک ہے میں نے پوچھا کہ اس عدد سے کیا مراد ہے؟ انہوں نے فرمایا: (اس عدد سے مراد) سال ہیں۔ ان کا زمانہ ایسی خیر و برکت کا ہوگا کہ ایک شخص ان سے آ کر سوال کرے گا اور کہے گا کہ اے مہدی! مجھے کچھ دیجئے، مجھے کچھ دیجئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: امام مہدی ہتھیلیاں بھر بھر کر اسے اتنا مال دے دیں گے جتنا وہ اٹھانے کی استطاعت رکھتا ہوگا۔“

اس حدیث کو امام ترمذی اور امام احمد نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ

الحديث رقم ٢٩: أخرجه الترمذی فی السنن، کتاب: الفتن عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: (٥٣)، ٤ / ٥٠٦، الرقم: ٢٢٣٢، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٣ / ٢١، الرقم: ١١١٧٩۔

یہ حدیث حسن ہے۔

٤٩٨ / ٣٠۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: يَكُوْنُ فِي أُمَّتِي الْمَهْدِيُّ إِنْ قَصُرَ فَسَبْعٌ وَإِلَّا فَتِسْعٌ تُنْعَمُ أُمَّتِي فِيْهِ نِعْمَةً لَمْ يُنْعَمُوْا مِثْلَهَا قَطُّ تُؤْتِي الْأَرْضُ أُكُلَهَا لَا تَدَّخِرُ عَنْهُمْ شَيْئًا وَالْمَالُ يَوْمَئِذٍ كُدُوْسٌ يَقُوْمُ الرَّجُلُ يَقُوْلُ: يَا مَهْدِيُّ، أَعْطِنِي فَيَقُوْلُ: خُذْ.

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالْحَاكِمُ.

’’حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری امت میں مہدی ہوں گے جو کم سے کم سات سال ورنہ نو سال تک رہیں گے۔ ان کے زمانۂ خلافت میں میری امت اتنی خوشحال ہوگی کہ اس سے قبل کبھی ایسی خوشحال نہ ہوئی ہوگی۔ زمین اپنی ہر قسم کی پیداوار ان کے لئے اُگل دے گی اور کچھ بچا کر نہ رکھے گی اور مال اس زمانے میں کھلیان میں اناج کے ڈھیر کی طرح پڑا ہوگا حتی کہ ایک شخص کھڑا ہو کر کہے گا اے مہدی! مجھے کچھ دیجئے۔ وہ فرمائیں گے (جتنا مرضی میں آئے) اٹھا لے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن ماجہ اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٤٩٩ / ٣١۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: يَخْرُجُ فِي آخِرِ أُمَّتِي الْمَهْدِيُّ. يَسْقِيْهِ اللهُ الْغَيْثَ، وَتُخْرِجُ الْأَرْضُ نَبَاتَهَا، وَيُعْطِي الْمَالَ صِحَاحًا، وَتَكْثُرُ الْمَاشِيَةُ وَ تَعْظُمُ الْأُمَّةُ يَعِيْشُ سَبْعًا أَوْ ثَمَانِيًا يَعْنِي حِجَجًا. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الْإِسْنَادِ وَوَافَقَهُ الذَّهَبِيُّ.

---

الحديث رقم ٣٠: أخرجه ابن ماجه فى السنن، كتاب: الفتن، باب: خروج المهدى، ٢ / ١٣٦٦، الرقم: ٤٠٨٣، والحاكم فى المستدرك، ٤ / ٦٠١، الرقم: ٨٦٧٥، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٧ / ٥١٢، الرقم: ٣٧٦٣٨۔

الحديث رقم ٣١: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٤ / ٦٠١، الرقم: ٨٦٧٣۔

''حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری امت کے آخری دور میں مہدی علیہ السلام پیدا ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ ان پر خوب بارش برسائے گا اور زمین اپنی پیداوار باہر نکال دے گی اور وہ لوگوں کو یکساں طور پر مال دیں گے۔ ان کے زمانۂ خلافت میں مویشیوں کی کثرت اور امت کی عظمت ہوگی (وہ خلافت کے بعد) سات سال یا آٹھ سال زندہ رہیں گے۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے اور امام ذہبی نے بھی ان کی موافقت کی ہے۔

**٥٠٠ / ٣٢۔ عَنْ مُجَاهِدٍ قَالَ: حَدَّثَنِي فُلَانٌ رَجُلٌ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم: أَنَّ الْمَهْدِيَّ لَا يَخْرُجُ حَتَّى تُقْتَلَ النَّفْسُ الزَّكِيَّةُ، فَإِذَا قُتِلَتِ النَّفْسُ الزَّكِيَّةُ غَضِبَ عَلَيْهِمْ مَنْ فِي السَّمَاءِ وَمَنْ فِي الْأَرْضِ فَأَتَى النَّاسُ الْمَهْدِيَّ فَزَفُّوْهُ كَمَا تُزَفُّ الْعُرُوْسُ إِلَى زَوْجِهَا لَيْلَةَ عُرْسِهَا، وَهُوَ يَمْلَأُ الْأَرْضَ قِسْطًا وَعَدْلًا، وَتُخْرِجُ الْأَرْضُ نَبَاتَهَا وَتُمْطِرُ السَّمَاءُ مَطَرَهَا، وَتُنْعَمُ أُمَّتِي فِي وِلَايَتِهِ نِعْمَةً لَمْ تُنْعَمْهَا قَطُّ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

''امام مجاہد (مشہور تابعی) ایک صحابی رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا: امام ''نفس زکیہ علیہ السلام'' کے قتل کے بعد ہی خلیفہ مہدی علیہ السلام کا ظہور ہوگا۔ جس وقت امام نفس زکیہ علیہ السلام قتل کر دیے جائیں گے تو زمین و آسمان والے ان قاتلوں پر غضب ناک ہوں گے۔ بعد ازاں لوگ امام مہدی علیہ السلام کے پاس آئیں گے اور انہیں دلہن کی طرح آراستہ و پیراستہ کریں گے اور امام مہدی علیہ السلام زمین کو عدل و انصاف سے بھر دیں گے۔ (ان کے زمانۂ خلافت میں) زمین اپنی ساری پیداوار کو اُگا دے گی اور آسمان خوب برسے گا اور میری امت پر ان کی ولایت وسلطنت میں اس قدر نعمتیں نازل ہوں گی کہ اتنی نعمتوں سے اسے پہلے کبھی نہیں نوازا گیا ہوگا۔''

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٣٢: أخرجه ابن أبي شيبة فی المصنف: ٧ / ٥١٤، الرقم: ٣٧٦٥٣۔**

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ صِفَاتِهِ وَمَنَاقِبِهِ عليه السلام

## ﴿سیّدنا امام مہدی علیہ السلام کی جامع صفات اور مناقب کا بیان﴾

٥٠١ / ٣٣۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الْحَارِثِ بْنِ جَزْءٍ الزُّبَيْدِيِّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم: يَخْرُجُ نَاسٌ مِنَ الْمَشْرِقِ، فَيُوَطِّئُوْنَ لِلْمَهْدِيِّ يَعْنِي سُلْطَانَهُ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالْبَزَّارُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عبد اللہ بن حارث بن جزء زبیدی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مشرق کی جانب سے لوگوں کا ظہور ہوگا جو امام مہدی علیہ السلام یعنی اُن کی حکومت کے سامنے سرِتسلیم خم کریں گے۔''

اس حدیث کو امام ابن ماجہ، بزار اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٥٠٢ / ٣٤۔ عَنْ جَعْفَرٍ رضی الله عنه قَالَ: يَقُوْمُ الْمَهْدِيُّ عليه السلام سَنَةَ مِائَتَيْنِ. رَوَاهُ ابْنُ حَمَّادٍ.

''حضرت امام جعفر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ امام مہدی علیہ السلام (کسی) سن دو سو (۲۰۰ھ) میں ظاہر ہوں گے (یعنی کسی ہزاری کے ۲۰۰ سال بعد)۔''

اس حدیث کو امام نعیم بن حماد نے روایت کیا ہے۔

٥٠٣ / ٣٥۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْحَنَفِيَّةِ رضی الله عنه قَالَ: يَمْلِكُ بَنُو الْعَبَّاسِ

---

الحديث رقم ٣٣: أخرجه ابن ماجه في السنن، كتاب: الفتن، باب: خروج المهدي، ٢ / ١٣٦٨، الرقم: ٤٠٨٨، والبزار في المسند، ٩ / ٢٤٣، الرقم: ٣٧٨٤، والطبراني في المعجم الأوسط، ١ / ٩٤، الرقم: ٢٨٥، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٧ / ٣١٨، والسيوطي في الحاوي للفتاوي، ٢ / ١٢٧۔

الحديث رقم ٣٤: أخرجه نعيم بن حماد في الفتن، ١ / ٣٣٢، الرقم: ٩٥٣، والسيوطي في الحاوى للفتاوي، ٢ / ١٤٤۔

الحديث رقم ٣٥: أخرجه أبونعيم في الفتن، ١ / ٢١٧، الرقم: ٥٩٩، والسيوطي في الحاوى للفتاوى، ٢ / ١٦٣-١٦٤۔

حَتَّى يَأْتِيَنَّ النَّاسَ مِنَ الْخَيْرِ، ثُمَّ يَتَشَعَّثُ أَمْرُهُمْ فِي سَنَةِ خَمْسٍ وَتِسْعِيْنَ، فَإِنْ لَمْ تَجِدُوْا إِلَّا جُحْرَ عَقْرَبٍ فَادْخُلُوْا فِيْهِ فَإِنَّهُ يَكُوْنُ فِي النَّاسِ شَرٌّ طَوِيْلٌ، ثُمَّ يَزُوْلُ مُلْكُهُمْ سَنَةَ سَبْعٍ وَتِسْعِيْنَ أَوْتِسْعٍ وَتِسْعِيْنَ، وَيَقُوْمُ الْمَهْدِيُّ فِي سَنَةِ مِائَتَيْنِ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ وَالسُّيُوْطِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ.

''حضرت محمد بن حنفیہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بنو عباس لوگوں پر حکومت کریں گے یہاں تک کہ انہیں ہر طرح کی خیر ملے گی، پھر ان کی حکومت کا شیرازہ سن پچانوے ہجری میں بکھر جائے گا، پس اس وقت اگر تم کسی بچھو کا بل بھی پاؤ تو اس میں داخل ہو جانا کیونکہ اس وقت لوگوں میں ایک کبھی نہ ختم ہونے والا شر بپا ہوگا، پھر سن ستانوے یا ننانوے میں ان کی حکومت ختم ہو جائے گی اور پھر (کسی) سن دوسو (۲۰۰ھ) میں امام مہدی علیہ السلام کا ظہور ہوگا۔''

اس حدیث کو امام ابونعیم اور سیوطی نے روایت کیا ہے یہ الفاظ سیوطی کے ہیں۔

٥٠٤ / ٣٦۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ حُمَيْرٍ رضی اللہ عنہ عَنْ أَبِيْهِ، قَالَ: يَمْلِكُ الْمَهْدِيُّ سَبْعَ سِنِيْنَ وَشَهْرَيْنِ وَأَيَّامٍ. رَوَاهُ ابْنُ حَمَّادٍ وَالسُّيُوْطِيُّ.

''محمد بن حمیر اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے بیان کیا: امام مہدی علیہ السلام سات سال دو ماہ اور کچھ دن حکومت کریں گے۔''

اس حدیث کو امام نعیم بن حماد اور سیوطی نے روایت کیا ہے۔

٥٠٥ / ٣٧۔ عَنْ أَبِي جَعْفَرٍ قَالَ: يَظْهُرُ الْمَهْدِيُّ بِمَكَّةَ عِنْدَ الْعِشَاءِ، وَمَعَهُ رَايَةُ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وَقَمِيْصُهُ وَسَيْفُهُ وَعَلَامَاتٌ وَنُوْرٌ وَبَيَانٌ، فَإِذَا صَلَّى الْعِشَاءَ نَادَى بِأَعْلَى صَوْتِهِ يَقُوْلُ: أُذَكِّرُكُمُ اللهَ أَيُّهَا النَّاسُ

---

الحديث رقم ٣٦: أخرجه نعيم بن حماد في الفتن، ١/ ٣٧٨، الرقم: ١١٣٠، والسيوطي في الحاوي للفتاوي، ٢/ ١٥٥۔

الحديث رقم ٣٧: أخرجه نعيم بن حماد في الفتن، ١/ ٣٤٥، الرقم: ٩٩٩، والسيوطي في الحاوي للفتاوي، ٢/ ١٤٤۔١٤٥۔

وَمَقَامُكُمْ بَيْنَ يَدَي رَبِّكُمْ فَقَدِ اتَّخَذَ الْحَجَرَ وَبَعَثَ الْأَنبِيَاءَ، وَأَنْزَلَ الْكِتَابَ، وَآمُرُكُمْ أَنْ لَا تُشْرِكُوْا بِهِ شَيْئًا، وَأَنْ تُحَافِظُوْا عَلَى طَاعَتِهِ وَطَاعَةِ رَسُوْلِهِ ﷺ، وَأَنْ تُحْيُوْا مَا أَحْيَا الْقُرْآنُ، وَتُمِيْتُوْا مَا أَمَاتَ، وَتَكُوْنُوْا عَلَى الْهُدَى، وَوُزَرَاءَ عَلَى التَّقْوَى، فَإِنَّ الدُّنْيَا قَدْ دَنَا فَنَاؤُهَا وَزَوَالُهَا، وَآذَنَتْ بِانْصِرَامٍ، فَإِنِّي أَدْعُوْكُمْ إِلَى اللهِ وَإِلَى رَسُوْلِهِ، وَالْعَمَلِ بِكِتَابِهِ، وَإِمَاتَةِ الْبَاطِلِ، وَإِحْيَاءِ سُنَّتِهِ، فَيَظْهُرُ فِي ثَلٰثِمِائَةٍ وَثَلَاثَةَ عَشَرَ رَجُلًا عَدَدَ أَهْلِ بَدْرٍ عَلَى غَيْرِ مِيْعَادٍ قَزَعًا كَقَزَعِ الْخَرِيْفِ، رُهْبَانٌ بِاللَّيْلِ أُسَدٌ بِالنَّهَارِ، فَيَفْتَحُ اللهُ لِلْمَهْدِيِّ أَرْضَ الْحِجَازِ، وَيَسْتَخْرِجُ مَنْ كَانَ فِي السِّنِّ مِنْ بَنِي هَاشِمٍ، وَتَنْزِلُ الرَّايَاتُ السُّوْدُ الْكُوْفَةَ، فَيَبْعَثُ اللهُ بِالْبَيْعَةِ إِلَى الْمَهْدِيِّ، وَيَبْعَثُ الْمَهْدِيُّ جُنُوْدَهُ فِي الْآفَاقِ، وَيُمِيْتُ الْجَوْرَ وَأَهْلَهُ، وَتَسْتَقِيْمُ لَهُ الْبُلْدَانُ، وَيَفْتَحُ اللهُ عَلَى يَدَيْهِ الْقُسْطُنْطِيْنِيَّةَ.

رَوَاهُ ابْنُ حَمَّادٍ وَالسُّيُوْطِيُّ.

’’حضرت ابو جعفر بیان کرتے ہیں کہ امام مہدی علیہ السلام کا ظہور عشاء کے وقت مکہ میں ہوگا اور اُن کے ساتھ حضور نبی اکرم ﷺ کا (عطا کردہ) جھنڈا اور آپ ﷺ کا کرتہ مبارک اور تلوار ہوگی (اس کے علاوہ دیگر) علامات، نور اور واضح نشانیاں ہوں گی۔ پس جب وہ عشاء کی نماز ادا کر لیں گے تو بآوازِ بلند ندا دیں گے: اے لوگو! میں تمہیں اللہ تعالیٰ اور اس کے دربار میں تمہاری حاضری کی یاد دلاتا ہوں۔ جس نے اپنی شان کے لائق اپنے مقام کو لازم پکڑا اور (لوگوں کی اصلاح کے لئے) انبیاء مبعوث کئے اور کتابیں نازل کیں اور میں تمہیں حکم دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کا کسی کو شریک نہ ٹھہراؤ اور اس کی اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کو لازم پکڑو اور اس طریقہ کو زندہ کرو جسے قرآن نے زندہ کیا اور اس طریقے کو ختم کرو جسے قرآن نے ختم کیا ہے اور ہدایت کے راستہ میں ایک دوسرے کے مددگار ہو جاؤ اور تقوی کے کاموں میں ایک دوسرے کے معاون بن جاؤ۔ پس بے شک دنیا تباہی اور بربادی کے دہانے پر ہے اور میں

تمہیں ہر طرف سے کٹ کر ایک اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ اور ان کی کتاب پر عمل کرنے، باطل کو ختم کرنے، سنت کو زندہ کرنے کی طرف بلاتا ہوں۔ پس ان کا (یعنی امام سیدی علیہ السلام کا) ظہور اصحابِ بدر کی تعداد کے برابر تین سو تیرہ لوگوں میں ہوگا جو بغیر کسی معینہ وقت کے آئیں گے اور خریف کے پتوں کی طرح دنیا میں بکھرے ہوئے ہوں گے جو رات کے وقت راہبوں کی طرح ہوں گے لیکن دن کے وقت شیروں کی طرح ہوں گے۔ پس اللہ تعالیٰ امام مہدی علیہ السلام کے لئے ارضِ حجاز کو فتح کرے گا اور وہ بنو ہاشم کے نوجوانوں کو اپنے ساتھ جہاد کے لئے نکالیں گے۔ اور وہ سیاہ جھنڈوں کے ساتھ سرزمین کوفہ میں اتریں گے۔ پس اللہ تعالیٰ امام مہدی کو اذنِ بیعت عطا فرمائے گا اور وہ اپنے لشکروں کو پوری دنیا میں پھیلا دیں گے اور ظلم اور ظالموں کو ختم کریں گے۔ پس تمام ممالک ان کے زیر سایہ ہو جائیں گے اور اللہ تعالیٰ ان کے ہاتھ قسطنطنیہ کو فتح کرے گا۔'' اس حدیث کو امام نعیم بن حماد اور سیوطی نے بیان کیا ہے۔

**٥٠٦ / ٣٨۔ عَنْ حُذَيْفَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: اَلْمَهْدِيُّ رَجُلٌ مِنْ وَلَدِي، لَوْنُهُ لَوْنٌ عَرَبِيٌّ، وَجِسْمُهُ جِسْمٌ إِسْرَائِيْلِيٌّ، عَلَى خَدِّهِ الْأَيْمَنِ خَالٌ كَأَنَّهُ كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يَمْلَأُ الْأَرْضَ عَدْلًا كَمَا مُلِئَتْ جَوْرًا، يَرْضَى فِي خَلَافَتِهِ أَهْلُ الْأَرْضِ وَأَهْلُ السَّمَاءِ وَالطَّيْرُ فِي الْهَوَاءِ يَمْلِكُ عِشْرِيْنَ سَنَةً. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.**

''حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے بیان کیا کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: امام مہدی میری اولاد میں سے ہوں گے۔ ان کا رنگ عربی اور ان کی جسمانی ساخت بنی اسرائیل کی طرح ہوگی۔ ان کے دائیں رخسار پر تل ہوگا گویا وہ نور افشاں ستارہ ہوں گے۔ وہ زمین کو عدل سے بھر دیں گے جس طرح وہ پہلے ظلم سے بھری ہوئی تھی ان کی خلافت پر اہلِ زمین اور اہلِ آسمان سب راضی ہوں گے اور فضا میں پرندے بھی راضی (خوش) ہوں گے۔''

اس حدیث کو امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٣٨:** أخرجه الديلمي فی مسند الفردوس، ٤ / ٢٢١، الرقم: ٦٦٦٧۔

١۔ فَصْلٌ فِي كَوْنِ قَرْنِ الصَّحَابَةِ ﷺ خَيْرَ الْقُرُوْنِ

﴿صحابہ کرام ﷺ کا زمانہ سب سے بہترین زمانہ ہونے کا بیان﴾

٢۔ فَصْلٌ فِي قَوْلِ الرَّسُوْلِ ﷺ: طُوْبَى لِمَنْ رَآنِي

﴿حضور نبی اکرم ﷺ کی زیارت کرنے والے مؤمنین کے لئے خوشخبری کا بیان﴾

٣۔ فَصْلٌ فِي أَنَّ الصَّحَابَةَ ﷺ أَمَنَةٌ لِأُمَّتِهِ ﷺ

﴿حضور ﷺ کی اُمت کے لئے صحابہ کرام ﷺ کا سببِ امان ہونے کا بیان﴾

٤۔ فَصْلٌ فِي أَمْرِ النَّبِيِّ ﷺ بِالْمُحَافَظَةِ عَلَى أَصْحَابِهِ ﷺ

﴿حضور ﷺ کا اپنے صحابہ ﷺ کی عزت و حرمت کی حفاظت کا حکم دینے کا بیان﴾

٥۔ فَصْلٌ فِي التَّوَسُّلِ بِأَصْحَابِهِ ﷺ لِلْفَتْحِ

﴿حضور ﷺ کے صحابہ کرام ﷺ کے توسّل سے حصولِ فتح کا بیان﴾

٦۔ فَصْلٌ فِي تَحْرِيْمِ سَبِّ أَصْحَابِهِ ﷺ

﴿حضور ﷺ کے صحابہ کرام ﷺ کو برا بھلا کہنے کی حرمت کا بیان﴾

٧۔ فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ أَصْحَابِهِ ﷺ

﴿حضور نبی اکرم ﷺ کے صحابہ کرام ﷺ کے جامع مناقب کا بیان﴾

# فَصْلٌ فِي كَوْنِ قَرْنِ الصَّحَابَةِ خَيْرَ الْقُرُوْنِ

﴿صحابہ کرام ﷺ کا زمانہ سب سے بہترین زمانہ ہونے کا بیان﴾

٥٠٧ / ١. عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ ﷺ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: خَيْرُ أُمَّتِي قَرْنِي، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، قَالَ عِمْرَانُ: فَلَا أَدْرِي أَ ذَكَرَ بَعْدَ قَرْنِهِ قَرْنَيْنِ أَوْ ثَـلَاثًا، ثُمَّ إِنَّ بَعْدَكُمْ قَوْمًا يَشْهَدُوْنَ وَلَا يُسْتَشْهَدُوْنَ وَيَخُوْنُوْنَ وَلَا يُؤْتَمَنُوْنَ وَيَنْذُرُوْنَ وَلَا يُوْفُوْنَ. يَظْهَرُ فِيْهِمُ السِّمَنُ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالطَّحَاوِيُّ.

''حضرت عمران بن حصین ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: سب سے بہتر میرا زمانہ ہے پھر جو ان کے بعد ہوں گے اور پھر جو ان کے بعد ہوں گے۔ حضرت عمران ﷺ فرماتے ہیں کہ مجھے یاد نہیں کہ آپ ﷺ نے اپنے زمانے کے بعد دو زمانوں کا ذکر فرمایا یا تین زمانوں کا۔ (پھر فرمایا:) پھر تمہارے بعد ایسے لوگ آئیں گے جو گواہی دیں گے حالانکہ ان سے گواہی طلب نہیں کی جائے گی۔ وہ خیانت کریں گے حالانکہ وہ امین نہیں بنائے جائیں گے۔ وہ نذریں مانیں گے مگر پوری نہیں کریں گے اور جسمانی اعتبار سے وہ خوب موٹے تازے ہوں گے۔''

اس حدیث کو امام بخاری اور طحاوی نے روایت کیا ہے۔

٥٠٨ / ٢. عَنْ عَبْدِ اللهِ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: خَيْرُ أُمَّتِي

الحديث رقم ١: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضائل أصحاب النبي ﷺ، ٣ / ١٣٣٥، الرقم: ٣٤٥٠، والطحاوى فى شرح معانى الآثار، ٤ / ١٥١، والطيالسى فى المسند، ١ / ١١٣، الرقم: ٨٤١، وابن الجعد فى المسند، ١ / ١٩٦ الرقم: ١٢٨٩.

الحديث رقم ٢: أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل الصحابة، ٤ / ١٩٦٢، الرقم: ٢٥٣٣، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٦ / ٤٠٤، الرقم: ٣٢٤٠، وأبويعلى فى المسند، ٩ / ٤٠، الرقم: ٥١٠٣.

قَرْنُ الَّذِيْنَ يَلُوْنِي ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ. ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ. ثُمَّ يَجِيئُ قَوْمٌ تَسْبِقُ شَهَادَةُ أَحَدِهِمْ يَمِيْنَهُ وَيَمِيْنُهُ شَهَادَتَهُ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیان فرمایا: میری امت کے بہترین لوگ اس قرن (یعنی زمانہ) میں ہیں جو میرے قریب ہے، پھر وہ لوگ ہیں جو ان کے قریب ہیں، پھر وہ لوگ ہیں جو ان کے قریب ہیں، ان کے بعد ایسے لوگ آئیں گے جن میں سے کسی ایک کی گواہی اس کی قسم پر سابق ہوگی اور اس کی قسم اس کی گواہی پر سابق ہوگی (یعنی قسم بھی توڑیں گے اور گواہی کی پرواہ بھی نہیں کریں گے)۔''

اس حدیث کو امام مسلم اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

٥٠٩ / ٣۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: سَأَلَ رَجُلٌ النَّبِيَّ صلى الله عليه وآله وسلم: أَيُّ النَّاسِ خَيْرٌ؟ قَالَ: اَلْقَرْنُ الَّذِي أَنَا فِيْهِ. ثُمَّ الثَّانِي. ثُمَّ الثَّالِثُ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

''حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا: (یا رسول اللہ!) کون سے لوگ بہتر ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: سب سے بہتر لوگ اس زمانہ کے ہیں جس میں، میں موجود ہوں اس کے بعد دوسرے زمانہ کے اور اس کے بعد تیسرے زمانہ کے۔'' اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٥١٠ / ٤۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: خَيْرُ أُمَّتِي قَرْنُ الَّذِيْنَ بُعِثْتُ فِيْهِمْ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، وَاللهُ أَعْلَمُ أَ ذَكَرَ الثَّالِثَ أَمْ

الحديث رقم ٣: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل الصحابة، ٤/١٩٦٥، الرقم: ٢٥٣٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٦/١٥٦، الرقم: ٢٥٢٧٢، وابن أبي شيبة في المصنف ٦/٤٠٤، الرقم: ٣٢٤٠٩، وابن أبي عاصم في السنة، ٢/٦٢٩، الرقم: ١٤٧٥.

الحديث رقم ٤: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل الصحابة، ٤/١٩٢٣، الرقم: ٢٥٣٤، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٢٢٨، الرقم: ٧١٢٣، والشوكاني في نيل الأوطار، ٩/٢٠٨.

لَا؟ قَالَ: ثُمَّ يَخْلُفُ قَوْمٌ يُحِبُّوْنَ السِّمَانَةَ. يَشْهَدُوْنَ قَبْلَ أَنْ يُّسْتَشْهَدُوْا.
رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابوہریرہ ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میری امت کے بہترین لوگ اس زمانہ کے ہیں جس میں میں مبعوث ہوا ہوں پھر وہ لوگ ہیں جو ان کے قریب ہیں (راوی کا بیان ہے) اﷲ تعالیٰ ہی خوب جانتا ہے کہ آپ ﷺ نے تیسرے زمانہ کا ذکر کیا یا نہیں پھر ایک ایسی قوم آئے گی جو موٹاپا کو پسند کریں گے وہ گواہی طلب کئے جانے سے پہلے گواہی دیں گے۔'' اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٥/٥١١۔ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حَصِيْنٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: خَيْرُ أُمَّتِي قَرْنُ الَّذِيْنَ بُعِثْتُ فِيْهِمْ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، قَالَ: وَلَا أَعْلَمُ أَذَكَرَ الثَّالِثَ أَمْ لَا، ثُمَّ يَنْشَأُ أَقْوَامٌ يَشْهَدُوْنَ وَلَا يُسْتَشْهَدُوْنَ، وَيَخُوْنُوْنَ وَلَا يُؤْتَمَنُوْنَ، وَيَفْشُوْ فِيْهِمُ السِّمَنُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عمران بن حصین ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میری امت میں میرے زمانۂ بعثت کے لوگ بہتر ہیں پھر ان سے متصل زمانہ کے لوگ بہتر ہیں۔ راوی کہتے ہیں مجھے معلوم نہیں کہ تیسرے زمانہ کا ذکر فرمایا یا نہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: پھر ایسے لوگ پیدا ہوں گے جو بغیر طلب کئے گواہی دیں گے، امانت میں خیانت کریں گے اور ان میں موٹاپا عام ہو گا۔''

اس حدیث کو امام ترمذی، ابوداود اور احمد نے روایت کیا ہے۔ اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**الحديث رقم ٥:** أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: الفتن عن رسول الله ﷺ، باب: ماجاء في القرن الثالث، ٤/٥٠٠، الرقم: ٢٢٢٢، وأبوداود فى السنن، كتاب: السنة، باب: في فضل أصحاب رسول الله ﷺ، ٤/٢١٤، الرقم: ٤٦٥٧، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٤/٤٤٠، وابن حبان فى الصحيح، ١٥/١٢٣، الرقم: ٦٧٢٩.

٥١٢ / ٦ـ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَوَلَةَ رضي الله عنه قَالَ: بَيْنَا أَنَا أَسِيْرُ بِالْأَهْوَازِ إِذَا بِرَجُلٍ يَسِيْرُ بَيْنَ يَدَيَّ عَلَى بَغْلٍ أَوْ بَغْلَةٍ وَهُوَ يَقُوْلُ: اَللّٰهُمَّ، قَدْ ذَهَبَ قَرْنِي مِنْ هَذِهِ الْأُمَّةِ فَأَلْحِقْنِي بِهِمْ فَقُلْتُ: وَأَنَا أَدْخُلُ فِي دَعْوَتِكَ قَالَ: وَصَاحِبِي هَذَا إِنْ أَرَادَ ذَلِكَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: خَيْرُ أُمَّتِي قَرْنِي مِنْهُمْ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، فَلَا أَدْرِي أَ ذَكَرَ الثَّالِثَ أَمْ لَا؟ ثُمَّ يَخْلِفُ قَوْمٌ يَظْهَرُ فِيْهِمُ السِّمَنُ، يَهَرِيْقُوْنَ الشَّهَادَةَ وَلَا يَسْأَلُوْنَهَا. وَإِذَا هُوَ بُرِيْدَةُ الْأَسْلَمِيُّ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْيَعْلَى.

’’حضرت عبداللہ بن مَوَلہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ جب میں اہواز میں چل رہا تھا تو اچانک میں نے اپنے سامنے خچر پر سوار ایک آدمی دیکھا، وہ کہہ رہا تھا: اے اللہ، میرے زمانے کے لوگ اس امت سے جا چکے ہیں۔ اے اللہ، مجھے بھی ان سے ملا دے۔ میں نے کہا: میں بھی تمہاری دعا میں داخل ہونا چاہتا ہوں تو وہ آدمی کہنے لگا اور میرا یہ دوست بھی (یعنی اسے بھی ان سے ملا دے) اگر یہ اسی طرح کا ارادہ رکھتا ہے۔ اس نے کہا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری امت میں سے بہترین زمانہ، میرا زمانہ ہے۔ پھر ان لوگوں کا زمانہ بہتر ہے جو میرے زمانہ کے ساتھ ملے ہوئے ہیں پھر ان لوگوں کا زمانہ بہتر ہے جو اس کے ساتھ ملے ہوئے ہیں۔ روای کہتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تیسری مرتبہ ایسا فرمایا یا نہیں (مجھے یاد نہیں) پھر ان کے بعد ایسی قوم آئے گی جن میں موٹاپا بہت زیادہ پایا جائے گا وہ شہادت کے لئے خون بہائیں گے لیکن اس کی تمنا نہیں کریں گے (راوی کہتے ہیں) جب میں نے (قریب جا کر) دیکھا تو وہ شخص (صحابی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) حضرت بریدہ اسلمی رضی اللہ عنہ تھے۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد اور ابویعلی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٦: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ٥ / ٣٥٠، الرقم: ٢٣٠١٠، وأبويعلى فى المسند، ١٣ / ٤١٦، الرقم: ٨٤٢٠، والطيالسى فى المسند، ١ / ٣٩ الرقم: ٢٩٩.**

٥١٣ / ٧۔ عَنْ بِنْتِ أَبِي جَهْلٍ قَالَتْ: مَرَّ بِنَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فَاسْتَسْقَى فَقُمْتُ إِلَى كُوْزٍ فَسَقَيْتُهُ، فَسَأَلَهُ رَجُلٌ عَلَيْهِ ثَوْبَانِ أَخْضَرَانِ فَقَالَ: تَعْبُدُ اللهَ وَلَا تُشْرِكُ بِهِ شَيْئًا، وَتُقِيْمُ الصَّلَاةَ وَتُؤْتِي الزَّكَاةَ. قَالَ: ثُمَّ قَالَ: خَيْرُ أُمَّتِي قَرْنِي، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالشَّيْبَانِيُّ.

''بنت ابی جہل سے روایت ہے کہ ایک دفعہ حضور نبی اکرم ﷺ ہمارے پاس سے گزرے اور پینے کے لئے پانی طلب فرمایا: میں آپ ﷺ کے لئے ایک پیالے میں پانی لے کر آئی اتنے میں ایک آدمی جس نے دو سبز رنگ کے کپڑے پہنے تھے آپ ﷺ سے کچھ پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اور کسی کو اس کا شریک نہ ٹھہراؤ اور نماز قائم کرو اور زکوٰۃ دو۔ راوی کہتے ہیں پھر آپ ﷺ نے فرمایا: میری امت میں سے بہترین میرے زمانہ کے لوگ ہیں پھر وہ جو اس کے ساتھ ملے ہوئے ہیں۔''

اس حدیث کو امام طبرانی اور شیبانی نے روایت کیا ہے۔

٥١٤ / ٨۔ عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: خَيْرُ أُمَّتِي قَرْنُ الَّذِيْنَ بُعِثْتُ فِيْهِمْ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت سمرہ بن جندب ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میری امت میں سے بہترین زمانہ وہ ہے جس زمانہ میں، میں ان کی طرف مبعوث ہوا پھر ان کا زمانہ جو اس کے ساتھ ملے ہوئے ہیں اور پھر ان کا زمانہ جو اِن کے ساتھ ملے ہوئے ہیں۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٧: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٢٤ / ٢٥٨، الرقم: ٢٥٨، والشيباني في الآحاد والمثاني، ٥ / ٧٣، الرقم: ٣١٦٩، والعسقلاني في الإصابة، ٧ / ٥٥٩، الرقم: ١٠٩٧٤۔

الحديث رقم ٨: أخرجه الطبراني في المعجم الصغير، ١ / ٧٦، الرقم: ٩٦، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ١٩۔

٥١٥ / ٩۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: خَيْرُ قَرْنٍ: اَلْقَرْنُ الَّذِي أَنَا فِيْهِ، ثُمَّ الثَّانِيُّ، ثُمَّ الثَّالِثُ، ثُمَّ الرَّابِعُ، فَلَا يَعْبَأُاللّٰهُ بِهِمْ شَيْئًا. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.

''حضرت عمر بن الخطاب ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بہترین زمانہ وہ ہے جس زمانہ میں، میں موجود ہوں پھر دوسرا پھر تیسرا پھر چوتھا۔ پس اللہ تعالیٰ ان کی ذرّہ برابر پرواہ نہیں کرے گا۔'' اس حدیث کو امام طبرانی اور ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ٩: أخرجه الطبرانی فی المعجم الأوسط، ٣: ٣٢٩، الرقم: ٣٤٢٥، وفی المعجم الصغير، ١ / ٢٢٠، الرقم: ٣٥٢، وأبونعيم فی حلية الأولياء، ٤ / ١٧٢، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ١٠ / ١٩۔

# فَصْلٌ فِي قَوْلِ الرَّسُوْلِ ﷺ: طُوْبَى لِمَنْ رَآنِي

﴿حضور نبی اکرم ﷺ کی زیارت کرنے والے مؤمنین کے لئے خوشخبری کا بیان﴾

٥١٦ / ١٠۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: لَا تَمَسُّ النَّارُ مُسْلِمًا رَآنِي أَوْ رَآى مَنْ رَآنِي. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ.

''حضرت جابر رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اس مسلمان کو جہنم کی آگ ہرگز نہیں چھوئے گی جس نے مجھے دیکھا یا مجھے دیکھنے والے (یعنی میرے صحابی) کو دیکھا۔''

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور اسے حسن کہا ہے۔

٥١٧ / ١١۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ قَالَ: طُوْبَى لِمَنْ رَآنِي وَآمَنَ بِي وَطُوْبَى ثُمَّ طُوْبَى لِمَنْ آمَنَ بِي وَلَمْ يَرَنِي. رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: جس نے مجھے حالتِ ایمان میں دیکھا اور مجھ پر ایمان لایا اس کے لئے خوشخبری ہے اور اس کے لئے دوبار خوشخبری ہے جو مجھ پر بن دیکھے ایمان لایا۔''

اس حدیث کو امام ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

٥١٨ / ١٢۔ عَنْ وَاثِلَةَ بْنِ الْأَسْقَعِ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا تَزَالُوْنَ بِخَيْرٍ مَا دَامَ فِيْكُمْ مَنْ رَآنِي وَصَاحَبَنِي، وَاللهِ، لَا تَزَالُوْنَ بِخَيْرٍ مَا

---

الحديث رقم ١٠: أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: ماجاء فی فضل من رأى النبی ﷺ، ٥ / ٦٩٤، الرقم: ٣٨٥٨۔

الحديث رقم ١١: أخرجه ابن حبان فی الصحيح، ١٦ / ٢١٣، الرقم: ٧٢٣٠۔

الحديث رقم ١٢: أخرجه ابن أبی شيبة فی المصنف، ٦ / ٤٠٥، الرقم: ٣٢٤١٧۔

دَامَ فِيكُمْ مَنْ رَأَى مَنْ رَأَنِي وَصَاحَبَ مَنْ صَاحَبَنِي. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: خدا کی قسم! تم اس وقت تک بھلائی میں رہو گے جب تک تمہارے درمیان وہ شخص باقی ہے جس نے مجھے (حالتِ ایمان میں) دیکھا اور میری صحبت اختیار کی۔ (پھر فرمایا:) خدا کی قسم! تم اس وقت تک بھلائی میں رہو گے جب تک تم میں وہ شخص باقی ہے جس نے اسے دیکھا جس نے مجھے دیکھا اور اس کی صحبت کو اختیار کیا جس نے میری صحبت کو اختیار کیا (یعنی میرے صحابہ اور تابعین)۔'' اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

٥١٩ / ١٣۔ عَنْ أَبِي عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْجُهْنِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَيْنَا نَحْنُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ طَلَعَ رَاكِبَانِ فَلَمَّا رَأَهُمَا قَالَ: كِنْدِيَانِ مُذْحَجِيَّانِ، حَتَّى أَتَيَاهُ فَإِذَا رِجَالٌ مِنْ مُذْحَجٍ قَالَ: فَدَنَا إِلَيْهِ ﷺ أَحَدُهُمَا لِيُبَايِعَهُ، فَلَمَّا أَخَذَ بِيَدِهِ قَالَ: يَارَسُوْلَ اللهِ، أَرَأَيْتَ مَنْ رَآكَ وَآمَنَ بِكَ وَاتَّبَعَكَ وَصَدَّقَكَ مَاذَا لَهُ؟ قَالَ: طُوْبَى لَهُ. قَالَ: فَمَسَحَ عَلَى يَدِهِ فَانْصَرَفَ، ثُمَّ أَقْبَلَ الْآخَرُ حَتَّى أَخَذَ بِيَدِهِ لِيُبَايِعَهُ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَرَأَيْتَ مَنْ آمَنَ بِكَ، وَاتَّبَعَكَ، وَصَدَّقَكَ، وَلَمْ يَرَكَ، مَاذَا لَهُ؟ قَالَ: طُوْبَى لَهُ، ثُمَّ طُوْبَى لَهُ. قَالَ: فَمَسَحَ عَلَى يَدِهِ فَانْصَرَفَ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عبدالرحمٰن جہنی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضور نبی اکرم ﷺ کے پاس تھے اس دوران دو گھوڑ سوار نمودار ہوئے پس جب حضور نبی اکرم ﷺ نے دور سے انہیں دیکھا تو فرمایا: دو کندی مذحجی (قبیلے کا نام) ہیں یہاں تک کہ جب وہ حضور نبی اکرم ﷺ کے پاس آئے تو وہ مذحج سے آئے تھے۔ راوی کہتے ہیں کہ ان میں سے ایک حضور نبی اکرم ﷺ کے قریب ہوا تاکہ آپ ﷺ کی بیعت کر سکے پس جب حضور نبی اکرم ﷺ نے اس کا ہاتھ پکڑا تو وہ آدمی

---

الحديث رقم ١٣: أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ٤ / ١٥٢، والطبرانی فی المعجم الكبير، ٢٢ / ٢٨٩، الرقم: ٧٤٢.

کہنے لگا: یا رسول اللہ! آپ کی کیا رائے ہے اس شخص کے بارے جس نے آپ کو دیکھا اور آپ پر ایمان لایا اور آپ کی تصدیق کی؟ آپ ﷺ نے فرمایا: اس کے لئے مبارکباد ہے۔ راوی بیان کرتے ہیں کہ پھر آپ ﷺ نے اس کے ہاتھ پر اپنا ہاتھ پھیرا۔ وہ آدمی چلا گیا اور دوسرا آدمی آگے بڑھا یہاں تک کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اس کا ہاتھ کو پکڑا تاکہ اسے بیعت کر سکیں تو وہ آدمی عرض کرنے لگا: یا رسول اللہ! آپ کی کیا رائے ہے اس شخص کے بارے میں جو آپ کی اتباع اور تصدیق کرے آپ کی زیارت نہ کی ہو۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا: اسے دو دفعہ مبارکباد ہو۔ راوی بیان کرتے ہیں کہ پھر آپ ﷺ نے اس کے ہاتھ پر اپنا ہاتھ پھیرا پھر وہ آدمی وہاں سے چل دیا۔'' اس حدیث کو امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٥٢٠ / ١٤۔ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضی الله عنه أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: اَللّٰهُمَّ، اغْفِرْ لِلصَّحَابَةِ وَلِمَنْ رَأَى مَنْ رَآنِي قَالَ: قُلْتُ: وَمَا قَوْلُهُ وَلِمَنْ رَأَى؟ قَالَ: مَنْ رَأَى مَنْ رَآهُمْ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.**

''حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے میرے اللہ! میرے صحابہ کو بخش دے اور اسے بھی بخش دے جس نے انہیں دیکھا جنہوں نے مجھے دیکھا۔ راوی کہتے ہیں میں نے کہا: حضور نبی اکرم ﷺ کے اس فرمان ''ولمن رأنی'' (اور جس نے مجھے دیکھا) سے کیا مراد ہے؟ تو انہوں نے جواب دیا: اس سے مراد وہ لوگ ہیں جنہوں نے انہیں (یعنی صحابہ اکرام کو) دیکھا (یعنی تابعین کرام)۔''

اس حدیث کو امام طبرانی اور ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ١٤: أخرجه الطبرانی فی المعجم الكبير، ٦ / ١٦٦، الرقم: ٥٨٧٤، وأبونعيم فی حلية الأولياء، ٣ / ٢٥٤۔**

# فَصْلٌ فِي أَنَّ الصَّحَابَةَ ﷺ أَمَنَةٌ لِأُمَّتِهِ ﷺ

﴿حضور ﷺ کی اُمت کے لئے صحابہ کرام ﷺ سبب امان ہونے کا بیان﴾

١٥/٥٢١۔ عَنْ أَبِي بُرْدَةَ ﷺ عَنْ أَبِيهِ قَالَ: صَلَّيْنَا الْمَغْرِبَ مَعَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، ثُمَّ قُلْنَا: لَوْ جَلَسْنَا حَتَّى نُصَلِّيَ مَعَهُ الْعِشَاءَ. قَالَ: فَجَلَسْنَا فَخَرَجَ عَلَيْنَا فَقَالَ: مَا زِلْتُمْ هٰهُنَا؟ قُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، صَلَّيْنَا مَعَكَ الْمَغْرِبَ، ثُمَّ قُلْنَا: نَجْلِسُ حَتَّى نُصَلِّيَ مَعَكَ الْعِشَاءَ. قَالَ: أَحْسَنْتُمْ أَوْ أَصَبْتُمْ قَالَ: فَرَفَعَ رَأْسَهُ إِلَى السَّمَاءِ وَكَانَ كَثِيْرًا مِمَّا يَرْفَعُ رَأْسَهُ إِلَى السَّمَاءِ. فَقَالَ: اَلنُّجُوْمُ أَمَنَةٌ لِلسَّمَاءِ فَإِذَا ذَهَبَتِ النُّجُوْمُ أَتَى السَّمَاءَ مَا تُوْعَدُ، وَأَنَا أَمَنَةٌ لِأَصْحَابِي فَإِذَا ذَهَبْتُ أَنَا أَتَى أَصْحَابِي مَا يُوْعَدُوْنَ، وَأَصْحَابِي أَمَنَةٌ لِأُمَّتِي، فَإِذا ذَهَبَ أَصْحَابِي أَتَى أُمَّتِي مَا يُوْعَدُوْنَ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابو بردہ ﷺ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ہم نے حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ نمازِ مغرب پڑھی پھر ہم نے سوچا کہ اگر ہم یہیں بیٹھے رہیں یہاں تک کہ عشاء بھی آپ ﷺ کے ساتھ پڑھیں (تو یہ بہتر ہو گا) وہ کہتے ہیں کہ ہم بیٹھے رہے پھر آپ ﷺ باہر تشریف لائے اور فرمایا: تم ابھی تک یہیں ہو؟ ہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہم نے آپ کے ساتھ مغرب کی نماز ادا کی اور پھر ہم نے سوچا کہ ہم یہیں بیٹھے رہیں تا کہ عشاء کی نماز بھی آپ کے ساتھ پڑھیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تم نے بہت اچھا کیا یا فرمایا: تم نے ٹھیک کیا۔ پھر آپ ﷺ نے اپنا سر مبارک آسمان کی طرف اٹھایا اور آپ ﷺ اکثر چہرۂ

الحديث رقم ١٥: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: بيان أن بقاء النبي أمان لأصحابه وبقاء أصحابه أمان للأمة، ٤/١٩٦١، الرقم: ٢٥٣١، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤/٣٩٨، وأبويعلى في المسند، ١٣/٢٦٠، الرقم: ٧٢٧٦.

اقدس آسمان کی طرف اٹھاتے تھے، پھر فرمایا: تارے آسمان کے لئے بچاؤ ہیں اور جب تارے ختم ہو جائیں گے تو جس چیز کا وعدہ کیا گیا ہے وہ (یعنی قیامت) آسمان پر آ جائے گی اور میں اپنے صحابہ کے لئے ڈھال ہوں اور جب میں چلا جاؤں گا تو میرے صحابہ پر بھی وہ وقت آئے گا جس کا ان سے وعدہ ہے اور میرے صحابہ میری امت کے لیے امان ہیں اور جب میرے صحابہ چلے جائیں گے تو میری امت پر وہ وقت آئے گا جس کا ان سے وعدہ کیا گیا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٥٢٢ / ١٦۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ بُرَيْدَةَ رضی الله عنه عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: مَا مِنْ أَحَدٍ مِنْ أَصْحَابِي يَمُوْتُ بِأَرْضٍ إِلَّا بُعِثَ قَائِدًا وَنُوْرًا لَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.**

’’حضرت ابوبریدہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے وہ کہتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میرے صحابہ میں سے جو صحابی زمین کے کسی خطے پر فوت ہو گا تو قیامت کے دن اس خطۂ زمین کے لوگوں کے لئے نور اور رہنما بن کر اٹھے گا۔‘‘ اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے۔

**٥٢٣ / ١٧۔ عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتَّى يُلْتَمَسَ رَجُلٌ مِنْ أَصْحَابِي كَمَا تُلْتَمَسُ أَوْ تُبْتَغَى الضَّالَّةُ فَلَا تُوْجَدُ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.**

’’حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قیامت اس وقت تک نہیں آئے گی جب تک میرے صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے کسی آدمی کو اس طرح نہ ڈھونڈا جائے جس طرح گمشدہ چیز کو تلاش کیا جاتا ہے لیکن وہ نہیں ملتی۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

**٥٢٤ / ١٨۔ عَنْ أَبِي بُرْدَةَ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم:**

---

**الحديث رقم ١٦:** أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: فيمن سبّ أصحاب النبي صلی الله عليه وآله وسلم، ٥ / ٦٩٧، الرقم: ٣٨٦٥۔

**الحديث رقم ١٧:** أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ١ / ٨٩، الرقم: ٦٧٥، وعبد بن حميد فی المسند، ١ / ٥٢، الرقم: ٦٩۔

**الحديث رقم ١٨:** أخرجه ابن أبی شيبة فی المصنف، ٦ / ٤٠٤، الرقم: ٣٢٤٠٦۔

أَصْحَابِي أَمَنَةٌ لِأُمَّتِي فَإِذَا ذَهَبَ أَصْحَابِي أَتَى أُمَّتِي مَا يُوْعَدُوْنَ.
رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

’’حضرت ابوبردہ رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میرے صحابہ میری امت کے لئے امان ہیں اور جب میرے صحابہ چلے جائیں گے تو میری امت پر وہ وقت آئے گا جس کا ان سے وعدہ کیا گیا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

٥٢٥ / ١٩۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: مَثَلُ أَصْحَابِي مَثَلُ النُّجُوْمِ يُهْتَدى بِهَا فَأَيُّهُمْ أَخَذْتُمْ بِقَوْلِهِ اهْتَدَيْتُمْ.
رَوَاهُ عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ.

’’حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میرے صحابہ کی مثال ستاروں کی طرح ہے۔ جن سے راستے کی تلاش کی جاتی ہے پس تم میرے صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے جس کے قول کو بھی پکڑو گے ہدایت پا جاؤ گے۔‘‘

اس حدیث کو امام عبد بن حمید نے روایت کیا ہے۔

٥٢٦ / ٢٠۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: سَأَلْتُ رَبِّي فِيْمَا اخْتَلَفَ فِيْهِ أَصْحَابِي مِنْ بَعْدِي، فَأَوْحَى إِلَيَّ: يَا مُحَمَّدُ إِنَّ أَصْحَابَكَ عِنْدِي بِمَنْزِلَةِ النُّجُوْمِ فِي السَّمَاءِ بَعْضُهَا أَضْوَءُ مِنْ بَعْضٍ، فَمَنْ أَخَذَ بِشَيءٍ مِمَّا هُمْ عَلَيْهِ مِنْ اِخْتِلَافِهِمْ فَهُوَ عِنْدِي عَلَى هُدًى. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.

’’حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں نے اپنے پروردگار سے اپنے صحابہ کے اُس اختلاف کے بارے میں پوچھا جو میرے بعد ہوگا تو مجھ پر وحی کی گئی: اے محمد! آپ کے اصحاب میرے نزدیک ستاروں

الحديث رقم ١٩: أخرجه عبد بن حميد فى المسند، ١ / ٢٥٠، الرقم: ٧٨٣۔
الحديث رقم ٢٠: أخرجه الديلمى فى مسند الفردوس، ٢ / ٣١٠، الرقم: ٣٤٠٠۔

کی مانند ہیں۔ بعض بعض سے روشنی میں افضل ہیں اور (ان میں سے) ہر ایک کو (ہدایت کی) روشنی حاصل ہے، پس جس نے ان کے اختلاف میں سے ہیں کچھ لے لیا (یعنی کسی بھی صحابی کے قول و فعل کو اچھا سمجھ کر اس پر عمل کیا) تو وہ میرے نزدیک ہدایت پر ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي أَمْرِ النَّبِيِّ ﷺ بِالْمُحَافَظَةِ عَلَى أَصْحَابِهِ رضی اللہ عنہم

﴿حضور ﷺ کا اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کی عزت وحرمت کی حفاظت کا حکم دینے کا بیان﴾

٥٢٧ / ٢١۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَطَبَنَا عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ بِالْجَابِيَةِ فَقَالَ: إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَامَ فِيْنَا مِثْلَ مُقَامِي فِيْكُمْ، فَقَالَ: احْفَظُوْنِي فِي أَصْحَابِي ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، ثُمَّ يَفْشُوْ الْكَذِبُ، حَتَّى يَشْهَدَ الرَّجُلُ وَمَا يُسْتَشْهَدُ وَيَحْلِفُ وَمَا يُسْتَحْلَفُ.

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه.

’’حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جابیہ کے مقام پر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے ہمیں خطبہ دیا اور فرمایا کہ حضور نبی اکرم ﷺ ہمارے درمیان اس طرح تشریف فرما تھے جیسے میں تمہارے درمیان کھڑا ہوں اور فرمایا: میرے صحابہ کا خیال رکھنا اور پھر جو ان کے بعد لوگ ہوں گے، ان کا، اور پھر جو ان کے بعد ہوں گے۔ پھر جھوٹ عام ہوجائے گا حتیٰ کہ ایک شخص خود بخود گواہی دے گا حالانکہ اس سے گواہی نہیں لی جائے گی اور وہ قسم کھائے گا حالانکہ اس سے قسم نہیں لی جائے گی۔‘‘ اس حدیث کو امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

٥٢٨ / ٢٢۔ عَنِ الْحَسَنِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ لِأَصْحَابِهِ: أَنْتُمْ فِي النَّاسِ كَالْمِلْحِ فِي الطَّعَامِ، قَالَ: ثُمَّ قَالَ الْحَسَنُ: وَلَا يَطِيْبُ الطَّعَامُ إِلَّا بِالْمِلْحِ، ثُمَّ يَقُوْلُ الْحَسَنُ: كَيْفَ بِقَوْمٍ ذَهَبَ مِلْحُهُمْ.

---

الحديث رقم ٢١: أخرجه ابن ماجه فى السنن، المقدمة، كتاب: الأحكام، باب: كراهية الشهادة لمن لم يستشهد، ٢ / ٧٩١، الرقم: ٢٣٦٣، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ١ / ١٩٣، الرقم: ٩٨۔

الحديث رقم ٢٢: أخرجه ابن أبى شيبة فى المصنف، ٦ / ٤٠٤، الرقم: ٣٢٤٠٥، وأحمد بن حنبل فى فضائل الصحابة، ١ / ٥٩، الرقم: ١٧، وابن المبارك فى الزهد، ١ / ٢٠٠، الرقم، ٥٧٢۔

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَحْمَدُ.

''حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا: تم لوگوں میں ایسے ہو جیسے کھانے میں نمک ہوتا ہے۔ راوی کہتے ہیں کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نمک کے بغیر کھانا اچھا نہیں ہوتا پھر حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے کہا: اس قوم کا کیا حال ہوگا جس کا نمک ہی چلا گیا۔''

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**۲۳/۵۲۹۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَطَبَنَا عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ بِالْجَابِيَةِ فَقَالَ: قَامَ فِيْنَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ الْيَوْمَ فَقَالَ: أَلَا أَحْسِنُوْا إِلَى أَصْحَابِي، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ ......الحديث.**

**رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ.**

''حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے جابیہ کے مقام پر ہم سے خطاب کیا اور فرمایا کہ ایک دن حضور نبی اکرم ﷺ ہمارے درمیان کھڑے ہوئے اور فرمایا: خبردار! میرے صحابہ سے اچھا سلوک کرنا اور پھر جو ان کے بعد آئیں گے...... آگے طویل حدیث ہے۔'' اس حدیث کو امام ابن حبان، حاکم اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**۲۴/۵۳۰۔ عَنْ قَبِيْصَةَ بْنِ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَطَبَنَا عُمَرُ رضی اللہ عنہ بِبَابِ الْجَابِيَةِ فَقَالَ: إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَامَ فِيْنَا ثُمَّ قَالَ: أَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا اللهَ فِي أَصْحَابِي، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، ثُمَّ اتَّقُوا الْكَذِبَ وَشَهَادَاتِ الزُّوْرِ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

''حضرت قبیصہ بن جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جابیہ کے

الحديث رقم ۲۳: أخرجه ابن حبان فی الصحيح، ۱۰/۴۳۶، الرقم: ۴۵۷۶، والحاكم في المستدرك، ۱/۱۹۸، الرقم: ۳۸۸، والطبرانی فی المعجم الأوسط، ۳/۲۰۴، الرقم: ۲۹۲۹، وفی المعجم الصغير، ۱/۵۸، الرقم: ۲۴۵۔

الحديث رقم ۲۴: أخرجه ابن أبی شيبة فی المصنف، ۶/۴۰۴، الرقم: ۳۲۴۱۲۔

دروازے پر ہمیں خطاب کیا اور فرمایا: بے شک حضور نبی اکرم ﷺ ہمارے درمیان قیام فرما ہوئے اور فرمایا: اے لوگو! میرے صحابہ کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے ڈرنا، پھر جو ان کے بعد ہوں گے اور پھر جو ان کے بعد ہوں گے، پھر جھوٹ اور جھوٹی شہادتوں سے بچنا۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

**٥٣١ / ٢٥۔ عَنْ عُمَرَ رضی الله عنه قَالَ: قَامَ فِيْنَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فَقَالَ: أَحْسِنُوْا إِلَى أَصْحَابِي، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، مَنْ أَحَبَّ بَحْبُوْحَةَ الْجَنَّةِ فَلْيَلْزَمِ الْجَمَاعَةَ، وَمَنْ سَرَّتْهُ حَسَنَتُهُ وَسَاءَتْهُ سَيِّئَتُهُ فَهُوَ مُؤْمِنٌ. رَوَاهُ الْبَزَّارُ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.**

’’حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میرے صحابہ کے ساتھ بھلائی کرو، پھر جو ان کے بعد ہوں گے، اور پھر جو ان کے بعد ہوں گے۔ جو شخص جنت کے وسط میں گھر بنانا چاہتا ہے اسے چاہیے کہ وہ جماعت کو لازم پکڑے۔ اور جس کو اس کی نیکی خوشی میں ڈال دے اور اس کی برائی اس کو پریشانی میں مبتلا کر دے وہ حقیقی مومن ہے۔‘‘ اس حدیث کو امام بزار اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے۔

**٥٣٢ / ٢٦۔ عَنْ ثَوْبَانَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِذَا ذُكِرَ أَصْحَابِي فَأَمْسِكُوْا، وَإِذَا ذُكِرَتِ النُّجُوْمُ فَأَمْسِكُوْا، وَإِذَا ذُكِرَ الْقَدْرُ فَأَمْسِكُوْا. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب میرے صحابہ کا ذکر کیا جائے تو خاموش ہو جاؤ، جب ستاروں کا ذکر کیا جائے تو خاموش ہو جاؤ اور جب قدر کا ذکر کیا جائے تو بھی خاموش ہو جاؤ۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٢٥:** أخرجه البزار فى المسند، ١ / ٢٦٩، الرقم: ١٦٦، وابن أبى عاصم فى السنة، ٢ / ٦٣١، الرقم: ١٤٨٩.

**الحديث رقم ٢٦:** أخرجه الطبرانى فى المعجم الكبير، ٢ / ٩٦، الرقم: ١٤٢٧.

٥٣٣ / ٢٧۔ عَنْ قَتَادَةَ رضي الله عنه قَالَ: سُئِلَ ابْنُ عُمَرَ رضي الله عنهما هَلْ كَانَ أَصْحَابُ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ يَضْحَكُوْنَ؟ قَالَ: نَعَمْ، وَالإِيْمَانُ فِي قُلُوْبِهِمْ أَعْظَمُ مِنَ الْجِبَالِ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ.

وفي رواية: عَنْ عُمَرَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: احْفَظُوْنِي فِي أَصْحَابِي، فَإِنَّهُمْ خِيَارُ أُمَّتِي. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ وَالْقُضَاعِيُّ

''حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے پوچھا گیا کہ کیا اصحابِ رسول ﷺ مسکراتے تھے۔ تو انہوں نے فرمایا: ہاں اور ایمان ان کے دلوں میں پہاڑوں سے بھی بڑا تھا۔'' اس حدیث کو امام ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

اور ایک روایت میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میرے صحابہ کے بارے میں میرا لحاظ کرنا کیونکہ وہ میری امت کے بہترین لوگ ہیں۔''

اس حدیث کو امام ابونعیم اور قضاعی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٢٧: أخرجه أبونعيم فى حلية الأولياء، ١ / ٣١١، والقضاعي في مسند الشهاب، ١ / ٤١٨، الرقم: ٧٢٠.

# فَصْلٌ فِي التَّوَسُّلِ بِأَصْحَابِهِ ﷺ لِلْفَتْحِ

﴿حضور ﷺ کے صحابہ کرام ﷡ کے توسّل سے حصولِ فتح کا بیان﴾

٥٣٤ / ٢٨۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَأْتِي عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ فَيَغْزُوْ فِئَامٌ مِنَ النَّاسِ فَيُقَالُ: هَلْ فِيْكُمْ مَنْ صَاحَبَ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: نَعَمْ، فَيُفْتَحُ لَهُمْ، ثُمَّ يَأْتِي عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ فَيَغْزُوْ فِئَامٌ مِنَ النَّاسِ فَيُقَالُ: هَلْ فِيْكُمْ مَنْ صَاحَبَ أَصْحَابَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: نَعَمْ، فَيُفْتَحُ لَهُمْ، ثُمَّ يَأْتِي عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ فَيَغْزُوْ فِئَامٌ مِنَ النَّاسِ فَيُقَالُ: هَلْ فِيْكُمْ مَنْ صَاحَبَ مَنْ صَاحَبَ أَصْحَابَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: نَعَمْ، فَيُفْتَحُ لَهُمْ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

”حضرت ابوسعید خدری ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا جب لوگوں کی ایک بڑی جماعت جہاد کرے گی تو ان سے پوچھا جائے گا کیا تم میں سے کوئی ایسا شخص ہے جو رسول اللہ ﷺ کی صحبت میں رہا ہو؟ پس وہ لوگ کہیں گے: ہاں، تو انہیں فتح حاصل ہو جائے گی۔ پھر لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ جب لوگوں کی ایک بڑی جماعت جہاد کرے گی تو ان سے پوچھا جائے گا کیا تم میں کوئی ایسا شخص ہے کہ جس نے رسول اللہ ﷺ کے اصحاب کی صحبت پائی ہو؟ تو وہ کہیں گے: ہاں، تو پھر انہیں فتح حاصل ہو جائے گی۔ پھر لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ ایک کثیر جماعت جہاد کرے گی تو ان سے پوچھا جائے گا: کیا تمہارے درمیان کوئی ایسا شخص ہے جس نے رسول اللہ ﷺ کے اصحاب کی صحبت

---

الحديث رقم ٢٨: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضائل أصحاب النبي ﷺ، ٣ / ١٣٣٥، الرقم: ٣٤٤٩، ومسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل الصحابة ثم الذين يلونهم ثم الذين يلونهم، ٤ / ١٩٦٢، الرقم: ٢٥٣٢، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ٧، الرقم: ١٠٥٦، وابن حبان فى الصحيح، ١١ / ٨٦، الرقم: ٤٧٦٨.

پانے والوں کی صحبت پائی ہو؟ تو وہ کہیں گے کہ ہاں! تو انہیں فتح دے دی جائے گی۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٥٣٥ / ٢٩۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: يَأْتِي عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ يَغْزُوْنَ فَيُقَالُ: هَلْ فِيْكُمْ مَنْ صَحِبَ الرَّسُوْلَ ﷺ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: نَعَمْ، فَيُفْتَحُ لَهُمْ ثُمَّ يَغْزُوْنَ فَيُقَالُ لَهُمْ: هَلْ فِيْكُمْ مَنْ صَحِبَ مَنْ صَحِبَ الرَّسُوْلَ فَيَقُوْلُوْنَ: نَعَمْ، فَيُفْتَحُ لَهُمْ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.**

’’حضرت ابوسعید خدری ﷺ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ وہ جہاد کریں گے تو انہیں کہا جائے گا کہ کیا تم میں کوئی ایسا شخص بھی ہے جس نے رسول اللہ ﷺ کی صحبت پائی ہو؟ وہ کہیں گے کہ ہاں، تو انہیں فتح حاصل ہو جائے گی۔ پھر وہ جہاد کریں گے تو ان سے کہا جائے گا کہ تم میں کوئی ایسا شخص ہے جس نے رسول اللہ ﷺ کے صحابہ کی صحبت پائی ہو؟ وہ کہیں گے: جی ہاں! تو انہیں فتح حاصل ہو جائے گی۔‘‘ اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

**٥٣٦ / ٣٠۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَأْتِي عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ يُبْعَثُ مِنْهُمُ الْبَعْثُ فَيَقُوْلُوْنَ: انْظُرُوْا هَلْ تَجِدُوْنَ فِيْكُمْ أَحَدًا مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ؟ فَيُوْجَدُ الرَّجُلُ فَيُفْتَحُ لَهُمْ بِهِ، ثُمَّ يُبْعَثُ الْبَعْثُ الثَّانِي فَيَقُوْلُوْنَ: هَلْ فِيْهِمْ مَنْ رَأَى أَصْحَابَ النَّبِيِّ ﷺ؟ فَيُفْتَحُ لَهُمْ بِهِ ثُمَّ يُبْعَثُ الْبَعْثُ الثَّالِثُ، فَيُقَالُ: انْظُرُوْا هَلْ تَرَوْنَ فِيْهِمْ مَنْ رَأَى أَصْحَابَ النَّبِيِّ ﷺ؟ ثُمَّ يَكُوْنُ الْبَعْثُ الرَّابِعُ فَيُقَالُ: انْظُرُوْا**

---

الحديث رقم ٢٩: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: المناقب، باب: علامات النبوة فی الإسلام، ٣ / ١٣١٦، الرقم: ٣٣٩٩۔

الحديث رقم ٣٠: أخرجه مسلم فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل الصحابة ثم الذين يلونهم ثم الذين يلونهم، ٤ / ١٩٦٢، الرقم: ٢٥٣٢، وأبويعلى فی المسند، ٢ / ٢٦٣، الرقم: ٩٧٣۔

هَلْ تَرَوْنَ فِيْهِمْ أَحَدًا رَأَى مَنْ رَأَى أَحَدًا رَأَى أَصْحَابَ النَّبِيِّ ﷺ؟ فَيُوْجَدُ الرَّجُلُ فَيُفْتَحُ لَهُمْ بِهِ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَبُوْيَعْلَى.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا جس میں وہ ایک لشکر کو جنگ کے لئے روانہ کریں گے، لوگ کہیں گے کہ دیکھو ان میں حضور نبی اکرم ﷺ کا کوئی صحابی بھی ہے؟ پھر ایک شخص مل جائے گا اور انہیں اس کی برکت سے فتح حاصل ہوجائے گی، پھر ایک دوسرا لشکر روانہ کیا جائے گا لوگ کہیں گے: کیا ان میں کوئی ایسا شخص ہے جس نے حضور نبی اکرم ﷺ کے اصحاب کو دیکھا ہو؟ پھر اس کی برکت سے انہیں فتح حاصل ہوجائے گی، پھر ایک تیسرا لشکر روانہ کیا جائے گا اور یہ کہا جائے گا دیکھو کیا ان میں کوئی ایسا شخص ہے جس نے حضور نبی اکرم ﷺ کے اصحاب کو دیکھنے والے کو دیکھا ہو، پھر ایک چوتھا لشکر روانہ کیا جائے گا پھر کہا جائے گا دیکھوتم ان میں سے کوئی ایسا شخص دیکھتے ہو، جس نے حضور نبی اکرم ﷺ کے صحابہ کے دیکھنے والوں میں سے کسی ایک شخص کو دیکھا ہو پھر ایک شخص مل جائے گا اور اس کی برکت سے فتح حاصل ہو جائے گی۔''

اس حدیث کو امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

٥٣٧ / ٣١۔ عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: ثُمَّ لَيَأْتِيَنَّ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ يَخْرُجُ الْجَيْشُ مِنْ جُيُوْشِهِمْ فَيُقَالُ: هَلْ أَحَدٌ صَحِبَ مُحَمَّدًا ﷺ فَتَسْتَنْصِرُوْنَ بِهِ فَتَنْتَصِرُوْا؟ ثُمَّ يُقَالُ: مَنْ صَحِبَ مُحَمَّدًا ﷺ؟ فَيُقَالُ: لَا. فَمَنْ صَحِبَ أَصْحَابَهُ؟ فَيُقَالُ: لَا. فَيُقَالُ: مَنْ رَأَى مَنْ صَحِبَ أَصْحَابَهُ؟ فَلَوْ أُسْمِعُوْا بِهِ مِنْ وَرَاءِ الْبَحْرِ لَأَتَوْهُ. رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى.

''حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ضرور بالضرور لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ ان کے لشکروں میں سے ایک لشکر جہاد کے لئے نکلے گا پس

**الحديث رقم ٣١: أخرجه أبويعلى فى المسند، ٤ / ١٣٢، الرقم: ٢١٧٢، وعبد بن حميد في المسند، ١ / ٣١٣، الرقم: ١٠٢٠، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ١٠ / ١٨۔**

کہا جائے گا کہ کیا کوئی حضور نبی اکرم ﷺ کا صحابی ہے؟ جس کے ذریعے تم نصرت طلب کرو تو فتح یاب ہو جاؤ، پھر کہا جائے گا کہ حضور نبی اکرم ﷺ کا صحابی کون ہے؟ کہا جائے گا کوئی نہیں۔ پھر کہا جائے گا کوئی تابعی ہے؟ کہا جائے گا کوئی نہیں۔ پھر کہا جائے گا کوئی تبع تابعی ہے؟ کہا جائے گا کوئی نہیں ہے اور اگر وہ اس کے متعلق سمندر کے اس پار سے اس کے بارے میں سنتے تو ضرور اس کے پاس آ جاتے۔'' اسے امام ابویعلی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي تَحْرِيْمِ سَبِّ أَصْحَابِهِ ﷺ

## ﴿حضور ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو برا بھلا کہنے کی حرمت کا بیان﴾

٥٣٨ / ٣٢۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: لَا تَسُبُّوْا أَصْحَابِي. فَلَوْ أَنَّ أَحَدَكُمْ أَنْفَقَ مِثْلَ أُحُدٍ ذَهَبًا مَا بَلَغَ مُدَّ أَحَدِهِمْ، وَلَا نَصِيْفَهُ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ.

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میرے صحابہ کو برا مت کہو۔ اگر تم میں سے کوئی اُحد پہاڑ کے برابر بھی سونا خرچ کردے تو پھر بھی وہ ان میں سے کسی ایک کے سیر بھر یا اس سے آدھے کے برابر بھی نہیں پہنچ سکتا۔‘‘

اسے امام بخاری، ترمذی اور ابوداود نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

٥٣٩ / ٣٣۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا تَسُبُّوْا أَصْحَابِي لَا تَسُبُّوْا أَصْحَابِي، فَوَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَو أَنَّ أَحَدَكُمْ أَنْفَقَ مِثْلَ أُحُدٍ ذَهَبًا مَا أَدْرَكَ مُدَّ أَحَدِهِمْ وَلَا نَصِيْفَهُ.

---

الحديث رقم ٣٢: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: قول النبي ﷺ لو كنت متخذًا خليلًا، ٣ / ١٣٤٣، الرقم: ٣٤٧٠، والترمذی في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: (٥٩)، ٥ / ٦٩٥، الرقم: ٣٨٦١، وأبوداود فی السنن، كتاب: السنة، باب: في النهی عن سبّ أصحاب رسول الله ﷺ، ٤ / ٢١٤، الرقم: ٤٦٥٨۔

الحديث رقم ٣٣: أخرجه مسلم فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: تحريم سبّ الصحابة، ٤ / ١٩٦٧، الرقم: ٢٥٤٠، وابن ماجه فی السنن، المقدمة، باب: فضل أهل بدر، ١ / ٥٧، الرقم: ١٦١، والنسائی فی السنن الكبرى، ٥ / ٨٤، الرقم: ٨٣٠٨، وابن حبان فی الصحيح، ١٦ / ٢٣٨، الرقم: ٧٢٥٣۔

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میرے صحابہ کو برا مت کہو، میرے صحابہ کو برا مت کہو۔ پس قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے! اگر تم میں سے کوئی اُحد پہاڑ کے برابر بھی سونا خرچ کر دے تو پھر بھی وہ ان میں سے کسی ایک کے سیر بھر یا اس سے آدھے کے برابر بھی نہیں پہنچ سکتا۔''

اس حدیث کو امام مسلم، نسائی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

**٥٤٠ / ٣٤۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مُغَفَّلٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: اَللّٰهَ اَللّٰهَ فِي أَصْحَابِي، لَا تَتَّخِذُوْهُمْ غَرَضًا بَعْدِي، فَمَنْ أَحَبَّهُمْ فَبِحُبِّي أَحَبَّهُمْ، وَمَنْ أَبْغَضَهُمْ فَبِبُغْضِي أَبْغَضَهُمْ، وَمَنْ آذَاهُمْ فَقَدْ آذَانِي، وَمَنْ آذَانِي فَقَدْ آذَى اللّٰهَ، وَمَنْ آذَى اللّٰهَ فَيُوْشِكُ أَنْ يَأْخُذَهُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.**

''حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے ڈرنا اور میرے بعد انہیں اپنی گفتگو کا نشانہ مت بنانا کیونکہ جس نے ان سے محبت کی اس نے میری وجہ سے ان سے محبت کی اور جس نے ان سے بغض رکھا اس نے میرے بغض کی وجہ سے ان سے بغض رکھا اور جس نے انہیں تکلیف پہنچائی اس نے مجھے تکلیف پہنچائی اور جس نے مجھے تکلیف پہنچائی اس نے اللہ تعالیٰ کو تکلیف پہنچائی، جس نے اللہ تعالیٰ کو تکلیف پہنچائی عنقریب اس کی گرفت ہوگی۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٥٤١ / ٣٥۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِذَا**

---

**الحديث رقم ٣٤:** أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: في من سبّ أصحاب النبي ﷺ، ٥ / ٦٩٦، الرقم: ٣٨٦٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤ / ٨٧، والرؤياني في المسند ٢ / ٩٢، الرقم: ٨٨٢، والديلمي في مسند الفردوس، ١ / ١٤٧، الرقم: ٥٢٥.

**الحديث رقم ٣٥:** أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في فضل من رأى النبي ﷺ، ٥ / ٦٩٧، الرقم: ٣٨٦٦، والطبراني في ←

رَأَيْتُمُ الَّذِيْنَ يَسُبُّوْنَ أَصْحَابِي فَقُوْلُوْا: لَعْنَةُ اللهِ عَلَى شَرِّكُمْ.
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب تم ان لوگوں کو دیکھو جو میرے صحابہ کرام کو برا بھلا کہتے ہیں تو تم (انہیں) کہو: تمہارے شر کی وجہ سے تم پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو۔'' اسے امام ترمذی اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٥٤٢ / ٣٦۔ عَنْ نُسَيْرِ بْنِ ذَعْلُوْقٍ قَالَ: كَانَ ابْنُ عُمَرَ رضي الله عنهما يَقُوْلُ: لَا تَسُبُّوْا أَصْحَابَ مُحَمَّدٍ ﷺ فَلَمَقَامُ أَحَدِهِمْ سَاعَةً خَيْرٌ مِنْ عَمَلِ أَحِدِهِمْ عُمْرَهُ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

''حضرت نسیر بن ذعلوق رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اصحابِ رسول ﷺ کو برا مت کہو پس ان کے عمل کا ایک لمحہ تمہاری زندگی کے تمام اعمال سے بہتر ہے۔'' اس حدیث کو امام ابن ماجہ اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

**٥٤٣ / ٣٧۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی الله عنه يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَخْطُبُ فَقَالَ: أَكْرِمُوْا أَصْحَابِي، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، ثُمَّ يَظْهَرُ الْكَذِبُ حَتَّى يَحْلِفَ الرَّجُلُ قَبْلَ أَنْ يُسْتَحْلَفَ، وَيَشْهَدُ قَبْلَ أَنْ يُسْتَشْهَدَ، فَمَنْ أَحَبَّ مِنْكُمْ بَحْبُوْحَةَ الْجَنَّةِ فَلْيَلْزَمِ الْجَمَاعَةَ، فَإِنَّ**

------ المعجم الأوسط، ٨ / ١٩١، الرقم: ٨٣٦٦، والديلمى في مسند الفردوس، ١ / ٢٦٣، الرقم: ١٠٢٢.

الحديث رقم ٣٦: أخرجه ابن ماجه فى السنن، باب: فضل أهل بدر، ١ / ٥٧، الرقم: ١٦٢، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٦ / ٤٠٥، الرقم: ٣٢٤١٥، وابن أبى عاصم فى السنة، ٢ / ٤٨٤، الرقم: ١٠٠٦.

الحديث رقم ٣٧: أخرجه النسائى فى السنن الكبرى، ٥ / ٣٨٧، الرقم: ٩٢٢٢، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ٣ / ٢٠٤، الرقم: ٢٩٢٩، والطحاوى فى شرح معانى الآثار، ٤ / ١٥٠، والطيالسى فى المسند، ١ / ٧، الرقم: ٣١.

الشَّيْطَانَ مَعَ الْوَاحِدِ وَهُوَ مِنَ الْاِثْنَيْنِ أَبْعَدُ وَلَا يَخْلُوَنَّ رَجُلٌ بِامْرَأَةٍ فَإِنَّ ثَالِثَهُمَا الشَّيْطَانُ، وَمَنْ سَرَّتْهُ حَسَنَتُهُ وَسَاءَتْهُ سَيِّئَتُهُ فَهُوَ مُؤْمِنٌ.

رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالطَّحَاوِيُّ.

''حضرت عمر بن الخطاب ﷺ سے روایت ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو خطاب کرتے ہوئے سنا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: میرے صحابہ کی عزت کرو پھر ان کی جو ان کے ساتھ ملے ہوئے ہیں اور پھر ان کی جو ان کے ساتھ ملے ہوئے ہیں پھر جھوٹ ظاہر ہوگا یہاں تک کہ آدمی قسم طلب کیے جانے سے پہلے قسم اٹھالے گا اور گواہی طلب کیے جانے سے پہلے گواہی دے دے گا پس جو جنت کی وسعت کا طالب ہے تو اس پر لازم ہے جماعت کو لازم پکڑے اور جدائی اور تفرقہ سے بچے۔ بے شک شیطان (تنہا) ایک (آدمی) کے ساتھ (ہوتا) ہے اور وہ دو سے بہت دور ہے، اور کوئی آدمی ہرگز کسی (غیر محرم) عورت کے ساتھ خلوت میں نہ ملے کیونکہ ان میں شیطان ہے اور جس کو اس کی نیکی خوش اور برائی پریشان کرے تو وہی مومن ہے۔'' اس حدیث کو امام نسائی، طبرانی، اور طحاوی نے روایت کیا ہے۔

٥٤٤ / ٣٨۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ النَّاسَ يَكْثُرُوْنَ، وَإِنَّ أَصْحَابِي يَقِلُّوْنَ، فَلَا تَسُبُّوْهُمْ، فَمَنْ سَبَّهُمْ فَعَلَيْهِ لَعَنَةُ اللهِ رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْيَعْلَى.

''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے وہ کہتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ بے شک لوگ کثیر تعداد میں ہیں اور میرے صحابہ قلیل تعداد میں۔ پس میرے صحابہ کو برا بھلا مت کہو اور جس نے انہیں برا بھلا کہا تو اس پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو۔'' اس حدیث کو امام طبرانی اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

٥٤٥ / ٣٩۔ عَنْ عَطَاءٍ يَعْنِي ابْنَ أَبِي رِبَاحٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ:

الحديث رقم ٣٨: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٢ / ٤٧، الرقم: ١٢٠٣، وأبويعلى في المسند، ٤ / ١٣٣، الرقم: ٢١٨٤، وأبونعيم في حلية الأولياء، ٣ / ٣٥٠، والديلمي في مسند الفردوس، ٤ / ٣٠١، الرقم: ٦٨٨٤.

الحديث رقم ٣٩: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٥٤، الرقم: ١٠.

مَنْ حَفِظَنِي فِي أَصْحَابِي كُنْتُ لَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ حَافِظًا وَمَنْ سَبَّ أَصْحَابِي فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللهِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.

’’حضرت عطا بن ابی رباح رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جس نے میرے صحابہ کا میری وجہ سے دفاع کیا اور عزت کی تو قیامت کے دن میں اس کا محافظ ہوں گا اور جس نے میرے صحابہ کو گالی دی تو اس پر خدا کی لعنت ہو۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

٥٤٦ / ٤٠۔ عَنْ عُوَيْمِ بْنِ سَاعِدَةَ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِنَّ اللهَ اخْتَارَنِي وَاخْتَارَ لِي أَصْحَابًا فَجَعَلَ لِي مِنْهُمْ وُزَرَاءَ وَأَصْهَارًا وَأَنْصَارًا فَمَنْ سَبَّهُمْ فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِيْنَ. لَا يَقْبَلُ اللهُ مِنْهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ صَرْفاً وَلَا عَدْلًا. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

’’حضرت عویم بن ساعدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ نے مجھے (اپنا پسندیدہ رسول) اختیار کیا اور میرے لیے میرے صحابہ کو اختیار کیا۔ پس اس نے میرے لئے ان میں سے وزراء بنائے اور قریبی رشتہ دار اور انصار (مددگار) پس جس نے انہیں گالی دی تو اس پر اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہو اور قیامت کے روز اللہ تعالیٰ ان کے کسی ہیر پھیر یا دلیل کو قبول نہیں کرے گا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم، طبرانی اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے۔

---

الحديث رقم٤٠: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٣ / ٧٣٢، الرقم: ٦٦٥٦، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ١ / ١٤٤، الرقم: ٤٥٦، وابن أبي عاصم فى السنة، ٢ / ٤٨٣، الرقم: ١٠٠٠، والشيباني فى الآحاد والمثانى، ٣ / ٣٧٠، الرقم: ١٧٧٢.

٥٤٧ / ٤١ ۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: لَا تَذْكُرُوْا مَسَاوِي أَصْحَابِي فَتَخْتَلِفَ قُلُوْبُكُمْ عَلَيْهِمْ، وَاذْكُرُوْا مَحَاسِنَ أَصْحَابِي حَتَّى تَأْتَلِفَ عَلَيْهِمْ قُلُوْبُكُمْ. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میرے صحابہ کی برائیاں بیان نہ کرو کہ ان کے لئے تمہارے دلوں میں اختلاف پیدا ہو جائے۔ میرے صحابہ کے محاسن اور اچھائیاں یاد کرو یہاں تک کہ تمہارے دل ان کے لئے آپس میں اکٹھے ہو جائیں۔'' اس حدیث کو امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ٤١: أخرجه الديلمي في مسند الفردوس، ٥ / ٣١، الرقم: ٧٣٦٢۔

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ أَصْحَابِهِ رضی الله عنہم

## ﴿حضور ﷺ کے صحابہ کرام رضی الله عنہم کے جامع مناقب کا بیان﴾

**٥٤٨/٤٢۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی الله عنہ قَالَ: إِنَّ اللهَ نَظَرَ فِي قُلُوْبِ الْعِبَادِ، فَوَجَدَ قَلْبَ مُحَمَّدٍ ﷺ خَيْرَ قُلُوْبِ الْعِبَادِ، فَاصْطَفَاهُ لِنَفْسِهِ، فَابْتَعَثَهُ اللهُ بِرِسَالَتِهِ، ثُمَّ نَظَرَ فِي قُلُوْبِ الْعِبَادِ بَعْدَ قَلْبِ مُحَمَّدٍ، فَوَجَدَ قُلُوْبَ أَصْحَابِهِ خَيْرَ قُلُوْبِ الْعِبَادِ، فَجَعَلَهُمْ وُزَرَاءَ نَبِيِّهِ، يُقَاتِلُوْنَ عَلَى دِيْنِهِ (وفي رواية: فَجَعَلَهُمْ أَنْصَارَ دِيْنِهِ) فَمَا رَأَى الْمُسْلِمُوْنَ حَسَنًا، فَهُوَ عِنْدَ اللهِ حَسَنٌ، وَمَا رَأَوْا سَيِّئًا، فَهُوَ عِنْدَ اللهِ سَيِّیءٌ.**

**رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْبَزَّارُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.**

’’حضرت عبداللہ بن مسعود رضی الله عنہ سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تمام بندوں کے دلوں کی طرف توجہ کی تو قلبِ محمد مصطفیٰ ﷺ کو تمام لوگوں کے دلوں سے بہتر پایا پس اسے اپنے لئے چن لیا (اور خاص کر لیا) اور انہیں اپنی رسالت کے ساتھ مبعوث فرمایا۔ پھر حضور نبی اکرم ﷺ کے دل کو (صرف اپنے لئے) منتخب کرنے کے بعد دوبارہ قلوبِ انسانی کو دیکھا تو آپ ﷺ کے صحابہ کرام رضی الله عنہم کے دلوں کو سب بندوں کے دلوں سے بہتر پایا تو انہیں اپنے نبی مکرم ﷺ کا وزیر بنا دیا، وہ ان کے دین کے لئے جہاد کرتے ہیں (اور ایک روایت میں ہے کہ انہیں آپ ﷺ کے دین کا مددگار بنا دیا) پس جس شے کو مسلمان اچھا جانیں تو وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک (بھی) اچھی اور جس شے کو مسلمان بُرا سمجھیں وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بھی بُری ہے۔‘‘ اسے امام احمد، بزار، طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٤٢: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ١/٣٧٩، الرقم: ٣٦٠٠، والبزار فى المسند، ٥/٢١٢، الرقم: ١٨١٦، ١٧٠٢، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ٤/٥٨، الرقم: ٣٦٠٢، وفى المعجم الكبير، ٩/١١٢، ١١٥، الرقم: ٨٥٨٢، ٨٥٩٣، والبيهقى فى الاعتقاد، ١/٣٢٢، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ١/١٧٧، ٨/٢١٢۔

٥٤٩ / ٤٣ - عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَهْمَا أُوْتِيْتُمْ مِنْ كِتَابِ اللهِ فَالْعَمَلُ بِهِ لَا عُذْرَ لِأَحَدٍ فِي تَرْكِهِ فَإِن لَمْ يَكُنْ فِي كِتَابِ اللهِ فَسُنَّةٌ مِنِّي مَاضِيَةٌ فَإِنْ لَمْ يَكُنْ سُنَّتِي فَمَا قَالَ أَصْحَابِي إِنَّ أَصْحَابِي بِمَنْزِلَةِ النُّجُوْمِ فِي السَّمَاءِ فَأَيُّمَا أَخَذْتُمْ بِهِ اهْتَدَيْتُمْ وَاخْتِلَافُ أَصْحَابِي لَكُمْ رَحْمَةٌ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب بھی تمہیں کتاب اللہ کا حکم دیا جائے تو اس پر عمل لازم ہے، اس پر عمل نہ کرنے پر کسی کا عذر قابل قبول نہیں، اگر وہ (مسئلہ) کتاب اللہ میں نہ ہو تو میری سنت میں اسے تلاش کرو جو تم میں موجود ہو اور اگر میری سنت سے بھی نہ ہو تو (اس مسئلہ کا حل) میرے صحابہ کے اقوال کے مطابق (تلاش) کرو فرمایا: میرے صحابہ کی مثال یوں ہے جیسے آسمان پر ستارے، ان میں سے جس کا دامن پکڑ لو گے ہدایت پا جاؤ گے اور میرے صحابہ کا اختلاف (بھی) تمہارے لئے رحمت ہے۔'' اسے امام بیہقی نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ٤٣: أخرجه البيهقي في المدخل إلى السنن الكبرى، ١ / ١٦٢، الرقم: ١٥٢، وعبد بن حميد نحوه في المسند، ١ / ٢٥٠، الرقم: ٧٨٣، والقضاعي في مسند الشهاب، ٢ / ٢٧٥، الرقم: ١٣٤٦، والديلمي في مسند الفردوس، ٤ / ١٦٠، الرقم: ٦٤٩٧، والذهبي في ميزان الاعتدال، ٢ / ١٤٢: ٨ / ٧٣، وفي لسان الميزان، ٢ / ١١٨، ١٣٧، الرقم: ٥٩٤، والخطيب البغدادي في الكفاية، ١ / ٤٨، وابن كثير في تحفة الطالب، ١ / ٤٥١، الرقم: ٣٤١، وابن الملقن في خلاصة البدر المنير، ٢ / ٤٣١، الرقم: ٢٨٦٨، وابن عبد البر في التمهيد، ٤ / ٢٦٣، والعسقلاني في فتح الباري، ٤ / ٥٧، وابن قدامة في المغني، ٣ / ٢١٠٩، والآمدي في الإحكام، ١ / ٢٩٠، وابن حزم في الإحكام، ٥ / ٦١.

۱۔ فَصْلٌ فِيمَا يَتَعَلَّقُ بِاسْمِ وَنَسَبِ أَبِي بَكْرٍ وَكَوْنِهِ رضي الله عنه أَوَّلَ مَنْ أَسْلَمَ مِنَ الرِّجَالِ وَأَوَّلَ مَنْ جَمَعَ الْقُرْآنَ

﴿حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے نام و نسب، مَردوں میں سب سے پہلے اسلام لانے اور سب سے پہلے مُدوِّنِ قرآن ہونے کا بیان﴾

۲۔ فَصْلٌ فِي مَنْزِلَتِهِ رضي الله عنه عِنْدَ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم

﴿بارگاہِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے مقام و مرتبہ کا بیان﴾

۳۔ فَصْلٌ فِي أَنَّهُ رضي الله عنه كَانَ أَشَدَّ النَّاسِ حُبًّا لِلنَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم

﴿حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بیان﴾

٤۔ فَصْلٌ فِي أَنَّ النَّبِيَّ صلى الله عليه وآله وسلم اتَّخَذَهُ صَاحِبًا لَهُ وَرَفِيْقًا وَنَائِبًا وَوَزِيْرًا

﴿حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اپنا ساتھی، دوست، نائب اور وزیر قرار دینے کا بیان﴾

۵۔ فَصْلٌ فِي مُصَاحَبَتِهِ النَّبِيَّ صلى الله عليه وآله وسلم فِي الْغَارِ وَالْمَزَارِ

﴿حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے رفیقِ غار و مزار ہونے کا بیان﴾

٦۔ فَصْلٌ فِي مَكَانَةِ أَبِي بَكْرٍ رضي الله عنه فِي الْآخِرَةِ

﴿روزِ آخرت حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے مقام و مرتبہ کا بیان﴾

# فَصْلٌ فِيْمَا يَتَعَلَّقُ بِاسْمِ وَنَسَبِ أَبِي بَكْرٍ وَكَوْنِهِ رضی الله عنه أَوَّلَ مَنْ أَسْلَمَ مِنَ الرِّجَالِ وَأَوَّلَ مَنْ جَمَعَ الْقُرْآنَ

﴿حضرت ابوبکر رضی الله عنه کے نام و نسب، مَردوں میں سب سے پہلے اسلام لانے اور سب سے پہلے مُدوِّنِ قرآن ہونے کا بیان﴾

۱/۵۵۰۔ عَنْ هَمَّامٍ قَالَ:سَمِعْتُ عَمَّارًا رضی الله عنه يَقُوْلُ: رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم وَمَا مَعَهُ إِلَّا خَمْسَةُ أَعْبُدٍ، وَامْرَأَتَانِ، وَأَبُوبَكْرٍ .رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت ہمام رضی الله عنه سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما کو فرماتے ہوئے سنا: میں نے حضور صلی الله عليه وآله وسلم کو اس دور میں دیکھا کہ جب آپ صلی الله عليه وآله وسلم کے ہمراہ (ایمان لانے والوں میں سے) پانچ غلاموں، دو عورتوں اور حضرت ابوبکر رضی الله عنه کے سوا کوئی نہ تھا۔'' اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

۲/۵۵۱۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی الله عنه قَالَ: كَانَ أَبُوْبَكْرٍ أَحَبَّنَا إِلَى رَسُوْلِ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم وَكَانَ خَيْرَنَا وَسَيِّدَنَا. ذَكَرَ الْبَيَانُ بِأَنَّ أَبَابَكْرٍ الصِّدِّيْقَ رضی الله عنه أَوَّلُ مَنْ أَسْلَمَ مِنَ الرِّجَالِ. رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْبَزَّارُ.

''حضرت عمر بن خطاب رضی الله عنه سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی الله عليه وآله وسلم کو حضرت

---

الحديث رقم ۱: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: فضائل أصحاب النبي صلی الله عليه وآله وسلم، باب: قول النبی صلی الله عليه وآله وسلم: لَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِيْلًا، ۱۳۳۸/۳، الرقم: ۳۴۶۰، والحاکم فی المستدرک، ۴۴۴/۳، الرقم: ۵۶۸۲، والبزار فی المسند، ۲۴۴/۴، الرقم: ۱۴۱۱، والبيهقي فی السنن الکبری، ۳۶۹/۶، الرقم: ۱۲۸۸۳۔

الحديث رقم ۲: أخرجه ابن حبان فی الصحيح، ۲۷۸-۲۷۹/۱۵، الرقم: ۶۸۶۲، والبزار فی المسند، ۳۷۳/۱، الرقم: ۲۵۱، والهيثمی فی موارد الظمآن، ۵۳۲/۱، الرقم: ۲۱۹۹۔

ابوبکر رضی اللہ عنہ ہم سب سے زیادہ محبوب تھے، اور (حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ) ہم سب سے بہتر اور ہمارے سردار تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ گفتگو فرماتے رہے یہاں تک کہ فرمایا: مَردوں میں سب سے پہلے اسلام قبول کرنے والے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تھے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن حبان اور بزار نے روایت کیا ہے۔

٥٥٢ / ٣۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ الْبَاهِلِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: أَخْبَرَنِي عَمْرُو بْنُ عَبَسَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: أَتَيْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وَهُوَ نَازِلٌ بِعُكَاظٍ. قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَنِ اتَّبَعَكَ عَلَى هَذَا الْأَمْرِ؟ قَالَ: اتَّبَعَنِي عَلَيْهِ رَجُلَانِ: حُرٌّ وَعَبْدٌ، أَبُوْبَكْرٍ وَبِلَالٌ قَالَ: فَأَسْلَمْتُ عِنْدَ ذَلِكَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبُخَارِيُّ فِي الْكَبِيْرِ.

’’حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے حضرت عمرو بن عبسہ رضی اللہ عنہ نے بتایا کہ میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوا، اُس وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عکاظ کے مقام پر تشریف فرما تھے۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اِس دین پر آپ کی (اولین) اتباع کس نے کی ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اِس پر میری اتباع دو مَردوں نے کی ہے ایک آزاد اور ایک غلام، وہ ابوبکر رضی اللہ عنہ اور بلال رضی اللہ عنہ ہیں۔ حضرت عمرو بن عبسہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے اُس وقت اسلام قبول کیا تھا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے اور امام بخاری نے ’’التاریخ الکبیر‘‘ میں روایت کیا ہے۔

٥٥٣ / ٤۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: لَمَّا أُسْرِيَ بِالنَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم إِلَى الْمَسْجِدِ الْأَقْصَى أَصْبَحَ يَتَحَدَّثُ النَّاسُ بِذَلِكَ، فَارْتَدَّ نَاسٌ مِمَّنْ كَانَ وَآمَنُوْا بِهِ وَصَدَّقُوْهُ، وَسَعَوْا بِذَلِكَ إِلَى أَبِي بَكْرٍ رضی اللہ عنہ فَقَالُوْا: هَلْ لَكَ

الحديث رقم ٣: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٣ / ٦٩، الرقم: ٤٤١٩، والبخارى فى التاريخ الكبير، ٦ / ٣٠٢، الرقم: ٢٤٧٤۔

الحديث رقم ٤: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٣ / ٦٥ الرقم: ٤٤٠٧، وعبد الرزاق فى المصنف، ٥ / ٣٢٨، وأبويعلى في المعجم، ١٠ / ٤٥، الرقم: ٩، والديلمي في مسند الفردوس، ٥ / ٣٠٧، الرقم: ٨٢٧١۔

إِلَى صَاحِبِكَ يَزْعَمُ أَنَّهُ أُسْرِيَ بِهِ اللَّيْلَةَ إِلَى بَيْتِ الْمَقْدِسِ؟ قَالَ: أَوَ قَالَ ذَلِكَ؟ قَالُوْا: نَعَمْ، قَالَ: لَئِنْ كَانَ قَالَ ذَلِكَ لَقَدْ صَدَقَ. قَالُوْا: أَوَ تُصَدِّقُ أَنَّهُ ذَهَبَ اللَّيْلَةَ إِلَى بَيْتِ الْمَقْدِسِ وَجَاءَ قَبْلَ أَنْ يُصْبِحَ؟ قَالَ: نَعَمْ، إِنِّي لَأُصَدِّقُهُ فِيْمَا هُوَ أَبْعَدُ مِنْ ذَلِكَ. أُصَدِّقُهُ فِيْمَا هُوَ أَبْعَدُ مِنْ ذَلِكَ أُصَدِّقُهُ بِخَبْرِ السَّمَاءِ فِي غَدْوَةٍ أَوْ رَوْحَةٍ. فَلِذَلِكَ سُمِّيَ أَبُوْبَكْرٍ ''الصِّدِّيْقَ''. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَعَبْدُ الرَّزَّاقِ وَأَبُوْيَعْلَى.

''اُمُّ المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے انہوں نے بیان کیا کہ جب حضور نبی اکرم ﷺ کو مسجد اقصیٰ کی سیر کرائی گئی تو آپ ﷺ نے صبح لوگوں کو اس کے بارے بیان فرمایا تو کچھ ایسے لوگ بھی اس کے منکر ہو گئے جو آپ ﷺ پر ایمان لا چکے تھے اور آپ ﷺ کی تصدیق کر چکے تھے۔ وہ دوڑتے ہوئے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچے اور کہنے لگے: کیا آپ اپنے آقا ﷺ کی تصدیق کرتے ہیں جو یہ گمان کرتے ہیں کہ انہیں آج رات بیت المقدس تک سیر کرائی گئی؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے پوچھا: کیا آپ ﷺ نے یہ فرمایا ہے؟ انہوں نے کہا: ہاں! تو حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اگر آپ ﷺ نے یہ فرمایا ہے تو یقیناً سچ فرمایا ہے۔ انہوں نے کہا: کیا آپ اُن کی تصدیق کرتے ہیں کہ وہ آج رات بیت المقدس تک گئے بھی اور صبح ہونے سے پہلے واپس بھی آ گئے ہیں؟ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہاں! میں تو آپ ﷺ کی تصدیق اُس خبر کے بارے میں بھی کرتا ہوں جو اس سے بہت زیادہ بعید از قیاس ہے، میں تو صبح و شام آپ ﷺ کی آسمانی خبروں کی بھی تصدیق کرتا ہوں۔ پس اس تصدیق کی وجہ سے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ''الصدیق'' کے لقب سے موسوم ہوئے۔''

اس حدیث کو امام حاکم، عبدالرزاق اور ابویعلی نے روایت کیا ہے۔

٥٥٤ / ٥۔ عَنْ مُوْسَى بْنِ عُقْبَةَ رضي الله عنه قَالَ: لَا نَعْلَمُ أَرْبَعَةً أَدْرَكُوْا

---

الحديث رقم ٥: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١ / ٥٤، الرقم: ١١، والحاكم في المستدرك، ٣ / ٥٤٠، الرقم: ٦٠٠٨، والبخاري في التاريخ الكبير، ١ / ١٣٠، الرقم: ٣٩٢، والشيباني في الآحاد والمثاني، ١ / ٧٧، الرقم: ٢٢.

النَّبِيِّ ﷺ وَأَبْنَاءُهُمْ إِلَّا هٰؤُلَاءِ الْأَرْبَعَةُ: أَبُوْقُحَافَةَ، وَأَبُوْبَكْرٍ، وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ أَبِي بَكْرٍ، وَأَبُوْ عَتِيْقٍ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ، وَاسْمُ أَبِي عَتِيْقٍ مُحَمَّدٌ رضي الله عنه. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْحَاكِمُ وَالْبُخَارِيُّ فِي الْأَدَبِ.

”حضرت موسیٰ بن عقبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم ایسے چار افراد کونہیں جانتے کہ جنہوں نے خود اور ان کے بیٹوں نے بھی حضور نبی اکرم ﷺ کو دیکھا ہو (یعنی انہیں شرف صحابیت نصیب ہوا ہو) سوائے ابوقحافہ، ابوبکر، عبدالرحمٰن بن ابی بکر اور ابوعتیق بن عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہم کے اور ابوعتیق کا نام ”محمد“ تھا۔“

اس حدیث کو امام طبرانی، حاکم اور بخاری نے الادب المفرد میں روایت کیا ہے۔

٦/٥٥٥۔ عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه قَالَ: إِنَّ أَعْظَمَ أَجْرًا فِي الْمَصَاحِفِ أَبُوْبَكْرٍ الصِّدِّيْقُ رضي الله عنه، كَانَ أَوَّلَ مَنْ جَمَعَ الْقُرْآنَ بَيْنَ اللَّوْحَيْنِ.

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

”حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، آپ نے فرمایا: قرآن کے حوالے سے سب سے زیادہ اجر پانے والے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں کہ انہوں نے سب سے پہلے قرآن کو دو جلدوں کے درمیان جمع کیا۔“ اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

٧/٥٥٦۔ عَنِ اللَّيْثِ بْنِ سَعْدٍ رضي الله عنه قَالَ: إِنَّمَا سُمِّيَ أَبُوْبَكْرٍ رضي الله عنه عَتِيْقًا لِجَمَالِ وَجْهِهِ وَاسْمُهُ عَبْدُ اللهِ بْنُ عُثْمَانَ رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

”حضرت لیث بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا نام عتیق آپ کی خوبروئی کی وجہ سے رکھا گیا اور آپ کا اصل نام عبداللہ بن عثمان ہے۔“

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٦: أخرجه ابن أبى شيبة فى المصنف، ٦/١٤٨، الرقم: ٣٠٢٢٩، وابن سعد فى الطبقات الكبرى، ٣/١٩٣۔

الحديث رقم ٧: أخرجه الطبرانى فى المعجم الكبير، ١/٥٢، الرقم: ٤، والشيبانى فى الآحاد والمثانى، ١/٦٨، والهيثمى فى مجمع الزوائد ٩/٤١۔

۵۵۷ / ۸۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: لِجِبْرِيْلَ لَيْلَةَ أُسْرِيَ بِهِ: إِنَّ قَوْمِي لَا يُصَدِّقُوْنَنِي، فَقَالَ لَهُ جِبْرِيْلُ: يُصَدِّقُكَ أَبُوْبَكْرٍ وَهُوَ الصِّدِّيْقُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت جبرائیل امین علیہ السلام سے فرمایا: اے جبرائیل! میری قوم (واقعہ معراج میں) میری تصدیق نہیں کرے گی۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کہا: حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آپ کی تصدیق کریں گے اور وہ صدیق ہیں۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

۵۵۸ / ۹۔ عَنْ أَبِي يَحْيَى حَكِيْمِ بْنِ سَعْدٍ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ عَلِيًّا رضي الله عنه يَحْلِفُ: لَلّٰهُ أُنْزِلَ اسْمُ أَبِي بَكْرٍ مِنَ السَّمَاءِ الصِّدِّيْقُ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْحَاكِمُ.

’’حضرت ابویحییٰ حکیم بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اللہ کی قسم اُٹھا کر کہتے ہوئے سُنا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا لقب ’’الصدیق‘‘ آسمان سے اُتارا گیا۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۸: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ۷ / ۱۶۶، الرقم: ۷۱۷۳، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ۱ / ۲۱۵۔

الحديث رقم ۹: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ۱ / ۵۵، الرقم: ۱۴، والحاكم في المستدرك، ۳ / ۶۵، الرقم: ۴۴۰۵۔

# فَصْلٌ فِي مَنْزِلَتِهِ رضي الله عنه عِنْدَ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم

## ﴿بارگاہِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے مقام و مرتبہ کا بیان﴾

٥٥٩ / ١٠۔ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رضي الله عنه أَنَّ النَّبِيَّ صلى الله عليه وآله وسلم بَعَثَهُ عَلَى جَيْشِ ذَاتِ السَّلَاسِلِ، فَأَتَيْتُهُ، فَقُلْتُ: أَيُّ النَّاسِ أَحَبُّ إِلَيْكَ؟ قَالَ: عَائِشَةُ. فَقُلْتُ: مِنَ الرِّجَالِ؟ فَقَالَ: أَبُوْهَا. قُلْتُ: ثُمَّ مَنْ؟ قَالَ :عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فَعَدَّ رِجَالًا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے جنگِ ذاتِ السلاسل کا امیرِ لشکر بنا کر روانہ فرمایا جب میں واپس آیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا: (یا رسول اللہ!) عورتوں میں آپ کو سب سے زیادہ محبت کس سے ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: عائشہ کے ساتھ۔ میں نے پھر عرض کیا: مردوں میں سے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اُس کے والد (ابوبکر رضی اللہ عنہ) کے ساتھ۔ میں نے عرض کیا: پھر اُن کے بعد؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: عمر بن خطاب کے ساتھ۔ اور پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُن کے بعد چند دوسرے حضرات کے نام لئے۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٥٦٠ / ١١۔ عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ رضي الله عنه قَالَ: كُنْتُ جَالِسًا عِنْدَ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم

---

الحديث رقم ١٠: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فضائل أصحاب النبي صلى الله عليه وآله وسلم، باب: من فضائل أبی بكر الصديق رضي الله عنه، ٣ / ١٣٣٩، الرقم: ٣٤٦٢، ومسلم فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة رضي الله عنهم، باب: من فضائل أبی بكر الصديق رضي الله عنه، ٤ / ١٨٥٦، الرقم: ٢٣٨٤، والترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب أبی بكر الصديق رضي الله عنه، ٥ / ٧٠٦، الرقم: ٣٨٨٥، ٣٨٨٦، وابن ماجه فی السنن، المقدمة، باب: فضل أبي بكر الصديق رضي الله عنه، ١ / ٣٨، الرقم: ١٠١، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٤ / ٢٠٣، الرقم: ١٧١٤٣۔

الحديث رقم ١١: أخرجه البخاری في الصحيح، كتاب: فضائل أصحاب النبي صلى الله عليه وآله وسلم، باب: فضل أبی بكر الصديق رضي الله عنه، ٣ / ١٣٣٩، الرقم: ٣٤٦١، والبيهقی في السنن ←

إِذْ أَقْبَلَ أَبُوْبَكْرٍ آخِذًا بِطَرَفِ ثَوْبِهِ، حَتَّى أَبْدَى عَنْ رُكْبَتِهِ، فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: أَمَّا صَاحِبُكُمْ فَقَدْ غَامَرَ، فَسَلَّمَ وَقَالَ: إِنِّي كَانَ بَيْنِي وَبَيْنَ ابْنِ الْخَطَّابِ شَيْءٌ، فَأَسْرَعْتُ إِلَيْهِ ثُمَّ نَدِمْتُ، فَسَأَلْتُهُ أَنْ يَغْفِرَ لِي، فَأَبَى عَلَيَّ، فَأَقْبَلْتُ إِلَيْكَ، فَقَالَ: يَغْفِرُ اللهُ لَكَ يَا أَبَابَكْرٍ، ثَـلَاثًا. ثُمَّ إِنَّ عُمَرَ نَدِمَ فَأَتَى مَنْزِلَ أَبِي بَكْرٍ، فَسَأَلَ: أَ ثَمَّ أَبُوْبَكْرٍ؟ فَقَالُوْا: لَا، فَأَتَى إِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَسَلَّمَ، فَجَعَلَ وَجْهُ النَّبِيِّ ﷺ يَتَمَعَّرُ، حَتَّى أَشْفَقَ أَبُوْبَكْرٍ، فَجَثَا عَلَى رُكْبَتَيْهِ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَاللهِ، أَنَا كُنْتُ أَظْلَمَ، مَرَّتَيْنِ، فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: إِنَّ اللهَ بَعَثَنِي إِلَيْكُمْ فَقُلْتُمْ: كَذَبْتَ، وَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ: صَدَقَ. وَ وَاسَانِي بِنَفْسِهِ وَمَالِهِ، فَهَلْ أَنْتُمْ تَارِكُوْا لِي صَاحِبِي؟ مَرَّتَيْنِ، فَمَا أُوْذِيَ بَعْدَهَا. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں حضور نبی اکرم ﷺ کی بارگاہِ اقدس میں بیٹھا ہوا تھا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بھی اپنی چادر کا کنارہ پکڑے حاضرِ خدمت ہوئے۔ یہاں تک کہ اُن کا گھٹنا ننگا ہو گیا، حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تمہارے یہ ساتھی لڑ جھگڑ کر آ رہے ہیں۔ انہوں نے سلام عرض کیا اور بتایا کہ میرے اور عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے درمیان کچھ تکرار ہوئی تو جلدی میں میرے منہ سے ایک بات نکل گئی جس پر مجھے بعد میں ندامت ہوئی اور میں نے اُن سے معافی مانگی لیکن انہوں نے مجھے معاف کرنے سے انکار کر دیا ہے۔ لہٰذا میں آپ کی بارگاہ میں حاضر ہو گیا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے ابوبکر! اللہ تمہیں معاف فرمائے یہ تین مرتبہ فرمایا۔ کچھ دیر بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نادم ہو کر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے گھر گئے اور ان کے بارے میں پوچھا کہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کہاں ہیں؟ گھر والوں نے کہا: نہیں ہیں۔ چنانچہ آپ بھی حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور سلام عرض کیا، اس وقت حضور نبی اکرم ﷺ کے چہرہ انور کا رنگ بدل گیا۔ یہ صورتِ حال دیکھ کر حضرت

------ الكبرى، ١٠/ ٢٣٢، والطبراني في مسند الشاميين، ٢/ ٢٠٨، الرقم: ١١٩٩، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ٩/ ٣٠٤.

ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ڈر گئے اور گھٹنوں کے بل ہو کر عرض کیا: یا رسول اللہ! اللہ کی قسم! میں ہی زیادتی کرنے والا تھا۔ انہوں نے یہ دو مرتبہ عرض کیا تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک جب اللہ تعالیٰ نے مجھے تمہاری طرف مبعوث فرمایا تو تم سب لوگوں نے میری تکذیب کی لیکن ابوبکر نے میری تصدیق کی اور پھر اپنی جان اور اپنے مال سے میری خدمت میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہ کیا۔ پھر دو مرتبہ فرمایا: کیا تم میرے ایسے ساتھی سے میرے لئے درگزر (نہیں) کرو گے؟ اس کے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو کبھی اذیت نہیں دی گئی۔''

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

**٥٦١ / ١٢۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم خَرَجَ ذَاتَ يَوْمٍ وَدَخَلَ الْمَسْجِدَ وَأَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ رضي الله عنهما أَحَدُهُمَا عَنْ يَمِيْنِهِ وَالْآخَرُ عَنْ شِمَالِهِ وَهُوَ آخِذٌ بِأَيْدِيْهِمَا، وَقَالَ: هَكَذَا نُبْعَثُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.**

**رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه.**

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک دن حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گھر سے باہر تشریف لائے مسجد میں داخل ہوئے اس دوران حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ تھے، ایک آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دائیں جانب تھے اور دوسرے بائیں جانب اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان دونوں کا ہاتھ پکڑا ہوا تھا پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہم قیامت کے روز بھی اِسی طرح اُٹھائے جائیں گے۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

**٥٦٢ / ١٣۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضي الله عنه قَالَ: أَبُوْبَكْرٍ سَيِّدُنَا وَخَيْرُنَا**

---

**الحديث رقم ١٢:** أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: في مناقب أبي بكر وعمر كليهما، ٥ / ٦١٢، الرقم: ٣٦٦٩، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل أبي بكر الصديق، ١ / ٣٨، الرقم: ٩٩، والحاكم في المستدرك، ٣ / ٧١، الرقم: ٤٤٢٨، ٤ / ٣١٢، الرقم: ٧٧٤٦، وابن حيان في طبقات المحدثين بأصبهان، ٤ / ٢٣٩، الرقم: ٦٤٠.

**الحديث رقم ١٣:** أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، ←

وَأَحَبُّنَا إِلَى رَسُوْلِ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.

''حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہمارے سردار، ہم سب سے بہتر اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہم سب سے زیادہ محبوب تھے۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٥٦٣ / ١٤۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم: أَوَّلُ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الْأَرْضُ أَنَا، ثُمَّ أَبُوْبَكْرٍ، ثُمَّ عُمَرُ، ثُمَّ آتِي أَهْلَ الْبَقِيْعِ، فَتَنْشَقُّ عَنْهُمْ فَأُبْعَثُ بَيْنَهُمْ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَأَحْمَدُ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: سب سے پہلے جس سے زمین پھٹے گی وہ میں ہوں پھر ابوبکر سے، پھر عمر سے، پھر میں اہلِ بقیع کے پاس آؤں گا تو اُن سے زمین شق (پھٹے) ہو گی پھر میں اُن سب کے درمیان اُٹھایا جاؤں گا۔'' اس حدیث کو امام حاکم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٥٦٤ / ١٥۔ عَنِ الزُّهْرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم لِحَسَّانَ بْنِ ثَابِتٍ رضی الله عنه: هَلْ قُلْتَ فِي أَبِي بَكْرٍ شَيْئًا؟ قَالَ: نَعَمْ، فَقَالَ: قُلْ وَأَنَا أَسْمَعُ فَقَالَ: ثَانِيَ اثْنَيْنِ فِي الْغَارِ الْمُنِيْفِ وَقَدْ طَافَ الْعَدُوُّ بِهِ إِذْ صَعِدَ الْجَبَلَ وَكَانَ حِبَّ رَسُوْلِ اللهِ قَدْ عَلِمُوْا مِنَ الْبَرِيَّةِ لَمْ يَعْدِلْ بِهِ رَجُلًا فَضَحِكَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم حَتَّى بَدَتْ نَوَاجِذُهُ ثُمَّ قَالَ: صَدَقْتَ يَا حَسَّانُ، هُوَ كَمَا قُلْتَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ سَعْدٍ وَاللَّفْظُ لَهُ.

''امام زہری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت حسان بن

---

------ باب: مناقب أبي بكر الصديق رضی الله عنه، ٥/ ٦٠٦، الرقم: ٣٦٥٦، والحاكم في المستدرك، ٣/ ٦٩، الرقم: ٤٤٢١۔

الحديث رقم ١٤: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣/ ٧٢، الرقم: ٤٤٢٩، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ١/ ٣٥١، الرقم: ٥٠٧۔

الحديث رقم ١٥: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣/ ٦٧، الرقم: ٤٤١٣، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ٣/ ١٧٤۔

ثابت رضی اللہ عنہ سے فرمایا: کیا تم نے ابوبکر (صدیق رضی اللہ عنہ) کے بارے میں بھی کچھ کلام کہا ہے۔ انہوں نے عرض کیا: جی ہاں (یا رسول اللہ!)۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: وہ کلام پڑھو تاکہ میں بھی سنوں۔ حضرت حسان رضی اللہ عنہ یوں گویا ہوئے: وہ غار میں دو میں سے دوسرے تھے۔ جب وہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو لے کر پہاڑ (جبل ثور) پر چڑھے تو دشمن نے اُن کے ارد گرد چکر لگائے اور تمام صحابہ رضی اللہ عنہم کو معلوم ہے کہ وہ (یعنی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے محبوب ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کسی شخص کو اُن کے برابر شمار نہیں کرتے ہیں۔ (یہ سن کر) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہنس پڑے یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دندانِ مبارک ظاہر ہو گئے پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے حسان تم نے سچ کہا، وہ (ابوبکر رضی اللہ عنہ) بالکل ایسے ہی ہیں جیسے تم نے کہا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور ابن سعد نے روایت کیا ہے، الفاظ بھی انہی کے ہیں۔

**۵۶۵ / ۱۶۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ: كُنَّا نَجْلِسُ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ كَأَنَّمَا عَلَى رُءُوْسِنَا الطَّيْرُ. مَا يَتَكَلَّمُ أَحَدٌ مِنَّا إِلَّا أَبُوْ بَكْرٍ وَعُمَرُ رضي الله عنهما.**

**رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب ہم حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مجلس میں بیٹھتے تو ہماری یہ حالت ہوتی گویا کہ ہمارے سروں پر پرندے بیٹھے ہیں اور ہم میں سے کوئی بھی کلام نہ کرسکتا تھا سوائے ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کے۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۱۶: أخرجه الطبرانی فی المعجم الأوسط، ۸/۵، الرقم: ۷۷۸۲، والهيثمي فی مجمع الزوائد، ۹/۵۳۔

# فَصْلٌ فِي أَنَّهُ رضی اللہ عنہ كَانَ أَشَدَّ النَّاسِ حُبًّا لِلنَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## ﴿حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بیان﴾

٥٦٦/١٧۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَطَبَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم النَّاسَ وَقَالَ: إِنَّ اللهَ خَيَّرَ عَبْدًا بَيْنَ الدُّنْيَا وَبَيْنَ مَا عِنْدَهُ، فَاخْتَارَ ذٰلِكَ الْعَبْدُ مَا عِنْدَ اللهِ. قَالَ: فَبَكَى أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ. فَعَجِبْنَا لِبُكَائِهِ، أَنْ يُخْبِرَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عَنْ عَبْدٍ خُيِّرَ، فَكَانَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم هُوَ الْمُخَيَّرَ، وَكَانَ أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ أَعْلَمَنَا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خطبہ ارشاد فرمایا: ''بیشک اللہ تعالیٰ نے ایک بندے کو دنیا اور جو اللہ تعالیٰ کے پاس ہے اس کے درمیان اختیار دیا ہے۔ پس اُس بندے نے اُس چیز کو اختیار کیا جو اللہ تعالیٰ کے پاس ہے۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اس پر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ رو پڑے۔ ہم نے اُن کے رونے پر تعجب کیا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو ایک بندے کا حال بیان فرما رہے ہیں کہ اسے اختیار دیا گیا ہے۔ بعد ازاں ہمیں معلوم ہوا کہ وہ (بندہ) جسے اختیار دیا گیا تھا خود تاجدارِ کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تھے اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہم سب سے زیادہ علم رکھنے والے تھے (جو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مراد سمجھ گئے تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وقتِ وصال قریب آ گیا ہے)۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

---

الحديث رقم ١٧: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فضائل أصحاب النبي صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: قول النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سدوا الأبواب إلّا باب أبی بكر، ٣/١٣٣٧، الرقم: ٣٤٥٤، ومسلم فی الصحيح، كتاب: فضا ئل الصحابة، باب: من فضائل أبي بكر الصديق رضی اللہ عنہ، ٤/١٨٥٤، الرقم: ٢٣٨٢، والترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: مناقب أبی بكر الصديق رضی اللہ عنہ، ٥/٦٠٧، الرقم:٣٦٥٩، وابن حبان فی الصحيح، ١٤/٥٥٩، الرقم: ٦٥٩٤۔

٥٦٧ / ١٨. عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم جَلَسَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَقَالَ: إِنَّ عَبْدًا خَيَّرَهُ اللهُ بَيْنَ أَنْ يُؤْتِيَهُ مِنْ زَهْرَةِ الدُّنْيَا مَا شَاءَ، وَبَيْنَ مَا عِنْدَهُ، فَاخْتَارَ مَا عِنْدَهُ. فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ رضي الله عنه: فَدَيْنَاكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ، بِآبَائِنَا وَأُمَّهَاتِنَا. قَالَ: فَعَجِبْنَا، فَقَالَ النَّاسُ: انْظُرُوْا إِلَى هَذَا الشَّيْخِ يُخْبِرُ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم عَنْ عَبْدٍ خَيَّرَهُ اللهُ بَيْنَ أَنْ يُؤْتِيَهُ مِنْ زَهْرَةِ الدُّنْيَا مَا شَاءَ وَبَيْنَ مَا عِنْدَ اللهِ وَهُوَ يَقُوْلُ: فَدَيْنَاكَ بِآبَائِنَا وَأُمَّهَاتِنَا، قَالَ: فَكَانَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم هُوَ الْمُخَيَّرُ، وَكَانَ أَبُوْ بَكْرٍ رضي الله عنه هُوَ أَعْلَمُنَا بِهِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منبر پر تشریف فرما ہوئے تو فرمایا: اللہ تعالیٰ نے ایک بندے کو اختیار دیا ہے کہ یا تو دنیا کی آرائش سے جو چاہے لے لے یا جو کچھ اللہ تعالیٰ کے پاس ہے وہ حاصل کر لے، تو اس بندے نے اُسے پسند کیا جو اللہ تعالیٰ کے پاس ہے۔ (یہ سن کر) حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہمارے ماں باپ آپ پر قربان ہوں۔ راوی فرماتے ہیں ہمیں تعجب ہوا، تو لوگوں نے ایک دوسرے سے کہا کہ اس بزرگ کی طرف دیکھو! حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو کسی بندے کے متعلق فرما رہے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اُسے دنیا کی آرائش یا جو اللہ تعالیٰ کے پاس ہے، اُن میں سے ایک کے حصول کا اختیار دیا اور یہ فرما رہے ہیں کہ ہمارے ماں باپ آپ پر فدا ہوں۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے فرمایا: درحقیقت حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہی اختیار دیا گیا تھا (کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مزید اس دنیا میں رہنا چاہیں یا وصالِ الٰہی قبول فرمائیں) اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اس بات کو ہم سب

الحديث رقم ١٨: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: فضائل أصحاب النبي صلى الله عليه وآله وسلم، باب: هجرة النبي صلى الله عليه وآله وسلم وأصحابه إلى المدينة، ٣ / ١٤١٧، الرقم: ٣٦٩١، ومسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أبي بكر الصديق رضي الله عنه، ٤ / ١٨٥٤، الرقم: ٢٣٨٢، والترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب أبى بكر الصديق رضي الله عنه، ٦ / ٤١، الرقم: ٣٦٦٠، وابن حبان فى الصحيح، ١٥ / ٢٧٧، الرقم: ٦٨٦١.

سے زیادہ جانتے تھے۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٥٦٨ / ١٩۔ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ذَهَبَ إِلَى بَنِي عَمْرِو بْنِ عَوْفٍ لِيُصْلِحَ بَيْنَهُمْ، فَحَانَتِ الصَّلَاةُ، فَجَاءَ الْمُؤَذِّنُ إِلَى أَبِي بَكْرٍ، فَقَالَ: أَتُصَلِّي لِلنَّاسِ فَأُقِيْمَ؟ قَالَ: نَعَمْ، فَصَلَّى أَبُوْبَكْرٍ فَجَاءَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وَالنَّاسُ فِي الصَّلَاةِ، فَتَخَلَّصَ حَتَّى وَقَفَ فِي الصَّفِّ، فَصَفَّقَ النَّاسُ، وَكَانَ أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ لَا يَلْتَفِتُ فِي صَلَاتِهِ فَلَمَّا أَكْثَرَ النَّاسُ التَّصْفِيْقَ الْتَفَتَ فَرَأَى رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، فَأَشَارَ إِلَيْهِ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: أَنِ امْكُثْ مَكَانَكَ فَرَفَعَ أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ يَدَيْهِ، فَحَمِدَ اللهَ عَلَى مَا أَمَرَهُ بِهِ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مِنْ ذَلِكَ، ثُمَّ اسْتَأْخَرَ أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ حَتَّى اسْتَوَى فِي الصَّفِّ، وَتَقَدَّمَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فَصَلَّى، فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ: يَا أَبَابَكْرٍ، مَا مَنَعَكَ أَنْ تَثْبُتَ إِذْ أَمَرْتُكَ. فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ: مَا كَانَ لِابْنِ أَبِي قُحَافَةَ أَنْ يُصَلِّيَ بَيْنَ يَدَي رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

’’حضرت سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بنی عمرو بن عوف کے ہاں تشریف لے گئے تا کہ اُن (کے کسی تنازعہ) کی صُلح کرا دیں۔ اتنے میں نماز کا وقت ہو گیا۔ مؤذن، حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور کہا: اگر آپ لوگوں کو نماز پڑھا دیں تو میں اقامت کہہ دوں؟ انہوں نے فرمایا: ہاں! پس حضرت ابو بکر صدیق نماز پڑھانے لگے۔ تو اسی دوران حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم واپس تشریف لے آئے اور لوگ ابھی نماز میں تھے۔

---

**الحديث رقم ١٩: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: الأذان، باب: مَنْ دخل لِيؤم الناس فجاء الإمام الأول، ١ / ٢٤٢، الرقم: ٦٥٢، ومسلم فی الصحيح، کتاب: الصلاة، باب: تقديم الجماعة من يصلی بهم، ١ / ٣١٦، الرقم: ٤٢١، وأبوداود فی السنن، کتاب: الصلاة، باب: التصفيق فی الصلاة، ١ / ٢٤٧، الرقم: ٩٤٠، والنسائی فی السنن، کتاب: الإمامة، باب: استخلاف الإمام، ٢ / ٨٢، الرقم: ٧٩٣ ومالك فی الموطأ، ١ / ١٦٣، الرقم: ٣٩٠۔**

پھر آپ ﷺ صفوں میں داخل ہوتے ہوئے پہلی صف میں جا کھڑے ہوئے۔ لوگوں نے تالی کی آواز سے حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کو متوجہ کرنا چاہا۔ مگر چونکہ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ حالتِ نماز میں اِدھر اُدھر توجہ نہ کرتے تھے اس لئے انہوں نے توجہ نہ کی۔ پھر جب لوگوں نے بہت زور سے تالیاں بجائیں تو وہ متوجہ ہوئے اور حضور نبی اکرم ﷺ کو دیکھا۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے انہیں (حضرت ابو بکر صدیق کو) اشارہ فرمایا کہ اپنی جگہ پر کھڑے رہو۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنے دونوں ہاتھ بلند کئے اور اللہ رب العزت کی حمد بیان کی اور اللہ تعالیٰ کے رسولِ مکرم ﷺ نے انہیں نماز پڑھاتے رہنے کا جو حکم فرمایا تھا اس پر اللہ کا شکر ادا کیا۔ پھر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ پیچھے ہٹے اور صف میں مل گئے۔ حضور نبی اکرم ﷺ آگے تشریف لائے اور نماز پڑھائی۔ جب آپ ﷺ نماز سے فارغ ہوئے تو ادھر متوجہ ہوئے اور فرمایا: اے ابو بکر! جب میں نے تمہیں حکم دیا تھا تو کس چیز نے تمہیں اپنی جگہ پر قائم رہنے سے منع کیا۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: ابو قحافہ کے بیٹے کی کیا مجال کہ رسول اللہ ﷺ کے آگے کھڑا ہو کر نماز پڑھائے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٥٦٩ / ٢٠۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُبِضَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ وَ هُوَ ابْنُ ثَـلَاثٍ وَ سِتِّيْنَ، وَ أَبُوْبَكْرٍ وَ هُوَ ابْنُ ثَـلَاثٍ وَسِتِّيْنَ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ کا وصال ہوا تو آپ ﷺ کی عمر مبارک تریسٹھ (٦٣) سال تھی اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا وصال ہوا تو ان کی عمر مبارک بھی (حضور نبی اکرم ﷺ کی متابعت میں) تریسٹھ سال تھی۔''

اس حدیث کو امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

٥٧٠ / ٢١۔ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ رضی اللہ عنہ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ

---

الحديث رقم ٢٠: أخرجه مسلم فی الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: كم سن النبي ﷺ، يوم قبض، ٤ / ١٨٢٥، الرقم: ٢٣٤٨۔

الحديث رقم ٢١: أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب أبی بكر وعمر رضی الله عنهما كليهما، ٦ / ٦١٤، الرقم: ٣٦٧٥، وأبوداود فی السنن، كتاب: الزكاة، باب: الرخصة فی ذالك، ٢ / ١٢٩، الرقم: ١٦٧٨، والدارمی فی السنن، ١ / ٤٨٠، الرقم: ١٦٦٠، والحاكم فی المستدرك، ١ / ٥٧٤، الرقم: ١٥١٠۔

الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: أَمَرَنَا رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم أَنْ نَتَصَدَّقَ، فَوَافَقَ ذٰلِكَ عِنْدِي مَالًا، فَقُلْتُ: الْيَوْمَ أَسْبِقُ أَبَابَكْرٍ إِنْ سَبَقْتُهُ يَوْمًا، قَالَ: فَجِئْتُ بِنِصْفِ مَالِي، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: مَا أَبْقَيْتَ لِأَهْلِكَ ؟ قُلْتُ: مِثْلَهُ، وَأَتَى أَبُوْبَكْرٍ بِكُلِّ مَا عِنْدَهُ، فَقَالَ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: يَا أَبَابَكْرٍ، مَا أَبْقَيْتَ لِأَهْلِكَ؟ قَالَ: أَبْقَيْتُ لَهُمُ اللهَ وَرَسُوْلَهُ، قُلْتُ: لَا أَسْبِقُهُ إِلَى شَيءٍ أَبَدًا.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ.

’’حضرت زید بن اسلم رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا: میں نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ ہمیں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صدقہ دینے کا حکم فرمایا۔ اس حکم کی تعمیل کے لئے میرے پاس مال تھا۔ میں نے (اپنے آپ سے) کہا، اگر میں ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے کبھی سبقت لے جا سکا تو آج سبقت لے جاؤں گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں اپنا نصف مال لے کر حاضرِ خدمت ہوا۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اپنے گھر والوں کے لئے کیا چھوڑ آئے ہو؟ میں نے عرض کیا: اتنا ہی مال اُن کے لئے چھوڑ آیا ہوں۔ (اتنے میں) حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ جو کچھ اُن کے پاس تھا وہ سب کچھ لے کر حاضرِ خدمت ہوئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے ابوبکر! اپنے گھر والوں کے لئے کیا چھوڑ آئے ہو؟ انہوں نے عرض کی: میں ان کے لئے اللہ تعالیٰ اور اُس کا رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چھوڑ آیا ہوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے (دل میں) کہا، میں اِن سے کسی شے میں آگے نہ بڑھ سکوں گا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابوداود نے روایت کیا ہے۔

٥٧١ / ٢٢۔ عَنْ طَارِقٍ، عَنْ أَبِي بَكْرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ عَلَى النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: ﴿إِنَّ الَّذِيْنَ يَغُضُّوْنَ أَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللهِ أُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ امْتَحَنَ اللهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوَى﴾، [الحجرات، ٤٩:٣ ]، قَالَ أَبُوْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ: فَآلَيْتُ عَلَى نَفْسِي أَنْ لَا أُكَلِّمَ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم إِلَّا كَأَخِي السِّرَارِ.

---

الحديث رقم ٢٢: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٣ / ٧٨، الرقم: ٤٤٤٩، والعسقلانى فى المطالب العالية، ٤ / ٣٣، الرقم: ٣٨٨٧۔

رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

’’حضرت طارق سے مروی ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جب سورت الحجرات کی یہ آیت: ’’بیشک جو لوگ رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی بارگاہ میں (ادب و نیاز کے باعث) اپنی آوازوں کو پست رکھتے ہیں، یہی وہ لوگ ہیں جن کے دلوں کو اللہ تعالیٰ نے تقویٰ کے لئے چُن کر خالص کرلیا ہے۔‘‘ [الحجرات، ۴۹:۳] حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل ہوئی تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے قسم کھائی کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ صرف سرگوشی کی صورت میں (ہی کلام) کروں گا، جس طرح رازدان سرگوشی کرتے ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

**٥٧٢ / ٢٣۔ عَنْ أَنَسٍ رضی الله عنه قَالَ: لَقَدْ ضَرَبُوْا رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم حَتَّى غَشِيَ عَلَيْهِ فَقَامَ أَبُوْ بَكْرٍ رضی الله عنه فَجَعَلَ يُنَادِي يَقُوْلُ: وَيْلَكُمْ أَ تَقْتُلُوْنَ رَجُلًا أَنْ يَقُوْلَ رَبِّيَ اللهُ؟ قَالُوْا: مَنْ هَذَا؟ قَالُوْا: هَذَا ابْنُ أَبِي قُحَافَةَ الْمَجْنُوْنُ.**

رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کفار و مشرکین نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اس قدر جسمانی اذیت پہنچائی کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر غشی طاری ہو گئی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ (آئے اور) کھڑے ہو گئے اور بلند آواز سے کہنے لگے: تم تباہ و برباد ہو جاؤ، کیا تم ایک (معزز) شخص کو صرف اِس لئے قتل کرنا چاہتے ہو کہ وہ فرماتے ہیں کہ میرا رب اللہ عزوجل ہے؟ اُن ظالموں نے کہا: یہ کون ہے؟ (کفارومشرکین میں سے کچھ) لوگوں نے کہا: یہ ابو قحافہ کا بیٹا ہے جو (عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں) مجنوں بن چکا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

**٥٧٣ / ٢٤۔ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضی الله عنه عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: كَانَ سَبَبُ مَوْتِ أَبِي بَكْرٍ رضی الله عنه مَوْتُ رَسُوْلِ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم مَا زَالَ جِسْمُهُ يَجْرِي حَتَّى مَاتَ.**

---

الحديث رقم ٢٣: أخرجه الحاكم فی المستدرك، ٣ / ٧٠، الرقم: ٤٤٢٤، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ٦ / ٢٢١، والهيثمي فی مجمع الزوائد، ٦ / ١٧.

الحديث رقم ٢٤: أخرجه الحاكم فی المستدرك، ٣ / ٦٦، الرقم: ٤٤١٠، وابن الجوزی فی صفوة الصفوة، ١ / ٢٦٣.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

''حضرت سالم بن عبداللہ ﷺ اپنے والد حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکر صدیق ﷺ کی وفات کا سبب حضور نبی اکرم ﷺ کا وصال فرمانا تھا۔ (فراقِ حبیب ﷺ کے غم میں) ان کا جسم کمزور ہوتا گیا یہاں تک کہ ان کا وصال ہو گیا۔'' اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

٥٧٤ / ٢٥۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: تَذَاكَرَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ وَأَبُوْبَكْرٍ ﷺ مِيْلَادَهُمَا عِنْدِي. فَكَانَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ أَكْبَرَ مِنْ أَبِي بَكْرٍ، فَتُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَسِتِّيْنَ وَتُوُفِّيَ أَبُوْبَكْرٍ ﷺ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَسِتِّيْنَ لِسَنَتَيْنِ وَنِصْفِ الَّتِي عَاشَ بَعْدَ رَسُوْلِ اللهِ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ.

''اُمُّ المؤمنین حضرت عائشہ صِدّیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے انہوں نے بیان کیا کہ حضور نبی اکرم ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیق ﷺ کا اپنے یومِ ولادت کے حوالے سے میرے پاس بیٹھے ہوئے مذاکرہ ہوا (یعنی خود حضور نبی اکرم ﷺ نے اپنے میلاد مبارک کا تذکرہ فرمایا)۔ تو (معلوم ہوا کہ مقام و مرتبہ کے علاوہ) حضور نبی اکرم ﷺ، حضرت ابوبکر صدیق ﷺ سے عمر کے اعتبار سے (بھی) بڑے تھے۔ پھر حضور نبی اکرم ﷺ کا وصال ہوا تو آپ ﷺ کی عمر مبارک تریسٹھ (٦٣) برس تھی۔ اور حضرت ابوبکر ﷺ کا وصال ہوا تو اُن کی عمر مبارک بھی تریسٹھ (٦٣) برس تھی۔ حضور نبی اکرم ﷺ اڑھائی سال ہی عمر مبارک میں بڑے تھے جو حضرت ابوبکر ﷺ حضور نبی اکرم ﷺ کے وصال کے بعد دنیا میں حیات رہے۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کی اسناد حسن ہیں۔

٥٧٥ / ٢٦۔ عَنْ أَنَسٍ ﷺ قَالَ: لَمَّا كَانَ لَيْلَةَ الْغَارِ قَالَ أَبُوْبَكْرٍ:

---

**الحديث رقم ٢٥:** أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١ / ٥٨، الرقم: ٢٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٦٠۔

**الحديث رقم ٢٦:** أخرجه أبو نعيم في حلية الأولياء، ١ / ٣٣، وابن الجوزي في صفوة الصفوة، ١ / ٢٤٠، ومحب الدين الطبري في الرياض النضرة، ١ / ٤٥١۔

يَا رَسُوْلَ اللهِ، دَعْنِي أَدْخُلُ قَبْلَكَ فَإِنْ كَانَ حَيَّةٌ أَوْ شَيءٌ كَانَتْ لِي قَبْلَكَ قَالَ ﷺ: ادْخُلْ فَدَخَلَ أَبُوْبَكْرٍ، فَجَعَلَ يَلْتَمِسُ بِيَدِهِ، كُلَّمَا رَأَى جُحْرًا قَالَ: بِثَوْبِهِ فَشَقَّهُ ثُمَّ أَلْقَمَهُ الْجُحْرَ حَتَّى فَعَلَ ذٰلِكَ بِثَوْبِهِ أَجْمَعَ. قَالَ: فَبَقِيَ جُحْرٌ فَوَضَعَ عَقِبَهُ عَلَيْهِ ثُمَّ أَدْخَلَ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ. فَلَمَّا أَصْبَحَ قَالَ لَهُ النَّبِيُّ ﷺ: فَأَيْنَ ثَوْبُكَ يَا أَبَا بَكْرٍ؟ فَأَخْبَرَهُ بِالَّذِي صَنَعَ، فَرَفَعَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ يَدَيْهِ وَقَالَ: اَللّٰهُمَّ، اجْعَلْ أَبَا بَكْرٍ مَعِي فِي دَرَجَتِي يَوْمَ الْقِيَامَةِ. فَأَوْحَى اللهُ ﷻ إِلَيْهِ أَنَّ اللهَ تَعَالَى قَدِ اسْتَجَابَ لَكَ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا: (وقتِ ہجرت) جب غار (میں پناہ لینے) کی رات تھی تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! مجھے اجازت عنایت فرمائیے کہ میں آپ ﷺ سے پہلے غار میں داخل ہوں تاکہ اگر کوئی سانپ یا کوئی اور چیز ہوتو وہ آپ ﷺ کی بجائے مجھے تکلیف پہنچائے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: جاؤ داخل ہو جاؤ۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ داخل ہوئے اور اپنے ہاتھ سے ساری جگہ کی تلاشی لینے لگے۔ جب بھی کوئی سوراخ دیکھتے تو اپنے لباس کو پھاڑ کر سوراخ کو بند کر دیتے۔ یہاں تک کہ اپنے تمام لباس کے ساتھ یہی کچھ کیا۔ راوی کہتے ہیں کہ پھر بھی ایک سوراخ بچ گیا تو انہوں نے اپنی ایڑی کو اُس سوراخ پر رکھ دیا اور پھر حضور نبی اکرم ﷺ سے اندر تشریف لانے کی گزارش کی۔ جب صبح ہوئی تو حضور نبی اکرم ﷺ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے کہا: ''اے ابوبکر! تمھارا لباس کہاں ہے؟ تو انہوں نے جو کچھ کیا تھا اُس کے بارے بتا دیا۔ رسول اللہ ﷺ نے اپنے دونوں ہاتھ اُٹھائے اور دُعا کی: اے اللہ! ابوبکر رضی اللہ عنہ کو قیامت کے دن میرے ساتھ میرے درجہ میں رکھنا۔ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کی طرف وحی فرمائی کہ اُس نے آپ ﷺ کی دُعا کو قبول فرما لیا ہے۔'' اس حدیث کو امام ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

٥٧٦ / ٢٧۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: كُنْتُ عِنْدَ النَّبِيِّ ﷺ وَعِنْدَهُ أَبُوْبَكْرٍ الصِّدِّيْقُ، وَعَلَيْهِ عَبَاءَةٌ قَدْ خَلَّهَا فِي صَدْرِهِ بِخِلَالٍ، فَنَزَلَ عَلَيْهِ جِبْرِيْلُ فَقَالَ: يَا مُحَمَّدُ، مَا لِي أَرَى أَبَابَكْرٍ عَلَيْهِ عَبَاءَةٌ قَدْ خَلَّهَا فِي صَدْرِهِ؟ فَقَالَ: يَا جِبْرِيْلُ، أَنْفَقَ مَالَهُ عَلَيَّ قَبْلَ الْفَتْحِ، قَالَ: فَإِنَّ اللهَ ﷻ يَقْرَأُ عَلَيْكَ السَّلَامَ وَيَقُوْلُ قُلْ لَهُ: أَرَاضٍ أَنْتَ عَنِّي فِي فَقْرِكَ هَذَا أَمْ سَاخِطٌ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ: يَا أَبَابَكْرٍ، إِنَّ اللهَ ﷻ يَقْرَأُ عَلَيْكَ السَّلَامَ وَيَقُوْلُ لَكَ: أَرَاضٍ أَنْتَ عَنِّي فِي فَقْرِكَ هَذَا أَمْ سَاخِطٌ؟ فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ: عَلَيْهِ السَّلَامُ أَسْخَطُ عَلَى رَبِّي؟ أَنَا عَنْ رَبِّي رَاضٍ، أَنَا عَنْ رَبِّي رَاضٍ، أَنَا عَنْ رَبِّي رَاضٍ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ.

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں حضور نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں حاضر تھا اور آپ ﷺ کے پاس ابوبکر صدیق ﷺ اس حال میں بیٹھے ہوئے تھے کہ آپ نے عباء (لباس جو سامنے سے کھلا ہوا ہو اور اُس کو کپڑوں کے اوپر پہنا جاتا ہے) پہنی ہوئی تھی جسے اپنے سینے پر خِلال (لکڑی کا ٹکڑا جس سے سوراخ کیا جاتا ہے) سے جوڑا ہوا تھا اس وقت حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں جبرائیل علیہ السلام نازل ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! میں کیا دیکھ رہا ہوں کہ ابوبکر صدیق ﷺ نے عباء پہن کر اُسے اپنے سینے پر ٹانکا ہوا ہے؟ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے جبریل! انہوں نے اپنا سارا مال مجھ پر (میری مدد ونصرت کے لئے) خرچ کر ڈالا ہے۔ جبریل علیہ السلام نے عرض کیا: اللہ رب العزت نے آپ کو سلام کہا ہے اور فرمایا ہے کہ ابوبکر ﷺ سے کہیں، کیا تم اپنے اِس فقر میں مجھ سے راضی ہو یا ناراض؟ اس پر حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے ابوبکر! اللہ تعالیٰ تم پر سلام بھیجا ہے اور دریافت فرمایا ہے کیا تم اپنے اس فقر میں مجھ سے راضی ہو یا ناراض؟ حضرت ابوبکر ﷺ نے عرض کیا: میں اپنے ربِ کریم پر ناراض ہوں گا؟ میں تو اپنے رب سے (ہر حال میں) راضی ہوں میں اپنے ربِ کریم سے راضی ہوں۔ میں اپنے ربِ کریم سے راضی ہوں۔‘‘ اس حدیث کو امام ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٢٧: أخرجه أبو نعيم فی حلية الأولياء، ٧ / ١٠٥، وابن الجوزی فی صفة الصفوة، ١ / ٢٥٠، وابن كثير فی تفسيرالقرآن العظيم، ٤ / ٣٠٨، ومحب الدين الطبری في الرياض النضرة، ٢ / ٢٠۔

# فَصْلٌ فِي أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ اتَّخَذَهُ صَاحِبًا لَهُ وَرَفِيْقًا وَنَائِبًا وَوَزِيْرًا

## ﴿حضور نبی اکرم ﷺ کا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اپنا ساتھی، دوست، نائب، اور وزیر قرار دینے کا بیان﴾

٥٧٧ / ٢٨۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: لَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا مِنْ أُمَّتِي خَلِيْلًا، لَا تَّخَذْتُ أَبَابَكْرٍ، وَلَكِنْ أَخِي وَصَاحِبِي. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اگر میں اپنی امت میں سے کسی کو خلیل بناتا تو ابوبکر کو بناتا لیکن وہ میرے بھائی اور میرے ساتھی ہیں۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٥٧٨ / ٢٩۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ الْأَنْصَارِيِّ رضي الله عنه وَكَانَ تَبِعَ النَّبِيَّ ﷺ وَخَدَمَهُ وَصَحِبَهُ. أَنَّ أَبَا بَكْرٍ كَانَ يُصَلِّي لَهُمْ فِي وَجَعِ النَّبِيِّ ﷺ الَّذِي

الحديث رقم ٢٨: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: المناقب، باب: قول النبى ﷺ: لو كنت متخذا خليلا، ٣ / ١٣٣٨، الرقم: ٣٤٥٦ ، ومسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أبي بكر الصديق رضي الله عنه، ٤ / ١٨٥٥، الرقم: ٢٣٨٣، وأحمد بن حنبل فى المسند، ١ / ٤٣٧، الرقم: ٤١٦١۔

الحديث رقم ٢٩: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: الأذان، باب: أَهْلُ الْعِلْمِ وَالْفَضْلِ أَحَقُّ بِالإِمَامَةِ، ١ / ٢٤٠، الرقم: ٦٤٨، وفي كتاب: المغازى، باب: مرض النبي ﷺ ووفاته، ٤ / ١٦١٦، الرقم: ٤١٨٣، ومسلم فى الصحيح، كتاب: الصلاة، باب: استخلاف الإمام، ١ / ٣١٥، الرقم: ٤١٩، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ١٩٦، الرقم: ١٣٠٥١، وابن حبان فى الصحيح، ١٤ / ٥٨٧، الرقم: ٦٦٢٠۔

تُوُفِّيَ فِيْهِ، حَتَّى إِذَا كَانَ يَوْمُ الْإِثْنَيْنِ وَهُمْ صُفُوْفٌ فِي الصَّلَاةِ فَكَشَفَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سِتْرَ الْحُجْرَةِ يَنْظُرُ إِلَيْنَا وَهُوَ قَائِمٌ كَأَنَّ وَجْهَهُ وَرَقَةُ مُصْحَفٍ، ثُمَّ تَبَسَّمَ يَضْحَكُ فَهَمَمْنَا أَنْ نَفْتَتِنَ مِنَ الْفَرَحِ بِرُؤْيَةِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، فَنَكَصَ أَبُوْبَكْرٍ عَلَى عَقِبَيْهِ لِيَصِلَ الصَّفَّ وَظَنَّ أَنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خَارِجٌ إِلَى الصَّلَاةِ، فَأَشَارَ إِلَيْنَا النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: أَنْ أَتِمُّوْا صَلَاتَكُمْ وَأَرْخَى السِّتْرَ فَتُوُفِّيَ مِنْ يَوْمِهِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

”حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ جو کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں رہتے تھے سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مرضِ وصال کے دوران صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو نماز پڑھایا کرتے تھے، یہاں تک کہ پیر کا دن آ گیا اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نماز کی حالت میں صفیں باندھے کھڑے تھے۔ (اِس دوران) حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے (اپنے) حجرۂ مبارک سے پردہ اُٹھایا اور کھڑے ہو کر ہمیں دیکھنے لگے۔ ایسے لگ رہا تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چہرۂ انور کھلے ہوئے قرآن کی طرح ہے پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تبسم ریز ہوئے۔ پس ہم نے ارادہ کیا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دیدار کی خوشی سے نماز توڑ دیں پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنی ایڑیوں کے بَل (مصلّیٰ امامت سے) پیچھے لوٹے تاکہ صف میں شامل ہو جائیں اور گمان کیا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز کے لئے (گھر سے) باہر تشریف لانے والے ہیں۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہمیں اشارہ فرمایا کہ تم لوگ اپنی نماز کو مکمل کرو اور پردہ نیچے سرکا دیا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اُسی دن وصال ہو گیا۔“ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٥٧٩ / ٣٠۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ رضی اللہ عنہ عَنْ أَبِيْهِ أَنَّ امْرَأَةً

الحديث رقم ٣٠: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: فضائل أصحاب النبي صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: من فضائل أبی بکر الصديق رضی اللہ عنہ، ٣ / ١٣٣٨، الرقم: ٣٤٥٩، ومسلم فی الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أبی بکر الصديق رضی اللہ عنہ، ٤ / ١٨٥٦، الرقم: ٢٣٨٦، والترمذی فی السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: فی مناقب أبی بکر وعمر رضی الله عنهما کليهما، ٥ / ٦١٥، الرقم: ٣٦٧٦.

سَأَلَتْ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ شَيْئًا، فَأَمَرَهَا أَنْ تَرْجِعَ إِلَيْهِ، فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَرَأَيْتَ إِنْ جِئْتُ فَلَمْ أَجِدْكَ؟ قَالَ أَبِي: كَأَنَّهَا تَعْنِي الْمَوْتَ. قَالَ: فَإِنْ لَمْ تَجِدِيْنِي فَأْتِي أَبَا بَكْرٍ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت محمد بن جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ایک عورت نے حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں کسی چیز کے بارے میں سوال کیا۔ آپ ﷺ نے اُسے دوبارہ آنے کا حکم فرمایا، اُس نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اگر میں آؤں اور آپ کو نہ پاؤں تو؟ (محمد بن جبیر فرماتے ہیں کہ) میرے والد (جبیر بن مطعم) نے فرمایا: گویا وہ عورت آپ ﷺ کا وصال مراد لے رہی تھی۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اگر تم مجھے نہ پاؤ تو ابوبکر کے پاس آ جانا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٥٨٠ / ٣١۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَطَبَ النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ: لَوكُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِيْلًا مِنْ أُمَّتِي لَاتَّخَذْتُ أَبَا بَكْرٍ، وَلَكِنْ أُخُوَّةُ الإِسْلَامِ وَمَوَدَّتُهُ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک روز حضور نبی اکرم ﷺ نے خطبہ دیتے ہوئے فرمایا: اگر میں اپنی امت میں سے کسی کو خلیل بناتا تو ابوبکر کو بناتا۔ (اب خلت تو نہیں ہے) لیکن اسلام کی اُخوت (برادری) اور مودت ہے۔''

اس حدیث کو امام بخاری اور ترمذی نے روایت کیا ہے۔

٥٨١ / ٣٢۔ عَنْ عَائِشَةَ أُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ رضي الله عنها أَنَّهَا قَالَتْ: إِنَّ رَسُوْلَ

الحديث رقم ٣١: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: الصلاة، باب: الخوخة والممر فی المسجد، ١ / ١٧٧، الرقم: ٤٥٤، والترمذی فی السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب أبی بکر الصديق رضی اللہ عنہ، ٥ / ٦٠٨، الرقم: ٣٦٦٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٣٥٩، الرقم: ٣٣٨٥، وابن حبان فی الصحيح، ١٤ / ٥٥٩، الرقم: ٦٥٩٤۔

الحديث رقم ٣٢: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: الآذان، باب: أَهلُ الْعِلْمِ وَالْفَضْلِ أَحَقُّ بِالإِمَامَةِ، ١ / ٢٤٠، الرقم: ٦٤٧، والترمذی فی السنن، کتاب: ←

اللهِ ﷺ قَالَ فِي مَرَضِهِ: مُرُوْا أَبَا بَكْرٍ يُصَلِّي بِالنَّاسِ. قَالَتْ عَائِشَةُ: قُلْتُ: إِنَّ أَبَابَكْرٍ إِذَا قَامَ فِي مَقَامِكَ لَمْ يُسْمِعِ النَّاسَ مِنَ الْبُكَاءِ فَمُرْ عُمَرَ فَلْيُصَلِّ لِلنَّاسِ فَقَالَتْ عَائِشَةُ: فَقُلْتُ لِحَفْصَةَ: قُوْلِي لَهُ: إِنَّ أَبَابَكْرٍ إِذَا قَامَ فِي مَقَامِكَ لَمْ يُسْمِعِ النَّاسَ مِنَ الْبُكَاءِ فَمُرْ عُمَرَ فَلْيُصَلِّ لِلنَّاسِ فَفَعَلَتْ حَفْصَةُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَهْ، إِنَّكُنَّ لَأَنْتُنَّ صَوَاحِبُ يُوْسُفَ مُرُوْا أَبَابَكْرٍ فَلْيُصَلِّ لِلنَّاسِ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ.

’’اُمُّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اپنے مرضِ وصال میں فرمایا: ابوبکر کو (میری طرف سے) حکم دو کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھائیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے کہا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ جب آپ کی جگہ پر کھڑے ہوں گے تو وہ کثرتِ گریہ کی وجہ سے لوگوں کو (قرأت) نہیں سنا سکیں گے۔ (اس لئے) آپ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو حکم فرمائیں کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھائیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے حضرت حفصہ سے کہا کہ آپ حضور نبی اکرم ﷺ سے عرض کریں کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ جب آپ کے مقام (مصلّٰی) پر کھڑے ہوں گے تو رونے کی وجہ سے لوگوں کو کچھ سنا نہ پائیں گے۔ پس آپ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو حکم فرمائیں کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھائیں چنانچہ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے ایسے ہی کیا۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: رُک جاؤ! بیشک تم صواحب یوسف (یعنی زنانِ مصر) کی طرح ہو۔ ابوبکر کو (میری طرف سے) حکم دو کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھائیں۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری اور ترمذی نے روایت کیا ہے۔

------ المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب أبي بكر وعمر رضي الله عنهما كليهما، ٥/٦١٣، الرقم: ٣٦٧٢، ومالك فی الموطأ، ١/١٧٠، الرقم: ٤١٢، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٦/٩٦، الرقم: ٢٤٦٩١، وابن حبان فی الصحيح، ١٤/٥٦٦، الرقم: ٦٦٠١.

٥٨٢ / ٣٣۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا يَنْبَغِي لِقَوْمٍ فِيْهِمْ أَبُوْ بَكْرٍ أَنْ يَؤُمَّهُمْ غَيْرُهُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

''اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: کسی قوم کے لئے مناسب نہیں کہ ان میں ابوبکر صدیق موجود ہوں اور اُن کی امامت اِن (یعنی ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ) کے علاوہ کوئی اور شخص کروائے۔''

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ٣٣: أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب أبی بكر وعمر رضی الله عنهما كليهما، ٥ / ٦١٤، الرقم: ٣٦٧٣۔

# فَصْلٌ فِي مُصَاحَبَتِهِ النَّبِيَّ صلى الله عليه وآله وسلم فِي الْغَارِ وَالْمَزَارِ

﴿حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے رفیقِ غار و مزار ہونے کا بیان﴾

۵۸۳ / ۳۴۔ عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه عَنْ أَبِي بَكْرٍ رضي الله عنه قَالَ: قُلْتُ لِلنَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم وَ أَنَا فِي الْغَارِ: لَوْ أَنَّ أَحَدَهُمْ نَظَرَ تَحْتَ قَدَمَيْهِ لَأَبْصَرَنَا، فَقَالَ: مَا ظَنُّكَ يَا أَبَا بَكْرٍ بِاثْنَيْنِ، اللهُ ثَالِثُهُمَا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت انس رضی اللہ عنہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت فرماتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا جبکہ میں (آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ) غار میں تھا: اگر اِن (تلاش کرنے والے کفار) میں سے کوئی شخص اپنے قدموں کی طرف (جھک کر) دیکھے تو یقیناً ہمیں دیکھ لے گا تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے ابوبکر! اُن دو (افراد) کے متعلق تمہارا کیا گمان ہے جن کے ساتھ تیسرا خود اللہ تعالیٰ ہو۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

۵۸۴ / ۳۵۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ لِأَبِي بَكْرٍ: أَنْتَ صَاحِبِي عَلَى الْحَوْضِ، وَصَاحِبِي فِي الْغَارِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

---

الحديث رقم ٣٤: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: فضائل أصحاب النبي صلى الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب المهلجرين وفضلهم، ٣ / ١٣٣٧، الرقم: ٣٤٥٣، ومسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أبى بكر الصديق رضي الله عنه، ٤ / ١٨٥٤، الرقم: ٢٣٨١، والترمذى فى السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ومن سورة التوبة، ٥ / ٢٧٨، الرقم: ٣٠٩٦، وأحمد بن حنبل فى المسند، ١ / ٤، الرقم: ١١، وابن حبان فى الصحيح، ١٤ / ١٨١، الرقم: ٦٢٧٩، وأبويعلى فى المسند، ١ / ٦٨، الرقم: ٦٦.

الحديث رقم ٣٥: أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: في مناقب أبي بكر وعمر كليهما، ٥ / ٦١٣، الرقم: ٣٦٧٠.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم حوضِ (کوثر) پر میرے ساتھی ہوگے اور غارِ (ثور) میں بھی میرے ساتھی تھے۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

**٥٨٥ / ٣٦۔ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ رضی الله عنه قَالَ: كَانَ أَبُوْبَكْرٍ الصِّدِّيْقُ رضی الله عنه مِنَ النَّبِيِّ ﷺ مَكَانَ الْوَزِيْرِ. فَكَانَ يُشَاوِرُهُ فِي جَمِيْعِ أُمُوْرِهِ، وَكَانَ ثَانِيَهُ فِي الإِسْلَامِ، وَكَانَ ثَانِيَهُ فِي الْغَارِ، وَكَانَ ثَانِيَهُ فِي الْعَرِيْشِ يَوْمَ بَدْرٍ، وَكَانَ ثَانِيَهُ فِي الْقَبْرِ، وَلَمْ يَكُنْ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ يُقَدِّمُ عَلَيْهِ أَحَدًا.**

رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

’’حضرت سعید بن مسیّب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضور نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں وزیر کی حیثیت رکھتے تھے اور حضور نبی اکرم ﷺ اپنے تمام اُمور میں اُن سے مشورہ فرمایا کرتے تھے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اسلام لانے میں حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ دوسرے تھے، وہ غارِ (ثور) میں بھی آپ ﷺ کے ساتھ دوسرے تھے، وہ غزوۂ بدر کے عریش (وہ چھپر جو حضور نبی اکرم ﷺ کے لئے بنا یا گیا تھا) میں بھی آپ ﷺ کے ساتھ دوسرے تھے، وہ قبر میں بھی حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ دوسرے ہیں اور رسول اللہ ﷺ اُن پر کسی کو بھی مقدّم نہیں سمجھتے تھے۔‘‘ اسے امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٣٦:** أخرجه الحاكم فی المستدرك، ٣ / ٦٦، الرقم: ٤٤٠٨۔

# فَصْلٌ فِي مَكَانَةِ أَبِي بَكْرٍ رضي الله عنه فِي الْآخِرَةِ

﴿ روزِ آخرت حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے مقام و مرتبہ کا بیان ﴾

٥٨٦ / ٣٧۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: مَنْ أَنْفَقَ زَوْجَيْنِ مِنْ شَيءٍ مِنَ الْأَشْيَاءِ فِي سَبِيْلِ اللهِ، دُعِيَ مِنْ أَبْوَابِ. يَعْنِي: الْجَنَّةِ. يَا عَبْدَ اللهِ، هَذَا خَيْرٌ، فَمَنْ كَانَ مِنْ أَهْلِ الصَّلَاةِ دُعِيَ مِنْ بَابِ الصَّلَاةِ، وَمَنْ كَانَ مِنْ أَهْلِ الْجِهَادِ دُعِيَ مِنْ بَابِ الْجِهَادِ، وَمَنْ كَانَ مِنْ أَهْلِ الصَّدَقَةِ دُعِيَ مِنْ بَابِ الصَّدَقَةِ، وَمَنْ كَانَ مِنْ أَهْلِ الصِّيَامِ دُعِيَ مِنْ بَابِ الصِّيَامِ، وَبَابِ الرَّيَّانِ. فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ: مَا عَلَى هَذَا الَّذِي يُدْعَى مِنْ تِلْكَ الْأَبْوَابِ مِنْ ضَرُوْرَةٍ، وَقَالَ: هَلْ يُدْعَى مِنْهَا كُلِّهَا أَحَدٌ يَا رَسُوْلَ اللهِ؟ قَالَ: نَعَمْ، وَأَرْجُوْ أَنْ تَكُوْنَ مِنْهُمْ يَا أَبَابَكْرٍ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سُنا: جو اللہ تعالیٰ کی راہ میں ایک چیز کا جوڑا خرچ کرے گا تو اُسے جنت کے دروازوں سے بلایا جائے گا۔ اے اللہ کے بندے! یہ خیر ہے پس جو اہلِ صلاۃ (نمازیوں) میں سے ہوگا اُس کو بابُ الصلاۃ سے بُلایا جائے گا اور جو اہلِ جہاد میں سے ہوگا اُسے بابُ الجہاد سے بلایا جائے گا اور جو اہلِ صدقہ (خیرات کرنے والوں) میں سے ہوگا اُسے بابُ الصدقہ سے بلایا جائے گا اور جو اہلِ صِیام (روزہ داروں) میں سے ہوگا اُسے بابُ الصیام اور بابُ الریّان سے

الحديث رقم ٣٧: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فصائل أصحاب النبي صلى الله عليه وآله وسلم، باب: قول النبي صلى الله عليه وآله وسلم: لو كنت متخذاً خليلا، ٣ / ١٣٤٠، الرقم: ٣٤٦٦، والنسائی فی السنن الكبرى، ٢ / ٦، الرقم: ٢٢١٩، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٢ / ٢٦٨، الرقم: ٧٦٢١، وابن حبان فی الصحيح، ٨ / ٢٠٦، الرقم: ٣٤١٨، وابن أبي شيبة فی المصنف، ٦ / ٣٥٣، الرقم: ٣١٩٦٥۔

بلایا جائے گا۔ پس حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: جو اِن سارے دروازوں سے بلایا جائے اُسے تو خدشہ ہی کیا ہے۔ پھر عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا کوئی ایسا شخص بھی ہے جو ان تمام دروازوں میں سے بلایا جائے گا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں، اے ابوبکر! مجھے اُمید ہے کہ تم اُن ہی لوگوں میں سے ہو (جنہیں تمام دروازوں میں سے بلایا جائے گا)۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری، نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٥٨٧ / ٣٨۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَنْ أَصْبَحَ مِنْكُمُ الْيَوْمَ صَائِمًا؟ قَالَ أَبُوْبَكْرٍ: أَنَا، قَالَ: فَمَنْ تَبِعَ مِنْكُمُ الْيَوْمَ جَنَازَةً؟ قَالَ أَبُوْبَكْرٍ: أَنَا، قَالَ: فَمَنْ أَطْعَمَ مِنْكُمُ الْيَوْمَ مِسْكِيْنًا؟ قَالَ أَبُوبَكْرٍ: أَنَا، قَالَ: فَمَنْ عَادَ مِنْكُمُ الْيَوْمَ مَرِيْضًا؟ قَالَ أَبُوبَكْرٍ: أَنَا، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَا اجْتَمَعْنَ فِي امْرِءٍ إِلَّا دَخَلَ الْجَنَّةَ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالنَّسَائِيُّ.**

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: آج کے دن تم میں سے کون روزہ دار ہے؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: مَیں، پھر آپ ﷺ نے فرمایا: آج کے دن تم میں سے کون جنازے کے ساتھ گیا؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: مَیں، پھر آپ ﷺ نے فرمایا: آج کے دن تم میں سے کس نے مسکین کو کھانا کھلایا؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: مَیں نے، آپ ﷺ نے فرمایا: آج کے دن تم میں سے کس نے بیمار کی عیادت کی؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: میں نے، پھر حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جس میں یہ سب باتیں جمع ہوں وہ ضرور جنت میں جائے گا۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم اور نسائی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٣٨: أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: الزكاة، باب: من جمع الصدقة وأعمال البر، ٢ / ٧١٣، الرقم ١٠٢٨، والنسائى فى السنن الكبرى، ٥ / ٣٦، الرقم: ٨١٠٧، والبيهقى فى السنن الكبرى، ٤ / ١٨٩، الرقم: ٧٦١٩، وفى شعب الإيمان، ٦ / ٥٣٧، الرقم: ٩١٩٩.**

٥٨٨ / ٣٩۔ عَنْ عَائِشَةَ رضی الله عنها أَنَّ أَبَابَكْرٍ رضی الله عنه دَخَلَ عَلَى رَسُوْلِ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم فَقَالَ: أَنْتَ عَتِيْقُ اللهِ مِنَ النَّارِ، فَيَوْمَئِذٍ سُمِّيَ عَتِيْقًا.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ.

’’اُمُّ المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تم عتیق یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف سے آگ سے آزاد ہو۔ پس اُس دن سے آپ رضی اللہ عنہ کا نام ’’عتیق‘‘ رکھ دیا گیا۔‘‘ اس حدیث کو امام ترمذی، ابن حبان اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٥٨٩ / ٤٠۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی الله عنه قَالَ: كُنَّا عِنْدَ النَّبِيِّ صلی الله علیه وآله وسلم فَقَالَ النَّبِيُّ صلی الله علیه وآله وسلم: يَطْلُعُ عَلَيْكُمْ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَأَطْلَعَ أَبُوْبَكْرٍ فَسَلَّمَ ثُمَّ جَلَسَ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہِ اقدس میں حاضر تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (ابھی) اہلِ جنت میں سے ایک شخص تمہارے پاس آئے گا۔ اتنے میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نمودار ہوئے، آپ نے سلام کیا اور بیٹھ گئے۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ

---

**الحديث رقم ٣٩:** أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقبعن رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم، باب: فى مناقب أبى بكر وعمر رضى الله عنهما كليهما، ٥ / ٦١٦، الرقم: ٣٦٧٩، وابن حبان فى الصحيح، ٥ / ٢٧٩، الرقم: ٦٨٦٤، والحاكم فى المستدرك، ٢ / ٤٥٠، الرقم: ٣٥٥٧، والطبرانى فى المعجم الكبير، ١ / ٥٣، والبزار فى المسند، ٦ / ١٧٠، الرقم: ٢٢١٣۔

**الحديث رقم ٤٠:** أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقبعن رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم، باب: فى مناقب عمر بن الخطاب رضی الله عنه، ٥ / ٦٢٢، الرقم: ٣٦٩٤، والحاكم فى المستدرك، ٣ / ٧٦، الرقم: ٤٤٤٣، والطبرانى فى المعجم الكبير ١٠ / ١٦٧، الرقم: ١٠٣٤٣۔

حدیث صحیح ہے۔

٥٩٠ / ٤١۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: أَتَانِي جِبْرِيْلُ فَأَخَذَ بِيَدِي فَأَرَانِي بَابَ الْجَنَّةِ الَّذِي تَدْخُلُ مِنْهُ أُمَّتِي فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَدِدْتُ أَنِّي كُنْتُ مَعَكَ حَتَّى أَنْظُرَ إِلَيْهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: أَمَّا إِنَّكَ يَا أَبَابَكْرٍ، أَوَّلُ مَنْ يَدْخُلِ الْجَنَّةَ مِنْ أُمَّتِي.
رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَالْحَاكِمُ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: حضرت جبرائیل علیہ السلام نے میرا ہاتھ پکڑا، پھر مجھے جنت کا وہ دروازہ دکھایا جس سے میری اُمت (جنت میں) داخل ہوگی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کاش میں آپ کے ساتھ ہوتا تاکہ میں بھی جنت کا وہ دروازہ دیکھتا تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: یقیناً تم تو میری اُمت کے وہ پہلے شخص ہو جو جنت میں اُس دروازہ سے داخل ہوگا۔''

اس حدیث کو امام ابوداود اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٥٩١ / ٤٢۔ عَنْ عَائِشَةَ أُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى عَتِيْقٍ مِنَ النَّارِ فَلْيَنْظُرْ إِلَى أَبِي بَكْرٍ وَ أَنَّ اسْمَهُ الَّذِي سَمَّاهُ أَهْلُهُ لَعَبْدُ اللهِ بْنُ عُثْمَانَ بْنِ عَامِرِ بْنِ عَمْرٍو حَيْثُ وُلِدَ فَغَلَبَ عَلَيْهِ اسْمُ عَتِيْقٍ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَأَبُوْيَعْلَى وَالطَّبَرَانِيُّ.

''اُمّ المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

---

الحديث رقم ٤١: أخرجه أبوداود فى السنن، كتاب: السنة، باب: الخلفاء، ٤ / ٢١٣، الرقم: ٤٦٥٢، والحاكم فى المستدرك، ٣ / ٧٧، الرقم: ٤٤٤٤، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ٣ / ٩٣، الرقم: ٢٥٩٤.

الحديث رقم ٤٢: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٣ / ٦٤، الرقم، ٤٤٠٤، وأبويعلى فى المسند، ٨ / ٣٠٢، الرقم: ٤٨٩٩، والطبرانى فى المعجم الكبير، ١ / ٥٤، الرقم: ١٠.

نے فرمایا: جسے آگ سے آزاد (محفوظ) شخص دیکھنا پسند ہو وہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دیکھ لے اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا نام ولادت کے وقت آپ کے گھر والوں نے عبد اللہ بن عثمان بن عامر بن عمرو رکھا تھا، پھر اِس پر عتیق کا لقب غالب آ گیا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم، ابویعلی اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ صِفَاتِهِ وَمَنَاقِبِهِ رضي الله عنه

## ﴿حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی جامع صفات اور مناقب کا بیان﴾

**٥٩٢ / ٤٣۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ أَمَنَّ النَّاسِ عَلَيَّ فِي مَالِهِ وَصُحْبَتِهِ أَبُوْبَکْرٍ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

''حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تمام لوگوں میں سے سب سے زیادہ مجھ پر ابوبکر رضی اللہ عنہ کا احسان ہے، مال کا بھی اور ہم نشینی کا بھی۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٥٩٣ / ٤٤۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم جَلَسَ عَلَی الْمِنْبَرِ فَقَالَ: لَا يُبْقَيَنَّ فِي الْمَسْجِدِ خَوْخَةٌ إِلَّا خَوْخَةُ أَبِي بَکْرٍ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

''حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک روز حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منبر پر جلوہ افروز ہوئے اور فرمایا: مسجد میں کسی کی کھڑکی باقی نہ رہنے دی جائے مگر ابوبکر رضی اللہ عنہ کے گھر کی

---

الحديث رقم ٤٣: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: الصلاة، باب: الخوخة والممر فی المسجد، ١ / ١٧٧، الرقم: ٤٥٤، وفی کتاب: فضائل أصحاب النبي صلى الله عليه وآله وسلم، باب: من فضائل أبي بکر، ٣ / ١٣٣٧، الرقم: ٣٤٥٤، ومسلم فی الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أبي بکر، ٤ / ١٨٥٤، الرقم: ٢٣٨٢، والترمذی في السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب أبي بکر، ٥ / ٦٠٨، الرقم: ٣٦٦٠ ، وأحمد بن حنبل في المسند،٣ / ١٨، الرقم: ١١١٥٠۔

الحديث رقم ٤٤: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: الصلاة، باب: الخوخة والممر فی المسجد، ١ / ١٧٧، الرقم: ٤٥٤، وفي کتاب: فضائل الصحابة، باب: قول النبی صلى الله عليه وآله وسلم: سُدُّو الأبواب إِلَّا بَابَ أَبِي بَکْرٍ، ٣ / ١٤١٧، الرقم: ٣٦٩١، ومسلم فی الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أبي بکر الصديق رضي الله عنه، ٤ / ١٨٥٤، الرقم: ٢٣٨٢، والترمذي فی السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب أبي بکر الصديق رضي الله عنه، ٥ / ٦٠٨، الرقم: ٣٦٦٠۔

کھڑکی قائم رکھی جائے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٥٩٤ / ٤٥۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَنْ جَرَّ ثَوْبَهُ خُيَـلَاءَ، لَمْ يَنْظُرِ اللهُ إِلَيْهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ: إِنَّ أَحَدَ شِقَّي ثَوْبِي يَسْتَرْخِي، إِلَّا أَنْ أَتَعَاهَدَ ذٰلِكَ مِنْهُ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّكَ لَسْتَ تَصْنَعُ ذٰلِكَ خُيَـلَاءَ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالنَّسَائِيُّ.**

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جس نے اپنے کپڑے کو تکبر کرتے ہوئے گھسیٹا، قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اس کی طرف نظرِ رحمت نہیں فرمائے گا۔ حضرت ابوبکر (صدیق رضی اللہ عنہ) نے عرض کیا۔ میرے کپڑے کا ایک کونہ عموماً لٹک جاتا ہے سوائے اس صورت کے کہ میں اس کی احتیاط کروں۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تم ایسا ازراہِ تکبر نہیں کرتے (یعنی اِس حکم کا اطلاق تم پر نہیں ہوتا)۔''

اس حدیث کو امام بخاری اور نسائی نے روایت کیا ہے۔

**٥٩٥ / ٤٦۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: خَرَجَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فِي مَرَضِهِ الَّذِي مَاتَ فِيْهِ عَاصِبًا رَأْسَهُ فِي خِرْقَةٍ فَقَعَدَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَحَمِدَ اللهَ وَأَثْنَى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ: إِنَّهُ لَيْسَ أَحَدٌ أَمَنَّ عَلَيَّ فِي نَفْسِهِ وَمَالِهِ مِنْ أَبِي بَكْرِ**

---

**الحديث رقم ٤٥:** أخرجه البخارى في الصحيح، كتاب: فضائل أصحاب النبي ﷺ، باب: من فضائل أبى بكر الصديق رضي الله عنه، ٣ / ١٣٤٠، الرقم: ٣٤٦٥، وفي كتاب: اللباس، باب: من جرّ إزاره من غير خيلاء، ٥ / ٢١٨١، الرقم: ٥٤٤٧، والنسائى في السنن، كتاب: الزينة، باب: إسبال الإزار، ٨ / ٢٠٨، الرقم: ٥٣٣٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٦٧، الرقم: ٥٣٥١، وابن حبان في الصحيح، ١٢ / ٢٦١، الرقم: ٥٤٤٤.

**الحديث رقم ٤٦:** أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: الصلاة، باب: الخوخة والممر فى المسجد، ١ / ١٧٨، الرقم: ٤٥٥، والنسائى فى السنن الكبرى، ٥ / ٣٥، الرقم: ٨١٠٢، وأحمد بن حنبل فى المسند، ١ / ٢٧٠، الرقم: ٢٤٣٢، وابن حبان فى الصحيح، ١٥ / ٢٧٥، الرقم: ٦٨٦٠.

بْنِ أَبِي قُحَافَةَ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالنَّسَائِيُّ.

’’حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ اپنے مرضِ وصال میں (حجرہ مبارک سے) باہر تشریف لائے۔ آپ ﷺ نے اپنا سرِ انور کپڑے سے لپیٹا ہوا تھا۔ پس آپ ﷺ منبر مبارک پر جلوہ افروز ہوئے۔ اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا بیان کی پھر فرمایا: اپنی جان و مال (قربان کرنے) کے اعتبار سے ابوبکر بن ابی قحافہ سے بڑھ کر مجھ پر زیادہ احسان کرنے والا کوئی نہیں۔‘‘ اس حدیث کو امام بخاری اور نسائی نے روایت کیا ہے۔

٥٩٦ / ٤٧۔ عَنْ عَلِيٍّ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: رَحِمَ اللهُ أَبَابَكْرٍ، زَوَّجَنِي ابْنَتَهُ، وَحَمَلَنِي إِلَى دَارِالْهِجْرَةِ، وَأَعْتَقَ بِلَالًا مِنْ مَالِهِ ....الحديث.
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْيَعْلَى.

’’حضرت علی ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ ابوبکر پر رحم فرمائے انہوں نے مجھ سے اپنی بیٹی کا نکاح کیا، مجھے سوار کر کے دار الہجرت (مدینہ منورہ) لے گئے اور اپنے مال سے بلال کو آزاد کروایا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابویعلی نے روایت کیا ہے۔

٥٩٧ / ٤٨۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ عُمَرُ لِأَبِي بَكْرٍ الصِّدِّيْقِ ﷺ: يَا خَيْرَ النَّاسِ بَعْدَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ.
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.

’’حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک دن حضرت عمر بن

الحديث رقم ٤٧: أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب علي بن أبی طالب ﷺ، ٥/ ٦٣٣، الرقم: ٣٧١٤، وأبويعلی في المسند، ١/ ٤١٨، الرقم: ٥٥٠، والطبرانی في المعجم الأوسط، ٦/ ٩٥، الرقم: ٥٩٠٦، وابن أبي عاصم في السنة، ٢/ ٥٧٧، الرقم: ١٢٣٢.

الحديث رقم ٤٨: أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب عمر بن الخطاب ﷺ، ٥/ ٦١٨، الرقم: ٣٦٨٤، والحاكم فی المستدرك، ٣/ ٩٦، الرقم: ٤٥٠٨.

خطاب رضی الله عنہ حضرت ابوبکر صدیق رضی الله عنہ سے اس طرح مخاطب ہوئے: اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد سب سے بہتر انسان۔'' اس حدیث کو امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

**٥٩٨ / ٤٩۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: مَا لِأَحَدٍ عِنْدَنَا يَدٌ إِلَّا وَقَدْ كَافَيْنَاهُ، مَا خَلَا أَبَابَكْرٍ، فَإِنَّ لَهُ عِنْدَنَا يَدًا يُكَافِئُهُ اللهُ بِهَا يَوْمَ الْقِيَامَةِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.**

''حضرت ابوہریرہ رضی الله عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کسی کا بھی ہمارے اوپر کوئی ایسا احسان نہیں جس کا ہم نے بدلہ چکا نہ دیا ہو، سوائے ابوبکر صدیق کے۔ بیشک اُن کے ہمارے اوپر احسان ہیں جن کا بدلہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن چکائے گا۔''

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے۔

**٥٩٩ / ٥٠۔ عَنْ عَامِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: قَالَ أَبُوْ قُحَافَةَ لِأَبِي بَكْرٍ: أَرَاكَ قَوْمًا رِقَابًا ضِعَافًا، فَلَوْ أَنَّكَ إِذْ فَعَلْتَ أَعْتَقْتَ رِجَالًا جِلْدًا يَمْنَعُوْنَكَ وَيَقُوْمُوْنَ دُوْنَكَ. فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ: يَا أَبَتِ، إِنِّي إِنَّمَا أُرِيْدُ مَا أُرِيْدُ لَمَّا نَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ فِيْهِ: ﴿فَأَمَّا مَنْ أَعْطَى وَاتَّقَى وَصَدَّقَ بِالْحُسْنَى فَسَنُيَسِّرُهُ لِلْيُسْرَى﴾ إِلَى قَوْلِهِ عزوجل ﴿وَمَا لِأَحَدٍ عِنْدَهُ مِنْ نِعْمَةٍ تُجْزَى إِلَّا ابْتِغَاءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْأَعْلَى وَلَسَوْفَ يَرْضَى﴾،** [الليل، ٩٢: ٥-٢١].

**رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَأَحْمَدُ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.**

''حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ (حضرت ابوبکر صدیق رضی الله عنہ

---

**الحديث رقم ٤٩:** أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب أبی بكرالصديق رضی الله عنه، ٥ / ٦٠٩، الرقم: ٣٦٦١۔

**الحديث رقم ٥٠:** أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢ / ٥٧٢، الرقم، ٣٩٤٢، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ١ / ٩٥، الرقم: ٦٦۔

کے والد) حضرت ابو قحافہ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا میں دیکھتا ہوں کہ تم کمزور غلاموں کو آزاد کرواتے ہو۔ تم ایسا کیوں نہیں کرتے کہ تندومند اور طاقتور غلاموں کو آزاد کرواؤ تاکہ وہ تمہاری حفاظت کرسکیں اور تمہاری خاطر لڑ سکیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: اے ابا جان میرا مقصد وہ ہے جو ان آیات کا مقصد ہے: (پس جس نے (اپنا مال اللہ کی راہ میں) دیا اور پرہیزگاری اختیار کی ○ اور اس نے (اِنفاق و تقویٰ کے ذریعے) اچھائی (یعنی دینِ حق اور آخرت) کی تصدیق کی ○ تو ہم عنقریب اسے آسانی (یعنی رضائے الٰہی) کے لئے سہولت فراہم کر دیں گے ○)، اللہ تعالیٰ کے اس فرمان تک: (اور کسی کا اس پر کوئی احسان نہیں کہ جس کا بدلہ دیا جا رہا ہو ○ مگر (وہ) صرف اپنے ربِ عظیم کی رضا جوئی کے لئے (مال خرچ کر رہا ہے)○ اور عنقریب وہ (اللہ کی عطا سے اور اللہ اس کی وفا سے) راضی ہو جائے گا○)۔'' [اللیل، ۹۲: ۵۔ ۲۱]۔

اس حدیث کو امام حاکم اور احمد نے روایت کیا ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**۶۰۰ / ۵۱۔ عَنْ أَسَدِ بْنِ زَرَارَةَ رضی الله عنه قَالَ: رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم خَطَبَ النَّاسَ فَالْتَفَتَ الْتِفَافَةً فَلَمْ يَرَ أَبَابَكْرٍ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: أَبُوْبَكْرٍ، أَبُوْبَكْرٍ، إِنَّ رُوْحَ الْقُدُسِ جِبْرِيْلَ عليه السلام أَخْبَرَنِي آنِفًا إِنَّ خَيْرَ أُمَّتِكَ بَعْدَكَ أَبُوْبَكْرٍ الصِّدِّيْقُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

''حضرت اسد بن زرارہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو لوگوں کو خطبہ دیتے ہوئے دیکھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے توجہ فرمائی تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو نہ دیکھا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پکارا: ابوبکر! ابوبکر! روح القدس جبرائیل علیہ السلام نے مجھے خبر دی ہے کہ میری اُمت میں سے میرے بعد سب سے بہتر ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**۶۰۱ / ۵۲۔ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ اللهَ عزوجل فِي السَّمَاءِ يَكْرَهُ أَنْ يَخْطَأَ أَبُوْبَكْرٍ فِي الْأَرْضِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

---

الحديث رقم ۵۱: أخرجه الطبرانی فی المعجم الأوسط، ۶/ ۲۹۲، الرقم: ۶۴۴۸۔

الحديث رقم ۵۲: أخرجه الطبرانی في المعجم الكبير، ۲۰/ ۶۷، الرقم: ۱۲۴۔

’’حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کو آسمان پر یہ پسند نہیں کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ سے زمین پر کوئی خطا سرزد ہو۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٦٠٢ / ٥٣۔ عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ رضي الله عنهما قَالَ: لَمَّا احْتَضَرَ أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: يَا عَائِشَةُ، انْظُرِي اللَّقْحَةَ الَّتِي كُنَّا نَشْرَبُ مِنْ لَبَنِهَا، وَالْجَفْنَةَ الَّتِي نَصْطَبِخُ فِيْهَا، وَالْقَطِيْفَةَ الَّتِي كُنَّا نَلْبَسُهَا، فَإِنَّا كُنَّا نَنْتَفِعُ بِذَلِكَ حِيْنَ كُنَّا فِي أَمْرِ الْمُسْلِمِيْنَ، فَإِذَا مِتُّ فَارْدُدِيْهِ إِلَى عُمَرَ، فَلَمَّا مَاتَ أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ أَرْسَلَتْ بِهِ إِلَى عُمَرَ رضی اللہ عنہ فَقَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ: رَضِيَ اللهُ عَنْكَ يَا أَبَابَكْرٍ، لَقَدْ أَتْعَبْتَ مَنْ جَاءَ بَعْدَكَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما سے روایت ہے انہوں نے بیان کیا کہ جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے وصال کا وقت قریب آیا تو انہوں نے فرمایا: اے عائشہ! یہ دودھ دینے والی اونٹنی دیکھ لو جس کا ہم دودھ پیتے تھے اور یہ بڑا برتن جس میں ہم کھانا پکاتے تھے اور یہ کمبل جسے ہم اوڑھتے تھے، ہم ان چیزوں سے اس وقت تک نفع حاصل کرنے کے مجاز تھے جب تک ہم مسلمانوں کے اُمور (یعنی اُمورِ خلافت) میں مصروف رہتے تھے۔ پھر جب میں فوت ہو جاؤں تو یہ سب کچھ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو لوٹا دینا۔ پھر جب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ فوت ہو گئے تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے وہ چیزیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی طرف بھجوا دیں۔ اُس وقت حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے ابوبکر! اللہ تعالیٰ آپ سے راضی ہو، آپ نے اپنے بعد ہر آنے والے کو تھکا دیا ہے (یعنی آزمائش میں ڈال دیا ہے)۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٦٠٣ / ٥٤۔ عَنْ عُبَيْدَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: جَاءَ عُيَيْنَةُ بْنُ حِصْنٍ وَالْأَقْرَعُ بْنُ**

---

**الحديث رقم ٥٣:** أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١ / ٦٠، الرقم: ٣٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٥ / ٢٣١.

**الحديث رقم ٥٤:** أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ٨٥، الرقم: ٤٤٧٣، والبيهقي في السنن الكبرى، ٧ / ٢٠.

حَابِسٍ إِلَى أَبِي بَكْرٍ رضي الله عنه فَقَالُوا: يَا خَلِيْفَةَ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ.

’’حضرت عبیدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عیینہ بن حصن رضی اللہ عنہ اور اقرع بن حابس رضی اللہ عنہ، سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور انہوں نے کہا: یا خلیفۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! (اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خلیفہ)۔‘‘ اس حدیث کو امام حاکم اور امام بیہقی نے روایت کیا ہے۔

٦٠٤ / ٥٥۔ عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه أَنَّهُ قَالَ: خَيْرُ هَذِهِ الْأُمَّةِ بَعْدَ نَبِيِّهَا أَبُوْبَكْرٍ رضي الله عنه.

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے بہتر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں۔‘‘ اس حدیث کو امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٦٠٥ / ٥٦۔ قَالَ عَلِيٌّ وَالزُّبَيْرُ رضي الله عنهما قَالَ: إِنَّا نَرَى أَبَا بَكْرٍ أَحَقَّ النَّاسِ بِهَا بَعْدَ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّهُ لَصَاحِبُ الْغَارِ، وَثَانِيَ اثْنَيْنِ، وَإِنَّا لَنَعْلَمُ بِشَرَفِهِ وَكِبَرِهِ، وَلَقَدْ أَمَرَهُ رَسُوْلُ اللهِ بِالصَّلَاةِ بِالنَّاسِ وَهُوَ حَيٌّ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ.

’’حضرت علی اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ بلاشبہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ خلافت کے سب سے زیادہ حقدار ہیں وہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غار کے ساتھی ہیں۔ وہ ثانی اثنین (یارِ غار) ہیں اور ہم ان کے شرف و بزرگی اور ان کے مرتبہ کو جانتے ہیں۔ بے شک انہیں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی ظاہری حیاتِ طیبہ میں (بھی) نماز کی امامت کا حکم دیا تھا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٥٥: أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ١ / ١١٠، الرقم: ٨٧٩، والطبرانی فی المعجم الأوسط، ١ / ٢٩٨، الرقم: ٩٩٢۔

الحديث رقم ٥٦: أخرجه الحاكم فی المستدرك، ٣ / ٧٠، الرقم: ٤٤٢٢، والبيهقی فی السنن الكبری، ٨ / ١٥٢۔

**٦٠٦ / ٥٧۔ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: حُبُّ أَبِي بَكْرٍ وَشُكْرُهُ وَاجِبٌ عَلَى أُمَّتِي. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ وَالْخَطِيْبُ.**

''حضرت سہل بن سعد ﷺ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ابوبکر سے محبت اور اس کا شکر ادا کرنا میری امت پر واجب ہے۔''

اس حدیث کو امام دیلمی اور خطیب بغدادی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٥٧: أخرجه الديلمى فى مسند الفردوس، ٢ / ١٤٢، الرقم: ٢٧٢٤، والخطيب البغدادى في تاريخ بغداد، ٥ / ٤٥١۔**

۱۔ فَصْلٌ فِيْمَا يَتَعَلَّقُ بِإِسْلَامِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ

﴿حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے قبولِ اسلام کا بیان﴾

۲۔ فَصْلٌ فِي مَنْزِلَتِهِ رضی اللہ عنہ عِنْدَ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

﴿بارگاہِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے مقام و مرتبہ کا بیان﴾

۳۔ فَصْلٌ فِي قَوْلِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: لَوْ كَانَ بَعْدِي نَبِيٌّ لَكَانَ عُمَرُ

﴿فرمان رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو وہ عمر ہوتا﴾

٤۔ فَصْلٌ فِي أَنَّ الشَّيْطَانَ يَفِرُّ مِنْ ظِلِّ عُمَرَ رضی اللہ عنہ

﴿حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سائے سے بھی شیطان کے بھاگنے کا بیان﴾

٥۔ فَصْلٌ فِي تَبْشِيْرِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لَهُ بِالْجَنَّةِ

﴿حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو جنت کی بشارت دینے کا بیان﴾

٦۔ فَصْلٌ فِيْمَا وَرَدَ لَهُ مِنَ الْفَضْلِ مِنْ مُوَافَقَتِهِ رضی اللہ عنہ لِلْوَحْيِ

﴿حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رائے کے مطابق نزولِ وحی کا بیان﴾

۷۔ فَصْلٌ فِي جَامِعِ صِفَاتِهِ وَمَنَاقِبِهِ رضی اللہ عنہ

﴿حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی جامع صفات اور مناقب کا بیان﴾

# فَصْلٌ فِيْمَا يَتَعَلَّقُ بِإِسْلَامِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ

## ﴿ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے قبولِ اسلام کا بیان ﴾

۶۰۷ / ۱۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم قَالَ: اَللّٰهُمَّ، أَعِزَّ الإِسْلَامَ بِأَحَبِّ هَذَيْنِ الرَّجُلَيْنِ إِلَيْكَ بِأَبِي جَهْلٍ أَوْ بِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ. قَالَ: وَكَانَ أَحَبَّهُمَا إِلَيْهِ عُمَرُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعا فرمائی: اے اللہ! تو ابوجہل یا عمر بن الخطاب دونوں میں سے اپنے ایک پسندیدہ بندے کے ذریعے اسلام کو غلبہ اور عزت عطا فرما۔ راوی کہتے ہیں کہ ان دونوں میں اللہ تعالیٰ کو محبوب حضرت عمر رضی اللہ عنہ تھے (جن کے بارے میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعا قبول ہوئی اور آپ مشرف بہ اسلام ہوئے)۔''

اس حدیث کو امام ترمذی، احمد اور ابن حبان نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

۶۰۸ / ۲۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: لَمَّا أَسْلَمَ عُمَرُ نَزَلَ

---

الحديث رقم ۱: أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: المناقب، باب: فی مناقب عمر، ۵/ ۶۱۷، الرقم: ۳۶۸۱، وأحمد بن حنبل فی المسند، ۲/ ۹۵، الرقم: ۵۶۹۶، وابن حبان فی الصحيح، ۱۵/ ۳۰۵، الرقم: ۶۸۸۱، والحاكم في المستدرك، ۳/ ۵۷۴، الرقم: ۶۱۲۹، والبزار في المسند، ۶/ ۵۷، الرقم: ۲۱۱۹، وعبد بن حميد في المسند، ۱/ ۲۴۵، الرقم: ۷۵۹.

الحديث رقم ۲: أخرجه ابن ماجه فی السنن، المقدمة، باب: فضل عمر، ۱/ ۳۸، الرقم: ۱۰۳، وابن حبان فی الصحيح، ۱۵/ ۳۰۷، الرقم: ۶۸۸۳، والحاكم في المستدرك، ۳/ ۹۰، الرقم: ۴۴۹۱، والطبرانی فی المعجم الكبير، ۱۱/ ۸۰، الرقم: ۱۱۱۰۹، والهيثمي في موارد الظمان، ۱/ ۵۳۵، الرقم: ۲۱۸۲.

جِبْرِيْلُ فَقَالَ: يَامُحَمَّدُ، لَقَدِ اسْتَبْشَرَ أَهْلُ السَّمَاءِ بِإِسْلَامِ عُمَرَ رضي الله عنه.
رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ ایمان لائے تو جبرائیل علیہ السلام نازل ہوئے اور عرض کیا: یا محمد مصطفیٰ! بے شک اہلِ آسمان نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اسلام لانے پر خوشیاں منائی ہیں (اور مبارکبادیں دی ہیں)۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن ماجہ، ابن حبان اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٦٠٩ / ٣۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: لَمَّا أَسْلَمَ عُمَرُ رضي الله عنه قَالَ الْمُشْرِكُوْنَ: الْيَوْمَ قَدِ انْتَصَفَ الْقَوْمُ مِنَّا. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَأَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ. وَقَالَ الْحَاكِمُ: صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسلام قبول کیا تو مشرکین نے کہا کہ آج کے دن ہماری قوم دو حصوں میں بٹ گئی ہے (یعنی آدھی رہ گئی ہے)۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم، احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

٦١٠ / ٤۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم ضَرَبَ صَدْرَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ بِيَدِهِ حِيْنَ أَسْلَمَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ، وَهُوَ يَقُوْلُ: اَللّٰهُمَّ، أَخْرِجْ مَا فِي صَدْرِهِ مِنْ غِلٍّ وَأَبْدِلْهُ إِيْمَانًا. يَقُوْلُ ذٰلِكَ

الحديث رقم ٣: أخرجه الحلكم فى المستدرك، ٣ / ٩١، الرقم: ٤٤٩٤، والطبرانى فى المعجم الكبير، ١١ / ٢٥٥، الرقم: ١١٦٥٩، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ١ / ٢٤٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٦٢۔

الحديث رقم ٤: أخرجه الحلكم فى المستدرك، ٣ / ٩١، الرقم: ٤٤٩٢، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ٢ / ٢٠، الرقم: ١٠٩٦، وفى المعجم الكبير، ١٢ / ٣٠٥، الرقم: ١٣١٩١، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٦٥۔

ثَلَاثاً. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ مُسْتَقِيْمُ الإِسْنَادِ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جب اسلام قبول کیا تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کے سینے پر تین دفعہ اپنا دستِ اقدس مارا اور (ہر مرتبہ) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ساتھ فرمایا: اے اللہ! عمر کے سینے میں جو غل (سابقہ عداوتِ اسلام کا اثر) ہے اسے نکال دے اور اس کی جگہ ایمان ڈال دے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ کلمات تین مرتبہ دہرائے۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور طبرانی نے روایت کیا ہے اورامام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح مستقیم الاسناد ہے۔

۶۱۱ / ۵۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی الله عنه قَالَ: إِنْ كَانَ إِسْلَامُ عُمَرَ رضی الله عنه لَفَتْحًا، وَإِمَارَتُهُ لَرَحْمَةً. وَاللهِ، مَا اسْتَطَعْنَا أَنْ نُصَلِّيَ بِالْبَيْتِ حَتَّى أَسْلَمَ عُمَرُ، فَلَمَّا أَسْلَمَ قَابَلَهُمْ حَتَّى دَعَوْنَا فَصَلَّيْنَا رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بیشک حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا قبولِ اسلام (ہمارے لئے) ایک فتح تھی اور ان کی خلافت ایک رحمت تھی، خدا کی قسم! ہم بیت اللہ میں نماز پڑھنے کی استطاعت نہیں رکھتے تھے، یہاں تک کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اسلام لے آئے۔ پس جب وہ اسلام لائے تو انہوں نے مشرکینِ مکہ کا سامنا کیا یہاں تک کہ ہم نے (برملا) اسلام کی دعوت دی اور خانہ کعبہ میں نماز بھی پڑھی۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ۵: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ۹ / ۱۶۵، الرقم: ۸۸۲۰، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۹ / ۶۲۔

# فَصْلٌ فِي مَنْزِلَتِهِ رضي الله عنه عِنْدَ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم

## ﴿ بارگاہِ مصطفٰی صلى الله عليه وآله وسلم میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے مقام و مرتبہ کا بیان ﴾

٦١٢ / ٦۔ عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه أَنَّ رَجُلًا سَأَلَ النَّبِيَّ صلى الله عليه وآله وسلم عَنِ السَّاعَةِ فَقَالَ: مَتَى السَّاعَةُ؟ قَالَ: وَمَاذَا أَعْدَدْتَ لَهَا؟ قَالَ: لَا شَيْءَ إِلَّا أَنِّي أُحِبُّ اللهَ وَرَسُوْلَهُ صلى الله عليه وآله وسلم فَقَالَ: أَنْتَ مَعَ مَنْ أَحْبَبْتَ. قَالَ أَنَسٌ: فَمَا فَرِحْنَا بِشَيْءٍ فَرَحَنَا بِقَوْلِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم: أَنْتَ مَعَ مَنْ أَحْبَبْتَ. قَالَ أَنَسٌ: فَأَنَا أُحِبُّ النَّبِيَّ صلى الله عليه وآله وسلم وَأَبَابَكْرٍ وَعُمَرَ، وَأَرْجُوْ أَنْ أَكُوْنَ مَعَهُمْ بِحُبِّي إِيَّاهُمْ، وَإِنْ لَمْ أَعْمَلْ بِمِثْلِ أَعْمَالِهِمْ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ کسی صحابی نے حضور نبی اکرم صلى الله عليه وآله وسلم سے پوچھا کہ قیامت کب آئے گی؟ تو آپ صلى الله عليه وآله وسلم نے فرمایا: تم نے اس کے لئے کیا تیاری کی ہے؟ اس نے عرض کیا: میرے پاس تو کوئی عمل نہیں سوائے اس کے کہ میں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلى الله عليه وآله وسلم سے محبت کرتا ہوں۔ آپ صلى الله عليه وآله وسلم نے فرمایا: تمہیں آخرت میں بھی اسی کی معیت اور سنگت نصیب ہوگی جس سے تم محبت کرتے ہو۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہمیں کسی خبر نے اتنا خوش نہیں کیا جتنا کہ حضور نبی اکرم صلى الله عليه وآله وسلم کے اس فرمان نے کہ: ’’تم اسی کے ساتھ ہوگے جس سے محبت کرتے ہو۔‘‘ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں حضور نبی اکرم صلى الله عليه وآله وسلم سے محبت کرتا ہوں اور ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما سے بھی لہٰذا امیدوار ہوں کہ ان کی محبت کے باعث میں بھی ان حضرات کے ساتھ ہوں گا اگرچہ میرے اعمال ان جیسے نہیں۔ (صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ان دونوں

---

الحديث رقم ٦: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر بن الخطاب رضي الله عنه، ٣ / ١٣٤٩، الرقم: ٣٤٨٥، ومسلم في الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: المرء مع من أحب، ٤ / ٢٠٣٢، الرقم: ٢٦٣٩، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٣ / ٢٢٧، الرقم: ١٣٣٩٥، وأبو يعلى فی المسند، ٦ / ١٨٠، الرقم: ٣٤٦٥، وعبد بن حميد في المسند، ١ / ٣٩٧، الرقم: ١٣٣٩، والمنذری في الترغيب والترهيب، ٤ / ١٤، ١٥، الرقم: ٤٥٩٤۔

شخصیات سے محبت کرنے کا سبب بارگاہِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ان کا مقام و مرتبہ تھا)۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٦١٣ / ٧۔ عَنِ ابْنِ أَبِي مُلَيْكَةَ قَالَ: سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما يَقُوْلُ: وُضِعَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی الله عنه عَلَى سَرِيْرِهِ فَتَكَنَّفَهُ النَّاسُ يَدْعُوْنَ وَيُثْنُوْنَ وَيُصَلُّوْنَ عَلَيْهِ قَبْلَ أَنْ يُرْفَعَ وَأَنَا فِيهِمْ، قَالَ: فَلَمْ يَرُعْنِي إِلَّا بِرَجُلٍ قَدْ أَخَذَ بِمَنْكِبِي مِنْ وَرَائِي. فَالْتَفَتُّ إِلَيْهِ فَإِذَا هُوَ عَلِيٌّ رضی الله عنه. فَتَرَحَّمَ عَلَى عُمَرَ رضی الله عنه وَقَالَ: مَا خَلَّفْتَ أَحَدًا أَحَبَّ إِلَيَّ، أَنْ أَلْقَى اللهَ بِمِثْلِ عَمَلِهِ، مِنْكَ. وَايْمُ اللهِ، إِنْ كُنْتُ لَأَظُنُّ أَنْ يَجْعَلَكَ اللهُ مَعَ صَاحِبَيْكَ وَذَاكَ، أَنِّي كُنْتُ أُكَثِّرُ أَسْمَعُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم يَقُوْلُ جِئْتُ أَنَا وَأَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ، وَدَخَلْتُ أَنَا وَأَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ وَخَرَجْتُ أَنَا وَأَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ. فَإِنْ كُنْتُ لَأَرْجُوْ، أَوْ لَأَظُنُّ، أَنْ يَجْعَلَكَ اللهُ مَعَهُمَا.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ.

’’حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کا جنازہ تخت پر رکھا گیا تو لوگ ان کے گرد جمع ہوگئے، وہ ان کے حق میں دعا کرتے، تحسین آمیز کلمات کہتے اور جنازہ اٹھائے جانے سے بھی پہلے ان پر صلوۃ (یعنی دعا) پڑھ رہے تھے، میں بھی ان لوگوں میں شامل تھا، اچانک ایک شخص نے پیچھے سے میرے کندھے پر ہاتھ رکھا، میں نے گھبرا کر مڑ کے دیکھا تو وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تھے، انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے لیے رحمت کی دعا کی اور (حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے جسدِ اقدس سے مخاطب ہوکر) فرمایا: (اے عمر!) آپ نے اپنے بعد کوئی ایسا شخص نہیں چھوڑا جس کے کئے ہوئے اعمال کے ساتھ مجھے اللہ تعالیٰ سے

الحديث رقم ٧: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر بن الخطاب رضی الله عنه، ٣ / ١٣٤٨، الرقم: ٣٤٨٢، ومسلم فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر، ٤ / ١٨٥٨، الرقم: ٢٣٨٩، وأحمد بن حنبل فی المسند، ١ / ١١٢، الرقم: ٨٩٨، والحاكم فی المستدرك، ٣ / ٧١، الرقم: ٤٤٢٧.

ملاقات کرنا پسند ہو۔ بخدا مجھے یقین ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کا درجہ آپ کے دونوں رفیقوں (یعنی حضور نبی اکرم ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ) کے ساتھ کر دے گا، کیونکہ میں حضور نبی اکرم ﷺ سے بہ کثرت یہ سنتا تھا، ''میں اور ابوبکر و عمر آئے، میں اور ابوبکر و عمر داخل ہوئے، میں اور ابوبکر و عمر نکلے'' اور مجھے یقین ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو (اسی طرح) آپ کے دونوں رفیقوں کے ساتھ رکھے گا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مذکورہ الفاظ مسلم کے ہیں۔

**٦١٤ / ٨۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ هِشَامٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ، وَهُوَ آخِذٌ بِيَدِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.**

''حضرت عبداللہ بن ہشام رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضور نبی اکرم ﷺ کے ہمراہ تھے اور آپ ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑا ہوا تھا۔''

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

**٦١٥ / ٩۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ عُمَرُ لِأَبِي بَكْرٍ: يَا خَيْرَ النَّاسِ بَعْدَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ. فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ: أَمَا إِنَّكَ إِنْ قُلْتَ ذَاكَ فَلَقَدْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: مَا طَلَعَتِ الشَّمْسُ عَلَى رَجُلٍ خَيْرٍ مِنْ عُمَرَ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.**

''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کو مخاطب کر کے فرمایا: اے حضور نبی اکرم ﷺ کے بعد لوگوں میں سب سے بہترین انسان! (یہ سن کر) حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: آگاہ ہو جاؤ اگر تم نے یہ کہا ہے تو میں نے بھی

---

**الحديث رقم ٨:** أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر بن الخطاب، ٣ / ١٣٥١، الرقم: ٣٤٩١، وفي كتاب: الاستئذان، باب: المصافحة، ٥ / ٢٣١١، الرقم: ٥٩٠٩، وابن حبان فى الصحيح، ١٦ / ٣٥٥، الرقم: ٧٣٥٦، والبيهقي في شعب الإيمان، ٢ / ١٣٢، الرقم: ١٣٨٢۔

**الحديث رقم ٩:** أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فى مناقب عمر رضی اللہ عنہ، ٥ / ٦١٨، الرقم: ٣٦٨٤، والحلكم فى المستدرك، ٣: ٩٦، الرقم: ٤٥٠٨۔

حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ عمر سے بہتر کسی آدمی پر ابھی تک سورج طلوع نہیں ہوا۔'' اس حدیث کو امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٦١٦ / ١٠۔ عَنْ عُمَرَ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ اسْتَأْذَنَ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فِي الْعُمْرَةِ فَقَالَ: أَي أُخَيَّ أَشْرِكْنَا فِي دُعَائِكَ وَ لَا تَنْسَنَا. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ادائیگی عمرہ کی اجازت طلب کی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں فرمایا: اے میرے بھائی! ہمیں بھی اپنی دعاؤں میں شریک رکھنا اور ہمیں بھی مت بھولنا۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

٦١٧ / ١١۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رَأَى عَلَى عُمَرَ قَمِيْصًا أَبْيَضَ فَقَالَ: ثَوْبُكَ هَذَا غَسِيْلٌ أَمْ جَدِيْدٌ؟ قَالَ: لَا. بَلْ غَسِيْلٌ: قَالَ: الْبَسْ جَدِيْدًا، وَ عِشْ حَمِيْدًا، وَ مُتْ شَهِيْدًا.

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک دفعہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو سفید قمیص زیب تن کئے ہوئے دیکھا تو دریافت فرمایا: (اے عمر!) تمہارا یہ

---

الحديث رقم ١٠: أخرجه الترمذی فی السنن، کتاب: الدعوات عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: فی دعاء النبي صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، ٥/٥٥٩، الرقم: ٣٥٦٢، وابن ماجه فی السنن، کتاب: المناسك، باب: فضل دعاء الحاج، ٢/٩٦٦، الرقم: ٢٨٩٤، والبيهقی فی شعب الإيمان، ٦/٥٠٢، الرقم: ٩٠٥٩۔

الحديث رقم ١١: أخرجه ابن ماجه فی السنن، کتاب: اللباس، باب: ما يقول الرجل إذا لبس ثوبًا جديداً، ٢/١١٧٨، الرقم: ٣٥٥٨، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٨٨، الرقم: ٥٦٢٠، والطبرانی فی المعجم الکبير، ١٢/٢٨٣، الرقم: ١٣١٢٧، و أبو يعلی في المسند، ٩/٤٠٢، الرقم: ٥٥٤٥۔

قمیص نیا ہے یا پرانا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یہ (نیا) نہیں بلکہ پرانا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: (خدا کرے) تم ہمیشہ نیا لباس پہنو اور پرسکون زندگی بسر کرو اور تمہیں شہادت کی موت نصیب ہو۔'' اس حدیث کو امام ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٦١٨ / ١٢۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ هِشَامٍ رضی الله عنه قَالَ: كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ، وَهُوَ آخِذٌ بِيَدِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی الله عنه فَقَالَ: وَاللهِ، يَا رَسُوْلَ اللهِ، لَأَنْتَ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ كُلِّ شَيءٍ إِلَّا نَفْسِي، فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَا يُؤْمِنُ أَحَدُكُمْ حَتَّى أَكُوْنَ أَحَبَّ إِلَيْهِ مِنْ نَفْسِهِ قَالَ: فَأَنْتَ الْآنَ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ نَفْسِي. فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: الْآنَ يَا عُمَرُ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ.**

''حضرت عبداللہ بن ہشام رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضور نبی اکرم ﷺ کے ہمراہ تھے اور آپ ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑا ہوا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ مجھے ہر ایک چیز سے بڑھ کر محبوب ہیں سوائے اپنی جان کے۔ اس پر حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے! تم میں سے کوئی اس وقت تک مومن نہیں ہوسکتا جب تک میں اسے اس کی جان سے بھی بڑھ کر محبوب نہیں ہو جاتا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اب آپ مجھے میری جان سے بھی بڑھ کر محبوب ہیں۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے عمر! اب تمہارا ایمان کامل ہو گیا ہے۔''

اس حدیث کو امام احمد، حاکم اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ١٢: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٤ / ٣٣٦، والحاكم في المستدرك، ٣ / ٥١٦، الرقم: ٥٩٢٢، والطبراني في المعجم الأوسط، ١ / ١٠٢، الرقم: ٣١٧، والبزار في المسند، ٨ / ٣٨٤، الرقم: ٣٤٥٩.**

# فَصْلٌ فِي قَوْلِ النَّبِيِّ ﷺ: لَوْ كَانَ بَعْدِي نَبِيٌّ لَكَانَ عُمَرُ

## ﴿فرمانِ رسول ﷺ: اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو وہ عمر ہوتا﴾

٦١٩/١٣۔ عَنْ عَقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَوْ كَانَ بَعْدِي نَبِيٌّ لَكَانَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَ أَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ. وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

وفي رواية: عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَوْ كَانَ اللهُ بَاعِثًا رَسُوْلًا بَعْدِي لَبَعَثَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ كَمَا قَالَ الْهَيْثَمِيُّ.

''حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو وہ عمر بن الخطاب ہوتا۔''

اس حدیث کو امام ترمذی، احمد اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے اور امام حاکم نے بھی فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

اور ایک روایت میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اگر اللہ تعالیٰ میرے بعد کسی کو نبی بنا کر بھیجنے والا ہوتا تو یقیناً عمر بن الخطاب کو نبی بنا کر بھیجتا۔'' امام ہیثمی نے فرمایا کہ اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ١٣: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: في مناقب عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ، ٥/٦١٩، الرقم: ٣٦٨٦، و أحمد بن حنبل في المسند، ٤/١٥٤، والحاكم في المستدرك، ٣/٩٢، الرقم: ٤٤٩٥، والطبراني في المعجم الكبير، ١٧/١٨٠، ٢٩٨، الرقم: ٤٧٥، ٨٢٢، والروياني في المسند، ١/ ١٧٤، الرقم: ٢٢٣، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩/٦٨.

٦٢٠ / ١٤۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَقَدْ كَانَ فِيْمَا قَبْلَكُمْ مِنَ الْأُمَمِ مُحَدَّثُوْنَ فَإِنْ يَكُ فِي أُمَّتِي أَحَدٌ فَإِنَّهُ عُمَرُ.

وفي رواية: عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: لَقَدْ كَانَ فِيْمَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ مِنْ بَنِي إِسْرَائِيْلَ رِجَالٌ يُكَلَّمُوْنَ مِنْ غَيْرِ أَنْ يَكُوْنُوْا أَنْبِيَاءَ، فَإِنْ يَكُنْ مِنْ أُمَّتِي مِنْهُمْ أَحَدٌ فَعُمَرُ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

’’حضرت ابوہریرہ ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تم سے پہلی امتوں میں محدَّث (جن پر الہام کیا جاتا تھا) ہوا کرتے تھے اگر میری امت میں کوئی محدَّث ہے تو وہ عمر ہے۔

اور ایک روایت میں حضرت ابوہریرہ ﷺ سے یہ الفاظ مروی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تم سے پہلے لوگوں یعنی بنی اسرائیل میں ایسے لوگ بھی ہوا کرتے تھے جن کے ساتھ اللہ تعالیٰ کلام فرماتا تھا حالانکہ وہ نبی نہ ہوتے۔ اگر ان جیسا میری امت کے اندر کوئی ہوتا تو وہ یقیناً عمر ہی ہوتا۔‘‘ اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

٦٢١ / ١٥۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها عَنِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّهُ كَانَ يَقُوْلُ: قَدْ كَانَ يَكُوْنُ فِي الْأُمَمِ قَبْلَكُمْ مُحَدَّثُوْنَ فَإِنْ يَكُنْ فِي أُمَّتِي مِنْهُمْ أَحَدٌ، فَإِنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ مِنْهُمْ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ.

وَقَالَ ابْنُ وَهْبٍ: تَفْسِيْرُ مُحَدَّثُوْنَ مُلْهَمُوْنَ.

---

الحديث رقم ١٤: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر بن الخطاب ﷺ، ٣ / ١٣٤٩، الرقم: ٣٤٨٦، وفي كتاب: الأنبياء، باب: أم حسبت أن أصحاب الكهف والرقيم، ٣ / ١٢٧٩، الرقم: ٣٢٨٢، وابن أبي عاصم في السنة، ٢ / ٥٨٣، الرقم: ١٢٦١۔

الحديث رقم ١٥: أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر ﷺ، ٤ / ١٨٦٤، الرقم: ٢٣٩٨، والترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فى مناقب عمر بن الخطاب ﷺ، ٥ / ٦٢٢، الرقم: ٣٦٩٣، وابن حبان فى الصحيح، ١٥ / ٣١٧، الرقم: ٦٨٩٤، والحاكم فى المستدرك، ٣ / ٩٢، الرقم: ٤٤٩٩، والنسائي في السنن الكبرى، ٥ / ٣٩، الرقم: ٨١١٩۔

’’حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ فرماتے تھے کہ تم سے پہلی امتوں میں محدّث ہوتے تھے۔ اور اگر میری اُمت میں بھی کوئی محدث ہوتے تو عمر اُن میں سے ہوتا۔ امام ابن وہب نے فرمایا کہ محدَّث اس شخص کو کہتے ہیں جس پر الہام کیا جاتا ہو۔‘‘ اس حدیث کو امام مسلم اور ترمذی نے روایت کیا ہے۔

**۶۲۲ / ۱۶۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّهُ كَانَ فِيْمَنْ مَضَى رِجَالٌ يَتَحَدَّثُوْنَ نُبُوَّةً. فَإِنْ يَكُنْ فِي أُمَّتِي أَحَدٌ مِنْهُمْ فَعُمَرُ.**

**رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: سابقہ امتوں میں بعض لوگ ایسے بھی ہوتے تھے جو نبوت کی سی باتیں کرتے تھے اور اگر میری امت میں ایسا کوئی ہوتا تو وہ عمر ہوتا۔‘‘ اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۱۶: أخرجه ابن أبي شيبة في المصنف، ۶ / ۳۵۴، الرقم: ۳۱۹۷۲.

# فَصْلٌ فِي أَنَّ الشَّيْطَانَ يَفِرُّ مِنْ ظِلِّ عُمَرَ رضي الله عنه

﴿حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سائے سے بھی شیطان کے بھاگنے کا بیان﴾

٦٢٣/ ١٧۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ رضي الله عنه عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: اسْتَأْذَنَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ عَلَى رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم وَ عِنْدَهُ نِسْوَةٌ مِنْ قُرَيْشٍ يُكَلِّمْنَهُ وَ يَسْتَكْثِرْنَهُ عَالِيَةً أَصْوَاتُهُنَّ عَلَى صَوْتِهِ. فَلَمَّا اسْتَأْذَنَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ قُمْنَ فَبَادَرْنَ الْحِجَابَ. فَأَذِنَ لَهُ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم. فَدَخَلَ عُمَرُ وَرَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَضْحَكُ فَقَالَ عُمَرُ: أَضْحَكَ اللهُ سِنَّكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ، فَقَالَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم: عَجِبْتُ مِنْ هَؤُلَاءِ اللَّاتِي كُنَّ عِنْدِي، فَلَمَّا سَمِعْنَ صَوْتَكَ ابْتَدَرْنَ الْحِجَابَ فَقَالَ عُمَرُ رضي الله عنه: فَأَنْتَ أَحَقُّ أَنْ يَهَبْنَ يَا رَسُوْلَ اللهِ، ثُمَّ قَالَ عُمَرُ: يَا عَدُوَّاتِ أَنْفُسِهِنَّ: أَتَهَبْنَنِي وَلَا تَهَبْنَ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم، فَقُلْنَ: نَعَمْ أَنْتَ أَغْلَظُ مِنْ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِيْهًا يَا ابْنَ الْخَطَّابِ، وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، مَا لَقِيَكَ الشَّيْطَانُ سَالِكًا فَجًّا قَطُّ إِلَّا سَلَكَ فَجًّا غَيْرَ فَجِّكَ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت محمد بن سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے (گھر کے) اندر آنے کی اجازت طلب کی اور

---

الحديث رقم ١٧: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر بن الخطاب رضي الله عنه، ٣/ ١٣٤٧، الرقم: ٣٤٨٠، وفي كتاب: بدء الخلق، باب: صفة إبليس وجنوده، ٣/ ١١٩٩، الرقم: ٣١٢٠، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر رضي الله عنه، ٤/ ١٨٦٣، الرقم: ٢٣٩٦، والنسائي في السنن الكبرى، ٥/ ٤١، الرقم: ٨١٣٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ١/ ١٧١، الرقم: ١٤٧٢، والطبراني في المعجم الأوسط، ٨/ ٣٣٢، الرقم: ٨٧٨٣، وأبويعلى في المسند، ٢/ ١٣٢، الرقم: ٨١٠۔

اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس قریش کی کچھ عورتیں اونچی آواز سے گفتگو کر رہی تھیں۔ جب حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی تو وہ اٹھ کھڑی ہوئیں اور پردے میں چلی گئیں۔ اس پر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسکرانے لگے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اللہ تعالیٰ آپ کے دندانِ مبارک تبسم ریز رکھے۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں ان عورتوں پر حیران ہوں جو میرے پاس تھیں (اور خوب باتیں کر رہی تھیں) کہ جب انہوں نے تمہاری آواز سنی تو پردے میں چھپ گئیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ زیادہ حق دار ہیں کہ یہ آپ سے ڈریں پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے اپنی جان کی دشمنو! تم مجھ سے ڈرتی ہو اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نہیں ڈرتیں؟ عورتوں نے جواب دیا: ہاں! آپ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقابلہ میں سخت گیر اور سخت دل ہیں۔ پھر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے ابن خطاب! اس بات کو چھوڑو۔ قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے! جب شیطان تمہیں کسی راستے پر چلتے ہوئے دیکھتا ہے تو تمہارے راستے کو چھوڑ کر دوسرا راستہ اختیار کر لیتا ہے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٦٢٤ / ١٨۔ عَنْ بُرَيْدَةَ رضی الله عنه قَالَ: خَرَجَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم فِي بَعْضِ مَغَازِيْهِ، فَلَمَّا انْصَرَفَ جَاءَتْ جَارِيَةٌ سَوْدَاءُ، فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنِّي كُنْتُ نَذَرْتُ إِنْ رَدَّكَ اللهُ سَالِمًا أَنْ أَضْرِبَ بَيْنَ يَدَيْكَ بِالدُّفِّ وَأَتَغَنَّى، فَقَالَ لَهَا رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: إِنْ كُنْتِ نَذَرْتِ فَاضْرِبِي وَ إِلاَّ فَلاَ. فَجَعَلَتْ تَضْرِبُ، فَدَخَلَ أَبُوْبَكْرٍ رضی الله عنه وَهِيَ تَضْرِبُ، ثُمَّ دَخَلَ عَلِيٌّ رضی الله عنه وَهِيَ تَضْرِبُ، ثُمَّ دَخَلَ عُثْمَانُ رضی الله عنه وَهِيَ تَضْرِبُ، ثُمَّ دَخَلَ عُمَرُ رضی الله عنه فَأَلْقَتِ الدُّفَّ تَحْتَ اسْتِهَا ثُمَّ قَعَدَتْ عَلَيْهِ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: إِنَّ الشَّيْطَانَ لَيَخَافُ مِنْكَ يَا عُمَرُ، إِنِّي كُنْتُ جَالِسًا وَهِيَ تَضْرِبُ فَدَخَلَ**

---

**الحديث رقم ١٨:** أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: فی مناقب عمر، ٥ / ٦٢٠، الرقم: ٣٦٩٠، والحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ١ / ٢٣٠، والعسقلاني في فتح الباري، ١١ / ٥٨٨۔

أَبُوْبَكْرٍ وَهِيَ تَضْرِبُ ثُمَّ دَخَلَ عَلِيٌّ وَهِيَ تَضْرِبُ ثُمَّ دَخَلَ عُثْمَانُ وَهِيَ تَضْرِبُ، فَلَمَّا دَخَلْتَ أَنْتَ يَا عُمَرُ، أَلْقَتِ الدُّفَّ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ ایک مرتبہ کسی جہاد سے واپس تشریف لائے تو ایک سیاہ فام باندی حاضر ہوئی اور عرض کیا: یا رسول اللہ! میں نے نذر مانی تھی کہ اگر اللہ تعالیٰ آپ کو صحیح سلامت واپس لائے تو میں آپ کے سامنے دف بجاؤں گی اور گانا گاؤں گی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اگر تم نے نذر مانی تھی تو دف بجا لو ورنہ نہیں۔ اس نے دف بجانا شروع کیا تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آ گئے وہ بجاتی رہی پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے آنے پر بھی وہ دف بجاتی رہی۔ لیکن اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ داخل ہوئے تو وہ دف نیچے رکھ کر اس پر بیٹھ گئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے عمر! (یہ عورت تو درکنار) تم سے تو شیطان بھی ڈرتا ہے میری موجودگی میں یہ دف بجاتی رہی پھر ابوبکر، علی اور عثمان (یکے بعد دیگرے) آئے۔ تب بھی یہ دف بجاتی رہی لیکن جب تم آئے تو اس نے دف بجانا بند کر دیا۔''

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

٦٢٥ / ١٩۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ جَالِسًا فَسَمِعْنَا لَغَطًا وَصَوْتَ صِبْيَانٍ. فَقَامَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فَإِذَا حَبْشِيَّةٌ تَزْفِنُ وَالصِّبْيَانُ حَوْلَهَا فَقَالَ: يَا عَائِشَةُ، تَعَالِي فَانْظُرِي فَجِئْتُ فَوَضَعْتُ لَحْيَيَّ عَلَى مَنْكِبِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَجَعَلْتُ أَنْظُرُ إِلَيْهَا مَا بَيْنَ الْمَنْكِبِ إِلَى رَأْسِهِ، فَقَالَ لِي: أَمَا شَبِعْتِ، أَمَا شَبِعْتِ. قَالَتْ: فَجَعَلْتُ أَقُوْلُ: لَا لِأَنْظُرَ مَنْزِلَتِي عِنْدَهُ، إِذْ طَلَعَ عُمَرُ قَالَتْ: فَارْفَضَّ النَّاسُ عَنْهَا. قَالَتْ:

الحديث رقم ١٩: أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فى مناقب عمر، ٥/٦٢١، الرقم: ٣٦٩١، والنسائى فى السنن الكبرى، ٥/٣٠٩، الرقم: ٨٩٥٧، والعسقلاني في فتح الباري، ٢/٤٤٤، والحسيني في البيان والتعريف، ١/٢٨٢، والمناوي في فيض القدير، ٣/١٢۔

فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنِّي لَأَنْظُرُ إِلَى شَيَاطِيْنِ الْإِنْسِ وَالْجِنِّ قَدْ فَرُّوْا مِنْ عُمَرَ. قَالَتْ: فَرَجَعْتُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ حضور نبی اکرم ﷺ تشریف فرما تھے اتنے میں ہم نے شور وغل اور بچوں کی آواز سنی۔ آپ ﷺ کھڑے ہوئے تو دیکھا کہ ایک حبشی عورت ناچ رہی ہے اور بچے اس کے گرد گھیرا ڈالے ہوئے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: عائشہ آؤ دیکھو! میں گئی اور ٹھوڑی حضور نبی اکرم ﷺ کے مبارک کندھے پر رکھ کر آپ ﷺ کے کندھے اور سر کے درمیان سے دیکھنے لگی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: کیا تمہارا جی نہیں بھرا؟ میں دیکھنا چاہتی تھی کہ آپ ﷺ کے نزدیک میری کیا قدر و منزلت ہے؟ لہٰذا میں نے عرض کیا: ''نہیں'' اتنے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ آ گئے اور انہیں دیکھتے ہی سب لوگ بھاگ گئے تو آپ ﷺ نے فرمایا: میں دیکھ رہا ہوں کہ شیاطین جن و انس عمر کو دیکھ کر بھاگ کھڑے ہوئے، پھر میں لوٹ آئی۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور نسائی نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

٦٢٦ / ٢٠۔ عَنْ سُدَيْسَةَ مَوْلَاةِ حَفْصَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ الشَّيْطَانَ لَمْ يَلْقَ عُمَرَ مُنْذُ أَسْلَمَ إِلَّا خَرَّ لِوَجْهِهِ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ.

''حضرت سدیسہ رضی اللہ عنہا جو کہ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کی خادمہ ہیں بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک جب سے عمر نے اسلام قبول کیا ہے شیطان اس کے سامنے سے گزرتا ہے تو اپنا سر جھکا لیتا ہے۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کی اسناد حسن ہیں۔

---

الحديث رقم ٢٠: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٢٤ / ٣٠٥، الرقم: ٧٧٤، والديلمي في مسند الفردوس، ٢ / ٣٨٠، الرقم: ٣٦٩٣، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٧٠، والمناوي في فيض القدير، ٢ / ٣٥٢.

# فَصْلٌ فِي تَبْشِيْرِ النَّبِيِّ ﷺ لَهُ بِالْجَنَّةِ

## ﴿حضور ﷺ کا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو جنت کی بشارت دینے کا بیان﴾

٦٢٧ / ٢١۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: بَيْنَا نَحْنُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ إِذْ قَالَ: بَيْنَا أَنَا نائِمٌ رَأَيْتُنِي فِي الْجَنَّةِ، فَإِذَا امْرَأَةٌ تَتَوَضَّأُ إِلَى جَانِبِ قَصْرٍ، فَقُلْتُ: لِمَنْ هَذَا الْقَصْرُ؟ قَالُوْا: لِعُمَرَ، فَذَكَرْتُ غَيْرَتَهُ، فَوَلَّيْتُ مُدْبِرًا، فَبَكَى عُمَرُ وَقَالَ: أَ عَلَيْكَ أَغَارُ يَارَسُوْلَ اللهِ؟ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر تھے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: میں سویا ہوا تھا کہ میں نے خود کو جنت میں پایا وہاں میں نے ایک محل کے کونے میں ایک عورت کو وضو کرتے ہوئے دیکھا۔ میں نے پوچھا: یہ محل کس کا ہے؟ جواب ملا عمر فاروق کا۔ (میں نے اندر جانے کا ارادہ کیا) پس مجھے عمر فاروق کی غیرت یاد آ گئی۔ اس لئے میں الٹے پاؤں لوٹ آیا۔ پس حضرت عمر رضی اللہ عنہ رونے لگے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا میں آپ پر بھی غیرت کر سکتا ہوں؟‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٦٢٨ / ٢٢۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: دَخَلْتُ الْجَنَّةَ فَرَأَيْتُ فِيْهَا دَارًا أَوْ قَصْرًا فَقُلْتُ: لِمَنْ هَذَا؟ فَقَالُوْا: لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَأَرَدْتُ

---

الحديث رقم ٢١: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر بن الخطاب رضی الله عنه، ٣/١٣٤٦، الرقم: ٣٤٧٧، وفي كتاب: بدء الخلق، باب: ما جاء في صفة الجنة، ٣/١١٨٥، الرقم: ٣٠٧٠، وفي كتاب: النكاح، باب: الغيرة، ٥/٢٠٠٤، الرقم: ٤٩٢٩، ومسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر، ٤/١٨٦٣، الرقم: ٢٣٩٥، والنسائي في السنن الكبرى، ٥/٤١، الرقم: ٨١٢٩، وابن حبان فى الصحيح، ١٥/٣١١، الرقم: ٦٨٨٨۔

الحديث رقم ٢٢: أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمرٍ، ٤/١٨٦٢، الرقم: ٢٣٩٤۔

أَنْ أَدْخُلَ فَذَكَرْتُ غَيْرَتَكَ فَبَكَى عُمَرُ وَقَالَ: أَي رَسُوْلَ اللهِ، أَوَ عَلَيْكَ يُغَارُ؟ رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

''حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں جنت میں داخل ہوا میں نے وہاں ایک گھر یا محل دیکھا۔ میں نے پوچھا یہ کس کا محل ہے؟ حاضرین نے کہا یہ عمر بن الخطاب کا محل ہے میں نے اس میں داخل ہونے کا ارادہ کیا پھر مجھے تمہاری غیرت یاد آ گئی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ رونے لگے اور عرض گذار ہوئے: یا رسول اللہ! کیا آپ پر بھی غیرت کی جا سکتی ہے۔'' اس حدیث کو امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

٦٢٩ / ٢٣۔ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ حُمَيْدٍ عَنْ أَبِيْهِ أَنَّ سَعِيْدَ بْنَ زَيْدٍ حَدَّثَهُ فِي نَفَرٍ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: عَشْرَةٌ فِي الْجَنَّةِ أَبُوْبَكْرٍ فِي الْجَنَّةِ وَعُمَرُ فِي الْجَنَّةِ وَعُثْمَانُ وَعَلِيٌّ ......الحديث.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ.

''حضرت عبد الرحمٰن بن حمید اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ نے ایک مجلس میں انہیں یہ حدیث بیان کی کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: دس آدمی جنتی ہیں: ابوبکر جنتی ہیں، عمر جنتی ہیں، عثمان جنتی ہیں اور، علی جنتی ہیں (آگے مزید صحابہ کرام کے اسمائے گرامی بیان کئے)'' اس حدیث کو امام ترمذی اور نسائی نے روایت کیا ہے۔

٦٣٠ / ٢٤۔ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ نُفَيْلٍ رضی الله عنه أَنَّهُ قَالَ: أَشْهَدُ

---

الحديث رقم ٢٣: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب عبد الرحمٰن بن عوف، ٥ / ٦٤٨، الرقم: ٣٧٤٨، والنسائي في السنن الكبرى، ٥ / ٥٦، الرقم: ٨١٩٥، وفي فضائل الصحابة، ١ / ٢٨، الرقم: ٩٢، والحاكم في المستدرك، ٣ / ٤٩٨، الرقم: ٥٨٥٨، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٥٠، الرقم: ٣١٩٤٦۔

الحديث رقم ٢٤: أخرجه الترمذى في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب سعيد بن زيد بن عمرو بن نفيل رضی الله عنه، ٥ / ٦٥١، الرقم: ٣٧٥٧، والنسائى في السنن الكبرى، ٥ / ٥٥، الرقم: ٨١٩٠، والحاكم فى المستدرك، ٣ / ٥٠٩، الرقم: ٥٨٩٨۔

عَلَى التِّسْعَةِ أَنَّهُمْ فِي الْجَنَّةِ، وَلَوْ شَهِدْتُ عَلَى الْعَاشِرِ لَمْ آثَمْ. قِيْلَ وَكَيْفَ ذٰلِكَ؟ قَالَ: كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ بِحِرَاءَ فَقَالَ: اثْبُتْ حِرَاءُ، فَإِنَّهُ لَيْسَ عَلَيْكَ إِلَّا نَبِيٌّ أَوْ صِدِّيْقٌ أَوْ شَهِيْدٌ. قِيْلَ وَمَنْ هُمْ؟ قَالَ: رَسُوْلُ اللهِ ﷺ وَأَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ، وَعَلِيٌّ وَطَلْحَةُ، وَالزُّبَيْرُ وَسَعْدٌ، وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ ﷺ قِيْلَ فَمَنِ الْعَاشِرُ؟ قَالَ: أَنَا. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت سعید بن زید بن عمرو بن نفیل ﷺ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نو آدمیوں کے بارے میں گواہی دیتا ہوں کہ وہ جنتی ہیں اور اگر میں دسویں آدمی کے بارے میں بھی گواہی دوں تو گناہ گار نہ ہوں گا۔ پوچھا گیا: وہ کیسے؟ فرمایا: ہم حضور نبی اکرم ﷺ کے ہمراہ جبلِ حراء پر تھے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اے حراء! ٹھہر جا، کیونکہ تجھ پر نبی، صدیق اور شہید ہی تو ہیں۔ پوچھا گیا: وہ کون تھے؟ فرمایا: حضور نبی اکرم ﷺ، حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت سعد اور حضرت عبد الرحمٰن بن عوف ﷺ۔ پوچھا گیا: دسواں کون تھا؟ فرمایا: میں تھا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور نسائی نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

٦٣١ / ٢٥۔ عَنْ أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَوَّلُ مَنْ يُصَافِحُهُ الْحَقُّ عُمَرُ ﷺ، وَأَوَّلُ مَنْ يُسَلِّمُ عَلَيْهِ، وَأَوَّلُ مَنْ يَأْخُذُ بِيَدِهِ، فَيُدْخِلُهُ الْجَنَّةَ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالْحَاكِمُ.

’’حضرت اُبی بن کعب ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: حق تعالیٰ (اپنی شان کے مطابق) سب سے پہلے جس شخص سے مصافحہ فرمائے گا وہ عمر ہے اور سب

الحديث رقم ٢٥: أخرجه ابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل عمر، ١ / ٣٩، الرقم: ١٠٤، والحاكم في المستدرك، ٣ / ٩٠، الرقم: ٤٤٨٩، والطبراني في المعجم الأوسط، ٥ / ٣٦٩، الرقم: ٥٥٨٤، والديلمي في مسند الفردوس، ١ / ٢٥، الرقم: ٣٦۔

سے پہلے جس شخص پر سلام بھیجے گا اور سب سے پہلے جس کا ہاتھ پکڑ کر جنت میں داخل فرمائے گا وہ بھی عمر ہے۔'' اس حدیث کو امام ابن ماجہ اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

**٦٣٢ / ٢٦۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لِأَصْحَابِهِ ذَاتَ يَوْمٍ: مَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الْيَوْمَ جَنَازَةً؟ قَالَ عُمَرُ: أَنَا. قَالَ: مَنْ عَادَ مِنْكُمْ مَرِيْضًا؟ قَالَ عُمَرُ: أَنَا. قَالَ: مَنْ تَصَدَّقَ؟ قَالَ عُمَرُ: أَنَا. قَالَ: مَنْ أَصْبَحَ صَائِمًا؟ قَالَ عُمَرُ: أَنَا. قَالَ: وَجَبَتْ، وَجَبَتْ.**

**رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ایک دن حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے صحابہ سے پوچھا: آج کس نے جنازہ پڑھا ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: میں نے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: آج کس نے کسی مریض کی تیمارداری کی ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: میں نے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا: آج کس نے صدقہ کیا ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: میں نے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: آج کون روزے سے رہا؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: میں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا (عمر کے لئے جنت) واجب ہوگئی، واجب ہوگئی۔''

اس حدیث کو امام احمد اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

**٦٣٣ / ٢٧۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ سِرَاجُ أَهْلِ الْجَنَّةِ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ وَالدَّيْلَمِيُّ.**

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: عمر بن الخطاب اہلِ جنت کا چراغ ہے۔'' اس حدیث کو امام ابونعیم اور دیلمی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٢٦: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ١١٨، الرقم: ١٢٢٠٢، وابن أبي شيبة في المصنف، ٢ / ٤٤٤، الرقم: ١٠٨٤٤، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٣ / ١٦٣.

الحديث رقم ٢٧: أخرجه أبو نعيم فی حلية الأولياء، ٦ / ٣٣٣، والديلمی فی مسند الفردوس، ٣ / ٥٥، الرقم: ٤١٤٦، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٩ / ٧٤.

# فَصْلٌ فِيْمَا وَرَدَ لَهُ مِنَ الْفَضْلِ مِنْ مُوَافَقَتِهِ رضي الله عنه لِلْوَحْيِ

﴿ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رائے کے مطابق نزولِ وحی کا بیان ﴾

٦٣٤ / ٢٨۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ عَبْدَ اللهِ بْنَ أُبَيٍّ لَمَّا تُوُفِّيَ جَاءَ ابْنُهُ إِلَى النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَعْطِنِي قَمِيْصَكَ أُكَفِّنْهُ فِيْهِ وَصَلِّ عَلَيْهِ وَاسْتَغْفِرْ لَهُ فَأَعْطَاهُ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم قَمِيْصَهُ فَقَالَ: آذِنِّي أُصَلِّي عَلَيْهِ فَآذَنَهُ فَلَمَّا أَرَادَ أَنْ يُصَلِّيَ عَلَيْهِ جَذَبَهُ عُمَرُ رضي الله عنه فَقَالَ: أَلَيْسَ اللهُ نَهَاكَ أَنْ تُصَلِّيَ عَلَى الْمُنَافِقِيْنَ؟ فَقَالَ: أَنَا بَيْنَ خِيَرَتَيْنِ قَالَ: ﴿اسْتَغْفِرْ لَهُمْ أَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ إِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَّغْفِرَ اللهُ لَهُمْ﴾، [التوبة، ٩: ٨٠]، فَصَلَّى عَلَيْهِ فَنَزَلَتْ: ﴿وَلَا تُصَلِّ عَلَى أَحَدٍ مِّنْهُمْ مَاتَ أَبَدًا وَّلَا تَقُمْ عَلَى قَبْرِهِ﴾ [التوبة، ٩: ٨٤]. وفي رواية زاد: قَالَ: فَتَرَكَ الصَّلَاةَ عَلَيْهِمْ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ، وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

---

الحديث رقم ٢٨: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الجنائز، باب: الكفن في القميص الذي يكف أولا يكف، ١ / ٤٢٧، الرقم: ١٢١٠، وفي كتاب: تفسير القرآن، باب: قوله: استغفرلهم أولا تستغفرلهم إن تستغفرلهم سبعين مرة، ٤ / ١٧١٥، الرقم: ٤٣٩٣، ٤٣٩٥، وفي كتاب: اللباس، باب: لبس القميص، ٥ / ٢١٨٤، الرقم: ٥٤٦٠، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر رضي الله عنه، ٤ / ١٨٦٥، الرقم: ٢٤٠٠، وفي كتاب: صفات المنافقين وأحكامهم، ٤ / ٢١٤١، الرقم: ٢٧٧٤، والترمذي في السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ومن سورة التوبة، ٥ / ٢٧٩، الرقم: ٣٠٩٨، وقال: هذا حديث حسن صحيح، والنسائي في السنن، كتاب: الجنائز، باب: القميص في الكفن، ٤ / ٣٦، الرقم: ١٩٠٠، وابن ماجه في السنن، كتاب: الجنائز، باب: في الصلاة على أهل القبلة، ١ / ٤٨٧، الرقم: ١٥٢٣۔ ١٥٢٤، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ١٦، الرقم: ٩٥، وابن حبان في الصحيح، ٧ / ٤٤٧، الرقم: ٣١٧٥۔

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جب عبد اللہ بن اُبی (منافق) مر گیا تو اس کے بیٹے (حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ جو کہ صحابی رسول تھے) حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہو کر عرض گزار ہوئے: یا رسول اللہ! مجھے اپنا قمیص مبارک عطا فرمائیں تاکہ میں اسے اپنے باپ کو بطورِ کفن پہنا سکوں اور اس پر نمازِ جنازہ بھی پڑھیں اور اس کے لئے دعائے مغفرت بھی فرمائیں۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں اپنا قمیص عطا فرما دیا اور ساتھ ہی فرمایا کہ مجھے اطلاع کر دینا تاکہ میں اس پر نمازِ جنازہ پڑھوں سو (بوقتِ نمازِ جنازہ) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اطلاع دے دی گئی۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس پر نماز پڑھنے کا ارادہ کیا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو روکا اور عرض کیا: (یا رسول اللہ!) کیا اللہ تعالیٰ نے آپ کو منافقین پر نماز پڑھنے سے منع نہیں فرمایا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مجھے دونوں باتوں کا اختیار دیتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے: ''آپ خواہ ان (بدبخت، گستاخ اور آپ کی شان میں طعنہ زنی کرنے والے منافقوں) کے لئے بخشش طلب کریں یا ان کے لئے بخشش طلب نہ کریں، اگر آپ (اپنی طبعی شفقت اور عفو و درگزر کی عادتِ کریمانہ کے پیشِ نظر) ان کے لئے ستر مرتبہ بھی بخشش طلب کریں تو بھی اللہ تعالیٰ انہیں ہرگز نہیں بخشے گا۔'' [التوبہ، ۹: ۸۰] سو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس پر نماز پڑھی تو وحی نازل ہوئی: ''اور آپ کبھی بھی ان (منافقوں) میں سے جو کوئی مر جائے اس (کے جنازے) پر نماز نہ پڑھیں اور نہ ہی آپ اس کی قبر پر کھڑے ہوں۔'' [التوبہ، ۹: ۸۴]۔

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں۔

**٦٣٥ / ٢٩۔ عَنْ أَنَسٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ عُمَرُ رضی الله عنه: وَافَقْتُ رَبِّي فِي ثَلَاثٍ: فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، لَوِ اتَّخَذْنَا مِنْ مَقَامِ إِبْرَاهِيْمَ مُصَلًّى فَنَزَلَتْ: ﴿وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَقَامِ إِبْرَاهِيْمَ مُصَلًّى﴾ [البقرة، ٢: ١٢٥] وَآيَةُ الْحِجَابِ،**

---

الحديث رقم ٢٩: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الصلاة، باب: ما جاء في القبلة، ١ / ١٥٧، الرقم: ٣٩٣، وفي كتاب: التفسير، باب: وقوله: واتخذوا من مقام إبراهيم مصلى، ٤ / ١٦٢٩، الرقم: ٤٢١٣، وابن حبان في الصحيح، ١٥ / ٣١٩، الرقم: ٦٨٩٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٢٣، الرقم: ١٥٧، وابن منصور في السنن، ٢ / ٦٠٧، الرقم: ٢١٥.

قُلْتُ: يَارَسُوْلَ اللهِ، لَوْ أَمَرْتَ نِسَاءَكَ أَنْ يَحْتَجِبْنَ، فَإِنَّهُ يُكَلِّمُهُنَّ الْبَرُّ وَالْفَاجِرُ، فَنَزَلَتْ آيَةُ الْحِجَابِ وَاجْتَمَعَ نِسَاءُ النَّبِيِّ ﷺ فِي الْغَيْرَةِ عَلَيْهِ، فَقُلْتُ لَهُنَّ: ﴿عَسَى رَبُّهُ إِنْ طَلَّقَكُنَّ أَنْ يُبْدِلَهُ أَزْوَاجًا خَيْرًا مِنْكُنَّ﴾ [التحريم، ٦٦: ٥] فَنَزَلَتْ هَذِهِ الآيَةُ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میرے رب نے تین باتوں میں میری موافقت فرمائی۔ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! کاش! ہم مقام ابراہیم کو نماز کی جگہ بنائیں تو حکم نازل ہوا۔'' اور (حکم دیا کہ) ابراہیم (علیہ السلام) کے کھڑے ہونے کی جگہ کو مقامِ نماز بنا لو۔'' [البقرہ، ٢: ١٢٥] اور پردہ سے متعلق بھی میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں عرض کیا: یارسول اللہ! کاش آپ ازواجِ مطہرات کو پردہ کا حکم فرمائیں کیونکہ ان سے نیک اور بد ہر قسم کے لوگ کلام کرتے ہیں تو پردے کی آیت نازل ہوئی اور حضور نبی اکرم ﷺ کی ازواجِ مطہرات نے آپ پر غیرت کھاتے ہوئے جمع ہوئیں تو میں نے ان سے کہا۔'' اگر وہ تمہیں طلاق دے دیں تو عجب نہیں کہ اُن کا رب انہیں تم سے بہتر ازواج بدلہ میں عطا فرما دے۔'' [التحریم، ٦٦: ٥] تو یہی آیت نازل ہوئی۔'' اس حدیث کو امام بخاری اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٦٣٦ / ٣٠۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ: وَافَقْتُ رَبِّي فِي ثَلَاثٍ: فِي مَقَامِ إِبْرَاهِيْمَ، وَفِي الْحِجَابِ، وَفِي أَسَارَى بَدْرٍ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میرے رب نے تین امور میں میری موافقت فرمائی: مقامِ ابراہیم میں، (وجوبِ) حجاب میں اور بدر کے قیدیوں کے بارے میں (تین کا ذکر شہرت کے اعتبار سے ہے ورنہ ان آیات کی تعداد زیادہ ہے)۔'' اس حدیث کو امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٣٠:** أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر، ٤/١٨٦٥، الرقم: ٢٣٩٩، والطبراني فى المعجم الأوسط، ٦/٩٢، ٩٣، الرقم: ٥٨٩٦، وابن أبي عاصم في السنة، ٢/٥٨٦، الرقم: ١٢٧٦۔

٦٣٧ / ٣١۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: إِنَّ اللهَ جَعَلَ الْحَقَّ (وفي رواية: وَضَعَ الْحَقَّ) عَلَى لِسَانِ عُمَرَ وَقَلْبِهِ. وَقَالَ ابْنُ عُمَرَ رضي الله عنهما: مَا نَزَلَ بِالنَّاسِ أَمْرٌ قَطُّ فَقَالُوْا فِيْهِ: وَقَالَ فِيْهِ عُمَرُ أَوْ قَالَ ابْنُ الْخَطَّابِ فِيْهِ، (شَكَّ خَارِجَةُ) إِلَّا نَزَلَ فِيْهِ الْقُرْآنُ عَلَى نَحْوِ مَا قَالَ عُمَرُ. رَوَاهُ التِّرمِذِيُّ و أَبُوْدَاوُدَ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ، وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے حق کو عمر کی زبان اور دل پر جاری کر دیا ہے۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جب کبھی لوگوں کو کوئی مسئلہ درپیش ہوا اور لوگوں نے اس پر بات کی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بھی اس مسئلہ پر کچھ کہا تو قرآن حکیم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے قول کے موافق نازل ہوا۔‘‘

اسے امام ترمذی اور ابو داود نے روایت کیا ہے نیز امام ترمذی اور حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

٦٣٨ / ٣٢۔ عَنْ عَمْرِو بْنِ شُرَحْبِيْلَ أَبِي مَيْسَرَةَ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ قَالَ: اَللَّهُمَّ، بَيِّنْ لَنَا فِي الْخَمْرِ بَيَانَ شِفَاءٍ فَنَزَلَتِ الَّتِي

---

الحديث رقم ٣١: أخرجه الترمذى في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فى مناقب عمر بن الخطاب ﷺ، ٥/ ٦١٧، الرقم: ٣٦٨٢، وأبو داود فى السنن، كتاب: الخراج والإمارة والفيء، باب: فى تدوين العطاء، ٣/ ١٣٨، الرقم: ٢٩٦١، ٢٩٦٢، وابن ماجه فى السنن، المقدمة، باب: فى فضائل أصحاب رسول الله ﷺ، ١/ ٤٠، الرقم: ١٠٨، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٢/ ٥٣، الرقم: ٥١٤٥، وابن حبان فى الصحيح، ١٥/ ٣١٢، الرقم: ٦٨٨٩، والحاكم فى المستدرك، ٣/ ٩٣، الرقم: ٤٥٠١، والبيهقى فى السنن الكبرى، ٦/ ٢٩٥، الرقم: ١٢٥٠٣۔

الحديث رقم ٣٢: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله ﷺ، باب: ومن سورة المائدة، ٥/ ٢٥٣، الرقم: ٣٠٤٩، وأبوداود في السنن، كتاب: الأشربة، باب: في تحريم الخمر، ٣/ ٣٢٥، الرقم: ٣٦٧٠، والنسائي في السنن، كتاب: ←

فِي الْبَقَرَةِ: ﴿يَسْأَلُوْنَكَ عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ﴾ [البقرة، ٢: ٢١٩]، فَدُعِيَ عُمَرُ فَقُرِءَتْ عَلَيْهِ فَقَالَ: اَللَّهُمَّ، بَيِّنْ لَنَا فِي الْخَمْرِ بَيَانَ شِفَاءٍ فَنَزَلَتْ الَّتِي فِي النِّسَاءِ: ﴿يَاأَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوْا لَا تَقْرَبُوا الصَّلَاةَ وَاَنْتُمْ سُكَارَى﴾ [النساء، ٤: ٤٣]، فَدُعِيَ عُمَرُ فَقُرِءَتْ عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ: اَللَّهُمَّ، بَيِّنْ لَنَا فِي الْخَمْرِ بَيَانَ شِفَاءٍ فَنَزَلَتْ الَّتِي فِي الْمَائِدَةِ: ﴿إِنَّمَا يُرِيْدُ الشَّيْطَانُ أَنْ يُوْقِعَ بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ فِي الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ﴾ إِلَى قَوْلِهِ: ﴿فَهَلْ اَنْتُمْ مُنْتَهُوْنَ﴾، [المائدة، ٥: ٩١]، فَدُعِيَ عُمَرُ فَقُرِءَتْ عَلَيْهِ فَقَالَ: انْتَهَيْنَا انْتَهَيْنَا. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: وَهَذَا أَصَحُّ، وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

’’حضرت عمرو بن شُرَحْبِیل ابو میسرہ، حضرت عمر بن خطاب ﷛ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے عرض کیا: اے اللہ! شراب کے معاملہ میں ہمارے لئے شافی وکافی حکم نازل فرما، تو وہ آیت اتری جو سورۂ بقرہ میں ہے: ’’آپ سے شراب اور جوئے کی نسبت سوال کرتے ہیں۔‘‘ [البقرہ، ٢: ٢١٩] پس حضرت عمر﷛ کو بلایا گیا اور اس آیت کی تلاوت کی گئی، انہوں نے پھر عرض کیا: اے اللہ! شراب کے معاملہ میں ہمارے لئے شافی و کافی حکم نازل فرما، تو وہ آیت اتری جو سورۂ النساء میں ہے: ’’اے ایمان والو! تم نشہ کی حالت میں نماز کے قریب مت جاؤ۔‘‘ [النساء، ٤: ٤٣] پس حضرت عمر ﷛ کو بلایا گیا اور ان پر یہ آیت پڑھی گئی انہوں نے پھر عرض کیا: اے اللہ! شراب کے معاملہ میں ہمارے لئے شافی و کافی حکم نازل فرما، پھر وہ آیت نازل ہوئی جو سورۂ مائدہ میں ہے: ’’شیطان یہی چاہتا ہے کہ شراب اور جوئے کے ذریعے تمہارے درمیان عداوت اور کینہ ڈلوا دے اور تمہیں اللہ تعالیٰ کے ذکر سے اور نماز سے روک دے۔ کیا تم (ان شرانگیز باتوں سے) باز آؤ گے؟‘‘ [المائدہ، ٥: ٩١] پس حضرت عمر ﷛ کو بلایا

------ الأشربة، باب: تحريم الخمر، ٨/٢٨٦، الرقم: ٥٥٤٠، وفي السنن الكبرى، ٣/٢٠٢، الرقم: ٥٠٤٩، وأحمد بن حنبل في المسند، ١/٥٣، الرقم: ٣٧٨، والحاكم في المستدرك، ٢/٣٠٥، الرقم: ٣١٠١، ٤/١٥٩، الرقم: ٧٢٢٤، والطبراني في المعجم الأوسط، ٢/١٢٥، الرقم: ١٤٦٤، والبيهقي في السنن الكبرى، ٨/٢٨٥.

گیا اور ان پر یہ آیت تلاوت کی گئی تو وہ کہنے لگے (اے اللہ!) ہم باز آ گئے ہم باز آ گئے۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی، ابو داود، نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے۔ امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح تر ہے اور امام حاکم نے بھی فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

**٦٣٩ / ٣٣۔ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رضی اللہ عنہ في رواية طويلة: قَالَ: وَكَانَ عُمَرُ قَدْ أَصَابَ مِنَ النِّسَاءِ مِنْ جَارِيَةٍ أَوْ مِنْ حُرَّةٍ بَعْدَ مَا نَامَ وَأَتَى النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فَذَكَرَ ذٰلِكَ لَهُ فَأَنْزَلَ اللهُ عزوجل: ﴿أُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ إِلَى نِسَآئِكُمْ﴾ إِلَى قَوْلِهِ: ﴿ثُمَّ أَتِمُّوا الصِّيَامَ إِلَى الَّيْلِ﴾، [البقرة، ٢: ١٨٧].**

**رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هٰذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.**

’’حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ ایک طویل روایت میں بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (دورانِ رمضان ایک رات) سو کر اٹھنے کے بعد آزاد عورت یا لونڈیوں میں سے اپنی کسی ایک بیوی کے ساتھ شب باشی کی اور پھر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہِ اقدس میں حاضر ہو کر یہ بیان بھی کر دیا تو اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی: ’’تمہارے لئے روزوں کی راتوں میں اپنی بیویوں کے پاس جانا حلال کر دیا گیا ہے‘‘ اللہ تعالیٰ کے اس قول تک ’’پھر روزہ رات (کی آمد) تک پورا کرو۔‘‘ [البقرہ، ٢: ١٨٧]۔

اسے امام احمد اور حاکم نے روایت کیا نیز امام حاکم نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

**٦٤٠ / ٣٤۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: إِنَّ عَلِيًّا دَخَلَ عَلَى عُمَرَ وَهُوَ مُسَجًّى فَقَالَ: صَلَّى اللهُ عَلَيْكَ ثُمَّ قَالَ: مَا مِنَ النَّاسِ أَحَدٌ**

---

الحديث رقم ٣٣: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٢٤٦، الرقم: ٢٢١٧٧، والحاكم في المستدرك، ٢ / ٣٠١، الرقم: ٣٠٨٥، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ١ / ٢١٥، والعظيم آبادي في عون المعبود، ٢ / ١٤١.

الحديث رقم ٣٤: أخرجه الحلكم فى المستدرك، ٣ / ١٠٠، الرقم: ٤٥٢٣، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٦ / ٣٥٩، الرقم: ٣٢٠١٨.

أَحَبُّ إِلَيَّ أَنْ أَلْقَى اللهَ بِمَا فِي صَحِيْفَتِهِ مِنْ هٰذَا الْمُسَجَّى.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

’’حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس تشریف لائے اور وہ ایک چادر میں لپٹے ہوئے تھے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ تجھ پر رحمتوں کا نزول فرمائے پھر فرمایا: لوگوں میں سے کوئی بھی شخص میرے نزدیک اس چادر میں لپٹے ہوئے شخص سے زیادہ محبوب نہیں ہے کہ جو کچھ اللہ تعالیٰ کے صحیفہ (یعنی قرآن پاک) میں ہے وہ اسے اس شخص کی منشاء کے مطابق نازل فرماتا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

٦٤١ / ٣٥۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها أَنَّ النَّبِيَّ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: مَا كَانَ نَبِيٌّ قَطُّ إِلَّا فِي أُمَّتِهِ مُعَلِّمٌ أَوْ مُعَلِّمَانِ وَإِنْ يَّكُنْ فِي أُمَّتِي مِنْهُمْ أَحَدٌ فَهُوَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ. إِنَّ الْحَقَّ عَلَى لِسَانِ عُمَرَ وَقَلْبِهِ.

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي عَاصِمٍ وَالطَّبَرَانِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ.

’’حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کوئی نبی بھی ایسا نہیں گزرا جس کی امّت میں ایک یا دو معلم (لوگوں کو احکامِ شریعت سکھانے والے) نہ ہوں اور اگر ان میں سے میری امت میں کوئی ہے تو وہ عمر بن الخطاب ہے۔ بے شک حق عمر کی زبان اور دل پر (بولتا) ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن ابی عاصم اور طبرانی نے روایت کیا ہے اور الفاظ امام طبرانی کے ہیں۔

الحديث رقم ٣٥: أخرجه ابن أبي عاصم في السنة، ٢ / ٥٨٣، الرقم: ١٢٦٢، والطبراني في المعجم الأوسط، ٩ / ٦٦، الرقم: ٩١٣٧، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ٢ / ٣٣٥، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٤٤ / ٩٥، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٦٧۔

**٦٤٢ / ٣٦۔ عَنْ مُجَاهِدٍ قَالَ: كَانَ عُمَرُ رضی الله عنه إِذَا رَأَى الرَّأْيَ نَزَلَ بِهِ الْقُرْآنُ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

''حضرت مجاہد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ جب کوئی رائے دیتے تو اس کے مطابق قرآن نازل ہوجاتا۔'' اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

**٦٤٣ / ٣٧۔ عَنِ الشَّعْبِيِّ قَالَ: ذُكِرَ عِنْدَ عَلِيٍّ رضی الله عنه قَوْلُ عُمَرَ رضی الله عنه قَدْ أُلْقِيَ فِي رَوْعِي أَنَّكُمْ إِذَا لَقِيْتُمُ الْعُدُوَّ هَزَمْتُمُوْهُمْ فَقَالَ عَلِيٌّ رضی الله عنه: مَا كُنَّا نُبْعِدُ أَنَّ السَّكِيْنَةَ تَنْطِقُ بِلِسَانِ عُمَرَ وَأَنَّ فِي الْقُرْآنِ لَرَأْيًا مِنْ رَأْيِ عُمَرَ. رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ وَالسُّيُوْطِيُّ.**

''امام شعبی بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ قول کہ ''البتہ میرے دل میں یہ القاء کیا گیا ہے کہ جب تمہارا سامنا تمہارے دشمن سے ہوگا تو تم اسے شکست دے دوگے۔'' بیان کیا گیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہم اس چیز کو محال نہیں سمجھتے تھے کہ بے شک سکینہ (اطمینان وسکون) حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی زبان سے بولتا ہے اور بے شک قرآن میں بعض (احکامات) حضرت عمر کی رائے کے مطابق نازل ہوئے ہیں۔''

اس حدیث کو امام ابن عساکر اور سیوطی نے روایت کیا ہے۔

**٦٤٤ / ٣٨۔ عَنْ أَنَسٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ عُمَرُ يَعْنِي ابْنَ الْخَطَّابِ رضی الله عنه وَافَقْتُ رَبِّي فِي أَرْبَعٍ نَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ: ﴿وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ مِنْ سُلَالَةٍ**

---

الحديث رقم ٣٦: أخرجه ابن أبي‌شبية في المصنف، ٦ / ٣٥٤، الرقم: ٣١٩٨٠۔

الحديث رقم ٣٧: أخرجه ابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٤٤ / ٩٥، والسيوطي في تاريخ الخلفاء، ١ / ١٢٢۔

الحديث رقم ٣٨: أخرجه القرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ٢ / ١١٢، ١٤ / ٢٢٧، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٣ / ٢٤٢، والسيوطي في الدر المنثور، ٦ / ٩٤، وقال: أخرجه الطيالسي، وابن أبي حاتم وابن مردويه وابن عساكر، وفي الإتقان، ١ / ١٠١، وفي لباب النقول، ١ / ١٥١، وفي تاريخ الخلفاء، ١ / ١٢٣، وأبو السعود في إرشاد العقل السليم، ٦ / ١٢٧۔

مِنْ طِيْنٍ﴾، [المؤمنون، ٢٣: ١٢]، قُلْتُ أَنَا: فَتَبَارَكَ اللهُ أَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ. فَنَزَلَتْ: ﴿فَتَبَارَكَ اللهُ أَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ﴾، [المؤمنون، ٢٣: ١٤].

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي حَاتِمٍ وَالْقُرْطَبِيُّ وَابْنُ كَثِيْرٍ وَاللَّفْظُ لَهُ.

''حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا: چار چیزوں میں میرے رب نے میری موافقت میں آیات اُتاریں (ان میں سے ایک یہ ہے کہ) جب یہ آیت مبارکہ: ''اور تحقیق ہم نے انسان کی تخلیق (کی ابتداء) مٹی (کے کیمیائی اجزاء) کے خلاصہ سے فرمائی۔'' [المؤمنون، ۲۳: ۱۲] نازل ہوئی تو میں نے کہا: پس اللہ تعالیٰ برکت والا ہے جو سب سے بہتر خلقت کرنے والا ہے تو یہ اس کی موافقت میں یہ آیت نازل ہوئی: ﴿فَتَبَارَكَ اللهُ أَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ﴾ ۔'' [المؤمنون، ۲۳: ۱۴]۔

اس حدیث کو امام ابن ابی حاتم، قرطبی اور ابن کثیر نے روایت کیا ہے اور یہ الفاظ ابن کثیر کے ہیں۔

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ صِفَاتِهِ وَمَنَاقِبِهِ رضی اللہ عنہ

## ﴿ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی جامع صفات اور مناقب کا بیان ﴾

٦٤٥ / ٣٩۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: أُرِيْتُ فِي الْمَنَامِ أَنِّي أَنْزِعُ بِدَلْوِ بَكْرَةٍ عَلَى قَلِيْبٍ. فَجَاءَ أَبُوْبَكْرٍ، فَنَزَعَ ذَنُوْبًا أَوْ ذَنُوْبَيْنِ نَزْعًا ضَعِيْفًا. وَاللهُ يَغْفِرُ لَهُ. ثُمَّ جَاءَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ، فَاسْتَحَالَتْ غَرْبًا، فَلَمْ أَرَ عَبْقَرِيًّا يَفْرِي فَرِيَّهُ، حَتَّى رَوِيَ النَّاسُ وَضَرَبُوْا بِعَطَنٍ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: خواب میں مجھے دکھایا گیا کہ میں ایک کنویں سے ڈول کے ذریعے پانی نکال رہا ہوں جس پر چرخی لگی ہوئی ہے، پھر ابو بکر آئے اور انہوں نے ایک یا دو ڈول نکالے لیکن انہیں کچھ مشکل پیش آ رہی تھی۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے۔ (اس سے مراد، ان کے دورِ خلافت کی مشکلات ہیں جو انہوں نے مرتدین، منکرین زکوٰۃ اور جھوٹے مدعیان نبوت کے فتنوں کو کچلنے میں اٹھائیں۔ ان کا پورا اڑھائی سالہ دور انہی مشکلات سے نبرد آزمائی میں گزرا) ان کے بعد حضرت عمر بن الخطاب آئے تو وہ ڈول ایک بڑے ڈول میں تبدیل ہو گیا اور میں نے کسی بھی جوان مرد کو اس طرح کام کرتے ہوئے نہیں دیکھا یہاں تک (کہ عمر نے اتنی تیزی سے اور اتنا پانی نکالا) کہ تمام لوگ خود بھی سیراب ہوئے اور جانوروں کو بھی سیراب کر کے انہیں ان کے ٹھکانوں پر لے گئے۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

---

الحديث رقم ٣٩: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر بن الخطاب، ٣ / ١٣٤٧، الرقم: ٣٤٧٩، ومسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر، ٤ / ١٨٦٢، الرقم: ٢٣٩٣، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٣٩، الرقم: ٤٩٧٢، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٦ / ١٧٧، ٣٥٣، الرقم: ٣٠٤٨٥، ٣١٩٦٩، وأبويعلى في المسند، ٩ / ٣٨٧، الرقم: ٥٥١٤۔

٦٤٦ / ٤٠۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: بَيْنَا أَنَا نَائِمٌ، شَرِبْتُ يَعْنِي اللَّبَنَ حَتَّى أَنْظُرَ إِلَى الرِّيِّ يَجْرِي فِي ظُفُرِي أَوْ فِي أَظْفَارِي ثُمَّ نَاوَلْتُ عُمَرَ. فَقَالُوْا: فَمَا أَوَّلْتَهُ يَا رَسُوْلَ اللهِ؟ قَالَ: اَلْعِلْمُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

’’حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میں سویا ہوا تھا کہ دورانِ خواب میں نے اتنا دودھ پیا کہ جس کی تازگی میرے ناخنوں سے بھی ظاہر ہونے لگی، پھر بچا ہوا میں نے عمر کو دے دیا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ نے اس کی کیا تعبیر فرمائی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اس سے مراد علم (نبوت کا حصہ) ہے۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں۔

٦٤٧ / ٤١۔ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: بَيْنَا أَنَا نَائِمٌ رَأَيْتُ النَّاسَ يُعْرَضُوْنَ عَلَيَّ وَعَلَيْهِمْ قُمُصٌ مِنْهَا مَا يَبْلُغُ الثُّدِيَّ وَمِنْهَا مَا يَبْلُغُ دُوْنَ ذَلِكَ. وَعُرِضَ عَلَيَّ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ وَعَلَيْهِ قَمِيصٌ يَجُرُّهُ قَالُوْا: مَاذَا أَوَّلْتَ ذَلِكَ؟ يَارَسُوْلَ اللهِ، قَالَ: اَلدِّيْنَ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

---

الحديث رقم ٤٠: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر بن الخطاب، ٣ / ١٣٤٦، الرقم: ٣٤٧٨، ومسلم في الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر، ٤ / ١٨٥٩، الرقم: ٢٣٩١، والدارمي في السنن، ٢ / ١٧١، الرقم: ٢١٥٤، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ١٧٩، الرقم: ٣٠٤٩٢۔

الحديث رقم ٤١: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: الإيمان، باب: تفاضيل أهل الإيمان فی الأعمال، ١ / ١٧، الرقم: ٢٣، وفي کتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر، ٣ / ١٣٤٩، الرقم: ٣٤٨٨، ومسلم فی الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر، ٤ / ١٨٥٩، الرقم: ٢٣٩٠، والترمذی فی السنن، کتاب: الرؤياء عن رسول الله ﷺ، باب: فی رؤيا النبي ﷺ، ٤ / ٥٣٩، الرقم: ٢٢٨٥، والنسائی فی السنن، کتاب: الإيمان وشرائعه، باب: زيادة الإيمان، ٨ / ١١٣، الرقم: ٥٠٠٤، والدارمي في السنن، ٢ / ١٧٠، الرقم: ٢١٥١۔

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں سویا ہوا تھا کہ دورانِ خواب میں نے دیکھا کہ مجھ پر کچھ لوگ پیش کئے جا رہے ہیں اس حال میں کہ انہوں نے قمیص پہنی ہوئی ہیں بعض کی قمیص سینے تک تھیں اور بعض لوگوں کی اس سے بھی کم، اور میرے سامنے عمر بن الخطاب کو پیش کیا گیا۔ ان پر ایک ایسی (بڑی) قمیص تھی جسے وہ گھسیٹ رہے تھے، حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے دریافت کیا: یا رسول اللہ! آپ نے اس کی کیا تعبیر فرمائی ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اس کی تعبیر دین ہے۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٦٤٨ / ٤٢۔ عَنْ زَيْدِ بْنَ أَسْلَمَ رضی الله عنه حَدَّثَهُ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: سَأَلَنِي ابْنُ عُمَرَ رضي الله عنهما عَنْ بَعْضِ شَأْنِهِ يَعْنِي: عُمَرَ رضي الله عنهما، فَأَخْبَرْتُهُ فَقَالَ: مَا رَأَيْتُ أَحَدًا قَطُّ بَعْدَ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم مِنْ حِيْنَ قُبِضَ كَانَ أَجَدَّ وَأَجْوَدَ حَتَّى انْتَهَى مِنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی الله عنه. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت زید بن اسلم رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے مجھ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے بعض حالات پوچھے تو میں نے انہیں بتایا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد میں نے حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ جیسا نیک اور سخی انسان نہیں دیکھا گویا یہ خوبیاں تو ان کی ذات پر ختم ہوگئی تھیں۔''

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

٦٤٩ / ٤٣۔ عَنْ أَبِي الطُّفَيْلِ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: رَأَيْتُ فِيْمَا يَرَى النَّائِمُ كَأَنِّي أَنْزِعُ أَرْضًا، وَرَدَتْ عَلَيَّ غَنَمٌ سُوْدٌ، وَ غَنَمٌ عُفْرٌ،

الحديث رقم ٤٢: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر بن الخطاب، ٣ / ١٣٤٨، الرقم: ٣٤٨٤، وابن سعد في الطبقات، ٣ / ٢٩٢۔

الحديث رقم ٤٣: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٤٥٥، الرقم: ٢٣٨٥٢، والهيثمی في مجمع الزوائد، ٥ / ١٨٠۔

فَجَاءَ أَبُوْبَكْرٍ فَنَزَعَ ذَنُوْبًا أَوْ ذَنُوْبَيْنِ. وَفِيْهِمَا ضَعْفٌ وَاللهُ يَغْفِرُلَهُ. ثُمَّ جَاءَ عُمَرُ فَنَزَعَ فَاسْتَحَالَتْ غَرْبًا. فَمَلأَ الْحَوْضَ وَأَرْوَى الْوَارِدَةَ فَلَمْ أَرَ عَبْقَرِيًّا أَحْسَنَ نَزْعًا مِنْ عُمَرَ. فَأَوَّلْتُ أَنَّ السُّوْدَ الْعَرَبُ، وَأَنَّ الْعُفْرَ الْعَجَمُ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.

''حضرت ابوطفیل ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میں نے خواب دیکھا گویا میں ایک زمین سے جس میں مجھ پر کالی اور سرخی مائل سفید بکریاں وارد ہوئیں پانی کے ڈول نکال رہا ہوں پھر ابوبکر آئے اور انہوں نے ایک یا دو ڈول نکالے اور ان کو ڈول نکالنے میں مشکل پیش آ رہی تھی۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے پھر عمر آئے۔ پس انہوں نے بھی ڈول نکالے تو وہ ڈول ان کے ہاتھ میں بڑے ڈول میں تبدیل ہوگیا۔ پھر انہوں نے حوض بھر دیا اور (پانی پینے کے لئے) آنے والی تمام بکریوں کو سیراب کر دیا اور میں نے کسی کو عمر سے بڑھ کر ڈول نکالنے والا نہیں دیکھا اور میں نے اس خواب کی تعبیر یہ کی کہ سیاہ بکریوں سے مراد عرب اور سرخی مائل سفید بکریوں سے مراد عجم ہیں۔ (یعنی عرب و عجم حضرت عمر ﷺ سے استفادہ کریں گے۔)'' اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

**٤٤/٦٥٠۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ أَنَّ اللهَ ﷻ بَاهَى مَلَائِكَتَهُ بِعَبِيْدِهِ عَشِيَّةَ عَرَفَةَ عَامَةً وَبَاهَى بِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ خَاصَةً.**

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.

''حضرت ابوہریرہ ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ عرفہ کی رات کو فرشتوں کے سامنے اپنے تمام (نیک) بندوں پر بالعموم اور عمر ﷺ پر بالخصوص فخر کرتا ہے۔'' اس حدیث کو امام طبرانی اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٤٤: أخرجه الطبرانی فی المعجم الأوسط، ٢/٦١، الرقم: ١٢٥١، وابن أبي عاصم في السنة، ٢/٥٨٦، الرقم:١٢٧٣، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٩/٧٠۔

۶۵۱ / ۴۵۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَا كُنَّا نَبْعُدُ أَنَّ السَّكِيْنَةَ تَنْطِقُ عَلَى لِسَانِ عُمَرَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.

’’حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم یہ خیال کیا کرتے تھے کہ آسمانی سکونِ قلب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی زبان پر بولتا تھا۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی، ابن ابی شیبہ اور ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

۶۵۲ / ۴۶۔ عَنْ عَمَّارِ بْنِ يَاسِرٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: يَا عَمَّارُ، أَتَانِي جِبْرِيْلُ آنِفًا فَقُلْتُ: يَا جِبْرِيْلُ حَدِّثْنِي بِفَضَائِلِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فِي السَّمَاءِ فَقَالَ: يَا مُحَمَّدُ، لَوْ حَدَّثْتُكَ بِفَضَائِلِ عُمَرَ مِثْلَ مَا لَبِثَ نُوْحٌ فِي قَوْمِهِ أَلْفَ سَنَةٍ إِلَّا خَمْسِيْنَ عَامًا مَا نَفَدَتْ فَضَائِلُ عُمَرَ، وَ إِنَّ عُمَرَ لَحَسَنَةٌ مِنْ حَسَنَاتِ أَبِي بَكْرٍ. رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى وَالطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت عمار بن یاسر رضي الله عنهما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے عمار! ابھی میرے پاس جبریل امین علیہ السلام آئے تھے اور میں نے ان سے پوچھا، اے جبرائیل! مجھے آسمان والوں میں عمر کے فضائل کے بارے میں بتاؤ۔ جبرائیل علیہ السلام نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اگر میں آپ کو اتنی مدت تک حضرت عمر کے فضائل بیان کرتا رہوں جتنی مدت حضرت نوح علیہ السلام زمین پر (تبلیغ کرتے) رہے یعنی نو سو پچاس برس، تب بھی عمر رضی اللہ عنہ کے فضائل ختم نہیں ہوں گے اور بے شک حضرت عمر رضی اللہ عنہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی نیکیوں میں سے ایک نیکی ہیں۔‘‘ اس حدیث کو امام ابویعلی اور طبرانی نے بیان کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۴۵: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ۹ / ۱۶۷، الرقم: ۸۸۲۷، وابن أبي شيبة في المصنف، ۶ / ۳۵۴، الرقم: ۳۱۹۷۴، وأبونعيم في حلية الأولياء، ۱ / ۴۲، وابن راشد في الجامع، ۱۱ / ۲۲۲، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ۱ / ۴۴۴، الرقم: ۷۱۱، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ۲ / ۱۷۱، الرقم: ۵۵۰، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۹ / ۶۷۔

الحديث رقم ۴۶: أخرجه أبويعلى في المسند، ۳ / ۱۷۹، الرقم: ۱۶۰۳، والطبراني في المعجم الأوسط، ۲ / ۱۵۸، الرقم: ۱۵۷۰، والروياني في المسند، ۲ / ۳۶۷، الرقم: ۱۳۴۲، والديلمي في مسند الفردوس، ۵ / ۳۸۳، الرقم: ۸۴۹۹۔

٦٥٣ / ٤٧۔ عَنْ عُبَيْدِ اللهِ بْنِ عَبَّاسِ بْنِ عَبْدِالْمُطَّلِبِ رضي الله عنهم أَخِي عَبْدِ اللهِ قَالَ: كَانَ لِلْعَبَّاسِ رضي الله عنه مِيْزَابٌ عَلَى طَرِيْقِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضي الله عنه. فَلَبِسَ عُمَرُ رضي الله عنه ثِيَابَهُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ. وَقَدْ كَانَ ذُبِحَ لِلْعَبَّاسِ فَرْخَانِ. فَلَمَّا وَافَى الْمِيْزَابَ صُبَّ مَاءٌ بِدَمِ الْفَرْخَيْنِ فَأَصَابَ عُمَرَ. وَفِيْهِ دَمُ الْفَرْخَيْنِ. فَأَمَرَ عُمَرُ رضي الله عنه بِقَلْعِهِ، ثُمَّ رَجَعَ عُمَرُ فَطَرَحَ ثِيَابَهُ، وَلَبِسَ ثِيَابًا غَيْرَ ثِيَابِهِ ثُمَّ، جَاءَ فَصَلَّى بِالنَّاسِ فَأَتَاهُ الْعَبَّاسُ فَقَالَ: وَاللهِ، إِنَّهُ لَلْمَوْضِعُ الَّذِي وَضَعَهُ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم، فَقَال عُمَرُ لِلْعَبَّاسِ وَأَنَا أَعْزِمُ عَلَيْكَ لَمَّا صَعِدْتَ عَلَى ظَهْرِي، حَتَّى تَضَعَهُ فِي الْمَوْضِعِ الَّذِي وَضَعَهُ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم، فَفَعَلَ ذَلِكَ الْعَبَّاسُ رضي الله عنه. رَوَاهُ أَحْمَدُ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے بھائی حضرت عبید اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ (ان کے والد) حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے گھر کا ایک پرنالہ تھا جو کہ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے راستے میں تھا ایک دفعہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جمعہ کے روز (نماز جمعہ کے لئے) کپڑے پہنے اور اسی دن حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے لیے دو چوزے ذبح کئے گئے تھے پس جب پرنالہ سے چوزوں کے خون سے ملا ہوا پانی بہنے لگا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر پانی گرا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس پرنالے کو وہاں سے اکھاڑنے کا حکم دے دیا اور واپس لوٹ آئے اور اپنا وہ لباس اتارا اور نیا لباس پہنا پھر آ کر لوگوں کی امامت کروائی۔ بعد میں حضرت عباس رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور کہا: اے عمر! اللہ کی قسم! بے شک یہ پرنالہ اس جگہ پر نصب ہے جہاں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسے رکھا تھا۔ (تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہ سن کر ان سے معذرت کی اور) انہوں نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے کہا اور میں اس وقت تک آپ سے تاکید کرتا رہوں گا جب تک آپ میری پیٹھ پر سوار ہو کر اس پرنالے کو اسی جگہ پر دوبارہ نہیں لگا لیتے جہاں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسے لگایا تھا پس حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے ایسا ہی کیا۔''

اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٤٧: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٢١٠، الرقم: ١٧٩٠، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ٨ / ٣٩١، الرقم: ٤٨٢۔

٦٥٤ / ٤٨۔ عَنْ سَالِمٍ قَالَ: جَاءَ أَهْلُ نَجْرَانَ إِلَى عَلِيٍّ رضی الله عنه فَقَالُوْا: يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ، كِتَابُكَ بِيَدِكَ، وَشِفَاعَتُكَ بِلِسَانِكَ، أَخْرَجَنَا عُمَرُ مِنْ أَرْضِنَا فَارْدُدْنَا إِلَيْهَا فَقَالَ لَهُمْ عَلِيٌّ: وَيْحَكُمْ إِنَّ عُمَرَ كَانَ رَشِيْدَ الْأَمْرِ وَلَا أُغَيِّرُ صَنْعَةَ عُمَرَ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت سالم رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اہلِ نجران حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور کہا: اے امیر المومنین! آپ کا نامۂ اعمال آپ کے ہاتھ میں ہے اور آپ کی شفاعت آپ کی زبان میں ہے ہمیں عمر نے ہماری زمین سے نکال دیا ہے آپ ہمیں ہماری زمین کی طرف لوٹا دیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا: تمہارا برا ہو بے شک عمر بالکل درست کام انجام دینے والے تھے اور میں ان کا کیا ہوا فیصلہ کبھی تبدیل نہیں کروں گا۔''

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

٦٥٥ / ٤٩۔ عَنْ أَبِي السَّفْرِ قَالَ: رُئِيَ عَلَى عَلِيٍّ رضی الله عنه بُرْدٌ كَانَ يُكْثِرُ لِبْسَهُ قَالَ: فَقِيْلَ لَهُ: إِنَّكَ لَتُكْثِرُ لِبْسَ هَذَا الْبُرْدِ، فَقَالَ: إِنَّهُ كَسَانِيْهِ خَلِيْلِي وَصَفِيِّي وَصَدِيْقِي وَخَاصِي عُمَرُ رضی الله عنه إِنَّ عُمَرَ نَاصِحُ اللهِ فَنَصَحَهُ اللهُ ثُمَّ بَكَى. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت ابوسفر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اکثر ایک چادر اوڑھے ہوئے دیکھا گیا۔ راوی بیان کرتے ہیں ان سے کہا گیا کہ آپ کثرت سے یہ چادر (کیوں) پہنتے ہیں؟ تو انہوں نے فرمایا: بے شک یہ مجھے میرے نہایت پیارے، مخلص اور خاص دوست حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پہنائی تھی۔ بے شک عمر اللہ تعالیٰ کے لئے خالص ہوا تو اللہ تعالیٰ نے اس کے لیے خالص بھلائی چاہی پھر وہ رونے لگ گئے۔''

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٤٨: أخرجه ابن أبی شيبة في المصنف، ٦ / ٣٥٧، الرقم: ٣٢٠٠٤، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ١ / ٣٦٦، والخطيب البغدادي في تاريخ بغداد، ٦ / ١٨٥۔

الحديث رقم ٤٩: أخرجه ابن أبی شيبة في المصنف، ٦ / ٣٥٦، الرقم: ٣١٩٩٧۔

٦٥٦ / ٥٠۔ عَنِ الْأَسْوَدِ قَالَ: قَالَ عَبْدُ اللهِ ﷺ: إِذَا ذُكِرَ الصَّالِحُوْنَ فَحَيَّ هَـلًا بِعُمَرَ ﷺ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت اسود ﷺ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ نے فرمایا: جب صالحین کا ذکر ہوتو جلدی سے حضرت عمر ﷺ کا نامِ نامی پکارا کرو۔''

اسے امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

٦٥٧ / ٥١۔ عَنْ زَيْدِ بْنِ وَهْبٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ ﷺ قَالَ: إِنَّ عُمَرَ ﷺ كَانَ لِلإِسْلَامِ حِصْنًا حَصِيْنًا، يَدْخُلُ فِيْهِ الإِسْلَامُ وَلَا يَخْرُجُ مِنْهُ فَلَمَّا قُتِلَ عُمَرُ انْثَلَمَ الْحِصْنُ. فَالإِسْلَامُ يَخْرُجُ مِنْهُ وَلَا يَدْخُلُ فِيْهِ.

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت زید بن وہب حضرت عبداللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ بے شک حضرت عمر ﷺ اسلام کے لئے ایک مضبوط قلعہ تھے جس میں اسلام محفوظ تھا اور اس سے باہر نہیں نکلتا تھا پس جب انہیں ﷺ شہید کر دیا گیا تو اسلام اس قلعہ سے باہر نکل گیا یعنی غیر محفوظ ہو گیا اور اس کے بعد اس میں داخل نہیں ہوا (یعنی اس کے بعد فتنوں کے حملوں سے امت محفوظ نہ رہی)۔'' اسے امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

٦٥٨ / ٥٢۔ عَنْ أَبِي وَائِلٍ قَالَ: قَالَ عَبْدُ اللهِ ﷺ: مَا رَأَيْتُ عُمَرَ إِلَّا وَكَانَ بَيْنَ عَيْنَيْهِ مَلَكٌ يُسَدِّدُهُ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت ابووائل ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ ﷺ نے فرمایا: میں نے کبھی بھی حضرت عمر ﷺ کو نہیں دیکھا مگر یہ کہ ان کی دونوں آنکھوں کے درمیان ایک فرشتہ تھا جو انہیں سیدھی راہ دکھاتا تھا۔'' اسے امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٥٠: أخرجه ابن أبي شبية في المصنف، ٦ / ٣٥٤، الرقم: ٣١٩٧٥۔
الحديث رقم ٥١: أخرجه ابن أبيشبية في المصنف، ٦ / ٣٥٤، الرقم: ٣١٩٧٧۔
الحديث رقم ٥٢: أخرجه ابن أبي شبية في المصنف، ٦ / ٣٥٤، الرقم: ٣١٩٨٣۔

**۶۵۹ / ۵۳۔ عَنْ قَبِيْصَةَ بْنِ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَا رَأَيْتُ رَجُلًا أَعْلَمَ بِاللهِ وَلَا أَقْرَأَ لِكِتَابِ اللهِ، وَ أَفْقَهَ فِي دِيْنِ اللهِ مِنْ عُمَرَ رضی اللہ عنہ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

''حضرت قبیصہ بن جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے بڑھ کر کوئی عالم باللہ نہیں دیکھا اور نہ ہی ان سے بڑھ کر کوئی کتاب اللہ کا قاری دیکھا ہے اور نہ ہی ان سے بڑھ کر کوئی اللہ تعالیٰ کے دین کا فہم رکھنے والا دیکھا ہے۔''

اسے امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

**۶۶۰ / ۵۴۔ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَوْ أَنَّ عِلْمَ عُمَرَ وُضِعَ فِي كِفَّةِ الْمِيْزَانِ وَوُضِعَ عِلْمُ أَهْلِ الْأَرْضِ فِي كِفَّةٍ لَرَجَحَ عِلْمُهُ بِعِلْمِهِمْ. قَالَ وَكِيْعٌ: قَالَ الْأَعْمَشُ: فَأَنْكَرْتُ ذَلِكَ فَأَتَيْتُ إِبْرَاهِيْمَ فَذَكَرْتُهُ لَهُ فَقَالَ وَمَا أَنْكَرْتُ مِنْ ذَلِكَ؟ فَوَاللهِ، لَقَدْ قَالَ عَبْدُ اللهِ أَفْضَلَ مِنْ ذَلِكَ قَالَ: إِنِّي لَأَحْسِبُ تِسْعَةَ أَعْشَارِ الْعِلْمِ ذَهَبَ يَوْمَ ذَهَبَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ.**

**رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

''حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا علم ترازو کے ایک پلڑے میں رکھا جائے اور تمام اہل زمین کا علم دوسرے پلڑے میں رکھا جائے تو یقیناً حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا علم ان کے علم پر بھاری ہوگا۔ امام وکیع رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ امام اعمش نے فرمایا: میں نے اس چیز کا انکار کیا پس میں حضرت ابراہیم سے ملا اور ان کے سامنے یہ چیز بیان کی تو انہوں نے کہا میں اس کا انکار نہیں کرتا۔ بلکہ خدا کی قسم! ابن مسعود نے اس سے بھی بڑھ کر کہا ہے وہ کہتے ہیں کہ میرا خیال ہے کہ علم کے دس حصوں میں سے نو حصے اس دن چلے گئے جس دن حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس دنیا سے وصال فرما گئے۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے بیان کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ۵۳: أخرجه ابن أبي شيبة في المصنف، ۶/ ۳۵۵، الرقم: ۳۱۹۸۷، ۳۰۱۳۰۔**

**الحديث رقم ۵۴: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ۹/ ۱۶۳، الرقم: ۸۸۰۹، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ۲/ ۳۳۶، وابن عبد البر في التمهيد، ۳/ ۱۹۸، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۹/ ۶۹۔**

٦٦١ / ٥٥۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضي الله عنه قَالَ: لَقِيَ رَجُلٌ مِنْ أَصْحَابِ مُحَمَّدٍ صلى الله عليه وآله وسلم رَجُلًا مِنَ الْجِنِّ فَصَارَعَهُ، فَصَرَعَهُ الإِنْسِيُّ فَقَالَ لَهُ الإِنْسِيُّ: إِنِّي لَأَرَاكَ ضَئِيلًا شَخِيتًا كَأَنَّ ذُرَيْعَتَكَ ذُرَيْعَتَي كَلْبٍ فَكَذَلِكَ أَنْتُمْ مَعْشَرُ الْجِنِّ أَمْ أَنْتَ مِنْ بَيْنِهِمْ كَذَلِكَ فَقَالَ: لَا وَاللهِ إِنِّي مِنْهُمْ لَضَلِيْعٌ، وَلَكِنْ عَاوِدْنِي الثَّانِيَّةَ، فَإِنْ صَرَعْتَنِي عَلَّمْتُكَ شَيْئًا يَنْفَعُكَ قَالَ: نَعَمْ قَالَ: تَقْرَأُ ﴿اَللهُ لَا إِلَهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ﴾؟ قَالَ: نَعَمْ قَالَ: فَإِنَّكَ لَا تَقْرَؤُهَا فِي بَيْتٍ إِلَّا خَرَجَ مِنْهُ الشَّيْطَانُ لَهُ خَبَجٌ كَخَبَجِ الْحِمَارِ لَا يَدْخُلُهُ حَتَّى تُصْبِحَ. رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ.

وزاد الطبراني: قَالَ رَجُلٌ مِنَ الْقَوْمِ: يَا أَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ، مَنْ ذَاكَ الرَّجُلُ مِنْ أَصْحَابِ مُحَمَّدٍ صلى الله عليه وآله وسلم؟ فَعَبَسَ عَبْدُ اللهِ، وَأَقْبَلَ عَلَيْهِ وَقَالَ: مَنْ يَكُوْنُ هُوَ إِلَّا عُمَرُ رضي الله عنه.

''حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے ایک صحابی ایک جن کو ملا اور اس کے ساتھ کشتی کی۔ پس حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابی نے اس جن کو پچھاڑ دیا پھر اسے کہا کہ تم نہایت کمزور اور دبلے پتلے ہو اور تمہارے ہاتھ کتے کے ہاتھوں کی طرح کمزور ہیں۔ تمام کیا گروہِ جنات اسی طرح کا ہوتا ہے؟ یا تم ان میں سے اس طرح ہو؟ تو وہ جن کہنے لگا: نہیں خدا کی قسم! میں ان سب میں سے ایک موٹا تازہ جن ہوں لیکن تم میرے ساتھ دوبارہ کشتی کرو۔ پس اگر تم نے مجھے دوبارہ پچھاڑ دیا تو میں تمہیں ایسی چیز سکھاؤں گا جو تمہیں نفع دے گی انہوں نے کہا ٹھیک ہے۔ (اس صحابی نے اس جن کو دوبارہ پچھاڑ دیا) تو جن نے کہا: کیا تم ''الله لا إله إلا هو الحي القيوم'' (آیۃ الکرسی) پڑھتے ہو؟ انہوں نے کہا: ہاں۔ اس جن نے کہا: یہ جس گھر میں بھی پڑھی جاتی ہے اس سے

**الحديث رقم ٥٥: أخرجه الدارمی فی السنن، ٢ / ٥٤٠، الرقم: ٣٣٨١، والطبرانی فی المعجم الکبير، ٩ / ١٦٦، الرقم: ٨٨٢٦، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٧١۔**

شیطان گدھے کی طرح ڈر کر بھاگتا ہے اور وہ اس گھر میں اس وقت تک داخل نہیں ہوتا جب تک صبح نہ ہو جائے۔'' اس حدیث کو امام دارمی اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

امام طبرانی کی روایت میں ان الفاظ کا اضافہ ہے کہ لوگوں میں سے ایک آدمی نے کہا: ''اے ابو عبد الرحمن! اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں سے وہ آدمی کون تھا؟ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے پہلے تو (نام لینے میں) تھوڑا تردد کیا لیکن پھر بتا دیا کہ وہ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے علاوہ اور کون ہو سکتا ہے؟''

**٦٦٢ / ٥٦۔ عَنْ قُدَامَةَ بْنِ مَظْعُوْنٍ أَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ أَدْرَكَ عُثْمَانَ بْنَ مَظْعُوْنٍ وَهُوَ عَلَى رَاحِلَتِهِ وَعُثْمَانُ عَلَى رَاحِلَتِهِ عَلَى ثَنِيَّةِ الْأَثَايَةِ مِنَ الْعَرْجِ، فَضَغَطَتْ رَاحِلَتُهُ رَاحِلَةَ عُثْمَانَ وَقَدْ مَضَتْ رَاحِلَةُ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم أَمَامَ الرَّكْبِ فَقَالَ عُثْمَانُ بْنُ مَظْعُوْنٍ: أَوْجَعْتَنِي يَا غَلْقَ الْفِتْنَةِ، فَلَمَّا اسْتَهَلَّتِ الرَّوَاحِلُ دَنَا مِنْهُ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: يَغْفِرُ اللهُ أَبَا السَّائِبِ مَا هَذَا الِاسْمُ الَّذِي سَمَّيْتَنِيْهِ؟ فَقَالَ: لَا وَاللهِ، مَا أَنَا الَّذِي سَمَّيْتُكَهُ سَمَّاكَهُ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم هَذَا هُوَ أَمَامَ الرَّكْبِ يَقْدِمُ الْقَوْمَ مَرَّتَ بِنَا يَوْمًا وَنَحْنُ جُلُوْسٌ مَعَ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، فَقَالَ هَذَا غَلْقُ الْفِتْنَةِ. وَ أَشَارَ بِيَدِهِ لَا يَزَالُ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الْفِتْنَةِ بَابٌ شَدِيْدُ الْغَلْقِ مَا عَاشَ هَذَا بَيْنَ ظَهْرَانِيْكُمْ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

''حضرت قدامہ بن مظعون رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کو اس حال میں دیکھا کہ وہ اپنی سواری پر سوار تھے اور عرج کے علاقہ میں مقام اثایہ کی وادی میں چل رہے تھے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی سواری نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی سواری کو دھکا دیا۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سواری قافلہ کے آگے چل رہی تھی تو حضرت

---

**الحديث رقم ٥٦: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٩ / ٣٨، الرقم: ٨٣٢١، والعسقلاني في فتح الباري، ٦ / ٦٠٦، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٧٢۔**

عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا: اے فتنوں کو روکنے والے! تو نے مجھے تکلیف دی ہے۔ جب سواریاں رکیں تو حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قریب گئے اور کہا: اے ابو سائب! اللہ تعالیٰ تمہاری مغفرت فرمائے یہ کون سا نام ہے جو تو نے مجھے دیا ہے؟ انہوں نے کہا: ایسا نہیں خدا کی قسم! میں وہ نہیں ہوں جس نے تمہیں یہ نام دیا ہے بلکہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تمہیں یہ نام دیا ہے جو کہ آج اس لشکر کی قیادت فرما رہے ہیں۔ ایک دن آپ ہمارے پاس سے گزرے۔ ہم حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں بیٹھے ہوئے تھے تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: یہ شخص یعنی عمر (دین اور امت کے خلاف اٹھنے والے) فتنوں کو روکنے والا ہے اور آپ کی طرف اشارہ بھی کیا اور فرمایا: یہ تمہارے اور فتنوں کے درمیان ایک سختی سے بند کیا ہوا دروازہ ہے جب تک یہ تمہارے درمیان زندہ ہے (فتنہ تمہارے اندر داخل نہیں ہو سکے گا)۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٦٦٣ / ٥٧۔ عَنْ أَبِي ذَرٍّ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ لَقِيَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ، فَأَخَذَ بِيَدِهِ فَغَمَزَهَا، وَكَانَ عُمَرُ رَجُلًا شَدِيْدًا فَقَالَ: أَرْسِلْ يَدِي يَا قُفْلَ الْفِتْنَةِ. فَقَالَ عُمَرُ: وَمَا قُفْلُ الْفِتْنَةِ؟ قَالَ: جِئْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ذَاتَ يَوْمٍ، وَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جَالِسٌ، وَقَدِ اجْتَمَعَ عَلَيْهِ النَّاسُ، فَجَلَسْتُ فِي آخِرِهِمْ. فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: لَا تُصِيْبُكُمْ فِتْنَةٌ مَا دَامَ هَذَا فِيْكُمْ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کو ملے پس حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کا ہاتھ پکڑ کر ہلایا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بہت مضبوط آدمی تھے تو حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے ’قفل الفتنة‘ (فتنوں کو روکنے والے دروازے کا تالا) میرا ہاتھ چھوڑیئے۔ پس حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے دریافت کیا یہ قفل الفتنة کیا ہے؟ حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: ایک دن میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس حاضر ہوا اس حال میں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف فرما تھے اور لوگ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اردگرد جمع تھے۔ پس میں ان کے پیچھے بیٹھ گیا تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تمہیں اس وقت تک فتنہ نہیں پہنچ سکتا جب تک یہ (عمر) تمہارے درمیان موجود ہے۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٥٧: أخرجه الطبرانی فی المعجم الأوسط، ٢ / ٢٦٨، الرقم: ١٩٤٥، والعسقلانی في فتح الباري، ٦ / ٦٠٦، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٩ / ٧٣۔**

٦٦٤ / ٥٨۔ عَنْ عُمَيْرِ بْنِ رَبِيْعَةَ أَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ أَرْسَلَ إِلَى كَعْبِ الْأَحْبَارِ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: يَا كَعْبُ، كَيْفَ تَجِدُ نَعْتِي؟ قَالَ: أَجِدُ نَعْتَكَ قَرْنًا مِنْ حَدِيْدٍ، قَالَ: وَمَا قَرْنٌ مِنْ حَدِيْدٍ؟ قَالَ: أَمِيْرٌ سَدِيْدٌ، لَا يَأْخُذُهُ فِي اللهِ لَوْمَةَ لَائِمٍ، قَالَ: ثُمَّ مَهْ؟ قَالَ: ثُمَّ يَكُوْنُ مِنْ بَعْدِكَ خَلِيْفَةٌ تَقْتُلُهُ فِئَةٌ ظَالِمَةٌ، قَالَ: ثُمَّ مَهْ؟، قَالَ: ثُمَّ يَكُوْنُ الْبَلَاءُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عمیر بن ربیعہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت کعب الاحبار رضی اللہ عنہ کو بلا بھیجا اور ان سے دریافت فرمایا: اے کعب! تم (تورات میں) ہماری تعریف کیسے پاتے ہو انہوں نے کہا: میں (تورات میں) آپ کی تعریف لوہے کے ایک سینگ کی طرح پاتا ہوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اور وہ لوہے کا سینگ کیا ہے؟ انہوں نے جواب دیا: صائب الرائے امیر، جو اللہ تعالیٰ کی راہ میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے نہ ڈرے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: پھر اس کے بعد کیا ہوگا؟ انہوں نے کہا: پھر اس کے بعد ایک ایسا خلیفہ ہوگا جسے ایک ظالم گروہ قتل کرے گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس کے بعد کیا ہوگا؟ انہوں نے کہا: پھر اس کے بعد آزمائش ہوگی۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٦٦٥ / ٥٩۔ عَنْ أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: قَالَ لِي جِبْرِيْلُ علیہ السلام لِيَبْكِ الْإِسْلَامُ عَلَى مَوْتِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ وَالطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مجھے جبرائیل علیہ السلام نے بتایا ہے کہ اسلام کو چاہیے کہ وہ عمر کی موت پر روئے۔''

اس حدیث کو امام ابونعیم اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٥٨: أخرجه الطبرانی فی المعجم الكبير، ١/٨٤، الرقم: ١٢٠، والشيبانی فی الآحاد والمثانی، ١/١٢٦، الرقم: ١٣٣، وأبونعيم فی حلية الأولياء، ٦/٢٥، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٩/٦٥.

الحديث رقم ٥٩: أخرجه أبونعيم فی حلية الأولياء، ٢/١٧٥، والطبرانی فی المعجم الكبير، ١/٦٧، الرقم: ٦١، والديلمی فی مسند الفردوس، ٣/١٨٩، الرقم: ٤٥٢٣، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٩/٧٤.

۱۔ فَصْلٌ فِي مَكَانَةِ عُثْمَانَ رضي الله عنه عِنْدَ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم

﴿بارگاہِ مصطفیٰ صلى الله عليه وآله وسلم میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے مقام و مرتبہ کا بیان﴾

۲۔ فَصْلٌ فِي اخْتِصَاصِهِ بِأَنَّهُ رضي الله عنه أَشَدُّ الْأُمَّةِ حَيَاءً

﴿حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا اُمّت میں سب سے زیادہ حیادار ہونے کا بیان﴾

۳۔ فَصْلٌ فِي تَبْشِيرِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم لَهُ بِمُرَافَقَتِهِ وَعُلُوِّ مَنْزِلَتِهِ فِي الْجَنَّةِ

﴿حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے لئے جنت میں رفاقتِ مصطفیٰ صلى الله عليه وآله وسلم اور اعلیٰ مقام و مرتبہ کی خوشخبری کا بیان﴾

٤۔ فَصْلٌ فِي اخْتِصَاصِ كَوْنِهِ رضي الله عنه ذَا النُّوْرَيْنِ

﴿حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے لئے ذوالنّورین کے لقبِ خاص کا بیان﴾

٥۔ فَصْلٌ فِي اخْتِصَاصِهِ رضي الله عنه بِإِقَامَةِ يَدِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم مَقَامَ يَدِهِ فِي بَيْعَةِ الرِّضْوَانَ

﴿حضور صلى الله عليه وآله وسلم کا بیعتِ رضوان میں اپنے دستِ مبارک کو دستِ عثمان قرار دینے کا بیان﴾

٦۔ فَصْلٌ فِي إِعْلَامِ النَّبِيِّ ﷺ إِيَّاهُ بِاسْتِشْهَادِهِ رضی اللہ عنہ

﴿حضور ﷺ کا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو ان کی شہادت کی خبر دینے کا بیان﴾

٧۔ فَصْلٌ فِي جَامِعِ صِفَاتِهِ وَمَنَاقِبِهِ رضی اللہ عنہ

﴿حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی جامع صفات اور مناقب کا بیان﴾

# فَصْلٌ فِي مَكَانَةِ عُثْمَانَ رضی الله عنه عِنْدَ النَّبِيِّ صلی الله علیه وآله وسلم

## ﴿ بارگاہِ مصطفیٰ صلی الله علیه وآله وسلم میں حضرت عثمان رضی الله عنه کے مقام و مرتبہ کا بیان ﴾

٦٦٦ / ١۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه قَالَ: أُتِيَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم بِجَنَازَةِ رَجُلٍ لِيُصَلِّيَ عَلَيْهِ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ، فَقِيْلَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَا رَأَيْنَاكَ تَرَكْتَ الصَّلَاةَ عَلَى أَحَدٍ قَبْلَ هٰذَا؟ قَالَ: إِنَّهُ كَانَ يُبْغِضُ عُثْمَانَ فَأَبْغَضَهُ اللهُ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.

''حضرت جابر رضی الله عنه سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی الله علیه وآله وسلم کی خدمت میں ایک جنازہ لایا گیا کہ آپ صلی الله علیه وآله وسلم اس پر نماز پڑھیں مگر آپ صلی الله علیه وآله وسلم نے اس پر نماز نہیں پڑھی۔ عرض کیا گیا: یا رسول اللہ! ہم نے آپ کو کسی کی نمازِ جنازہ چھوڑتے نہیں دیکھا۔ آپ صلی الله علیه وآله وسلم نے فرمایا: یہ شخص عثمان سے بغض رکھتا تھا لہٰذا اللہ تعالیٰ نے بھی اسے اپنی رحمت سے دور کر دیا۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے۔

٦٦٧ / ٢۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم قَامَ. يَعْنِي يَوْمَ بَدْرٍ فَقَالَ: إِنَّ عُثْمَانَ انْطَلَقَ فِي حَاجَةِ اللهِ وَحَاجَةِ رَسُوْلِ اللهِ، وَإِنِّي أُبَايِعُ لَهُ، فَضَرَبَ لَهُ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم بِسَهْمٍ، وَلَمْ يَضْرِبْ لِأَحَدٍ غَابَ غَيْرُهُ. رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَالطَّحَاوِيُّ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ بے شک حضور نبی اکرم صلی الله علیه وآله وسلم بدر والے دن قیام فرما ہوئے اور فرمایا: بے شک عثمان اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی الله علیه وآله وسلم کے کام میں مصروف ہے اور بے شک میں اس کی طرف سے بیعت کرتا ہوں اور حضور نبی

الحديث رقم ١: أخرجه الترمذی في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم، باب: فی مناقب عثمان، ٥ / ٦٣٠، الرقم: ٣٧٠٩، وابن أبی عاصم في السنة، ٢ / ٥٩٦، الرقم: ١٣١٢۔

الحديث رقم ٢: أخرجه أبوداود فی السنن، كتاب: الجهاد، باب: فيمن جاء بعد الغنيمة لا سهم له، ٣ / ٧٤، الرقم: ٢٧٢٦، والطحاوی فی شرح معانی الآثار، ٣ / ٢٤٤۔

اکرم ﷺ نے مالِ غنیمت میں سے بھی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا حصہ مقرر کیا اور ان کے علاوہ جو کوئی اس دن غائب تھا کسی کے لیے حصہ مقرر نہیں کیا۔‘‘

اس حدیث کو امام ابوداود اور طحاوی نے روایت کیا ہے۔

٦٦٨ / ٣۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ لِي رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ادْعُوْا إِلَيَّ بَعْضَ أَصْحَابِي، قُلْتُ: أَبُوْبَكْرٍ؟ قَالَ: لَا، قُلْتُ: عُمَرُ، قَالَ: لَا، قُلْتُ: ابْنُ عَمِّكَ عَلِيٌّ؟ قَالَ: لَا، قَالَتْ: قُلْتُ: عُثْمَانُ؟ قَالَ: نَعَمْ. فَلَمَّا جَاءَ قَالَ: تَنَحَّي فَجَعَلَ يُسَارُّهُ وَلَوْنُ عُثْمَانَ يَتَغَيَّرُ، فَلَمَّا كَانَ يَوْمُ الدَّارِ وَحُصِرَ فِيْهَا قُلْنَا: يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ، أَلَا تُقَاتِلُ؟ قَالَ: لَا، إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ عَهِدَ إِلَيَّ عَهْدًا وَإِنِّي صَابِرٌ نَفْسِي عَلَيْهِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْيَعْلَى.

’’حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے مجھے فرمایا: میرے صحابہ میں سے کسی کو میرے پاس بلاؤ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ابوبکر رضی اللہ عنہ کو بلاؤں؟ آپ ﷺ نے منع فرمایا۔ پھر میں نے عرض کیا: عمر رضی اللہ عنہ کو؟ آپ ﷺ نے فرمایا: نہیں، پھر میں نے عرض کیا: آپ کے چچا کے بیٹے علی رضی اللہ عنہ کو آپ ﷺ نے فرمایا: نہیں، پھر میں نے عرض کیا: عثمان رضی اللہ عنہ کو بلاؤں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں، پس جب وہ آ گئے تو آپ ﷺ نے فرمایا: (اے عائشہ!) ذرا پیچھے ہو (کر بیٹھ) جاؤ پھر آپ ﷺ ان سے سرگوشی فرمانے لگے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا رنگ تبدیل ہونے لگا پھر یوم دار (جس دن حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے گھر کا محاصرہ کیا گیا تھا) آیا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اس میں محصور ہو گئے ہم نے کہا: اے امیر المؤمنین! آپ قتال نہیں کریں گے؟ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: نہیں بے شک حضور نبی اکرم ﷺ نے مجھے (اس دن کی) وصیت فرمائی تھی اور میں اس وصیت پر صبر کرنے والا ہوں۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد اور ابویعلی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٣: أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ٦/٥١، الرقم: ٢٤٢٩٨، وفي فضائل الصحابة، ١/٤٩٤، الرقم: ٨٠٤، والحاكم في المستدرك، ٣/١٠٦، الرقم: ٤٥٤٣، وأبويعلى في المسند، ٨/٢٣٤، الرقم: ٤٨٠٥.

٦٦٩ / ٤۔ عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَيْنَمَا نَحْنُ مَعَ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فِي بَيْتٍ فِي نَفَرٍ مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ: فِيْهِمْ أَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ وَعَلِيٌّ وَطَلْحَةُ وَالزُّبَيْرُ وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ، وَسَعْدُ بْنُ أَبِي وَقَّاصٍ رضی اللہ عنہم، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: لِيَنْهَضْ كُلُّ رَجُلٍ إِلَى كَفْئِهِ. وَنَهَضَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم إِلَى عُثْمَانَ، فَاعْتَنَقَهُ قَالَ: أَنْتَ وَلِيِّي فِي الدُّنْيَا وَأَنْتَ وَلِيِّي فِي الْآخِرَةِ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَأَبُوْيَعْلَى.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هٰذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

’’حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک دفعہ ہم حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ مہاجرین کے ایک گروہ کے ساتھ ایک گھر میں تھے اور اس گروہ میں حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم بھی تھے تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہر آدمی اپنے کفو (برابر) کی طرف کھڑا ہوجائے اور خود حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت عثمان کی طرف کھڑے ہوگئے اور انہیں اپنے گلے لگایا اور فرمایا: اے عثمان تو دنیا و آخرت میں میرا دوست ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور امام ابویعلی نے روایت کیا اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

٦٧٠ / ٥۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: دَخَلَتْ عَلَيَّ رُقَيَّةُ بِنْتُ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وَفِي يَدِهَا مُشْطٌ فَقَالَتْ: خَرَجَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مِنْ عِنْدِي آنِفًا رَجَّلْتُ رَأْسَهُ فَقَالَ: كَيْفَ تَجِدِيْنَ أَبَا عَبْدِ اللهِ؟ قُلْتُ: خَيْرَ الرِّجَالِ، قَالَ: أَكْرِمِيْهِ فَإِنَّهُ مِنْ أَشْبَهِ أَصْحَابِي بِي خُلُقًا. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ.

الحديث رقم ٤: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ١٠٤، الرقم: ٤٥٣٦، وأبو يعلى في المسند، ٤ / ٤٤، الرقم: ٢٠٥١، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ١ / ٥٢٤، الرقم: ٨٦٨، والمناوي في فيض القدير، ٤ / ٣٠٢۔

الحديث رقم ٥: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١ / ٧٦، الرقم: ٩٩، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ١ / ٥١٠، الرقم: ٨٣٤، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٨١۔

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ حضرت رقیہ بنت رسول اللہ ﷺ میرے پاس تشریف لائیں اور ان کے ہاتھ میں ایک کنگھا تھا۔ انہوں نے فرمایا کہ حضور نبی اکرم ﷺ ابھی ابھی میرے پاس سے تشریف لے گئے ہیں۔ میں نے آپ ﷺ کے گیسو مبارک سنوارے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا: (اے رقیہ!) تم ابو عبد اللہ (یعنی عثمان) کو کیسا پاتی ہو؟ میں نے عرض کیا: بہترین انسان۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اس کی عزت بجا لاتی رہو، بے شک وہ میرے صحابہ میں سے خُلق کے اعتبار سے سب سے زیادہ میرے مشابہ ہے۔''

اس حدیث کو امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اور الفاظ طبرانی کے ہیں۔

**٦٧١ / ٦۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما أَنَّ أُمَّ كُلْثُوْمٍ جَاءَتْ إِلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، زَوْجُ فَاطِمَةَ خَيْرٌ مِنْ زَوْجِي؟ فَسَكَتَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ مَلِيًّا ثُمَّ قَالَ: زَوْجُكِ يُحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهُ وَيُحِبُّهُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ، وَأَزِيْدُكِ لَوْ قَدْ دَخَلْتِ الْجَنَّةَ فَرَأَيْتِ مَنْزِلَةً، لَمْ تَرَي أَحَدًا مِنْ أَصْحَابِي يَعْلُوْهُ فِي مَنْزِلَتِهِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ (حضور نبی اکرم ﷺ کی صاحبزادی) حضرت امّ کلثوم رضی اللہ عنہا حضور نبی اکرم ﷺ کے پاس آئیں اور عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا فاطمہ کا شوہر میرے شوہر سے بہتر ہے؟ تو حضور نبی اکرم ﷺ تھوڑی دیر کے لئے خاموش رہے پھر فرمایا: تمہارا خاوند اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ سے محبت کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول ﷺ اس سے محبت کرتے ہیں اور تمہارے لئے میں مزید اضافہ کرتا ہوں کہ اگر تم جنت میں داخل ہو گی تو (عثمان کا) ایک ایسا مقام دیکھو گی کہ میرے صحابہ میں سے کسی دوسرے کو اس مقام پر نہیں پاؤ گی۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے بیان کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٦: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٢ / ٢١٢، الرقم: ١٧٦٤، وفي مسند الشاميين، ١ / ٩٩، الرقم: ١٤٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٨٨.**

# فَصْلٌ فِي اخْتِصَاصِهِ بِأَنَّهُ رضی اللہ عنہ أَشَدُّ الْأُمَّةِ حَيَاءً

﴿حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا اُمّت میں سب سے زیادہ حیادار ہونے کا بیان﴾

٦٧٢ / ٧۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى رضی اللہ عنہ قَالَ: إِنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ قَاعِدًا فِي مَكَانٍ فِيْهِ مَاءٌ، قَدِ انْكَشَفَ عَنْ رُكْبَتَيْهِ، أَوْ رُكْبَتِهِ، فَلَمَّا دَخَلَ عُثْمَانُ غَطَّاهَا. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ ایک ایسی جگہ بیٹھے ہوئے تھے۔ جہاں پانی تھا اور (ٹانگیں پانی میں ہونے کے باعث) آپ ﷺ کے دونوں گھٹنوں سے یا ایک گھٹنے سے کپڑا ہٹا ہوا تھا، پس جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آئے تو آپ ﷺ نے اسے ڈھانپ لیا۔'' اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

٦٧٣ / ٨۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ مُضْطَجِعًا فِي بَيْتِي، كَاشِفًا عَنْ فَخِذَيْهِ. أَوْ سَاقَيْهِ. فَاسْتَأْذَنَ أَبُوْبَكْرٍ فَأَذِنَ لَهُ. وَهُوَ عَلَى تِلْكَ الْحَالِ.فَتَحَدَّثَ ثُمَّ اسْتَأْذَنَ عُمَرُ فَأَذِنَ لَهُ. وَهُوَ كَذَلِكَ. فَتَحَدَّثَ ثُمَّ اسْتَأْذَنَ عُثْمَانُ، فَجَلَسَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: وَسَوَّى ثِيَابَهُ. قَالَ مُحَمَّدٌ: وَلَا أَقُوْلُ ذَلِكَ فِي يَوْمٍ وَاحِدٍ. فَدَخَلَ فَتَحَدَّثَ. فَلَمَّا خَرَجَ قَالَتْ عَائِشَةُ رضي الله عنها: دَخَلَ أَبُوْبَكْرٍ فَلَمْ تَهْتَشَّ لَهُ وَلَمْ تُبَالِهِ،

---

الحديث رقم ٧: أخرجه البخارى في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عثمان بن عفان، ٣ / ١٣٥١، الرقم: ٣٤٩٢، والبيهقي في السنن الكبرى، ٢ / ٢٣٢، الرقم: ٣٠٦٣، وفي الاعتقاد، ١ / ٣٦٧، والشوكاني في نيل الأوطار، ٢ / ٥٢۔

الحديث رقم ٨: أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عثمان بن عفان، ٤ / ١٨٦٦، الرقم: ٢٤٠١، وابن حبان فى الصحيح، ١٥ / ٣٣٦، الرقم: ٦٩٠٧، وأبويعلى فى المسند، ٨ / ٢٤٠، الرقم: ٦٩٠٧، والبيهقي في السنن الكبرى، ٢ / ٢٣٠، الرقم: ٣٠٥٩۔

ثُمَّ دَخَلَ عُمَرُ فَلَمْ تَهْتَشَّ لَهُ وَلَمْ تُبَالِهِ، ثُمَّ دَخَلَ عُثْمَانُ فَجَلَسْتَ وَسَوَّيْتَ ثِيَابَكَ فَقَالَ: أَ لَا أَسْتَحْيِي مِنْ رَجُلٍ تَسْتَحْيِي مِنْهُ الْمَلَائِكَةُ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ میرے گھر میں (بستر پر) لیٹے ہوئے تھے، اس عالم میں کہ آپ ﷺ کی دونوں پنڈلیاں مبارک کچھ ظاہر ہو رہی تھیں، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی تو آپ ﷺ نے انہیں اجازت دے دی اور آپ ﷺ اسی طرح لیٹے رہے اور گفتگو فرماتے رہے، پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی تو آپ ﷺ نے انہیں بھی اجازت دے دی، جبکہ آپ ﷺ اسی طرح لیٹے رہے اور گفتگو فرماتے رہے، پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی تو حضور نبی اکرم ﷺ اٹھ کر بیٹھ گئے اور اپنے کپڑے درست کر لئے۔ (محمد راوی کہتے ہیں کہ میں یہ نہیں کہتا کہ یہ ایک دن کا واقعہ ہے۔) حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آ کر باتیں کرتے رہے، جب وہ چلے گئے تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ! حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے تو آپ نے ان کا فکر و اہتمام نہیں کیا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے تب بھی آپ نے کوئی فکر و اہتمام نہیں کیا اور جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آئے تو آپ اٹھ کر بیٹھ گئے اور اپنے کپڑے درست کر لئے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: میں اس شخص سے کیسے حیاء نہ کروں جس سے فرشتے بھی حیاء کرتے ہیں۔‘‘

اِس حدیث کو امام مسلم اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

٦٧٤ / ٩۔ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْعَاصِ رضی الله عنه أَنَّ عَائِشَةَ رضي الله عنها زَوْجَ النَّبِيِّ ﷺ وَعُثْمَانَ رضی الله عنه حَدَّثَاهُ: أَنَّ أَبَابَكْرٍ اسْتَأْذَنَ عَلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ وَهُوَ مُضْطَجِعٌ عَلَى فِرَاشِهِ لَابِسٌ مِرْطَ عَائِشَةَ فَأَذِنَ. لِأَبِي بَكْرٍ وَهُوَ

الحديث رقم ٩: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عثمان بن عفان، ٤/١٨٦٦-١٨٦٧، الرقم: ٢٤٠٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ١/٧١، الرقم: ٥١٤، وأبو يعلى في المسند، ٨/٢٤٢، الرقم: ٤٨١٨، والطبراني في المعجم الكبير، ٦/٦١، الرقم: ٥٥١٥، والبيهقي في السنن الكبرى، ٢/٢٣١، الرقم: ٣٠٦٠، والبزار في المسند، ٢/١٧، الرقم: ٣٥٥، والبخاري في الأدب المفرد، ١/٢١٠، الرقم: ٦٠٠۔

كَذٰلِكَ. فَقَضَى إِلَيْهِ حَاجَتَهُ ثُمَّ انْصَرَفَ، ثُمَّ اسْتَأْذَنَ عُمَرُ فَأَذِنَ لَهُ وَهُوَ عَلَى تِلْكَ الْحَالِ، فَقَضَى إِلَيْهِ حَاجَتَهُ ثُمَّ انْصَرَفَ، قَالَ عُثْمَانُ: ثُمَّ اسْتَأْذَنْتُ عَلَيْهِ فَجَلَسَ وَقَالَ لِعَائِشَةَ: اجْمَعِي عَلَيْكِ ثِيَابَكِ، فَقَضَيْتُ إِلَيْهِ حَاجَتِي ثُمَّ انْصَرَفْتُ، فَقَالَتْ عَائِشَةُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، لَمْ أَرَكَ فَزِعْتَ لِأَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ رضي الله عنهما كَمَا فَزِعْتَ لِعُثْمَانَ؟ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ عُثْمَانَ رَجُلٌ حَيِيٌّ، وَإِنِّي خَشِيْتُ إِنْ أَذِنْتُ لَهُ عَلَى تِلْكَ الْحَالِ، أَنْ لَا يَبْلُغَ إِلَيَّ فِي حَاجَتِهِ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

''حضرت عائشہ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضور نبی اکرم ﷺ سے اجازت طلب کی اور آپ ﷺ بستر پر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی چادر اوڑھے لیٹے ہوئے تھے، آپ ﷺ نے انہیں اسی حالت میں اجازت دے دی اور ان کی حاجت پوری فرمادی۔ وہ چلے گئے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی، آپ ﷺ نے انہیں بھی اسی حالت میں آنے کی اجازت دے دی۔ وہ بھی اپنی حاجت پوری کر کے چلے گئے، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ پھر میں نے آپ ﷺ سے اجازت طلب کی تو آپ ﷺ اُٹھ بیٹھے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا: اپنے کپڑے درست کر لو، پھر میں اپنی حاجت پوری کر کے چلا گیا، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا وجہ ہے کہ آپ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے لئے اس قدر اہتمام نہ فرمایا۔ جس قدر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے لئے فرمایا ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: عثمان ایک کثیرالحیاء مرد ہے اور مجھے خدشہ تھا کہ اگر میں نے اسے اسی حال میں آنے کی اجازت دے دی تو وہ مجھ سے اپنی حاجت نہیں بیان کر سکے گا۔'' اِس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٦٧٥ / ١٠۔ عَنْ حَفْصَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: دَخَلَ عَلَيَّ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ ذَاتَ يَوْمٍ، فَوَضَعَ ثَوْبَهُ بَيْنَ فَخِذَيْهِ، فَجَاءَ أَبُوْبَكْرٍ يَسْتَأْذِنُ، فَأَذِنَ لَهُ

الحديث رقم ١٠: أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ٦ / ٢٨٨، الرقم: ٢٦٥١٠، والطبرانی فی المعجم الکبیر، ٢٣ / ٢٠٥، وعبد بن حمید فی المسند، ١ / ٤٤٦، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٩ / ٨١۔

رَسُوْلُ اللهِ ﷺ عَلَى هَيْئَتِهِ، ثُمَّ جَاءَ عُمَرُ يَسْتَأْذِنُ فَأَذِنَ لَهُ عَلَى هَيْئَتِهِ، ثُمَّ جَاءَ نَاسٌ مِنْ أَصْحَابِهِ، فَأَذِنَ لَهُمْ ثُمَّ، جَاءَ عَلِيٌّ يَسْتَأْذِنُ فَأَذِنَ لَهُ وَرَسُوْلُ اللهِ عَلَى هَيْئَتِهِ ثُمَّ جَاءَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ، فَتَجَلَّلَ ثَوْبَهُ ثُمَّ، أَذِنَ لَهُ، فَتَحَدَّثُوْا سَاعَةً، ثُمَّ خَرَجُوْا. وَقُلْتُ: يَارَسُوْلَ اللهِ، دَخَلَ عَلَيْكَ أَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعَلِيٌّ وَأُنَاسٌ مِنْ أَصْحَابِكَ، وَأَنْتَ عَلَى هَيْئَتِكَ لَمْ تَتَحَرَّكْ فَلَمَّا دَخَلَ عُثْمَانُ تَجَلَّلْتَ ثَوْبَكَ؟ فَقَالَ: أَلَا أَسْتَحْيِي مِمَّنْ تَسْتَحْيِي مِنْهُ الْمَلَائِكَةُ؟. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ایک دفعہ حضور نبی اکرم ﷺ میرے پاس تشریف لائے پس آپ ﷺ نے اپنا (اوپر لپیٹنے کا) کپڑا اپنی مبارک رانوں پر رکھ لیا، اتنے میں حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ آئے اور اندر آنے کے لئے اجازت طلب کی تو آپ ﷺ نے انہیں اندر آنے کی اجازت عنایت فرمائی اور آپ ﷺ اپنی اسی حالت میں تشریف فرما رہے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے اور اجازت طلب کی پس آپ ﷺ نے انہیں بھی اجازت عنایت فرمائی اور آپ ﷺ اسی حالت میں تشریف فرما رہے۔ پھر آپ ﷺ کے کچھ دیگر صحابہ کرام آئے تو آپ ﷺ نے انہیں بھی اجازت عنایت فرمائی پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے اور اجازت طلب کی آپ ﷺ نے انہیں بھی اجازت عنایت فرمائی اور آپ ﷺ اپنی اسی حالت میں تشریف فرما رہے۔ پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آئے تو آپ ﷺ نے پہلے اپنے جسمِ اقدس کو کپڑے سے ڈھانپ لیا پھر انہیں اجازت عنایت فرمائی۔ پھر وہ صحابہ حضور نبی اکرم ﷺ کے پاس کچھ دیر باتیں کرتے رہے پھر باہر چلے گئے۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم! آپ کی خدمتِ اقدس میں ابوبکر، عمر، علی اور دوسرے صحابہ کرام حاضر ہوئے لیکن آپ اپنی پہلی حالتمیں تشریف فرما رہے جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آپ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے تو آپ نے اپنے جسمِ اقدس کو کپڑے سے ڈھانپ لیا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: کیا میں اس شخص سے حیاء نہ کروں جس سے فرشتے بھی حیاء کرتے ہیں؟‘‘

اس حدیث کو امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٦٧٦ / ١١۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ : أَشَدُّ أُمَّتِي حَيَاءً عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میری امت میں سے سب سے زیادہ حیا دار عثمان بن عفان ہے۔''

اس حدیث کو امام ابونعیم اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے۔

٦٧٧ / ١٢۔ عَنْ بَدْرِ بْنِ خَالِدٍ قَالَ: وَقَفَ عَلَيْنَا زَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ رضی اللہ عنہ يَوْمَ الدَّارِ فَقَالَ: أَلَا تَسْتَحْيُوْنَ مِمَّنْ تَسْتَحْيِي مِنْهُ الْمَلَائِكَةُ قُلْنَا: وَمَا ذَاكَ؟ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: مَرَّ بِي عُثْمَانُ وَعِنْدِي مَلَكٌ مِنَ الْمَلَائِكَةِ فَقَالَ: شَهِيْدٌ يَقْتُلُهُ قَوْمُهُ. إِنَّا لَنَسْتَحْيِي مِنْهُ. قَالَ بَدْرٌ: فَانْصَرَفْنَا عَنْهُ عَصَابَةً مِنَ النَّاسِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت بدر بن خالد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ یوم الدار (حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے گھر کے محاصرہ کے دن) حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ ہمارے پاس کھڑے ہوئے اور فرمایا: کیا تم اس شخص سے حیاء نہیں کرتے جس سے ملائکہ بھی حیاء کرتے ہیں ہم نے کہا: وہ کون ہے؟ انہوں نے فرمایا: میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: فرشتوں میں سے ایک فرشتہ میرے پاس تھا جب عثمان میرے پاس سے گزرا تو اس نے کہا یہ شخص شہید ہے اس کی قوم اسے قتل کرے گی اور ہم ملائکہ بھی اس سے حیاء کرتے ہیں بدر (راوی) کہتے ہیں کہ پھر ہم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے (خوارج کے) ایک گروہ کو دور کیا۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے بیان کیا ہے۔

---

الحديث رقم ١١: أخرجه أبونعيم في حلية الأولياء، ١ / ٥٦، وابن أبي عاصم في السنة، ٢ / ٥٨٧، الرقم: ١٢٨١۔

الحديث رقم ١٢: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٥ / ١٥٩، الرقم: ٤٩٣٩، وفي مسند الشاميين، ٢ / ٢٥٨، الرقم: ١٢٩٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٨٢۔

# فَصْلٌ فِي تَبْشِيرِ النَّبِيِّ ﷺ لَهُ بِمُرَافَقَتِهِ وعُلُوِّ مَنْزِلَتِهِ فِي الْجَنَّةِ

## ﴿حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے لئے جنت میں رفاقتِ مصطفیٰ ﷺ اور اعلیٰ مقام و مرتبہ کی خوشخبری کا بیان﴾

٦٧٨ / ١٣۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ دَخَلَ حَائِطًا وَأَمَرَنِي بِحِفْظِ بَابِ الْحَائِطِ. فَجَاءَ رَجُلٌ يَسْتَأْذِنُ، فَقَالَ: اِئْذَنْ لَهُ، وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ. فَإِذَا أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ، ثُمَّ جَاءَ آخَرُ يَسْتَأْذِنُ، فَقَالَ: اِئْذَنْ لَهُ، وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ. فَإِذَا عُمَرُ رضی اللہ عنہ، ثُمَّ جَاءَ آخَرُ يَسْتَأْذِنُ فَسَكَتَ هُنَيْهَةً، ثُمَّ قَالَ: اِئْذَنْ لَهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ، عَلَى بَلْوَى سَتُصِيْبُهُ. فَإِذَا عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رضی اللہ عنہ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

”حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ ایک باغ میں داخل ہوئے اور مجھے باغ کے دروازے کی حفاظت پر مامور فرمایا پس ایک آدمی نے آ کر اندر آنے کی اجازت طلب کی تو آپ ﷺ نے فرمایا: اسے اجازت دے دو اور جنت کی بشارت بھی دے دو۔ دیکھا تو وہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تھے پھر دوسرے شخص نے آ کر اجازت طلب کی تو آپ ﷺ نے فرمایا: اسے بھی اجازت دے دو اور جنت کی بشارت دے دو۔ دروازہ کھولا تو وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تھے پھر ایک اور شخص آیا اور اس نے بھی اجازت طلب کی تو آپ ﷺ تھوڑی دیر خاموش رہے پھر فرمایا: اسے بھی اجازت دے دو اور جنت کی بشارت دے دو ان مصائب و مشکلات کے ساتھ جو اسے پہنچیں گی، دیکھا تو وہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ تھے۔“

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ١٣: أخرجه البخاری في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ، ٣ / ١٣٥١، الرقم: ٣٤٩٢، والبيهقي في الاعتقاد، ١ / ٣٦٧، والمباركفوري في تحفة الأحوذي، ١٠ / ١٤٢.

٦٧٩ / ١٤۔ عَنْ طَلْحَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: لِكُلِّ نَبِيٍّ رَفِيْقٌ وَرَفِيْقِي- يَعْنِي فِي الْجَنَّةِ- عُثْمَانُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

’’حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہر نبی کا ایک رفیق ہوتا ہے اور جنت میں میرا رفیق عثمان رضی اللہ عنہ ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

٦٨٠ / ١٥۔ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَأَلَ رَجُلٌ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم أَ فِي الْجَنَّةِ بَرْقٌ؟ قَالَ: نَعَمْ، وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، إِنَّ عُثْمَانَ لَيَتَحَوَّلُ، فَتَبْرَقُ لَهُ الْجَنَّةُ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ، وَقَالَ: صَحِيْحٌ.

’’حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سوال کیا: کیا جنت میں بجلی ہوگی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہاں، اس ذات کی قسم جس کے قبضہٴ قدرت میں میری جان ہے! بے شک عثمان جب جنت میں منتقل ہوگا تو پوری جنت اس (کے چہرہ کے نور) کی وجہ سے چمک اٹھے گی۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

٦٨١ / ١٦۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: كُنْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللهِ إِذْ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى النَّبِيِّ فَصَافَحَهُ، فَلَمْ يَنْزِعِ النَّبِيُّ يَدَهُ مِنْ يَدِ الرَّجُلِ، حَتَّى

---

الحديث رقم ١٤: أخرجه الترمذی في السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: فی مناقب عثمان بن عفان، ٥ / ٦٢٤، الرقم: ٣٦٩٨، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فی فضائل أصحاب رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، ١ / ٤٠، الرقم: ١٠٩، وأبويعلی في المسند، ٢ / ٢٨، الرقم: ٦٦٥، وابن أبي عاصم في السنة، ٢ / ٥٨٩، الرقم: ١٢٨٩، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ١ / ٤٠١، الرقم: ٦١٦۔

الحديث رقم ١٥: أخرجه الحاکم في المستدرک، ٣ / ١٠٥، الرقم: ٤٥٤٠، والديلمي في مسند الفردوس، ٤ / ٣٧٧، الرقم: ٧٠٩٧، والمناوي في فيض القدير، ٤ / ٣٠٢۔

الحديث رقم ١٦: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ١ / ٩٨، الرقم: ٣٠٠، وفي المعجم الکبير، ١٢ / ٤٠٥، الرقم: ١٣٤٩٥، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٨٧۔

انْتَزَعَ الرَّجُلُ يَدَهُ ثُمَّ قَالَ لَهُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، جَاءَ عُثْمَانُ. قَالَ: امْرَؤٌ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ تھا۔ اس دوران ایک آدمی حضور نبی اکرم ﷺ کے پاس آیا اور اس نے آپ ﷺ کے ساتھ مصافحہ کیا تو حضور نبی اکرم ﷺ نے اپنا ہاتھ اس شخص کے ہاتھ سے اس وقت تک نہ چھڑایا جب تک خود اس آدمی نے آپ ﷺ کا ہاتھ نہ چھوڑا پھر اس آدمی نے آپ ﷺ سے عرض کیا: یا رسول اللہ! حضرت عثمان رضی اللہ عنہ تشریف لائے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا: وہ اہلِ جنت میں سے ہے۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی نے بیان کیا ہے۔

٦٨٢ / ١٧۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ السَّهْرِ رضی الله عنه أَنَّ رَجُلًا جَاءَ إِلَى سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ رضی الله عنه، فَقَالَ لَهُ: إِنِّي أَبْغَضْتُ عُثْمَانَ بُغْضًا لَمْ أُبْغِضْهُ شَيْئًا قَطُّ. قَالَ: بِئْسَ مَا قُلْتَ أَبْغَضْتَ رَجُلًا مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.

’’حضرت عبد اللہ بن سہر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بے شک ایک آدمی حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور ان سے کہا کہ میں عثمان سے بہت زیادہ بغض رکھتا ہوں اتنا بغض میں نے کسی سے کبھی بھی نہیں رکھا تو حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تو نے نہایت ہی بری بات کہی ہے، تو نے ایک ایسے آدمی سے بغض رکھا جو کہ اہلِ جنت میں سے ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ١٧: أخرجه أحمد بن حنبل فی فضائل الصحابة، ٢ / ٥٧٠، والمقدسی فی الأحاديث المختارة، ٣ / ٢٨٠۔

# فَصْلٌ فِي اخْتِصَاصِ كَوْنِهِ ذَا النُّوْرَيْنِ رضی اللہ عنہ

## ﴿ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے لئے ذوالنّورین کے لقبِ خاص کا بیان ﴾

٦٨٣ / ١٨۔ عَنْ عُبَيْدِ اللهِ بْنِ عَدِيِّ بْنِ الْخَيَارِ، في رواية طويلة: أَنَّ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ رضی اللہ عنہ قَالَ: أَمَّا بَعْدُ، فَإِنَّ اللهَ عزوجل بَعَثَ مُحَمَّدًا بِالْحَقِّ فَكُنْتُ مِمَّنِ اسْتَجَابَ ِللهِ وَلِرَسُوْلِهِ، وَآمَنَ بِمَا بُعِثَ بِهِ مُحَمَّدٌ، ثُمَّ هَاجَرْتُ الْهِجْرَتَيْنِ كَمَا قُلْتُ، وَنِلْتُ صِهْرَ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، وَبَايَعْتُ رَسُوْلَ اللهِ. فَوَاللهِ مَا عَصَيْتُهُ وَلَا غَشَشْتُهُ حَتَّى تَوَفَّاهُ اللهُ عزوجل. رَوَاهُ أَحْمَدُ.

''حضرت عبید اللہ بن عدی بن خیار سے ایک طویل روایت مروی ہے کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حق کے ساتھ بھیجا اور میں ان لوگوں میں سے تھا جنہوں نے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعوت پر لبیک کہا اور اس پر ایمان لائے جو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکر بھیجا گیا۔ پھر جیسا کہ میں نے کہا میں نے دو ہجرتیں کیں اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا رشتۂ دامادی پایا اور میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دستِ حق پرست پر بیعت بھی کی اور خدا کی قسم! میں نے کبھی حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نافرمانی نہیں کی اور نہ ہی کبھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ دھوکہ کیا یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وصال فرما گئے۔''

اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

٦٨٤ / ١٩۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: إِنَّ اللهَ عزوجل أَوْحَى إِلَيَّ أَنْ أُزَوِّجَ كَرِيْمَتِي مِنْ عُثْمَانَ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

---

الحديث رقم ١٨: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٦٦، الرقم: ٤٨٠، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٨٨۔

الحديث رقم ١٩: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٥١٢، الرقم: ٨٣٧، والطبراني في المعجم الصغير، ١ / ٢٥٣، الرقم: ٤١٤، وفي المعجم الأوسط، ٤ / ١٨، الرقم: ٣٥٠١، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٨٣۔

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ نے میری طرف وحی فرمائی ہے کہ میں اپنی صاحبزادی کی شادی عثمان سے کروں۔'' اس حدیث کو امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٦٨٥ / ٢٠۔ عَنْ أُمِّ عَيَاشٍ رضي الله عنها قَالَتْ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: مَا زَوَّجْتُ عُثْمَانَ أُمَّ كُلْثُوْمٍ إِلَّا بِوَحْيٍ مِنَ السَّمَاءِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت اُمّ عیاش رضی اللہ عنہا سے روایت ہے وہ فرماتی ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے عثمان کی شادی اپنی صاحبزادی اُم کلثوم سے وحی الٰہی کی بناء پر کی ہے۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٦٨٦ / ٢١۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: وَقَفَ رَسُوْلُ اللهِ عَلَى قَبْرِ ابْنَتِهِ الثَّانِيَّةِ الَّتِي كَانَتْ عِنْدَ عُثْمَانَ فَقَالَ: أَلَا أَبَا أَيِّمٍ، أَلَا أَخَا أَيِّمٍ، تَزَوَّجَهَا عُثْمَانُ؟ فَلَوْ كُنَّ عَشْرًا لَزَوَّجْتُهُنَّ عُثْمَانَ وَمَا زَوَّجْتُهُ إِلَّا بِوَحْيٍ مِنَ السَّمَاءِ، وَأَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ لَقِيَ عُثْمَانَ عِنْدَ بَابِ الْمَسْجِدِ فَقَالَ: يَا عُثْمَانُ، هَذَا جِبْرَائِيْلُ يُخْبِرُنِي أَنَّ اللهَ عزوجل قَدْ زَوَّجَكَ أُمَّ كُلْثُوْمٍ عَلَى مِثْلِ صِدَاقِ رُقَيَّةَ، وَعَلَى مِثْلِ صُحْبَتِهَا. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ اپنی دوسری صاحبزادی کی قبر پر کھڑے ہوئے جو حضرت عثمان کے نکاح میں تھیں اور فرمایا: خبردار اے کنواری لڑکی کے باپ! اور خبر دار اے کنواری لڑکی کے بھائی! اس (میری بیٹی) کے ساتھ عثمان

الحديث رقم ٢٠: أخرجه الطبرانی في المعجم الكبير، ٢٥ / ٩٢، الرقم: ٢٣٦، وفي المعجم الأوسط، ٥ / ٢٦٤، الرقم: ٥٢٦٩، والخطيب البغدادي في تاريخ بغداد، ١٢ / ٣٦٤، والهيثمی في مجمع الزوائد، ٩ / ٨٣۔

الحديث رقم ٢١: أخرجه الطبرانی في المعجم الكبير، ٢٢ / ٤٣٦، الرقم: ١٠٦٣، والشيبانی في الأحاد والمثانی، ٥ / ٣٧٨، الرقم: ٢٩٨٢، وابن أبی عاصم في السنة، ٢ / ٥٩٠، الرقم: ١٢٩١۔

نے شادی کی اور اگر میری دس بیٹیاں ہوتیں تو بھی میں ان کی شادی یکے بعد دیگرے عثمان کے ساتھ کردیتا اور (ان کے ساتھ ) عثمان کی شادی وحی الٰہی کے مطابق کی اور بے شک حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے مسجد کے دروازے کے نزدیک ملے اور فرمایا: اے عثمان! یہ جبرئیل امین علیہ السلام ہیں۔ جو مجھے یہ بتانے آئے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے تمہاری شادی ام کلثوم کے ساتھ اس کی بہن رقیہ (حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پہلی صاحبزادی) کے حقِ مہر کے برابر حق مہر سے کر دی ہے۔'' اس حدیث کو امام طبرانی اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے۔

**٦٨٧ / ٢٢۔ عَنْ عِصْمَةَ رضي الله عنها قَالَ: لَمَّا مَاتَتْ بِنْتُ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم الَّتِي تَحْتَ عُثْمَانَ، قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: زَوِّجُوْا عُثْمَانَ، لَوْ كَانَ لِي ثَالِثَةٌ لَزَوَّجْتُهُ وَمَا زَوَّجْتُهُ إِلَّا بِالْوَحْيِ مِنَ اللهِ عزوجل.**

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عصمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دوسری صاحبزادی (حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا) جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں فوت ہوگئیں تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: عثمان کی شادی کراؤ اگر میرے پاس تیسری بیٹی بھی ہوتی تو میں اس کی شادی بھی عثمان کے ساتھ کر دیتا اور میں نے اس کی شادی وحی الٰہی کے مطابق ہی کی تھی۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٦٨٨ / ٢٣۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ ابْنِ عُمَرَ بْنِ أَبَانَ الْجَعْفِيِّ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ لِي خَالِي حُسَيْنٌ الْجَعْفِيُّ: يَا بُنَيَّ، تَدْرِي لِمَ سُمِّيَ عُثْمَانُ ذُوالنُّوْرَيْنِ؟ قُلْتُ: لَا أَدْرِي. قَالَ: لَمْ يَجْمَعِ اللهُ بَيْنَ ابْنَتَي نَبِيٍّ مُنْذُ خَلَقَ اللهُ آدَمَ إِلَى أَنْ تَقُوْمَ السَّاعَةُ لِغَيْرِ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رضي الله عنه فَلِذَلِكَ سُمِّيَ ذُوالنُّوْرَيْنِ.**

رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ وَاللَّالَكَائِيُّ.

---

**الحديث رقم ٢٢: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١٧/ ١٨٤، الرقم: ٤٩٠، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩/ ٨٣.**
**الحديث رقم ٢٣: أخرجه البيهقي في السنن الكبرى، ٧/ ٧٣، الرقم: ١٣٢٠٥، واللالكائي في اعتقاد أهل السنة، ٧/ ١٣٥٣، الرقم: ٢٥٧٦.**

’’حضرت عبداللہ بن عمر بن ابان الجعفی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مجھے میرے ماموں حضرت حسین الجعفی نے پوچھا: اے بیٹا! کیا تم جانتے ہو کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو ذوالنورین کیوں کہتے ہیں؟ میں نے کہا: میں نہیں جانتا۔ انہوں نے فرمایا: کیونکہ اللہ تعالیٰ نے جب سے حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا ہے اس وقت سے لے کر تا قیامِ قیامت حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے علاوہ کسی شخص کے عقد میں کسی نبی کی دو بیٹیوں کو جمع نہیں فرمایا (اور نہ ہی فرمائے گا)۔ اسی لیے انہیں ’’ذوالنورین‘‘ (یعنی دو نور والا) کہا جاتا ہے۔‘‘

اسے امام بیہقی اور لالکائی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي اخْتِصَاصِهِ رضی الله عنه بِإِقَامَةِ يَدِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم مَقَامَ يَدِهِ فِي بَيْعَةِ الرِّضْوَانَ

## ﴿حضور صلی الله عليه وآله وسلم کا بیعتِ رضوان میں اپنے دستِ مبارک کو دستِ عثمان قرار دینے کا بیان﴾

٦٨٩ / ٢٤۔ عَنْ عُثْمَانَ، هُوَ ابْنُ مَوْهَبٍ، قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ مِصْرَ حَجَّ الْبَيْتَ، فَرَأَى قَوْمًا جُلُوْسًا، فَقَالَ: مَنْ هَؤُلَاءِ الْقَوْمُ؟ قَالَ: هَؤُلَاءِ قُرَيْشٌ، قَالَ: فَمَنِ الشَّيْخُ فِيْهِمْ؟ قَالُوْا: عَبْدُ اللهِ بْنُ عُمَرَ رضي الله عنهما، قَالَ: يَا ابْنَ عُمَرَ، إِنِّي سَائِلُكَ عَنْ شَيءٍ فَحَدِّثْنِي، هَلْ تَعْلَمُ أَنَّ عُثْمَانَ فَرَّ يَوْمَ أُحُدٍ؟ قَالَ: نَعَمْ، فَقَالَ: تَعْلَمُ أَنَّهُ تَغَيَّبَ عَنْ بَدْرٍ وَلَمْ يَشْهَدْ؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: تَعْلَمُ أَنَّهُ تَغَيَّبَ عَنْ بَيْعَةِ الرِّضْوَانِ فَلَمْ يَشْهَدْهَا؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: اَللهُ أَكْبَرُ. قَالَ ابْنُ عُمَرَ: تَعَالَ أُبَيِّنْ لَكَ، أَمَّا فِرَارُهُ يَوْمَ أُحُدٍ، فَأَشْهَدُ أَنَّ اللهَ عَفَا عَنْهُ وَغَفَرَلَهُ، وَأَمَّا تَغَيُّبُهُ عَنْ بَدْرٍ فَإِنَّهُ كَانَتْ تَحْتَهُ بِنْتُ رَسُوْلِ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم وَكَانَتْ مَرِيْضَةً، فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: إِنَّ لَكَ أَجْرَ رَجُلٍ مِمَّنْ شَهِدَ بَدْرًا وَسَهْمَهُ. وَأَمَّا تَغَيُّبُهُ عَنْ بَيْعَةِ الرِّضْوَانِ، فَلَوْ كَانَ أَحَدٌ أَعَزَّ بِبَطْنِ مَكَّةَ مِنْ عُثْمَانَ لَبَعَثَهُ مَكَانَهُ، فَبَعَثَ رَسُوْلُ

الحديث رقم ٢٤: أخرجه البخارى في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عثمان بن عفان رضی الله عنه، ٣ / ١٣٥٣، الرقم: ٣٤٩٥، وفي كتاب: المغازى، باب: قول الله تعالى: إن الذين تولوا منكم، ٤ / ١٤٩١، الرقم: ٣٨٣٩، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب عثمان، ٥ / ٦٢٩، الرقم: ٣٧٠٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ١٠١، الرقم: ٥٧٧٢۔

اللهِ ﷺ عُثْمَانَ، وَكَانَتْ بَيْعَةُ الرِّضْوَانِ بَعْدَ مَا ذَهَبَ عُثْمَانُ إِلَى مَكَّةَ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ بِيَدِهِ الْيُمْنَى: هَذِهِ يَدُ عُثْمَانَ. فَضَرَبَ بِهَا عَلَى يَدِهِ، فَقَالَ: هَذِهِ لِعُثْمَانَ. فَقَالَ لَهُ ابْنُ عُمَرَ: اذْهَبْ بِهَا الآنَ مَعَكَ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ.

''حضرت عثمان بن موہب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی مصر سے آیا اس نے حج کیا اور چند آدمیوں کو ایک جگہ بیٹھے ہوئے دیکھا تو پوچھا یہ کون لوگ ہیں؟ کسی نے کہا: یہ قریش ہیں۔ پوچھا ان کا سردار کون ہے؟ لوگوں نے کہا: عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ہیں وہ کہنے لگا: اے ابن عمر! میں آپ سے کچھ پوچھنا چاہتا ہوں اس کا جواب مرحمت فرمایئے۔ کیا آپ کو معلوم ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ غزوہ احد سے فرار ہو گئے تھے؟ جواب دیا: ہاں پھر دریافت کیا کیا آپ کو معلوم ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ غزوہ بدر میں شامل نہیں ہوئے تھے؟ جواب دیا: ہاں پھر پوچھا کیا آپ کو معلوم ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بیعت رضوان کے وقت موجود نہ تھے بلکہ غائب رہے؟ جواب دیا: ہاں، اس نے اللہ اکبر کہا۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا: ٹھہریئے میں ان واقعات کی کیفیت بیان کرتا ہوں جو انہوں نے جنگِ احد سے راہِ فرار اختیار کی تو میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں معاف فرما دیا اور انہیں بخش دیا گیا۔ رہا وہ غزوہ بدر سے غائب رہے تو اس کی وجہ یہ ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ کی ایک صاحبزادی ان کے نکاح میں تھیں اور اس وقت وہ بیمار تھیں تو حضور نبی اکرم ﷺ نے ان سے خود فرمایا تھا کہ تمہارے لئے بھی بدر میں شریک صحابہ کے برابر اجر اور حصہ ہے۔ (تم اس کی تیمارداری کے لئے رکو) رہی بیعتِ رضوان سے غائب ہونے والی بات تو مکہ مکرمہ کی سرزمین میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے بڑھ کر کوئی معزز ہوتا تو حضور نبی اکرم ﷺ ان کی جگہ اسے اہلِ مکہ کے پاس سفیر بنا کر بھیجتے سو بیعتِ رضوان کا واقعہ تو ان کے مکہ مکرمہ میں (بطورِ سفیرِ مصطفیٰ ﷺ) تشریف لے جانے کے بعد پیش آیا پھر حضور نبی اکرم ﷺ نے اپنے دائیں ہاتھ کے لئے فرمایا کہ یہ عثمان کا ہاتھ ہے اور اسے اپنے دوسرے دستِ مبارک پر رکھ کر فرمایا کہ یہ عثمان کی بیعت ہے۔ پھر حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اس شخص سے فرمایا: اب جاؤ اور ان بیانات کو اپنے ساتھ لیتے جاؤ۔'' اس حدیث کو امام بخاری اور ترمذی نے روایت کیا ہے۔

٦٩٠/ ٢٥۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا أَمَرَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بِبَيْعَةِ الرِّضْوَانِ كَانَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رضی اللہ عنہ رَسُوْلَ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم إِلَى أَهْلِ مَكَّةَ، قَالَ: فَبَايَعَ النَّاسُ. قَالَ: فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: إِنَّ عُثْمَانَ فِي حَاجَةِ اللهِ وَحَاجَةِ رَسُوْلِهِ. فَضَرَبَ بِإِحْدَى يَدَيْهِ عَلَى الْأُخْرَى، فَكَانَتْ يَدُ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لِعُثْمَانَ خَيْرًا مِنْ أَيْدِيْهِمْ لِأَنْفُسِهِمْ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیعت رضوان کا حکم دیا تو اس وقت حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سفیر بن کر مکہ والوں کے پاس گئے تھے۔ راوی کہتے ہیں کہ لوگوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ پر بیعت کی تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: عثمان، اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے کام میں مصروف ہے۔ یہ فرما کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا (حضرت عثمانؓ کی بیعت کے لیے) ایک ہاتھ دوسرے ہاتھ پر مارا پس حضرت عثمان کے لئے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دستِ مبارک لوگوں کے اپنے ہاتھوں سے (کئی گنا) اچھا تھا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور وہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

٦٩١/ ٢٦۔ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ رضی اللہ عنہ أَنَّ عُثْمَانَ أَشْرَفَ عَلَيْهِمْ حِيْنَ حَصَرُوْهُ فَقَالَ: أَنْشُدُ بِاللهِ رَجُلًا سَمِعَ مِنْ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

الحديث رقم ٢٥: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: في مناقب عثمان بن عفان، ٥/ ٦٢٦، الرقم: ٣٧٠٢، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ٧/ ٢٦، الرقم: ٢٤٠٧۔

الحديث رقم ٢٦: أخرجه النسائي في السنن، كتاب: الأحباس، باب: وقف المساجد، ٦/ ٢٣٦، الرقم: ٣٦٠٩، وفي السنن الكبرى، ٤/ ٩٧، الرقم: ٦٤٣٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ١/ ٥٩، الرقم: ٤٢٠، وفي فضائل الصحابة، ١/ ٤٦٣، الرقم: ٧٥١، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ١/ ٥٢٨، الرقم: ٣٩٥، وابن أبي عاصم في السنة، ٢/ ٥٩٥، الرقم: ١٣٠٩۔

يَقُوْلُ يَوْمَ الْجَبَلِ حِيْنَ اهْتَزَّ فَرَكَلَهُ بِرِجْلِهِ وَقَالَ: اسْكُنْ فَإِنَّهُ لَيْسَ عَلَيْكَ إِلَّا نَبِيٌّ أَوْ صِدِّيْقٌ أَوْ شَهِيْدَانِ، وَأَنَا مَعَهُ، فَأَنْشَدَ لَهُ رِجَالٌ ثُمَّ قَالَ: أَنْشُدُ بِاللهِ رَجُلًا شَهِدَ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَوْمَ بَيْعَةِ الرِّضْوَانِ يَقُوْلُ: هَذِهِ يَدُ اللهِ، وَهَذِهِ يَدُ عُثْمَانَ، فَانْتَشَدَ لَهُ رِجَالٌ. ثُمَّ قَالَ: أَنْشُدُ بِاللهِ رَجُلًا سَمِعَ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَوْمَ جَيْشِ الْعُسْرَةِ يَقُوْلُ: مَنْ يُنْفِقُ نَفَقَةً مُتَقَبَّلَةً؟ فَجَهَّزْتُ نِصْفَ الْجَيْشِ مِنْ مَالِي. فَانْتَشَدَ لَهُ رِجَالٌ ثُمَّ قَالَ: أَنْشُدُ بِاللهِ رَجُلًا سَمِعَ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: مَنْ يَزِيْدُ فِي هَذَا الْمَسْجِدِ بِبَيْتٍ فِي الْجَنَّةِ؟ فَاشْتَرَيْتُهُ مِنْ مَالِي فَانْتَشَدَ لَهُ رِجَالٌ. ثُمَّ قَالَ: أَنْشُدُ بِاللهِ رَجُلًا شَهِدَ رُوْمَةَ تُبَاعُ فَاشْتَرَيْتُهَا مِنْ مَالِي، فَأَبَحْتُهَا لِابْنِ السَّبِيْلِ. فَانْشَدَ لَهُ رِجَالٌ. رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے مکان کے اوپر سے لوگوں پر جھانکا جس دن باغیوں نے ان کے گھر کا محاصرہ کیا ہوا تھا پھر انہوں نے فرمایا: میں اس شخص سے سوال کرتا ہوں جس نے جبل (اُحد) کے دن کا کلام سنا ہو جو حضور نبی اکرم ﷺ نے پہاڑ کے ہلنے کے وقت فرمایا تھا کہ اے پہاڑ! ٹھہر جاؤ کیونکہ تیرے اوپر سوائے نبی صدیق اور دو شہیدوں کے اور کوئی نہیں۔ اور میں اس وقت حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر تھا۔ لوگوں نے اس بات کی تصدیق کی، پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں اس شخص سے دریافت کرتا ہوں جو حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں بیعتِ رضوان کے دن حاضر تھا۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے (اپنے ہی دونوں مبارک ہاتھوں کے لئے) فرمایا تھا: یہ اللہ تعالیٰ کا ہاتھ ہے اور یہ عثمان کا ہاتھ ہے۔ سب لوگوں نے اس بات کی تصدیق کی، پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں اس شخص سے سوال کرتا ہوں جس نے حضور نبی اکرم ﷺ سے جیش عسرہ کے دن سنا ہو کہ آپ ﷺ نے فرمایا تھا: ایسا شخص کون ہے جو مالِ مقبول کو اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ کرے؟ اور میں نے آپ ﷺ کی یہ خواہش سنتے ہی آدھے لشکر کی تیاری اپنے مال سے کرادی۔ سب لوگوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی اس بات کی تصدیق کی۔ پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ

نے فرمایا: میں اس شخص سے پوچھتا ہوں جس نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہو کہ کون ایسا آدمی ہے جو اس مسجد کی توسیع جنت میں گھر کے بدلے میں کرے؟ پھر میں نے اس زمین کو اپنے مال کے بدلے میں خرید لیا سب لوگوں نے ان کی اس بات کی تصدیق کی۔ بعد ازاں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے لوگوں سے دریافت فرمایا: میں اس شخص سے پوچھتا ہوں جو بئرِ رومہ (رومہ کے کنویں) کے سودے کے وقت حاضر تھا میں نے اسے اپنے مال سے خریدا اور مسافروں کے لیے مباح کر دیا تھا۔ حاضرین نے آپ رضی اللہ عنہ کے اس فرمان کی بھی من وعن تصدیق کی۔''

اس حدیث کو امام نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٦٩٢/ ٢٧۔ عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَأَيْتُ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فِي الْمَنَامِ مُتَعَلِّقًا بِالْعَرْشِ وَرَأَيْتُ أَبَابَكْرٍ آخِذًا بِحَقْوَيِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وَرَأَيْتُ عُمَرَ آخِذًا بِحَقْوَيِ أَبِي بَكْرٍ وَرَأَيْتُ عُثْمَانَ آخِذًا بِحَقْوَي عُمَرَ وَرَأَيْتُ الدَّمَ يَنْصَبُّ مِنَ السَّمَاءِ إِلَى الْأَرْضِ فَحَدَّثَ الْحَسَنُ بِهَذَا الْحَدِيْثِ وَعِنْدَهُ قَوْمٌ مِنَ الشِّيْعَةِ فَقَالُوْا: وَمَا رَأَيْتَ عَلِيًّا فَقَالَ الْحَسَنُ: مَا كَانَ أَحَدٌ أَحَبَّ إِلَيَّ آخِذًا بِحَقْوَي النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مِنْ عَلِيٍّ وَلَكِنَّهَا رُؤْيَا رَأَيْتُهَا فَقَالَ أَبُوْمَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ: فَإِنَّكُمْ تَحَدَّثُوْنَ عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ فِي رُؤْيَا رَآهَا وَقَدْ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فِي غَزَاةٍ فَأَصَابَ النَّاسَ جُهْدٌ حَتَّى رَأَيْتُ الْكَآبَةَ فِي وُجُوْهِ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْفَرَحَ فِي وُجُوْهِ الْمُنَافِقِيْنَ فَلَمَّا رَأَى ذَالِكَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: وَاللهِ، لَا تَغِيْبُ الشَّمْسُ حَتَّى يَأْتِيَكُمُ اللهُ بِرِزْقٍ فَعَلِمَ عُثْمَانُ أَنَّ اللهَ وَرَسُوْلَهُ سَيُصَدِّقَانِ فَاشْتَرَى عُثْمَانُ أَرْبَعَةَ عَشَرَ رَاحِلَةً بِمَا عَلَيْهَا مِنَ الطَّعَامِ فَوَجَّهَ إِلَى النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مِنْهَا بِتِسْعَةٍ فَلَمَّا رَأَى**

الحديث رقم ٢٧: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٧/ ١٩٦، الرقم: ٧٢٥٥، وفي المعجم الكبير، ١٧/ ٢٤٩، الرقم: ٦٩٤، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ١/ ٢٣٤، الرقم: ٢٨٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩/ ٩٦.

ذٰلِكَ النَّبِيُّ ﷺ قَالَ: مَا هٰذَا؟ قَالُوْا: أَهْدَى إِلَيْكَ عُثْمَانُ فَعُرِفَ الْفَرَحُ فِي وُجُوْهِ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْكَآبَةُ فِي وُجُوْهِ الْمُنَافِقِيْنَ فَرَأَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ قَدْ رَفَعَ يَدَيْهِ حَتَّى رُؤِيَ بَيَاضُ إِبْطَيْهِ يَدْعُوْ لِعُثْمَانَ دُعَاءً مَا سَمِعْتُهُ دَعَا لِأَحَدٍ قَبْلَهُ وَلَا بَعْدَهُ بِمِثْلِهِ: اَللّٰهُمَّ، أَعْطِ عُثْمَانَ. اَللّٰهُمَّ، افْعَلْ لِعُثْمَانَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَحْمَدُ فِي الْفَضَائِلِ.

''امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ میں نے خواب میں حضور نبی اکرم ﷺ کو عرشِ الٰہی کے ساتھ لپٹے ہوئے دیکھا اور میں نے دیکھا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضور نبی اکرم ﷺ کی کوکھ کو پکڑا ہوا ہے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی کوکھ کو پکڑا ہوا ہے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی کوکھ کو پکڑا ہوا ہے اور میں نے دیکھا کہ آسمان سے زمین کی طرف خون گر رہا ہے حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے جب اس حدیث کو بیان کیا تو ان کے پاس شیعوں کی ایک جماعت بیٹھی ہوئی تھی پس وہ کہنے لگی اے حسن! آپ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کس حال میں پایا؟ انہوں نے فرمایا: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بڑھ کر پسندیدہ انداز میں حضور نبی اکرم ﷺ کی کوکھ کو براہ راست پکڑنے والا میرے نزدیک اور کوئی نہ تھا لیکن یہ محض ایک خواب ہے جو میں نے دیکھا ہے پس اس پر حضرت ابومسعود رضی اللہ عنہ بولے اور کہنے لگے کہ تم حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے اس خواب (کی صداقت و حقانیت) کے بارے میں بات کرتے ہو حالانکہ ہم حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ ایک غزوہ میں تھے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بہت سخت بھوک لگی یہاں تک کہ میں نے مسلمانوں کے چہروں پر افسردگی دیکھی اور منافقین کے چہروں پر خوشی، پس جب حضور نبی اکرم ﷺ نے یہ دیکھا تو فرمایا: خدا کی قسم! سورج غروب ہونے سے پہلے پہلے میرا پروردِگار تمہیں رزق عطا فرما دے گا۔ پس جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو یہ معلوم ہوا کہ عنقریب اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول ﷺ رزق عطا فرمائیں گے تو انہوں نے چودہ سواریاں اس کھانے کے ہمراہ جو ان پر لدا ہوا تھا خرید لیں اور ان میں سے نو سواریوں کا رخ حضور نبی اکرم ﷺ کی طرف موڑ دیا جب حضور نبی اکرم ﷺ نے وہ سواریاں دیکھیں تو فرمایا یہ کیا ہے؟ صحابہ کرام نے عرض کیا: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے آپ کی طرف ہدیہ بھیجا ہے۔ پس اس ہدیہ کے بعد مسلمانوں کے چہروں پر خوشی کی لہر دوڑ گئی اور منافقین کے

چہروں پر افسردگی چھاگئی اور میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنے ہاتھ فضا میں بلند کرتے ہوئے دیکھا یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مبارک بغلوں کی سفیدی نظر آ رہی تھی، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے لئے ایسی دعا کی کہ اس سے پہلے اور اس کے بعد میں نے آج تک ایسی دعا کسی کے لئے نہیں سنی۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرما رہے تھے، اے اللہ! عثمان کو یہ عطا کر اے اللہ! عثمان کے لئے یہ کر دے، عثمان کے لئے وہ کر دے۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی اور احمد نے فضائل الصحابہ میں بیان کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي إِعْلَامِ النَّبِيِّ ﷺ إِيَّاهُ بِاسْتِشْهَادِهِ رضي الله عنه

## ﴿حضور ﷺ کا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہادت کی خبر دینے کا بیان﴾

٦٩٣ / ٢٨۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: ذَكَرَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فِتْنَةً فَقَالَ: يُقْتَلُ هَذَا فِيْهَا مَظْلُوْمًا لِعُثْمَانَ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فتنہ کا ذکر کیا اور حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے متعلق فرمایا: اس میں یہ مظلوماً شہید ہو گا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

٦٩٤ / ٢٩۔ عَنْ مُسْلِمٍ أَبِي سَعِيْدٍ رضي الله عنه مَوْلَى عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رضي الله عنه أَنَّ عُثْمَانَ أَعْتَقَ عِشْرِيْنَ مَمْلُوْكًا، وَدَعَا بِسَرَاوِيْلَ فَشَدَّهَا عَلَيْهِ، وَلَمْ يَلْبَسْهَا فِي جَاهِلِيَّةٍ وَلَا إِسْلَامٍ، وَقَالَ: إِنِّي رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ الْبَارِحَةَ فِي الْمَنَامِ وَرَأَيْتُ أَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ، وَأَنَّهُمْ قَالُوْا لِي: اصْبِرْ، فَإِنَّكَ تُفْطِرُ عِنْدَنَا الْقَابِلَةَ، فَدَعَا بِمُصْحَفٍ، فَنَشَرَهُ بَيْنَ يَدَيْهِ، فَقُتِلَ وَهُوَ بَيْنَ يَدَيْهِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.

’’حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے خادم حضرت ابو سعید مسلم سے روایت ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے بیس غلاموں کو آزاد کیا اور ایک پاجامہ منگوایا اور اسے زیب تن کر لیا، اسے آپ نے نہ تو زمانۂ جاہلیت میں کبھی پہنا تھا اور نہ ہی زمانۂ اسلام میں، پھر انہوں نے

---

الحديث رقم ٢٨: أخرجه الترمذی في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب عثمان، ٥ / ٦٣٠، الرقم: ٣٧٠٨۔

الحديث رقم ٢٩: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٧٢، الرقم: ٥٢٦، والهيثمی في مجمع الزوائد، ٩ / ٩٦، والمناوي في فيض القدير، ١ / ١١٠۔

بیان کیا کہ میں نے گذشتہ رات حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھا ہے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما بھی ہیں، ان سب نے مجھے کہا ہے (اے عثمان!) صبر کرو کہ یقیناً تم کل افطاری ہمارے پاس کرو گے پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے مصحف منگوایا اور اسے اپنے سامنے کھول کر تلاوت فرمانے لگے اور اسی اثنا میں انہیں کو شہید کر دیا گیا اور وہ مصحف آپ کے سامنے ہی تھا۔'' اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

**٦٩٥ / ٣٠۔ عَنْ كَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: ذَكَرَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فِتْنَةً، فَقَرَّبَهَا وَعَظَّمَهَا قَالَ: ثُمَّ مَرَّ رَجُلٌ مُتَقَنِّعٌ فِي مِلْحَفَةٍ فَقَالَ: هَذَا يَوْمَئِذٍ عَلَى الْحَقِّ فَانْطَلَقْتُ مُسْرِعًا أَوْ قَالَ مُحْضِرًا فَأَخَذْتُ بِضَبْعَيْهِ فَقُلْتُ: هَذَا يَا رَسُوْلَ اللهِ؟ قَالَ: هَذَا فَإِذَا هُوَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.**

''حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فتنہ کا ذکر فرمایا اور اس کے قریب اور شدید ہونے کا بیان کیا۔ راوی کہتے ہیں پھر وہاں سے ایک آدمی گزرا جس نے چادر میں اپنے سر اور چہرے کو ڈھانپا ہوا تھا (اس کو دیکھ کر) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اس دن یہ شخص حق پر ہوگا تو میں تیزی سے (اس کی طرف) گیا اور میں نے اس کو اس کی کلائی کے درمیان سے پکڑ لیا پس میں نے عرض کیا: کیا یہ ہے وہ شخص یا رسول اللہ! (جس کے بارے میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ زمانۂ فتنہ میں یہ حق پر ہو گا) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہاں۔ سو وہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ تھے۔'' اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

**٦٩٦ / ٣١۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ عُثْمَانَ أَصْبَحَ فَحَدَّثَ فَقَالَ: إِنِّي رَأَيْتُ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فِي الْمَنَامِ اللَّيْلَةَ فَقَالَ: يَا عُثْمَانُ، أَفْطِرْ عِنْدَنَا فَأَصْبَحَ عُثْمَانُ رضی اللہ عنہ صَائِمًا فَقُتِلَ مِنْ يَوْمِهِ رضی اللہ عنہ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.**

الحديث رقم ٣٠: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٤/ ٢٤٢، وفي فضائل الصحابة، ١/ ٤٥٠، الرقم: ٧٢١.

الحديث رقم ٣١: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣/ ١١٠، الرقم: ٤٥٥٤.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ صبح کے وقت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے (ہمیں) فرمایا: بے شک میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو گزشتہ رات خواب میں دیکھا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے عثمان! آج ہمارے پاس روزہ افطار کرو۔ پس حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے روزہ کی حالت میں صبح کی اور اسی روز انہیں شہید کر دیا گیا۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے۔

**٦٩٧ / ٣٢۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: كُنْتُ قَاعِدًا عِنْدَ النَّبِيِّ ﷺ إِذْ أَقْبَلَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رضي الله عنه. فَلَمَّا دَنَا مِنْهُ قَالَ: يَا عُثْمَانُ، تُقْتَلُ وَأَنْتَ تَقْرَأُ سُوْرَةَ الْبَقَرَةِ فَتَقَعُ مِنْ دَمِكَ عَلَى الآيَةِ: ﴿فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ﴾[البقرة، ٢: ١٣٧] وَتُبْعَثُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ أَمِيْرًا عَلَى كُلِّ مَخْذُوْلٍ يَغْبِطُكَ أَهْلُ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَتَشْفَعُ فِي عَدَدِ رَبِيْعَةَ وَمُضَرٍ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.**

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ میں حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں بیٹھا تھا کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ حاضر ہوئے۔ جب وہ حضور نبی اکرم ﷺ کے قریب ہوئے تو حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے عثمان! تمہیں شہید کیا جائے گا درآنحالیکہ تم سورۂ بقرہ کی تلاوت کر رہے ہو گے اور تمہارا خون اس آیت: ''پس اب اللہ ﷻ آپ کو اُن کے شر سے بچانے کے لئے کافی ہوگا، اور وہ خوب سننے والا جاننے والا ہے'' [البقرۃ، ۲: ۱۳۷] پر گرے گا اور قیامت کے روز تم ہر طرح سے ستائے ہوئے پر حاکم بنا کر اٹھائے جاؤ گے اور تمہارے اس مقام و مرتبہ پر مشرق و مغرب والے رشک کریں گے اور تم قبیلہ ربیعہ اور مضر کے لوگوں (کی تعداد) کے برابر لوگوں کی شفاعت کرو گے۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

**٦٩٨ / ٣٣۔ عَنْ قَيْسِ بْنِ عَبَّادٍ قَالَ: سَمِعْتُ عَلِيًّا رضي الله عنه يَوْمَ الْجَمَلِ يَقُوْلُ: اَللَّهُمَّ، إِنِّي أَبْرَأُ إِلَيْكَ مِنْ دَمِ عُثْمَانَ، وَلَقَدْ طَاشَ عَقْلِي يَوْمَ قُتِلَ**

---

**الحديث رقم ٣٢:** أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ١١٠، الرقم: ٤٥٥٥.

**الحديث رقم ٣٣:** أخرجه الحلكم في المستدرك، ٣ / ١٠١، ١١١، الرقم: ٤٥٢٧، ٤٥٥٦.

عُثْمَانُ، وَأَنْكَرْتُ نَفْسِي وَجَاؤُوْنِي لِلْبَيْعَةِ فَقُلْتُ: وَاللهِ، إِنِّي لَأَسْتَحِيي مِنَ اللهِ أَنْ أُبَايِعَ قَوْمًا قَتَلُوْا رَجُلًا قَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَ لَا أَسْتَحِيي مِمَّنْ تَسْتَحْيِي مِنْهُ الْمَلَائِكَةُ؟ وَإِنِّي لَأَسْتَحْيِي مِنَ اللهِ أَنْ أُبَايِعَ وَعُثْمَانُ قَتِيْلٌ عَلَى الْأَرْضِ لَمْ يُدْفَنْ بَعْدُ. فَانْصَرَفُوْا، فَلَمَّا دُفِنَ رَجَعَ النَّاسُ فَسَأَلُوْنِي الْبَيْعَةَ، فَقُلْتُ: اَللّٰهُمَّ، إِنِّي مُشْفِقٌ مِمَّا أَقْدِمُ عَلَيْهِ. ثُمَّ جَاءَتْ عَزِيْمَةٌ فَبَايَعْتُ، فَلَقَدْ قَالُوْا: يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ، فَكَأَنَّمَا صُدِعَ قَلْبِي رَجَاءَ وَقُلْتُ: اَللّٰهُمَّ، خُذْ مِنِّي لِعُثْمَانَ حَتَّى تَرْضَى. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هٰذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت قیس بن عبادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو جنگ جمل کے دن یہ فرماتے ہوئے سنا: اے اللہ! میں تیری بارگاہ میں عثمان رضی اللہ عنہ کے قتل سے بری ہونے کا اظہار کرتا ہوں اور بے شک میری عقل اس دن (باغیوں پر) طیش میں تھی جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کیا گیا۔ میں نے خود بیعت لینے سے انکار کر دیا جب وہ لوگ میرے پاس بیعت کے لئے آئے، پس میں نے کہا: خدا کی قسم! مجھے اللہ تعالیٰ سے حیا آتی ہے کہ میں ان لوگوں سے بیعت لوں جنہوں نے اس شخص کو قتل کیا ہے جس کے بارے میں حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: خبردار میں اس شخص سے حیاء کرتا ہوں جس سے فرشتے بھی حیاء کرتے ہیں سو میں بھی اللہ تعالیٰ سے حیاء کرتا ہوں کہ میں اس حال میں بیعت لوں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ زمین پر مقتول پڑے ہوئے ہوں اور ابھی تک انہیں دفن بھی نہ کیا گیا ہو پس لوگ چلے گئے، پس جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو دفن کر دیا گیا تو لوگ پھر مجھ سے بیعت کا سوال کرنے لگے پس میں نے کہا: اے اللہ! جس چیز کا اقدام میں کرنے جارہا ہوں میں اس سے ڈرنے والا ہوں پھر عزیمت کے تحت مجھے ایسا کرنا پڑا، سو جب انہوں نے مجھے امیر المومنین کہا تو گویا میرا کلیجہ پھٹ گیا۔ میں نے کہا: اے اللہ! تو مجھے عثمان کا بدلہ لینے کی ذمہ داری قبول کرنے کی توفیق عطا فرما اور اس معاملہ کو یوں سرانجام دینے کی توفیق دے کہ تو راضی ہو جائے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**٦٩٩ / ٣٤۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَوْمَ يَمُوْتُ عُثْمَانُ تُصَلِّي عَلَيْهِ مَلَائِكَةُ السَّمَاءِ.**

**رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالدَّيْلَمِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ.**

''حضرت عمر بن الخطاب ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جس دن عثمان کی شہادت واقع ہوگی اس دن آسمان کے فرشتے ان پر درود بھیجیں گے۔''

اس حدیث کو امام طبرانی اور دیلمی نے روایت کیا ہے اور یہ الفاظ دیلمی کے ہیں۔

---

الحديث رقم ٣٤: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٣ / ٢٨٧، الرقم: ٣١٧٢، والديلمى في مسند الفردوس، ٥ / ٥٣٣، الرقم: ٨٩٩٩، والعسقلاني في لسان الميزان، ٥ / ٢٦٢، الرقم: ٧٩٨.

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ صِفَاتِهِ وَمَنَاقِبِهِ رضی اللہ عنہ

## ﴿ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی جامع صفات اور مناقب کا بیان ﴾

٣٥/٧٠٠۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: إِنَّمَا تَغَيَّبَ عُثْمَانُ عَنْ بَدْرٍ فَإِنَّهُ كَانَتْ تَحْتَهُ بِنْتُ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ وَكَانَتْ مَرِيْضَةً فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ ﷺ: إِنَّ لَكَ أَجْرَ رَجُلٍ مِمَّنْ شَهِدَ بَدْرًا وَسَهْمَهُ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جنگِ بدر میں حاضر نہ ہوئے تھے (اس کی وجہ یہ تھی کہ) ان کے نکاح میں حضور نبی اکرم ﷺ کی صاحبزادی تھیں اور وہ اس وقت بیمار تھیں۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے عثمان! بے شک تیرے لئے ہر اس آدمی کے برابر اجر اور (مالِ غنیمت کا) حصہ ہے جو جنگِ بدر میں شریک ہوا ہے۔''

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

٣٦/٧٠١۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: يَا عُثْمَانُ، إِنَّهُ لَعَلَّ اللهَ يُقَمِّصُكَ قَمِيْصًا. فَإِنْ أَرَادُوْكَ عَلَى خَلْعِهِ، فَلَا تَخْلَعْهُ لَهُمْ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

---

الحديث رقم ٣٥: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فرض الخمس، باب: إذا بعث الإمام رسولًا، ٣/١١٣٩، الرقم: ٢٩٦٢، وفي كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عثمان بن عفان، ٣/١٣٥٢، الرقم: ٣٤٩٥، وفي كتاب: المغازي، باب: قول الله: إن الذين تولوا منكم يوم التقى الجمعٰن، ٤/١٤٩١، الرقم: ٣٨٣٩، والعظيم آبادی فی عون المعبود، ٧/٢٨٣۔

الحديث رقم ٣٦: أخرجه الترمذی في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب عثمان، ٥/٦٢٨، الرقم: ٣٧٠٥، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل عثمان، ١/٤١، الرقم: ١١٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ٦/١٤٩، الرقم: ٢٥٢٠٣، وابن حبان في الصحيح، ١٥/٣٤٦، الرقم: ٦٩١٥، وابن أبی شيبة في المصنف، ٧/٥١٥، الرقم: ٣٧٦٥٥، والهيثمي في موارد الظمآن، ١/٥٣٩، الرقم: ٢١٩٦۔

’’حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے عثمان! اللہ تعالیٰ یقیناً تمہیں ایک قمیص (قمیصِ خلافت) پہنائے گا سو اگر لوگ اسے اتارنا چاہیں تو تم ان کی خاطر اسے مت اتارنا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

**٧٠٢ / ٣٧۔ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ خَبَّابٍ رضی الله عنه قَالَ: شَهِدْتُ النَّبِيَّ ﷺ وَهُوَ يَحُثُّ عَلَى جَيْشِ الْعُسْرَةِ، فَقَامَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، عَلَيَّ مِئَةُ بَعِيْرٍ بِأَحْلَاسِهَا وَأَقْتَابِهَا فِي سَبِيْلِ اللهِ، ثُمَّ حَضَّ عَلَى الْجَيْشِ فَقَامَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رضی الله عنه فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، عَلَيَّ مِئَتَا بَعِيْرٍ بِأَحْلَاسِهَا وَأَقْتَابِهَا فِي سَبِيْلِ اللهِ، ثُمَّ حَضَّ عَلَى الْجَيْشِ فَقَامَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، عَلَيَّ ثَلَاثُ مِئَةِ بَعِيْرٍ بِأَحْلَاسِهَا وَأَقْتَابِهَا فِي سَبِيْلِ اللهِ، فَأَنَا رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَنْزِلُ عَنِ الْمِنْبَرِ وَهُوَ يَقُوْلُ: مَا عَلَى عُثْمَانَ مَا عَمِلَ بَعْدَ هَذِهِ، مَا عَلَى عُثْمَانَ مَا عَمِلَ بَعْدَ هَذِهِ.**

**رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.**

’’حضرت عبدالرحمٰن بن خباب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اس وقت آپ ﷺ جیش عسرہ کے متعلق لوگوں کو ترغیب دے رہے تھے۔ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! میں سو اونٹ مع ساز و سامان اللہ تعالیٰ کی راہ میں اپنے ذمہ لیتا ہوں۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے پھر ترغیب دلائی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پھر اٹھے اور عرض کیا: یارسول اللہ! میرے ذمہ اللہ تعالیٰ کی راہ میں دوسو اونٹ مع ساز وسامان اور غلّہ کے ہیں۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے پھر ترغیب دلائی، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ

**الحديث رقم ٣٧: أخرجه الترمذی في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب عثمان بن عفان رضی الله عنه، ٥ / ٦٢٥، الرقم: ٣٧٠٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤ / ٧٥، والطيالسی في المسند، ١ / ١٦٤، الرقم: ١١٨٩، وعبد بن حميد في المسند، ١ / ١٢٨، الرقم: ٣١١.**

پھر کھڑے ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! میرے ذمہ تین سو اونٹ مع ساز و سامان کے اللہ تعالیٰ کی راہ میں ہیں۔ راوی بیان کرتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ حضور نبی اکرم ﷺ منبر پر سے اترے اور فرمایا: اس عمل کے بعد عثمان جو کچھ بھی آئندہ کرے گا اس سے کوئی جواب طلبی نہیں ہوگی اس عمل کے بعد عثمان جو کچھ بھی آئندہ کرے گا اس سے کوئی جواب طلبی نہیں ہوگی۔‘‘

اِس حدیث کو امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٣٨/٧٠٣۔ عَنْ أَبِي الْأَشْعَثِ الصَّنْعَانِيِّ أَنَّ خُطَبَاءَ قَامَتْ بِالشَّامِ. وَفِيْهِمْ رِجَالٌ مِنْ أَصْحَابِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ. فَقَامَ آخِرَهُمْ رَجُلٌ يُقَالُ لَهُ: مُرَّةُ بْنُ كَعْبٍ فَقَالَ: لَوْلَا حَدِيْثٌ سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ مَا قُمْتُ. وَذَكَرَ الْفِتَنَ، فَقَرَّبَهَا. فَمَرَّ رَجُلٌ مُقَنَّعٌ فِي ثَوْبٍ فَقَالَ: هَذَا يَوْمَئِذٍ عَلَى الْهُدَى فَقُمْتُ إِلَيْهِ فَإِذَا هُوَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رضی اللہ عنہ قَالَ: فَأَقْبَلْتُ عَلَيْهِ بِوَجْهِهِ فَقُلْتُ: هَذَا؟ قَالَ: نَعَمْ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.**

**وَقَال أَبُوْعِيسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.**

’’حضرت ابو اشعث صنعانی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ چند خطباء شام میں کھڑے ہوئے تھے ان میں حضور نبی اکرم ﷺ کے کئی صحابہ بھی تھے ان میں سے سب سے آخری آدمی کھڑے ہوئے جن کا نام حضرت مرّہ بن کعب رضی اللہ عنہ تھا، انہوں نے فرمایا: اگر میں نے ایک حدیث حضور نبی اکرم ﷺ سے نہ سنی ہوتی تو میں کھڑا نہ ہوتا (انہوں نے بتایا کہ) حضور نبی اکرم ﷺ نے فتنوں کا ذکر فرمایا اور ان کا نزدیک ہونا بیان کیا اتنے میں ایک شخص کپڑے سے سر منہ لپیٹے گزرا، آپ ﷺ نے (اس کی طرف اشارہ کرکے) فرمایا: (فتنہ و فساد) کے دن یہ شخص حق اور ہدایت پر ہوگا۔ میں اس کی طرف اٹھا تو دیکھا کہ وہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ہیں پھر میں آپ ﷺ کے چہرۂ اقدس کی طرف مڑا اور عرض کیا: (یا رسول اللہ!) کیا یہی ہیں؟

**الحديث رقم ٣٨: أخرجه الترمذی في السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب عثمان، ٥/٦٢٨، الرقم: ٣٧٠٤، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤/٢٣٦، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦/٣٦٠، الرقم: ٣٢٠٢٦، والحاکم في المستدرک، ٣/١٠٩، الرقم: ٤٥٥٢.**

آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں یہی ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**٧٠٤ / ٣٩۔ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ سَمُرَةَ رضی الله عنه قَالَ: جَاءَ عُثْمَانُ إِلَی النَّبِيِّ ﷺ بِأَلْفِ دِيْنَارٍ، قَالَ الْحَسَنُ بْنُ وَاقِعٍ: وَكَانَ فِي مَوْضِعٍ آخَرَ مِنْ كِتَابِي، فِي كُمِّهِ حِيْنَ جَهَّزَ جَيْشَ الْعُسْرَةِ، فَيَنْثُرُهَا فِي حِجْرِهِ قَالَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ: فَرَأَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ يُقَلِّبُهَا فِي حِجْرِهِ وَيَقُوْلُ: مَا ضَرَّ عُثْمَانَ مَا عَمِلَ بَعْدَ الْيَوْمِ مَرَّتَيْنِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.**

**وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَی: هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.**

’’حضرت عبدالرحمٰن بن سمرہ رضی الله عنه سے روایت ہے کہ حضرت عثمان رضی الله عنه ایک ہزار دینار لے کر حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے یہ اس وقت کا واقعہ ہے جب جیش عسرہ کی روانگی کا سامان ہو رہا تھا۔ انہوں نے اس رقم کو حضور نبی اکرم ﷺ کی گود میں ڈال دیا۔ حضرت عبدالرحمٰن فرماتے ہیں کہ میں نے اس وقت حضور نبی اکرم ﷺ کو دیکھا کہ ان دیناروں کو اپنی گود میں دستِ مبارک سے الٹ پلٹ رہے تھے اور فرما رہے تھے عثمان آج کے بعد جو کچھ بھی کرے گا اسے کوئی بھی عمل نقصان نہیں پہنچائے گا۔ آپ ﷺ نے یہ جملہ دوبار فرمایا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

---

**الحديث رقم ٣٩: أخرجه الترمذی في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب عثمان، ٥/٦٢٦، الرقم: ٣٧٠١، والحاكم في المستدرك، ٣/١١٠، الرقم، ٤٥٥٣، وابن أبي عاصم في السنة، ٢/٥٨٧، الرقم: ١٢٧٩، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ١/٥١٥، الرقم: ٨٤٦، والشيباني في الآحاد والمثاني، ١/٤٧٧، الرقم: ٦٦٦.**

٧٠٥ / ٤٠۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: يَا عُثْمَانُ، إِنْ وَلَّاكَ اللّٰهُ تَعَالَى هَذَا الْاَمْرَ يَوْمًا فَأَرَادَكَ الْمُنَافِقُوْنَ عَلَى أَنْ تَخْلَعَ قَمِيْصَكَ الَّذِي قَمَّصَكَ اللّٰهُ فَلَا تَخْلَعْهُ، يَقُوْلُ ذٰلِكَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.

’’حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے عثمان! اگر اللہ تعالیٰ تمہیں کسی دن امرِ خلافت پر فائز کرے اور منافقین یہ ارادہ کریں کہ قمیصِ خلافت جو اللہ تعالیٰ نے تجھے پہنائی ہے اسے تم اتار دو تو اسے ہرگز نہ اتارنا آپ ﷺ نے ایسا تین مرتبہ فرمایا۔‘‘ اس حدیث کو امام ابن ماجہ، احمد اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٧٠٦ / ٤١۔ عَنْ قَيْسِ بْنِ أَبِي حَازِمٍ قَالَ: حَدَّثَنِي أَبُوْ سَهْلَةَ أَنَّ عُثْمَانَ قَالَ يَوْمَ الدَّارِ، حِيْنَ حُصِرَ: أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ عَهِدَ إِلَيَّ عَهْدًا، فَأَنَا صَابِرٌ عَلَيْهِ. قَالَ قَيْسٌ: فَكَانُوْا يَرَوْنَهُ ذٰلِكَ الْيَوْمَ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت قیس بن ابی حازم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابو سہلہ رضی اللہ عنہ نے مجھے بتایا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے یوم الدار (محاصرہ کے دن) فرمایا کہ بے شک حضور نبی اکرم ﷺ نے مجھے ایک وصیت فرمائی تھی پس میں اسی پر صابر ہوں اور حضرت قیس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ وہ اس دن کا انتظار کیا کرتے تھے۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٤٠: أخرجه ابن ماجه فى السنن، المقدمة، باب: فضل عثمان رضی اللہ عنہ، ١/ ٤١، الرقم: ١١٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ٦/ ٧٥، الرقم: ٢٤٥١٠، والحاكم في المستدرك، ٣/ ١٠٦، الرقم: ٤٥٤٤، وابن أبى عاصم في السنة، ٢/ ٥٦٢، والديلمى فى مسند الفردوس، ٥/ ٣١١٢، والمباركفوري في تحفة الأحوذي، ١٠/ ١٣٧۔

الحديث رقم ٤١: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ١/ ٦٩، الرقم: ٥٠١، وابن حبان في الصحيح، ١٥/ ٣٥٦، الرقم: ٦٩١٨، وأبونعيم في حلية الأولياء، ١/ ٥٨، والمقدسى في الأحاديث المختارة، ١/ ٥٢٥، الرقم: ٣٩١۔

٧٠٧ / ٤٢۔ عَنْ أَبِي أُمِّنَا أَبِي حَسَنَةَ قَالَ: شَهِدْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ رضی الله عنه وَعُثْمَانُ رضی الله عنه مَحْصُوْرٌ فِي الدَّارِ وَاسْتَأْذَنْتُهُ فِي الْكَلَامِ. فَقَالَ أَبُوْهُرَيْرَةَ رضی الله عنه: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: إِنَّهَا سَتَكُوْنُ فِتْنَةٌ وَاخْتِلَافٌ أَوِ اخْتِلَافٌ وَفِتْنَةٌ قَالَ: فَقُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، فَمَا تَأْمُرُنَا؟ قَالَ: عَلَيْكُمْ بِالْأَمِيْرِ وَأَصْحَابِهِ وَأَشَارَ إِلَى عُثْمَانَ رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

’’ہمارے نانا ابو حسنہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہوا جب کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ایک گھر میں محصور تھے میں نے ان سے کلام کی اجازت مانگی تو حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ بے شک عنقریب فتنہ اور اختلاف برپا ہوگا۔ وہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ ہمارے لئے (ایسے وقت میں) کیا حکم فرماتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تم پر امیر اور اس کے ساتھیوں کی اطاعت لازم ہوگی اور (اس وقت) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف اشارہ فرمایا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

٧٠٨ / ٤٣۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی الله عنه قَالَ: خَرَجَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رضی الله عنه مُهَاجِرًا إِلَى أَرْضِ الْحَبَشَةِ، وَمَعَهُ رُقَيَّةُ بِنْتُ رَسُوْلِ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم، فَاحْتَبَسَ عَلَى النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم خَبَرُهُمْ. وَكَانَ يَخْرُجُ يَتَوَكَّفُ عَنْهُمُ الْخَبَرَ. فَجَاءَتْهُ امْرَأَةٌ فَأَخْبَرَتْهُ فَقَالَ النَّبِيُّ صلی الله عليه وآله وسلم: إِنَّ عُثْمَانَ أَوَّلُ مَنْ هَاجَرَ إِلَى اللهِ بِأَهْلِهِ بَعْدَ لُوْطٍ عليه السلام. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

---

الحديث رقم ٤٢: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ١٠٥، الرقم: ٤٥٤١۔

الحديث رقم ٤٣: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١ / ٩٠، الحديث رقم: ١٤٣، والشيباني في الآحاد والمثاني، ١ / ١٢٣، الرقم: ١٢٣۔

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سرزمین حبشہ کی طرف ہجرت کی غرض سے نکلے اور ان کے ساتھ ان کی اہلیہ یعنی حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صاحبزادی حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا بھی تھیں پس کافی عرصہ تک ان کی خبر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نہ پہنچی اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم روزانہ ان کی خبر معلوم کرنے کے لئے شہر سے باہر تشریف لاتے پس ایک دن ایک عورت ان کی خیریت کی خبر لے کر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک عثمان حضرت لوط علیہ السلام کے بعد پہلا شخص ہے جس نے اپنی اہلیہ کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی راہ میں ہجرت کی ہے۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی نے بیان کیا ہے۔

**٧٠٩ / ٤٤۔ عَنْ بَشِيْرِ الْأَسْلَمِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا قَدِمَ الْمُهَاجِرُوْنَ الْمَدِيْنَةَ اسْتَنْكَرُوْا الْمَاءَ. وَكَانَتْ لِرَجُلٍ مِنْ بَنِي غِفَّارٍ عَيْنٌ يُقَالُ لَهَا رُوْمَةُ وَكَانَ يَبِيْعُ مِنْهَا الْقِرْبَةَ بِمُدٍّ. فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: بِعْنِيْهَا بِعَيْنٍ فِي الْجَنَّةِ فَقَالَ: يَارَسُوْلَ اللهِ، لَيْسَ لِي وَلَا لِعِيَالِي غَيْرُهَا، لَا أَسْتَطِيْعُ ذٰلِكَ فَبَلَغَ ذٰلِكَ عُثْمَانَ رضی اللہ عنہ فَاشْتَرَاهَا بِخَمْسَةٍ وَثَلَاثِيْنَ أَلْفَ دِرْهَمٍ، ثُمَّ أَتَى النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فَقَالَ: يَارَسُوْلَ اللهِ، أَتَجْعَلُ لِي مِثْلَ الَّذِي جَعَلْتَهُ عَيْنًا فِي الْجَنَّةِ إِنِ اشْتَرَيْتُهَا؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: قَدِ اشْتَرَيْتُهَا وَجَعَلْتُهَا لِلْمُسْلِمِيْنَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت بشیر اسلمی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب مہاجرین صحابہ کرام مکہ مکرمہ سے مدینہ منورہ تشریف لائے تو انہیں پانی کی شدید قلت محسوس ہوئی اور قبیلہ بنی غفار کے ایک آدمی کے پاس ایک چشمہ تھا جسے رومہ کہا جاتا تھا اور وہ اس چشمہ کے پانی کا ایک قربہ ایک مد کے بدلے میں بیچتا تھا پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مجھے یہ چشمہ جنت کے چشمہ کے بدلے میں بیچ دو۔ تو اس شخص نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میری اور میرے عیال (کی گذر بسر) کے لئے اس چشمہ کے علاوہ اور کوئی ذریعہ معاش نہیں ہے اس لئے میں ایسا نہیں کرسکتا سو یہ خبر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو پہنچی تو انہوں نے اس آدمی سے وہ چشمہ پینتیس ہزار دینار کا خرید لیا اور حضور نبی

**الحديث رقم ٤٤: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٢ / ٤١، الرقم: ١٢٦، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٣ / ١٢٩، والعسقلاني في الإصابة، ٢ / ٥٤٣۔**

اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا: یارسول اللہ! اگر میں اس چشمہ کو خرید لوں تو کیا آپ مجھے بھی اس کے بدلہ میں جنت میں چشمہ عطا فرمائیں گے جس طرح اس آدمی سے آپ نے فرمایا تھا؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں (عطا کروں گا) تو اس پر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ! وہ چشمہ میں نے خرید کر مسلمانوں کے نام کر دیا ہے۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٧١٠/ ٤٥۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّهُ ﷺ قَالَ: لِكُلِّ نَبِيٍّ خَلِيْلٌ فِي أُمَّتِهِ، وَإِنَّ خَلِيْلِي عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ وَالدَّيْلَمِيُّ.**

''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ہر نبی کا اس کی امت میں کوئی نہ کوئی دوست ہوتا ہے اور بے شک میرا دوست عثمان بن عفان ہے۔'' اس حدیث کو امام ابونعیم اور امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

**٧١١/ ٤٦۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما عَنْهُ ﷺ قَالَ: إِنَّا نُشَبِّهُ عُثْمَانَ بِأَبِيْنَا إِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.**

''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ ہم عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو (سخاوت اور اخلاق میں) اپنے باپ حضرت ابراہیم علیہ السلام سے تشبیہ دیتے ہیں۔'' اس حدیث کو امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٤٥: أخرجه أبونعيم عن أبي هريرة، في حلية الأولياء، ٥/ ٢٠٢، والديلمي في مسند الفردوس، ٣/ ٣٣٥، الرقم: ٥٠٠٨.**

**الحديث رقم ٤٦: أخرجه الديلمى في مسند الفردوس، ١/ ٥٥، الرقم: ١٥٢، والعسقلاني في لسان الميزان، ٤/ ٣٦٧، الرقم: ١٠٧٩.**

اَلْبَابُ الثَّانِي عَشَرَ:

# مَنَاقِبُ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رضي الله عنه

﴿حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے مناقب﴾

۱۔ **فَصْلٌ فِي كَوْنِ حُبِّ عَلِيٍّ رضی الله عنه عَلَامَةَ الْإِيْمَانِ وَبُغْضِهِ عَلَامَةَ النِّفَاقِ**

﴿حُبِّ علی رضی الله عنه علامتِ ایمان اور بغضِ علی رضی الله عنه علامتِ نفاق ہونے کا بیان﴾

۲۔ **فَصْلٌ فِي قَوْلِ النَّبِيِّ صلی الله علیه وآله وسلم: اَلنَّظْرُ إِلَى وَجْهِ عَلِيٍّ عِبَادَةٌ**

﴿فرمانِ نبوی صلی الله علیه وآله وسلم: علی کے چہرے کو تکنا بھی عبادت ہے﴾

۳۔ **فَصْلٌ فِي مَكَانَتِهِ رضی الله عنه الْعِلْمِيَّةِ**

﴿حضرت علی رضی الله عنه کے علمی مقام و مرتبہ کا بیان﴾

# فَصْلٌ فِي كَوْنِ حُبِّ عَلِيٍّ رضی الله عنه عَلَامَةَ الْإِيْمَانِ وَبُغْضِهِ عَلَامَةَ النِّفَاقِ

﴿حبِّ علی رضی الله عنه علامتِ ایمان اور بغضِ علی رضی الله عنه علامتِ نفاق ہونے کا بیان﴾

۷۱۲ / ۱۔ عَنْ زِرٍّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ عَلِيٌّ رضی الله عنه: وَالَّذِي فَلَقَ الْحَبَّةَ، وَبَرَأَ النَّسْمَةَ، إِنَّهُ لَعَهْدُ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ صلی الله علیه وآله وسلم إِلَيَّ: أَنْ لَا يُحِبَّنِي إِلَّا مُؤْمِنٌ وَلَا يُبْغِضَنِي إِلَّا مُنَافِقٌ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت زر (بن حبیش) رضی الله عنه سے روایت ہے کہ حضرت علی رضی الله عنه نے فرمایا: قسم ہے اس ذات کی جس نے دانے کو پھاڑا (اور اس سے اناج اور نباتات اگائے) اور جس نے جانداروں کو پیدا کیا! حضور نبی امی صلی الله علیه وآله وسلم کا مجھ سے عہد ہے کہ مجھ سے صرف مومن ہی محبت کرے گا اور صرف منافق ہی مجھ سے بغض رکھے گا۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم، نسائی اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

۷۱۳ / ۲۔ عَنْ عَلِيٍّ رضی الله عنه قَالَ: لَقَدْ عَهِدَ إِلَيَّ النَّبِيُّ الْأُمِّيُّ صلی الله علیه وآله وسلم: أَنَّهُ لَا يُحِبُّكَ إِلَّا مُؤْمِنٌ وَلَا يُبْغِضُكَ إِلَّا مُنَافِقٌ. قَالَ عَدِيُّ بْنُ ثَابِتٍ: أَنَا مِنَ الْقَرْنِ الَّذِيْنَ دَعَا لَهُمُ النَّبِيُّ صلی الله علیه وآله وسلم. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

وَقَالَ: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

---

الحديث رقم ١: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: الدليل على أن حب الأنصار وعلي من الإيمان وعلاماته، ١ / ٨٦، الرقم: ٧٨، وابن حبان في الصحيح، ١٥ / ٣٦٧، الرقم: ٦٩٢٤، والنسائي في السنن الكبرى، ٥ / ٤٧، الرقم: ٨١٥٣، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٦٥، الرقم: ٣٢٠٦٤، وأبويعلى في المسند، ١ / ٢٥٠، الرقم: ٢٩١، والبزار في المسند، ٢ / ١٨٢، الرقم: ٥٦٠، وابن أبي عاصم في السنة، ٢ / ٥٩٨، الرقم: ١٣٢٥.

الحديث رقم ٢: أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم، باب: مناقب على بن أبى طالب رضی الله عنه، ٥ / ٦٤٣، الرقم: ٣٧٣٦.

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے مجھ سے عہد فرمایا: مومن ہی تجھ سے محبت کرے گا اور کوئی منافق ہی تجھ سے بغض رکھے گا۔ عدی بن ثابت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں اس زمانے کے لوگوں میں سے ہوں جن کے لیے حضور نبی اکرم ﷺ نے دعا فرمائی ہے۔''

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

٧١٤ / ٣۔ عَنْ بُرَيْدَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ اللهَ أَمَرَنِي بِحُبِّ أَرْبَعَةٍ، وَأَخْبَرَنِي أَنَّهُ يُحِبُّهُمْ. قِيْلَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، سَمِّهِمْ لَنَا، قَالَ: عَلِيٌّ مِنْهُمْ، يَقُوْلُ ذٰلِكَ ثَلَاثًا وَأَبُوْذَرٍّ، وَالْمِقْدَادُ، وَسَلْمَانُ وَأَمَرَنِي بِحُبِّهِمْ، وَأَخْبَرَنِي أَنَّهُ يُحِبُّهُمْ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ. هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

''حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے مجھے چار آدمیوں سے محبت کرنے کا حکم دیتے ہوئے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ بھی ان سے محبت کرتا ہے۔ آپ ﷺ سے عرض کیا گیا: یارسول اللہ! ہمیں ان کے نام بتا دیجئے۔ آپ ﷺ نے تین مرتبہ فرمایا کہ علی رضی اللہ عنہ بھی انہی میں سے ہے، اور باقی تین ابو ذر، مقداد اور سلمان رضی اللہ عنہم ہیں۔ راوی کہتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے مجھے ان سے محبت کرنے کا حکم دیا اور فرمایا کہ میں بھی ان سے محبت کرتا ہوں۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔ امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

٧١٥ / ٤۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: إِنَّا كُنَّا لَنَعْرِفُ

---

الحديث رقم ٣: أخرجه الترمذی فی السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب علی بن أبی طالب، ٥ / ٦٣٦، الرقم: ٣٧١٨، وابن ملجه فی السنن، المقدمة، باب: فضل سلمان و أبی ذر والمقداد، ١ / ٥٣، الرقم: ١٤٩، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٣٥٦، الرقم: ٢٣٠٦٤، وأبونعيم فی حلية الأولياء، ١ / ١٧٢.

الحديث رقم ٤: أخرجه الترمذی فی السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب علی بن أبي طالب، ٥ / ٦٣٥، الرقم: ٣٧١٧، وأبو نعيم فی حلية الأولياء، ٦ / ٢٩٥.

الْمُنَافِقِيْنَ نَحْنُ مَعْشَرَ الْأَنْصَارِ بِبُغْضِهِمْ عَلِيَّ بْنَ أَبِي طَالِبٍ رضی اللہ عنہ.
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

’’حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم انصار لوگ، منافقین کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ ان کے بغض کی وجہ سے پہچانتے تھے۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے۔

٧١٦/ ٥۔ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رضي الله عنها تَقُوْلُ: كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم يَقُوْلُ: لَا يُحِبُّ عَلِيًّا مُنَافِقٌ وَلَا يُبْغِضُهُ مُؤْمِنٌ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْيَعْلَى. وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ کوئی منافق حضرت علی رضی اللہ عنہ سے محبت نہیں کرسکتا اور کوئی مومن ان سے بغض نہیں رکھ سکتا۔‘‘

اسے امام ترمذی اور ابویعلی نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

٧١٧/ ٦۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: وَاللهِ، مَاكُنَّا نَعْرِفُ مُنَافِقِيْنَا عَلَى عَهْدِ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم إِلَّا بِبُغْضِهِمْ عَلِيًّا رضی اللہ عنہ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اللہ کی قسم! ہم حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے میں اپنے اندر منافقین کو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بغض کی وجہ سے ہی پہچانتے تھے۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے بیان کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٥: أخرجه الترمذی فی السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: مناقب علی أبي طالب رضی اللہ عنہ، ٥/ ٦٣٥، الرقم: ٣٧١٧، وأبويعلی فی المسند، ١٢/ ٣٦٢، الرقم: ٦٩٣١ والطبرانی فی المعجم الكبير، ٢٣/ ٣٧٥، الرقم: ٨٨٦۔
الحديث رقم ٦: أخرجه الطبرانی فی المعجم الأوسط، ٤/ ٢٦٤، الرقم: ٤١٥١، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٩/ ١٣٢۔

# فَصْلٌ فِي قَوْلِ النَّبِيِّ ﷺ: اَلنَّظْرُ إِلَى وَجْهِ عَلِيٍّ عِبَادَةٌ

## ﴿فرمانِ نبوی ﷺ: علی کے چہرے کو تکنا بھی عبادت ہے﴾

٧١٨ / ٧۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: اَلنَّظْرُ إِلَى وَجْهِ عَلِيٍّ عِبَادَةٌ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: حضرت علی رضی اللہ عنہ کے چہرے کو تکنا (بھی) عبادت ہے۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٧١٩ / ٨۔ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: اَلنَّظْرُ إِلَى عَلِيٍّ عِبَادَةٌ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

''حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: علی کی طرف دیکھنا بھی عبادت ہے۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور ابونعیم نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

٧٢٠ / ٩۔ عَنْ طَلِيْقِ بْنِ مُحَمَّدٍ قَالَ: رَأَيْتُ عِمْرَانَ بْنَ حُصَيْنٍ رضی الله عنه

---

الحديث رقم ٧: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ١٥٢، الرقم: ٤٦٨٢، والطبراني في المعجم الكبير، ١٠ / ٧٦، الرقم: ١٠٠٠٦، والديلمي عن معاذ بن جبل، في مسند الفردوس، ٤ / ٢٩٤، الرقم: ٦٨٦٥ وأبونعيم في حلية الأولياء، ٥ / ٥٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ١١٩، وقال الهيثمي: وثقه ابن حبان وقال: مستقيم الحديث.

الحديث رقم ٨: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ٥٢، الرقم: ٤٦٨١، وأبونعيم في حلية الأولياء، ٢ / ١٨٣، والديلمي في مسند الفردوس، ٤ / ٢٩٤، الرقم: ٦٨٦٦۔

الحديث رقم ٩: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١٨ / ١٠٩، الرقم: ٢٠٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ١٠٩۔

يَحِدُّ النَّظْرَ إِلَى عَلِيٍّ رضی الله عنه فَقِيْلَ لَهُ، فَقَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: اَلنَّظْرُ إِلَى عَلِيٍّ عِبَادَةٌ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت طلیق بن محمد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھ رہے تھے۔ کسی نے ان سے پوچھا کہ آپ ایسا کیوں کر رہے ہیں؟ انہوں نے جواب دیا کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے: علی کی طرف دیکھنا بھی عبادت ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٧٢١ / ١٠۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: ذِكْرُ عَلِيٍّ عِبَادَةٌ. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.

’’حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: علی رضی اللہ عنہ کا ذکر بھی عبادت ہے۔‘‘ اس حدیث کو امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

٧٢٢ / ١١۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: رَأَيْتُ أَبَابَكْرٍ يُكْثِرُ النَّظْرَ إِلَى وَجْهِ عَلِيٍّ رضی الله عنه فَقُلْتُ لَهُ: يَا أَبَتِ، أَرَاكَ تُكْثِرُ النَّظْرَ إِلَى وَجْهِ عَلِيٍّ فَقَالَ: يَا بُنَيَّةُ، سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: اَلنَّظْرُ إِلَى وَجْهِ عَلِيٍّ عِبَادَةٌ. رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ.

’’حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں نے اپنے والد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ وہ کثرت سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے چہرے کی طرف دیکھا کرتے تھے۔ پس میں نے ان سے پوچھا: ابا جان! کیا وجہ ہے کہ آپ کثرت سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے چہرے کی طرف تکتے رہتے ہیں؟ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے جواب دیا: اے میری بیٹی! میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ علی کے چہرے کو تکنا بھی عبادت ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن عساکر نے بیان کیا ہے۔

---

الحديث رقم ١٠: أخرجه الديلمي في مسند الفردوس، ٢ / ٢٤٤، الرقم: ١٣٥١.

الحديث رقم ١١: أخرجه ابن عساكر فى تاريخ دمشق الكبير، ٤٢ / ٣٥٥، والزمخشري في مختصر كتاب الموافقة: ١٤.

# فَصْلٌ فِي مَكَانَتِهِ رضي الله عنه الْعِلْمِيَّةِ

## ﴿حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علمی مقام و مرتبہ کا بیان﴾

٧٢٣ / ١٢. عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: أَنَا دَارُ الْحِكْمَةِ وَعَلِيٌّ بَابُهَا. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

”حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں حکمت کا گھر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔“ اس حدیث کو امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٧٢٤ / ١٣. عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه قَالَ: بَعَثَنِي رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم إِلَى الْيَمَنِ قَاضِيًا، فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، تُرْسِلُنِي وَأَنَا حَدِيْثُ السِّنِّ، وَلَا عِلْمَ لِي بِالْقَضَاءِ، فقَالَ: إِنَّ اللهَ سَيَهْدِي قَلْبَكَ، وَيُثَبِّتُ لِسَانَكَ، فَإِذَا جَلَسَ بَيْنَ يَدَيْكَ الْخَصْمَانِ، فَلَا تَقْضِيَنَّ حَتَّى تَسْمَعَ مِنَ الْآخَرِ، كَمَا سَمِعْتَ مِنَ الْأَوَّلِ، فَإِنَّهُ أَحْرَى أَنْ يَتَبَيَّنَ لَكَ الْقَضَاءُ. قَالَ: فَمَا زِلْتُ قَاضِيًا أَوْ مَا شَكَكْتُ فِي قَضَاءٍ بَعْدُ. رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

”حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے یمن کی طرف قاضی بنا کر بھیجا۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ مجھے بھیج رہے ہیں جبکہ میں ابھی نو عمر ہوں اور فیصلہ کرنے (کے طریقہ کار) کا بھی مجھے علم نہیں۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک اللہ

الحديث رقم ١٢: أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب علي بن أبي طالب رضي الله عنه، ٥ / ٦٣٧، الرقم: ٣٧٢٣، وأحمد بن حنبل فی فضائل الصحابة، ٢ / ٦٣٤، الرقم: ١٠٨١، وأبو نعيم فی حلية الأولياء، ١ / ٦٤.

الحديث رقم ١٣: أخرجه أبوداود في السنن، كتاب: الأقضية، باب: كيف القضاء، ٣ / ٣٠١، الرقم: ٣٥٨٢، والنسائی في السنن الكبرى، ٥ / ١١٦، الرقم: ٨٤١٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٨٣، الرقم: ٦٣٦، والبيهقي في السنن الكبرى، ١٠ / ٨٦.

تعالیٰ عنقریب تمہارے دل کو ہدایت عطا کر دے گا اور تمہاری زبان اس پر پختہ کر دے گا۔ جب بھی فریقین تمہارے سامنے بیٹھ جائیں تو جلدی سے فیصلہ نہ کرنا جب تک دوسرے کی بات نہ سن لو جیسے تم نے پہلے کی سنی تھی۔ یہ طریقہ کار تمہارے لیے فیصلہ کو واضح کر دے گا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ اس دعا کے بعد مجھے کبھی بھی کوئی فیصلہ کرنے میں تردد نہیں ہوا۔'' اس حدیث کو امام ابوداود، نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٧٢٥ / ١٤۔ عَنْ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَعَثَنِي رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم إِلَی الْيَمَنِ، فَقُلْتُ: يَارَسُوْلَ اللهِ، تَبْعَثُنِي وَأَنَا شَابٌّ، أَقْضِي بَيْنَهُمْ. وَلَا أَدْرِي مَا الْقَضَاءُ؟ فَضَرَبَ بِيَدِهِ فِي صَدْرِي. ثُمَّ قَالَ: اَللَّهُمَّ، اهْدِ قَلْبَهُ، وَثَبِّتْ لِسَانَهُ. قَالَ: فَمَا شَكَكْتُ فِي قَضَاءٍ بَيْنَ اثْنَيْنِ.**

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے یمن کی طرف (عامل بنا کر) بھیجا تو میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ مجھے بھیج رہے ہیں کہ میں ان کے درمیان فیصلہ کروں حالانکہ میں نوجوان ہوں اور یہ بھی نہیں جانتا کہ فیصلہ کیا ہے؟ پس حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا دستِ اقدس میرے سینے پہ مارا پھر فرمایا: اے اللہ! اس کے دل کو ہدایت عطا فرما اور اس کی زبان کو حق پر قائم رکھ۔ فرمایا: اس کے بعد میں نے دو آدمیوں کے درمیان فیصلہ کرنے میں کبھی بھی شک نہیں کیا۔''

اس حدیث کو امام ابن ماجہ، نسائی اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ١٤:** أخرجه ابن ماجه في السنن، كتاب: الأحكام، باب: ذكر القضاة، ٢ / ٧٧٤، الرقم: ٢٣١٠، والنسائي في السنن الكبرى، ٥ / ١١٦، الرقم: ٨٤١٩، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٦٥، الرقم: ٣٢٠٦٨، والبزار في المسند، ٣ / ١٢٦، الرقم: ٩١٢، وعبد بن حميد في المسند، ١ / ٦١، الرقم: ٩٤، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ٢ / ٥٨٠، الرقم: ٩٨٤، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ٢ / ٣٣٧.

٧٢٦ / ١٥۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ عُمَرُ رضي الله عنه: عَلِيٌّ أَقْضَانَا، وَأُبَيٌّ أَقْرَأُنَا. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَالْحَاكِمُ.

’’حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: حضرت علی رضی اللہ عنہ ہم سب سے بہتر اور صائب فیصلہ فرمانے والے ہیں اور حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ ہم سب سے بڑھ کر (قرآن کے) قاری ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد، ابن ابی شیبہ اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٧٢٧ / ١٦۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: أَنَا مَدِيْنَةُ الْعِلْمِ وَعَلِيٌّ بَابُهَا فَمَنْ أَرَادَ الْعِلْمَ فَلْيَأْتِ الْبَابَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔ لہٰذا جو کوئی علم حاصل کرنے کا ارادہ رکھتا ہے تو اسے چاہیے کہ وہ اس دروازے سے آئے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٧٢٨ / ١٧۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: أَنَا مَدِيْنَةُ الْعِلْمِ وَعَلِيٌّ بَابُهَا فَمَنْ أَرَادَ الْمَدِيْنَةَ فَلْيَأْتِ الْبَابَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

---

الحديث رقم ١٥: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ١١٣، الرقم: ٢١١٢٣، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ١٣٨، الرقم: ٣٠١٢٩، والحاكم في المستدرك، ٣ / ٣٤٥، الرقم: ٥٣٢٨، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١ / ٦٥، والبيهقي في المدخل إلى السنن الكبرى، ١ / ١٣٠، الرقم: ٧٧، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ٢ / ٣٣٩.

الحديث رقم ١٦: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ١٣٨، الرقم: ٤٦٣٩، والطبراني في المعجم الكبير، ١١ / ٦٥، الرقم: ١١٠٦١، والخطيب البغدادي في تاريخ بغداد، ٤ / ٣٤٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ١١٤، والمناوي في فيض القدير، ٣ / ٤٦.

الحديث رقم ١٧: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ١٣٧، الرقم: ٤٦٣٧، والديلمي في مسند الفردوس، ١ / ٤٤، الرقم: ١٠٦.

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔ لہٰذا جو اس شہر میں داخل ہونا چاہتا ہے اسے چاہیے کہ وہ اس کے دروازے سے آئے۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

**٧٢٩ / ١٨۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا نَتَحَدَّثُ: أَنَّ أَقْضَى أَهْلِ الْمَدِيْنَةِ ابْنُ أَبِي طَالِبٍ رضی اللہ عنہ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.**

''حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم (آپس میں) باتیں کیا کرتے تھے کہ اہلِ مدینہ میں سے سب سے اچھا فیصلہ فرمانے والے حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ ہیں۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

**٧٣٠ / ١٩۔ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ يَتَعَوَّذُ بِاللهِ مِنْ مُعْضِلَةٍ لَيْسَ لَهَا أَبُوْ حَسَنٍ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْبَيْهَقِيُّ وَابْنُ سَعْدٍ.**

''حضرت سعید بن المسیب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس نا قابل حل اور مشکل مسئلہ سے جس میں (بوقتِ فیصلہ) ابوحسن یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ نہ ہوں اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگا کرتے تھے۔'' اسے امام احمد، بیہقی اور ابن سعد نے روایت کیا ہے۔

**٧٣١ / ٢٠۔ عَنْ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ قَالَ: وَاللهِ، مَا نَزَلَتْ آيَةٌ إِلَّا وَقَدْ عَلِمْتُ**

الحديث رقم ١٨: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ١٤٥، الرقم: ٤٦٥٦، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ٢ / ٣٣٨، والعسقلاني في فتح الباري، ٨ / ١٦٧.

الحديث رقم ١٩: أخرجه أحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ٢ / ٦٤٧، الرقم: ١١٠٠، والبيهقي في المدخل إلى السنن الكبرى، ١ / ١٣٠، الرقم: ٧٨، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ٢ / ٣٣٩، والعسقلاني في فتح الباري، ١٣ / ٣٤٣، وفي تهذيب التهذيب، ٧ / ٢٩٦، وفي الإصابة، ٤ / ٥٦٨، والمزي في تهذيب الكمال، ٢٠ / ٤٨٥، وابن الجوزي في صفوة الصفوة، ١ / ٣١٤، والمناوي في فيض القدير، ٤ / ٣٥٧.

الحديث رقم ٢٠: أخرجه أبو نعيم في حلية الأولياء، ١ / ٦٨، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ٢ / ٣٣٨.

فِيْمَا نَزَلَتْ وَأَيْنَ نَزَلَتْ وَعَلَى مَنْ نَزَلَتْ، إِنَّ رَبِّي وَهَبَ لِي قَلْبًا عَقُوْلًا وَلِسَانًا طَلْقًا. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ وَابْنُ سَعْدٍ.

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! میں قرآن کی ہر آیت کے بارے میں جانتا ہوں کہ وہ کس کے بارے میں، کس جگہ اور کس پر نازل ہوئی۔ بے شک میرے رب نے مجھے بہت زیادہ سمجھ والا دل اور فصیح زبان عطا فرمائی ہے۔''

اسے امام ابونعیم اور ابن سعد نے روایت کیا ہے۔

٢١/٧٣٢۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عُمَرَ بْنِ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ عَنْ أَبِيْهِ أَنَّهُ قِيْلَ لِعَلِيٍّ رضی الله عنه: مَا لَكَ أَكْثَرُ أَصْحَابِ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم، حَدِيْثًا؟ قَالَ: إِنِّي كُنْتُ إِذَا سَأَلْتُهُ أَنْبَأَنِي، وَ إِذَا سَكَتُّ ابْتَدَأَنِي.

رَوَاهُ ابْنُ سَعْدٍ.

''حضرت عبداللہ بن محمد بن عمر بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا: کیا وجہ ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ کرام میں سے آپ کثرت سے احادیث روایت کرنے والے ہیں؟ تو انہوں نے جواب میں فرمایا: اس کی وجہ یہ ہے جب میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کوئی سوال کرتا تھا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھے اس کا جواب ارشاد فرماتے تھے اور جب میں خاموش ہوتا تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھ سے بات شروع فرما دیتے تھے۔'' اسے امام ابن سعد نے بیان کیا ہے۔

٢٢/٧٣٣۔ عَنْ أَبِي الطُّفَيْلِ قَالَ: قَالَ عَلِيٌّ رضی الله عنه: سَلُوْنِي عَنْ كِتَابِ اللهِ، فَإِنَّهُ لَيْسَ مِنْ آيَةٍ إِلَّا وَ قَدْ عَرَفْتُ بِلَيْلٍ نَزَلَتْ أَمْ بِنَهَارٍ، فِي سَهْلٍ أَمْ

الحديث رقم ٢١: أخرجه ابن سعد فى الطبقات الكبرى، ٢/٣٣٨، والمناوى في فيض القدير، ٤/٣٣٨۔

الحديث رقم ٢٢: أخرجه ابن سعد فى الطبقات الكبرى، ٢/٣٣٨، والعسقلاني في فتح الباري، ٨/٥٩٩، وفي تهذيب التهذيب، ٧/٢٩٧، والمزى في تهذيب الكمال، ٢٠/٤٨٧۔

فِي جَبَلٍ. رَوَاهُ ابْنُ سَعْدٍ.

''حضرت ابو طفیل رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: مجھ سے کتاب اللہ کے بارے میں جو چاہو سوال کرو پس بے شک کوئی بھی آیت ایسی نہیں ہے جس کے بارے میں میں یہ نہ جانتا ہوں کہ وہ دن کو نازل ہوئی یا رات کو، پہاڑ میں نازل ہوئی یا میدان میں۔'' اسے امام ابن سعد نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِيْنَ رضی اللہ عنہم

## ﴿خلفاءِ راشدین رضی اللہ عنہم کے جامع مناقب کا بیان﴾

٧٣٤ / ١۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: بَيْنَمَا رَجُلٌ يَسُوْقُ بَقَرَةً لَهُ، قَدْ حَمَلَ عَلَيْهَا الْتَفَتَتْ إِلَيْهِ الْبَقَرَةُ فَقَالَتْ: إِنِّي لَمْ أُخْلَقْ لِهَذَا وَلَكِنِّي إِنَّمَا خُلِقْتُ لِلْحَرْثِ. فَقَالَ النَّاسُ: سُبْحَانَ اللهِ، تَعَجُّبًا وَفَزَعًا أَ بَقَرَةٌ تَكَلَّمُ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: فَإِنِّي أُوْمِنُ بِهِ وَأَبُوْ بَكْرٍ وَعُمَرُ قَالَ أَبُوْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: بَيْنَا رَاعٍ فِي غَنَمِهِ، حَمَلَ عَلَيْهِ الذِّئْبُ فَأَخَذَ مِنْهَا شَاةً فَطَلَبَهُ الرَّاعِي حَتَّى اسْتَنْقَذَهَا مِنْهُ. فَالْتَفَتَ إِلَيْهِ الذِّئْبُ، فَقَالَ لَهُ: مَنْ لَهَا يَوْمَ السَّبُعِ، يَوْمَ لَيْسَ لَهَا رَاعٍ غَيْرِي؟ فَقَالَ النَّاسُ: سُبْحَانَ اللهِ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: فَإِنِّي أُوْمِنُ بِذَلِكَ أَنَا وَأَبُوْ بَكْرٍ وَعُمَرُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایک مرتبہ ایک شخص اپنے گائے پر بوجھ لادے ہوئے ہانک کر لے جا رہا تھا۔ گائے نے اس کی طرف دیکھا اور کہنے لگی میں اِس (کام) کے لئے پیدا نہیں کی گئی بلکہ میں تو کھیتی باڑی کے لئے تخلیق کی گئی ہوں۔ لوگوں نے تعجب اور گھبراہٹ کے عالم میں کہا: سبحان اللہ! گائے بھی گفتگو کرتی ہے؟ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بیشک میں تو اسے سچ مانتا ہوں اور ابوبکر و عمر بھی اسے سچ تسلیم کرتے ہیں۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایک

الحديث رقم ١: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فضائل أصحاب النبي ﷺ، باب: من فضائل أبی بكر الصديق رضی اللہ عنہ، ٣ / ١٣٣٩، الرقم: ٣٤٦٣، ومسلم فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضائل أبی بكر رضی اللہ عنہ، ٤ / ١٨٥٨، الرقم: ٢٣٨٨، والترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب أبی بكر وعمر رضی الله عنهما كليهما، ٥ / ٦١٥، الرقم: ٣٦٧٧.

مرتبہ ایک چرواہا اپنی بکریوں (کے ریوڑ) میں تھا، ایک بھیڑیئے نے اُن پر حملہ کر دیا اور اس ریوڑ میں سے ایک بکری کو پکڑ لیا۔ چرواہے نے اس کا پیچھا کیا اور بکری کو اس سے چھڑا لیا۔ بھیڑیا چرواہے کی طرف متوجہ ہوا اور اُسے کہنے لگا: اُس دن بکری کو کون بچائے گا جس دن میرے سوا کوئی چرواہا نہ ہو گا۔ (وہ قیامت کا دن ہے یا عید کا دن جس دن جاہلیت والے کھیل کود میں مصروف رہتے اور بھیڑیئے بکریاں لے جاتے یا قیامت کے قریب فتنہ کا دن جب لوگ مصیبت کے مارے اپنے مال کی فکر سے (بھی غافل ہو جائیں گے) لوگوں نے کہا: سبحان اللہ! پھر حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بیشک اس واقعہ کو میں، ابوبکر اور عمر سچ تسلیم کرتے ہیں۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٧٣٥ / ٢۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: إِنِّي لَوَاقِفٌ فِي قَوْمٍ فَدَعَوُا اللّٰهَ لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ وَقَدْ وُضِعَ عَلَى سَرِيْرِهِ، إِذَا رَجُلٌ مِنْ خَلْفِي قَدْ وَضَعَ مِرْفَقَهُ عَلَى مَنْكِبِي يَقُوْلُ: رَحِمَكَ اللّٰهُ، إِنْ كُنْتُ لَأَرْجُو أَنْ يَجْعَلَكَ اللّٰهُ مَعَ صَاحِبَيْكَ، لِأَنِّي كَثِيْرًا مِمَّا كُنْتُ أَسْمَعُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: كُنْتُ وَأَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ، وَفَعَلْتُ وَأَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ، وَانْطَلَقْتُ وَأَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ فَإِنْ كُنْتُ لَأَرْجُوْ أَنْ يَجْعَلَكَ اللّٰهُ مَعَهُمَا، فَالْتَفَتُّ فَإِذَا هُوَ عَلِيُّ بْنُ أَبِي طَالِبٍ رضي الله عنه. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: میں ان لوگوں کے ہمراہ کھڑا تھا جنہوں نے حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے لئے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا کی۔ اس وقت حضرت عمر رضی اللہ عنہ (کی میت) کو چارپائی پر رکھا جا چکا تھا، اچانک ایک شخص میرے پیچھے سے آیا اور اپنی کہنی میرے کندھے پر رکھی اور (حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی میت سے

---

الحديث رقم ٢: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: المناقب، باب: قول النبي ﷺ: لو كنت متخذاً خليلًا، ٣ / ١٣٤٥، الرقم: ٣٤٧٤، ٣٤٨٢، ومسلم فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر، ٤ / ١٨٥٨، الرقم: ٢٣٨٩، وابن ماجه فی السنن، المقدمة، باب: فضل أبي بكر الصديق، ١ / ٣٧، الرقم: ٩٨، والحاكم فی المستدرك، ٣ / ٧١، الرقم: ٤٤٢٧۔

مخاطب ہو کر) کہنے لگا: اللہ تعالیٰ آپ پر رحم فرمائے، میں امید کرتا تھا کہ اللہ تعالیٰ آپ کو آپ کے دونوں ساتھیوں (یعنی حضور نبی اکرم ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ) کے ساتھ رکھے گا کیونکہ میں اکثر حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے سنتا تھا کہ آپ ﷺ فرماتے تھے: میں، ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ تھے، اور میں، ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ نے (فلاں کام) کیا، میں، ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ (فلاں جگہ) گئے۔ مجھے امید واثق ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو اپنے دونوں ساتھیوں کے ساتھ رکھے گا۔ پس میں اپنے پیچھے اُس شخص کی طرف متوجہ ہوا تو (کیا دیکھتا ہوں) وہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ تھے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٧٣٦ / ٣۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ رضي الله عنه قَالَ: بَيْنَمَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فِي حَائِطٍ مِنْ حَائِطِ الْمَدِيْنَةِ، هُوَ مُتَّكِيءٌ يَرْكُزُ بِعُوْدٍ مَعَهُ بَيْنَ الْمَاءِ وَالطِّيْنِ، إِذَا اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ. فَقَالَ: افْتَحْ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ قَالَ: فَإِذَا أَبُوْبَكْرٍ. فَفَتَحْتُ لَهُ وَبَشَّرْتُهُ بِالْجَنَّةِ. قَالَ: ثُمَّ اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ آخَرُ. فَقَالَ: افْتَحْ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ، قَالَ: فَذَهَبْتُ فَإِذَا هُوَ عُمَرُ. فَفَتَحْتُ لَهُ وَبَشَّرْتُهُ بِالْجَنَّةِ. ثُمَّ اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ آخَرُ. قَالَ: فَجَلَسَ النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ: افْتَحْ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ عَلَى بَلْوَى تَكُوْنُ قَالَ: فَذَهَبْتُ فَإِذَا هُوَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ. قَالَ: فَفَتَحْتُ وَبَشَّرْتُهُ بِالْجَنَّةِ. قَالَ: وَقُلْتُ الَّذِي قَالَ: فَقَالَ: اَللَّهُمَّ، صَبْرًا. أَوِ اللهُ الْمُسْتَعَانُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ.**

''حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن حضور نبی اکرم ﷺ مدینہ

---

الحديث رقم ٣: أخرجه البخارى في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: مناقب عمر بن الخطاب، ٣ / ١٣٥٠، الرقم: ٣٤٩٠، وفي كتاب: الأدب، باب: من نكت العود في الماء والطين، ٥ / ٢٢٩٥، الرقم: ٥٨٦٢، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عثمان بن عفان، ٤ / ١٨٦٧، الرقم: ٢٤٠٣، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: في مناقب عمر، ٥ / ٦٢٢، الرقم: ٣٦٩٤، والبخاري في الأدب المفرد، ١ / ٣٣٥، الرقم: ٩٦٥، وابن الجوزي في صفوة الصفوة، ١ / ٢٩٩.

منورہ کے ایک باغ میں تکیہ لگا کر بیٹھے ہوئے تھے، اور ایک لکڑی سے زمین کھرچ رہے تھے، ایک شخص نے دروازہ کھلوانا چاہا، آپ ﷺ نے فرمایا: دروازہ کھول کر آنے والے کو جنت کی بشارت دے دو، حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے فرمایا: آنے والے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تھے، میں نے دروازہ کھول کر انہیں جنت کی بشارت دے دی۔ پھر ایک شخص نے دروازہ کھلوانا چاہا، آپ ﷺ نے فرمایا: دروازہ کھول کر آنے والے کو جنت کی بشارت دے دو، حضرت ابوموسیٰ اشعری کہتے ہیں کہ میں گیا تو وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تھے۔ میں نے دروازہ کھول کر انہیں جنت کی بشارت دے دی، پھر ایک اور شخص نے دروازہ کھلوانا چاہا تو حضور نبی اکرم ﷺ اٹھ کر بیٹھ گئے اور فرمایا: دروازہ کھول دو اور آنے والے کو مصیبتوں کی بنا پر جنت کی بشارت دے دو، میں نے جا کر دیکھا تو وہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ تھے، میں نے دروازہ کھولا اور انہیں بھی جنت کی بشارت دی اور جو کچھ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا تھا وہ کہہ دیا، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے دعا کی: اے اللہ! صبر عطا فرما، یا کہا: اے اللہ تو ہی مستعان (جس سے مدد طلب کی جائے) ہے۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مذکورہ الفاظ امام مسلم کے ہیں۔

**٧٣٧ / ٤۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: صَعِدَ النَّبِيُّ ﷺ إِلَى أُحُدٍ وَمَعَهُ أَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ فَرَجَفَ بِهِمْ فَضَرَبَهُ بِرِجْلِهِ وَقَالَ: اثْبُتْ أُحُدُ، فَمَا عَلَيْكَ إِلَّا نَبِيٌّ أَوْ صِدِّيقٌ، أَوْ شَهِيْدَانِ.**

**رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ.**

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک روز حضور نبی اکرم ﷺ جبلِ اُحد پر تشریف لے گئے اس وقت آپ ﷺ کے ساتھ حضرت ابوبکر، حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم تھے۔ ان سب کی موجودگی کی وجہ سے پہاڑ (جوشِ مسرت سے) وجد میں آ گیا۔

---

الحديث رقم ٤: أخرجه البخاری فی الصحیح، کتاب: المناقب، باب: مناقب عمر بن الخطاب، ٣ / ١٣٤٨، الرقم: ٣٤٨٣، وفي باب: لو کنت متخذاً خليلاً، ٣ / ١٣٤٤، الرقم: ٣٤٧٢، والترمذي في السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: في مناقب عثمان، ٥ / ٦٢٤، الرقم: ٣٦٩٧، وأبوداود في السنن، کتاب: السنة، باب: في الخلفاء، ٤ / ٢١٢، الرقم: ٤٦٥١، وابن حبان في الصحيح، ١٥ / ٢٨٠، الرقم: ٦٨٦٥، والنسائي في السنن الکبری، ٥ / ٤٣، الرقم: ٨١٣٥.

آپ ﷺ نے اس پر اپنا قدم مبارک مارا اور فرمایا: اے اُحد ٹھہر جا! تیرے اوپر ایک نبی، ایک صدیق اور دو شہیدوں کے سوا اور کوئی نہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری، ترمذی اور ابوداود نے روایت کیا ہے۔

٧٣٨ / ٥۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْحَنَفِيَّةِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُلْتُ لِأَبِي: أَيُّ النَّاسِ خَيْرٌ بَعْدَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ؟ قَالَ: أَبُوْبَكْرٍ، قُلْتُ:ثُمَّ مَنْ؟ قَالَ: ثُمَّ عُمَرُ. وَخَشِيْتُ أَنْ يَقُوْلَ عُثْمَانُ، قُلْتُ: ثُمَّ أَنْتَ؟ قَالَ:مَا أَنَا إِلَّا رَجُلٌ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ.

’’حضرت محمد بن حنفیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا: میں نے اپنے والد (حضرت علی رضی اللہ عنہ) سے دریافت کیا کہ حضور نبی اکرم ﷺ کے بعد سب سے بہتر کون ہے؟ انہوں نے فرمایا: حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، پھر میں نے کہا: ان کے بعد؟ انہوں نے فرمایا: حضرت عمر رضی اللہ عنہ۔ تو میں نے اس خوف سے کہ اب وہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا نام لیں گے خود ہی کہہ دیا کہ پھر آپ ہیں؟ آپ رضی اللہ عنہ نے (بطور عاجزی) فرمایا: نہیں میں تو مسلمانوں میں سے ایک عام مسلمان ہوں۔‘‘ اس حدیث کو امام بخاری اور ابوداود نے روایت کیا ہے۔

٧٣٩ / ٦۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: كُنَّا نَقُوْلُ فِي زَمَنِ النَّبِيِّ ﷺ لَا نَعْدِلُ بِأَبِي بَكْرٍ أَحَدًا ثُمَّ عُمَرَ ثُمَّ عُثْمَانَ ثُمَّ نَتْرُكُ أَصْحَابَ النَّبِيِّ ﷺ لَا نُفَاضِلُ بَيْنَهُمْ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ.

---

الحديث رقم ٥: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فضائل أصحاب النبي ﷺ، باب: قول النبي ﷺ: لو كنت متخذاً خليلاً، ٣ / ١٣٤٢، الرقم: ٣٤٦٨، وأبوداود فی السنن، كتاب: السنة، باب: فی التفضيل، ٤ / ٢٠٦، الرقم: ٤٦٢٩، والطبرانی فی المعجم الأوسط، ١ / ٢٤٧، الرقم: ٨١٠، وابن أبي عاصم في السنة، ٢ / ٤٨٠، وعبد الله بن أحمد في السنة، ٢ / ٥٦٨، الرقم: ١٣٣٢.

الحديث رقم ٦: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فضائل أصحاب النبي ﷺ، باب: مناقب عثمان بن عفان، ٣ / ١٣٥٢، الرقم: ٣٤٩٤، وأبوداود فی السنن، كتاب: السنة، باب: فی التفضيل، ٤ / ٢٠٦، الرقم: ٤٦٢٧.

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: ہم حضور نبی اکرم ﷺ کے زمانۂ اقدس میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے برابر کسی کو شمار نہیں کرتے تھے۔ پھر اُن کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو، پھر ان کے بعد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو اُن کے بعد ہم باقی اصحابِ رسول ﷺ کو ایک دوسرے پر فضیلت نہیں دیتے تھے۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری اور ابوداود نے روایت کیا ہے۔

**٧٤٠ / ٧۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: كُنَّا نُخَيِّرُ بَيْنَ النَّاسِ فِي زَمَنِ النَّبِيِّ ﷺ، فَنُخَيِّرُ أَبَابَكْرٍ، ثُمَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ، ثُمَّ عُثْمَانَ بْنَ عَفَّانَ رضي الله عنهم. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ.**

’’حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ کے مبارک زمانہ میں جب ہم صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے درمیان کسی کو ترجیح دیتے تو سب پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو ترجیح دیا کرتے تھے، پھر حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کو، پھر حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری اور ابو داود نے روایت کیا ہے۔

**٧٤١ / ٨۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ: قُبِضَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَسِتِّيْنَ، وَأَبُوْبَكْرٍ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَسِتِّيْنَ، وَعُمَرُ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَسِتِّيْنَ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.**

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے وصال فرمایا تو آپ ﷺ کی عمر مبارک تریسٹھ (٦٣) برس تھی، اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے وصال فرمایا تو ان کی عمر مبارک بھی تریسٹھ (٦٣) برس تھی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے وصال فرمایا تو ان کی عمر مبارک بھی تریسٹھ (٦٣) برس تھی۔ (اس سے حضور نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں ان

---

الحديث رقم ٧: أخرجه البخاري فى الصحيح، كتاب: فضائل أصحاب النبي ﷺ، باب: فضل أبى بكر رضي الله عنه، ٣ / ١٣٣٧، الرقم: ٣٤٥٥، ٣٤٩٤، وأبوداود في السنن، كتاب: السنة، باب: في التفضيل، ٤ / ٢٠٦، الرقم: ٤٦٢٨.

الحديث رقم ٨: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الفضائل، باب: كم سن النبي ﷺ، ٤ / ١٨٢٥، الرقم: ٢٣٤٨.

کی اتباع وقرابتِ روحانی اور فنائیتِ باطنی ثابت ہوتی ہے)۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

٧٤٢ / ٩۔ عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدَبٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَجُلًا قَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنِّي رَأَيْتُ كَأَنَّ دَلْوًا دُلِّيَ مِنَ السَّمَاءِ فَجَاءَ أَبُوْبَكْرٍ فَأَخَذَ بِعَرَاقِيْهَا، فَشَرِبَ شُرْبًا ضَعِيْفًا ثُمَّ جَاءَ عُمَرُ فَأَخَذَ بِعَرَاقِيْهَا، فَشَرِبَ حَتَّى تَضَلَّعَ، ثُمَّ جَاءَ عُثْمَانُ فَأَخَذَ بِعَرَاقِيْهَا، فَشَرِبَ حَتَّى تَضَلَّعَ، ثُمَّ جَاءَ عَلِيٌّ فَأَخَذَ بِعَرَاقِيْهَا فَانْتَشَطَتْ وَانْتَضَحَ عَلَيْهِ مِنْهَا شَيْءٌ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَبُوْدَاوُدَ وَاللَّفْظُ لَهُ.

’’حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض گزار ہوا: یا رسول اللہ! میں نے (خواب میں) دیکھا کہ گویا ایک ڈول آسمان سے لٹکایا گیا ہے۔ پس حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے اور اسے کناروں سے پکڑ کر بمشکل پیا (مراد ان کے دورِ خلافت کی مشکلات ہیں)۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے اور اسے کناروں سے پکڑ کر پیا یہاں تک کہ خوب شکم سیر ہو گئے۔ پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آئے اور اسے کناروں سے پکڑ کر پیا۔ پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے تو انہوں نے اسے کناروں سے پکڑا تو وہ ہل گیا اور اس میں سے کچھ پانی ان کے اوپر گر گیا۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم اور ابوداود نے روایت کیا ہے نیز مذکورہ الفاظ ابوداود کے ہیں۔

٧٤٣ / ١٠۔ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم كَانَ يَخْرُجُ عَلَى أَصْحَابِهِ

**الحديث رقم ٩:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل عمر، ٤ / ١٨٦١، الرقم: ٢٣٩٢، وأبوداود في السنن، كتاب: السنة، باب: فى الخلفاء، ٤ / ٢٠٨، الرقم: ٤٦٣٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٢١، الرقم: ٢٣٨٧٣، وابن أبى شيبة في المصنف، ٦ / ٣٥٦، الرقم: ٣٢٠٠١، والطبراني في المعجم الكبير، ٧ / ٢٣١، الرقم: ٦٩٦٥، وابن أبي عاصم في السنة، ٢ / ٥٤٠، الرقم: ١١٤١، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٧ / ١٨٠.

**الحديث رقم ١٠:** أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: فى مناقب أبى بكر وعمر رضى الله عنهما كليهما، ٥ / ٦١٢، الرقم: ٣٦٦٨، وأحمد بن ←

مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ وَالْأَنْصَارِ. وَهُمْ جُلُوْسٌ وَفِيْهِمْ أَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ. فَلَا يَرْفَعُ إِلَيْهِ أَحَدٌ مِنْهُمْ بَصَرَهُ إِلَّا أَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ. فَإِنَّهُمَا كَانَا يَنْظُرَانِ إِلَيْهِ، وَيَنْظُرُ إِلَيْهِمَا، وَيَتَبَسَّمَانِ إِلَيْهِ وَيَتَبَسَّمُ إِلَيْهِمَا.رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مہاجرین و انصار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی مجلس میں تشریف لایا کرتے۔ (صحابہ کرام رضی اللہ عنہم) بیٹھے ہوتے اور ان میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی موجود ہوتے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے کوئی بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف نظریں اُٹھا کرنہیں دیکھتا تھا سوائے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے۔ پس یہ دونوں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف دیکھا کرتے تھے اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان دونوں کی طرف دیکھا کرتے۔ وہ دونوں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف دیکھ کر مسکراتے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان دونوں کی طرف دیکھ کر تبسم فرمایا کرتے تھے۔''

اس حدیث کو امام ترمذی، احمد اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٧٤٤ / ١١۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: مَا مِنْ نَبِيٍّ إِلَّا لَهُ وَزِيْرَانِ مِنْ أَهْلِ السَّمَاءِ وَوَزِيْرَانِ مِنْ أَهْلِ الْأَرْضِ، فَأَمَّا وَزِيْرَايَ مِنْ أَهْلِ السَّمَاءِ فَجِبْرِيْلُ وَمِيْكَائِيْلُ، وَأَمَّا وَزِيْرَايَ مِنْ أَهْلِ الْأَرْضِ فَأَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہر نبی کے لئے دو وزیر آسمان والوں میں سے اور دو وزیر زمین والوں میں سے ہوتے ہیں۔ پس آسمان والوں میں سے میرے دو وزیر، جبرائیل و میکائیل علیہما السلام ہیں اور زمین والوں میں

------ حنبل فی المسند، ٣ / ١٥٠، الرقم: ١٢٥٣٨، والحاکم فی المستدرک، ١ / ٢٠٩، الرقم: ٤١٨، و عبد بن حميد فی المسند، ١ / ٣٨٨، الرقم: ١٢٩٨۔

الحديث رقم ١١: أخرجه الترمذی فی السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: فی مناقب أبی بکر وعمر رضی الله عنهما کليهما، ٥ / ٦١٦، الرقم: ٣٦٨٠، والحاکم فی المستدرک، ٢ / ٢٩٠، الرقم: ٣٠٤٧۔

سے میرے دو وزیر ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما ہیں‘‘۔

اسے امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

**٧٤٥/ ١٢۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ حَنْطَبٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رَأَى أَبَابَكْرٍ وَعُمَرَ فَقَالَ: هَذَانِ السَّمْعُ وَالْبَصَرُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.**

’’حضرت عبداللہ بن حنطب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کو دیکھا تو فرمایا: یہ دونوں (میرے لئے) کان اور آنکھ کی حیثیت رکھتے ہیں۔‘‘ اس حدیث کو امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

**٧٤٦/ ١٣۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: إِنَّ أَهْلَ الدَّرَجَاتِ الْعُلَى لَيَرَاهُمْ مَنْ تَحْتَهُمْ كَمَا تَرَوْنَ النَّجْمَ الطَّالِعَ فِي أُفُقِ السَّمَاءِ، وَإِنَّ أَبَابَكْرٍ وَعُمَرَ مِنْهُمْ وَأَنْعِمَا. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه.**

’’حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اعلیٰ اور بلند درجات والوں کو نچلے درجات والے ایسے دیکھیں گے جیسے تم آسمان کے اُفق پر طلوع ہونے والے ستارے کو دیکھتے ہو اور بیشک ابوبکر رضی اللہ عنہ و عمر رضی اللہ عنہ اُن (بلند درجات والوں) میں سے ہیں اور نہایت اچھے ہیں‘‘۔ اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

**٧٤٧/ ١٤۔ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لِأَبِي بَكْرٍ**

---

**الحديث رقم ١٢:** أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: فى مناقب أبى بكر وعمر رضى الله عنهما كليهما، ٥/ ٦١٣، الرقم: ٣٦٧١، والحاكم في المستدرك، ٣/ ٧٣، الرقم: ٤٤٣٢.

**الحديث رقم ١٣:** أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: مناقب أبي بكر الصديق، ٥/ ٦٠٧، الرقم: ٣٦٥٨، وابن ماجه فى السنن، المقدمة، باب: فضل أبي بكر الصديق، ١/ ٣٧، الرقم: ٩٦، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٣/ ٩٣، الرقم: ١١٩٠٠، وأبويعلى فى المسند، ٢/ ٤٠٠، الرقم: ١١٧٨، وابن أبي شيبة فى المصنف، ٦/ ٣٤٨، الرقم: ٣١٩٢٥.

**الحديث رقم ١٤:** أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، ←

وَعُمَرَ: هَذَانِ سَيِّدَا كُهُوْلِ أَهْلِ الْجَنَّةِ مِنَ الْأَوَّلِيْنَ وَالْآخِرِيْنَ إِلَّا النَّبِيِّيْنَ وَالْمُرْسَلِيْنَ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحَمَدُ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرمایا: یہ دونوں انبیاء و مرسلین کے علاوہ اولین و آخرین میں سے تمام عمر رسیدہ جنتیوں کے سردار ہیں۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٧٤٨/ ١٥۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: ثُمَّ أَرْحَمُ أُمَّتِي بِأُمَّتِي أَبُوْبَكْرٍ وَأَشَدُّهُمْ فِي أَمْرِاللهِ عُمَرُ وَأَصْدَقُهُمْ حَيَاءً عُثْمَانُ...... الحديث. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه وَالنَّسَائِيُّ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری امت پر سب سے زیادہ رحم کرنے والے ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں اور اللہ تعالیٰ کے احکامات کے معاملے میں سب سے زیادہ شدت والے عمر رضی اللہ عنہ ہیں اور حیاء کے اعتبار سے سب سے زیادہ مضبوط عثمان رضی اللہ عنہ ہیں۔'' اس حدیث کو امام ترمذی، ابن ماجہ اور نسائی نے روایت کیا ہے۔

٧٤٩/ ١٦۔ عَنْ حُذَيْفَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا جُلُوْسًا عِنْدَ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فَقَالَ:

------ باب: مناقب أبي بكر وعمر كليهما، ٥/ ٦١٠، الرقم: ٣٦٦٤، وأحمد بن حنبل فى المسند، ١/ ٨٠، الرقم: ٦٠٢، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ٧/ ٦٨، الرقم: ٦٨٧٣، وفى المعجم الصغير، ٢/ ١٧٣، الرقم: ٩٧٦۔

الحديث رقم ١٥: أخرجه الترمذى في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: مناقب معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ، ٥/ ٦٦٤، الرقم: ٣٧٩٠، وابن ملجه في السنن، المقدمة، باب: فضائل أصحاب رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، ١/ ٥٥، الرقم: ١٥٤، والنسائى في السنن الكبرى، ٥/ ٦٧، الرقم: ٨٢٤٢، والحلكم في المستدرك، ٣/ ٤٧٧، الرقم: ٥٧٨٤۔

الحديث رقم ١٦: أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: مناقب أبى بكر الصديق، ٥/ ٦١٠، الرقم: ٣٦٦٣، وابن ملجه في السنن، ←

إِنِّي لَا أَدْرِي مَا بَقَائِي فِيْكُمْ؟ فَاقْتَدُوْا بِالَّذِيْنِ مِنْ بَعْدِي وَأَشَارَ إِلَى أَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ ...... الحديث. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.

’’حضرت حُذیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ ہم حضور نبی اکرم ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: بیشک میں ذاتی طور پر نہیں جانتا کہ کتنی مدت تمہارے درمیان رہوں گا۔ پس تم میرے بعد اِن لوگوں کی پیروی کرنا۔ یہ فرماتے ہوئے آپ ﷺ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی طرف اشارہ فرمایا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی، ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٧٥٠ / ١٧۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيْرِيْنَ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَا أَظُنُّ رَجُلًا يَنْتَقِصُ أَبَابَكْرٍ وَعُمَرَ رضي الله عنهما يُحِبُّ النَّبِيَّ ﷺ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ. وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’امام محمد بن سیرین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا کہ میں یہ خیال نہیں کرتا کہ جو شخص حضرت ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کی تنقیص کرتا ہے وہ حضور نبی اکرم ﷺ سے محبت رکھتا ہو۔‘‘ اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور اسے حدیث حسن کہا ہے۔

٧٥١ / ١٨۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَنَا أَوَّلُ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الْأَرْضُ ثُمَّ أَبُوْبَكْرٍ ثُمَّ عُمَرُ، ثُمَّ آتِي أَهْلَ الْبَقِيْعِ

...... المقدمة، باب: فى القدر، ١/ ٣٧، الرقم: ٩٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥/ ٣٨٥، الرقم: ٢٣٣٢٤، و ابن حبان فى الصحيح، ١٥/ ٣٢٧، الرقم: ٦٩٠٢، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٧/ ٤٣٣، الرقم: ٣٧٠٤٩.

الحديث رقم ١٧: أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فى مناقب عمر، ٥/ ٦١٨، الرقم: ٣٦٨٥.

الحديث رقم ١٨: أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فى مناقب عمر رضی اللہ عنہ، ٥/ ٦٢٢، الرقم: ٣٦٩٢، وابن حبان فى الصحيح، ١٥/ ٣٢٤، الرقم: ٦٨٩٩، والحاكم فى المستدرك، ٢/ ٥٠٥، الرقم: ٤٧٣٢، ٣/ ٧٢، الرقم: ٤٤٢٩، والهيثمي في موارد الظمآن، ١/ ٥٣٩، الرقم: ٢١٩٤.

فَيُحْشَرُوْنَ مَعِي، ثُمَّ أَنْتَظِرُ أَهْلَ مَكَّةَ. حَتَّى أُحْشَرَ بَيْنَ الْحَرَمَيْنِ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: سب سے پہلے جس کے لئے زمین کو کھولا جائے گا وہ میں ہوں پھر ابوبکر کے لئے اور پھر عمر کے لئے پھر اہلِ بقیع کی باری آئے گی اور انہیں میرے ساتھ اکٹھا کیا جائے گا پھر میں اہلِ مکہ کا انتظار کروں گا یہاں تک کہ حرمین شریفین کے درمیان لوگوں کے ساتھ جمع کیا جاؤں گا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن حبان نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

۱۹/۷۵۲۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما أَنَّهُ كَانَ يُحَدِّثُ: أَنَّ رَسُولَ اللهِ ﷺ قَالَ: أُرِيَ اللَّيْلَةَ رَجُلٌ صَالِحٌ، أَنَّ أَبَابَكْرٍ نِيطَ بِرَسُوْلِ اللهِ ﷺ، وَنِيْطَ عُمَرُ بِأَبِي بَكْرٍ، وَنِيْطَ عُثْمَانُ بِعُمَرَ. قَالَ: جَابِرٌ: فَلَمَّا قُمْنَا مِنْ عِنْدِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ قُلْنَا: أَمَّا الرَّجُلُ الصَّالِحُ فَرَسُوْلُ اللهِ ﷺ، وَأَمَّا تَنَوُّطُ بَعْضِهِمْ بِبَعْضٍ، فَهُمْ وُلَاةُ هَذَا الْأَمْرِ الَّذِي بَعَثَ اللهُ بِهِ نَبِيَّهُ ﷺ. رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَأَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: گزشتہ رات ایک نیک آدمی کو خواب دکھایا گیا کہ ابوبکر کو حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ منسلک کر دیا گیا اور عمر کو ابوبکر کے ساتھ اور عثمان کو عمر کے ساتھ۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے

---

الحديث رقم ١٩: أخرجه أبوداود في السنن، كتاب: السنة، باب: في الخلفاء، ٤/ ٢٠٨، الرقم: ٤٦٣٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/ ٣٥٥، الرقم: ١٤٨٦٣، وابن حبان في الصحيح، ١٥/ ٣٤٣، الرقم: ٦٩١٣، والحاكم في المستدرك، ٣/ ١٠٩، الرقم: ٤٥٥١، ٣/ ٧٥، الرقم: ٤٤٣٨، وابن أبي عاصم في السنة، ٢/ ٥٣٧، الرقم: ١١٣٤۔

کہ جب ہم حضور نبی اکرم ﷺ کی مجلس سے اٹھے تو ہم نے کہا: اس نیک آدمی سے مراد تو خود حضور نبی اکرم ﷺ ہی ہیں۔ رہا بعض کا بعض سے منسلک ہونا تو وہ ان کا اس ذمہ داری کو سنبھالنا ہے جس کے لئے اللہ تعالیٰ نے حضور نبی اکرم ﷺ کو مبعوث فرمایا تھا۔‘‘

اس حدیث کو امام ابوداود، احمد اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

**٧٥٣ / ٢٠۔ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: إِنَّ ابْنَ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: كُنَّا نَقُوْلُ وَرَسُوْلُ اللهِ ﷺ حَيٌّ، أَفْضَلُ أُمَّةِ النَّبِيِّ ﷺ بَعْدَهُ أَبُوْ بَكْرٍ، ثُمَّ عُمَرُ، ثُمَّ عُثْمَانُ ﷺ. رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.**

’’حضرت سالم بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا: ہم حضور نبی اکرم ﷺ کی حیاتِ ظاہری کے ایام میں بھی کہا کرتے تھے کہ حضور نبی اکرم ﷺ کے بعد آپ ﷺ کی امت میں سے افضل ترین حضرت ابوبکر پھر حضرت عمر اور پھر حضرت عثمان ﷺ ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام ابوداود اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے۔

**٧٥٤ / ٢١۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ سَلَمَةَ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ عَلِيًّا ﷺ يَقُوْلُ: خَيْرُ النَّاسِ بَعْدَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ أَبُوْبَكْرٍ، وَخَيْرُ النَّاسِ بَعْدَ أَبِي بَكْرٍ، عُمَرُ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه.**

’’حضرت عبد اللہ بن سلمہ ﷺ سے مروی ہے کہ انہوں نے کہا کہ میں نے حضرت علی ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا، آپ فرما رہے تھے کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد لوگوں میں سب سے

---

**الحديث رقم ٢٠:** أخرجه أبوداود فى السنن، كتاب: السنة، باب: فى التفضيل، ٤ / ٢٠٦، الرقم: ٤٦٢٨، وابن أبى عاصم فى السنة، ٢ / ١٥٤٠، والخلال في السنة، ٢ / ٣٨٦، الرقم: ٥٤٩، والمباركفورى فى تحفة الأحوذى، ١٠ / ١٣٨۔

**الحديث رقم ٢١:** أخرجه ابن ماجه فى السنن، المقدمة، باب: فضل عمر، ١ / ٣٩، الرقم: ١٠٦، وأبونعيم فى حلية الأولياء، ٧ / ١٩٩، ٢٠٠، والخطيب البغدادي فى تاريخ بغداد، ٥ / ٢١٣، الرقم: ٣٦٨٦۔

افضل حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بعد سب سے افضل حضرت عمر رضی اللہ عنہ ہیں۔‘‘
اس حدیث کو امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

٢٢/٧٥٥۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه قَالَ: بَيْنَمَا نَحْنُ مَعَ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم فِي بَيْتٍ فِي نَفَرٍ مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ فِيْهِمْ أَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ وَعَلِيٌّ وَطَلْحَةُ وَالزُّبَيْرُ وَعَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ عَوْفٍ، وَسَعْدُ بْنُ أَبِي وَقَّاصٍ رضی الله عنهم، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: لِيَنْهَضْ كُلُّ رَجُلٍ إِلَى كَفْئِهِ. وَنَهَضَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم إِلَى عُثْمَانَ، فَاعْتَنَقَهُ قَالَ: أَنْتَ وَلِيِّي فِي الدُّنْيَا وَأَنْتَ وَلِيِّي فِي الْآخِرَةِ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَأَبُوْ يَعْلَى.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

’’حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک دفعہ ہم حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ مہاجرین کے ایک گروہ کے ساتھ ایک گھر میں تھے اور اس گروہ میں حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم بھی تھے تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کہ ہر آدمی اپنے کفو کی طرف کھڑا ہوجائے اور خود حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت عثمان کی طرف کھڑے ہوگئے اور انہیں اپنے گلے لگایا اور فرمایا: اے عثمان! تو دنیا و آخرت میں میرا دوست ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

٢٣/٧٥٦۔ عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ رضی الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: لَقَدْ هَمَمْتُ أَنْ أَبْعَثَ إِلَى الْآفَاقِ رِجَالًا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السُّنَنَ

---

الحديث رقم ٢٢: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣/١٠٤، الرقم: ٤٥٣٦، وأبو يعلى في المسند، ٤/٤٤، الرقم: ٢٠٥١، وأحمد بن حنبل فى فضائل الصحابة، ١/ ٥٢٤، الرقم: ٨٦٨، والمناوي في فيض القدير، ٤/٣٠٢.

الحديث رقم ٢٣: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ١/٧٨، الرقم: ٤٤٤٨.

وَالْفَرَائِضَ كَمَا بَعَثَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ عليه السلام الْحَوَارِيِّيْنَ قِيْلَ لَهُ: فَأَيْنَ أَنْتَ مِنْ أَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ؟ قَالَ: إِنَّهُ لَا غِنَى بِي عَنْهُمَا، إِنَّهُمَا مِنَ الدِّيْنِ كَالسَّمْعِ وَالْبَصَرِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

''حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سُنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں نے ارادہ کیا ہے کہ تمام آفاق (آس پاس کے علاقہ جات) میں کچھ لوگ بھیجوں جو لوگوں کو سنن و فرائض سکھائیں، جس طرح عیسیٰ بن مریم علیہ السلام نے اپنے حواریوں کو بھیجا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا (حضرت) ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کے بارے میں کیا خیال ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بیشک (دینِ اسلام کی ترویج کے لئے) میرے ساتھ ساتھ اُن دونوں کا وجود بھی ناگزیر ہے۔ یقیناً یہ دونوں دین میں سمع و بصر (یعنی کان اور آنکھ) کا درجہ رکھتے ہیں۔''

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

٢٤ / ٧٥٧۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: مَشَيْتُ مَعَ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم إِلَى امْرَأَةٍ فَذَبَحَتْ لَنَا شَاةً فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: لَيَدْخُلَنَّ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَدَخَلَ أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ ثُمَّ قَالَ: لَيَدْخُلَنَّ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَدَخَلَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ ثُمَّ قَالَ: لَيَدْخُلَنَّ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ، اَللَّهُمَّ، إِنْ شِئْتَ فَاجْعَلْهُ عَلِيًّا، قَالَ: فَدَخَلَ عَلِيٌّ رضی اللہ عنہ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ہم حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ایک صحابیہ کے گھر گئے، اس نے ہمارے لیے بکری ذبح کی۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (ابھی یہاں) اہلِ جنت میں سے ایک شخص داخل ہوگا، پس تھوڑی دیر بعد حضرت ابوبکر

الحديث رقم ٢٤: أخرجه الحاكم فی المستدرك، ٣ / ١٤٦، الرقم: ٤٦٦١، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٣ / ٣٣١، الرقم: ١٤٥٩٠، والطيالسي فی المسند، ١ / ٢٣٤، الرقم: ١٦٧٤، وابن أبي شيبة فی المصنف، ٦ / ٣٥١، الرقم: ٣١٩٥٢، والطبراني فی المعجم الأوسط، ٨ / ٤١، الرقم: ٧٨٩٧.

رضی اللہ عنہ داخل ہوئے پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (ابھی) اہلِ جنت میں سے ایک اور شخص داخل ہوگا پس تھوڑی دیر بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ داخل ہوئے پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (ابھی) اہلِ جنت میں سے ایک اور شخص تمہارے پاس آئے گا (آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ دعا بھی فرمائی کہ) اے اللہ! اگر تیری رضا ہے تو آنے والا علی رضی اللہ عنہ ہو، راوی بیان کرتے ہیں کہ پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ داخل ہوئے۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور احمد نے روایت کیا ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

**٧٥٨ / ٢٥۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: كُنَّا نَعُدُّ وَرَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم حَيٌّ وَأَصْحَابُهُ مُتَوَافِرُوْنَ أَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ ثُمَّ نَسْكُتُ.**
**رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُوْيَعْلَى وَالطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ظاہری حیاتِ طیبہ میں جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کافی تعداد میں تھے ہم اس طرح شمار کیا کرتے تھے۔ ’’حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور پھر خاموش ہو جاتے تھے۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد، ابن ابی شیبہ، ابویعلی اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٧٥٩ / ٢٦۔ عَنِ الشَّعَبِيِّ قَالَ: حُبُّ أَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ وَمَعْرِفَةُ فَضْلِهِمَا مِنَ السُّنَّةِ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

’’حضرت شعبی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کی محبت اور ان کے فضائل کی معرفت سنت ہے۔‘‘ اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٢٥:** أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ٢ / ١٤، الرقم: ٤٦٢٦، وابن أبي شيبة فى المصنف، ٦ / ٣٤٩، الرقم: ٣١٩٣٦، وأبويعلى فى المسند، ١٠ / ١٦١، الرقم: ٥٧٨٤، والطبرانى فى المعجم الكبير، ١٢ / ٣٤٥، الرقم: ١٣٣٠١.

**الحديث رقم ٢٦:** أخرجه ابن أبى شيبة فى المصنف، ٦ / ٣٤٩، الرقم: ٣١٩٣٧.

٧٦٠ / ٢٧۔ عَنْ عَلِيٍّ ﷺ قَالَ: قِيْلَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَنْ يُؤَمَّرُ بَعْدَكَ؟ قَالَ: إِنْ تُؤَمِّرُوْا أَبَابَكْرٍ تَجِدُوْهُ أَمِيْنًا زَاهِدًا فِي الدُّنْيَا رَاغِبًا فِي الْآخِرَةِ وَإِنْ تُؤَمِّرُوْا عُمَرَ تَجِدُوْهُ قَوِيًّا أَمِيْنًا، لَا يَخَافُ فِي اللهِ تَعَالَى لَوْمَةَ لَائِمٍ، وَإِنْ تُؤَمِّرُوْا عَلِيًّا تَجِدُوْهُ هَادِيًا مَهْدِيًّا يَأْخُذُ بِكُمُ الطَّرِيْقَ الْمُسْتَقِيْمَ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.

’’حضرت علی المرتضیٰ ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ سے عرض کیا گیا: یا رسول اللہ! آپ کے بعد کسے امیر بنایا جائے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: اگر تم ابوبکر کو امیر بناؤ گے تو تم اُنہیں امانت دار، دنیا سے کنارہ کشی اختیار کرنے والا اور آخرت سے رغبت رکھنے والا پاؤ گے اور اگر عمر کو امیر بناؤ گے تو اُنہیں ایسا قوی اور امین پاؤ گے جسے اللہ تعالیٰ کے معاملے میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کا کوئی خوف نہیں ہے اور اگر تم علی ﷺ کو امیر بناؤ گے تو اُنہیں ہدایت یافتہ اور ہدایت دینے والا پاؤ گے جو تمہیں سیدھے راستے پر چلائے گا۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٧٦١ / ٢٨۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ ذَاتَ غَدَاةٍ بَعْدَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ فَقَالَ: رَأَيْتُ قُبَيْلَ الْفَجْرِ كَأَنِّي أُعْطِيْتُ الْمَقَالِيْدَ وَالْمَوَازِيْنَ. فَأَمَّا الْمَقَالِيْدُ، فَهَذِهِ الْمَفَاتِيْحُ، وَأَمَّا الْمَوَازِيْنُ، فَهِيَ الَّتِي تَزِنُوْنَ بِهَا، فَوُضِعْتُ فِي كِفَّةٍ وَوُضِعَتْ أُمَّتِي فِي كِفَّةٍ فَوُزِنْتُ بِهِمْ، فَرَجَحْتُ. ثُمَّ جِيءَ بِأَبِي بَكْرٍ، فَوُزِنَ بِهِمْ، فَوَزَنَ ثُمَّ

الحديث رقم ٢٧: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ١ / ١٠٨، الرقم: ٨٥٩، والحاكم فى المستدرك، ٣ / ٧٣، الرقم: ٤٤٣٤، والبزار فى المسند، ٣ / ٣٣، الرقم: ٧٨٣، والمقدسى فى الأحاديث المختارة، ٢ / ٨٦، الرقم: ٤٦٣.

الحديث رقم ٢٨: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٧٦، الرقم: ٥٤٦٩، وابن أبى شيبة في المصنف، ٦ / ٣٥٢، الرقم: ٣١٩٦٠، ٦ / ١٧٦، الرقم: ٣٠٤٨٤، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ٥٨.

جِيءَ بِعُمَرَ، فَوُزِنَ بِهِمْ، فَوَزَنَ، ثُمَّ جِيءَ بِعُثْمَانَ فَوُزِنَ بِهِمْ، ثُمَّ رُفِعَتْ.
رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ایک دن سورج طلوع ہونے کے بعد حضور نبی اکرم ﷺ ہماری طرف تشریف لائے اور فرمایا: میں نے فجر سے تھوڑا پہلے خواب میں دیکھا گویا مجھے چابیاں اور ترازو عطاء کیے گئے۔ مقالید تو یہ چابیاں ہیں اور ترازو وہ ہیں جن کے ساتھ تم وزن کرتے ہو۔ پس مجھے ایک پلڑے میں رکھا گیا اور میری امت کو دوسرے پلڑے میں پھر وزن کیا گیا تو میرا پلڑا بھاری تھا۔ پھر ابو بکر صدیق کو لایا گیا پس ان کا وزن میری امت کے ساتھ کیا گیا تو ان کا پلڑا بھاری تھا۔ پھر عمر کو لایا گیا اور ان کا وزن میری امت کے ساتھ کیا گیا تو ان کا پلڑا بھاری تھا۔ پھر عثمان کو لایا گیا اور ان کا وزن میری امت کے ساتھ کیا گیا پھر وہ پلڑا اٹھا لیا گیا۔‘‘ اس حدیث کو امام احمد اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

٧٦٢ / ٢٩۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: ثَـلَاثَةٌ مِنْ قُرَيْشٍ أَصْبَحُ قُرَيْشٍ وَجُوْهًا، وَأَحْسَنُهَا أَخْـلَاقًا، وَأَثْبَتُهَا حَيَاءً، إِنْ حَدَّثُوْكَ لَمْ يَكْذِبُوْكَ، وَإِنْ حَدَّثْتَهُمْ لَمْ يُكَذِّبُوْكَ: أَبُوْبَكْرٍ الصِّدِّيْقُ وَأَبُوْعُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ وَعُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ ﷺ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.

’’حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، انہوں نے فرمایا: قریش میں سے تین افراد ایسے ہیں جو سب سے زیادہ روشن چہرے والے، سب سے زیادہ حسنِ اخلاق کے حامل اور حیاء کے اعتبار سے سب سے زیادہ ثابت قدم ہیں۔ اگر وہ تمہارے ساتھ بات کریں تو جھوٹ نہیں بولیں گے اور اگر تم اُن کے ساتھ بات کرو گے تو تمہیں نہیں جھٹلائیں گے، وہ حضرت ابوبکر، حضرت ابو عبیدہ بن جراح اور حضرت عثمان بن عفان ﷺ ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی اور ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ٢٩: أخرجه الطبرانی في المعجم الكبير، ١ / ٥٦، الرقم: ١٦، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١ / ٥٦.

٧٦٣ / ٣٠۔ عَنْ حُذَيْفَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: اقْتَدُوْا بِالَّذِيْنَ مِنْ بَعْدِي أَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.

''حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے انہوں نے فرمایا کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تم میرے بعد ابوبکر اور عمر کی پیروی اور اقتداء کرنا۔''

اس حدیث کو امام طبرانی، بیہقی اور ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

٧٦٤ / ٣١۔ عَنْ عَصْمَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَدِمَ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْبَادِيَةِ بِإِبِلٍ لَهُ فَلَقِيَهُ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فَاشْتَرَاهَا مِنْهُ، فَلَقِيَهُ عَلِيٌّ فَقَالَ: مَا أَقْدَمَكَ قَالَ: قَدِمْتُ بِإِبِلٍ فَاشْتَرَاهَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ قَالَ فَنَقَدُكَ قَالَ: لَا وَلَكِنْ بِعْتُهَا مِنْهُ بِتَأْخِيْرٍ فَقَالَ عَلِيٌّ ارْجِعْ فَقُلْ لَهُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنْ حَدَثَ بِكَ حَدَثٌ مَنْ يَقْضِيْنِي مَالِي؟ وَانْظُرْ مَا يَقُوْلُ لَكَ، فَارْجِعْ إِلَيَّ حَتَّى تُعَلِّمَنِي، فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنْ حَدَثَ بِكَ حَدَثٌ فَمَنْ يَقْضِيْنِي قَالَ: أَبُوْبَكْرٍ فَأَعْلَمَ عَلِيًّا فَقَالَ لَهُ: ارْجِعْ اسْأَلْهُ إِنْ حَدَثَ بِأَبِي بَكْرٍ حَدَثٌ فَمَنْ يَقْضِيْنِي فَسَأَلَهُ فَقَالَ: عُمَرُ فَجَاءَ فَأَعْلَمَ عَلِيًّا فَقَالَ لَهُ: ارْجِعْ فَسَلْهُ: إِذَا مَاتَ عُمَرُ فَمَنْ يَقْضِيْنِي؟ فَجَاءَ فَسَأَلَهُ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: وَيْحَكَ إِذَا مَاتَ عُمَرُ، فَإِنِ اسْتَطَعْتَ أَنْ تَمُوْتَ فَمُتْ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عصمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مدینہ منورہ کے دیہاتیوں میں سے ایک دیہاتی اونٹ لے کر حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تو حضور نبی اکرم ﷺ نے اس سے وہ

---

الحديث رقم ٣٠: أخرجه الطبرانی فی المعجم الأوسط، ٤ / ١٤٠، الرقم: ٣٨١٦، والبيهقی فی السنن الكبری، ٨ / ١٥٣، وأبونعيم فی حلية الأولياء، ٩ / ١٠٩۔

الحديث رقم ٣١: أخرجه الطبرانی فی المعجم الكبير، ١٧ / ١٨٠، الرقم: ٤٧٨، والحسيني في البيان والتعريف، ٢ / ٢٦٤، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٥ / ١٧٩، والمناوي في فيض القدير، ٦ / ٣٦٦۔

اونٹ خرید لیا، پس اس کے بعد وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ملا تو انہوں نے اس سے دریافت کیا کہ تو کس لئے آیا تھا؟ اس نے جواب دیا کہ میں ایک اونٹ لے کر آیا تھا جو کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے خرید لیا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے دریافت فرمایا: کیا تو نے نقد رقم کے بدلے میں اسے کو فروخت کیا ہے؟ اس نے کہا۔ نہیں، بلکہ میں نے اسے ادھار رقم پر فروخت کیا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا: واپس جاؤ اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کرو کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم! اگر آپ کو کچھ ہو جائے تو میرا مال مجھے کون دے گا اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو جواب دیں وہ واپس آ کر مجھے بتانا۔ وہ شخص واپس گیا اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم! اگر آپ کو کچھ ہو جائے تو میری رقم مجھے کون ادا کرے گا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ابوبکر، وہ شخص واپس حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جواب بتایا، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا کہ واپس جاؤ اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کرو کہ اگر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو کچھ ہو جائے تو پھر کون مجھے میرا مال دے گا پس اس شخص نے واپس جا کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: عمر، وہ شخص واپس آیا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جواب بتایا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا کہ واپس جاؤ اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پھر پوچھو کہ اگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ فوت ہو جائیں تو پھر کون مجھے میرا مال دے گا، اس نے جا کر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سوال کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تجھے کیا ہو گیا ہے جب عمر فوت ہو جائے تو پھر تم بھی مرنے کی استطاعت رکھتے ہو تو مر جانا۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٧٦٥ / ٣٢۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: أَرْحَمُ أُمَّتِي أَبُوْبَكْرٍ، وَأَشَدُّهُمْ فِي اللهِ عُمَرُ، وَأَكْرَمُ حَيَاءً عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ، وَأَقْضَاهُمْ عَلِيُّ بْنُ أَبِي طَالِبٍ. رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ.**

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری امت میں سب سے زیادہ رحم دل ابوبکر ہیں اور اللہ تعالیٰ کے دین کے معاملے میں سب سے زیادہ سخت عمر ہیں اور سب سے حیادار عثمان بن عفان ہیں اور سب سے بہتر فیصلہ کرنے والے علی ہیں۔‘‘ اس حدیث کو امام ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٣٢: أخرجه ابن عساكر فی تاريخ دمشق الكبير، ٤١ / ٦٤۔**

١۔ فَصْلٌ فِي قَوْلِ النَّبِيِّ ﷺ: لَوْلَا الْهِجْرَةُ لَكُنْتُ امْرَأً مِنَ الْأَنْصَارِ

﴿فرمانِ رسول ﷺ: اگر ہجرت نہ ہوتی تو میں انصار میں سے ایک فرد ہوتا﴾

٢۔ فَصْلٌ فِي دُعَاءِ النَّبِيِّ ﷺ لِلْمُهَاجِرِيْنَ رضی اللہ عنہم

﴿حضور نبی اکرم ﷺ کا مہاجرین رضی اللہ عنہم کے لئے دعا فرمانے کا بیان﴾

٣۔ فَصْلٌ فِيْمَا جَاءَ فِي فَضْلِ الْمُهَاجِرِيْنَ رضی اللہ عنہم

﴿فضیلتِ مہاجرین رضی اللہ عنہم کا بیان﴾

٤۔ فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ الْمُهَاجِرِيْنَ رضی اللہ عنہم

﴿مہاجرین صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے جامع مناقب کا بیان﴾

# فَصْلٌ فِي قَوْلِ النَّبِيِّ ﷺ: لَوْلَا الْهِجْرَةُ لَكُنْتُ امْرَأً مِنَ الْأَنْصَارِ

﴿فرمانِ رسول ﷺ: اگر ہجرت نہ ہوتی تو میں انصار میں سے ایک فرد ہوتا﴾

٧٦٦ / ١۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ زَيْدٍ وَأَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: لَوْلَا الْهِجْرَةُ لَكُنْتُ امْرَأً مِنَ الْأَنْصَارِ.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

’’حضرت عبداللہ بن زید اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہما، حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اگر ہجرت (کی فضیلت) نہ ہوتی تو میں انصار کا ایک فرد ہوتا۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے اور یہ الفاظ امام بخاری کے ہیں۔

٧٦٧ / ٢۔ عَنْ أَنَسٍ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: اَللَّهُمَّ، اغْفِرْ لِلْأَنْصَارِ، وَلِأَبْنَاءِ الْأَنْصَارِ، وَلِأَزْوَاجِ الْأَنْصَارِ، وَلِذَرَارِيِّ الْأَنْصَارِ كَرِشِي وَعَيْبَتِي،

---

الحديث رقم ١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: التمنى، باب: مايجوز من اللو، ٦/٢٦٤٦، الرقم: ٦٨١٧-٦٨١٨، وفي كتاب: المناقب، باب: هجرة النبي ﷺ وأصحابه إلى المدينة، ٣/١٤١٥، ومسلم في الصحيح، كتاب: الزكاة، باب: بإعطاء المؤلفة قلوبهم على الإسلام، ٢/٧٣٨، الرقم: ١٠٦١، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: في فضل الأنصار و قريش، ٥/٧١٢، الرقم: ٣٨٩٩، وقال: هذا حديث حسن، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل الأنصار، ١/٥٨، الرقم: ١٦٤، والنسائي في السنن الكبرى، ٥/٨٥، الرقم: ٨٣١٩، والشافعي في المسند، ١/٢٨٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/٣١٥، الرقم: ٨١٥٤، ٩٢٩٨، ٩٣٥٣، وابن حبان في الصحيح، ١٦/٢٥٩، الرقم: ٧٢٦٩.

الحديث رقم ٢: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٣/١٥٦، الرقم: ١٢٦١٦، ٣/٢١٦، الرقم: ١٣٢٩١، وفي فضائل الصحابة، ٢/٧٩٨، الرقم: ١٤١٠، والطبراني في المعجم الصغير، ١/٢٢١، الرقم: ٣٥٤.

وَلَوْ أَنَّ النَّاسَ أَخَذُوْا شِعْبًا وَأَخَذَتِ الْأَنْصَارُ شِعْبًا لَأَخَذْتُ شِعْبَ الْأَنْصَارِ، وَلَوْلَا الْهِجْرَةُ لَكُنْتُ امْرَأً مِنَ الْأَنْصَارِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

”حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے اللہ! انصار، اور انصار کے بیٹوں، اور انصار کی بیویوں اور انصار کی ذریّت، وہ انصار جو میرے مخلص دوست اور ہم راز ہیں۔ ان کی مغفرت فرما اور اگر لوگ کسی ایک گھاٹی کی طرف چلتے اور انصار کسی اور گھاٹی کی طرف چلتے تو میں انصار کی گھاٹی کی طرف چلتا اور اگر ہجرت (کی فضیلت) نہ ہوتی تو میں انصار میں سے ہی ایک شخص ہوتا۔“

اس حدیث کو امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٧٦٨/ ٣۔ عَنِ السَّائِبِ بْنِ يَزِيْدَ رضی اللہ عنہ في رواية طويلة: أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: يَا مَعْشَرَ الْأَنْصَارِ، قَدْ بَلَغَنِي مِنْ حَدِيْثِكُمْ فِي هَذِهِ الْمَغَانِمِ الَّتِي آثَرْتُ بِهَا أُنَاسًا أَتَأَلَّفُهُمْ عَلَى الْإِسْلَامِ. لَعَلَّهُمْ أَنْ يَشْهَدُوْا بَعْدَ الْيَوْمِ، وَقَدْ أَدْخَلَ اللهُ قُلُوْبَهُمُ الْإِسْلَامَ، ثُمَّ قَالَ: يَا مَعْشَرَ الْأَنْصَارِ، أَلَمْ يَمُنَّ اللهُ عَلَيْكُمْ بِالْإِيْمَانِ، وَخَصَّكُمْ بِالْكَرَامَةِ، وَسَمَّاكُمْ بِأَحْسَنِ الْأَسْمَاءِ أَنْصَارَ اللهِ وَأَنْصَارَ رَسُوْلِهِ؟ وَلَوْلَا الْهِجْرَةُ لَكُنْتُ امْرَأً مِنَ الْأَنْصَارِ، وَلَوْ سَلَكَ النَّاسُ وَادِيًا وَسَلَكْتُمْ وَادِيًا لَسَلَكْتُ وَادِيَكُمْ أَفَلَا تَرْضَوْنَ أَنْ يَذْهَبَ النَّاسُ بِهَذِهِ الْغَنَائِمِ: الشَّاةَ وَالنَّعَمَ وَالْبَعِيْرَ، وَتَذْهَبُوْنَ بِرَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم؟ فَلَمَّا سَمِعَتِ الْأَنْصَارُ قَوْلَ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالُوْا: رَضِيْنَا. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ.

”حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ ایک طویل روایت میں بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے جماعتِ انصار! مجھے اموالِ غنیمت (کی تقسیم) کے بارے میں

الحديث رقم ٣: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٧/ ١٥١، الرقم: ٦٦٦٥، و الهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠/ ٣٠۔

تمہاری بات پہنچی ہے وہ اموالِ غنیمت جنہیں میں نے ان لوگوں کے لئے ترجیح دیا ہے جن کی اسلام کے لئے میں تالیفِ قلب کرنا چاہتا ہوں، شاید وہ آج کے دن کے بعد کامل یقین کے ساتھ کلمۂ شہادت پڑھ لیں اور اللہ تعالیٰ ان کے دلوں میں اسلام (کی حقانیت) ڈال دے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے (مزید) فرمایا: اے جماعتِ انصار! کیا اللہ تعالیٰ نے تمہیں دولتِ ایمان دے کر تم پر احسان نہیں فرمایا؟ اور تمہیں بزرگی اور کرامت سے نہیں نوازا؟ اور تمہارا نام بہترین نام انصار اللہ اور انصارِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رکھا اور اگر ہجرت (کی اپنی فضیلت) نہ ہوتی تو میں بھی انصار کا ایک فرد ہوتا اور اگر تمام لوگ ایک وادی کی طرف چلیں اور انصار دوسرے وادی کی طرف چلیں تو میں تمہاری وادی کی طرف چلوں گا۔ کیا تم اس بات پر راضی نہیں کہ لوگ اپنے ساتھ بکریاں، بھیڑیں اور اونٹ لے کر جائیں اور تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو لے کر جاؤ، جب انصار نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا یہ فرمان سنا تو عرض کیا: ہم راضی ہیں۔‘‘

اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال ثقات ہیں۔

# فَصْلٌ فِي دُعَاءِ النَّبِيِّ ﷺ لِلْمُهَاجِرِيْنَ ﷺ

﴿حضور نبی اکرم ﷺ کا مہاجرین ﷺ کے لئے دعا فرمانے کا بیان﴾

٤ / ٧٦٩. عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا عَيْشَ إِلَّا عَيْشَ الْآخِرَةِ فَأَصْلِحِ الْأَنْصَارَ وَالْمُهَاجِرَةَ.

وفي رواية: فَاغْفِرْ لِلْأَنْصَارِ وَالْمُهَاجِرَةِ.

وفي رواية: فَأَكْرِمِ الْأَنْصَارَ وَالْمُهَاجِرَةَ.

وفي رواية: اَللَّهُمَّ إِنَّ الْخَيْرَ خَيْرُ الْآخِرَةِ، فَأَصْلِحِ الْأَنْصَارَ وَالْمُهَاجِرَةَ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت انس بن مالک ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے اللہ! زندگی تو بس آخرت ہی کی زندگی ہے، سوتو انصار، اور مہاجرین کی اصلاح فرما۔

اور ایک روایت میں ہے کہ فرمایا: پس تو انصار، اور مہاجرین کی مغفرت فرما۔

اور ایک روایت میں ہے: پس تو انصار اور مہاجرین کو عزت عطا فرما۔

اور ایک روایت میں ہے: یا اللہ! بھلائی تو صرف آخرت کی بھلائی ہے، سوتو انصار

---

الحديث رقم ٤: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: دعاء النبي ﷺ أصلح الأنصار والمهاجرة، ٣ / ١٣٨١، الرقم: ٣٥٨٤، ومسلم في الصحيح، كتاب: الجهاد والسير، باب: غزوة الأحزاب وهي الخندق، ٣ / ١٤٣١، الرقم: ١٨٠٤-١٨٠٥، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: في مناقب أبي موسى الأشعري ﷺ، ٥ / ٦٩٤، الرقم: ٣٨٥٧، والنسائي في السنن الكبرى، ٥ / ٨٤، الرقم: ٨٣١٣-٨٣١٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ١٧٢، الرقم: ١٢٧٨٠، ١٣٩٥١، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٤٠١، الرقم: ٣٢٣٧٩.

اور مہاجرین کو فلاح و بھلائی عطا فرما۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٧٧٠ / ٥۔ عَنْ أَنَسٍ ﷺ قَالَ: جَعَلَ الْمُهَاجِرُوْنَ وَالْأَنْصَارُ يَحْفِرُوْنَ الْخَنْدَقَ حَوْلَ الْمَدِيْنَةِ وَيَنْقُلُوْنَ التُّرَابَ عَلَى مُتُوْنِهِمْ وَيَقُوْلُوْنَ:

نَحْنُ الَّذِيْنَ بَايَعُوْا مُحَمَّدَا عَلَى الإِسْلَامِ مَا بَقِيْنَا أَبَدَا

وَالنَّبِيُّ ﷺ يُجِيْبُهُمْ وَيَقُوْلُ:

اَللَّهُمَّ إِنَّهُ لَا خَيْرَ إِلَّا خَيْرُ الْآخِرَة فَبَارِكْ فِي الْأَنْصَارِ وَالْمُهَاجِرَة

وفي رواية: عَنْ سَهْلٍ ﷺ قَالَ: جَاءَنَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ وَنَحْنُ نَحْفِرُ الْخَنْدَقَ وَنَنْقُلُ التُّرَابَ عَلَى أَكْتَادِنَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: اَللَّهُمَّ، لَا عَيْشَ إِلَّا عَيْشُ الْآخِرَةِ فَاغْفِرْ لِلْمُهَاجِرِيْنَ وَالْأَنْصَارِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت انس ﷺ بیان کرتے ہیں کہ مہاجرین اور انصار صحابہ مدینہ منورہ کے گرد خندق کھودنے میں مصروف تھے اور اپنی پشتوں پر مٹی (کے ٹوکرے) لادے لے جاتے ہوئے یہ شعر پڑھتے تھے: ’’بک گئے ہیں ہم محمد مصطفیٰ ﷺ کے ہاتھ پر، اور وقف ہے یہ زندگی ان کی غلامی کے لئے۔‘‘ یہ سماعت فرما کر حضور نبی اکرم ﷺ کی زبان مبارک پر اپنے پروانوں کے

---

الحديث رقم ٥: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الجهاد والسير، باب: حفر الخندق، ٣ / ١٠٤٣، الرقم: ٢٦٧٩–٢٦٨٠، وفي كتاب: المناقب، باب: دعاء النبي ﷺ أصلح الأنصار والمهاجرة، ٣ / ١٣٨١، الرقم: ٣٥٨٥، وفي كتاب: المغازي، باب: غزوة الخندق وهي الأحزاب، ٤ / ١٥٠٤، الرقم: ٣٨٧٢–٣٨٧٤، وفي كتاب: الأحكام، باب: كيف يبايع الإمام الناس، ٦ / ٢٦٣٣، الرقم: ٦٧٧٥، ومسلم في الصحيح، كتاب: الجهاد والسير، باب: غزوة الأحزاب وهي الخندق، ٣ / ١٤٣١، الرقم: ١٨٠٤، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب أبي موسى الأشعرى ﷺ، ٥ / ٦٩٣، الرقم: ٣٨٥٦، والنسائي في السنن الكبرى، ٥ / ٨٥، الرقم: ٨٣١٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ١٨٧، ٢٠٥، الرقم: ١٢٩٧٤، ١٣١٤٩۔

لئے جواباً یہ الفاظ جاری ہو جاتے: ''یا اللہ! اصل بھلائی (و کامیابی) تو آخرت کی (زندگی میں بھلائی و کامیابی) ہے، پس انصار ومہاجرین میں برکت عطا فرما۔''

ایک اور روایت میں حضرت سہل رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہماری طرف تشریف لائے جبکہ ہم خندق کھود رہے تھے اور اپنے کندھوں پر مٹی اٹھا کر منتقل کر رہے تھے تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: یا اللہ! اصل زندگی تو آخرت کی زندگی ہے پس تو (اس زندگی میں سرخرو ہونے کے لئے) انصار ومہاجرین کی مغفرت فرما۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٦/٧٧١۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانُوْا يَرْتَجِزُوْنَ وَرَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مَعَهُمْ وَهُمْ يَقُوْلُوْنَ:

اَللَّهُمَّ لَا خَيْرَ إِلَّا خَيْرُ الْآخِرَةِ فَانْصُرِ الْأَنْصَارَ وَالْمُهَاجِرَةَ.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انصار و مہاجرین (خندق کھودتے وقت) رجزیہ اشعار پڑھ رہے تھے اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی ان کے ساتھ (رجزیہ اشعار پڑھنے میں شریک) تھے۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ فرما رہے تھے: یا اللہ! اصل بھلائی تو آخرت کی بھلائی ہے، پس تو انصار و مہاجرین کی مدد فرما۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ مسلم کے ہیں۔

---

الحديث رقم ٦: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: مقدم النبي صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم المدينة، ٣/١٤٣٠، الرقم: ٣٧١٧، ومسلم في الصحيح، كتاب: الجهاد والسير، باب: غزوة الأحزاب وهي الخندق، ٣/١٤٣١، الرقم: ١٨٠٥، وفي كتاب: المساجد ومواضع الصلاة، باب: ابتناء مسجد النبي صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، ١/٣٧٣، الرقم: ٥٢٤، وأبو داود في السنن، كتاب: الصلاة، باب: في بناء المساجد، ١/١٢٣، الرقم: ٤٥٣، والنسائي في االسنن، كتاب: المساجد، باب: نبش القبور واتخاذ أرضها مسجدًا، ٢/٣٩، الرقم: ٧٠٢، وفي السنن الكبرى، ١/٢٥٩، الرقم: ٧٨١، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/٢١١، الرقم: ١٣٢٣١، والبيهقي في السنن الكبرى، ٢/٤٣٨، الرقم: ٤٠٩٣، وأبو عوانة في المسند، ١/٣٣٢، الرقم: ١١٧٧۔

٧٧٢ / ٧۔ عَنْ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاص رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: اَللّٰهُمَّ، أَمْضِ لِأَصْحَابِي هِجْرَتَهُمْ وَلَا تَرُدَّهُمْ عَلَى أَعْقَابِهِمْ ......الحديث.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: یا اللہ! میرے اصحاب کی ہجرت قبول فرما اور انہیں ان کی ایڑیوں پر (یعنی کفر و جہالت کی طرف) واپس نہ لوٹانا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

---

الحديث رقم ٧: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: قول النبي صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: اللهم أمض لأصحابي هجرتهم، ٣/١٤٣١، الرقم: ٣٧٢١، و في كتاب: المغازي، باب: حجة الوداع، ٤/١٦٠٠، الرقم: ٤١٤٧، ومسلم في الصحيح، كتاب: الوصية، باب: الوصية بالثلث، ٣/١٢٥٠، الرقم: ١٦٢٨، والترمذي في السنن، كتاب: الوصايا عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: ماجاء في الوصية بالثلث، ٤/٤٣٠، الرقم: ٢١١٦، و أبوداود في السنن، كتاب: الوصايا، باب: ماجاء في ما لا يجوز للموصي في ماله، ٣/١١٢، الرقم: ٢٨٦٤، والنسائي في السنن الكبرى، ٦/٢٦٨، الرقم: ١٠٩٢٩، و في عمل اليوم والليلة، ١/٥٨٧، الرقم: ١٠٩٠، و مالك في الموطأ، كتاب: الوصية، باب: الوصية في الثلث لا تتعدى، ٢/٧٦٣، الرقم: ١٤٥٦، و أحمد بن حنبل في المسند، ١/١٧٩، الرقم: ١٥٤٦، و عبد الرزاق في المصنف، ٩/٦٤، وابن حبان في الصحيح، ١٠/٦٠، الرقم: ٤٢٤٩۔

# فَصْلٌ فِيْمَا جَاءَ فِي فَضْلِ الْمُهَاجِرِيْنَ رضی اللہ عنہم

## ﴿ فضیلتِ مہاجرین رضی اللہ عنہم کا بیان ﴾

٧٧٣ / ٨۔ عَنْ عَمْرِو بْنِ مَيْمُوْنٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ عُمَرُ رضی اللہ عنہ أُوْصِي الْخَلِيْفَةَ بِالْمُهَاجِرِيْنَ الْأَوَّلِيْنَ أَنْ يَعْرِفَ لَهُمْ حَقَّهُمْ(و في رواية زاد: وَأَنْ يَحْفَظَ لَهُمْ حُرْمَتَهُمْ)، وَأُوْصِي الْخَلِيْفَةَ بِالْأَنْصَارِ ﴿الَّذِيْنَ تَبَوَّءُوْا الدَّارَ وَالإِيْمَانَ﴾ مِنْ قَبْلِ أَنْ يُهَاجِرَ النَّبِيُّ ﷺ أَنْ يَقْبَلَ مِنْ مُحْسِنِهِمْ وَيَعْفُوْ عَنْ مُسِيْئِهِمْ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

’’حضرت عمرو بن میمون رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں (آئندہ) خلیفہ کے لئے وصیت کرتا ہوں کہ وہ مہاجرینِ اولین کا حق پہنچانے (اور ایک روایت میں ہے کہ ان کی حرمتوں کی حفاظت کرے) اور خلیفہ کو انصار کے بارے میں بھی وصیت کرتا ہوں (جنہوں نے ان (مہاجرین) سے پہلے ہی شہر مدینہ اور ایمان کو گھر بنا لیا تھا حالانکہ حضور نبی اکرم ﷺ ہجرت کر کے ابھی یہاں تشریف بھی نہیں لائے تھے، پس اسے چاہیے کہ وہ ان کے نیکو کاروں کی نیکیاں قبول کرے اور ان کے قصورواروں سے درگزر کرے۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

٧٧٤ / ٩۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ قَالَ:

الحديث رقم ٨: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: تفسير القرآن، باب: والذين تبوء الدار والإيمان، ٤ / ١٨٥٤، الرقم: ٤٦٠٦، وفي كتاب: الجنائز، باب: ماجاء في قبر النبي ﷺ و أبي بكر و عمر، ١ / ٤٦٩، الرقم: ١٣٢٨، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧ / ٤٣٦، الرقم: ٣٧٠٥٩، والخلال في السنة، ١ / ١١٦، الرقم: ٦٢، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٤ / ٣٣٨، والشوكاني في نيل الأوطار، ٦ / ١٥٩.

الحديث رقم ٩: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: هجرة النبي ﷺ ←

كَانَ فَرَضَ لِلْمُهَاجِرِيْنَ الْأَوَّلِيْنَ أَرْبَعَةَ آلَافٍ فِي أَرْبَعَةٍ وَفَرَضَ لِابْنِ عُمَرَ ثَـلَاثَةَ آلَافٍ وَخَمْسَ مِائَةٍ فَقِيْلَ لَهُ: هُوَ مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ فَلِمَ نَقَصْتَهُ مِنْ أَرْبَعَةِ آلَافٍ؟ فَقَالَ: إِنَّمَا هَاجَرَ بِهِ أَبَوَاهُ يَقُوْلُ لَيْسَ هُوَ كَمَنْ هَاجَرَ بِنَفْسِهِ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے کہ حضرت عمر بن الخطاب ﷺ نے سب سے پہلے ہجرت کرنے والوں کا چار ہزار درہم سالانہ وظیفہ چار قسطوں میں مقرر فرمایا اور حضرت عبداللہ بن عمر (یعنی اپنے بیٹے) کا ساڑھے تین ہزار درہم سالانہ وظیفہ مقرر فرمایا۔ ان سے کہا گیا: یہ (عبد اللہ بن عمر) بھی تو مہاجرین میں سے ہیں پھر آپ نے ان کا وظیفہ چار ہزار درہم سالانہ سے کیوں گھٹایا ہے؟ انہوں نے فرمایا: اس کے والدین اسے اپنے ساتھ ہجرت پر لے کر گئے تھے کہ یہ خود ہجرت پر گیا تھا (اس لیے اس کا وظیفہ دوسروں کی نسبت کم ہے)۔''

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

٧٧٥ / ١٠۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ ﷺ قَالَ: جَاءَ أَعْرَابِيٌّ إِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَسَأَلَهُ عَنِ الْهِجْرَةِ، فَقَالَ: وَيْحَكَ إِنَّ الْهِجْرَةَ شَأْنُهَا شَدِيْدٌ، فَهَلْ لَكَ مِنْ إِبِلٍ؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: فَتُعْطِي صَدَقَتَهَا؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: فَهَلْ تَمْنَحُ مِنْهَا؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: فَتَحْلُبُهَا يَوْمَ وُرُوْدِهَا؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: فَاعْمَلْ مِنْ

...... وأصحابه إلى المدينة، ٣/ ١٤٢٤، الرقم: ٣٧٠٠، والبيهقي في السنن الكبرى، ٦/ ٣٤٩، الرقم: ١٢٧٧٢، والعسقلاني في فتح الباري، ٧/ ٢٥٤، وفي الإصابة، ٧/ ٦٨٠.

الحديث رقم ١٠: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: هجرة النبي ﷺ وأصحابه إلى المدينة، ٣/ ١٤٢٧، الرقم: ٣٧٠٨، وفي كتاب: الهبة و فضلها، باب: فضل المنيحة، ٢/ ٩٢٨، الرقم: ٢٤٩٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/ ١٤، الرقم: ١١١٢٠، وابن الجارود في المنتقى، ١/ ٢٥٧، الرقم: ١٠٢٩، وأبو عوانة في المسند، ٤/ ٤٣٢، الرقم: ٧٢١٥، والبيهقي في السنن الكبرى، ٩/ ١٥۔

وَرَاءِ الْبِحَارِ، فَإِنَّ اللهَ لَنْ يَتِرُكَ مِنْ عَمَلِكَ شَيْئًا.
رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ وَابْنُ الْجَارُوْدِ.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک اعرابی حضور نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہو کر آپ ﷺ سے ہجرت کے متعلق پوچھنے لگا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تجھ پر افسوس! یہ کام بڑا مشکل ہے۔ پھر فرمایا: کیا تیرے پاس اونٹ ہیں؟ اس نے عرض کیا: ہاں۔ پھر آپ ﷺ نے اس سے دریافت فرمایا: کیا تو ان کی خیرات دیتا ہے؟ اس نے عرض کیا: ہاں۔ پھر آپ ﷺ نے دریافت فرمایا: کیا ان کے دودھ کی بھی خیرات کرتا ہے؟ اس نے عرض کیا: ہاں، پھر آپ ﷺ نے فرمایا: کیا پانی پلانے کے دن بھی غریبوں میں دودھ بانٹتا ہے؟ اس نے عرض کیا: ہاں، ایسا ہی کرتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تو چاہے سمندر پار جا کر عمل کر لیکن تیری نیکیوں میں سے اللہ تعالیٰ ذرا بھی کمی نہیں فرمائے گا۔ (یعنی حالت امن میں بغیر ہجرت کے بھی تمام اعمالِ صالحہ اور امورِ خیر پر مکمل اجر عطا کیا جاتا ہے۔)''

اس حدیث کو امام بخاری، احمد اور ابن جارود نے روایت کیا ہے۔

٧٧٦ / ١١۔ عَنْ أَبِي بَكْرٍ رضی الله عنه قَالَ: كُنْتُ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ فِي الْغَارِ، فَرَفَعْتُ رَأْسِي فَإِذَا أَنَا بِأَقْدَامِ الْقَوْمِ، فَقُلْتُ: يَا نَبِيَّ اللهِ، لَو أَنَّ بَعْضَهُمْ طَأْطَأَ بَصَرَهُ رَآنَا قَالَ: اسْكُتْ يَا أَبَابَكْرٍ، اثْنَانِ اللهُ ثَالِثُهُمَا.
رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں غار میں حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ تھا۔ جب میں نے سر اٹھا کر دیکھا تو کافروں کے قدم نظر آنے لگے۔ میں نے عرض کیا: اے اللہ کے نبی، اگر انہوں نے (اپنے قدموں کے) نیچے سے جھانکا تو وہ ہمیں دیکھ لیں گے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے ابوبکر! خاموش رہو کیونکہ ہم دونوں کے ساتھ تیسرا اللہ تعالیٰ ہے۔''

**الحديث رقم ١١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: هجرة النبي ﷺ أصحابه إلى المدينة، ٣ / ١٤٢٧، الرقم: ٣٧٠٧، وفي التاريخ الصغير، ١ / ٣٢، الرقم: ١٠٨، والعسقلاني في فتح الباري، ٧ / ١١، والمباركفوري في تحفة الأحوذي، ٨ / ٣٩٢.**

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

**۷۷۷ / ۱۲۔ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضي الله عنهما قَالَ: أَوَّلُ مَنْ قَدِمَ عَلَيْنَا مَصْعَبُ بْنُ عُمَيْرٍ وَابْنُ أُمِّ مَكْتُوْمٍ وَكَانَا يُقْرِئَانِ النَّاسَ فَقَدِمَ بِلَالٌ وَسَعْدٌ وَعَمَّارُ بْنُ يَاسِرٍ ثُمَّ قَدِمَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فِي عِشْرِيْنَ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ ثُمَّ قَدِمَ النَّبِيُّ ﷺ فَمَا رَأَيْتُ أَهْلَ الْمَدِيْنَةِ فَرِحُوْا بِشَيءٍ فَرَحَهُمْ بِرَسُوْلِ اللهِ ﷺ حَتَّى جَعَلَ الإِمَاءُ يَقُلْنَ قَدِمَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ، فَمَا قَدِمَ حَتَّى قَرَأْتُ: ﴿سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى﴾ [الأعلى، ۸۷:۱]، فِي سُوَرٍ مِنَ الْمُفَصَّلِ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ وَأَبُوْيَعْلَى.**

’’حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ سب سے پہلے مدینہ منورہ میں ہمارے پاس جو آئے وہ حضرت مصعب بن عمیر اور حضرت ابن امّ مکتوم تھے اور یہ دونوں احباب لوگوں کو قرآن کریم پڑھاتے تھے پھر حضرت بلال، حضرت سعد بن ابی وقاص اور حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہم آئے۔ ان کے بعد حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ آئے جو حضور نبی اکرم ﷺ کے بیس اصحاب کو ساتھ لائے تھے۔ پھر خود حضور نبی اکرم ﷺ تشریف لائے۔ میں نے اہلِ مدینہ کو اتنی خوشی مناتے ہوئے کبھی نہیں دیکھا جتنی خوشی انہیں حضور نبی اکرم ﷺ کی تشریف آوری سے ہوئی تھی۔ یہاں تک کہ لونڈیاں بھی یہی کہتی تھیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ ہمارے پاس تشریف لے آئے ہیں۔ جب آپ ﷺ کی تشریف آوری ہوئی تو میں طوال مفصل کی سورتوں میں سے ﴿سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى﴾ [الأعلى، ۸۷:۱] سورت پڑھ چکا تھا۔‘‘ اس حدیث کو امام بخاری، نسائی، احمد اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۱۲: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: مقدم النبي ﷺ وأصحابه إلى المدينة، ۳ / ۱۴۲۸، الرقم: ۳۷۱۰، والنسائي في السنن الكبرى، ۶ / ۵۱۳، الرقم: ۱۱۶۶۶، وأحمد بن حنبل في المسند، ۴ / ۲۹۱، وأبويعلى في المسند، ۳ / ۲۶۲، الرقم: ۱۷۱۵.

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ الْمُهَاجِرِيْنَ ﷺ

## ﴿ مہاجرین صحابہ کرام ﷺ کے جامع مناقب کا بیان ﴾

۷۷۸ / ۱۳۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: الْأَعْمَالُ بِالنِّيَّةِ، وَلِكُلِّ امْرِیءٍ مَا نَوَی، فَمَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهُ إِلَی اللهِ وَرَسُوْلِهِ فَهِجْرَتُهُ إِلَی اللهِ وَرَسُوْلِهِ، وَمَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهُ لِدُنْيَا يُصِيْبُهَا، أَوِ امْرَأَةٍ يَتَزَوَّجُهَا، فَهِجْرَتُهُ إِلَی مَا هَاجَرَ إِلَيْهِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

''حضرت عمر بن خطاب ﷺ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اعمال کا دار و مدار نیت پر ہے اور ہر شخص کے لئے وہی ہے جس کی اس نے نیت کی، پس جس نے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف ہجرت کی اس کی ہجرت اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول ﷺ کے لئے شمار ہو گی، اور جس کی ہجرت دنیا حاصل کرنے یا کسی عورت سے شادی

---

الحديث رقم ١٣: أخرجه البخاري فی الصحيح، کتاب: الإيمان، باب: ماجاءَ أَنَّ الأعمال بِالنِيّةِ والحِسْبَةِ وَلِكُلِّ امْرِیءٍ مَانَوَی، ١ / ٣٠، الرقم: ٥٤، وفي کتاب: العتق، باب: الخطا والنسيان في العتاقة والطلاق ونحوه ولاعتاقه إلا لوجه الله، ٢ / ٨٩٤، الرقم: ٢٣٩٢، وفی کتاب: المناقب، باب: هجرة النبي ﷺ وأصحابه إلی المدينة، ٣ / ١٤١٦، الرقم: ٣٦٨٥، وفی کتاب: الأيمان والنذور، باب: النية فی الأيمان، ٦ / ٢٤٦١، الرقم: ٦٣١١، وفی کتاب: الحيل، باب: فی ترک الحيل وأن لکل امرئ مانوی في الأيمان وغيرها، ٦ / ٢٥٥١، الرقم: ٦٥٥٣، وفی کتاب: بدء الوحي، باب: کيف کان بدء الوحي، ١ / ٣، الرقم: ١، ومسلم فی الصحيح، کتاب: الإمارة، باب: قوله إنما الأعمال بالنية وأنه يدخل فيه الغزو وغيره من الأعمال، ٣ / ١٥١٥، الرقم: ١٩٠٧، والترمذی فی السنن، کتاب: فضائل الجهاد عن رسول الله ﷺ، باب: ماجاء فيمن يقاتل رياء وللدنيا، ٤ / ١٧٩، الرقم: ١٦٤٧، وأبو داود فی السنن، کتاب: الطلاق، باب: فيما عني به الطلاق والنيات، ٢ / ٢٦٢، الرقم: ٢٢٠١، والنسائی فی السنن، کتاب: الأيمان والنذور، باب: النية في اليمين، ٧ / ١٣، الرقم: ٣٧٩٤، وابن ماجه فی السنن، کتاب: الزهد، باب: النية، ٢ / ١٤١٣، الرقم: ٤٢٢٧۔

کرنے کے لیے ہوئی تو اس کی ہجرت اسی کے لیے ہے جس کی طرف اس نے ہجرت کی۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ امام بخاری کے ہیں۔

**٧٧٩ / ١٤۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى ﷺ قَالَ: بَلَغَنَا مَخْرَجُ النَّبِيِّ ﷺ وَنَحْنُ بِالْيَمَنِ فَرَكِبْنَا سَفِيْنَةً فَأَلْقَتْنَا سَفِيْنَتُنَا إِلَى النَّجَاشِيِّ بِالْحَبَشَةِ فَوَافَقْنَا جَعْفَرَ بْنَ أَبِي طَالِبٍ ﷺ فَأَقَمْنَا مَعَهُ حَتَّى قَدِمْنَا فَوَافَقْنَا النَّبِيَّ ﷺ حِيْنَ افْتَتَحَ خَيْبَرَ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: لَكُمْ أَنْتُمْ يَا أَهْلَ السَّفِيْنَةِ هِجْرَتَانِ.**

**مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.**

’’حضرت ابوموسیٰ اشعری ﷺ بیان کرتے ہیں کہ جب ہمیں حضور نبی اکرم ﷺ کے ہجرت فرمانے کی خبر پہنچی تو اس وقت ہم یمن میں تھے، پس ہم ایک کشتی میں سوار ہوئے، اس کشتی نے ہمیں حبشہ میں نجاشی تک پہنچا دیا۔ وہاں ہم نے حضرت جعفر بن ابی طالب ﷺ کی سنگت اختیار کی اور ان کے ساتھ رہنے لگے۔ یہاں تک کہ ہم حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں اس وقت حاضر ہوئے جب آپ ﷺ ہجرت فرما چکے تھے۔ پس آپ ﷺ نے فرمایا: اے کشتی والو! تمہارے لیے دو ہجرتوں کا ثواب ہے۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ امام بخاری کے ہیں۔

**٧٨٠ / ١٥۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: رَأَيْتُ فِي الْمَنَامِ**

---

**الحديث رقم ١٤:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: هجرة الحبشة، ٣ / ١٤٠٧، الرقم: ٣٦٦٣، وفي كتاب: المغازي، باب: غزوة خيبر، ٤ / ١٥٤٦، الرقم: ٣٩٩٠، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة ﷺ، باب: من فضائل جعفر بن أبي طالب وأسماء بنت عميس وأهل سفينتهم ﷺ، ٤ / ١٩٤٦، الرقم: ٢٥٠٢، والبزار في المسند، ٤ / ١٥٦، الرقم: ١٣٢٦، ٨ / ١٣٨، الرقم: ٣١٤٩، وأبويعلى في المسند، ١٣ / ٣٠٣، الرقم: ٧٣١٦.

**الحديث رقم ١٥:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: علامات النبوة في الإسلام، ٣ / ١٣٢٦، الرقم: ٣٤٢٥، وفي كتاب: التعبير، باب: إذا رأى بقرا تنحر، ٦ / ٢٥٧٩، الرقم: ٦٦٢٩، ومسلم في الصحيح، كتاب: الرؤيا، باب: ←

أَنِّي أُهَاجِرُ مِنْ مَكَّةَ إِلَى أَرْضٍ بِهَا نَخْلٌ فَذَهَبَ وَهْلِي أَنَّهَا الْيَمَامَةُ أَوْ هَجَرُ فَإِذَا هِيَ الْمَدِيْنَةُ يَثْرِبُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میں نے خواب دیکھا کہ میں مکّہ مکرمہ سے ایسی زمین کی طرف ہجرت کر رہا ہوں جس میں بکثرت کھجور کے درخت ہیں، مجھے یہ گمان ہوا کہ شاید یہ جگہ یمامہ یا ہجر ہے لیکن وہ مدینہ منورہ نکلا جسے (حضور نبی اکرم ﷺ کی آمد سے قبل) یثرب کہا جاتا تھا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٧٨١ / ١٦. عَنْ أَسْمَاءَ رضي الله عنها أَنَّهَا حَمَلَتْ بِعَبْدِ اللهِ بْنِ الزُّبَيْرِ رضي الله عنه قَالَتْ: فَخَرَجْتُ وَأَنَا مُتِمٌّ فَأَتَيْتُ الْمَدِيْنَةَ فَنَزَلْتُ بِقُبَاءٍ فَوَلَدْتُهُ بِقُبَاءٍ ثُمَّ أَتَيْتُ بِهِ النَّبِيَّ ﷺ فَوَضَعْتُهُ فِي حِجْرِهِ ثُمَّ دَعَا بِتَمْرَةٍ فَمَضَغَهَا ثُمَّ تَفَلَ فِي فِيْهِ فَكَانَ أَوَّلَ شَيْءٍ دَخَلَ جَوْفَهُ رِيْقُ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ ثُمَّ حَنَّكَهُ بِتَمْرَةٍ ثُمَّ دَعَا لَهُ وَبَرَّكَ عَلَيْهِ وَكَانَ أَوَّلَ مَوْلُوْدٍ وُلِدَ فِي الإِسْلَامِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت اسماء رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ وہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما سے حاملہ تھیں (یعنی عبد اللہ بن زبیر ابھی ان کے پیٹ میں تھے) فرماتی ہیں کہ جب میں مکہ سے نکلی تو میں پورے دنوں سے تھی، پھر میں مدینہ منورہ آئی اور قبا میں ٹھہری، اور قبا میں، میں نے عبداللہ (بن زبیر) کو جنم دیا، پھر میں نے انہیں لا کر حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں پیش

...... رؤيا النبي ﷺ، ٤ / ١٧٧٩، الرقم: ٢٢٧٢، وابن ماجه في السنن، كتاب: تعبير الرؤيا، باب: تعبير الرؤيا، ٢ / ١٢٩٢، الرقم: ٣٩٢١، وابن حبان في الصحيح، ١٤ / ١٧٥، الرقم: ٦٢٧٥-٦٢٧٦، وأبويعلى في المسند، ١٣ / ٢٨٣، الرقم: ٧٢٩٨.

الحديث رقم ١٦: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: هجرة النبي ﷺ وأصحابه إلى المدينة، ٣ / ١٤٢٢، الرقم: ٣٦٩٧، ومسلم في الصحيح، كتاب: الآداب، باب: استحباب تحنيك المولود عنه ولادته وحمله إلى صالح يحنكه، ٣ / ١٦٩١، الرقم: ٢١٤٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٦ / ٣٤٧، الرقم: ٢٦٩٨٣، والبيهقي في السنن الكبرى، ٦ / ٢٠٤، الرقم: ١١٩٢٧، والشيباني في الآحاد والمثاني، ١ / ٤١٣، الرقم: ٥٧٥.

کر دیا، تو آپ ﷺ نے کھجوریں منگائیں انہیں چبایا اور ان کے منہ میں اپنا لعاب دہن مبارک ڈالا اور ان کے پیٹ میں سب سے پہلے جو چیز داخل ہوئی وہ حضور نبی اکرم ﷺ کا لعابِ دہن تھا، پھر آپ ﷺ نے کھجور کی گھٹی دی پھر ان کے لئے دعاءِ برکت فرمائی۔ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ وہ پہلے بچے تھے جو (ہجرت کے بعد) مسلمانوں میں پیدا ہوئے۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٧٨٢ / ١٧۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها في رواية طويلة قَالَتْ: قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: أُرِيْتُ دَارَ هِجْرَتِكُمْ ذَاتَ نَخْلٍ بَيْنَ لَابَتَيْنِ فَهَاجَرَ مَنْ هَاجَرَ قِبَلَ الْمَدِيْنَةِ وَرَجَعَ عَامَّةُ مَنْ كَانَ هَاجَرَ بِأَرْضِ الْحَبَشَةِ إِلَى الْمَدِيْنَةِ.**

**رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ خُزَيْمَةَ.**

''حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ایک طویل روایت میں بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: مجھے تمہاری ہجرت کی جگہ دکھائی گئی ہے جو کھجوروں والی اور دو پتھریلے پہاڑوں کے درمیان وادی ہے۔ پس جس نے مدینہ منورہ کی طرف ہجرت کی اس نے (اللہ تعالیٰ کی توفیق سے) ہجرت کی اور وہ عام لوگ جو (آپ ﷺ کے فرمان سے پہلے) حبشہ کی طرف ہجرت کر چکے تھے وہ (بھی حضور نبی اکرم ﷺ کے اس فرمان کے بعد) مدینہ منورہ کی طرف ہجرت کر گئے۔'' اس حدیث کو امام بخاری اور ابن خزیمہ نے روایت کیا ہے۔

**٧٨٣ / ١٨۔ عَنْ أَبِي وَائِلٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ عُدْنَا خَبَّابًا رضي الله عنه فَقَالَ: هَاجَرْنَا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ نُرِيْدُ وَجْهَ اللهِ. فَوَقَعَ أَجْرُنَا عَلَى اللهِ فَمِنَّا مَنْ مَضَى لَمْ يَأْخُذْ**

الحديث رقم ١٧: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: هجرة الحبشة، ٣ / ١٤٠٥، وفي كتاب: الحوالات، باب: جوار أبي بكر في عهد النبي ﷺ وعقده، ٢ / ٨٠٣ - ٨٠٤، الرقم: ٢١٧٥، وابن خزيمة في الصحيح، ١ / ١٣٣، الرقم: ٢٦٥، وابن حبان في الصحيح، ١٤ / ١٧٧ - ١٧٩، الرقم: ٦٢٧٧، والحاكم في المستدرك، ٣ / ٤، الرقم: ٤٢٦٢، وقال: هذا حديث صحيح، والبيهقي في السنن الكبرى، ٩ / ٩، وابن راهويه في المسند، ٢ / ٣٢٥، الرقم: ٨٤٩، واللالكائي في اعتقاد أهل السنة، ٤ / ٧٧٤، الرقم: ١٤٣١.

الحديث رقم ١٨: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: هجرة ←

مِنْ أَجْرِهِ شَيْئًا مِنْهُمْ مُصْعَبُ بْنُ عُمَيْرٍ ﷺ قُتِلَ يَوْمَ أُحُدٍ وَتَرَكَ نَمِرَةً فَكُنَّا إِذَا غَطَّيْنَا بِهَا رَأْسَهُ بَدَتْ رِجْلَاهُ وَإِذَا غَطَّيْنَا رِجْلَيْهِ بَدَا رَأْسُهُ فَأَمَرَنَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ أَنْ نُغَطِّيَ رَأْسَهُ وَنَجْعَلَ عَلَى رِجْلَيْهِ شَيْئًا مِنْ إِذْخِرٍ وَمِنَّا مَنْ أَيْنَعَتْ لَهُ ثَمَرَتُهُ فَهُوَ يَهْدِبُهَا. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

’’حضرت ابو وائل ﷺ بیان کرتے ہیں کہ ہم حضرت خباب ﷺ کی عیادت کے لئے حاضر ہوئے تو انہوں نے فرمایا: ہم نے حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی رضا کی خاطر ہجرت کی سو ہمارا اجر بھی اللہ تعالیٰ کے ذمّہ کرم پر ہے۔ پس ہم میں سے بعض تو وہ ہیں جو اس دنیا سے اپنے اجر میں سے کوئی چیز وصول کئے بغیر رخصت ہو گئے، ان میں سے حضرت مصعب بن عمیر ﷺ ہیں جو جنگِ اُحد میں شہید ہوئے اور ترکہ میں صرف ایک کمبل چھوڑا تھا۔ جب اس کے ساتھ ہم ان کے سر کو ڈھانپتے تھے تو ان کے پاؤں ظاہر ہو جاتے تھے اور جب ان کے پاؤں ڈھانپتے تو سر ننگا ہو جاتا تھا تو حضور نبی اکرم ﷺ نے حکم دیا تھا کہ ہم ان کا سر ڈھانپ دیں اور پیروں پر اذخر گھاس ڈال دیں اور ہم (مہاجرین) میں سے بعض وہ بھی ہیں جن کے پھل پک گئے ہیں اور وہ انہیں توڑ رہے ہیں۔ (یعنی آخرت کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ نے انہیں دنیا میں بھی اجر و کرم سے نوازا ہے۔)‘‘

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

------ النبي ﷺ وأصحابه إلى المدينة، ٣/ ١٤١٥، الرقم: ٣٦٨٤، وفي كتاب: الرقاق، باب: فضل الفقر، ٥/ ٢٣٦٩، الرقم: ٦٠٨٣، والحميدي في المسند، ١/ ٨٤، الرقم: ١٥٥، والبيهقي في شعب الإيمان، ٧/ ٣٠٧، الرقم: ١٠٤٠٢، والزيلعي في نصب الراية، ٢/ ٢٦٤.

۱۔ فَصْلٌ فِي حُبِّ الْأَنْصَارِ رضی الله عنهم مِنَ الْإِيْمَانِ

﴿انصار صحابہ رضی اللہ عنہم سے محبت علامتِ ایمان ہونے کا بیان﴾

۲۔ فَصْلٌ فِي نُصْرَةِ الْأَنْصَارِ رضی الله عنهم لِلنَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم

﴿انصار صحابہ رضی اللہ عنہم کا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدد ونصرت کرنے کا بیان﴾

۳۔ فَصْلٌ فِي دُعَاءِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم لِلأَنْصَارِ وَلِأَبْنَائِهِمْ وَنِسَائِهِمْ رضی الله عنهم

﴿حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا انصار صحابہ اور ان کی اولاد و ازواج کے لئے دعا فرمانے کا بیان﴾

٤۔ فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ الْأَنْصَارِ رضی الله عنهم

﴿انصار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے جامع مناقب کا بیان﴾

# فَصْلٌ فِي حُبِّ الْأَنْصَارِ ﷺ مِنَ الإِيْمَانِ

## ﴿انصار صحابہ ﷺ سے محبت علامتِ ایمان ہونے کا بیان﴾

۷۸٤/ ۱۔ عَنْ أَنَسٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: آيَةُ الإِيْمَانِ حُبُّ الْأَنْصَارِ، وَآيَةُ النِّفَاقِ بُغْضُ الْأَنْصَارِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

وفي رواية عنه: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: آيَةُ الْمُنَافِقِ بُغْضُ الْأَنْصَارِ، وَآيَةُ الْمُؤْمِنِ حُبُّ الْأَنْصَارِ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

''حضرت انس ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: انصار سے محبت ایمان کی علامت ہے اور انصار سے بغض نفاق کی علامت ہے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

''اور ایک دوسری روایت میں حضرت انس ﷺ سے ہی مروی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: منافق کی علامت انصار سے بغض رکھنا اور مومن کی علامت انصار سے محبت کرنا ہے۔''

اس حدیث کو امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

۷۸۵/ ۲۔ عَنِ الْبَرَاءِ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ، أَوْ قَالَ: قَالَ

---

الحديث رقم ۱: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: علامة الإيمان حب الأنصار، ۱/ ۱٤، الرقم: ۱۷، وفي كتاب: المناقب، باب: حب الأنصار، ۳/ ۱۳۷۹، الرقم: ۳۵۷۲، ومسلم فى الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: الدليل على أن حب الأنصار وعلي ﷺ من الإيمان وعلاماته، ۱/ ۸۵، الرقم: ۷٤، والنسائی في السنن، كتاب: الإيمان وشرائعه، باب: علامة الإيمان، ۸/ ۱۱٦، الرقم: ۵۰۱۹، وفي السنن الكبرى، ۵/ ۸۵، الرقم: ۸۳۳۱، ٦/ ۵۳٤، الرقم: ۱۱۷۵۰، وأحمد بن حنبل فى المسند، ۳/ ۷۰.

الحديث رقم ۲: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: حب الأنصار، ۳/ ۱۳۷۹، الرقم: ۳۵۷۲، ومسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: الدليل على أن حب الأنصار وعلي ﷺ من الإيمان وعلاماته، ۱/ ۸۵، الرقم: ۷۵، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: في فضل الأنصار وقريش، ←

النَّبِيُّ ﷺ: اَلْأَنْصَارُ لَا يُحِبُّهُمْ إِلَّا مُؤْمِنٌ وَلَا يُبْغِضُهُمْ إِلَّا مُنَافِقٌ (وفي رواية للنسائي: وَلَايُبْغِضُهُمْ إِلَّا كَافِرٌ) فَمَنْ أَحَبَّهُمْ أَحَبَّهُ اللهُ وَمَنْ أَبْغَضَهُمْ أَبْغَضَهُ اللهُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت براء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا، یا انہوں نے کہا کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: انصار سے صرف مومن محبت کرتا ہے اور ان سے بغض صرف منافق رکھتا ہے (اور امام نسائی کی روایت میں ہے کہ ان سے صرف کافر بغض رکھتا ہے) پس جس نے ان سے محبت رکھی اس سے اللہ تعالیٰ نے محبت رکھی اور جس نے ان سے بغض رکھا اس سے اللہ تعالیٰ نے بغض رکھا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٣/٧٨٦۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ رَأَى صِبْيَانًا وَنِسَاءً مُقْبِلِيْنَ مِنْ عُرْسٍ فَقَامَ نَبِيُّ اللهِ ﷺ مُمْثِلًا فَقَالَ: اَللّٰهُمَّ، أَنْتُمْ مِنْ أَحَبِّ النَّاسِ إِلَيَّ. اَللّٰهُمَّ، أَنْتُمْ مِنْ أَحَبِّ النَّاسِ إِلَيَّ يَعْنِي: الْأَنْصَارَ.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے انصار صحابہ

........ ٥/٧١٢، الرقم: ٣٩٠٠، وقال: هذا حديث صحيح، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل الأنصار، ١/٥٧، الرقم: ١٦٣، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤/٢٩٢، وفي فضائل الصحابة، ٢/٨٠٧، الرقم: ١٤٥٥، وابن منده في الإيمان، ٢/٦٠٨، الرقم: ٥٣٤، وإسناده صحيح، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦/٣٩٨، الرقم: ٣٢٣٥٣، والطبراني في المعجم الأوسط، ٧/٩١، الرقم: ٦٩٤٦، والبيهقي في شعب الإيمان، ٢/١٩٠، الرقم: ١٥٠٩، والمروزي في تعظيم قدر الصلاة، ١/٤٥٦، الرقم: ٤٧٣۔

الحديث رقم ٣: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: قول النبي ﷺ للأنصار أنتم أحب الناس إلي، ٣/١٣٧٩، الرقم: ٣٥٧٤، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل الأنصار، ٤/١٩٤٨، الرقم: ٢٥٠٨، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/١٧٥، الرقم: ١٢٨٢٠، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦/٣٩٨، الرقم: ٣٢٣٥٠۔

کے کچھ بچوں اور عورتوں کو شادی سے آتے ہوئے دیکھا تو حضور نبی اکرم ﷺ (ازراہِ کرم اور ان کی دلجوئی کے لئے ان کا استقبال کرنے) کھڑے ہو گئے، آپ ﷺ نے فرمایا: مجھے لوگوں میں سب سے زیادہ تم محبوب ہو، مجھے لوگوں میں سب سے زیادہ تم محبوب ہو، آپ ﷺ کی مراد انصار صحابہ تھے۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

۷۸۷ / ٤۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ وَأَبِي سَعِيْدٍ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: لَا يُبْغِضُ الْأَنْصَارَ رَجُلٌ يُؤْمِنُ بِاللهِ وَالْيَوْمِ الآخِرِ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت ابو ہریرہ اور حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: وہ شخص جو اللہ تعالیٰ اور یومِ آخرت پر ایمان رکھتا ہے وہ انصار سے بغض نہیں رکھتا۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم، ترمذی، اور نسائی نے روایت کیا ہے اور امام ابوعیسیٰ نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

۷۸۸ / ٥۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَنْ أَحَبَّ

---

الحديث رقم ٤: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: الدليل على أن حب الأنصار وعلي من الإيمان وعلاماته، ١/ ٨٦، الرقم: ٧٦-٧٧، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: في فضل الأنصار وقريش، ٥/ ٧١٥، الرقم: ٣٩٠٦، والنسائي في السنن الكبرى، ٥/ ٨٦، ٨٨، الرقم: ٨٣٢٣، ٨٣٣٣، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/ ٣٤، الرقم: ١١٣١٨، ١١٤٢٥، وابن حبان في الصحيح، ١٦/ ٢٦٣، الرقم: ٧٢٧٤، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦/ ٤٠٠، الرقم: ٣٢٣٧٢-٣٢٣٧٣، وأبو يعلى في المسند، ٢/ ٢٨٧، الرقم: ١٠٠٧، والطيالسي في المسند، ١/ ٢٩٠، الرقم: ٢١٨٢.

الحديث رقم ٥: أخرجه الطبراني فى المعجم الأوسط، ١/ ٢٩٨، الرقم: ٩٩٩، وفى المعجم الكبير، ١٩/ ٣٤١، الرقم: ٧٨٩، وأبونعيم عن البراء بن عازب رضی اللہ عنہ فى المسند المستخرج، ١/ ١٥٦، الرقم: ٢٣٥، وأحمد بن حنبل فى فضائل الصحابة، ٢/ ٧٩٢، الرقم: ١٤١٦، والعسقلاني في فتح البارى، ١/ ٦٣، ←

الْأَنْصَارَ فَبِحُبِّي أَحَبَّهُمْ، وَمَنْ أَبْغَضَ الْأَنْصَارَ فَبِبُغْضِي أَبْغَضَهُمْ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيحِ وَأَحْمَدُ فِي الْفَضَائِلِ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ وَأَبُونُعَيْمٍ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جس شخص نے انصار سے محبت کی پس اس نے میری محبت کی خاطر ان سے محبت کی اور جس شخص نے انصار سے بغض رکھا تو اس نے مجھ سے بغض رکھنے کی وجہ سے ان سے بغض رکھا۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال، صحیح حدیث کے رجال ہیں اور امام احمد نے بھی اسے ثقہ رجال کے ساتھ روایت کیا ہے اور امام ابونعیم نے بھی اسے روایت کیا ہے۔

٧٨٩ / ٦۔ عَنْ عَبْدَةَ بِنْتِ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ رضي الله عنها قَالَتْ: مَا كَانَ خَالِدٌ يَأْوِي إِلَى فِرَاشٍ إِلَّا وَهُوَ يَذْكُرُ مِنْ شَوْقِهِ إِلَى رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم، وَإِلَى أَصْحَابِهِ مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ وَالْأَنْصَارِ يُسَمِّيهِمْ وَيَقُوْلُ: هُمْ أَصْلِي وَفَصْلِي، وَإِلَيْهِمْ يَحِنُّ قَلْبِي، طَالَ شَوْقِي إِلَيْهِمْ، فَعَجِّلْ رَبِّي قَبْضِي إِلَيْكَ، حَتَّى يَغْلِبَهُ النَّوْمُ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ.

’’حضرت عبدہ بنت خالد بن معدان رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ جب بھی حضرت خالد رضی اللہ عنہ اپنے بستر پر لیٹتے تو وہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مہاجرین و انصار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا نام لے کر ان کے ساتھ اپنا شوقِ (ملاقات) ذکر کیا کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ

۔۔۔۔۔۔ والخطيب البغدادي فى تاريخ بغداد، ٧/ ١٧٣، الرقم: ٣٦١٤، وأبو زرعة في سؤالات البرزعى، ١/ ٥٧١، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ١٠/ ٣٩، وقال: ورجاله ثقات.

الحديث رقم ٦: أخرجه أبو نعيم في حلية الأولياء، ٥/ ٢١٠، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ١٦/ ١٩٩، والذهبي في سير أعلام النبلاء، ٤/ ٥٣٩، والمزي في تهذيب الكمال، ٨/ ١٧١، والقاضي عياض في الشفا، ١/ ٤٩٦، الرقم: ١٢١٢.

یہ میری اصل اور فصل (یعنی حسب ونسب) ہیں اور بس انہی کی طرف میرا دل مائل رہتا ہے۔ میرا شوق (ملاقات) ان کی طرف طویل ہے۔ سو اے میرے رب! مجھے جلد اپنے پاس بلا (تاکہ ملاقاتِ محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کچھ سامان ہو) یہاں تک کہ ان پر نیند غالب آ جاتی۔‘‘

اس حدیث کو امام ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي نُصْرَةِ الْأَنْصَارِ رضی اللہ عنہم لِلنَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## ﴿انصار صحابہ رضی اللہ عنہم کا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدد و نصرت کرنے کا بیان﴾

۷۹۰ / ۷۔ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَرَجَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم إِلَى الْخَنْدَقِ، فَإِذَا الْمُهَاجِرُونَ وَالْأَنْصَارُ يَحْفِرُوْنَ فِي غَدَاةٍ بَارِدَةٍ، فَلَمْ يَكُنْ لَهُمْ عَبِيْدٌ يَعْمَلُوْنَ ذَلِكَ لَهُمْ، فَلَمَّا رَأَى مَا بِهِمْ مِنَ النَّصَبِ وَالْجُوْعِ، قَالَ:

اَللّٰهُمَّ إِنَّ الْعَيْشَ عَيْشُ الآخِرَة فَاغْفِرْ لِلْأَنْصَارِ وَالْمُهَاجِرَة

فَقَالُوْا مُجِيْبِيْنَ لَهُ:

نَحْنُ الَّذِيْنَ بَايَعُوْا مُحَمَّدَا عَلَى الْجِهَادِ مَا بَقِيْنَا أَبَدَا

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (غزوۂ خندق کے موقع پر) خندق کی کھدائی والی جگہ تشریف لے گئے جہاں مہاجرین و انصار صحابہ سخت سردی میں صبح صبح ہی کھدائی میں لگ گئے تھے۔ ان حضرات کے پاس کوئی خادم اور غلام نہ تھے جو ان کی طرف سے اس کام کو انجام دیتے۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کی مشقت اور بھوک دیکھ کر فرمایا: اے میرے اللہ! بلا شبہ زندگی تو آخرت کی زندگی ہے اور اے اللہ! ان انصار و مہاجرین

---

الحديث رقم ۷: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: غزوة الخندق، وهي الأحزاب، ۴/ ۱۵۰۴، الرقم: ۳۸۷۳، وفي كتاب: الجهاد والسير، باب: التحريض على القتال، ۳/ ۱۰۴۳، الرقم: ۲۶۷۹، ومسلم في الصحيح، كتاب: الجهاد والسير، باب: غزوة الأحزاب، وهي الخندق، ۳/ ۱۴۳۱، الرقم: ۱۸۰۵، وابن ماجه نحوه في السنن، كتاب: المساجد والجماعات، باب: أن يجوز بناء المساجد، ۱/ ۲۴۵، الرقم: ۷۴۲، وأحمد بن حنبل في المسند، ۳/ ۲۷۶، الرقم: ۱۳۹۵۱، وابن حبان في الصحيح، ۱۶/ ۲۴۹، الرقم: ۷۲۵۹، وابن أبى شيبة في المصنف، ۶/ ۴۰۰، الرقم: ۳۲۳۷۱۔

کی مغفرت فرما! انصار و مہاجرین نے آپ ﷺ کی بات کا جواب دیتے ہوئے عرض کیا: ہم وہ لوگ ہیں جنہوں نے محمد مصطفیٰ ﷺ کے ہاتھوں پر جہاد کی بیعت کی ہے جب تک ہم باقی رہیں (اس عہد پر قائم رہیں گے)۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

۷۹۱ / ۸۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: مَرَّ أَبُوْبَكْرٍ وَالْعَبَّاسُ رضي الله عنهما بِمَجْلِسٍ مِنْ مَجَالِسِ الْأَنْصَارِ وَهُمْ يَبْكُوْنَ، فَقَالَ: مَا يُبْكِيْكُمْ؟ قَالُوْا: ذَكَرْنَا مَجْلِسَ النَّبِيِّ ﷺ مِنَّا فَدَخَلَ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ فَأَخْبَرَهُ بِذَلِكَ قَالَ: فَخَرَجَ النَّبِيُّ ﷺ وَقَدْ عَصَبَ عَلَى رَأْسِهِ حَاشِيَةَ بُرْدٍ قَالَ: فَصَعِدَ الْمِنْبَرَ وَلَمْ يَصْعَدْهُ بَعْدَ ذَلِكَ الْيَومِ فَحَمِدَ اللهَ وَأَثْنَى عَلَيْهِ ثُمَّ قَالَ: أُوْصِيْكُمْ بِالْأَنْصَارِ فَإِنَّهُمْ كَرِشِي وَعَيْبَتِي وَقَدْ قَضَوْا الَّذِي لَهُمْ فَاقْبَلُوْا مِنْ مُحْسِنِهِمْ وَتَجَاوَزُوْا عَنْ مُسِيْئِهِمْ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما انصار کی ایک مجلس کے پاس سے گزرے تو دیکھا وہ رو رہے تھے تو پوچھا: کیا چیز تمہیں رلا رہی ہے؟ تو انہوں نے کہا: ہمیں اپنی مجلسوں میں حضور نبی اکرم ﷺ کا بیٹھنا یاد آ رہا ہے۔ تو وہ بارگاہِ رسالت مآب ﷺ میں حاضر ہوئے اور ساری صورتحال عرض کی۔ اس پر حضور نبی

الحديث رقم ۸: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: قول النبي ﷺ: اقبلوا من محسنهم وتجاوزوا عن مسيئهم، ۳ / ۱۳۸۳، الرقم: ۳۵۸۸، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل الأنصار، ٤ / ۱۹٤۹، الرقم: ۲۵۱۰، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول ﷺ، باب: في فضل الأنصار وقريش، ۵ / ۷۱۵، الرقم: ۳۹۰۷، وقال: هذا حديث حسن صحيح، والنسائي في السنن الكبرى، ۵ / ۹۱، الرقم: ۸۳٤٦، وفي فضائل الصحابة، ۱ / ۷۱، الرقم: ۲٤۱، وأحمد بن حنبل في المسند، ۳ / ۱۷٦، الرقم: ۱۲۸۲۵، وفي فضائل الصحابة، ۲ / ٦۱۰، الرقم: ۱٤٦٤، والبيهقي في السنن الكبرى، ٦ / ۳۷۱، الرقم: ۱۲۸۸۷۔

اکرم ﷺ (حجرۂ مبارک) سے باہر تشریف لائے اور آپ ﷺ نے چادر مبارک کا ایک سرا سرِ اقدس پر پٹی کی طرح باندھ رکھا تھا۔ راوی کا بیان ہے کہ آپ ﷺ کے منبر پر جلوہ افروز ہونے کی یہ آخری بار تھی۔ اس کے بعد آپ ﷺ منبر پر جلوہ افروز نہیں ہوئے پھر آپ ﷺ نے اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا بیان کر کے فرمایا: میں تمہیں انصار کے بارے میں نیک سلوک کی وصیت کرتا ہوں کیونکہ وہ میرا معدہ اور زنبیل ہیں (یعنی میرے خاص محرمِ راز ہیں)۔ ان پر جو فرائض تھے انہیں وہ ادا کر چکے اور ان کا حق باقی ہے لہٰذا ان کے نیک لوگوں کی نیکی قبول کرنا اور جو ان میں سے قصوروار ہوں ان سے درگزر کرنا۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ امام بخاری کے ہیں۔

۷۹۲ / ۹۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ ﷺ قَالَ: قَالَ الْمِقْدَادُ يَوْمَ بَدْرٍ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنَّا لَا نَقُوْلُ لَكَ كَمَا قَالَتْ بَنُوْ إِسْرَائِيْلَ لِمُوْسَى عليه السلام: ﴿فَاذْهَبْ أَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَا إِنَّا هَاهُنَا قَاعِدُوْنَ﴾ [المائدة، ٥:٢٤]، وَلٰكِنِ امْضِ وَنَحْنُ مَعَكَ فَكَأَنَّهُ سُرِّيَ عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت عبداللہ بن مسعود ﷺ بیان کرتے ہیں کہ غزوۂ بدر کے وقت حضرت مقداد ﷺ بارگاہ رسالتِ مآب ﷺ میں یوں عرض گزار ہوئے: یا رسول اللہ! ہم آپ سے وہ بات ہرگز نہیں کہیں گے جو بنی اسرائیل نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہی تھی: ’’پس تم جاؤ اور تمہارا رب (ساتھ جائے) سو تم دونوں (ہی ان سے) جنگ کرو، ہم تو یہیں بیٹھے ہیں۔‘‘ [المائدة، ٥:٢٤] بلکہ آپ تشریف لے چلیں، ہم بھی آپ کے ساتھ ہیں۔ حضور نبی اکرم ﷺ کو ان کے اس جواب سے بہت خوشی و مسرت ہوئی۔‘‘

الحديث رقم ٩: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: تفسير القرآن، باب: قوله: فاذهب أنت وربك فقاتلا إنا هاهنا قاعدون، ٤/١٦٨٤، الرقم: ٤٣٣٣، والنسائي في السنن الكبرى، ٦/٣٣٣، الرقم: ١١١٤٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤/٣١٤، الرقم: ١٨٠٧٣، وابن أبي عاصم في الجهاد، ٢/٥٥٥، الرقم: ٢٢٠، وقال: إسناده حسن.

اس حدیث کو امام بخاری، نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٧٩٣ / ١٠۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: شَهِدْتُ مِنَ الْمِقْدَادِ مَشْهَدًا لَأَنْ أَكُوْنَ أَنَا صَاحِبَهُ أَحَبُّ إِلَيَّ مِمَّا عَلَى الْأَرْضِ مِنْ شَيْءٍ قَالَ: أَتَى النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وَكَانَ رَجُلًا فَارِسًا قَالَ: فَقَالَ: أَبْشِرْ يَا نَبِيَّ اللهِ، وَاللهِ لَا نَقُوْلُ لَكَ كَمَا قَالَتْ بَنُوْ إِسْرَائِيْلَ لِمُوْسَى عليه السلام: ﴿اذْهَبْ أَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَا إِنَّا هَاهُنَا قَاعِدُوْنَ﴾ [المائدة، ٥:٢٤] وَلَكِنِ الَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ لَنَكُوْنَنَّ بَيْنَ يَدَيْكَ، وَعَنْ يَمِيْنِكَ وَعَنْ شِمَالِكَ وَمِنْ خَلْفِكَ حَتَّى يَفْتَحَ اللهُ عَلَيْكَ. فَرَأَيْتُ وَجْهَ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم يُشْرِقُ لِذَلِكَ وَسَرَّهُ ذَلِكَ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ وَاللَّفْظُ لَهُ وَالْبَزَّارُ.**

’’حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت مقداد رضی اللہ عنہ کا ایک ایسا منظر دیکھا کہ اس منظر کا مالک ہونا میرے لیے دنیا کی ہر چیز سے بڑھ کر محبوب ہے (یعنی کاش اس وقت ان کی جگہ میں ہوتا) وہ بیان کرتے ہیں کہ وہ (یعنی حضرت مقداد رضی اللہ عنہ) حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور وہ ایک بہادر شخص تھے، انہوں نے عرض کیا: یا نبی اللہ! آپ کو خوشخبری ہو۔ خدا کی قسم! ہم آپ سے اس طرح نہیں کہیں گے جس طرح بنی اسرائیل نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہا تھا: ’’پس تم جاؤ اور تمہارا رب (ساتھ جائے) سو تم دونوں (ہی ان سے) جنگ کرو، ہم تو یہیں بیٹھے ہیں۔‘‘ [المائدہ، ٥:٢٤] لیکن اس ذات کی

---

**الحديث رقم ١٠: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: قول الله تعالى: إذ تستغيثون ربكم فاستجاب لكم أني ممددكم بألف من الملائكة مردفين الخ، ٤/١٤٥٦، الرقم: ٣٧٣٦ وأحمد بن حنبل في المسند، ١/٤٥٧، الرقم: ٤٣٧٦، والبزار في المسند، ٤/٢٨٥، الرقم: ١٤٥٥، ١/٣٨٩، الرقم: ٣٦٩٨، ٤٠٧٠، والحاكم في المستدرك، ٣/٣٩٢، الرقم: ٥٤٨٦، وقال: هذا حديث صحيح الإسناد، والطبراني في المعجم الكبير بإسناد جيد، ١٧/١٢٤، الرقم: ٣٠٦، والشاشي في المسند، ٢/١٩٧، الرقم: ٧٦٦ وابن أبي عاصم في الجهاد، ٢/٥٥٦، الرقم: ٢٢١، إسناده صحيح.**

قسم! جس نے حق کے ساتھ آپ کو مبعوث فرمایا ہے ہم (جہاد میں) آپ کے سامنے، دائیں طرف اور بائیں طرف اور آپ کے پیچھے ہوں گے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ آپ کو فتح عطا فرما دے، پس میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کا چہرۂ اقدس دیکھا کہ وہ خوشی سے چمک اٹھا اور آپ ﷺ کو ان کی اس بات نے بہت خوش کیا۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری، احمد، حاکم اور بزار نے روایت کیا ہے اور الفاظ امام حاکم کے ہیں۔

**۷۹۴ / ۱۱۔ عَنْ أَنَسٍ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ شَاوَرَ حِيْنَ بَلَغَهُ إِقْبَالُ أَبِي سُفْيَانَ. قَالَ: فَتَكَلَّمَ أَبُوْبَكْرٍ رضی الله عنه فَأَعْرَضَ عَنْهُ، ثُمَّ تَكَلَّمَ عُمَرُ رضی الله عنه فَأَعْرَضَ عَنْهُ، فَقَامَ سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ رضی الله عنه فَقَالَ: إِيَّانَا تُرِيْدُ يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَوْ أَمَرْتَنَا أَنْ نُخِيْضَهَا الْبَحْرَ لَأَخَضْنَاهَا، لَوْ أَمَرْتَنَا أَنْ نَضْرِبَ أَكْبَادَهَا إِلَى بَرْكِ الْغِمَادِ لَفَعَلْنَا، قَالَ: فَنَدَبَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ النَّاسَ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.**

’’حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ کو جب ابو سفیان کے تجارتی قافلہ کی آمد کا پتہ چلا تو آپ ﷺ نے صحابہ کرام سے مشورہ کیا۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کچھ کہنا چاہا، آپ ﷺ نے منہ پھیر لیا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کچھ کہنا چاہا آپ ﷺ نے ان کی طرف سے بھی منہ پھیر لیا۔ تو حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ نے کھڑے ہو کر عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ ہم لوگوں (یعنی انصار) سے جواب لینا چاہتے ہیں؟ تو قسم ہے اس ذات کی جس کے

---

**الحديث رقم ۱۱: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الجهاد والسير، باب: غزوة بدر، ۱۴۰۳/۳، الرقم: ۱۷۷۹، وأحمد بن حنبل في المسند، ۲۵۷/۳، الرقم: ۱۳۷۲۹، ۲۱۹/۳۔۲۲۰، الرقم: ۱۳۳۲۰۔ ۱۳۳۲۱، وابن أبي شيبة في المصنف، ۳٦۲/۷، الرقم: ۳٦۷۰۸، وأبو عوانة في المسند، ۲۸۳/٤، الرقم: ٦۷٦۷، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ۱۵۹/٦۰، ۲۵۰/۲۰، والنووي في شرحه على صحيح مسلم، ۱۲٤/۱۲، والمزي في تهذيب الكمال، ۲۸۰/۱۰، والشوكاني في نيل الأوطار، ۴۵/۸۔**

قبضۂ قدرت میں میری جان ہے! اگر آپ ہمیں حکم دیں کہ ہم اپنی سواریاں سمندر میں ڈال دیں تو ہم سمندر میں ڈال کر رہیں گے اور اگر آپ حکم دیں کہ ہم اپنی اونٹنیوں کے سینے برک الغماد پہاڑ سے جا ماریں تو ہم ایسا ضرور کر کے رہیں گے اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (خوش ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے) لوگوں کو دعوتِ (جہاد) دی۔''

اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**۷۹۵ / ۱۲۔ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: يَا مَعْشَرَ الْأَنْصَارِ، أَلَمْ آتِكُمْ ضُلَّالًا فَهَدَاكُمُ اللهُ عزوجل بِي؟ أَلَمْ آتِكُمْ مُتَفَرِّقِيْنَ فَجَمَعَكُمُ اللهُ بِي؟ أَلَمْ آتِكُمْ أَعْدَاءً فَأَلَّفَ اللهُ بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ بِي؟ قَالُوْا: بَلَى يَا رَسُوْلَ اللهِ، قَالَ: أَفَلَا تَقُوْلُوْنَ جِئْتَنَا خَائِفًا فَآمَنَّاكَ، وَطَرِيْدًا فَآوَيْنَاكَ، وَمَخْذُوْلًا فَنَصَرْنَاكَ. فَقَالُوْا: بَلْ ِللهِ تَبَارَكَ وَتَعَالَى الْمَنُّ بِهِ عَلَيْنَا وَلِرَسُوْلِهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم.**

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَمُسْلِمٌ نَحْوَهُ فِي حَدِيْثٍ طَوِيْلٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ زَيْدٍ، وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ وَاللَّفْظُ لَهُ وَابْنُ حِبَّانَ.

''حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے گروہِ انصار! کیا میں تمہارے پاس اس وقت نہیں آیا جب تم راہِ راست سے بھٹکے ہوئے تھے پس اللہ تعالیٰ نے میرے سبب تمہیں ہدایت عطا فرمائی؟ کیا میں تمہارے پاس اس وقت نہیں آیا جب تم مختلف گروہوں میں بٹے ہوئے تھے، پس اللہ تعالیٰ نے میری وجہ سے تمہیں جمع فرما دیا؟ کیا میں تمہارے پاس اس وقت نہیں آیا جب تم باہم (جانی) دشمن تھے پھر اللہ تعالیٰ نے میری وجہ

---

**الحديث رقم ۱۲: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: عزوة الطائف في شوال سنة ثمان، ۴ / ۱۵۷۴، الرقم: ۴۰۷۵، ومسلم في الصحيح، كتاب: الزكاة، باب: إعطاء المؤلفة لقلوبهم على الإسلام، ۲ / ۷۳۸، الرقم: ۱۰۶۱، والنسائي في السنن الكبرى، ۵ / ۹۱، الرقم: ۸۳۴۷، وفي فضائل الصحابة، ۱ / ۷۲، الرقم: ۲۴۲، وأحمد بن حنبل في المسند، ۳ / ۱۰۴، الرقم: ۱۲۰۴۰، وفي فضائل الصحابة، ۲ / ۸۰۰، الرقم: ۱۴۳۵، وابن حبان في الثقات، ۲ / ۸۱، والعسقلاني في فتح الباري، ۸ / ۵۱.**

سے تمہارے دلوں میں محبت و الفت پیدا فرما دی؟ انہوں نے عرض کیا: کیوں نہیں، یا رسول اللہ! پھر آپ ﷺ نے فرمایا: تم یہ کیوں نہیں کہتے کہ آپ ہمارے پاس حالتِ خوف میں تشریف لائے پس ہم نے آپ کو امان دی، اور آپ ہمارے پاس اس وقت تشریف لائے جب آپ کی قوم نے آپ کو ملک بدر کر دیا تو ہم نے آپ کو پناہ دی، اور آپ ہمارے پاس حالتِ شکست میں تشریف لائے تو ہم نے آپ کی مدد و نصرت کی۔ انہوں نے عرض کیا: (یہ آپ پر ہمارا کوئی احسان نہیں) بلکہ (آپ کا ہمارے پاس تشریف لانا) تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کا ہم پر احسان ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری و مسلم نے طویل روایت میں حضرت عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ کے طریق سے روایت کیا ہے اور امام نسائی، احمد اور ابن حبان نے بھی اسے روایت کیا ہے۔ یہ الفاظ امام احمد کے ہیں۔

**٧٩٦ / ١٣۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ: اسْتَشَارَ النَّبِيُّ ﷺ مَخْرَجَهُ إِلَى بَدْرٍ، فَأَشَارَ عَلَيْهِ أَبُوْبَكْرٍ، ثُمَّ اسْتَشَارَ عُمَرَ، فَأَشَارَ عَلَيْهِ عُمَرُ، ثُمَّ اسْتَشَارَهُمْ فَقَالَ بَعْضُ الْأَنْصَارِ: إِيَّاكُمْ يُرِيْدُ نَبِيُّ اللهِ ﷺ يَا مَعْشَرَ الْأَنْصَارِ، فَقَالَ قَائِلُ الْأَنْصَارِ: تَسْتَشِيْرُنَا يَا نَبِيَّ اللهِ، إِنَّا لَا نَقُوْلُ لَكَ كَمَا قَالَتْ بَنُو إِسْرَائِيْلَ لِمُوْسَى عليه السلام: ﴿اذْهَبْ أَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَا إِنَّا هَاهُنَا قَاعِدُوْنَ﴾ [المائدة، ٥:٢٤] وَلَكِنِ الَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ، لَوْ ضَرَبْتَ أَكْبَادَهَا إِلَى بَرْكِ الْغِمَادِ لَا تَّبَعْنَاكَ أَبْنَاءَ الْأَنْصَارِ.**

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالنَّسَائِيُّ.

وَقَالَ ابْنُ كَثِيْرٍ: هَذَا إِسْنَادٌ ثُلَاثِيٌّ صَحِيْحٌ عَلَى شَرْطِ الصَّحِيْحِ.

**الحديث رقم ١٣:** أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٣/١٨٨، الرقم: ١٢٩٧٧، والنسائي في السنن الكبرى، ٥/٩٢، ١٧٠، الرقم: ٨٣٤٨، ٨٥٨٠، وابن حبان في الصحيح، ١١/٢٣، الرقم: ٤٧٢١، وأبو يعلى في المسند، ٦/٤٠٧، الرقم: ٣٧٦٦، ٣٨٠٣، والبيهقي في السنن الكبرى، ١٠/١٠٩، وابن أبي عاصم في الجهاد، وقال: حديث صحيح، ٢/٥٥٧، الرقم: ٢٢٢.

’’حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غزوۂ بدر میں تشریف لے جانے کے لئے صحابہ کرام سے رائے لی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے رائے دے دی، پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے رائے لی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رائے دے دی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پھر ان (دیگر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم) سے رائے لی۔ انصار میں سے بعض لوگوں نے کہا کہ اے انصاری بھائیو! حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تم لوگوں سے رائے لینا چاہتے ہیں۔ یہ سن کر انصار کے ترجمان نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ ہم سے مشورہ لینا چاہتے ہیں ہم اس طرح نہیں کہیں گے جس طرح بنی اسرائیل نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہا تھا: ’’پس تم جاؤ اور تمہارا رب (ساتھ جائے) سو تم دونوں (ہی ان سے) جنگ کرو، ہم تو یہیں بیٹھے ہیں۔‘‘ [المائدہ، ٥:٢٤] لیکن قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے! اگر آپ ان سواریوں (گھوڑوں) کے سینے برک غماد پہاڑ سے ٹکرائیں گے تو ہم انصار کے بیٹے جب بھی آپ کی پیروی کریں گے۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد اور نسائی نے روایت کیا ہے۔ اور امام ابن کثیر فرماتے ہیں کہ اس حدیث کی اسناد ثلاثی صحیح حدیث کی شرط پر صحیح ہے۔

**١٤/٧٩٧۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَعْرِضُ نَفْسَهُ فِي كُلِّ سَنَةٍ عَلَى قَبَائِلَ مِنَ الْعَرَبِ، أَنْ يُؤْوُوْهُ إِلَى قَوْمِهِمْ حَتَّى يُبَلِّغَ كَلَامَ اللهِ وَرِسَالَاتِهِ، وَلَهُمُ الْجَنَّةُ. فَلَيْسَتْ قَبِيْلَةٌ مِنَ الْعَرَبِ تَسْتَجِيْبُ لَهُ، حَتَّى أَرَادَ اللّٰهُ إِظْهَارَ دِيْنِهِ، وَنَصْرَ نَبِيِّهِ، وَإِنْجَازَ مَا وَعَدَهُ سَاقَهُ اللّٰهُ إِلَى هَذَا الْحَيِّ مِنَ الْأَنْصَارِ، فَاسْتَجَابُوْا لَهُ وَجَعَلَ اللّٰهُ لِنَبِيِّهِ صلى الله عليه وآله وسلم دَارَ هِجْرَتِهِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ.**

’’حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہر سال قبائل عرب کے ہاں تشریف لے جاتے کہ وہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنی قوم میں لے چلیں تاکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ کا

**الحديث رقم ١٤: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٦/٢٩٤، الرقم: ٦٤٥٤، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٦/٤٢.**

کلام اور اس کا پیغام لوگوں تک پہنچائیں اور (یہ مژدہ بھی سنائیں کہ جو آپ ﷺ کی مدد کریں گے) ان کے لئے جنت ہے۔ عرب کے کسی قبیلہ نے آپ ﷺ کی یہ بات منظور نہ کی۔ جب اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کے ظاہر کرنے اور اپنے نبی مکرم ﷺ کی مدد کرنے اور جو کچھ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ سے وعدہ کیا تھا اس کے وفا کرنے کا ارادہ فرمایا تو اس خیر کو اللہ تعالیٰ نے انصار کے قبیلوں کی طرف روانہ کر دیا، انہوں نے آپ ﷺ کی دعوت پر لبیک کہا اور اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی مکرم ﷺ کے لئے ان کے وطن کو دارِ ہجرت بنا دیا۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال ثقات ہیں۔

# فَصْلٌ فِي دُعَاءِ النَّبِيِّ ﷺ لِلأَنْصَارِ وَلِأَبْنَائِهِمْ وَنِسَائِهِمْ رضی اللہ عنہم

## ﴿حضور ﷺ کا انصار صحابہ اور ان کی اولاد و ازواج کے لئے دعا فرمانے کا بیان﴾

٧٩٨ / ١٥۔ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: اَللَّهُمَّ اغْفِرْ لِلْأَنْصَارِ، وَلِأَبْنَاءِ الْأَنْصَارِ، وَأَبْنَاءِ أَبْنَاءِ الْأَنْصَارِ.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ.

وَالتِّرْمِذِيُّ عَنْ أَنَس رضی اللہ عنہ وزاد: وَلِنِسَاءِ الْأَنْصَارِ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

''حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے اللہ! انصار اور انصار کے بیٹوں، اور انصار کے پوتوں کی مغفرت فرما۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور یہ الفاظ امام مسلم کے ہیں۔

---

الحديث رقم ١٥: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: تفسير القرآن، باب: قوله ﷻ: هم الذين يقولون لا تنفقوا على من عند رسول حتى ينفضوا، ٤ / ١٨٦٢، الرقم: ٤٦٢٣، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة رضی اللہ عنہم، باب: من فضائل الأنصار، ٤ / ١٩٤٨، الرقم: ٢٥٠٦، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فضائل الأنصار وقريش، ٥ / ٧١٥، الرقم: ٣٩٠٩، والنسائي في السنن الكبرى، ٦ / ٨٦، الرقم: ١٠١٤٦، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل الأنصار، ولفظه: رَحمَ اللهُ الْأَنْصَارَ، وَأَبْنَاءَ الْأَنْصَارِ وَأَبْنَاءَ أَبْنَاءِ الْأَنْصَارِ، ١ / ٨٥، الرقم: ١٦٤، والشافعي في المسند، ١ / ٢٨٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤ / ٣٦٩، وابن حبان في الصحيح، ١٦ / ٢٧٠، الرقم: ٧٢٨١۔

اور امام ترمذی نے اس حدیث کو حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا اور ان الفاظ کا اضافہ کیا: اور انصار کی عورتوں کی بھی مغفرت فرما۔‘‘

اور امام ابوعیسیٰ نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

**۷۹۹ / ۱۶۔ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ رضي الله عنه أَنَّهُ كَتَبَ إِلَى أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه زَمَنَ الْحَرَّةِ يُعَزِّيهِ فِيمَنْ قُتِلَ مِنْ وَلَدِهِ وَقَوْمِهِ وَقَالَ: أُبَشِّرُكَ بِبُشْرَى مِنَ اللهِ عزوجل سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُولُ: اَللّٰهُمَّ، اغْفِرْ لِلْأَنْصَارِ، وَاغْفِرْ لِنِسَاءِ الْأَنْصَارِ، وَلِنِسَاءِ أَبْنَاءِ الْأَنْصَارِ، وَلِنِسَاءِ أَبْنَاءِ أَبْنَاءِ الْأَنْصَارِ.**

**رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَالطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے سانحۂ حَرہ کے زمانہ میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی طرف ایک خط لکھا جس میں انہوں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ کے ساتھ ان کی قوم اور اولاد میں سے جو لوگ قتل ہوئے تھے ان کی تعزیت کی اور لکھا: میں تمہیں اللہ عزوجل کی (عطا کردہ) خوشخبری کی بشارت دیتا ہوں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: یااللہ! انصار، اور انصار کے بیٹوں اور انصار کے بیٹوں کے بیٹوں (یعنی پوتوں) اور اسی طرح انصار کی عورتوں اور انصار کے بیٹوں کی عورتوں اور انصار کے پوتوں کے بیٹوں کی مغفرت فرما۔‘‘ اس حدیث کو امام احمد، ابن حبان، ابن ابی شیبہ اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ١٦: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٤ / ٣٧٠، ٣٧٤، وابن حبان فى الصحيح، ١٦ / ٢٧٠، الرقم: ٧٢٨١، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٩٩، الرقم: ٣٢٣٦٢، والطبراني في المعجم الكبير، ٥ / ٢٠٥-٢٠٦، الرقم: ٥١٠٤، ٥١٠٦، والشيباني في الآحاد والمثاني، ٣ / ٣٥٨، الرقم: ١٧٥٣، ٤ / ١٢٧، الرقم: ٢١٠٤، وأبو المحاسن في معتصر المختصر، ٢ / ٣٧١، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ٢ / ٧٩٣، الرقم: ١٤١٩.

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ الْأَنْصَارِ رضی اللہ عنہم

## ﴿انصار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے جامع مناقب کا بیان﴾

۸۰۰/ ۱۷۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ عَنْ أُسَيْدِ بْنِ حُضَيْرٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَجُلًا مِنَ الْأَنْصَارِ قَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَ لَا تَسْتَعْمِلُنِي كَمَا اسْتَعْمَلْتَ فُلَانًا؟ قَالَ: سَتَلْقَوْنَ بَعْدِي أَثَرَةً فَاصْبِرُوْا حَتَّى تَلْقَوْنِي عَلَى الْحَوْضِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ حضرت اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک انصاری نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے (تنہائی میں) عرض کیا: کیا آپ مجھے عامل (گورنر) نہیں بنائیں گے؟ جس طرح آپ نے فلاں شخص کو عامل بنایا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میرے بعد تمہیں اپنے اوپر ترجیح کا سامنا ہوگا، تم اس پر صبر کرنا حتی کہ تمہاری مجھ سے حوضِ کوثر پر ملاقات ہو۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

۸۰۱/ ۱۸۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: اَلْمُلْكُ فِي

---

الحديث رقم ۱۷: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: قول النبي صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم للأنصار: اصبروا حتى تلقونى على الحوض، ۳/ ۱۳۸۱، الرقم: ۳۵۸۱، ومسلم في الصحيح، كتاب: الإمارة، باب: الأمر بالصبر عند ظلم الولاة واستئثارهم، ۳/ ۱٤۷٤، الرقم: ۱۸٤٥، والترمذي في السنن، كتاب: الفتن عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: في الأثرة، ٤/ ٤۸۲، الرقم: ۲۱۸۹، وقال: هذا حديث حسن صحيح، والنسائي في السنن، كتاب: آداب القضاة، باب: ترك استعمال من يحرس على القضاء، ۸/ ۲۲٤، الرقم: ۵۳۸۳ وأحمد بن حنبل فى المسند، ٤/ ۳۵۲، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦/ ۳۰٦، الرقم: ۳۱٦٦۹.

الحديث رقم ۱۸: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: في فضل اليمن، ۵/ ۷۲۷، الرقم: ۳۹۳٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ۲/ ۳٦٤، الرقم: ۸۷٤٦، وفي فضائل الصحابة، ۲/ ۷۹۵، الرقم: ۱٤۲۳، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦/ ٤۰۳، الرقم: ۳۲۳۹۵، وابن حزام في تهذيب الأسماء، ۱/ ٦۸، وقال: وهو أصح، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٤/ ۱۹۲، وقال: ورجاله ثقات.

قُرَيْشٍ، وَالْقَضَاءُ فِي الْأَنْصَارِ وَالْأَذَانُ فِي الْحَبَشَةِ، وَالْأَمَانَةُ فِي الْأَزْدِ. يَعْنِي: الْيَمَنَ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ إِلَّا قَالَ: وَالسُّرْعَةُ فِي الْيَمَنِ. وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بادشاہت قریش میں ہے اور عدل و انصاف انصار میں ہے اور اذان حبشہ میں ہے، اور امانت ازد یعنی یمن میں ہے۔''

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور امام احمد نے ان الفاظ کے ساتھ روایت کیا ہے کہ ''سرعت یمن میں ہے۔'' اس حدیث کے رجال ثقہ ہیں۔

٨٠٢/ ١٩۔ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: اَللَّهُمَّ، اغْفِرْ لِلْأَنْصَارِ، وَلِأَبْنَاءِ الْأَنْصَارِ، وَ أَزْوَاجِ الْأَنْصَارِ، وَلِذَرَارِيِّ الْأَنْصَارِ كَرِشِي وَعَيْبَتِي، وَلَو أَنَّ النَّاسَ أَخَذُوا شِعْبًا وَأَخَذَتِ الْأَنْصَارُ شِعْبًا لَأَخَذْتُ شِعْبَ الْأَنْصَارِ، وَلَوْلَا الْهِجْرَةُ لَكُنْتُ امْرَأً مِنَ الْأَنْصَارِ.

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

وفي رواية أحمد زاد: قَالُوا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَأَوْلَادُنَا مِنْ غَيْرِنَا قَالَ: وَأَوْلَادِ الْأَنْصَارِ قَالُوا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَمَوَالِيْنَا قَالَ: وَمَوَالِيَ الْأَنْصَارِ.

وفي رواية: وَكَنَائِنِ الْأَنْصَارِ.

''حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے اللہ! انصار، اور انصار کے بیٹوں، اور انصار کی بیویوں اور انصار کی ذریت (اولاد)، وہ انصار جو میرے مخلص دوست اور ہم راز ہیں۔ ان کی مغفرت فرما اور اگر لوگ کسی ایک گھاٹی کی طرف چلتے اور انصار کسی اور گھاٹی کی طرف چلتے تو میں انصار کی گھاٹی کی طرف چلتا اور اگر ہجرت نہ

الحديث رقم ١٩: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٣/ ١٥٦، الرقم: ١٢٦١٦، ٣/ ٢١٦، الرقم: ١٣٢٩١، وفي فضائل الصحابة، ٢/ ٧٩٨، الرقم: ١٤١٠، والطبراني في المعجم الصغير، ١/ ٢٢١، الرقم: ٣٥٤۔

ہوتی تو میں انصار میں سے ہی ایک شخص ہوتا۔‘‘ اس حدیث کو امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

اور امام احمد نے اپنی روایت میں یہ اضافہ فرمایا ہے کہ انصار نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہماری وہ اولاد جو ہمارے غیر میں سے ہے (اس کے لئے بھی دعائے مغفرت فرمائیں) آپ ﷺ نے فرمایا: اور (اے اللہ!) انصار کی اولاد کی بھی مغفرت فرما، انہوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہمارے غلاموں کے حق میں بھی دعائے مغفرت فرمائیں تو آپ ﷺ نے فرمایا: اور (اے اللہ!) انصار کے غلاموں کی بھی مغفرت فرما اور ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اور انصار کی باندیوں (لونڈیوں) کی بھی مغفرت فرما۔‘‘

**۸۰۳ / ۲۰۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی الله عنه قَالَ: خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فَقَالَ: أَلَا إِنَّ لِكُلِّ نَبِيٍّ تَرَكَةً وَضَيْعَةً، وَإِنَّ تَرَكَتِي وَضَيْعَتِي الْأَنْصَارُ، فَاحْفَظُوْنِي فِيْهِمْ.** رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْنُعَيْمٍ وَالضِّيَاءُ.

وفي رواية أحمد: **قَالَ: إِنَّ لِكُلِّ نَبِيٍّ تَرَكَةً وَضَيْعَةً وَإِنَّ تَرَكَتِي أَوْ ضَيْعَتِي الْأَنْصَارُ، أَلَا وَإِنَّ النَّاسَ يُكْثِرُوْنَ وَيُقِلُّوْنَ، أَلَا فَاقْبَلُوْا عَنْ مُحْسِنِهِمْ، وَتَجَاوَزُوْا عَنْ مُسِيْئِهِمْ.**

’’حضرت انس بن مالک رضی الله عنه بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ ہماری طرف تشریف لائے اور فرمایا: خبردار! بے شک ہر نبی کا کوئی نہ کوئی ترکہ اور جاگیر ہوتی ہے اور بے شک میرا ترکہ اور جاگیر انصار ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی، ابونعیم اور ضیاء المقدسی نے روایت کیا ہے۔

اور امام احمد کی روایت میں ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک ہر نبی کا کوئی نہ کوئی ترکہ اور جاگیر ہوتی ہے اور بے شک میرا ترکہ اور جاگیر انصار ہیں۔ خبردار! بے

---

**الحديث رقم ۲۰: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ۵/ ۳۰۹، الرقم: ۵۳۹۸، وأبونعيم في حلية الأولياء، ۳/ ۲۶۴، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ۲/ ۷۹۱، الرقم: ۱۴۱۳، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ۶/ ۱۳۳۔۱۳۵، الرقم: ۲۱۳۲۔۲۱۳۴، وإسناده حسن۔**

شک لوگ کثرت اور قلت (افراط وتفریط) سے کام لیتے ہیں۔ خبردار! انصار کے نیک لوگوں کی نیکی قبول کرو اور ان کے قصوروار سے اعراض کرو۔‘‘

٨٠٤ / ٢١۔ عَنِ السَّائِبِ بْنِ يَزِيْدَ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَسَّمَ الْفَيْءَ الَّذِي أَفَاءَ اللّٰهُ بِحُنَيْنَ مِنْ غَنَائِمِ هَوَازِنَ، فَأَحْسَنَ، فَأَفْشَى فِي أَهْلٍ مِنْ قُرَيْشٍ وَغَيْرِهِمْ، فَغَضِبَتِ الْأَنْصَارُ. فَلَمَّا سَمِعَ بِذَلِكَ النَّبِيُّ صلی الله عليه وآله وسلم أَتَاهُمْ فِي مَنَازِلِهِمْ، ثُمَّ قَالَ: مَنْ كَانَ هَاهُنَا مِنَ الْأَنْصَارِ فَلْيَخْرُجْ إِلَى رِحْلِهِ. ثُمَّ تَشَهَّدَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم، فَحَمِدَ اللّٰهَ عزوجل، ثُمَّ قَالَ: يَا مَعْشَرَ الْأَنْصَارِ، قَدْ بَلَغَنِي مِنْ حَدِيْثِكُمْ فِي هَذِهِ الْمَغَانِمِ الَّتِي آثَرْتُ بِهَا أُنَاسًا أُتَالِفُهُمْ عَلَى الإِسْلَامِ. لَعَلَّهُمْ أَنْ يَشْهَدُوْا بَعْدَ الْيَوْمِ، وَقَدْ أَدْخَلَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمُ الإِسْلَامَ، ثُمَّ قَالَ: يَا مَعْشَرَ الْأَنْصَارِ، أَلَمْ يَمُنَّ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ بِالإِيْمَانِ، وَخَصَّكُمْ بِالْكَرَامَةِ، وَسَمَّاكُمْ بِأَحْسَنِ الْأَسْمَاءِ أَنْصَارَ اللهِ وَأَنْصَارَ رَسُوْلِهِ؟ وَلَوْلَا الْهِجْرَةُ لَكُنْتُ امْرَأً مِنَ الْأَنْصَارِ، وَلَوْ سَلَكَ النَّاسُ وَادِيًا وَسَلَكْتُمْ وَادِيًا لَسَلَكْتُ وَادِيْكُمْ أَفَلَا تَرْضَوْنَ أَنْ يَذْهَبَ النَّاسُ بِهَذِهِ الْغَنَائِمِ: الشَّاةَ وَالنَّعَمَ وَالْبَعِيْرَ، وَتَذْهَبُوْنَ بِرَسُوْلِ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم؟ فَلَمَّا سَمِعَتِ الْأَنْصَارُ قَوْلَ رَسُوْلِ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالُوْا: رَضِيْنَا. قَالَ: أَجِيْبُوْنِي فِيْمَا قُلْتُ: قَالَتِ الْأَنْصَارُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَجَدْتَنَا فِي ظُلْمَةٍ فَأَخْرَجَنَا اللّٰهُ بِكَ إِلَى النُّوْرِ، وَوَجَدْتَنَا عَلَى شَفَا حُفْرَةٍ مِنَ النَّارِ فَأَنْقَذَنَا اللّٰهُ بِكَ وَوَجَدْتَنَا ضُلَّالًا فَهَدَانَا اللّٰهُ بِكَ، قَدْ رَضِيْنَا بِاللهِ رَبًّا وَبِالإِسْلَامِ دِيْنًا وَبِمُحَمَّدٍ صلی الله عليه وآله وسلم نَبِيًّا، فَاصْنَعْ يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَا شِئْتَ فِي أَوْسَعِ الْحِلِّ. فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم:

الحديث رقم ٢١: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٧ / ١٥١، الرقم: ٦٦٦٥، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٣٠۔

**وَاللهِ، لَوْ أَجَبْتُمُوْنِي بِغَيْرِ هٰذَا الْقَوْلِ لَقُلْتُ: أَلَمْ تَأْتِنَا طَرِيْدًا فَآوَيْنَاكَ، وَمُكَذَّبًا فَصَدَّقْنَاكَ، وَمَخْذُوْلًا فَنَصَرْنَاكَ، وَقَبِلْنَا مَا رَدَّ النَّاسُ عَلَيْكَ؟ لَوْ قُلْتُمْ هٰذَا لَصُدِّقْتُمْ. فَقَالَتِ الْأَنْصَارُ: بَلْ ِللهِ وَلِرَسُوْلِهِ الْمَنُّ وَالْفَضْلُ عَلَيْنَا وَعَلٰى غَيْرِنَا. ثُمَّ بَكَوْا، فَكَثُرَ بُكَاؤُهُمْ وَبَكَى النَّبِيُّ ﷺ مَعَهُمْ.**

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ.

’’حضرت سائب بن یزید ﷺ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے جو مالِ غنیمت قبیلہ ہوازن کے مال میں سے غزوۂ حنین کے موقع پر عطا فرمایا تھا اسے حضور نبی اکرم ﷺ نے بطورِ احسان اہلِ قریش اور ان کے علاوہ دوسرے (نومسلم) لوگوں میں تقسیم فرما دیا۔ انصار (میں سے بعض لوگ) اس بات پر خفا ہوئے۔ جب رسول اللہ ﷺ کو اس بات کی اطلاع پہنچی تو آپ ﷺ ان کی قیام گاہ پر تشریف لائے اور فرمایا: جتنے انصار یہاں ہیں میری قیام گاہ پر چلیں۔ جب وہاں سب لوگ جمع ہو گئے تو حضور نبی اکرم ﷺ تشریف لائے، آپ ﷺ نے اللہ ﷻ کی حمد و ثنا بیان کر کے فرمایا: اے جماعتِ انصار! اس مالِ غنیمت کے بارے میں کہ میں نے جس کی تقسیم میں دوسروں کو ترجیح دی اور انہیں اسلام سے مانوس کرنے کے لئے تقسیم کر دیا کہ شاید یہ نومسلم آج کے بعد اسلام میں پختہ اور کفار سے جنگ پر آمادہ ہو جائیں۔ مجھے تمہاری یہ خبر ملی ہے کہ تمہیں یہ برا لگا ہے؟ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: اے جماعتِ انصار! کیا اللہ تعالیٰ نے تمہیں دولتِ ایمان دے کر احسان نہیں فرمایا؟ اور تمہیں بزرگی اور کرامت سے نہیں نوازا؟ اور تمہارا نام بہترین نام انصار اللہ اور انصار رسول اللہ رکھا اور اگر ہجرت (کی فضیلت) نہ ہوتی تو میں بھی انصار کا ایک فرد ہوتا اور اگر تمام لوگ ایک وادی کی طرف چلیں اور انصار دوسرے وادی کی طرف چلیں تو میں تمہاری وادی کی طرف چلوں گا۔ کیا تم اس بات پر راضی نہیں کہ لوگ بکریاں، بھیڑیں اور اونٹ لے کر جائیں اور تم رسول اللہ ﷺ کو لے کر جاؤ، جب انصار نے حضور نبی اکرم ﷺ کا یہ فرمان سنا تو عرض کیا: ہم راضی ہیں۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: مجھے اس بات کا جواب دو جو میں نے تم سے کہی ہے؟ انصار نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ نے ہمیں تاریکی میں پایا تھا اللہ تعالیٰ نے آپ کے ذریعے ہمیں نور کی طرف نکالا۔ آپ نے ہمیں جہنم کے گڑھے کے کنارے پر پایا تھا اللہ

تعالیٰ نے ہمیں آپ کے ذریعے (دوزخ سے) بچا لیا۔ آپ نے ہمیں گمراہ پایا تھا آپ کے ذریعے اللہ تعالیٰ نے ہمیں ہدایت عطا کی۔ ہم اللہ ﷻ کے رب ہونے پر اسلام کے دین ہونے پر اور محمد مصطفیٰ ﷺ کے نبی ہونے پر راضی ہیں۔ یا رسول اللہ! آپ کے لئے میدان وسیع ہے۔ آپ جو چاہیں کریں۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: خدا کی قسم! اگر اس کے علاوہ تم کچھ اور بھی کہتے تو میں کہتا کہ تم سچ کہتے ہو، اگر تم یہ کہتے کہ آپ ہمارے پاس نکالے ہوئے آئے تھے ہم نے آپ کو پناہ دی، جب دنیا نے آپ کی تکذیب کی، ہم نے آپ کی تصدیق کی، آپ بے یار و مددگار آئے تھے ہم نے آپ کی نصرت کی، ہم نے آپ کی وہ باتیں قبول کیں کہ دنیا نے ان کا انکار کیا تھا۔ اگر تم یہ سب کچھ بھی کہتے تو تم سچے تھے۔ انصار نے عرض کیا: (یہ بھی) اللہ ﷻ اور اس کے رسول ﷺ کا ہم پر اور دوسروں پر بڑا فضل و احسان ہے (کہ دین کی نوکری اور مدد و نصرت کے لئے اللہ تعالیٰ نے ہمیں منتخب کیا) پھر انصار رونے لگے اور بہت روئے اور حضور نبی اکرم ﷺ بھی (ان کی گریہ و زاری دیکھ کر) ان کے ساتھ آبدیدہ ہو گئے۔'' اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال ثقات ہیں۔

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ أَهْلِ بَدْرٍ وَالْحُدَيْبِيَةِ رضي الله عنهم

## ﴿اہلِ بدر اور اہلِ حدیبیہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے جامع مناقب کا بیان﴾

٨٠٥ / ١۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ: أَنْتُمْ خَيْرُ أَهْلِ الْأَرْضِ، وَكُنَّا أَلْفًا وَأَرْبَعَ مِائَةٍ، وَلَوْ كُنْتُ أُبْصِرُ الْيَوْمَ لَأَرَيْتُكُمْ مَكَانَ الشَّجَرَةِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حدیبیہ کے دن ہمیں فرمایا: تم زمین پر بسنے والوں میں سب سے بہتر ہو اور ہم چودہ سو افراد تھے اور اگر آج میں (یعنی حضرت جابر بن عبداللہ جو کہ اس وقت نابینا ہو چکے تھے) دیکھ سکتا ہوتا تو تمہیں اس درخت کی جگہ دکھا دیتا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٨٠٦ / ٢۔ عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه في رواية طويلة قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم لِأَهْلِ

---

الحديث رقم ١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: غزوة الحديبية، ٤ / ١٥٢٦، الرقم: ٣٩٢٣، ومسلم في الصحيح ،كتاب: الإمارة، باب: استحباب مبايعة الإمام الجيش عند إرادة القتال، وبيان بيعة الرضوان تحت الشجرة، ٣ / ١٤٨٤، الرقم: ١٨٥٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ٣٠٨، الرقم: ١٤٣٥٢، والشافعي في المسند، ١ / ٢١٧، وأبوعوانة في المسند، ٤ / ٣٠١، الرقم: ٦٨١٨، والبيهقي في السنن الكبرى، ٥ / ٢٣٥، الرقم: ٩٩٨١، وابن منصور في كتاب السنن، ٢ / ٣٦٧، الرقم: ٢٨٨٥، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧ / ٣٨٥، الرقم: ٣٦٨٤٩۔

الحديث رقم ٢: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: فضل مَن شَهِدَ بدرا، ٤ / ١٤٦٣، الرقم: ٣٧٦٢، وفي كتاب: الجهاد، باب: الجاسوس، ٣ / ١٠٩٥، الرقم: ٢٨٤٥، و في كتاب: المغازي، باب: وَمَا بَعَثَ بِهِ حَاطِبُ بْنُ أَبِي بلتعة إلى أهل مكة يُخْبِرُهُمْ بِغَزْوِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم، ٤ / ١٥٥٧، الرقم: ٤٠٢٥، و مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أهل بدر رضي الله عنهم، وقصة حاطب بن أبي بلتعة رضي الله عنه، ٤ / ١٩٤١، الرقم: ٢٤٩٤، والترمذي في السنن، كتاب: ←

بَدْرٍ: فَلَعَلَّ اللهَ اطَّلَعَ إِلَى أَهْلِ بَدْرٍ فَقَالَ: اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ فَقَدْ وَجَبَتْ لَكُمُ الْجَنَّةُ، أَوْ فَقَدْ غَفَرْتُ لَكُمْ...... الحديث. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ایک طویل روایت میں مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اصحابِ بدر کے لئے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے اہلِ بدر کی طرف توجہ فرمائی اور فرمایا: تم جو عمل کرنا چاہتے ہو کرو بیشک تمہارے لئے جنت واجب ہوچکی ہے یا فرمایا: میں نے تمہیں بخش دیا ہے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٨٠٧ / ٣۔ عَنْ رِفَاعَةَ بْنِ أَبِي رَافِعٍ رضی اللہ عنہ وَكَانَ مِنْ أَهْلِ بَدْرٍ قَالَ: جَاءَ جِبْرِيْلُ إِلَي النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وَقَالَ: مَا تَعُدُّوْنَ أَهْلَ بَدْرٍ فِيْكُمْ؟ قَالَ: مِنْ أَفْضَلِ الْمُسْلِمِيْنَ. أَوْ كَلِمَةً نَحْوَهَا قَالَ: وَكَذٰلِكَ مَنْ شَهِدَ بَدْرًا مِنَ الْمَلَائِكَةِ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ وَلَفْظُهُمَا فَقَالَ: مَا تَعُدُّوْنَ مَنْ شَهِدَ بَدْرًا فِيْكُمْ؟ قَالُوْا: خِيَارَنَا، قَالَ: كَذٰلِكَ هُمْ عِنْدَنَا، خِيَارُ الْمَلَائِكَةِ.

''حضرت رفاعہ بن ابی رافع رضی اللہ عنہ جو کہ اہلِ بدر صحابہ میں سے ہیں فرماتے ہیں کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوکر دریافت کیا کہ (یا رسول اللہ!) آپ غزوۂ بدر میں شرکت کرنے والے (صحابہ) کو کیسا سمجھتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں انہیں مسلمانوں میں سب سے افضل شمار کرتا ہوں یا ایسا ہی کوئی دوسرا کلمہ استعمال فرمایا، حضرت جبرائیل نے عرض کیا: غزوۂ بدر میں شمولیت کرنے والے فرشتے بھی دوسرے فرشتوں میں اسی طرح ہیں۔''

---

...... تفسير القرآن عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: ومن سورة الممتحنة، ٥/٤٠٩، الرقم: ٣٣٠٥، والدارمى فى السنن، ٢/٤٠٤، الرقم: ٢٧٦١۔

الحديث رقم ٣: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازى، باب: شهود الملائكة بدرا، ٤/١٤٨٧، الرقم: ٣٧٧١، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل أهل بدر، ١/٥٦، الرقم: ١٦٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣:٤٦٥، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧/٣٦٤، الرقم: ٣٦٧٢٥-٣٦٧٢٩، ٣٦٧٣١، والخطيب التبريزي في مشكاة المصابيح، ٢/٤٥١، الرقم: ٦٢٢٦، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٢/٢٩١، والكناني في مصباح الزجاجة، ١/٢٤، الرقم: ٥٨۔

اس حدیث کو امام بخاری، ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا۔

امام ابن ماجہ اور احمد کے الفاظ یوں ہیں کہ جبرائیل امین علیہ السلام نے دریافت کیا: آپ غزوۂ بدر میں شرکت کرنے والوں کو کیسا سمجھتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ ہمارے بہترین لوگوں میں سے ہیں، حضرت جبرائیل علیہ السلام نے عرض کیا: اسی طرح وہ فرشتے (جنہوں نے غزوۂ بدر میں شرکت کی) ہمارے نزدیک بہترین فرشتوں میں سے ہیں۔''

**٨٠٨ / ٤۔ عَنْ قَيْسٍ رضی الله عنه كَانَ عَطَاءُ الْبَدْرِيِّيْنَ خَمْسَةَ آلَافٍ وَقَالَ عُمَرُ رضی الله عنه: لَأُفَضِّلَنَّهُمْ عَلَى مَنْ بَعْدَهُمْ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.**

''حضرت قیس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بدری صحابہ کا پانچ پانچ ہزار درہم سالانہ وظیفہ مقرر فرمایا اور انہوں نے فرمایا کہ میں غزوۂ بدر میں شریک ہونے والے حضرات کو دوسرے اصحاب پر ضرور ترجیح دوں گا۔''

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

**٨٠٩ / ٥۔ عَنِ الرُّبَيِّعِ بِنْتِ مُعَوِّذٍ رضي الله عنهما قَالَتْ: دَخَلَ عَلَيَّ النَّبِيُّ ﷺ غَدَاةَ بُنِيَ عَلَيَّ فَجَلَسَ عَلَى فِرَاشِي كَمَجْلِسِكَ مِنِّي وَجُوَيْرِيَاتٌ يَضْرِبْنَ بِالدُّفِّ يَنْدُبْنَ مَنْ قُتِلَ مِنْ آبَائِهِنَّ يَوْمَ بَدْرٍ حَتَّى قَالَتْ**

---

**الحديث رقم ٤:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: شهود الملائكة بدرًا، ٤ / ١٤٧٥، الرقم: ٣٧٩٧، والخطيب التبريزي في مشكاة المصابيح، ٢ / ٤٥٧، الرقم: ٢٦٢٥۔

**الحديث رقم ٥:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: شهود الملائكة بدرًا، ٤ / ١٤٦٩، الرقم: ٣٧٧٩، و في كتاب: النكاح، باب: ضرب الدف في النكاح والوليمة، ٥ / ١٩٧٦، الرقم: ٤٨٥٢، والترمذي في السنن، كتاب: النكاح عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في إعلان النكاح، ٣ / ٣٩٩، الرقم: ١٠٩٠، وأبوداود في السنن، كتاب: الأدب، باب: في النهي عن الغناء، ٤ / ٢٨١، الرقم: ٤٩٢٢، و ابن ماجه في السنن، كتاب: النكاح، باب: الغناء والدف، ١ / ٦١١، الرقم: ١٨٩٧، والنسائي في السنن الكبرى، ٣ / ٣٣٢، الرقم: ٥٥٦٣، وأحمد بن حنبل في المسند، ٦ / ٣٥٩۔٣٦٠، الرقم: ٢٧٠٦٦، ٢٧٠٧٢، وابن حبان في الصحيح، ١٣ / ١٨٩، الرقم: ٥٨٧٨۔

جَارِيَةٌ: وَفِيْنَا نَبِيٌّ يَعْلَمُ مَا فِي غَدٍ. فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: لَا تَقُوْلِي هَكَذَا وَ قُوْلِي مَا كُنْتِ تَقُوْلِيْنَ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت ربیع بنت معوذ رضی اللہ عنہما نے فرمایا: شبِ زفاف کے بعد حضور نبی اکرم ﷺ (ہمارے گھر) تشریف لائے اور میرے بستر پر اس طرح جلوہ افروز ہوئے جیسے آپ بیٹھے ہیں اس وقت کچھ بچیاں دف بجا کر جنگِ بدر میں شہید ہوجانے والے اپنے بزرگوں کی شان میں قصیدہ گا رہی تھیں۔ آخرکار ایک بچی نے کہا: ہم میں ایسا نبی ﷺ تشریف فرما ہے جو (آنے والے) کل کی باتیں جانتا ہے، تو حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: یہ نہ کہو بلکہ وہی کہو جو تم پہلے کہہ رہی تھیں۔‘‘

اسی حدیث کو امام بخاری، ترمذی، ابوداود، نسائی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

٨١٠ / ٦۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: عَطِشَ النَّاسُ يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ، وَالنَّبِيُّ ﷺ بَيْنَ يَدَيْهِ رَكْوَةٌ فَتَوَضَّأَ، فَجَهِشَ النَّاسُ نَحْوَهُ، فَقَالَ: مَالَكُمْ؟ قَالُوْا: لَيْسَ عِنْدَنَا مَاءٌ نَتَوَضَّأُ وَلَا نَشْرَبُ إِلَّا مَا بَيْنَ يَدَيْكَ، فَوَضَعَ يَدَهُ فِي الرَّكْوَةِ، فَجَعَلَ الْمَاءُ يَثُوْرُ بَيْنَ أَصَابِعِهِ كَأَمْثَالِ الْعُيُوْنِ،

---

الحديث رقم ٦: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: المناقب، باب: علامات النبوة فى الإسلام، ٣ / ١٣١٠، الرقم: ٣٣٨٣، و فى كتاب: المغازى، باب: غزوة الحديبية، ٤ / ١٥٢٦، الرقم: ٣٩٢١-٣٩٢٣، وفى كتاب: الأشربة، باب: شرب البركة والماءِ المبارك، ٥ / ٢١٣٥، الرقم: ٥٣١٦، وفي كتاب: التفسير / الفتح، باب: إِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ: (١٨)، ٤ / ١٨٣١، الرقم: ٤٥٦٠، و أحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ٣٢٩، الرقم: ١٤٥٦٢، وابن خزيمة فى الصحيح، ١ / ٦٥، الرقم: ١٢٥، وابن حبان فى الصحيح، ١٤ / ٤٨٠، الرقم: ٦٥٤٢، والدارمى فى السنن، ١ / ٢١، الرقم: ٢٧، وأبويعلى فى المسند، ٤ / ٨٢، الرقم: ٢١٠٧، والبيهقى فى الاعتقاد، ١ / ٢٧٢، وابن الجعد فى المسند، ١ / ٢٩، الرقم: ٨٢۔

فَشَرِبْنَا وَتَوَضَّأْنَا قُلْتُ: كَمْ كُنْتُمْ قَالَ: لَوْكُنَّا مِائَةَ أَلْفٍ لَكَفَانَا، كُنَّا خَمْسَ عَشْرَةَ مِائَةً. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جنگِ حدیبیہ کے دن لوگوں کو پیاس لگی۔ حضور نبی اکرم ﷺ کے سامنے پانی کی ایک چھاگل رکھی ہوئی تھی آپ ﷺ نے اس سے وضو فرمایا: لوگ آپ ﷺ کی طرف جھپٹے تو آپ ﷺ نے فرمایا: تمہیں کیا ہوا ہے؟ صحابہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہمارے پاس وضو کے لئے پانی ہے نہ پینے کے لئے۔ صرف یہی پانی ہے جو آپ کے سامنے رکھا ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے (یہ سن کر) دستِ مبارک چھاگل کے اندر رکھا تو فوراً چشموں کی طرح پانی انگلیوں کے درمیان سے جوش مار کر نکلنے لگا چنانچہ ہم سب نے (خوب سیر ہوکر پانی) پیا اور وضو بھی کر لیا اور (حضرت سالم راوی کہتے ہیں) میں نے حضرت جابر ﷺ سے پوچھا: اس وقت آپ کتنے آدمی تھے؟ انہوں نے کہا: اگر ہم ایک لاکھ بھی ہوتے تب بھی وہ پانی سب کے لئے کافی ہو جاتا، ہم پندرہ سو تھے۔'' اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

۸۱۱ / ۷۔ عَنِ الْبَرَاءِ ﷺ قَالَ: كُنَّا يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ أَرْبَعَ عَشْرَةَ مِائَةً وَالْحُدَيْبِيَةُ بِئْرٌ، فَنَزَحْنَاهَا حَتَّى لَمْ نَتْرُكْ فِيهَا قَطْرَةً، فَجَلَسَ النَّبِيُّ ﷺ عَلَى شَفِيرِ الْبِئْرِ فَدَعَا بِمَاءٍ، فَمَضْمَضَ وَمَجَّ فِي الْبِئْرِ، فَمَكَثْنَا غَيْرَ بَعِيدٍ، ثُمَّ اسْتَقَيْنَا حَتَّى رَوِينَا، وَرَوَتْ أَوْ صَدَرَتْ رَكَائِبُنَا. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت براء بن عازب ﷺ فرماتے ہیں واقعہ حدیبیہ کے روز ہماری تعداد چودہ سو تھی۔ ہم حدیبیہ کے کنویں سے پانی نکالتے رہے یہاں تک کہ ہم نے اس میں پانی کا ایک قطرہ بھی نہ چھوڑا۔ (یہاں تک کہ پانی کی کمی ہوگئی اور پانی ختم ہوکر سطح زمین سے لگ گیا) سو حضور نبی اکرم ﷺ کنویں کے منڈیر پر آ بیٹھے اور پانی طلب فرمایا: اس سے کلّی فرمائی اور وہ پانی کنویں میں ڈال دیا۔ تھوڑی ہی دیر بعد ہم اس سے پانی پینے لگے، یہاں تک کہ خوب سیراب ہوئے اور ہمارے سواریوں کے جانور بھی سیراب ہو گئے۔''

الحديث رقم ۷: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: المناقب، باب: علامات النبوة فی الإسلام، ۳ / ۱۳۱۱، الرقم: ۳۳۸۴۔

اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

٨١٢ / ٨۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه في رواية طويلة: وَبَعَثَ قُرَيْشٌ إِلَى عَاصِمٍ لِيُؤْتُوْا بِشَيْءٍ مِنْ جَسَدِهِ يَعْرِفُوْنَهُ وَكَانَ عَاصِمٌ قَتَلَ عَظِيمًا مِنْ عُظَمَائِهِمْ يَوْمَ بَدْرٍ فَبَعَثَ اللّٰهُ عَلَيْهِ مِثْلَ الظُّلَّةِ مِنَ الدَّبْرِ، فَحَمَتْهُ مِنْ رُسُلِهِمْ فَلَمْ يَقْدِرُوْا مِنْهُ عَلَى شَيْءٍ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک طویل روایت میں مروی ہے کہ کفارِ قریش نے اپنا ایک فوجی دستہ شناخت کے لئے حضرت عاصم رضی اللہ عنہ کی لاش میں سے کوئی ٹکڑا کاٹ کر لانے کے لئے بھیجا۔ حضرت عاصم رضی اللہ عنہ نے غزوہ بدر میں ان کے سرداروں میں سے ایک کو قتل کیا تھا۔ سو (اس دستہ کے پہنچتے ہی) اللہ تعالیٰ نے ان کی لاش کے پاس بھڑوں کی مثل کوئی جانور بھیج دیئے جنہوں نے کسی کو ان کی لاش کے پاس بھی پھٹکنے نہیں دیا اور وہ ان کے جسم کا کوئی بھی حصہ لے جانے میں کامیاب نہ ہو سکے۔'' اس حدیث کو امام بخاری اور احمد نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٨: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: المغازي، باب: غَزْوَةُ الرَّجِيعِ، وَرِعْلٍ، وَذَكوان، وبِئْر مَعُونة، ٤ / ١٤٩٩، الرقم: ٣٨٥٨، وفى كتاب: الجهاد، باب: هل يَسْتَاسِرُ الرَّجُلُ ومَنَ لَم يَسْتَأْسِر وَمَن رَكع رَكْعَتَين عند القتل، ٣ / ١١٠٨، الرقم: ٢٨٨٠، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٢ / ٣١٠، الرقم: ٨٠٨٢، وعبد الرزاق فى المصنف، ٥ / ٣٥٣، الرقم: ٩٧٣٠، والطبرانى فى المعجم الكبير، ٤ / ٢٢١، الرقم: ٤١٩١، واللالكائي في كرامات الأولياء، ١ / ١٠١، الرقم: ٥٣، والعسقلانى فى فتح البارى، ٧ / ٣٨٤، وابن عبد البر فى الإستيعاب، ٢ / ٧٧٩، الرقم: ١٣٠٥، والطبرى فى تاريخ الأمم والملوك، ٢ / ٧٨۔

الحديث رقم ٩: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أصحاب الشجرة أهل بيعة الرضوان رضی الله عنهم، ٤ / ١٩٤٢، الرقم: ٢٤٩٦، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: في فضل من بايع تحت الشجرة، ٥ / ٦٩٥، الرقم: ٣٨٦٠، و قال: هذا حديث حسن صحيح، و أبوداود في السنن، كتاب: السنة، باب: في الخلفاء، ٤ / ٢١٣، الرقم: ٤٦٥٣، و ابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر البعث، ٢ / ١٤٣١، الرقم: ٤٢٨١، والنسائي في السنن الكبرى، ٦ / ٣٩٥، ٤٦٤، الرقم: ١١٣٢١، ١١٥٠٧، وأحمد بن حنبل في ←

٨١٣/ ٩۔ عَنْ أُمِّ مُبَشِّرٍ رضي الله عنها أَنَّهَا سَمِعَتِ النَّبِيَّ ﷺ يَقُوْلُ عِنْدَ حَفْصَةَ رضي الله عنهما: لَا يَدْخُلُ النَّارَ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ مِنْ أَصْحَابِ الشَّجَرَةِ أَحَدٌ الَّذِيْنَ بَايَعُوْا تَحْتَهَا...... الحديث.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ كِلَاهُمَا عَنْ جَابِرٍ ﷺ وَابْنُ مَاجَه وَلَفْظُهُ: عَنْ حَفْصَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: إِنِّي لَأَرْجُو أَلَّا يَدْخُلَ النَّارَ أَحَدٌ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالَى مِمَّنْ شَهِدَ بَدْرًا وَالْحُدَيْبِيَةَ.

’’حضرت امّ مبشر رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں نے حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس حضور نبی اکرم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا: ’’ان شاء اللہ اصحابِ شجرہ میں سے کوئی شخص دوزخ میں داخل نہیں ہوگا...... الحدیث۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم، ترمذی اور ابوداود نے روایت کیا ہے۔ امام ترمذی اور امام ابوداود نے اس حدیث کو حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کے طریق سے روایت کیا ہے اور امام ابن ماجہ نے بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے اور ان کے الفاظ یہ ہیں: حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میں امید کرتا ہوں کہ ان شاء اللہ غزوۂ بدر اور حدیبیہ میں شمولیت کرنے والے صحابہ میں سے کوئی بھی دوزخ میں نہیں جائے گا۔‘‘

------ المسند، ٣/ ٣٥٠، الرقم: ١٤٨٢٠، ٦/ ٢٦٥، الرقم: ٢٦٤٨٣، ٢٧٠٨٧، ٢٧٤٠٢، وابن حبان في الصحيح، ١١/ ١٢٥، ١٢٧، الرقم: ٤٨٠٠، ٤٨٠٢، وأبويعلى في المسند، ١٢/ ٤٧٢، الرقم: ٧٠٤٤۔

الحديث رقم ١٠: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أهل بدر، ٤/ ١٩٤٢، الرقم: ٢٤٩٥، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: (٥٩)، ٥/ ٦٩٧، الرقم: ٣٨٦٤، والنسائي في السنن الكبرى، ٥/ ٨٠، الرقم: ٨٢٩٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/ ٣٢٥، ٣٤٩، الرقم: ١٤٥٢٤، ١٤٨١٣، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦/ ٣٩٨، الرقم: ٣٢٣٤٨، ٣٦٧٣٠، والحاكم في المستدرك، ٣/ ٣٤٠، الرقم: ٥٣٠٨، وقال: هذا حديث صحيح، والطبراني في المعجم الكبير، ٣/ ١٨٤، الرقم: ٣٠٦٤، والشيباني في الآحاد والمثاني، ١/ ٢٥٦، الرقم: ٣٣٣-٣٣٦۔

۸۱٤ / ۱۰۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه أَنَّ عَبْدًا لِحَاطِبٍ جَاءَ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم يَشْكُوْ حَاطِبًا فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، لَيَدْخُلَنَّ حَاطِبٌ النَّارَ، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم: كَذَبْتَ لَا يَدْخُلُهَا فَإِنَّهُ شَهِدَ بَدْرًا وَالْحُدَيْبِيَةَ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت حاطب رضی اللہ عنہ کا ایک غلام حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور حضرت حاطب کی شکایت کرتے ہوئے عرض کیا: یا رسول اللہ! حاطب دوزخ میں داخل ہو جائے گا، حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تم جھوٹے ہو، وہ دوزخ میں داخل نہیں ہو گا کیونکہ وہ جنگ بدر اور حدیبیہ میں شریک ہوا۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم، ترمذی، نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے اور امام ابو عیسیٰ نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

۸۱۵ / ۱۱۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله علیه وآله وسلم قَالَ: لَيَدْخُلَنَّ الْجَنَّةَ مَنْ بَايَعَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ إِلَّا صَاحِبَ الْجَمَلِ الْأَحْمَرِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جن لوگوں نے درخت کے نیچے (میرے ہاتھ پر) بیعت کی وہ ضرور بالضرور جنت میں جائیں گے سوائے سرخ اونٹ والے کے (جو کہ جد بن قیس منافق تھا جو اپنی اونٹنی کے پہلو سے چمٹ کر لوگوں سے چھپتا پھرتا رہا اور بیعت میں شریک نہ ہوا)۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

---

الحديث رقم ۱۱: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم، باب: فيمن سبّ أصحاب النبي صلی الله علیه وآله وسلم، ٥ / ٦٩٦، الرقم: ٣٨٦٣، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩ / ١٦١، و قال: رواه البزار رجاله خداش بن عياش وهو ثقة۔

الحديث رقم ۱۲: أخرجه ابن حبان فى الصحيح، ١٥/ ٥٦٥، الرقم: ٧٠٩١، والطبراني فى المعجم الصغير، ١ / ٣٤٨، الرقم: ٥٨٠۔

٨١٦ / ١٢۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ أَبِي أَوْفَى ﷺ قَالَ: شَكَى عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ ﷺ خَالِدَ بْنَ الْوَلِيْدِ ﷺ إِلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَا خَالِدُ، لِمَ تُؤْذِي رَجُلًا مِنْ أَهْلِ بَدْرٍ؟ لَوْ أَنْفَقْتَ مِثْلَ أُحُدٍ ذَهَبًا لَمْ تُدْرِكْ عَمَلَهُ. فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، يَقَعُوْنَ فِيَّ فَأَرُدُّ عَلَيْهِمْ. فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا تُؤْذُوْا خَالِدًا فَإِنَّهُ سَيْفٌ مِنْ سُيُوْفِ اللهِ صَبَّهُ اللّٰهُ عَلَى الْكُفَّارِ. رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت عبداللہ بن ابی اوفی ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبدالرحمن بن عوف ﷺ نے حضرت خالد بن ولید ﷺ کی شکایت حضور نبی اکرم ﷺ کی بارگاہِ اقدس میں کی تو حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے خالد! تم اہلِ بدر میں شامل شخص کو کیوں تکلیف دیتے ہو اگر تم اُحد پہاڑ کے برابر بھی سونا خرچ کرو تو ان کے اس ایک عمل کے اجر کو نہیں پا سکتے، حضرت خالد بن ولید ﷺ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! انہوں نے مجھ سے جھگڑا کیا تھا تو میں نے انہیں جواب دیا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: خالد کو تکلیف مت دو کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی تلواروں میں سے ایک تلوار ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے کفار کے سروں پر مسلط کر رکھا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن حبان اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٨١٧ / ١٣۔ عَنْ رَافِعِ بْنِ خُدَيْجٍ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ يَوْمَ بَدْرٍ: وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَوْ أَنَّ مَوْلُوْدًا وُلِدَ فِي فِقْهِ أَرْبَعِيْنَ سَنَةً مِنْ أَهْلِ الدِّيْنِ يَعْمَلُ بِطَاعَةِ اللهِ وَيَجْتَنِبُ مَعَاصِيَ اللهِ كُلَّهَا إِلَى أَنْ يُرَدَّ إِلَى أَرْذَلِ الْعُمُرِ، أَوْ يُرَدَّ إِلَى أَنْ لَا يَعْلَمَ بَعْدَ عِلْمٍ شَيْئًا لَمْ يَبْلُغْ أَحَدُكُمْ هَذِهِ اللَّيْلَةَ. وَقَالَ: إِنَّ لِلْمَلَائِكَةِ الَّذِيْنَ شَهِدُوْا بَدْرًا لَفَضْلًا عَلَى مَنْ تَخَلَّفَ مِنْهُمْ.

---

الحديث رقم ١٣: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٤ / ٢٨٤، الرقم: ٤٤٣٥۔

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غزوۂ بدر کے دن فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے! اگر کوئی مولود (بچہ) چالیس سال تک اہلِ دین کے ہاں دین کی سمجھ بوجھ حاصل کرتا ہے اور وہ اس دوران اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور تمام گناہوں سے بچتا رہا یہاں تک کہ وہ عمر کے انتہائی آخری حصے میں پہنچ گیا یا عمر کے اس حصے کو پہنچ گیا جس میں وہ سب کچھ جاننے کے بعد بھی وہ کچھ نہیں جانتا تھا پھر بھی تم میں سے کوئی اصحابِ بدر کی اس فضیلت والی رات کو نہیں پاسکتا پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک جن لوگوں نے غزوہ بدر میں شرکت کی ہے انہیں ان فرشتوں پر بھی فضیلت حاصل ہے جن فرشتوں نے اس غزوہ میں شرکت نہیں کی۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

## اَلْبَابُ السَّابِعُ عَشَرَ:

# مَنَاقِبُ الْعَشَرَةِ الْمُبَشَّرَةِ رضی الله عنہم

﴿عشرہ مبشرہ صحابہ کرام رضی الله عنہم کے مناقب﴾

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ الْعَشَرَةِ الْمُبَشَّرَةِ رضی اللہ عنہم

## ﴿عشرہ مبشّرہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے جامع مناقب کا بیان﴾

٨١٨/ ١. عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: مَنْ يَأْتِيْنِي بِخَبَرِ الْقَوْمِ؟ يَوْمَ الْأَحْزَابِ، قَالَ الزُّبَيْرُ: أَنَا، ثُمَّ قَالَ: مَنْ يَأْتِيْنِي بِخَبَرِ الْقَوْمِ؟ قَالَ الزُّبَيْرُ: أَنَا، فَقَالَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: إِنَّ لِكُلِّ نَبِيٍّ حَوَارِيًّا وَحَوَارِيَّ الزُّبَيْرُ.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

’’حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جنگِ احزاب (سے کچھ) پہلے فرمایا: میرے پاس دشمن کی خبر کون لائے گا؟ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ عرض گزار ہوئے: میں (لاؤں گا) پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میرے پاس دشمن کی خبر کون لائے گا؟ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ عرض گزار ہوئے: یا رسول اللہ! میں (لاؤں گا) تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک ہر نبی کا کوئی نہ کوئی حواری (مددگار) ہوتا ہے اور میرا حواری زبیر ہے۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں۔

---

الحديث رقم ١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الجهاد والسير، باب: فضل الطليعة، ٣/ ١٠٤٦، الرقم: ٢٦٩١، و مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة رضی اللہ عنہم، باب: من فضائل طلحة والزبير، ٤/ ١٨٧٩، الرقم: ٢٤١٥، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: مناقب الزبير بن العوام، ٥/ ٦٤٦، الرقم: ٣٧٤٤-٣٧٤٥، و قال: هذا حديث حسن صحيح، و يُقَالُ الْحَوَارِيُّ النَّاصِرُ، وابن ماجه في السنن، كتاب: المقدمة، باب: فضل الزبير، ١/ ٤٥، الرقم: ١٢٢، والنسائي في السنن الكبرى، ٥/ ٦٠، الرقم: ٨٢١١، و في فضائل الصحابة، ١/ ٣٣، الرقم: ١٠٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/ ٣١٤، و في فضائل الصحابة، ٢/ ٧٣٧، الرقم: ١٢٧١-١٢٧٣، وابن حبان في الصحيح، ١٥/ ٤٤٤، الرقم: ٦٩٨٥، و ابن أبي شيبة في المصنف، ٦/ ٣٧٧، الرقم: ٣٢١٦٧-٣٢١٦٨.

٨١٩ / ٢۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الزُّبَيْرِ رضي الله عنهما قَالَ: كُنْتُ يَوْمَ الْأَحْزَابِ جُعِلْتُ أَنَا وَعُمَرُ بْنُ أَبِي سَلَمَةَ فِي النِّسَاءِ...... كَانَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ قَالَ: مَنْ يَأْتِ بَنِي قُرَيْظَةَ؟ فَيَأْتِيْنِي بِخَبَرِهِمْ، فَانْطَلَقْتُ فَلَمَّا رَجَعْتُ جَمَعَ لِي رَسُوْلُ اللهِ ﷺ أَبَوَيْهِ، فَقَالَ: فِدَاكَ أَبِي وَأُمِّي.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

''حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ جنگِ خندق کے دوران میں اور حضرت عمر بن ابوسلمہ عورتوں کی حفاظت پر مامور تھے...... بیان کیا کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا تھا کہ کون ہے جو قبیلہ بنی قریظہ کی طرف جا کر مجھے ان کی خبر لا کر دے؟ پس میں گیا اور جب واپس لوٹا تو حضور نبی اکرم ﷺ نے میرے لیے اپنے ماں باپ (کے الفاظ) کو جمع فرمایا اور فرمایا کہ میرے ماں باپ تجھ پر قربان ہوں۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ امام بخاری کے ہیں۔

٨٢٠ / ٣۔ عَنْ عَلِيٍّ رضی الله عنه قَالَ: مَا سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ جَمَعَ أَبَوَيْهِ

---

الحديث رقم ٢: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: مناقب الزبير بن العوام، ٣ / ١٣٦٢، الرقم: ٣٥١٥، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل طلحة والزبير، ٤ / ١٨٧٩، الرقم: ٢٤١٦، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب الزبير بن العوام، ٥ / ٦٤٦، الرقم: ٣٧٤٣، وقال: هذا حديث حسن صحيح، والنسائي في السنن الكبرى، ٥ / ٦٠، الرقم: ٨٢١٣، وفي فضائل الصحابة، ١ / ٣٣، الرقم: ١٠٩، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل الزبير، ١ / ٤٥، الرقم: ١٢٣، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ١٦٦، وابن حبان في الصحيح، ١٥ / ٤٤٢، الرقم: ٦٩٨٤، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣٧٧، الرقم: ٣٢١٦٢۔

الحديث رقم ٣: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: إذ همت طائفتان منكم أن تفشلا، ٤ / ١٤٩٠، الرقم: ٣٨٣٣، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: في فضل سعد بن أبي وقاص رضی الله عنه، ٤ / ١٨٧٦، الرقم: ٢٤١١، والترمذی في السنن، كتاب: الأدب عن رسول الله ﷺ، باب: ماجاء في فداك أبي وأبي، ٥ / ١٣٠، الرقم: ٢٨٢٩، وقال أبو عيسى: هذا حديث حسن ←

لِأَحَدٍ إِلَّا لِسَعْدِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ، فَإِنِّي سَمِعْتُهُ يَقُوْلُ يَومَ أُحُدٍ: يَا سَعْدُ، ارْمِ فِدَاكَ أَبِي وَأُمِّي. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت علی کرم اللہ وجهه الكريم بیان کرتے ہیں کہ میں نے نہیں سنا کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے حضرت سعد بن مالک ﷺ کے سوا اور کسی کے لیے اپنے والدین کریمین (کے الفاظ) کو جمع فرمایا ہو، پس غزوۂ اُحد کے دن میں نے خود آپ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا: اے سعد! (اور تیز) تیراندازی کرو، میرے ماں باپ تم پر قربان ہوں۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٨٢١ / ٤. عَنْ سَعْدٍ ﷺ إِنِّي لَأَوَّلُ الْعَرَبِ رَمَى بِسَهْمٍ فِي سَبِيْلِ اللهِ...... الحديث. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت سعد ﷺ سے مروی ہے کہ میں عربوں میں سے سب سے پہلا شخص ہوں جس نے اللہ تعالیٰ کی راہ میں تیراندازی کی۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٨٢٢ / ٥. عَنْ أَنَسٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: لِكُلِّ أُمَّةٍ أَمِيْنٌ، وَأَمِيْنُ

...... صحيح، وفي كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب سعد بن أبي وقاص ﷺ، ٣٧٥٥، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل سعد بن أبي وقاص ﷺ، ١ / ٤٧، الرقم: ٤٧، والنسائي في السنن الكبرى، ٦ / ٥٧، الرقم: ١٠٠٢١، وأحمد بن حنبل في المسند ١ / ١٢٤، وفي فضائل الصحابة، ٢ / ٧٥٢، الرقم: ١٣١٤.

الحديث رقم ٤: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: مناقب سعد بن أبي وقاص ﷺ، ٣ / ١٣٦٤، الرقم: ٣٥٢٢، وفي كتاب: الرقاق، باب: كيف كان عيش النبي ﷺ وأصحابه، ٥ / ٢٣٧١، الرقم: ٦٠٨٨، ومسلم في الصحيح، كتاب: الزهد والرقائق، ٤ / ٢٢٧٧، الرقم: ٢٩٦٦، والترمذي في السنن، كتاب: الزهد عن رسول الله ﷺ، باب: ماجاء في معيشة أصحاب النبي ﷺ، ٤ / ٥٨٢، الرقم: ٢٣٦٦، وقال: هذا حديث حسن صحيح، و ابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل سعد بن أبي وقاص ﷺ، ١ / ٤٧، الرقم: ١٣٠، والنسائي في السنن الكبرى، ٥ / ٦١، الرقم: ٨٢١٨، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ١٨١، ١٨٦، الرقم: ١٥٥٦، ١٦١٨.

الحديث رقم ٥: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: قصة أهل ←

هٰذِهِ الْأُمَّةِ أَبُوْ عُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

”حضرت انس رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہر امت کا کوئی نہ کوئی امین ہوتا ہے اور (میری) امت کا امین ابوعبیدہ بن جراح ہے۔“

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٨٢٣/ ٦۔ عَنْ عَمْرِو بْنِ مَيْمُوْنٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَأَيْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ فذكر الحديث في مقتله قَالَ: فَقَالُوْا: أُوْصِ يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ: اسْتَخْلِفْ. قَالَ: مَا أَجِدُ أَحَدًا أَحَقَّ بِهَذَا مِنْ هَؤُلَاءِ النَّفَرِ أَوِ الرَّهْطِ الَّذِيْنَ تُوُفِّيَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وَهُوَ عَنْهُمْ رَاضٍ، فَسَمَّى عَلِيًّا وَعُثْمَانَ وَالزُّبَيْرَ وَطَلْحَةَ وَسَعْدًا وَعَبْدَ الرَّحْمٰنِ...... الحديث.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْبَيْهَقِيُّ.

”حضرت عمرو بن میمون رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو (زخمی حالت میں) دیکھا، پھر ان کے قتل کیے جانے کے بارے میں حدیث بیان کی۔ راوی

...... نجران، ٤/ ١٥٩٢، الرقم: ٤١٢١، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضائل أبي عبيدة بن الجراح رضی اللہ عنہ، ٤/ ١٨٨١، الرقم: ٢٤١٩، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: مناقب معاذ بن جبل و زيد بن ثابت وأبي بن كعب و أبي عبيدة بن الجراح رضی اللہ عنہم، ٥/ ٦٦٤، ٦٦٧، الرقم: ٣٧٩٠، ٣٧٩٦، وقال: هذا حديث حسن صحيح، و ابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل أبي عبيدة بن الجراح رضی اللہ عنہ، ١/ ٤٩، الرقم: ١٣٦، والنسائي في السنن الكبرى، ٥/ ٦٧، الرقم: ٨٢٤٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/ ١٣٣، الرقم: ١٢٣٨٠، والشاشي في المسند، ٢/ ٩٣، الرقم: ٦١٧، والحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ٢/ ١١٧۔

الحديث رقم ٦: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: قصة البيعة والانفاق على عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ، ٣/ ١٣٥٣۔١٣٥٥، الرقم: ٣٤٩٧، وابن حبان في الصحيح، ١٥/ ٣٥٠۔٣٥٣، الرقم: ٦٩١٧، والبيهقي في السنن الكبرى، ٨/ ١٥٠، وفي الاعتقاد، ١/ ٣٦٥۔

بیان کرتے ہیں کہ لوگوں نے عرض کیا: اے امیر المومنین! اپنے جانشین کے لیے وصیت فرمائیں۔ انہوں نے فرمایا: میں اِن چند حضرات کے سوا اور کسی کو امرِ خلافت کا زیادہ حقدار نہیں پاتا کیونکہ جب حضور نبی اکرم ﷺ نے وصال فرمایا تو ان سے راضی تھے پھر انہوں نے (جن حضرات کے) نام لیے (وہ) حضرت علی، حضرت عثمان، حضرت زبیر، حضرت طلحہ، حضرت سعد اور حضرت عبد الرحمٰن بن عوف ﷺ ہیں۔'' اس حدیث کو امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

**۸۲٤ / ۷۔ عَنْ قَيْسٍ ﷺ قَالَ: رَأَيْتُ يَدَ طَلْحَةَ شَلَّاءَ وَقَى بِهَا النَّبِيَّ ﷺ يَومَ أُحُدٍ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ مَاجَه.**

''حضرت قیس ﷺ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت طلحہ ﷺ کے ایک ہاتھ کو شل (بیکار) دیکھا کیونکہ اس کے ساتھ انہوں نے غزوۂ احد میں حضور نبی اکرم ﷺ کے اوپر سے (تلواروں، تیروں کے) وار روکے تھے۔''

اس حدیث کو امام بخاری اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

**۸۲۵ / ۸۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ كَانَ عَلَى حِرَاءٍ هُوَ وَأَبُوْ بَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ وَعَلِيٌّ وَطَلْحَةُ وَالزُّبَيْرُ فَتَحَرَّكَتِ الصَّخْرَةُ. فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: اهْدَأْ فَمَا عَلَيْكَ إِلَّا نَبِيٌّ أَوْصِدِّيْقٌ أَوْشَهِيْدٌ.**

---

الحديث رقم ۷: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: إذ همت طائفتان منكم أن تفشلا والله وليهما، ٤ / ۱٤۹۰، الرقم: ۳۸۳٦، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضل طلحة بن عبيد الله ﷺ، ۱ / ٤٦، الرقم: ۱۲۸، والخلال في السنة، ۲ / ٤٦۹، الرقم: ۷۳۸، وإسناده صحيح، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ۲ / ۷٤۵، الرقم: ۱۲۹۲.

الحديث رقم ۸: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل طلحة والزبير ﷺ، ٤ / ۱۸۸۰، الرقم: ۲٤۱۷، والترمذی في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فی مناقب عثمان بن عفان ﷺ، ۵ / ٦۲٤، الرقم: ۳٦۹٦، وابن حبان في الصحيح، ۱۵ / ٤٤۱، الرقم: ٦۹۸۳، والنسائی في السنن الكبری، ۵ / ۵۹، الرقم: ۸۲۰۷، وأحمد بن حنبل فی المسند، ۲ / ٤۱۹، الرقم: ۹٤۲۰، وابن أبی عاصم فی السنة، ۲ / ٦۲۱، الرقم: ۱٤٤۱.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ.
وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ حرا پہاڑ پر تشریف فرما تھے اور آپ ﷺ کے ساتھ حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت طلحہ اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہم تھے اتنے میں پہاڑ نے حرکت کی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ٹھہر جا، کیونکہ تیرے اوپر نبی، صدیق اور شہید کے سوا کوئی نہیں ہے۔‘‘

اسے امام مسلم اور امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

٨٢٦ / ٩۔ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَبُوْبَكْرٍ فِي الْجَنَّةِ، وَعُمَرُ فِي الْجَنَّةِ وَعُثْمَانُ فِي الْجَنَّةِ، وَعَلِيٌّ فِي الْجَنَّةِ، وَطَلْحَةُ فِي الْجَنَّةِ وَالزُّبَيْرُ فِي الْجَنَّةِ، وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَوْفٍ فِي الْجَنَّةِ، وَسَعْدٌ فِي الْجَنَّةِ، وَسَعِيْدٌ فِي الْجَنَّةِ، وَأَبُوْعُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ فِي الْجَنَّةِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ.

’’حضرت عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ابوبکر جنتی ہے، عمر جنتی ہے، عبد الرحمٰن بن عوف جنتی ہے، سعد جنتی ہے، سعید (بن زید) جنتی ہے اور ابوعبیدہ بن جراح جنتی ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی نے اور ابن ماجہ نے اسے سعید بن زید سے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٩: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب عبد الرحمن بن عوف الزهري رضی اللہ عنہ، ٥ / ٦٤٧، الرقم: ٣٧٤٧، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فضائل العشرة رضی اللہ عنہم، ١ / ٤٨، الرقم: ١٣٣، والنسائي في السنن الكبرى، ٥ / ٥٦، الرقم: ٨١٩٤، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ١٩٣، الرقم: ١٦٧٥، و في فضائل الصحابة، ١ / ٢٢٩، الرقم: ٢٧٨، وابن حبان في الصحيح، ١٥ / ٤٦٣، الرقم: ٧٠٠٢، وأبو يعلى في المسند، ٢ / ١٤٧، الرقم: ٨٣٥، و خيثمة بن سليمان من حديث خيثمة، ١ / ٩٣، ٩٥.

نوعِ انسان) میں پیدا فرمایا، پھر ان میں دو گروہ (عرب و عجم) بنائے تو مجھے ان دو میں سے بہترین گروہ (عربوں) میں پیدا کیا، پھر اس نے ان کے قبائل بنائے تو مجھے ان میں سے بہترین قبیلہ (قریش) میں پیدا کیا، پھر ان میں خاندان بنائے تو مجھے ان میں سے بہترین گھرانہ (بنو ہاشم) میں پیدا کیا، جان لو! کہ میں تم میں سے گھرانے اور نسب دونوں حوالوں سے بہترین ہوں۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد، طبرانی اور حاکم نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال صحیح حدیث کے رجال ہیں۔

۸۵۸ / ۸۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ الْبَاهِلِيِّ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: لَمَّا بَلَغَ وَلَدُ مُعَدِّ بْنِ عَدْنَانَ أَرْبَعِيْنَ رَجُلًا، وَقَفُوْا عَلَى عَسْكَرِ مُوْسَى عليه السلام، وَانْتَهَبُوْهُ فَدَعَا عَلَيْهِمْ مُوْسَى بْنُ عِمْرَانَ عليه السلام، قَالَ: يَا رَبِّ هَؤُلَاءِ وَلَدُ مُعَدٍّ قَدْ أَغَارُوْا عَلَى عَسْكَرِي، فَأَوْحَى اللهُ إِلَيْهِ، يَا مُوْسَى بْنَ عِمْرَانَ، لَا تَدْعُوْا عَلَيْهِمْ، فَإِنَّ مِنْهُمُ النَّبِيُّ الْأُمِّيُّ النَّذِيْرُ الْبَشِيْرُ بِجَنَّتِي، وَمِنْهُمُ الْأُمَّةُ الْمَرْحُوْمَةُ، أُمَّةُ مُحَمَّدٍ ﷺ الَّذِيْنَ يَرْضَوْنَ مِنَ اللهِ بِالْيَسِيْرِ مِنَ الرِّزْقِ وَيَرْضَى اللهُ مِنْهُمْ بِالْقَلِيْلِ مِنَ الْعَمَلِ، فَيُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ بِقَوْلِ لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ، لِأَنَّ نَبِيَّهُمْ مُحَمَّدٌ ﷺ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ الْمُتَوَاضِعُ فِي هَيْئَتِهِ الْمُجْتَمَعُ لَهُ اللُّبُّ فِي سَكُوْتِهِ، يَنْطِقُ بِالْحِكْمَةِ وَيَسْتَعْمِلُ الْحِلْمَ، أَخْرَجْتُهُ مِنْ خَيْرِ جِيْلٍ مِنْ أُمَّتِهِ قُرَيْشًا، ثُمَّ أَخْرَجْتُهُ مِنْ هَاشِمٍ صَفْوَةً مِنْ قُرَيْشٍ، فَهُمْ خَيْرٌ مِنْ خَيْرٍ إِلَى خَيْرٍ يَصِيْرُ، وَهُوَ وَأُمَّتُهُ إِلَى خَيْرٍ يَصِيْرُوْنَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت ابو امامہ باہلی ﷺ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو

---

**الحديث رقم ٨:** أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٨ / ١٤٠، الرقم: ٧٦٢٩، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ٢١٨.

فرماتے ہوئے سنا: جب (آپ ﷺ کے اجداد کے قبیلہ میں سے ایک قبیلہ) معد بن عدنان کی تعداد چالیس افراد تک پہنچ گئی تو انہوں نے سیدنا حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لشکر پر حملہ کر دیا اور اسے لوٹ لیا۔ پس حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ان کے لئے بدعا کی: یا رب! یہ بنو سعد ہیں جنہوں نے میرے لشکر کے ساتھ لڑائی کی ہے۔ پس اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام پر وحی نازل کی اور فرمایا: اے موسیٰ! ان کے لئے میری بارگاہ میں بدعا نہ کرنا کیونکہ ان کی نسل میں سے ہی نبی اُمی ﷺ مبعوث ہوں گے جو ڈر سنانے والے اور میری جنت کی بشارت دینے والے ہیں اور انہی کی نسل میں سے وہ امّتِ محمدیہ ﷺ ہے جس پر رحم کیا گیا ہے جو اللہ تعالیٰ سے تھوڑا رزق پانے پر بھی خوش ہو گی اور اللہ تعالیٰ ان کے تھوڑے عمل پر (بھی) ان سے راضی ہو گا۔ اللہ تعالیٰ انہیں محض کلمہ توحید ''لا الہ الا اللہ'' کے اقرار پر جنت میں داخل فرمائے گا کیونکہ ان کے نبی ﷺ، محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب ہیں۔ جو اپنے رہن سہن میں عاجزی و انکساری کرنے والے ہیں۔ جن کی خاموشی میں بھی عقلمندی و دانشمندی ہے۔ وہ حکمت و دانائی سے کلام فرماتے ہیں اور حلم فرماتے ہیں۔ میں نے انہیں ان کی امت میں بہترین طبقہ قریش میں سے پیدا فرمایا پھر انہیں قریش میں سے پسندیدہ خاندان بنو ہاشم میں پیدا کیا پس وہ بہترین لوگوں میں بہتر ہیں اور بہتری کی طرف پیش قدمی فرمانے والے ہیں اور ان کی امت بہتری کی طرف بڑھنے والی ہے۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**۸۵۹ / ۹۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ اللهَ تَعَالَى قَسَمَ الْخَلْقَ قِسْمَيْنِ فَجَعَلَنِي فِي خَيْرِهِمَا قِسْمًا، فَذٰلِكَ قَوْلُهُ: ﴿أَصْحَابُ الْيَمِيْنِ﴾ [الواقعة، ٥٦:٢٧] ﴿وَأَصْحَابُ الشِّمَالِ﴾ [الواقعة، ٥٦:٤١]، فَأَنَا مِنْ أَصْحَابِ الْيَمِيْنِ وَأَنَا مِنْ خَيْرِ أَصْحَابِ الْيَمِيْنِ، ثُمَّ جَعَلَ الْقِسْمَيْنِ بُيُوْتًا، فَجَعَلَنِي فِي خَيْرِهِمَا بَيْتًا، فَذٰلِكَ**

الحديث رقم ٩: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٣/٥٦، الرقم: ٢٦٧٤، ١٢/١٠٣، الرقم: ١٢٦٠٤، والبيهقي في دلائل االنبوة، ١/١٧٠، والحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ١/٣٣٠، وابن كثير في البداية والنهاية، ٢/٢٥٧، والحلبي في السيرة، ١/٤٤، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨/٢١٥۔

قَوْلُهُ: ﴿فَأَصْحَابُ الْمَيْمَنَةِ مَا أَصْحَابُ الْمَيْمَنَةِ وَأَصْحَابُ الْمَشْأَمَةِ مَا أَصْحَابُ الْمَشْأَمَةِ وَالسَّابِقُوْنَ السَّابِقُوْنَ﴾ [الواقعة، ٥٦:٨.١٠] ، فَأَنَا مِنْ خَيْرِ السَّابِقِيْنَ، ثُمَّ جَعَلَ الْبُيُوْتَ قَبَائِلَ فَجَعَلَنِي مِنْ خَيْرِهَا قَبِيْلَةً، فَذٰلِكَ قَوْلُهُ: ﴿شُعُوبًا وَّ قَبَائِلَ﴾ [الحجرات، ٤٩:١٣] ، فَأَنَا أَتْقَى وُلْدِ آدَمَ وَأَكْرَمُهُمْ عَلَى اللهِ ﷻ وَلَا فَخْرَ، ثُمَّ جَعَلَ الْقَبَائِلَ بُيُوْتًا، فَجَعَلَنِي فِي خَيْرِهَا بَيْتًا، فَذٰلِكَ قَوْلُهُ: ﴿إِنَّمَا يُرِيْدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا﴾ [الأحزاب، ٣٣:٣٣] .

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ إِلَّا قَالَ: فَأَنَا وَأَهْلُ بَيْتِي مُطَهَّرُوْنَ مِنَ الذُّنُوْبِ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ نے مخلوقات کو دو قسموں میں تقسیم کیا تو مجھے ان میں بہترین قسم میں پیدا فرمایا: اس لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ’’اور دائیں جانب والے،‘‘ ’’اور بائیں جانب والے۔‘‘ سو میں دائیں جانب والوں میں سے ہوں اور میں دائیں جانب والوں میں سے بھی بہترین ہوں۔ پھر (اللہ تعالیٰ نے) گھروں کی دو اقسام بنائیں تو مجھے ان میں سے بہترین گھرانہ میں پیدا فرمایا، اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ’’سو (ایک) دائیں جانب والے، دائیں جانب والوں کا کیا کہنا اور (دوسرے) بائیں جانب والے، کیا (ہی برے حال میں ہوں گے) بائیں جانب والے۔ اور (تیسرے) سبقت لے جانے والے (یہ) پیش قدمی کرنے والے ہیں۔‘‘ [الواقعہ، ۵۶:۸۔۱۰] سو میں ان سبقت لے جانے والوں میں سے سب سے بہتر ہوں، پھر اللہ تعالیٰ نے گھروں کو (باہمی ملا کر) قبائل بنایا تو مجھے ان میں سے بھی بہترین قبیلہ میں پیدا کیا۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ’’(اور ہم نے تمہیں بڑی بڑی) قوموں اور قبیلوں میں (تقسیم) کیا۔‘‘ [الحجرات، ۴۹:۱۳] سو میں اولادِ آدم علیہ السلام میں سب سے زیادہ پرہیزگار اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک معزز و مکرم ہوں اور میں یہ بات فخر سے نہیں کہتا، پھر اللہ تعالیٰ نے قبائل کو گھرانوں میں بنایا تو مجھے ان میں سے بہترین گھرانہ میں پیدا فرمایا۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ’’بس اللہ یہی چاہتا ہے کہ اے (رسول ﷺ کے) اہلِ بیت! تم سے ہر قسم کے گناہ کا میل (اور شک

ونقص کی گرد تک) دور کر دے اور تمہیں (کامل) طہارت سے نواز کر بالکل پاک صاف کر دے۔'' [الأحزاب، ۳۳:۳۳]۔

اسے امام طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا۔ بیہقی نے ان الفاظ کا اضافہ بیان کیا: آپ ﷺ نے فرمایا: ''سو (جان لو! کہ) میں اور میرے اہلِ بیت گناہوں سے پاک کر دیئے گئے ہیں۔''

**۸٦۰ / ۱۰۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ حَنْطَبٍ رضی الله عنه قَالَ: خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ بِالْجُحْفَةِ فَقَالَ: أَلَسْتُ أَوْلَى بِأَنْفُسِكُمْ؟ قَالُوْا: بَلَى يَا رَسُوْلَ اللهِ، قَالَ: فَإِنِّي سَائِلُكُمْ عَنِ اثْنَيْنِ: عَنِ الْقُرْآنِ وَعَنْ عِتْرَتِي. أَلَا وَلَا تَقَدَّمُوْا قُرَيْشًا فَتَضِلُّوْا وَلَا تَخْلُفُوْا عَنْهَا فَتَهْلِكُوْا وَلَا تُعَلِّمُوْهَا فَهُمْ أَعْلَمُ مِنْكُمْ قُوَّةَ رَجُلَيْنِ مِنْ غَيْرِهِمْ. لَوْلَا أَنْ تَبْطُرَ قُرَيْشٌ لَأَخْبَرْتُهَا بِمَا لَهَا عِنْدَ اللهِ خِيَارُ قُرَيْشٍ خِيَارُ النَّاسِ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ.**

''حضرت عبد اللہ بن حنطب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ حضور نبی اکرم ﷺ جحفہ کے مقام پر ہم سے مخاطب ہوئے اور فرمایا: کیا میں تمہاری جانوں سے بڑھ کر تمہیں عزیز نہیں ہوں؟ صحابہ کرام نے عرض کیا: کیوں نہیں، یا رسول اللہ! آپ ﷺ نے فرمایا: پس میں تم سے دو چیزوں کے بارے میں سوال کرنے والا ہوں۔ قرآن اور اپنی عترت اہلِ بیت کے بارے میں آگاہ ہو جاؤ کہ قریش پر پیش قدمی نہ کرو کہ تم گمراہ ہو جاؤ اور نہ انہیں سکھاؤ کہ وہ تم سے زیادہ جاننے والے ہیں کہ ان میں سے ہر کوئی اپنے علاوہ دو بندوں کے برابر علم رکھتا ہے اور اگر قریش فخر نہ کرتے تو میں ضرور انہیں اللہ تعالیٰ کے ہاں ان کے مقام و مرتبہ کے بارے میں بتاتا کہ قریش کے بہترین لوگ تمام لوگوں سے بہترین ہیں۔''

اسے امام ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ۱۰: أخرجه أبو نعيم في حلية الأولياء، ۹ / ٦٤، وابن الأثير في أسد الغابة، ۳ / ۱٤۷، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۵ / ۱۹۵.**

# فَصْلٌ فِي مَنَاقِبِ الْعَرَبِ

## ﴿عرب کے مناقب کا بیان﴾

۸٦۱/ ۱۱۔ عَنْ عَلِيٍّ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا يُبْغِضُ الْعَرَبَ إِلَّا مُنَافِقٌ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ عَدِيٍّ.

’’حضرت علی ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: عربوں سے سوائے منافق کے کوئی شخص بغض نہیں رکھتا۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد اور ابن عدی نے روایت کیا ہے۔

۸٦۲/ ۱۲۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَحِبُّوا الْعَرَبَ لِثَلَاثٍ لِأَنِّي عَرَبِيٌّ، وَالْقُرْآنَ عَرَبِيٌّ، وَكَلَامَ أَهْلِ الْجَنَّةِ عَرَبِيٌّ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.

وفي رواية عنه: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: احْفَظُوْنِي فِي الْعَرَبِ لِثَلَاثِ خِصَالٍ: لِأَنِّي عَرَبِيٌّ، وَالْقُرْآنَ عَرَبِيٌّ وَ لِسَانَ أَهْلِ الْجَنَّةِ عَرَبِيٌّ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

---

الحديث رقم ۱۱: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ۱/ ۸۱، الرقم: ٦۱٤، و ابن عدي في الكامل، ۳/ ۲۰۳، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰/ ٥۳۔

الحديث رقم ۱۲: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٤/ ۹۷-۹۸، الرقم: ٦۹۹۹-۷۰۰۰، والطبراني في المعجم الأوسط، ٥/ ۳٦۹، الرقم: ٥٥۸۳، ٦/ ٦۹، الرقم: ۹۱٤۷، وفي المعجم الكبير، ۱۱/ ۱۸٥، الرقم: ۱۱٤٤۱، والبيهقي في شعب الإيمان، ۲/ ۱٥۹، ۲۳۰، الرقم: ۱٤۳۳، ۱٦۱۰، والعسقلاني في لسان الميزان، ٤/ ۱۸٥، الرقم: ٤۸٦، والذهبي في ميزان الاعتدال، ٥/ ۱۲۷، الرقم: ٥۷٤۳، وابن منده الأصبهاني في ترجمة أبي القاسم سليمان بن أحمد الطبراني، ۱/ ۳٥۷، والحاكم في معرفة علوم الحديث ۱/ ۱٦۲، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ۱/ ۲۳۔

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تین چیزوں کی وجہ سے عربوں سے محبت کرو، اس لئے کہ میں عربی ہوں اور قرآن عربی زبان میں ہے اور اہلِ جنت کی زبان عربی ہوگی۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم، طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

اور ان ہی سے مروی ایک روایت میں ہے کہ (آپ ﷺ نے فرمایا:) تین خصال کی بنا پر عربوں کا احترام کرو اس لئے کہ میں عربی ہوں اور قرآن عربی زبان میں ہے اور اہلِ جنت کی زبان عربی ہو گی۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم اور طبرانی نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**۸٦۳ / ۱۳۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: إِذَا ذَلَّتِ الْعَرَبُ ذَلَّ الْإِسْلَامُ. رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى.**

’’حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب عرب رسوا ہو جائیں گے تو اسلام بھی رسوا ہو جائے گا۔‘‘

اس حدیث کو امام ابویعلی نے روایت کیا ہے۔

**۸٦٤ / ۱٤۔ عَنْ أَنَسٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: حُبُّ قُرَيْشٍ**

---

**الحديث رقم ۱۳:** أخرجه أبويعلى في المسند، ۳ / ٤۰۲، الرقم: ۱۸۸۱، ٤۰ / ۷٤، الرقم: ۲۰۹٦، والذهبي في ميزان الاعتدال، ٦ / ۱۳٤، الرقم: ۷٤۹۳، والعسقلاني في لسان الميزان، ٥ / ۱٥٥، الرقم: ٥۳۲، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰ / ٥۳.

**الحديث رقم ۱٤:** أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ۳ / ۷٦، الرقم: ۲٥۳۷، والحاكم في المستدرك، ٤ / ۹۷، الرقم: ٦۹۹۸، والبيهقي في شعب الإيمان، ۲ / ۲۳۰، الرقم: ۱٦۰۸، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰ / ٥۳، والمناوي في فيض القدير، ۳ / ۳٦۹-۳۷۰.

إِيْمَانٌ وَبُغْضُهُمْ كُفْرٌ، وَحُبُّ الْعَرَبِ إِيْمَانٌ وَبُغْضُهُمْ كُفْرٌ، فَمَنْ أَحَبَّ الْعَرَبَ فَقَدْ أَحَبَّنِي، وَمَنْ أَبْغَضَ الْعَرَبَ فَقَدْ أَبْغَضَنِي. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

وفي رواية عنه: قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: حُبُّ الْعَرَبِ إِيْمَانٌ وَبُغْضُهُمْ نِفَاقٌ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ عَنِ الْبَرَاءِ رضي الله عنه.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

''حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: قریش سے محبت ایمان (کی علامت) ہے اور ان سے بغض کفر (کی علامت) ہے، اور (اسی طرح) عرب سے محبت ایمان (کی علامت) ہے اور ان سے بغض کفر (کی علامت) ہے۔ پس جس نے عربوں سے محبت کی تو یقیناً اس نے مجھ سے محبت کی اور جس نے عربوں سے بغض رکھا تو یقیناً اس نے مجھ سے بغض رکھا۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

اور ان سے ہی مروی ایک روایت میں ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: عربوں سے محبت ایمان (کی علامت) ہے اور ان سے بغض نفاق (کی علامت) ہے۔''

اس حدیث کو امام حاکم اور امام بیہقی نے حضرت براء رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے۔

٨٦٥ / ١٥۔ عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ لِي النَّبِيُّ ﷺ: يَا عَلِيُّ، أُوْصِيْكَ بِالْعَرَبِ خَيْرًا، أُوْصِيْكَ بِالْعَرَبِ خَيْرًا. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَزَّارُ.

''حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے مجھے فرمایا: اے علی! میں تمہیں عربوں کے ساتھ بھلائی کا حکم دیتا ہوں، میں تمہیں عربوں کے ساتھ بھلائی کا حکم دیتا ہوں۔'' اس حدیث کو امام طبرانی اور بزار نے روایت کیا ہے۔

٨٦٦ / ١٦۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ

**الحديث رقم ١٥:** أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٤ / ٨، الرقم: ٣٤٨١، والبزار في المسند، ٢ / ٣١٨، الرقم: ٧٤٩، وابن عدي في الكامل، ٨ / ٤٢، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٥٢۔

**الحديث رقم ١٦:** أخرجه الهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٥٣۔

يَقُوْلُ: لَا يُبْغِضُ الْعَرَبَ مُؤْمِنٌ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ كَمَا قَالَ الْهَيْثَمِيُّ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ مومن کبھی بھی عربوں سے بغض نہیں رکھتا۔''

امام ہیثمی نے فرمایا کہ اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٨٦٧ / ١٧۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما فِي قَوْلِهِ تَعَالَى: ﴿رَسُوْلٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ﴾ [التوبة، ٩: ١٢٨]، قَالَ: قَدْ وَلَدْتُمُوْهُ يَا مَعْشَرَ الْعَرَبِ.

رَوَاهُ ابْنُ سَعْدٍ.

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے اللہ تعالیٰ کے فرمان: ''تم میں سے (ایک باعظمت) رسول (ﷺ)۔'' کی تفسیر میں فرمایا: اے گروہِ عرب! (تمہیں خوشخبری ہو کہ) تحقیق تم نے اس (باعظمت رسول ﷺ) کو جنم دیا۔''

اس حدیث کو امام ابن سعد نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ١٧: أخرجه ابن سعد في الطبقات، ١ / ٢١، والسيوطي في الدر المنثور، ٤ / ٣٢٧ والشوكاني في فتح القدير، ٢ / ٤١٩۔

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ قُرَيْشٍ وَالْعَرَبِ

## ﴿قریش اور عرب کے جامع مناقب کا بیان﴾

۸٦۸ / ۱۸۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ اللهَ حِيْنَ خَلَقَ الْخَلْقَ بَعَثَ جِبْرِيْلَ فَقَسَمَ النَّاسَ قِسْمَيْنِ، فَقَسَمَ الْعَرَبَ قِسْمًا، وَقَسَمَ الْعَجَمَ قِسْمًا، وَكَانَتْ خِيْرَةُ اللهِ فِي الْعَرَبِ، ثُمَّ قَسَمَ الْعَرَبَ قِسْمَيْنِ، فَقَسَمَ الْيَمَنَ قِسْمًا، وَقَسَمَ مُضَرَ قِسْمًا، وَقُرَيْشًا قِسْمًا، فَكَانَتْ خِيْرَةُ اللهِ فِي قُرَيْشٍ، ثُمَّ أَخْرَجَنِي مِنْ خَيْرِ مَنْ أَنَا مِنْهُ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک جب اللہ تعالیٰ نے مخلوقات کو پیدا فرما لیا تو حضرت جبرئیل علیہ السلام کو بھیجا سو انہوں نے لوگوں کو دو اقسام میں بانٹ دیا۔ ان میں سے ایک قسم عرب اور دوسری قسم عجم بنائی اور عرب میں اللہ تعالیٰ کے منتخب لوگ تھے، پھر عرب کو دو قسموں میں بانٹا تو یمن کو ایک قسم بنایا۔ مضر کو ایک قسم بنایا اور قریش کو ایک قسم بنایا اور اللہ تعالیٰ کے منتخب لوگ قریش میں تھے، پھر مجھے قریش میں سے بہترین فرد پیدا فرمایا میں ان ہی میں سے (سب سے افضل) ہوں۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

۸٦۹ / ۱۹۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: إِنَّا لَقُعُوْدٌ بِفَنَاءِ

---

الحديث رقم ۱۸: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٤ / ۱۳٥، رقم: ۳۸۰۲، ۸ / ۱٥٥، الرقم: ۸۲٥۲، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۸ / ۲۱۷ والحلبي في السيرة، ۱ / ٤٤.

الحديث رقم ۱۹: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٦ / ۱۹۹، الرقم: ٦۱۸۲، وفي المعجم الكبير، ۱۲ / ٤٥٥، الرقم: ۱۳٦٥۰، والحاكم في المستدرك، ٤ / ۸۳، الرقم: ٦۹٥۳، وأبونعيم في دلائل النبوة، ۱ / ۲٥، والبيهقي في شعب الإيمان، ←

رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فذكر الحديث إلى أن قَالَ: عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِنَّ اللهَ خَلَقَ السَّمَوَاتِ سَبْعًا، فَاخْتَارَ الْعُلْيَا فَسَكَنَهَا وَأَسْكَنَ سَائِرَ سَمَاوَاتِهِ مَنْ شَاءَ مِنْ خَلْقِهِ وَخَلَقَ الْأَرْضِيْنَ سَبْعًا، فَاخْتَارَ الْعُلْيَا وَأَسْكَنَهَا مَنْ شَاءَ مِنْ خَلْقِهِ، ثُمَّ خَلَقَ الْخَلْقَ وَاخْتَارَ مِنَ الْخَلْقِ بَنِي آدَمَ، فَاخْتَارَ مِنْ بَنِي آدَمَ الْعَرَبَ، وَاخْتَارَ مِنَ الْعَرَبِ مُضَرَ، وَاخْتَارَ مِنْ مُضَرَ قُرَيْشًا، وَاخْتَارَ مِنْ قُرَيْشٍ بَنِي هَاشِمٍ، وَاخْتَارَنِي مِنْ بَنِي هَاشِمٍ، فَأَنَا مِنْ خِيَارٍ إِلَى خِيَارٍ، فَمَنْ أَحَبَّ الْعَرَبَ فَبِحُبِّي أَحَبَّهُمْ وَمَنْ أَبْغَضَ الْعَرَبَ فَبِبُغْضِي أَبْغَضَهُمْ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ہم حضور نبی اکرم ﷺ کے گھر کے صحن میں بیٹھے ہوئے تھے۔ پھر انہوں نے طویل حدیث بیان کی، جس میں ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ نے سات آسمانوں کو پیدا فرمایا، تو ان میں سب سے بلند آسمان کو چن لیا اور اس پر (اپنی شان کے لائق) سکونت اختیار کی اور اپنے تمام (دیگر) آسمانوں پر اپنے مخلوق میں سے جسے چاہا قیام بخشا اور اللہ تعالیٰ نے سات زمینیں پیدا کیں تو ان میں سے سب سے بلند کو چنا اور اس پر اپنی مخلوق میں سے جسے چاہا سکونت بخشی، پھر مخلوقات کو پیدا فرمایا تو مخلوقات میں سے بنی آدم کو منتخب کیا، بنی آدم میں سے عرب کو چنا اور عرب میں سے مضر کو چنا اور مضر میں سے قریش کو چنا اور قریش میں سے بنو ہاشم کو چنا اور بنو ہاشم میں سے مجھے منتخب فرمایا، سو میں نسل در نسل بہترین سے بہترین کی طرف منتقل ہوتا رہا لہٰذا جس نے عرب سے محبت کی اُس نے میری محبت کی وجہ سے ان سے محبت کی اور جس نے عرب سے بغض رکھا اُس نے میری وجہ سے ان سے بغض رکھا۔''

اس حدیث کو امام طبرانی، حاکم اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

........ ۲/ ۱۳۹،۲۲۹، الرقم: ۱۳۹۳، ۱۶۰۶، وفي دلائل النبوة، ۱/ ۱۷۰، وابن عدى في الكامل، ۲/ ۲٤۸، الرقم: ٤۲۲، والحاكم في معرفة علوم الحديث، ۱/ ۱٦٦، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۸/ ۲۱۵.

۸۷۰ / ۲۰۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم: أَنَا النَّبِيُّ لَا كَذِبَ، أَنَا ابْنُ عَبْدِ الْمُطَّلِبْ، أَنَا أَعْرَبُ الْعَرَبِ، وَلَدَتْنِي قُرَيْشٌ، وَنَشَأْتُ فِي بَنِي سَعْدِ بْنِ بَكْرٍ، فَأَنَّى يَأْتِيْنِي اللَّحْنُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت ابوسعید خُدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں (سچا) نبی ہوں یہ جھوٹ نہیں، میں عبدالمطلب (جیسے سردار) کا لختِ جگر ہوں، میں عربوں میں سے بہترین عرب ہوں، مجھے قریش نے جنم دیا اور میں نے بنوسعد بن بکر میں پرورش پائی، پس میری زبان میں کیسے کوئی لحن (کلام میں اِعرابی یا نحوی غلطی) ہوسکتا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

۸۷۱ / ۲۱۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ حُسَيْنِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رضی الله عنهم أَنَّ النَّبِيَّ صلی الله علیه وآله وسلم قَالَ: قَسَمَ اللهُ الْأَرْضَ نِصْفَيْنِ فَجَعَلَنِي فِي خَيْرِهِمَا، ثُمَّ قَسَمَ النِّصْفَ عَلَى ثَـلَاثَةٍ فَكُنْتُ فِي خَيْرِ ثُلُثٍ مِنْهَا، ثُمَّ اخْتَارَ الْعَرَبَ مِنَ النَّاسِ، ثُمَّ اخْتَارَ قُرَيْشًا مِنَ الْعَرَبِ، ثُمَّ اخْتَارَ بَنِي هَاشِمٍ مِنْ قُرَيْشٍ، ثُمَّ اخْتَارَ بَنِي عَبْدِ الْمُطَّلِبِ مِنْ بَنِي هَاشِمٍ، ثُمَّ اخْتَارَنِي مِنْ بَنِي عَبْدِ الْمُطَّلِبِ. رَوَاهُ ابْنُ سَعْدٍ.

’’حضرت محمد بن علی بن حسین بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے زمین کو دو حصوں میں تقسیم کیا تو مجھے ان دونوں میں سے بہترین حصہ میں رکھا، پھر اس ایک حصہ کو مزید تین حصوں میں تقسیم کیا تو مجھے ان تینوں میں سے بہترین حصہ میں رکھا، پھر (اللہ تعالیٰ نے) لوگوں میں سے عرب کو پسند کیا، پھر عرب میں سے قریش کو پسند کیا، پھر قریش میں سے بنو ہاشم کو پسند کیا، پھر بنو ہاشم میں سے بنوعبدالمطلب کو پسند کیا پھر بنو

الحديث رقم ۲۰: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٦ / ٣٥، الرقم: ٥٤٣٧، والديلمي في مسند الفردوس، ١ / ٤٢، الرقم: ٩٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٨ / ٢١٨۔

الحديث رقم ۲۱: أخرجه ابن سعد في الطبقات الكبرى، ١ / ٢٠، والسيوطي في الدر المنثور، ٤ / ٣٢٩۔

عبدالمطلب میں سے مجھے (اپنا حبیب) چن لیا۔‘‘ اس حدیث کو امام ابن سعد نے روایت کیا ہے۔

۸۷۲ / ۲۲۔ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَتَانِي جِبْرِيْلُ عليه السلام فَقَالَ: يَا مُحَمَّدُ، إِنَّ اللهَ عزوجل بَعَثَنِي فَطُفْتُ فِي شَرْقِ الْأَرْضِ وَغَرْبِهَا وَسَهْلِهَا وَجَبَلِهَا فَلَمْ أَجِدْ حَيًّا خَيْرًا مِنَ الْعَرَبِ، ثُمَّ أَمَرَنِي فَطُفْتُ فِي الْعَرَبِ فَلَمْ أَجِدْ حَيًّا خَيْرًا مِنْ مُضَرَ، ثُمَّ أَمَرَنِي فَطُفْتُ فِي مُضَرَ فَلَمْ أَجِدْ حَيًّا خَيْرًا مِنْ كِنَانَةَ، ثُمَّ أَمَرَنِي فَطُفْتُ فِي كِنَانَةَ فَلَمْ أَجِدْ حَيًّا خَيْرًا مِنْ قُرَيْشٍ، ثُمَّ أَمَرَنِي فَطُفْتُ فِي قُرَيْشٍ فَلَمْ أَجِدْ حَيًّا خَيْرًا مِنْ بَنِي هَاشِمٍ، ثُمَّ أَمَرَنِي أَنْ أَخْتَارَ مِنْ أَنْفُسِهِمْ فَلَمْ أَجِدْ فِيْهِمْ نَفْسًا خَيْرًا مِنْ نَفْسِكَ. رَوَاهُ الْحَكِيْمُ التِّرْمِذِيُّ وَالْهِنْدِيُّ وَالسُّيُوْطِيُّ.

’’حضرت جعفر بن محمد رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں اور انہوں نے بیان کیا کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میرے پاس جبرئیل امین تشریف لائے اور عرض کیا: یا محمد (صلی اللہ علیک وسلم) مصطفیٰ! بیشک اللہ تعالیٰ نے مجھے بھیجا تو میں زمین کے شرق و غرب اور میدانی و پہاڑی تمام علاقے گھوما۔ اور میں نے عرب سے افضل کوئی قبیلہ نہیں پایا۔ پھر (اللہ تعالیٰ نے) مجھے حکم دیا، میں تمام عرب گھوما تو قبیلہ مضر سے بڑھ کر کسی کو افضل نہیں پایا۔ پھر (اللہ تعالیٰ نے) مجھے حکم دیا تو میں تمام مضر میں گھوما تو قبیلہ کنانہ سے بڑھ کر کوئی افضل قبیلہ نہیں پایا، پھر (اللہ تعالیٰ نے) مجھے حکم دیا میں تمام کنانہ میں گھوما تو میں نے قریش سے بڑھ کر کسی کو افضل نہیں پایا۔ پھر (اللہ تعالیٰ نے) مجھے حکم دیا میں تمام قریش میں گھوما تو بنو ہاشم سے بڑھ کر کسی قبیلہ کو افضل نہیں پایا۔ پھر (اللہ تعالیٰ نے) مجھے حکم دیا کہ ان میں سے کسی ایک ذات کو پسند کروں تو (یا رسول اللہ!) میں نے ان میں آپ کی ذات اقدس سے بڑھ کر کسی کو بہتر و افضل نہیں پایا۔‘‘ اس حدیث کو امام حکیم ترمذی، ہندی اور سیوطی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۲۲: أخرجه الحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ۱/ ۳۳۲، والسيوطي في الدر المنثور، ٤/ ۲۹۸ و في جامع الأحاديث، ۱/ ۷٦، الرقم: ۳٦٦، والهندي في كنز العمال، ۱/ ۲٤۰۹، الرقم: ۳٤۱۰۱، والحلبي في السيرة، ۱/ ٤۳۔

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ بَعْضِ الْقَبَائِلِ

## ﴿بعض قبائل کے جامع مناقب کا بیان﴾

۸۷۳ / ۱۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: قُرَيْشٌ وَالْأَنْصَارُ وَمُزَيْنَةُ وَجُهَيْنَةُ وَأَسْلَمُ وَغِفَارُ وَأَشْجَعُ، مَوَالِيَّ لَيْسَ لَهُمْ مَوْلًى دُوْنَ اللهِ وَرَسُوْلِهِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ.

وفي رواية: عَنْ أَبِي أَيُّوْبَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: الْأَنْصَارُ وَمُزَيْنَةُ وَجُهَيْنَةُ وَغِفَارُ، وَأَشْجَعُ، وَمَنْ كَانَ مِنْ بَنِي عَبْدِ اللهِ، مَوَالِيَّ دُوْنَ النَّاسِ. وَاللهُ وَرَسُوْلُهُ مَوْلَاهُمْ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قبیلہ قریش، انصار، مزینہ، جہینہ، اسلم، غفار اور اشجع میرے مددگار ہیں اور ان کا اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سوا کوئی مددگار نہیں ہے۔''

اور ایک روایت میں حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قبیلہ انصار، مزینہ، جہینہ، غفار اور اشجع اور بنوعبداللہ یہ لوگوں میں سے

الحديث رقم ۱: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: مناقب قريش، ۳ / ۱۲۹۰، الرقم: ۳۳۱۳، وفي باب: ذكر أسلم وغفار ومزينة وجهينة وأشجع، ۳ / ۱۲۹۳، الرقم: ۳۳۲۱، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة رضي الله عنهم، باب: من فضائل غفار وأسلم وجهينة وأشجع ومزينة وتميم ودوس وطيئ، ٤ / ۱۹٥٤، الرقم: ۲٥۱۹۔۲٥۲۰، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب لغفار وأسلم وجهينة ومزينة، ٥ / ۷۲۸، الرقم: ۳۹٤۰، وأحمد بن حنبل في المسند، ۲ / ۳۸۸، ٤۸۱، الرقم: ۹۰۲۳، ۱۰۲٥۰، والدارمي في السنن، ۲ / ۳۱٥، الرقم: ۲٥۲۲، والحاكم في المستدرك، ٤ / ۹۲، الرقم: ٦۹۸۰، وقال: هذا حديث صحيح۔

میرے مددگار ہیں اور اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول ان کا مددگار ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم اور ترمذی نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**۸۷۴ / ۲۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: غِفَارُ غَفَرَ اللهُ لَهَا وَأَسْلَمُ سَالَمَهَا اللهُ وَعُصَيَّةُ عَصَتِ اللهَ وَرَسُوْلَهُ.**

**وفي رواية: عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ: أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: أَسْلَمُ سَالَمَهَا اللهُ وَغِفَارُ غَفَرَ اللهُ لَهَا أَمَا إِنِّي لَمْ أَقُلْهَا وَلَكِنْ قَالَهَا اللهُ ﷻ.**

**مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ.**

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: قبیلہ ’’غفار‘‘ کی اللہ تعالیٰ مغفرت فرمائے اور قبیلہ ’’اسلم‘‘ کو اللہ تعالیٰ سلامت رکھے اور قبیلہ ’’عصیہ‘‘ نے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی نافرمانی کی ہے۔

حضرت ابوہریرہ ﷺ ایک روایت میں بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: قبیلہ ’’غفار‘‘ کی اللہ تعالیٰ مغفرت فرمائے اور قبیلہ ’’اسلم‘‘ کو اللہ تعالیٰ سلامت رکھے، یہ میرا فرمان نہیں ہے بلکہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ امام مسلم کے ہیں۔

---

**الحديث رقم ۲:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: ذكر أسلم وغفار مزينة وجهينة وأشجع، ۳ / ۱۲۹۳، الرقم: ۳۳۲۲-۳۳۲۳، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة ﷺ، باب: دعاء النبي ﷺ لغفار وأسلم، ٤ / ۱۹۵۳، الرقم: ۲۵۱٦، ۲۵۱۸، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب لغفار وأسلم وجهينة ومزينة، ٥ / ۷۲۹، ۷۳۲، الرقم: ۳۹٤۱، ۳۹٤۹، وأحمد بن حنبل في المسند، ۲ / ۲۰، ٥۰، ٦۰، الرقم: ٤۷۰۲، ٥۱۰۸، ٥۲٦۱، وفي فضائل الصحابة، ۲ / ۸۸۲، الرقم: ۱٦٦٤، والدارمي في السنن، ۲ / ۳۱٦، الرقم: ۲٥۲٥، وابن حبان في الصحيح، ۱٦ / ۲۷۸، الرقم: ۷۲۸۹، والطحاوي في شرح معاني الآثار، ۱ / ۲٤۳۔

٨٧٥ / ٣. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: لَا أَزَالُ أُحِبُّ بَنِي تَمِيمٍ بَعْدَ ثَلَاثٍ سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُهَا فِيْهِمْ: هُمْ أَشَدُّ أُمَّتِي عَلَى الدَّجَّالِ، وَكَانَتْ فِيْهِمْ سَبِيَّةٌ عِنْدَ عَائِشَةَ رضي الله عنها فَقَالَ: أَعْتِقِيْهَا فَإِنَّهَا مِنْ وَلَدِ إِسْمَاعِيْلَ، وَجَاءَتْ صَدَقَاتُهُمْ فَقَالَ: هٰذِهِ صَدَقَاتُ قَوْمٍ أَوْ قَوْمِي.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جو تین باتیں سنی ہیں ان کی وجہ سے میں بنوتمیم سے ہمیشہ محبت کرتا ہوں، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: وہ میری امت میں دجّال پر سب سے زیادہ سخت ہیں اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس ان کی ایک باندی تھی، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اسے آزاد کر دو۔ یہ حضرت اسماعیل علیہ السلام کی اولاد میں سے ہے، اور ایک مرتبہ ان کے صدقات آئے تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: یہ ایک قوم، یا فرمایا: یہ ہماری قوم کے صدقات ہیں۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٨٧٦ / ٤. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: اَللّٰهُمَّ اهْدِ دَوْسًا وَائْتِ بِهِمْ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالْبُخَارِيُّ فِي الْأَدَبِ وَالشَّافِعِيُّ وَأَحْمَدُ.

الحديث رقم ٣: أخرجه البخارى في الصحيح، كتاب: المغازي، باب: وفد بني تميم، ٤ / ١٥٨٧، الرقم: ٤١٠٨، وفي كتاب: العتق، باب: من ملك من العرب رقيقا، ٢ / ٨٩٨، الرقم: ٢٤٠٥، ومسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل غفار وأسلم وجهينة وأشجع، ٤ / ١٩٥٧، الرقم: ٢٥٢٥، وابن الجارود في المنتقى، ١ / ٢٤٥، الرقم: ٩٧٤، وابن حبان في الصحيح، ١٥ / ٢١٩، الرقم: ٦٨٠٨، وأبويعلى في المسند، ١٠ / ٤٩٤، الرقم: ٦١٠٨، والبيهقي في السنن الكبرى، ٧ / ١١، الرقم: ١٢٩٢٥، وابن راهويه في المسند، ١ / ٢١٥، الرقم: ١٧١، والشيباني في الآحاد والمثاني، ٢ / ٣٦٩، الرقم: ١١٤٦.

الحديث رقم ٤: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة رضي الله عنهم، باب: من فضائل غفار وأسلم وجهينة وأشجع، ٤ / ١٩٥٧، الرقم: ٢٥٢٤، والترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب في ثقيف و بني حنيفة، ٥ / ٧٢٩، الرقم: ٣٩٤٢، والبخاري في الأدب المفرد، ١ / ٢١٤، الرقم: ٦١١، ←

وفي رواية: عَنْ جَابِرٍ ﷺ قَالَ: قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَحْرَقَتْنَا نِبَالُ ثَقِيْفٍ فَادْعُ اللهَ عَلَيْهِمْ قَالَ: اَللّٰهُمَّ، اهْدِ ثَقِيْفًا.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت ابوہریرہ ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے اللہ! قبیلہ دوس کو ہدایت دے اور انہیں (اسلام کی طرف) لے آ۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم، بخاری نے الادب المفرد میں اور شافعی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

’’ایک اور روایت میں حضرت جابر ﷺ بیان کرتے ہیں کہ صحابہ کرام ﷺ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! بنوثقیف کے نیزوں نے ہمیں خوفزدہ کئے رکھا۔ اللہ تعالیٰ سے ان کے لئے بددعا فرمائیں تو آپ ﷺ نے فرمایا: اے اللہ تعالیٰ! بنوثقیف کو ہدایت عطا فرما۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی، احمد اور ابن شیبہ نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

٨٧٧ / ٥۔ عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ ﷺ قَالَ: أَتَيْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ ﷺ فَقَالَ لِي: إِنَّ أَوَّلَ صَدَقَةٍ بَيَّضَتْ وَجْهَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ وَوُجُوْهَ أَصْحَابِهِ،

------ والشافعي في السنن المأثورة، ١ / ٣٥٢، الرقم: ٤٤٨، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٢٤٣، الرقم: ٧٣١٣، ٩٧٨٣، ٣ / ٣٤٣، الرقم: ١٤٧٤٣، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٤١٣، الرقم: ٣٢٤٩٦، ٧ / ٤١١، الرقم: ٣٦٩٥٤، والحميدي في المسند، ٢ / ٤٥٣، الرقم: ١٠٥٠، والطبراني في المعجم الكبير، ٨ / ٣٢٦، الرقم: ٨٢١٨.

الحديث رقم ٥: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل غفار وأسلم و جهينة وأشجع، ٤ / ١٩٥٧، الرقم: ٢٥٢٣، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٤٥، الرقم: ٣١٦، والبزار في المسند، ١ / ٤٦٩، الرقم: ٣٣٦، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧ / ٢٦١، الرقم: ٣٥٨٩٥، والبيهقي في السنن الكبرى، ٧ / ١٠، الرقم: ١٢٩٢٢.

صَدَقَةُ طَيِّيءٍ، جِئْتُ بِهَا إِلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَالْبَزَّارُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

’’حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس گیا تو انہوں نے مجھے فرمایا کہ سب سے پہلا صدقہ جس نے رسول اللہ ﷺ اور آپ ﷺ کے صحابہ کرام کے چہروں کو (خوشی سے) روشن کر دیا تھا وہ قبیلہ بنو طیٔ کے صدقہ کا مال تھا، جسے میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں لے کر آیا تھا۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم، احمد، بزار اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

۸۷۸/ ٦۔ عَنْ عَامِرِ بْنِ أَبِي عَامِرٍ الْأَشْعَرِيِّ رضی اللہ عنہ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: نِعْمَ الْحَيُّ الْأَسَدُ وَالْأَشْعَرُوْنَ، لَا يَفِرُّوْنَ فِي الْقِتَالِ، وَلَا يَغُلُّوْنَ، هُمْ مِنِّي وَأَنَا مِنْهُمْ..... الحديث. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت ابو عامر اشعری رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: قبیلہ بنو اسد کتنا ہی اچھا قبیلہ ہے اور اشعری کتنے ہی اچھے لوگ ہیں نہ وہ جہاد سے بھاگتے ہیں اور نہ خیانت کرتے ہیں وہ مجھ سے ہیں اور میں ان میں سے ہوں۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے اور امام ابوعیسیٰ نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

الحديث رقم ٦: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: مناقب بني ثقيف وبني حنيفة، ٥/ ٧٣١، الرقم: ٣٩٤٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤/ ١٢٩، ١٦٤، والشيباني في الآحاد والمثاني، ٣/ ٣٢٢، الرقم: ١٧٠١، ٤/ ٢٧١، ٤٥٤، الرقم: ٢٢٩١، ٢٥٠٩، والديلمي في مسند الفردوس، ٤/ ٢٥٤، الرقم: ٦٧٥٠۔

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ التَّابِعِيْنَ رضی اللہ عنہم

## ﴿تابعینِ عظام رضی اللہ عنہم کے جامع مناقب کا بیان﴾

۸۷۹/ ۱۔ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ رضي الله عنهما يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: خَيْرُ أُمَّتِي قَرْنِي، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ. ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ، قَالَ عِمْرَانُ: فَلَا أَدْرِي: أَذَكَرَ بَعْدَ قَرْنِهِ قَرْنَيْنِ أَوْ ثَلَاثاً. ثُمَّ إِنَّ بَعْدَكُمْ قَوْمًا يَشْهَدُوْنَ وَلَا يُسْتَشْهَدُوْنَ، وَيَخُوْنُوْنَ وَلَا يُؤْتَمَنُوْنَ، وَيَنْذُرُوْنَ وَلَا يَفُوْنَ، وَيَظْهَرُ فِيْهِمُ السِّمَنُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری بہترین امّت میرے زمانہ کی ہے پھر ان کے زمانہ کے بعد کے لوگ اور پھر ان کے زمانہ کے بعد کے لوگ (حضرت عمران رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے یاد نہیں کہ اپنے زمانے کے بعد دو زمانوں کا ذکر فرمایا یا تین زمانوں کا پھر فرمایا)۔ پھر تمہارے بعد ایسی قوم آئے گی کہ وہ گواہی دیں گے حالانکہ ان سے گواہی طلب نہیں کی جائے گی۔ وہ خیانت کریں گے اور ان پر یقین نہیں کیا جائے گا۔ وہ نذریں مانیں گے مگر ان کو پورا نہیں کریں گے اور ان میں (زیادہ کھانے کی وجہ سے) موٹاپا ظاہر ہوگا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

---

الحديث رقم ١: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضائل أصحاب النبي صلى الله عليه وآله وسلم، ٣/ ١٣٣٥، الرقم: ٣٤٥٠، ومسلم فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل الصحابة، ثم الذين يلونهم ثم الذين يلونهم، ٤/ ١٩٦٤، الرقم: ٥٢٣٥، والترمذی فی السنن، كتاب: الفتن عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ماجاء فی القرن الثالث، ٤/ ٥٠٠، الرقم: ٢٣٠٢۔ ٢٣٠٣، وفی كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ماجاء فی فضل من رأی النبي صلى الله عليه وآله وسلم وصَحِبَه، ٥/ ٦٩٥، الرقم: ٣٨٥٩، والنسائی فی السنن، كتاب: الأيمان والنذور، باب: الوفاء بالنذر، ٧/ ١٧، الرقم: ٣٨٠٩، وابن ماجه فی السنن، كتاب: الأحكام، باب: كراهية الشهادة لمن لم يستشهد، ٢/ ٧٩١، الرقم: ٢٣٦٢۔

۸۸۰ / ۲۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم: خَيْرُ أُمَّتِي اَلْقَرْنُ الَّذِيْنَ يَلُوْنِي ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری امت کے بہترین لوگ وہ ہیں جو میرے قریب ہیں، پھر وہ لوگ ہیں جو ان کے قریب ہیں، پھر وہ لوگ ہیں جو ان کے قریب ہیں۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

۸۸۱ / ۳۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: سَأَلَ رَجُلٌ النَّبِيَّ صلی الله علیه وآله وسلم: أَيُّ النَّاسِ خَيْرٌ؟ قَالَ: اَلْقَرْنُ الَّذِي أَنَا فِيْهِ ثُمَّ الثَّانِيُّ ثُمَّ الثَّالِثُ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سوال کیا کہ کون سے لوگ اچھے ہیں؟ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: سب سے اچھے لوگ اس زمانہ کے ہیں جس زمانہ میں، میں موجود ہوں اس کے بعد دوسرے زمانہ کے لوگ اور اس کے بعد تیسرے زمانہ کے لوگ۔‘‘ اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۲: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: الشهادت، باب: لا يشهد علی شهادة جورٍ إذا شهد، ۲ / ۹۳۸، الرقم: ۲۵۰۹، وفی کتاب: فضائل الصحابة، باب: فضائل أصحاب النبي صلی الله علیه وآله وسلم، ۳ / ۱۳۳۵، الرقم: ۳۴۵۱، وفی کتاب: الرقاق، باب: ما يحذر من زهرة الدنيا والتنافس فيها، ۵ / ۲۳۶۲، الرقم: ۶۰۶۵، وفی کتاب: الأيمان والنذور، باب: إذا قال أشهد بالله أو شهدت بالله، ۶ / ۲۴۵۲، الرقم: ۲۶۸۲، ومسلم فی الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل الصحابة ثم الذين يلونهم ثم الذين يلونهم، ۴ / ۱۹۶۲، الرقم: ۲۵۳۳، وابن أبی شيبة فی المصنف، ۶ / ۴۰۴، الرقم: ۳۲۴۰، وأبو يعلی فی المسند، ۹ / ۴۰، الرقم: ۵۱۰۳۔

الحديث رقم ۳: أخرجه مسلم فی الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل الصحابة ثم الذين يلونهم ثم الذين يلونهم، ۴ / ۱۹۶۵، الرقم: ۲۵۳۶، وأحمد بن حنبل فی المسند، ۶ / ۱۵۶، الرقم: ۲۵۲۷۲، وابن أبی شيبة فی المصنف ۶ / ۴۰۴، الرقم: ۳۲۴۰۹، وابن أبي عاصم في السنة، ۲ / ۶۲۹، الرقم: ۱۴۷۵۔

٨٨٢ / ٤۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی الله عنه قَالَ: إِنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم، يَقُوْلُ: إِنَّ خَيْرَ التَّابِعِيْنَ رَجُلٌ يُقَالُ لَهُ أُوَيْسٌ وَلَهُ وَالِدَةٌ وَكَانَ بِهِ بَيَاضٌ فَمُرُوْهُ فَلْيَسْتَغْفِرْ لَكُمْ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

''حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تابعین میں ایک بہترین شخص ہے جسے اُویس (قرنی) کہتے ہیں اس کی ایک ماں ہے (جس کی دیکھ بھال میں وہ مصروف رہتا ہے) اور اس (کے ایک ہاتھ) پر سفیدی بھی ہے تم (اس کے پاس ضرور جانا) اور اسے درخواست کرنا کہ وہ تمہارے لیے مغفرت کی دعا کرے۔''

اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٨٨٣ / ٥۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: لَا تَمَسُّ النَّارُ مُسْلِمًا رَآنِي أَوْ رَآى مَنْ رَآنِي. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

''حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اس مسلمان کو جہنم کی آگ ہرگز نہیں چھوئے گی جس نے میری زیارت کی یا مجھے دیکھنے والے (یعنی میرے صحابی) کی زیارت کی۔''

اس حدیث کو امام ترمذی اور طبرانی نے روایت کیا ہے نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

---

الحديث رقم ٤: أخرجه مسلم فی الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أويس القرنی رضی الله عنه، ٤ / ١٩٦٨، الرقم: ٢٥٤٢، وأحمد بن حنبل فی المسند، ١ / ٣٨، الرقم: ٢٦٦، والحاکم فی المستدرک، ٣ / ٤٥٦، الرقم: ٥٧٢٠، واللالکائی فی کرامات الأولياء، ١ / ١١١، الرقم: ٦٠، والبيهقی فی شعب الإيمان، ٥ / ٢١٩، الرقم: ٦٧٩٨، والديلمی فی مسند الفردوس، ٢:١٧٧، الرقم: ٢٨٨٦۔

الحديث رقم ٥: أخرجه الترمذی فی السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: ماجاء فی فضل من رأی النبی صلی الله عليه وآله وسلم و صحبه، ٥ / ٦٩٤، الرقم: ٣٨٥٨، والطبرانی فی المعجم الکبير، ١٧ / ٣٥٧، الرقم: ٩٨٣، وفی المعجم الأوسط، ١ / ٣٠٨، الرقم: ١٠٣٦، وابن أبی عاصم فی السنة، ٢ / ٦٣٠، الرقم: ١٤٨٤، والديلمی فی مسند الفردوس، ٥ / ١١٦، الرقم: ٧٦٥٩، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ١٠ / ٢١۔

٨٨٤ / ٦۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: لَا تَمَسُّ النَّارُ مُسْلِمًا رَآنِي أَوْ رَأَى مَنْ رَآنِي. قَالَ طَلْحَةُ: فَقَدْ رَأَيْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما وَقَالَ مُوْسَى: وَقَدْ رَأَيْتُ طَلْحَةَ. قَالَ يَحْيَى: وَقَالَ لِي مُوْسَى: وَقَدْ رَأَيْتَنِي وَنَحْنُ نَرْجُوْاللهَ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ.

’’حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا: جس مسلمان شخص نے مجھے دیکھا یا اس شخص کو دیکھا جس نے مجھے دیکھا (یعنی میرے صحابی کو دیکھا) تو اسے (دوزخ کی) آگ نہیں چھوئے گی۔ حضرت طلحہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کو دیکھا ہے۔ حضرت موسیٰ نے فرمایا کہ میں نے حضرت طلحہ کو دیکھا ہے اور حضرت یحییٰ کہتے ہیں کہ مجھ سے حضرت موسیٰ نے کہا کہ تم نے مجھے دیکھا ہے اور ہم اللہ تعالیٰ سے (ان کی زیارت کے صدقہ سے بخشش کی) امید رکھتے ہیں۔‘‘ اس حدیث کو امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور اسے حسن کہا ہے۔

٨٨٥ / ٧۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَطَبَنَا عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ بِالْجَابِيَةِ فَقَالَ: إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَامَ فِيْنَا مِثْلَ مُقَامِي فِيْكُمْ فَقَالَ: احْفَظُوْنِي فِي أَصْحَابِي. ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ.

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.

---

الحديث رقم ٦: أخرجه الترمذی فی السنن، کتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: ماجاء فی فضل من رأى النبي ﷺ، ٥ / ٦٩٤، الرقم: ٣٨٥٨۔

الحديث رقم ٧: أخرجه ابن ماجه فی السنن، کتاب: الأحکام، باب: کراهية الشهادة لمن لم يستشهد، ٢ / ٧٩١، الرقم: ٢٣٦٣، وأحمد بن حنبل فی المسند، ١ / ١٨، الرقم: ١١٤، والحاکم فی المستدرك، ١ / ١٩٨۔ ١٩٩، الرقم: ٣٨٨، ٣٩٠، والطبرانی فی المعجم الأوسط، ٦ / ٣٠٦، الرقم: ٦٤٨٣، والبيهقی فی السنن الکبری، ٧ / ٩١، الرقم: ١٣٢٩٩، واللالکائی فی اعتقاد أهل السنة، ١ / ١٠٦، الرقم: ١٥٥، والحسينی فی البيان والتعريف، ٢ / ٢١٩، الرقم: ١٥٤٦۔

’’حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مقامِ جابیہ پر خطبہ دیا پھر فرمایا: ہمارے درمیان حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یوں کھڑے ہوئے تھے جیسے میں تمہارے درمیان کھڑا ہوں اور فرمایا: میرے صحابہ کے بارے میں میری حفاظت کرو (ان کی عزت و احترام کرو!) (اور ان لوگوں کی عزت و احترام کرو) جو ان کے بعد آنے والے ہیں پھر (ان لوگوں کی) جو ان کے بعد آنے والے ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن ماجہ، احمد اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

**۸۸٦ / ۸۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: وَدِدْتُ أَنِّي لَقِيْتُ إِخْوَانِي، قَالَ: فَقَالَ أَصْحَابُ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: أَوَ لَيْسَ نَحْنُ إِخْوَانَكَ؟ قَالَ: أَنْتُمْ أَصْحَابِي، وَلَكِنْ إِخْوَانِي الَّذِيْنَ آمَنُوْا بِي وَلَمْ يَرَوْنِي. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں نے یہ چاہا کہ میں اپنے بھائیوں سے ملوں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: (یا رسول اللہ!) کیا ہم آپ کے بھائی نہیں ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: تم میرے صحابہ ہو لیکن میرے بھائی وہ ہوں گے جو مجھ پر ایمان لائیں گے حالانکہ انہوں نے مجھے دیکھا تک نہیں ہو گا۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ۸: أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ۳/ ۱۵۵، الرقم: ۱۲٦۰۱، والطبرانی فی المعجم الكبير، ۱/ ۲۱۲، الرقم: ۵۷٦، والحسينی فی البيان والتعريف، ۱/ ۳۲، الرقم: ٦۰: ۲/ ۹٤، الرقم: ۱۱٦۱، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ۱۰/ ٦۷.**

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ الْأَئِمَّةِ الْفُقَهَاءِ الْمُجْتَهِدِيْنَ ﷺ

## ﴿ائمہ فقہاءِ مجتہدین ﷺ کے جامع مناقب کا بیان﴾

٨٨٧ / ١. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: كُنَّا جُلُوْسًا عِنْدَ النَّبِيِّ ﷺ فَأُنْزِلَتْ عَلَيْهِ سُوْرَةُ الْجُمُعَةِ: ﴿وَآخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ﴾. [الجمعة، ٦٢:٣] قَالَ: قُلْتُ: مَنْ هُمْ يَا رَسُوْلَ اللهِ؟ فَلَمْ يُرَاجِعْهُ حَتَّى سَأَلَ ثَلَاثًا، وَفِيْنَا سَلْمَانُ الْفَارِسِيُّ ﷺ، وَضَعَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ يَدَهُ عَلَى سَلْمَانَ، ثُمَّ قَالَ: لَوْ كَانَ الْإِيْمَانُ عِنْدَ الثُّرَيَّا، لَنَالَهُ رِجَالٌ، أَوْ رَجُلٌ، مِنْ هَؤُلَاءِ.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.

''حضرت ابوہریرہ ﷺ روایت کرتے ہیں کہ ہم حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمتِ اقدس میں بیٹھے ہوئے تھے کہ آپ ﷺ پر سورہ جمعہ (کی یہ آیت) نازل ہوئی: ''اور ان میں سے دوسرے لوگوں میں بھی (اِس رسول ﷺ کو تزکیہ وتعلیم کے لئے بھیجا ہے) جو ابھی ان لوگوں سے نہیں ملے (جو اس وقت موجود ہیں یعنی اِن کے بعد کے زمانہ میں آئیں گے)۔''

الحديث رقم ١: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: التفسير / الجمعة، باب: قوله: وآخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ، ٤، ٣ / ١٨٥٨، الرقم: ٤٦١٥، ومسلم فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل فارس، ٤ / ١٩٧٢، الرقم: ٢٥٤٦، والترمذی فی السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله ﷺ، باب: فِی فضل العجم، ٥ / ٧٢٥، الرقم: ٣٩٤٢، وفی كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله ﷺ، باب: وَمِنْ سُورَةِ محمد ﷺ، ٥ / ٣٨٤، الرقم: ٣٢٦٠ - ٣٢٦١، وفی باب: ومِنْ سَوْرَةِ الْجُمَعَةِ، ٥ / ٤١٣، الرقم: ٣٣١٠، وابن حبان فی الصحيح، ١٦ / ٢٩٨، الرقم: ٧٣٠٨، وأبونعيم في حلية الأولياء، ٦ / ٦٤، والديلمی فی مسند الفردوس، ٤ / ٣٦٧، الرقم: ٧٠٦٠، والعسقلانی فی فتح الباری، ٨ / ٦٤٢، الرقم: ٤٦١٥، والحسينی فی البيان والتعريف، ٢ / ١٧٠، الرقم: ١٣٩٩، وابن كثير فی تفسير القرآن العظيم، ٤ / ٣٦٤، الرقم: ٤٧٩٧، والطبرانی فی جامع البيان، ٢٨ / ٩٦، والقرطبی فی الجامع لأحكام القرآن، ١٨ / ٩٣.

[الجمعہ، ۶۲:۳] حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! وہ کون حضرات ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جواب ارشاد نہ فرمایا تو میں نے تین مرتبہ دریافت کیا اور حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ بھی ہمارے درمیان موجود تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا دستِ اقدس حضرت سلمان رضی اللہ عنہ (کے کندھوں) پر رکھ کر فرمایا: اگر ایمان ثریا (آسمانِ دنیا میں سب سے اونچے مقام) کے قریب بھی ہوا تو ان (فارسیوں) میں سے کچھ لوگ یا ایک آدمی (راوی کو شک ہے) اسے وہاں سے بھی حاصل کر لے گا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ بخاری کے ہیں۔

۸۸۸ / ۲۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: لَوْ كَانَ الدِّيْنُ عِنْدَ الثُّرَيَّا لَذَهَبَ بِهِ رَجُلٌ مِنْ فَارِسَ أَوْ قَالَ: مِنْ أَبْنَاءِ فَارِسَ، حَتَّى يَتَنَاوَلَهُ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اگر دین ثریا پر بھی ہوتا تب بھی فارس کا ایک شخص اسے حاصل کرلیتا۔ یا فرمایا: فارس (والوں) کی اولاد میں سے ایک شخص اسے حاصل کر لیتا۔'' اسے امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

۸۸۹ / ۳۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: لَوْ كَانَ الدِّيْنُ عِنْدَ الثُّرَيَّا لَذَهَبَ رَجُلٌ مِنْ فَارِسَ أَوْ أَبْنَاءِ فَارِسَ حَتَّى يَتَنَاوَلَهُ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اگر دین ثریا پر بھی ہوتا تب بھی فارس کا ایک شخص اسے حاصل کرلیتا یا فارس (والوں) کی اولاد میں

الحديث رقم ۲: أخرجه مسلم فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل فارس، ٤ / ١٩٧٢، الرقم: ٢٥٤٦، والمقرئ في السنن الواردة فی الفتن، ٣ / ٧٤٤، الرقم: ٣٦٦، وابن عساكر فی تاريخ دمشق الكبير، ٢٣ / ٢١٨، والهيثمی فی مجمع الزوائد، باب: ما جاء فی ناس من أبناء فارس، ١٠ / ٦٤، والحسينی فی البيان والتعريف، ٢ / ١٧٠، الرقم: ١٣٩٩، والمناوی فی فيض القدير، ٥ / ٣٢٢، والقرطبی فی الجامع لأحكام القرآن، ١٨ / ٩٣۔

الحديث رقم ۳: أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ٢ / ٣٠٨، الرقم: ٨٠٦٧۔

سے ایک شخص اسے حاصل کر لیتا۔'' اسے امام احمد نے روایت کیا ہے۔

**٤/٨٩٠۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَوْ کَانَ الدِّيْنُ مُعَلَّقًا بِالثُّرَيَّا لَتَنَاوَلَهُ نَاسٌ مِنْ أَبْنَاءِ فَارِسَ.**

**رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

''حضرت عبداللہ ﷺ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اگر دین ثریا کے ساتھ بھی معلق ہوا تو اہلِ فارس میں سے کچھ لوگ اسے ضرور پا لیں گے۔''

اسے امام طبرانی اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

**٥/٨٩١۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَوْ کَانَ الْعِلْمُ بِالثُّرَيَّا لَتَنَاوَلَهُ نَاسٌ مِنْ أَهْلِ (أَبْنَاءِ) فَارِسَ رَوَاهُ أَحْمَدُ وابْنُ حِبَّانَ.**

**وَقَالَ الْهَيْثَمِيُّ: رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى وَالْبَزَّارُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُمْ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.**

---

**الحديث رقم ٤:** أخرجه الطبرانى فى المعجم الكبير، ١٠/٢٠٤، الرقم: ١٠٤٧٠، وابن أبى شيبة فى المصنف، باب: ماجاء فى العجم، ٦/٤١٥، الرقم: ٣٢٥١٥- ٣٢٥١٦، والديلمى فى مسند الفردوس، ٣/٣٦٠، الرقم: ٥٠٨٤، وابن عساكر فى تاريخ دمشق الكبير، ٢٣/٢١٨، والواسطى فى تاريخ واسط، ١/٢٢٠، والخطيب البغدادى فى تاريخ بغداد، ١٠/٣١٢، الرقم: ٥٤٦٠، وابن قانع فى معجم الصحابة، ٣/١٢٩، الرقم: ١١٠٢، والعسقلانى فى الإصابة، ٦/٢١٣، الرقم: ٨٢١٧، والهيثمى فى مجمع الزوائد، باب: ماجاء فى ناس من أبناء فارس، ١٠/٦٥، والخطيب فى تالي تلخيص المتشابه، ١/٢٠٩، الرقم: ١٠٨-

**الحديث رقم ٥:** أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٢/٤٢٠، الرقم: ٩٤٣٠، ٧٩٣٧، ٩٤٥٤، ١٠٠٥٩، والبزار فى المسند، ٩/١٩٥، الرقم: ٣٧٤١، وابن حبان فى الصحيح، باب: ذكر لأهل الفارس بقول الإيمان والحق، ١٦/٢٩٩، الرقم: ٧٣٠٩، والهيثمى فى موارد الظمآن، باب: فى ناس من أبناء فارس، ١/٥٧٤، الرقم: ٢٣٠٩، وفى مجمع الزوائد، باب: ماجاء فى ناس من أبناء فارس، ١٠/٦٤، والحارث فى مسند زوائد الهيثمى، ٢/٩٤٣، والقيسرانى فى تذكرة الحفاظ، ٣/٩٧٢، الرقم: ٩١٢، والذهبى فى سير أعلام النبلاء، ١٠/٢١٠، وابن عسكر فى تاريخ دمشق الكبير، ٥١/١٤٠-

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اگر علم ثریا کے ساتھ بھی معلق ہوا تو اہلِ فارس میں سے کچھ لوگ اسے ضرور پالیں گے۔''

اسے امام احمد اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔ نیز امام ہیثمی نے فرمایا کہ اسے امام ابویعلی، بزار اور طبرانی نے صحیح رجال کے ساتھ روایت کیا ہے۔

**۸۹۲ / ٦۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: وَيْلٌ لِلْعَرَبِ مِنْ شَرٍّ قَدِ اقْتَرَبَ، أَفْلَحَ مَنْ كَفَّ يَدَهُ، تَقَرَّبُوْا يَا بَنِي فَرُّوْخَ إِلَى اللهِ، فَإِنَّ الْعَرَبَ قَدْ أَعْرَضَتْ، وَوَاللهِ، إِنَّ مِنْكُمْ لَرِجَالًا لَوْ كَانَ الْعِلْمُ بِالثُّرَيَّا لَنَالُوْهُ. رَوَاهُ الطَّحَاوِيُّ.**

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بربادی ہے عربوں کے لئے اس شر سے جو عنقریب آنے والا ہے۔ وہ فلاح پا گیا جس نے اس سے اپنا ہاتھ روک لیا۔ اے بنی فروخ! اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کرو، یقیناً عربوں نے (اس سے) ترکِ تعلق کرلیا اور اللہ کی قسم! یقیناً تم میں سے ضرور ایسے لوگ بھی ہوں گے کہ اگر علم ثریا پر بھی ہوا تو وہ اسے ضرور پالیں گے۔'' اسے امام طحاوی نے روایت کیا ہے۔

**۸۹۳ / ۷۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: اقْتَرِبُوْا يَا بَنِي فَرُّوْخَ، إِلَى الذِّكْرِ، وَاللهِ، إِنَّ مِنْكُمْ لَرِجَالًا لَوْ أَنَّ الْعِلْمَ كَانَ مُعَلَّقًا بِالثُّرَيَّا لَتَنَاوَلُوْهُ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ.**

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے بنی فروخ! (اللہ تعالیٰ کے) ذکر کے قریب ہو جاؤ۔ اللہ رب العزت کی قسم! یقیناً تم میں سے ایسے لوگ ہوں گے اگر علم ثریا کے ساتھ بھی معلق ہوا تو وہ ضرور اسے پالیں گے۔''

اسے امام بیہقی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٦: أخرجه الطحاوی فی مشكل الآثار، ٣ / ٩٤۔**
**الحديث رقم ٧: أخرجه البيهقی فی شعب الإيمان، ٤ / ٣٤٢، الرقم: ٥٣٣٠۔**

٨٩٤ / ٨۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ادْنُوْا يَا مَعْشَرَ الْمَوَالِيّ، إِلَى الذِّكْرِ، فَإِنَّ الْعَرَبَ قَدْ أَعْرَضَتْ، وَإِنَّ الإِيْمَانَ لَوْ كَانَ مُعَلَّقًا بِالْعَرَشِ كَانَ مِنْكُمْ مَنْ يَطْلُبُهُ رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ.

''حضرت ابو ہریرہ ﷺ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے گروہِ موالی ذکر کے قریب ہو جاؤ یقیناً عربوں نے (اس سے) منہ موڑ لیا۔ اور یقیناً ایمان اگر عرش کے ساتھ بھی معلق ہوا تب بھی تم میں سے ایک شخص اسے ضرور پا لے گا۔''

اسے امام ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

٨٩٥ / ٩۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ رواية: يُوْشِكُ أَنْ يَضْرِبَ النَّاسُ (الرَّجُلُ) أَكْبَادَ الإِبِلِ يَطْلُبُوْنَ الْعِلْمِ.

وفي رواية: يَخْرُجُ النَّاسُ مِنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ، فَلَا يَجِدُوْنَ أَحَدًا أَعْلَمَ مِنْ عَالِمِ الْمَدِيْنَةِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ، وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت ابو ہریرہ ﷺ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: عنقریب لوگ طلبِ علم میں اونٹوں کی سینہ کوبی کریں گے (انہیں تیزی سے بھگاتے ہوئے سفر کریں گے۔)

الحديث رقم ٨: أخرجه أبو نعيم فی تاريخ أصبهان، ١ / ٦۔

الحديث رقم ٩: أخرجه الترمذی فی السنن، كتاب: العلم عن رسول الله ﷺ، باب: ماجاء فی عالم المدينة، ٥ / ٥٧، الرقم: ٢٦٨٠، والنسائی فی السنن الكبری، باب: عالم المدينة، ٢ / ٤٨٩، الرقم: ٤٢٩١، والحاكم فی المستدرك، ١ / ١٦٨، الرقم: ٢٣٠٨، والبيهقی فی السنن الكبری، ١ / ٣٨٥، الرقم: ١٦٨١، وأبو المحاسن فی معتصر المختصر، ٢ / ٣٣٩، والحميدی فی المسند، ٢ / ٤٨٥، الرقم: ١١٤٧، والخطيب البغدادی فی تاريخ بغداد، ٥ / ٣٠٦، ١ / ١٩٥، الرقم: ٩٠، وابن عبد البر فی التمهيد، ١ / ٨٤، والذهبی فی سير أعلام النبلاء، ٨ / ٥٥، والعسقلانی فی تهذيب التهذيب، ١٠ / ٧، والمزی فی تهذيب الكمال، ٢٧ / ١١٧، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ١ / ١٣٤۔

اور ایک راویت میں ہے کہ مشرق و مغرب سے لوگ علم کی تلاش میں نکل کھڑے ہوں گے لیکن وہ عالمِ مدینہ سے زیادہ صاحبِ علم کسی کو نہیں پائیں گے۔‘‘

اسے امام ترمذی، نسائی اور حاکم نے روایت کیا ہے۔ نیز اسے امام ترمذی نے حدیث حسن قرار دیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**۸۹٦ / ۱۰۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم: لَا تَسُبُّوْا قُرَيْشًا، فَإِنَّ عَالِمَهَا يَمْـلَأُ طِبَاقَ الْأَرْضِ عِلْمًا.**

**رَوَاهُ الطَّيَالِسِيُّ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ وَالْخَطِيْبُ.**

’’حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قریش کو گالی مت دو بیشک اہلِ قریش کا عالم تمام دنیا کو علم سے بھر دے گا۔‘‘

اسے امام طیالسی، ابن ابی عاصم اور خطیب بغدادی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ۱۰: أخرجه الطيالسی فی المسند، ۱ / ۳۹، الرقم: ۳۰۹، وابن أبی عاصم فی السنة، ۲ / ٦۳۷، الرقم: ۱۵۲۳، والشاشی فی المسند، ۲ / ۱٦۹، والخطيب البغدادی فی تاريخ بغداد، ۲ / ٦۱، وأبو نعيم فی حلية الأولياء، ٦ / ۲۹۵، ۹ / ٦۵، والديلمی فی مسند الفردوس، ۵ / ۱۲، الرقم: ۷۲۹۵، والبيهقی فی بيان من أخطا علی الشافعی، ۱ / ۹٤، والعسقلانی فی تهذيب التهذيب، ۹ / ۲٤، والمزی فی تهذيب الكمال، ۲٤ / ۳٦٤، ويحيی بن شرف فی تهذيب الأسماء، ۱ / ۷۳، والمناوی فی فيض القدير، ۲ / ۱۰۵، الرقم: ۷۲۸، والذهبی فی ميزان الاعتدال، ۷ / ۲۷، وفی لسان الميزان، ٦ / ۱۵۹، الرقم: ۵٦٦۔**

١۔ فَصْلٌ فِي مَكَانَةِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ عِنْدَ اللهِ تَعَالَى

﴿بارگاہِ الٰہی میں اولیاء اور صالحین کے مقام و مرتبہ کا بیان﴾

٢۔ فَصْلٌ فِي مَحَبَّةِ اللهِ لِأَوْلِيَائِهِ وَوَضْعِهَا فِي قُلُوْبِ أَهْلِ الْأَرْضِ

﴿اللہ تعالیٰ کی اپنے اولیاءِ کرام سے محبت اور اہلِ زمین کے دلوں میں اس کے ڈالے جانے کا بیان﴾

٣۔ فَصْلٌ فِي مُحَارَبَةِ اللهِ أَعْدَاءَ أَوْلِيَائِهِ الْكِرَامِ

﴿اللہ تعالیٰ کی جانب سے اپنے معزّز اولیاء کے دشمنوں سے اِعلانِ جنگ کا بیان﴾

٤۔ فَصْلٌ فِي كَوْنِ اللهِ تَعَالَى سَمْعًا وَبَصَرًا لِلْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ

﴿اللہ تعالیٰ کا اپنے اولیاء اور صالحین کی سماعت وبصارت بن جانے کا بیان﴾

٥۔ فَصْلٌ فِيْمَا جَاءَ فِي رُؤْيَةِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ رَبَّهُمْ فِي الْآخِرَةِ

﴿آخرت میں اولیاء اور صالحین کے دیدارِ الٰہی کرنے کا بیان﴾

١٢۔ فَصْلٌ فِي أَنَّ قُلُوْبَ الْعَارِفِيْنَ مَعَادِنُ التَّقْوَى

﴿قلوبِ عارفین کا مرکزِ تقویٰ ہونے کا بیان﴾

١٣۔ فَصْلٌ فِي وُجُوْدِ الْأَقْطَابِ وَالْأَبْدَالِ وَعَدَدِهِمْ

﴿دنیا میں اَقطاب اور اَبدال کے موجود ہونے اور ان کی تعداد کا بیان﴾

١٤۔ فَصْلٌ فِيْمَا أَعَدَّهُ اللهُ مِنْ قُرَّةِ أَعْيُنٍ لِعِبَادِهِ الصَّالِحِيْنَ

﴿صالحین کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے تیار کردہ تسکینِ چشم و جاں کا بیان﴾

١٥۔ فَصْلٌ فِي فَضْلِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْبَهُ لَهُمْ

﴿اللہ تعالیٰ کے گمنام اولیاء اور صالح بندوں کی فضیلت کا بیان﴾

١٦۔ فَصْلٌ فِي كَرَامَاتِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ

﴿اولیاء و صالحین کی کرامات کا بیان﴾

١٧۔ فَصْلٌ فِي فَضْلِ الزُّهْدِ وَالزَّاهِدِيْنَ فِي الدُّنْيَا

﴿دنیا میں زہد اختیار کرنے والوں کی فضیلت کا بیان﴾

١٨۔ فَصْلٌ فِي فَضْلِ الْقِيَامِ وَالْقَائِمِيْنَ بِاللَّيْلِ

﴿راتوں کو اٹھ کر یادِ الٰہی کرنے والوں کی فضیلت کا بیان﴾

۱۹۔ فَصْلٌ فِي فَضْلِ مُجَالَسَةِ الْأَوْلِيَاءِ وَمُصَاحَبَتِهِمْ
﴿اولیاء کرام کی صحبت اور ان کی ہم نشینی کی فضیلت کا بیان﴾

۲۰۔ فَصْلٌ فِي أَنَّ الْأَوْلِيَاءَ هُمُ الَّذِيْنَ إِذَا رُؤُوْا ذُكِرَ اللهُ تَعَالَى
﴿اولیاء اللہ کی زیارت باعثِ یادِ الٰہی ہونے کا بیان﴾

۲۱۔ فَصْلٌ فِي حُبِّ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ وَزِيَارَتِهِمْ فِي اللهِ تَعَالَى
﴿رضاءِ الٰہی کی خاطر اولیاء اور صالحین سے محبت کرنے اور ان کی زیارت کرنے کا بیان﴾

۲۲۔ فَصْلٌ فِي التَّوَسُّلِ بِالْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ
﴿اولیاء اور صالحین سے توسّل کا بیان﴾

۲۳۔ فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ
﴿اولیاء اور صالحین کے جامع مناقب کا بیان﴾

# فَصْلٌ فِي مَكَانَةِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ عِنْدَ اللهِ تَعَالَى

## ﴿بارگاہِ الٰہی میں اولیاءِ کرام اور صالحین کے مقام و مرتبہ کا بیان﴾

٨٩٧ / ١. عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: أَوَّلُ زُمْرَةٍ تَلِجُ الْجَنَّةَ صُوْرَتُهُمْ عَلَى صُوْرَةِ الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ لَا يَبْصُقُوْنَ فِيْهَا وَلَا يَمْتَخِطُوْنَ وَلَا يَتَغَوَّطُوْنَ. آنِيَتُهُمْ فِيْهَا الذَّهَبُ، أَمْشَاطُهُمْ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ، وَمَجَامِرُهُمُ الْأَلُوَّةُ، وَرَشْحُهُمُ الْمِسْكُ. وَلِكُلِّ وَاحِدٍ مِنْهُمْ زَوْجَتَانِ. يُرَى مُخُّ سُوْقِهِمَا مِنْ وَرَاءِ اللَّحْمِ مِنَ الْحُسْنِ. لَا اخْتِلَافَ بَيْنَهُمْ وَلَا تَبَاغُضَ. قُلُوْبُهُمْ قَلْبٌ وَاحِدٌ يُسَبِّحُوْنَ اللهَ بُكْرَةً وَعَشِيًّا.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جنت میں جو گروہ (اولیاء) سب سے پہلے داخل ہوگا ان کے چہرے چودھویں رات کے چاند کی طرح چمکتے دمکتے ہوں گے انہیں تھوکنے، ناک صاف کرنے اور قضائے حاجت کی ضرورت ہی پیش نہیں آئے گی۔ ان کے برتن سونے کے اور کنگھے سونے چاندی کے ہوں گے۔ ان کی انگیٹھیوں میں عود سُلگے گا اور اُن کا پسینہ مُشک کی طرح خوشبودار ہوگا۔ ان میں سے ہر ایک کو دو بیویاں ملیں گی، وہ ایسی حسین ہوں گی کہ ان کے گوشت کا مغز ان کی پنڈلیوں کے آر پار سے نظر آئے گا۔ ان لوگوں کے درمیان نہ کوئی اختلاف ہو گا اور نہ ہی ان کے دلوں میں ذرا بھر بھی بغض ہوگا۔ ان کے دل متحد

الحديث رقم ١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: بدء الخلق، باب: ما جاء في صفة الجنة وأنها مخلوقة، ٣ / ١١٨٥- ١١٨٦، الرقم: ٣٠٧٣- ٣٠٧٤، ومسلم في الصحيح، كتاب: الجنة وصفة نعيمها وأهلها، باب: في صفات الجنة وأهلها وتسبيحهم فيها بكرة وعشيا، ٤ / ٢١٨٠، الرقم: ٢٨٣٤، والترمذي في السنن، كتاب: صفة الجنة عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ما جاء في صفة أهل الجنة، ٤ / ٦٧٨، الرقم: ٢٥٣٧، وقال: هذا حديث صحيح، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٣١٦، الرقم: ٨١٨٣، وابن حبان في الصحيح، ١٦ / ٤٦٣، الرقم: ٧٤٣٦.

ہوں گے وہ صبح و شام اللہ تعالیٰ کی تسبیح کریں گے۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

۸۹۸ / ۲۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: إِنَّ اللهَ قَالَ: مَنْ عَادَى لِي وَلِيًّا، فَقَدْ آذَنْتُهُ بِالْحَرْبِ، وَمَا تَقَرَّبَ إِلَيَّ عَبْدِي بِشَيءٍ أَحَبَّ إِلَيَّ مِمَّا افْتَرَضْتُ عَلَيْهِ، وَمَا يَزَالُ عَبْدِي يَتَقَرَّبُ إِلَيَّ بِالنَّوَافِلِ حَتَّى أُحِبَّهُ، فَإِذَا أَحْبَبْتُهُ: كُنْتُ سَمْعَهُ الَّذِي يَسْمَعُ بِهِ، وَبَصَرَهُ الَّذِي يُبْصِرُ بِهِ وَيَدَهُ الَّتِي يَبْطِشُ بِهَا، وَرِجْلَهُ الَّتِي يَمْشِي بِهَا، وإِنْ سَأَلَنِي، لَأُعْطِيَنَّهُ وَلَئِنِ اسْتَعَاذَنِي، لَأُعِيْذَنَّهُ، وَمَا تَرَدَّدْتُ عَنْ شَيءٍ أَنَا فَاعِلُهُ تَرَدُّدِي عَنْ نَفْسِ الْمُؤْمِنِ، يَكْرَهُ الْمَوْتَ وَأَنَا أَكْرَهُ مَسَاءَتَهُ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے فرمایا: جو میرے کسی ولی سے دشمنی رکھے میں اسے اعلانِ جنگ کرتا ہوں اور میرا بندہ ایسی کسی چیز کے ذریعے میرا قرب نہیں پاتا جو مجھے فرائض سے زیادہ محبوب ہو اور میرا بندہ مسلسل نفلی عبادات کے ذریعے میرا قرب حاصل کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اس سے محبت کرنے لگتا ہوں اور جب میں اس سے محبت کرتا ہوں تو میں اس کے کان بن جاتا ہوں جن سے وہ سنتا ہے اور اس کی آنکھ بن جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور اس کا ہاتھ بن جاتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے اور اس کا پاؤں بن جاتا ہوں جس سے وہ چلتا ہے اگر وہ مجھ سے سوال کرتا ہے تو میں اسے ضرور عطا کرتا ہوں اور اگر وہ میری پناہ مانگتا ہے تو میں ضرور اسے پناہ دیتا ہوں۔ میں نے جو کام کرنا ہوتا ہے اس میں کبھی اس طرح تردد نہیں کرتا جیسے بندۂ مومن کی جان لینے میں کرتا ہوں۔ وہ موت کو ناپسند کرتا ہے اور میں اس کی تکلیف ناپسند کرتا ہوں۔‘‘

اسے امام بخاری اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۲: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الرقاق، باب: التواضع، ۵ / ۲۳۸۴، الرقم: ۶۱۳۷، وابن حبان في الصحيح، ۲ / ۵۸، الرقم: ۳۴۷، والبيهقي في السنن الكبرى، ۱۰ / ۲۱۹، باب (۶۰)، وفي كتاب الزهد الكبير، ۲ / ۲۶۹، الرقم: ۶۹۶۔

**٨٩٩ / ٣۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ ﷺ قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: إِنَّ مِنْ عِبَادِ اللهِ لَأُنَاسًا مَا هُمْ بِأَنْبِيَاءَ وَلَا شُهَدَاءَ يَغْبِطُهُمُ الْأَنْبِيَاءُ وَالشُّهَدَاءُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِمَكَانِهِمْ مِنَ اللهِ. قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، تُخْبِرُنَا مَنْ هُمْ؟ قَالَ: هُمْ قَوْمٌ تَحَابُّوْا بِرُوْحِ اللهِ عَلَى غَيْرِ أَرْحَامٍ بَيْنَهُمْ، وَلَا أَمْوَالٍ يَتَعَاطُوْنَهَا، فَوَاللهِ، إِنَّ وُجُوْهَهُمْ لَنُوْرٌ وَإِنَّهُمْ لَعَلَى نُوْرٍ، لَا يَخَافُوْنَ إِذَا خَافَ النَّاسُ، وَلَا يَحْزَنُوْنَ إِذَا حَزِنَ النَّاسُ، وَقَرَأَ هَذِهِ الْآيَةَ: ﴿أَ لَا إِنَّ أَوْلِيَآءَ اللهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ﴾ [يونس، ١٠: ٦٢] .**

رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت عمر بن الخطاب ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ کے کچھ برگزیدہ بندے ایسے ہیں جو نہ تو انبیاء ہیں اور نہ شہداء، قیامت کے دن انبیاء کرام علیہم السلام اور شہداء بھی بارگاہِ الٰہی میں ان کا مقام دیکھ کر اُن پر رشک کریں گے۔ صحابہ کرام ﷺ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ ہمیں ان کے بارے میں بتائیں کہ وہ کون ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ ایسے لوگ ہیں جن کی آپس میں محبت صرف اللہ تعالیٰ کی خاطر ہوتی ہے نہ کہ رشتہ داری اور مالی لین دین کی وجہ سے۔ اللہ تعالیٰ کی قسم! ان کے چہرے نور (سے مزین) ہوں گے اور وہ نور (کے ٹیلوں) پر ہوں گے، انہیں کوئی خوف نہیں ہوگا جب لوگ خوفزدہ ہوں گے، انہیں کوئی غم نہیں ہوگا جب تمام لوگ غم زدہ ہوں گے۔ پھر آپ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی: ’’خبردار! بے شک اولیاء اللہ پر نہ کوئی خوف ہے اور نہ وہ رنجیدہ و غمگین ہوں گے‘‘ [یونس، ١٠: ٦٢] (یعنی بتایا کہ یہ آیت انہی کے حق میں نازل ہوئی ہے)۔‘‘

اسے امام ابوداود اور نسائی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٣:** أخرجه أبو داود فی السنن، كتاب: البيوع، باب: فی الرهن، ٣ / ٢٨٨، الرقم: ٣٥٢٧، والنسائی فی السنن الكبری، سورة يونس، ٦ / ٣٦٢، الرقم: ١١٢٣٦، وابن حبان فی الصحيح، ٢ / ٣٣٢، الرقم: ٥٧٣، وأبو يعلی فی المسند، ١٠ / ٤٩٥، الرقم: ٦١١٠، والبيهقی فی شعب الإيمان، ٦ / ٤٨٥، ٤٨٦، الرقم: ٨٩٩٧، ٨٩٩٨، ٨٩٩٩.

٩٠٠ / ٤۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: الْمَيِّتُ تَحْضُرُهُ الْمَـلَائِكَةُ فَإِذَا كَانَ الرَّجُلُ صَالِحًا قَالُوْا: اخْرُجِي أَيَّتُهَا النَّفْسُ الطَّيِّبَةُ كَانَتْ فِي الْجَسَدِ الطَّيِّبِ اخْرُجِي حَمِيْدَةً وَأَبْشِرِي بِرَوْحٍ وَرَيْحَانٍ وَرَبٍّ غَيْرِ غَضْبَانَ فَـلَا يَزَالُ يُقَالُ لَهَا ذَلِكَ حَتَّى تَخْرُجَ ثُمَّ يُعْرَجُ بِهَا إِلَى السَّمَاءِ فَيُفْتَحُ لَهَا فَيُقَالُ: مَنْ هَذَا؟ فَيَقُوْلُوْنَ: فُـلَانٌ فَيُقَالُ: مَرْحَبًا بِالنَّفْسِ الطَّيِّبَةِ كَانَتْ فِي الْجَسَدِ الطَّيِّبِ ادْخُلِي حَمِيْدَةً وَأَبْشِرِي بِرَوْحٍ وَرَيْحَانٍ وَرَبٍّ غَيْرِ غَضْبَانَ فَـلَا يَزَالُ يُقَالُ لَهَا ذَلِكَ حَتَّى يُنْتَهَى بِهَا إِلَى السَّمَاءِ الَّتِي فِيْهَا اللهُ عزوجل. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (کسی شخص کی وفات کے بعد) فرشتے (اس کی) میت کے پاس حاضر ہوتے ہیں پس اگر وہ نیک صالح شخص (کی روح) ہوتو وہ کہتے ہیں: اے پاکیزہ روح (خوش آمدید) نکل آ (بے شک) تو پاکیزہ جسم میں تھی۔ (اس سے باہر) نکل آ کہ تو قابل تعریف ہے اور تجھے جنت کی لطیف ہوا اور جنت کے پودوں کی خوشبو کی خوشخبری ہو اور اللہ تعالیٰ تجھ سے راضی ہے۔ پس اسے ایسا کہا جاتا رہتا ہے یہاں تک کہ وہ (جسدِ انسانی سے) نکل آتی ہے پھر اسے لے کر آسمان کی طرف بلند ہوا جاتا ہے اور آسمان (کے دروازوں) کو اس کے لئے کھول دیا جاتا ہے۔ پس پوچھا جاتا ہے کہ یہ کون ہے؟ فرشتے کہتے ہیں: یہ فلاں (شخص کی روح) ہے۔ پس کہا جاتا ہے: خوش آمدید اے پاکیزہ روح، تو پاکیزہ جسم میں تھی۔ اب جنت میں داخل ہو جا کہ تو قابل تعریف ہے اور تجھے جنت کی لطیف ہوا اور جنت کے پودوں کی خوشبو مبارک ہو اور رب تعالیٰ تجھ سے راضی ہوا پس اسے یونہی کہا جاتا رہتا ہے یہاں تک کہ وہ اس آسمان میں داخل ہو جاتی ہے جس میں اللہ عزوجل کی ذاتِ مقدسہ ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن ماجہ، نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ٤: أخرجه ابن ملجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر الموت والاستعداد له، ٢ / ١٤٢٣، الرقم: ٤٢٦٢، والنسائي في السنن الكبرى، ٦/٤٤٣، الرقم: ١١٤٤٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢/ ٣٦٤، الرقم: ٨٧٥٤، ٦/١٣٩، الرقم: ٢٥١٣٣، وابن جرير الطبرى في تهذيب الآثار مسند علي، ٢ / ٥٠٣۔

٩٠١ / ٥۔ عَنْ أَبِي بَكْرٍ الصِّدِّيْقِ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: أُعْطِيْتُ سَبْعِيْنَ أَلْفًا يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ بِغَيْرِ حِسَابٍ، وُجُوْهُهُمْ كَالْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ وَقُلُوْبُهُمْ عَلَى قَلْبِ رَجُلٍ وَاحِدٍ، فَاسْتَزَدْتُ رَبِّي عزوجل، فَزَادَنِي مَعَ كُلِّ وَاحِدٍ سَبْعِيْنَ أَلْفًا. قَالَ أَبُوْبَكْرٍ: فَرَأَيْتُ أَنَّ ذٰلِكَ آتٍ عَلَى أَهْلِ الْقُرَى وَمُصِيْبٌ مِنْ حَافَّاتِ الْبَوَادِي. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْيَعْلَى.

''حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مجھے (میری اُمت میں) ستر ہزار افراد ایسے عطا کیے گئے جو بغیر حساب و کتاب کے جنت میں داخل ہوں گے، ان کے چہرے چودھویں رات کے چاند کی طرح چمکتے ہوں گے اور ان کے دل (محبت و اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں) ایک (فنا فی اللہ) شخص کے دل کی طرح ہوں گے۔ (آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا) میں نے اپنے رب عزوجل سے زیادہ چاہا تو اس نے ہر ہزار کے ساتھ مزید ستر ہزار کا میرے لئے اضافہ فرما دیا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میرا خیال ہے کہ بے شک یہ (مقام) دیہات میں رہنے والے (اہلِ ایمان) اور ننگے پاؤں چلنے والے صحرائی باشندوں کو ملے گا۔'' اسے امام احمد اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

٩٠٢ / ٦۔ عَنْ أَبِي مَالِكٍ الْأَشْعَرِيِّ رضي الله عنه في رواية طويلة: أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم لَمَّا قَضَى صَلَاتَهُ أَقْبَلَ إِلَى النَّاسِ بِوَجْهِهِ فَقَالَ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ، اسْمَعُوْا وَاعْقِلُوْا وَاعْلَمُوْا: أَنَّ لِلّٰهِ عزوجل عِبَادًا لَيْسُوْا بِأَنْبِيَاءَ وَلَا شُهَدَاءَ

الحديث رقم ٥: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ١ / ٦، الرقم: ٢٢، وأبو يعلى فى المسند، ١ / ١٠٤، الرقم: ١١٢، والحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ١ / ٣٠٢، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ١٠ / ٤١٠، وابن كثير فى تفسير القرآن العظيم، ١ / ٣٩٣۔

الحديث رقم ٦: أخرجه النسائي في السنن الكبرى، ٦ / ٣٦٢، الرقم: ١١٢٣٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٣٤٢، ٣٤٣، الرقم: ٢٢٩٥٧، ٢٢٩٤٨، وابن حبان في الصحيح، ٢ / ٣٣٢، ٣٣٨، الرقم: ٥٧٣، ٥٧٧، وأبو يعلى في المسند، ١٠ / ٤٩٥، الرقم: ٦١١٠، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧ / ٤٥، الرقم: ٣٤١٠٠، والطبراني في المعجم الكبير، ٣ / ٢٩١، الرقم: ٣٤٣٥، والبيهقى فى شعب الإيمان، ٦ / ٤٨٥، الرقم: ٨٩٩٧، ٨٩٩٩، وابن المبارك في الزهد، ١ / ٢٤٨، الرقم: ٧١٤۔

يَغْبِطُهُمُ الْأَنْبِيَاءُ وَالشُّهَدَاءُ عَلَى مَجَالِسِهِمْ وَقُرْبِهِمْ مِنَ اللهِ فَجَاءَ رَجُلٌ مِنَ الْأَعْرَابِ مِنْ قَاصِيَةِ النَّاسِ وَأَلْوَى بِيَدِهِ إِلَى نَبِيِّ اللهِ ﷺ فَقَالَ: يَا نَبِيَّ اللهِ، نَاسٌ مِنَ النَّاسِ لَيْسُوْا بِأَنْبِيَاءَ وَلَا شُهَدَاءَ يَغْبِطُهُمُ الْأَنْبِيَاءُ وَالشُّهَدَاءُ عَلَى مَجَالِسِهِمْ وَقُرْبِهِمْ مِنَ اللهِ، انْعَتْهُمْ لَنَا يَعْنِي صِفْهُمْ لَنَا فَسُرَّ وَجْهُ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ لِسُؤَالِ الْأَعْرَابِيِّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: هُمْ نَاسٌ مِنْ أَفْنَاءِ النَّاسِ وَنَوَازِعِ الْقَبَائِلِ لَمْ تَصِلْ بَيْنَهُمْ أَرْحَامٌ مُتَقَارِبَةٌ تَحَابُّوْا فِي اللهِ وَتَصَافَوْا يَضَعُ اللهُ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَنَابِرَ مِنْ نُوْرٍ فَيُجْلِسُهُمْ عَلَيْهَا فَيَجْعَلُ وُجُوْهَهُمْ نُوْرًا وَثِيَابَهُمْ نُوْرًا يَفْزَعُ النَّاسُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَلَا يَفْزَعُوْنَ وَهُمْ أَوْلِيَاءُ اللهِ الَّذِيْنَ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ.

رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ وَاللَّفْظُ لَهُ وَابْنُ حِبَّانَ.

وَقَالَ الْمُنْذَرِيُّ: صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

''حضرت ابومالک اشعری رضی اللہ عنہ ایک طویل روایت میں بیان کرتے ہیں کہ ایک دن حضور نبی اکرم ﷺ اپنی نماز سے فارغ ہوئے اور رخِ انور لوگوں کی طرف پھیر کر فرمایا: اے لوگو! (جو میں کہنے جا رہا ہوں اسے) غور سے سنو اور اس سے عقل حاصل کرو اور (اچھی طرح) جان لو کہ بے شک اللہ تعالیٰ کے بعض بندے ایسے ہیں جو کہ نہ انبیاء ہیں اور نہ ہی شہداء لیکن انبیاء اور شہداء بھی ان کے قربِ الٰہی کی بدولت ان پر رشک کرتے ہیں۔ اتنے میں دیہاتیوں میں سے ایک منفرد قسم کا شخص آیا اور حضور نبی اکرم ﷺ کی طرف اپنے ہاتھ سے یوں اشارہ کیا جیسے کوئی چیز پوچھنا چاہتا ہے (اجازت پا کر) اس نے عرض کیا: یا نبی اللہ! لوگوں میں سے بعض لوگ جو نہ تو انبیاء کرام علیہم السلام ہیں اور نہ ہی شہداء لیکن انبیاء اور شہداء ان کے قربِ الٰہی کی بدولت ان پر رشک کریں گے! یا رسول اللہ! براہ کرم ان کا حلیہ تو بیان فرمایئے (تاکہ ہم انہیں پہچان سکیں)۔ اعرابی کا سوال سن کر حضور نبی اکرم ﷺ کا چہرۂ انور خوشی سے چمک اٹھا اور آپ ﷺ نے فرمایا: وہ لوگ مختلف گروہوں اور مختلف قبائل سے (تعلق رکھنے والے) ہوں گے جن کے درمیان بظاہر قریبی صلہ رحمی (خونی رشتہ) بھی نہیں ہوگا لیکن وہ اللہ تعالیٰ کی خاطر

ایک دوسرے سے محبت کرنے والے اور ایک دوسرے کی خیر خواہی چاہنے والے ہوں گے۔ روزِ قیامت اللہ تعالیٰ ان کے لئے نور کے منبر رکھے گا اور انہیں ان پر بٹھائے گا اور ان کے چہرے اور ان کے کپڑے بھی نورانی بنا دے گا۔ قیامت کے روز لوگ خوف زدہ ہوں گے لیکن انہیں کوئی خوف نہیں ہوگا اور یہ وہی اولیاء اللہ ہیں جن پر نہ کوئی خوف ہے اور نہ ہی وہ رنجیدہ و غمگین ہوتے ہیں۔''

اسے امام نسائی، احمد اور ابن حبان نے روایت کیا ہے، مذکورہ الفاظ امام احمد کے ہیں۔ اور امام منذری نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے۔

**۹۰۳ / ۷۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ لِلّٰهِ عِبَادًا لَيْسُوْا بِأَنْبِيَاءَ وَلَا شُهَدَاءَ يَغْبِطُهُمُ الشُّهَدَاءُ وَالنَّبِيُّوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ لِقُرْبِهِمْ مِنَ اللهِ تَعَالَى وَمَجْلِسِهِمْ مِنْهُ فَجَثَا أَعْرَابِيٌّ عَلَى رُكْبَتَيْهِ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، صِفْهُمْ لَنَا وَحِلْهُمْ لَنَا قَالَ: قَوْمٌ مِنْ أَفْنَاءِ النَّاسِ مِنْ نُزَّاعِ الْقَبَائِلِ تَصَادَقُوْا فِي اللهِ تَحَابُّوْا فِيْهِ يَضَعُ اللهُ ﷻ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَنَابِرَ مِنْ نُوْرٍ يَخَافُ النَّاسُ وَلَا يَخَافُوْنَ هُمْ أَوْلِيَاءُ اللهِ ﷻ الَّذِيْنَ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.**

**وَقَالَ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.**

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ کے بعض بندے ایسے ہیں جو نہ تو انبیاء اور نہ ہی شہداء ہیں لیکن روزِ قیامت بارگاہِ الٰہی میں ان کے قرب کی بدولت انبیاء اور شہداء بھی ان پر رشک کریں گے۔ پس ایک اعرابی اپنے گھٹنوں کے بل بیٹھ کر عرض گزار ہوا: یا رسول اللہ! ہمیں ان کا حلیہ بیان فرمایئے (تاکہ ہم انہیں پہچان سکیں) آپ ﷺ نے فرمایا: وہ مختلف گروہوں اور مختلف قبائل سے ایسے لوگ ہوں گے جنہوں نے اللہ تعالیٰ کی خاطر آپس میں دوستی اور محبت رکھی۔ روزِ قیامت اللہ

**الحديث رقم ۷: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٤ / ۱۸۸، الرقم: ۷۳۱۸، والسيوطي في الدر المنثور، ٤ / ۳۷۱۔**

تعالیٰ ان کے لئے نور کے منبر لگوائے گا۔ اس دن لوگ خوفزدہ ہوں گے لیکن وہ پرسکون ہوں گے یہی وہ اللہ تعالیٰ کے اولیاء ہیں جن پر نہ کوئی خوف ہو گا اور نہ ہی وہ رنجیدہ و غمگین ہوں گے۔'' اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

**٩٠٤ / ٨۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: قَالَ اللّٰهُ ﷻ: مَنْ أَذَلَّ لِي وَلِيًّا فَقَدِ اسْتَحَلَّ مُحَارَبَتِي وَمَا تَقَرَّبَ إِلَيَّ عَبْدٌ بِمِثْلِ أَدَاءِ الْفَرَائِضِ وَمَا يَزَالُ الْعَبْدُ يَتَقَرَّبُ إِلَيَّ بِالنَّوَافِلِ حَتَّى أُحِبَّهُ إِنْ سَأَلَنِي أَعْطَيْتُهُ وَإِنْ دَعَانِي أَجَبْتُهُ مَا تَرَدَّدْتُ عَنْ شَيءٍ أَنَا فَاعِلُهُ تَرَدُّدِي عَنْ وَفَاتِهِ لِأَنَّهُ يَكْرَهُ الْمَوْتَ وَأَكْرَهُ مَسَاءَتَهُ.**

**رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْنُعَيْمٍ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.**

''حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: جس نے میرے کسی ولی کی توہین کی تو اس نے میرے ساتھ جنگ کو حلال جانا اور کسی بندے کو میرا قرب جس قدر فرائض کی ادائیگی سے ہوتا ہے کسی اور چیز سے نہیں ہوتا۔ (فرائض کی ادائیگی کے بعد) میرا بندہ ہمیشہ نوافل کے ذریعے میرا قرب حاصل کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اس سے محبت کرنے لگ جاتا ہوں۔ پھر اگر وہ مجھ سے سوال کرتا ہے تو میں اسے عطا کرتا ہوں۔ اگر وہ مجھ سے دعا کرتا ہے تو میں اس کی دعا قبول کرتا ہوں اور میں کبھی بھی کسی کام میں اتنا تردد نہیں کرتا جسے میں کرنے والا ہوتا ہوں جتنا تردد میں اپنے اس بندے کی روح قبض کرنے میں کرتا ہوں کیونکہ وہ موت کو ناپسند کرتا ہے اور میں اس کی تکلیف کو ناپسند کرتا ہوں۔'' اس حدیث کو امام احمد، ابونعیم، طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٨: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٦/ ٢٥٦، الرقم: ٢٦٢٣٦، والطبراني في المعجم الأوسط، ٩/ ١٣٩، الرقم: ٩٣٥٢، والبيهقي في كتاب الزهد الكبير، ٢/ ٢٧٠، الرقم: ٦٩٩، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١/ ٥، والديلمي في مسند الفردوس، ٣/ ١٦٨، الرقم: ٤٤٤٥، و العسقلاني في فتح الباري، ١١/ ٣٤٢، وابن رجب في جامع العلوم والحكم، ١/ ٣٥٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠/ ٢٦٩، فقال: رواه البزار والطبراني وأحمد ورجال أحمد رجال الصحيح.**

٩٠٥ / ٩۔ عَنْ أَبِي مَالِكٍ الْأَشْعَرِيِّ ﷺ قَالَ: كُنْتُ عِنْدَ النَّبِيِّ ﷺ فَنَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ: ﴿لَا تَسْأَلُوا عَنْ أَشْيَاءَ إِنْ تُبْدَ لَكُمْ تَسُؤْكُمْ﴾ [المائدة، ٥: ١٠١] قَالَ: فَنَحْنُ نَسْأَلُهُ إِذْ قَالَ: إِنَّ ِللهِ عِبَادًا لَيْسُوا بِأَنْبِيَاءَ وَلَا شُهَدَاءَ يَغْبِطُهُمُ النَّبِيُّوْنَ وَالشُّهَدَاءُ بِقُرْبِهِمْ وَمَقْعَدِهِمْ مِنَ اللهِ ﷻ يَوْمَ الْقِيَامَةِ. قَالَ: وَفِي نَاحِيَةِ الْقَوْمِ أَعْرَابِيٌّ، فَقَامَ فَجَثَا عَلَى رُكْبَتَيْهِ وَرَمَى بِيَدَيْهِ، ثُمَّ قَالَ: حَدِّثْنَا يَا رَسُوْلَ اللهِ عَنْهُمْ مَنْ هُمْ؟ قَالَ: فَرَأَيْتُ وَجْهَ النَّبِيِّ ﷺ يَتَبَشِرُ، فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: عِبَادٌ مِنْ عِبَادِ اللهِ مِنْ بُلْدَانٍ شَتَّى وَقَبَائِلَ مِنْ شُعُوْبِ أَرْحَامُ الْقَبَائِلِ لَمْ يَكُنْ بَيْنَهُمْ أَرْحَامٌ يَتَوَاصَلُوْنَ بِهَا ِللهِ لَا دُنْيَا، يَتَبَاذَلُوْنَ بِهَا يَتَحَابُّوْنَ بِرُوْحِ اللهِ ﷻ، يَجْعَلُ اللهُ وُجُوْهَهُمْ نُوْرًا، يَجْعَلُ لَهُمْ مَنَابِرَ مِنْ لُؤْلُؤٍ قِدَامَ الرَّحْمٰنِ تَعَالَى، يَفْزَعُ النَّاسُ وَلَا يَفْزَعُوْنَ وَ يَخَافُ النَّاسُ وَلَا يَخَافُوْنَ.

رَوَاهُ أَحْمَدُ مُخْتَصَرًا وَالطَّبَرَانِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ وَالْبَيْهَقِيُّ.

’’حضرت ابومالک اشعری ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے کچھ بندے ایسے ہیں جو انبیاء ہیں نہ شہداء مگر انبیاء اور شہداء بھی روزِ قیامت اللہ تعالیٰ سے ان کے قرب اور انہیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا کردہ مَسندوں پر رشک کریں گے۔ لوگوں میں ایک طرف ایک دیہاتی بیٹھا تھا، وہ کھڑا ہوا اور اس نے گھٹنوں کے بل جھک کر اپنے دونوں ہاتھ مارے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! ہمیں ان کے بارے میں فرمائیں کہ وہ کون لوگ ہیں؟ میں نے دیکھا کہ اس دیہاتی کے سوال پر حضور نبی اکرم ﷺ کا چہرہ مبارک خوشی سے کھل

الحديث رقم ٩: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٣٤١، ٣٤٣، والطبراني في المعجم الكبير، ٣ / ٢٩٠، الرقم: ٣٤٣٣، والبيهقي في شعب الإيمان، ٦ / ٤٨٦، ٤٨٧، ٤٨٨، الرقم: ٨٩٩٨، ٨٩٩٩، ٩٠٠١، وابن المبارك في الزهد، ١ / ٢٤٨، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١ / ٥، ومعمر بن راشد في الجامع، ١١ / ٢٠١، ٢٠٢، والمنذرى في الترغيب والترهيب، ٤ / ١٣، الرقم: ٤٥٨٥، والحكيم الترمذى في نوادر الأصول، ٤ / ٨٢۔

اٹھا، آپ ﷺ نے فرمایا: یہ اللہ تعالیٰ کے وہ بندے ہیں جو مختلف علاقوں، مختلف قبائل اور مختلف خاندانوں سے ہیں جن کے درمیان کوئی خونی رشتہ داریاں بھی نہیں ہیں مگر صرف اللہ تعالیٰ کی خاطر ایک دوسرے سے بڑھ چڑھ کر ملتے ہیں، کسی بھی اور دنیاوی مقصد کے لیے نہیں۔ وہ اللہ تعالیٰ کے لئے ایک دوسرے سے بڑھ چڑھ کر خرچ کرتے ہیں۔ صرف اللہ تعالیٰ کے لئے ہی ایک دوسرے سے محبت کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کے چہرے منور فرما دے گا، ان کے لیے خدائے رحمان کے سامنے موتیوں کے منبر بچھائے جائیں گے۔ اس دن لوگ خوفزدہ ہوں گے لیکن انہیں کوئی خوف نہ ہوگا، اور لوگ غمگین ہوں گے مگر انہیں کوئی غم نہ ہوگا۔‘‘

اس حدیث کو مختصراً امام احمد نے اور طبرانی نے اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔ مذکورہ الفاظ طبرانی کے ہیں۔

**٩٠٦ / ١٠۔ عَنْ ثَوْبَانَ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ رَبِّي ﷻ وَعَدَنِي مِنْ أُمَّتِي سَبْعِيْنَ أَلْفًا لَا يُحَاسَبُوْنَ، مَعَ كُلِّ أَلْفٍ سَبْعُوْنَ أَلْفًا. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ بِإِسْنَادٍ حَسَنٍ.**

’’حضرت ثوبان ﷺ سے روایت ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: بے شک میرے رب نے مجھ سے وعدہ فرمایا ہے کہ میری امت کے ستر ہزار افراد سے حساب نہیں لیا جائے گا نیز ان میں سے ہر ہزار کے ساتھ مزید ستر ہزار ہوں گے۔‘‘

اسے امام طبرانی نے اسنادِ حسن کے ساتھ روایت کیا ہے۔

**٩٠٧ / ١١۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ ِللهِ**

---

**الحديث رقم ١٠:** أخرجه الطبراني فى المعجم الكبير، ٢ / ٩٢، الرقم: ١٤١٣، ١٢ / ١٣٤، الرقم: ١٢٦٨٦، ٢٠ / ١٦٨، الرقم: ٣٥٨، وفى مسند الشاميين، ٢ / ٤٣٩، الرقم: ١٦٥٧، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ١٠ / ٤٠٧، ١٠ / ٢٧٧، وَقَالَ: رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ بِإِسْنَادٍ حَسَنٍ۔

**الحديث رقم ١١:** أخرجه الطبرانى في المعجم الكبير، ٨ / ١١٢، الرقم: ٧٥٢٧، وفي مسند الشاميين، ٢ / ١٠، الرقم: ٨٢٦، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧ / ٤٥، الرقم: ٣٤٠٩٦۔

عِبَادًا يُجْلِسُهُمُ اللهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ عَلَى مَنَابِرَ مِنْ نُوْرٍ، وَيَغْشَى وُجُوْهَهُمُ النُّوْرُ حَتَّى يَفْرُغَ مِنْ حِسَابِ الْخَلَائِقِ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَإِسْنَادُهُ جَيِّدٌ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ نَحْوَهُ.

''حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ کے بعض بندے ایسے ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ روزِ قیامت نور کے منبروں پر بٹھائے گا اور ان کے چہروں پر نور چھا جائے گا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ مخلوق کے حساب سے فارغ ہوجائے گا۔''

اسے امام طبرانی نے عمدہ سند کے ساتھ اور اسی طرح ابن ابی شیبہ نے بھی روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَحَبَّةِ اللهِ لِأَوْلِيَائِهِ وَوَضْعِهَا فِي قُلُوْبِ أَهْلِ الْأَرْضِ

## ﴿اللہ تعالیٰ کی اپنے اولیاءِ کرام سے محبت اور اہلِ زمین کے دلوں میں اس کے ڈالے جانے کا بیان﴾

**۹۰۸ / ۱۲۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِذَا أَحَبَّ اللهُ الْعَبْدَ نَادَى جِبْرِيْلَ: إِنَّ اللهَ يُحِبُّ فُلَانًا، فَأَحْبِبْهُ، فَيُحِبُّهُ جِبْرِيْلُ، فَيُنَادِي جِبْرِيْلُ فِي أَهْلِ السَّمَاءِ: إِنَّ اللهَ يُحِبُّ فُلَانًا، فَأَحِبُّوْهُ، فَيُحِبُّهُ أَهْلُ السَّمَاءِ، ثُمَّ يُوْضَعُ لَهُ الْقَبُوْلُ فِي الْأَرْضِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے محبت کرتا ہے تو حضرت جبرئیل علیہ السلام کو آواز دیتا ہے کہ میں فلاں بندے سے محبت کرتا ہوں لہٰذا تم بھی اس سے محبت کرو۔ پس حضرت جبرئیل علیہ السلام بھی اس سے محبت کرتے ہیں۔ پھر حضرت جبرئیل علیہ السلام آسمانی مخلوق میں ندا دیتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ فلاں بندے سے محبت کرتا ہے لہٰذا تم بھی اس سے محبت کرو۔ پس آسمان والے بھی اس سے محبت کرنے لگتے ہیں پھر زمین والوں (کے دلوں) میں اس کی مقبولیت رکھ دی جاتی ہے۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

---

**الحديث رقم ۱۲**: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: بدء الخلق، باب: ذكر الملائكة، ۳ / ۱۱۷۵، الرقم: ۳۰۳۷، وفي كتاب: الأدب، باب: المِقَةِ مِن الله تعالى، ٥ / ۲۲٤٦، الرقم: ٥٦٩۳، وفي كتاب: التوحيد، باب: كلام الرب مع جبريل ونداء الله الملائكة، ٦ / ۲۷۲۱، الرقم: ۷۰٤۷، ومسلم في الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: إذا أحب الله عبدًا حببه إلى عباده، ٤ / ۲۰۳۰، الرقم: ۲٦۳۷، ومالك في الموطأ، ۲ / ۹٥۳، الرقم: ۱۷۱۰۔

٩٠٩ / ١٣۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ اللهَ إِذَا أَحَبَّ عَبْدًا دَعَا جِبْرِيْلَ ﷺ فَقَالَ: إِنِّي أُحِبُّ فُلَانًا فَأَحِبَّهُ، قَالَ: فَيُحِبُّهُ جِبْرِيْلُ ثُمَّ يُنَادِي فِي السَّمَاءِ فَيَقُوْلُ: إِنَّ اللهَ يُحِبُّ فُلَانًا فَأَحِبُّوْهُ، فَيُحِبُّهُ أَهْلُ السَّمَاءِ، قَالَ: ثُمَّ يُوْضَعُ لَهُ الْقَبُوْلُ فِي الْأَرْضِ، وَإِذَا أَبْغَضَ عَبْدًا، دَعَا جِبْرِيْلَ، فَيَقُوْلُ: إِنِّي أُبْغِضُ فُلَانًا فَأَبْغِضْهُ، قَالَ: فَيُبْغِضُهُ جِبْرِيْلُ ثُمَّ يُنَادِي فِي أَهْلِ السَّمَاءِ: إِنَّ اللهَ يُبْغِضُ فُلَانًا، فَأَبْغِضُوْهُ، قَالَ: فَيُبْغِضُوْنَهُ ثُمَّ تُوْضَعُ لَهُ الْبَغْضَاءُ فِي الْأَرْضِ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابو ہریرہ ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے محبت کرتا ہے تو جبرائیل ﷺ کو بلاتا ہے اور فرماتا ہے: میں فلاں سے محبت کرتا ہوں تم بھی اس سے محبت کرو۔ آپ ﷺ نے مزید فرمایا: پھر جبرائیل ﷺ بھی اس سے محبت کرتے ہیں۔ پھر جبرائیل ﷺ آسمان پر ندا کرتے ہیں: اللہ تعالیٰ فلاں سے محبت کرتا ہے پس تم بھی اس سے محبت کرو۔ پھر آسمان والے بھی اس سے محبت کرتے ہیں۔ پھر اس کے لیے (اہلِ) زمین میں مقبولیت رکھ دی جاتی ہے اور جب اللہ تعالیٰ کسی بندے کو (اس کی نافرمانی کی وجہ سے) ناپسند فرماتا ہے تو جبرائیل ﷺ کو بلا کر فرماتا ہے: میں فلاں شخص کو ناپسند کرتا ہوں تم بھی اسے ناپسند کرو، سو جبرائیل ﷺ بھی اسے ناپسند کرتے ہیں، پھر وہ آسمان والوں میں ندا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ فلاں کو ناپسند کرتا ہے تم بھی اسے ناپسند کرو سو وہ بھی اس سے نفرت کرتے ہیں پھر اس بندے کے لیے (اہلِ) زمین میں نفرت رکھ دی جاتی ہے۔''

اسے امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث الرقم ١٣:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: إذا أحب الله عبدًا حبّبه إلى عباده، ٤ / ٢٠٣٠، الرقم: ٢٦٣٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٥٠٩، الرقم: ١٠٦٢٣، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ٧ / ١٤١، والبيهقي في كتاب الزهد الكبير، ٢ / ٣٠١، الرقم: ٨٠٥۔

٩١٠ / ١٤۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِذَا أَحَبَّ اللهُ عَبْدًا، نَادَى جِبْرِيْلَ: إِنِّي قَدْ أَحْبَبْتُ فُـلَانًا فَأَحِبَّهُ، قَالَ: فَيُنَادِي فِي السَّمَاءِ ثُمَّ تَنْزِلُ لَهُ الْمَحَبَّةُ فِي أَهْلِ الْأَرْضِ، فَذٰلِكَ قَوْلُ اللهِ: ﴿إِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ سَيَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا﴾ [ مريم، ١٩: ٩٦ ]، وَإِذَا أَبْغَضَ اللهُ عَبْدًا نَادَى جِبْرِيْلَ: إِنِّي قَدْ أَبْغَضْتُ فُـلَانًا، فَيُنَادِي فِي السَّمَاءِ ثُمَّ تَنْزِلُ لَهُ الْبَغْضَاءُ فِي الْأَرْضِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

وَقَالَ: هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ جب کسی بندے سے محبت کرتا ہے تو جبرائیل علیہ السلام کو آواز دیتا ہے (اے جبرائیل!) میں فلاں آدمی کو محبوب رکھتا ہوں تم بھی اس سے محبت کرو۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں پھر جبریل علیہ السلام آسمان میں اعلان کرتے ہیں۔ پھر اہلِ زمین (کے دلوں) میں اس کی محبت اُترتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان اسی بارے میں ہے: ’’بیشک جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کئے تو (خدائے) رحمٰن ان کے لئے (لوگوں کے) دلوں میں محبت پیدا فرما دے گا۔‘‘ [مریم: ۱۹:۹۶] اور جب اللہ تعالیٰ کسی بندے کو نا پسند کرتا ہے تو حضرت جبرائیل علیہ السلام کو پکارتا ہے میں فلاں آدمی کو نا پسند کرتا ہوں۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام آسمان میں اس کی منادی کرتے ہیں اور پھر زمین میں (اہلِ زمین کے دلوں میں) اس کے لیے نفرت اترتی ہے۔‘‘

اسے امام ترمذی نے روایت کیا ہے نیز فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

٩١١ / ١٥۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِذَا أَحَبَّ اللهُ الْعَبْدَ قَالَ لِجِبْرِيْلَ: قَدْ أَحْبَبْتُ فُـلَانًا فَأَحِبَّهُ، فَيُحِبُّهُ جِبْرِيْلُ ثُمَّ يُنَادِي

---

الحديث الرقم ١٤: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ومن سورة مريم، ٥ / ٣١٧، الرقم: ٣١٦١۔

الحديث الرقم ١٥: أخرجه مالك في الموطأ، ٢ / ٩٥٣، الرقم: ١٧١٠، وابن حبان في الصحيح، ٢ / ٨٦، الرقم: ٣٦٥۔

فِي أَهْلِ السَّمَاءِ: إِنَّ اللّٰهَ قَدْ أَحَبَّ فُـلَانًا، فَأَحِبُّوْهُ، فَيُحِبُّهُ أَهْلُ السَّمَاءِ، ثُمَّ يُوْضَعُ لَهُ الْقَبُوْلُ فِي الْأَرْضِ، وَإِذَا أَبْغَضَ اللّٰهُ الْعَبْدَ. قَالَ مَالِكٌ: لَا أَحْسِبُهُ إِلَّا أَنَّهُ قَالَ فِي الْبُغْضِ مِثْلَ ذٰلِكَ. رَوَاهُ مَالِكٌ وَابْنُ حِبَّانَ.

''حضرت ابوہریرہ ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے محبت کرتا ہے تو جبرائیل ﷺ سے فرماتا ہے: میں فلاں بندے سے محبت کرتا ہوں تم بھی اس سے محبت کرو۔ پس جبرائیل ﷺ بھی اس سے محبت کرتے ہیں۔ پھر اہلِ آسمان میں منادی کرتے ہیں کہ بے شک اللہ تعالیٰ فلاں بندے سے محبت کرتا ہے لہٰذا تم بھی اس سے محبت کرو۔ پس اہلِ آسمان بھی اس سے محبت کرنے لگتے ہیں۔ پھر اس بندے کے لیے (اہلِ) زمین میں قبولیتِ عامہ رکھ دی جاتی ہے اور جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے نفرت کرتا ہے۔ امام مالک ﷺ بیان کرتے ہیں کہ میرا خیال نہیں کہ ایسا ہو۔ مگر یہ کہ آپ ﷺ نے بغض کے باب میں اسی طرح فرمایا ہے۔ (یعنی جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے نفرت کرتے ہے تو جبریل امین اور اہلِ ارض وسماء بھی اس سے نفرت کرتے ہیں)۔''

اس حدیث کو امام مالک اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

٩١٢ / ١٦۔ عَنْ ثَوْبَانَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِنَّ الْعَبْدَ لَيَلْتَمِسُ مَرْضَاةَ اللّٰهِ وَلَا يَزَالُ بِذَالِكَ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ ﷻ لِجِبْرِيْلَ: إِنَّ فُـلَانًا عَبْدِي يَلْتَمِسُ أَنْ يُرْضِيَنِي أَلَا وَإِنَّ رَحْمَتِي عَلَيْهِ فَيَقُوْلُ جِبْرِيْلُ: رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَى فُـلَانٍ وَيَقُوْلُهَا حَمَلَةُ الْعَرْشِ وَيَقُوْلُهَا مَنْ حَوْلَهُمْ حَتَّى يَقُوْلَهَا أَهْلُ السَّمَاوَاتِ السَّبْعِ ثُمَّ تَهْبِطُ إِلَى الْأَرْضِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.

''حضرت ثوبان ﷺ حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: بے شک بندہ اللہ تعالیٰ کی رضا طلب کرتا ہے اور ہمیشہ اس حالتِ طلب میں رہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ جبرائیل ﷺ کو فرماتا ہے: بے شک میرا فلاں بندہ مجھے راضی کرنے کا خواہشمند ہے۔

الحديث رقم ١٦: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٢٧٩، الرقم: ٢٢٤٥٤.

سنو! بے شک میری رحمت اس بندے پر ہے۔ پس جبریل علیہ السلام کہتے ہیں: فلاں بندے پر اللہ تعالیٰ کی خاص رحمت ہے اور ایسا ہی عرش کو اٹھانے والے فرشتے اور جو ان کے ارد گرد فرشتے ہیں وہ کہتے ہیں (کہ فلاں بندے پر اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے)۔ یہاں تک کہ ساتویں آسمان کے رہنے والے (بھی) اسی طرح کہتے ہیں پھر وہ زمین کی طرف اتر آتے ہیں (اور زمین میں بھی اس کا اعلان کرتے ہیں)۔'' اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي مُحَارَبَةِ اللهِ أَعْدَاءَ أَوْلِيَائِهِ الْكِرَامِ

﴿اللہ تعالیٰ کی جانب سے اپنے معزّز اولیاء کے دشمنوں سے اِعلانِ جنگ کا بیان﴾

٩١٣ / ١٧۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ اللهَ قَالَ: مَنْ عَادَى لِي وَلِيًّا، فَقَدْ آذَنْتُهُ بِالْحَرْبِ...... الحديث.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: جو میرے کسی ولی سے دشمنی رکھے میں اُس سے اعلانِ جنگ کرتا ہوں۔‘‘

اسے امام بخاری اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

٩١٤ / ١٨۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضي الله عنه عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: إِنَّ يَسِيْرَ الرِّيَاءِ شِرْكٌ، وَإِنَّ مَنْ عَادَى ِللهِ وَلِيًّا، فَقَدْ بَارَزَ اللهَ بِالْمُحَارَبَةِ. إِنَّ اللهَ يُحِبُّ الْأَبْرَارَ الْأَتْقِيَاءَ الْأَخْفِيَاءَ الَّذِيْنَ إِذَا غَابُوْا لَمْ يُفْتَقَدُوْا، وَإِنْ حَضَرُوْا لَمْ يُدْعَوْا وَلَمْ يُعْرَفُوْا. قُلُوْبُهُمْ مَصَابِيْحُ الْهُدَى يَخْرُجُوْنَ مِنْ كُلِّ غَبْرَاءَ مُظْلِمَةٍ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

---

الحديث رقم ١٧: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: الرقاق، باب: التواضع، ٥ / ٢٣٨٤، الرقم: ٦١٣٧، وابن حبان فى الصحيح، ٢ / ٥٨، الرقم: ٣٤٧، والبيهقى فى السنن الكبرى، ١٠ / ٢١٩، وفى كتاب الزهد الكبير، ٢ / ٢٦٩، الرقم: ٦٩٦۔

الحديث رقم ١٨: أخرجه ابن ماجه فى السنن، كتاب: الفتن، باب: من ترجى له السلامة من الفتن، ٢ / ١٣٢٠، الرقم: ٣٩٨٩، والحاكم فى المستدرك، ١ / ٤٤، الرقم: ٤، ٤ / ٣٦٤، الرقم: ٧٩٣٣، والطبرانى فى المعجم الصغير، ٢ / ١٢٢، الرقم: ٨٩٢، والديلمى فى مسند الفردوس، ٥ / ٥٤٨، الرقم: ٩٠٤٩، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ١ / ٣٤، الرقم: ٤٩۔

''حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: بے شک معمولی دکھاوا بھی شرک ہے اور جس نے اولیاء اللہ سے دشمنی کی تو اس نے اللہ تعالیٰ سے اِعلانِ جنگ کیا۔ بے شک اللہ تعالیٰ ان نیکوکار متقی لوگوں کو محبوب رکھتا ہے جو (اس طرح) چھپے رہتے ہیں، اگر وہ غائب ہو جائیں تو انہیں تلاش نہیں کیا جاتا اور اگر وہ موجود ہوں تو انہیں (کسی بھی مجلس میں یا کام کے لئے) بلایا نہیں جاتا اور نہ ہی انہیں پہچانا جاتا ہے، ان کے دل ہدایت کے چراغ ہوتے ہیں ایسے لوگ ہر طرح کی آزمائش اور تاریک فتنے سے نکل جاتے ہیں۔''

اسے امام ابن ماجہ اور حاکم نے روایت کیا اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**۹۱۵ / ۱۹۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم: قَالَ اللهُ عزوجل: مَنْ أَذَلَّ لِي وَلِيًّا فَقَدِ اسْتَحَلَّ مُحَارَبَتِي وَمَا تَقَرَّبَ إِلَيَّ عَبْدٌ بِمِثْلِ أَدَاءِ الْفَرَائِضِ وَمَا يَزَالُ الْعَبْدُ يَتَقَرَّبُ إِلَيَّ بِالنَّوَافِلِ حَتَّى أُحِبَّهُ إِنْ سَأَلَنِي أَعْطَيْتُهُ وَإِنْ دَعَانِي أَجَبْتُهُ مَا تَرَدَّدْتُ عَنْ شَيْءٍ أَنَا فَاعِلُهُ تَرَدُّدِي عَنْ وَفَاتِهِ لِأَنَّهُ يَكْرَهُ الْمَوْتَ وَأَكْرَهُ مَسَاءَتَهُ.**

**رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْنُعَيْمٍ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.**

''حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے فرمایا: جس نے میرے کسی ولی کی اہانت کی تو اس نے میری دشمنی کو حلال سمجھا اور جس قدر کسی بندے کو فرائض کی ادائیگی سے میرا قرب نصیب ہوتا ہے کسی اور چیز سے نہیں ہوتا اور میرا بندہ ہمیشہ نوافل کے ذریعے میرا قرب حاصل کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اس سے

**الحديث رقم ۱۹:** أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ٦ / ٢٥٦، الرقم: ٢٦٢٣٦، والطبراني فی المعجم الأوسط، ٩ / ١٣٩، الرقم: ٩٣٥٢، والبيهقي في كتاب الزهد الكبير، ٢ / ٢٧٠، الرقم: ٦٩٩، وأبو نعيم فی حلية الأولياء، ١ / ٥، والديلمي فی مسند الفردوس، ٣ / ١٦٨، الرقم: ٤٤٤٥، والعسقلاني فی فتح الباري، ١١ / ٣٤٢، وابن رجب الحنبلي فی جامع العلوم والحكم، ١ / ٣٥٨، والهيثمي فی مجمع الزوائد، ١٠ / ٢٦٩، فقال: رواه البزار والطبراني وأحمد ورجال أحمد رجال الصحيح.

محبت کرنے لگ جاتا ہوں پھر اگر وہ مجھ سے سوال کرتا ہے تو میں اسے عطا کرتا ہوں۔ اگر وہ مجھ سے دعا کرتا ہے تو میں اس کی دعا قبول کرتا ہوں اور میں کبھی بھی کسی کام میں اتنا تردد نہیں کرتا جسے میں کرنے والا ہوتا ہوں جتنا تردد میں اپنے اس بندے کی روح قبض کرنے میں کرتا ہوں کیونکہ وہ موت کو ناپسند کرتا ہے اور مجھے اس کی تکلیف پسند نہیں ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد، ابونعیم، طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

**۹۱۶ / ۲۰۔ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ ﷺ عَنْ أَبِيْهِ أَنَّ عُمَرَ ﷺ خَرَجَ إِلَى الْمَسْجِدِ يَوْمًا فَوَجَدَ مُعَاذًا عِنْدَ قَبْرِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ يَبْكِي، فَقَالَ: مَا يُبْكِيْكَ يَا مُعَاذُ؟ قَالَ: يُبْكِيْنِي حَدِيْثٌ سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُولِ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: اَلْيَسِيْرُ مِنَ الرِّيَاءِ شِرْكٌ، وَمَنْ عَادَى أَوْلِيَاءَ اللهِ فَقَدْ بَارَزَ اللهَ بِالْمُحَارَبَةِ إِنَّ اللهَ يُحِبُّ الْأَبْرَارَ الْأَتْقِيَاءَ الْأَخْفِيَاءَ الَّذِيْنَ إِنْ غَابُوْا لَمْ يُفْتَقَدُوْا، وَإِنْ حَضَرُوْا لَمْ يُعْرَفُوْا. قُلُوْبُهُمْ مَصَابِيْحُ الدُّجَى يَخْرُجُوْنَ مِنْ كُلِّ غَبْرَاءَ مُظْلِمَةٍ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: وَهَذَا إِسْنَادٌ مِصْرِيٌّ صَحِيْحٌ وَلَا تُحْفَظُ لَهُ عِلَّةٌ.**

’’حضرت زید بن اسلم ﷺ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر ﷺ ایک دن مسجد کی طرف گئے تو حضرت معاذ ﷺ کو مسجد کے قریب روتے ہوئے پایا، انہوں نے دریافت کیا: اے معاذ! تجھے کس چیز نے رلا دیا ہے؟ حضرت معاذ ﷺ نے جواب دیا: مجھے اس حدیث نے رُلایا ہے جو میں نے حضور نبی اکرم ﷺ سے سنی کہ آپ ﷺ نے فرمایا: معمولی سی ریاکاری بھی شرک (خفی) ہے اور جس نے اولیاء اللہ سے دشمنی مول لی تو اس نے اللہ تعالیٰ سے جنگ مول لی۔ بے شک اللہ تعالیٰ اپنے نیکوکار، متقی اور اہلِ دنیا سے پوشیدہ

---

**الحديث رقم ۲۰: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۱ / ۴۴، الرقم: ۴، ۴ / ۳۶۴، الرقم: ۷۹۳۳، وابن أبي الدنيا في الأولياء، ۱ / ۱۱، الرقم: ۶، والديلمي في مسند الفردوس، ۵ / ۵۴۸، الرقم: ۹۰۴۹، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۱ / ۳۴، الرقم: ۴۹، ۳ / ۲۹۸، الرقم: ۴۱۵۱، ۴ / ۷۴، الرقم: ۴۸۵۴۔**

ایسے لوگوں (یعنی گمنام اولیاء) کو پسند کرتا ہے جو اگر موجود نہ ہوں تو انہیں تلاش نہ کیا جائے اور اگر موجود ہوں تو انہیں پہچانا نہ جائے (یعنی کوئی اہمیت نہ دی جائے)۔ ان کے دل اندھیرے میں چراغ کی مانند ہیں اور وہ ہر ایک طرح کی ظلمت و تاریکی سے پاک ہوتے ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا اس کی سند صحیح مصری ہے۔ جس میں کوئی علت نہیں۔

**۹۱۷ / ۲۱۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَقُوْلُ اللهُ ﷻ: مَنْ عَادَى لِي وَلِيًّا فَقَدْ نَاصَبَنِي بِالْمُحَارَبَةِ وَمَا تَرَدَّدْتُ عَنْ شَيءٍ أَنَا فَاعِلُهُ كَتَرَدُّدِي عَنْ مَوْتِ الْمُؤْمِنِ يَكْرَهُ الْمَوْتَ وَأَكْرَهُ مَسَاءَتَهُ وَرُبَّمَا سَأَلَنِي وَلِيِّي الْمُؤْمِنُ الْغِنَى فَأَصْرِفُهُ مِنَ الْغِنَى إِلَى الْفَقْرِ وَلَوْ صَرَفْتُهُ إِلَى الْغِنَى لَكَانَ شَرًّا لَهُ وَرُبَّمَا سَأَلَنِي وَلِيِّي الْمُؤْمِنُ الْفَقْرَ فَأَصْرِفُهُ إِلَى الْغِنَى وَلَوْ صَرَفْتُهُ إِلَى الْفَقْرِ لَكَانَ شَرًّا لَهُ. إِنَّ اللهَ ﷻ قَالَ: وَعِزَّتِي وَجَلَالِي وَعُلُوِّي وَبَهَائِي وَجَمَالِي وَارْتِفَاعِ مَكَانِي لَا يُؤْثِرُ عَبْدٌ هَوَايَ عَلَى هَوَى نَفْسِهِ إِلَّا أَثْبَتُّ أَجَلَهُ عِنْدَ بَصَرِهِ وَضَمَّنْتُ السَّمَاءَ وَالْأَرْضَ رِزْقَهُ وَكُنْتُ لَهُ مِنْ وَرَاءِ تِجَارَةِ كُلِّ تَاجِرٍ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: جس نے میرے کسی ولی سے عداوت رکھی اس نے مجھ سے جنگ مول لی اور میں کسی کام میں جسے میں کرنے والا ہوتا ہوں تردد نہیں کرتا جتنا میں مومن (ولی) کی موت میں تردد کرتا ہوں اس صورت میں کہ وہ موت کو ناپسند کرتا ہو اور میں اسے تکلیف کو ناپسند کرتا ہوں اور بسا اوقات میرا کوئی ولی مجھ سے غنا کا سوال کرتا ہے مگر میں اسے غنا سے فقر کی طرف پھیر دیتا ہوں اور اگر میں اسے غنا کی طرف پھیر دیتا تو یہ اس کے لئے شر (اور آزمائش کا) باعث ہوتا اور بعض اوقات میرا ولی مجھ سے فقر کا سوال کرتا ہے تو میں اسے غنا کی

**الحديث رقم ۲۱: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ۱۲ / ۱۴۵، الرقم: ۱۲۷۱۹، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰ / ۲۷۰۔**

طرف پھیر دیتا ہوں اور اگر میں اسے فقر کی طرف پھیر دیتا تو یہ اس کے لئے شر کا باعث ہوتا۔ بے شک اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اور میری عزت، جلال، علو، رونق، جمال اور بلند مرتبہ کی قسم! کوئی بندہ میری خواہش کو اپنی خواہش پر ترجیح نہیں دیتا مگر یہ کہ میں اس کی موت اس کی آنکھوں کے سامنے رکھ دیتا ہوں (تاکہ وہ ہمیشہ اس کو یاد کر کے عبرت حاصل کرتا رہے) اور آسمان اور زمین کو اس کے رزق کی ضمانت دے دیتا ہوں اور ہر تاجر کی تجارت کے پیچھے میں اس کا (کارساز) ہو جاتا ہوں۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**۹۱۸ / ۲۲۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم، عَنْ رَبِّهِ تَعَالَى وَتَقَدَّسَ قَالَ: مَنْ أَهَانَ لِي وَلِيًّا فَقَدْ بَارَزَنِي بِالْمُحَارَبَةِ، وَمَا تَرَدَّدْتُ فِي شَيءٍ أَنَا فَاعِلُهُ مَا تَرَدَّدْتُ فِي قَبْضِ نَفْسِ الْمُؤْمِنِ، لِأَنَّهُ يَكْرَهُ الْمَوْتَ، وَأَنَا أَكْرَهُ مَسَاءَتَهُ، وَلَا بُدَّ لَهُ مِنْهُ، وَإِنَّ مِنْ عِبَادِيَ الْمُؤْمِنِينَ مَنْ يُّرِيْدُ بَابًا مِنَ الْعِلْمِ فَأَكُفُّهُ عَنْهُ، لَا يَدْخُلُهُ عُجْبٌ فَيُفْسِدُ لِذٰلِكَ، وَمَا تَقَرَّبَ إِلَيَّ عَبْدِي بِمِثْلِ أَدَاءِ مَا افْتَرَضْتُهُ، وَمَا يَزَالُ عَبْدِي يَتَنَفَّلُ لِي حَتَّى أُحِبَّهُ فَإِذَا أَحْبَبْتُهُ كُنْتُ لَهُ سَمْعًا، وَبَصَرًا، وَيَدًا، وَمُؤَيِّدًا، دَعَانِي فَأَجَبْتُهُ وَسَأَلَنِي فَأَعْطَيْتُهُ، وَنَصَحَ لِي فَنَصَحْتُ لَهُ...... الحديث.**

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي الدُّنْيَا وَأَبُوْ نُعَيْمٍ وَالطَّبَرَانِيُّ مُخْتَصَرًا وَالْقُضَاعِيُّ.

الحديث رقم ۲۲: أخرجه ابن أبي الدنيا في كتاب الأولياء، ۱/ ۲۸، الرقم: ۱، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ۱/ ۱۱، ۸/ ۳۱۸، والطبراني في المعجم الأوسط، ۱/ ۱۹۲، الرقم: ۶۰۹، والقضاعي في مسند الشهاب، ۲/ ۲۲۶-۲۲۷، الرقم: ۱۴۵۵-۱۴۵۷، وابن أبي عاصم في كتاب الزهد، ۱/ ۶۵، والحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ۲/ ۲۳۲، ۳/ ۹۱، والديلمي في مسند الفردوس، ۳/ ۱۶۷، الرقم: ۴۴۴۳، وابن الجوزي في صفوة الصفوة، ۱/ ۳۹، ۴۲، وابن رجب الحنبلی في جامع العلوم والحكم، ۱/ ۳۵۹-۳۶۰، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰/ ۲۷۰، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ۱۶/ ۲۸، ۱۷/ ۲۸۸، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ۳/ ۱۴۷.

وفي رواية عنه: أَنَّهُ قَالَ: مَنْ أَهَانَ لِي وَلِيًّا فَقَدْ بَارَزَنِي بِالْمُحَارَبَةِ وَإِنِّي لَأَسْرَعُ شَيءٍ إِلَى نُصْرَةِ أَوْلِيَائِي لِأَنِّي لَأَغْضَبُ لَهُمْ كَمَا يَغْضَبُ اللَّيْثُ الْحَرْبَ...... الحديث. رَوَاهُ الْحَكِيْمُ التِّرْمِذِيُّ وَالدَّيْلَمِيُّ.

وفي رواية: قَالَ: مَنْ آذَى لِي وَلِيًّا فَقَدِ اسْتَحَلَّ مَحَارِمِي.

رَوَاهُ الْقُضَاعِيُّ.

وفي رواية: قَالَ: سِيْمَاهُمْ فِي وُجُوْهِهِمْ مِنْ أَثَرِ السُّجُوْدِ أُوْلَئِكَ هُمْ أَوْلِيَائِي حَقًّا حَقًّا فَإِذَا لَقِيْتَهُمْ فَاخْفِضْ لَهُمْ جَنَاحَكَ وَذَلِّلْ لَهُمْ قَلْبَكَ وَلِسَانَكَ وَاعْلَمْ أَنَّهُ مَنْ أَهَانَ لِي وَلِيًّا أَوْ أَخَافَهُ فَقَدْ بَارَزَنِي بِالْمُحَارَبَةِ وَبَادَأَنِي وَعَرَضَ لِي نَفْسَهُ وَدَعَانِي إِلَيْهَا وَأَنَا أَسْرَعُ شَيءٍ إِلَى نُصْرَةِ أَوْلِيَائِي أَفَيَظُنُّ الَّذِي يُحَارِبُنِي أَنْ يَقُوْمَ لِي أَوْ يَظُنَّ الَّذِي يُعَادِيْنِي أَنْ يُعْجِزَنِي أَوْ يَظُنُّ الَّذِي يُبَارِزُنِي أَنْ يَسْبِقَنِي أَوْ يَفُوْتَنِي فَكَيْفَ وَأَنَا الثَّائِرُ لَهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالآخِرَةِ لَا أَكِلُ نُصْرَتَهُمْ إِلَى غَيْرِي.

رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.

”حضرت انس بن مالک ﷺ حضور نبی اکرم ﷺ سے اس چیز کے بارے میں روایت کرتے ہیں جو آپ ﷺ نے اللہ تعالیٰ سے سنی۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: جس نے میرے کسی ولی کی توہین کی گویا اس نے میرے ساتھ اعلانِ جنگ کیا اور میں کسی کام میں تردد نہیں کرتا جسے میں کرنے والا ہوتا ہوں جتنا تردد مجھے مومن کی روح قبض کرنے میں ہوتا ہے، کیونکہ وہ موت کو پسند نہیں کرتا اور میں اس کی تکلیف پسند نہیں کرتا (لیکن پھر بھی موت اس لیے طاری کرتا ہوں کہ) یہ اس کے لئے ضروری ہے۔ بسا اوقات میرا مومن بندہ علم کا کوئی باب سیکھنا چاہتا ہے تو میں اسے اس سے روک لیتا ہوں تاکہ علم کا وہ باب سیکھ کر اسے غرور نہ آئے اور وہ اس کے لئے فساد کا سبب نہ بنے۔ میرا بندہ جو کچھ میں نے اس پر فرض کیا ہے اس کی ادائیگی کے ذریعے جو میرا قرب حاصل کر سکتا ہے وہ کسی اور ذریعے سے حاصل نہیں کر سکتا۔ میرا بندہ (فرائض کی ادائیگی کے بعد مزید میرا قرب پانے کے لئے) میرے لیے ہمیشہ نفلی عبادت ادا

کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اسے چاہنے لگتا ہوں۔ پس جب میں اس سے محبت کر لیتا ہوں تو میں اس کے کان، آنکھ، ہاتھ اور اس کا مددگار بن جاتا ہوں۔ پھر اگر وہ مجھ سے دعا کرتا ہے تو میں (اس کی دعا) قبول کرتا ہوں اور اگر مجھ سے مانگتا ہے تو میں اسے عطا کرتا ہوں۔ پس وہ میرے لئے مخلص ہو جاتا ہے اور میں اس کے لئے مخلص ہو جاتا ہوں...... الحدیث۔

اس حدیث کو امام ابن ابی دنیا، ابونعیم اور طبرانی نے اختصار کے ساتھ اور قضاعی نے روایت کیا ہے۔

اور ایک روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: جس نے میرے کسی ولی کی اہانت کی گویا اس نے میرے ساتھ اعلانِ جنگ کیا اور بے شک میں بڑی تیزی سے اپنے اولیاء کی مدد و نصرت کرنے والا ہوں کیونکہ میں ان کی خاطر غضبناک ہو جاتا ہوں اور اس کی مثال (تمہارے سمجھانے کے لیے) ایسی ہے جیسے شیر لڑائی کے وقت غضبناک ہوتا ہے...... الحدیث۔

اس حدیث کو حکیم ترمذی اور دیلمی نے روایت کیا ہے۔

اور ایک روایت میں ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: جس نے میرے کسی ولی کو تکلیف دی تو گویا اس نے میرے محارم (حرام کردہ اشیاء) کو حلال جانا...... الحدیث۔

اس حدیث کو امام قضاعی نے روایت کیا ہے۔

اور ایک روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: وہ لوگ جن کے چہروں پر سجدوں کے نشانات ہوں گے یقیناً وہی میرے اولیاء ہیں۔ پس جب تم ان سے ملو تو مارے ادب کے اپنے کندھے ان کے سامنے جھکا کر رکھا کرو اور اپنے دل و زبان کو ان کا اطاعت گزار بناؤ۔ یہ جان لو کہ جس شخص نے میرے کسی ولی کی توہین کی اور اسے خوفزدہ کیا تو اس نے میرے ساتھ اعلانِ جنگ کیا اور میرے سامنے کھل کر مقابلہ میں آ گیا اور میں بہت تیزی سے اپنے اولیاء کی مدد کرنے والا ہوں۔ کیا وہ شخص جو میرے ساتھ جنگ کرنے کا ارادہ رکھتا ہے (اور) وہ یہ گمان کرتا ہے کہ میرے سامنے ٹھہر سکے گا؟ یا جو میرے ساتھ دشمنی مول لیتا ہے (کیا وہ) یہ گمان کرتا ہے کہ مجھے عاجز کر سکے گا؟ یا جو میرے ساتھ مقابلہ کرتا ہے یہ گمان کرتا ہے کہ مجھ سے سبقت یا فوقیت لے جائے گا؟ بھلا یہ کیسے ہوسکتا ہے اور میں اپنے اولیاء کی خاطر دنیا و آخرت میں انتقام لینے والا ہوں اور ان کی مدد و نصرت (کا معاملہ) میں اپنے علاوہ کسی اور کو نہیں سونپتا۔'' اس حدیث کو امام ابونعیم اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي كَوْنِ اللهِ تَعَالَى سَمْعًا وَبَصَرًا لِلْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ

﴿اللہ تعالیٰ کا اپنے اولیاء اور صالحین کی سماعت و بصارت بن جانے کا بیان﴾

٢٣ / ٩١٩۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله علیه وآله وسلم: إِنَّ اللهَ قَالَ: مَنْ عَادَى لِي وَلِيًّا، فَقَدْ آذَنْتُهُ بِالْحَرْبِ، وَمَا تَقَرَّبَ إِلَيَّ عَبْدِي بِشَيءٍ أَحَبَّ إِلَيَّ مِمَّا افْتَرَضْتُ عَلَيْهِ، وَمَا يَزَالُ عَبْدِي يَتَقَرَّبُ إِلَيَّ بِالنَّوَافِلِ حَتَّى أُحِبَّهُ، فَإِذَا أَحْبَبْتُهُ: كُنْتُ سَمْعَهُ الَّذِي يَسْمَعُ بِهِ، وَبَصَرَهُ الَّذِي يُبْصِرُ بِهِ وَيَدَهُ الَّتِي يَبْطِشُ بِهَا، وَرِجْلَهُ الَّتِي يَمْشِي بِهَا، وإِنْ سَأَلَنِي لَأُعْطِيَنَّهُ، وَلَئِنِ اسْتَعَاذَنِي لَأُعِيْذَنَّهُ، وَمَا تَرَدَّدْتُ عَنْ شَيءٍ أَنَا فَاعِلُهُ تَرَدُّدِي عَنْ نَفْسِ الْمُؤْمِنِ، يَكْرَهُ الْمَوْتَ وَأَنَا أَكْرَهُ مَسَاءَتَهُ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

”حضرت ابو ہریرہ رضی الله عنه سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی الله علیه وآله وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: جو میرے کسی ولی سے دشمنی رکھے میں اُسے اعلانِ جنگ کرتا ہوں اور میرا بندہ ایسی کسی چیز کے ذریعے میرا قرب نہیں پاتا جو مجھے فرائض سے زیادہ محبوب ہو اور میرا بندہ مسلسل نفلی عبادات کے ذریعے میرا قرب حاصل کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اس سے محبت کرنے لگتا ہوں اور جب میں اس سے محبت کرتا ہوں تو میں اس کے کان (کی سماعت) بن جاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے اور اس کی آنکھ (کا نور) بن جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور اس کے ہاتھ (کی گرفت) بن جاتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے اور اس کے پاؤں (کی توانائی) بن جاتا

الحديث رقم ٢٣: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: الرقاق، باب: التواضع، ٥/ ٢٣٨٤، الرقم: ٦١٣٧، وابن حبان فی الصحيح، ٢/ ٥٨، الرقم: ٣٤٧، والبيهقی فی السنن الكبری، ١٠/ ٢١٩، باب (٦٠)، وفی كتاب الزهد الكبير، ٢/ ٢٦٩، الرقم: ٦٩٦۔

ہوں جس سے وہ چلتا ہے۔ اگر وہ مجھ سے سوال کرتا ہے تو میں اسے ضرور عطا کرتا ہوں اور اگر وہ میری پناہ مانگتا ہے تو میں ضرور اسے پناہ دیتا ہوں۔ میں نے جو کام کرنا ہوتا ہے میں اس میں کبھی اس طرح متردد نہیں ہوتا جیسے بندۂ مومن کی جان لینے میں ہوتا ہوں (ایسے کہ) اسے موت پسند نہیں اور مجھے اس کی تکلیف پسند نہیں۔‘‘

اسے امام بخاری اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

**٩٢٠ / ٢٤۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ عَنْ رَبِّهِ تَعَالَى وَتَقَدَّسَ قَالَ: مَنْ أَهَانَ لِي وَلِيًّا فَقَدْ بَارَزَنِي بِالْمُحَارَبَةِ، وَمَا تَرَدَّدْتُ فِي شَيْءٍ أَنَا فَاعِلُهُ مَا تَرَدَّدْتُ فِي قَبْضِ نَفْسِ الْمُؤْمِنِ، لِأَنَّهُ يَكْرَهُ الْمَوْتَ، وَأَنَا أَكْرَهُ مَسَاءَتَهُ، وَلَا بُدَّ لَهُ مِنْهُ، وَإِنَّ مِنْ عِبَادِيَ الْمُؤْمِنِيْنَ مَنْ يُّرِيْدُ بَابًا مِنَ الْعِلْمِ فَأَكُفُّهُ عَنْهُ، لَا يَدْخُلُهُ عُجْبٌ فَيُفْسِدُ لِذٰلِكَ، وَمَا تَقَرَّبَ إِلَيَّ عَبْدِي بِمِثْلِ أَدَاءِ مَا افْتَرَضْتُهُ، وَمَا يَزَالُ عَبدِي يَتَنَفَّلُ لِي حَتَّى أُحِبَّهُ فَإِذَا أَحْبَبْتُهُ كُنْتُ لَهُ سَمْعًا، وَبَصَرًا، وَيَدًا، وَمُؤَيِّدًا، دَعَانِي فَأَجَبْتُهُ وَسَأَلَنِي فَأَعْطَيْتُهُ، وَنَصَحَ لِي فَنَصَحْتُ لَهُ...... الحديث.**

**رَوَاهُ ابْنُ أَبِي الدُّنْيَا وَأَبُوْنُعَيمٍ وَالطَّبَرَانِيُّ مُخْتَصَرًا وَالْقُضَاعِيُّ.**

’’حضرت انس بن مالک ﷺ حضور نبی اکرم ﷺ سے اس چیز کے بارے میں روایت کرتے ہیں جو آپ ﷺ نے اللہ تعالیٰ سے سنی۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: جس نے میرے کسی ولی کی اہانت کی گویا اس نے میرے ساتھ اِعلانِ جنگ کیا اور میں کسی کام میں تردد نہیں کرتا جسے میں کرنے والا ہوتا ہوں جتنا تردد مجھے مومن کی روح قبض کرنے میں ہوتا ہے، (اس

---

الحديث رقم ٢٤: أخرجه ابن أبي الدنيا في كتاب الأولياء، ١/ ٢٨، الرقم: ١، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١/ ١١، ٨/ ٣١٨، والطبراني في المعجم الأوسط، ١/ ١٩٢، الرقم: ٦٠٩، والقضاعي في مسند الشهاب، ٢/ ٢٢٦، ٢٢٧، الرقم: ١٤٥٥، ١٤٥٧، وابن أبي عاصم في كتاب الزهد، ١/ ٦٥، وابن الجوزي في صفوة الصفوة، ١/ ٣٩، ٤٢، وابن رجب الحنبلي في جامع العلوم والحكم، ١/ ٣٥٩–٣٦٠، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠/ ٢٧٠، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ١٦/ ٢٨، ١٧/ ٢٨٨، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ٣/ ١٤٧.

کے نہ چاہنے کے باوجود اسے موت اس لیے دیتا ہوں کہ) اس کے سوا کوئی چارہ نہیں اور میرے مومن بندوں میں سے جب کوئی علم کا کوئی باب سیکھنا چاہتا ہے تو (بعض اوقات) میں (ازراہِ شفقت) اسے اس سے روک دیتا ہوں تاکہ علم کا وہ باب سیکھ کر اس میں غرور نہ آئے جو اس کے لیے فساد کا سبب ہو اور میرا بندہ جو کچھ میں نے اس پر فرض کیا ہے اس کی ادائیگی کے ذریعے جو میرا قرب حاصل کرسکتا ہے وہ کسی اور ذریعے سے نہیں کرسکتا۔ میرا بندہ میرے لیے مسلسل نوافل پڑھتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اسے چاہنے لگتا ہوں۔ پس جب میں اس سے محبت کر لیتا ہوں تو میں اس کے کان، آنکھ، ہاتھ اور اس کا مددگار بن جاتا ہوں۔ پھر اگر وہ مجھ سے دعا کرتا ہے تو میں (اس کی دعا) قبول کرتا ہوں اور اگر مجھ سے مانگتا ہے تو میں اسے عطا کرتا ہوں۔ پس وہ میرے لئے مخلص ہو جاتا ہے اور میں اس کے لئے مخلص ہو جاتا ہوں۔

اس حدیث کو امام ابن ابی دنیا، ابونعیم اور طبرانی نے اختصار کے ساتھ اور قضاعی نے روایت کیا ہے۔

**٩٢١ / ٢٥۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: مَنْ أَهَانَ لِي وَلِيًّا فَقَدْ بَارَزَنِي بِالْعَدَاوَةِ. ابْنَ آدَمَ، لَنْ تُدْرِكَ مَا عِنْدِي إِلَّا بِأَدَاءِ مَا افْتَرَضْتُ عَلَيْكَ وَلَا يَزَالُ عَبْدِي يَتَحَبَّبُ إِلَيَّ بِالنَّوَافِلِ حَتَّى أُحِبَّهُ فَأَكُوْنُ قَلْبَهُ الَّذِي يَعْقِلُ بِهِ وَلِسَانَهُ الَّذِي يَنْطِقُ بِهِ وَبَصَرُهُ الَّذِي يُبْصِرُ بِهِ فَإِذَا دَعَانِي أَجَبْتُهُ وَإِذَا سَأَلَنِي أَعْطَيْتُهُ وَإِذَا اسْتَنْصَرَنِي نَصَرْتُهُ وَأَحَبُّ عِبَادَةِ عَبْدِي إِلَيَّ النَّصِيْحَةُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

''حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:) جس شخص نے میرے کسی دوست کی اہانت کی تو اس نے مجھ سے دشمنی مول لی۔ اے ابن آدم! تو اس چیز (یعنی نعمتوں) کو حاصل نہیں کرسکتا جو میرے پاس تیرے لیے ہیں مگر یہ کہ تو ان فرائض کی ادائیگی کرے جو میں نے تم پر لازم کیے ہیں۔ میرا بندا ہمیشہ نوافل کے ذریعے میرا محبوب ہوتا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ میں اس سے محبت کرنے لگتا

**الحديث رقم ٢٥: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ٨ / ٢٢١، الرقم: ٧٨٨٠، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٢ / ٢٤٨، وابن رجب الحنبلى في جامع العلوم والحكم، ١ / ٣٥٩.**

ہوں پھر میں اس کا دل بن جاتا ہوں جس سے وہ سوچتا ہے اور اس کی زبان بن جاتا ہوں جس سے وہ بولتا ہے اور اس کی بصارت بن جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور جب وہ مجھے پکارتا ہے تو میں اس کی پکار کا جواب دیتا ہوں اور جب مجھ سے مانگتا ہے تو میں اسے عطا کرتا ہوں اور جب وہ مجھ سے مدد چاہتا ہے میں اس کی مدد کرتا ہوں اور میرے بندے کی میرے ہاں سب سے پسندیدہ عبادت اس کا (دوسروں کے لئے) خیر خواہی چاہنا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**۹۲۲/۲۶۔ عَنْ الْأَوْزَاعِيِّ عَنْ حَسَّانَ بْنِ عَطِيَّةَ ﷺ قَالَ: قَالَ اللهُ ﷻ: لَا يَنْجُوْ مِنِّي عَبْدِي إِلَّا بِأَدَاءِ مَا افْتَرَضْتُ عَلَيْهِ وَمَا يَبْرَحُ عَبْدِي يَتَقَرَّبُ إِلَيَّ بِالنَّوَافِلِ حَتَّى أُحِبَّهُ وَمَا تَقَرَّبَ إِلَيَّ بِشَيْءٍ أَفْضَلَ مِنَ النَّصِيْحَةِ فَإِذَا فَعَلَ ذٰلِكَ كُنْتُ قَلْبَهُ الَّذِي يَعْقِلُ بِهِ وَلِسَانَهُ الَّذِي يَنْطِقُ بِهِ وَبَصَرَهُ الَّذِي يُبْصِرُ بِهِ أَجَبْتُهُ إِذَا اسْتَغْفَرَنِي رَوَاهُ ابْنُ الْمُبَارَكِ.**

’’حضرت اوزاعی حضرت حسان بن عطیہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ ﷻ کا فرمان ہے: بندہ میرے (عذاب) سے چھٹکارا نہیں پا سکتا سوائے اس چیز کے ادا کرنے سے جو میں نے اس پر فرض کی ہے۔ بندہ ہمیشہ نوافل کے ذریعہ میرا قرب حاصل کرتا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ مجھے اس سے محبت ہو جاتی ہے اور میرا بندہ میرا قرب، (میری مخلوق کو) نصیحت اور (ان کی) خیرخواہی سے بڑھ کر کسی اور چیز سے حاصل نہیں کرسکتا۔ پس جب وہ ایسا کرلیتا ہے تو میں اس کا دل بن جاتا ہوں جس سے وہ سوچتا ہے اور اس کی زبان بن جاتا ہوں جس سے وہ کلام کرتا ہے اور اس کی بصارت بن جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے۔ جب وہ مجھے پکارتا ہے میں اسے جواب دیتا ہوں اور جب وہ مجھ سے مانگتا ہے میں اسے عطا کرتا ہوں اور جب وہ مجھ سے مغفرت طلب کرتا ہے تو میں اسے بخش دیتا ہوں۔‘‘

اس حدیث کو امام عبداللہ بن مبارک نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ۲٦:** أخرجه ابن المبارك في الزهد، ۱/۳٦۵، الرقم: ۱۰۳۲۔

# فَصْلٌ فِيْمَا جَاءَ فِي رُؤْيَةِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِينَ رَبَّهُمْ فِي الْآخِرَةِ

﴿ آخرت میں اولیاء اور صالحین کے دیدارِ الٰہی کرنے کا بیان ﴾

٩٢٣ / ٢٧۔ عَنْ صُهَيْبٍ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله علیه وآله وسلم قَالَ: إِذَا دَخَلَ أَهْلُ الْجَنَّةِ الْجَنَّةَ، قَالَ: يَقُوْلُ اللهُ عزوجل: تُرِيْدُوْنَ شَيْئًا أَزِيْدُكُمْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: أَلَمْ تُبَيِّضْ وُجُوْهَنَا؟ أَلَمْ تُدْخِلْنَا الْجَنَّةَ وَتُنَجِّنَا مِنَ النَّارِ؟ قَالَ: فَيَكْشِفُ الْحِجَابَ فَمَا أُعْطُوْا شَيْئًا أَحَبَّ إِلَيْهِمْ مِنَ النَّظَرِ إِلَى رَبِّهِمْ عزوجل ثُمَّ تَلَا هَذِهِ الْآيَةَ: ﴿لِلَّذِيْنَ أَحْسَنُوا الْحُسْنَى وَزِيَادَةٌ﴾ [يونس، ١٠:٢٦].

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

”حضرت صہیب رضی اللہ عنہ، حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب جنتی جنت میں داخل ہو جائیں گے تو اللہ عزوجل فرمائے گا: تم کچھ اور چاہتے ہو کہ میں تمہیں وہ بھی عطا کروں؟ وہ عرض کریں گے: (اے ہمارے پروردگار!) کیا تو نے ہمارے چہرے منور نہیں فرمائے؟ اور کیا تو نے ہمیں جنت میں داخل نہیں فرمایا؟ اور دوزخ سے نجات نہیں دی؟ (پس اس سے زیادہ اور کیا ہوسکتا ہے؟) فرمایا: اس کے بعد اللہ تعالیٰ پردہ اٹھا دے گا، انہیں اپنے پروردگار کے دیدار سے بہتر کوئی چیز نہیں عطا کی گئی ہوگی۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ آیت تلاوت فرمائی: ”ایسے لوگوں کے لئے جو نیک کام کرتے ہیں نیک جزا ہے (بلکہ) اس پر اضافہ بھی ہے۔“ [یونس، ١٠:٢٦]۔ اسے امام مسلم، ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ٢٧: أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: إثبات رؤية المؤمنين فى الآخرة ربهم، ١ / ١٦٣، الرقم: ١٨١، والترمذي فى السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم، باب: ومن سورة يونس، ٥ / ٢٨٦، الرقم: ٣١٠٥، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٤ / ٣٣٢، وعبد الله بن أحمد فى السنة، ١ / ٢٤٥، الرقم: ٤٤٩، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ٤ / ٣٠٩، الرقم: ٥٧٤٤۔

٩٢٤ / ٢٨۔ عَنْ صُهَيْبٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: إِذَا دَخَلَ أَهْلُ الْجَنَّةِ الْجَنَّةَ، قَالَ: يَقُوْلُ اللهُ تَبَارَكَ وَتَعَالَى: تُرِيْدُونَ شَيْئًا أَزِيْدُكُمْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: أَلَمْ تُبَيِّضْ وُجُوْهَنَا؟ أَلَمْ تُدْخِلْنَا الْجَنَّةَ، وَتُنَجِّنَا مِنَ النَّارِ؟ قَالَ: فَيَكْشِفُ الْحِجَابَ، فَمَا أُعْطُوْا شَيْئًا أَحَبَّ إِلَيْهِمْ مِنَ النَّظَرِ إِلَى رَبِّهِمْ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت صہیب رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب تمام جنتی جنت میں چلے جائیں گے تو اس وقت اللہ تعالیٰ ان سے فرمائے گا: کیا جنت کے بعد تمہاری کوئی اور خواہش ہے جسے میں پورا کر دوں؟ جنتی عرض کریں گے: (اے ہمارے رب!) کیا تو نے ہمارے چہرے روشن نہیں کر دیئے؟ کیا تو نے ہمیں جنت عطا نہیں کی؟ کیا تو نے ہمیں دوزخ سے نجات نہیں دی؟ (اس سے بڑھ کر ہمیں اور کیا چاہیے ہم اسی پر تیرا شکر نہیں بجا لا سکتے)۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں پھر اللہ تعالیٰ ان کے اور اپنی ذات کے درمیان سے حجاب اٹھا دے گا اور جنتی اللہ تعالیٰ کی ذات کا دیدار کر لیں گے تو انہیں اس کے دیدار سے زیادہ کوئی چیز محبوب نہ ہو گی۔‘‘

اسے امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

٩٢٥ / ٢٩۔ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ لَقِيَ أَبَا هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ فَقَالَ أَبُوْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ: أَسْأَلُ اللهَ أَنْ يَجْمَعَ بَيْنِي وَبَيْنَكَ فِي سُوْقِ الْجَنَّةِ، فَقَالَ سَعِيْدٌ: أَفِيْهَا سُوْقٌ؟ قَالَ: نَعَمْ، أَخْبَرَنِي رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: أَنَّ أَهْلَ الْجَنَّةِ

---

الحديث رقم ٢٨: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: إثبات رؤية المؤمنين في الآخرة لربهم سبحانه وتعالى، ١ / ١٦٣، الرقم: ١٨١، وأحمد بن حنبل في المسند، ٦ / ١٥، الرقم: ٢٣٩٧٠۔

الحديث رقم ٢٩: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: صفة الجنة عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: ما جاء في سوق الجنة، ٤ / ٦٨٥، الرقم: ٢٥٤٩، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: صفة الجنة، ٢ / ١٤٥٠، الرقم: ٤٣٣٦، وابن حبان في الصحيح، ١٦ / ٤٦٦، ٤٦٧، الرقم: ٧٤٣٩، وابن أبي عاصم في السنة، ١ / ٢٥٨، ٢٥٩، الرقم: ٥٨٥، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤ / ٣٠١، ٣٠٢، الرقم: ٥٧٢٨۔

إِذَا دَخَلُوْهَا، نَزَلُوْا فِيْهَا بِفَضْلِ أَعْمَالِهِمْ، ثُمَّ يُؤْذَنُ فِي مِقْدَارِ يَوْمِ الْجُمُعَةِ مِنْ أَيَّامِ الدُّنْيَا، فَيَزُوْرُوْنَ رَبَّهُمْ، وَيبرِزُ لَهُمْ عَرْشَهُ، وَيَتَبَدَّى لَهُمْ فِي رَوْضَةٍ مِنْ رِيَاضِ الْجَنَّةِ، فَتُوضَعُ لَهُمْ مَنَابِرُ مِنْ نُورٍ، وَمَنَابِرُ مِنْ لُؤْلُؤٍ، وَمَنَابِرُ مِنْ زَبَرْجَدٍ، وَمَنابِرُ مِنْ ذَهَبٍ، وَمَنَابِرُ مِنْ فِضَّةٍ، وَيَجْلِسُ أَدْنَاهُمْ وَمَا فِيْهِمْ مِنْ دَنِيٍّ عَلَى كُثْبَانِ الْمِسْكِ وَالْكَافُوْرِ، وَمَا يَرَوْنَ أَنَّ أَصْحَابَ الْكَرَاسِيِّ بِأَفْضَلَ مِنْهُمْ مَجْلِسًا، قَالَ أَبُوْهُرَيْرَةَ ﷺ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَهَلْ نَرَى رَبَّنا؟ قَالَ:نَعَمْ، قَالَ: هَلْ تَتَمَارُوْنَ فِي رُؤْيَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ؟ قُلْنَا: لَا، قَالَ: كَذٰلِكَ لَا تُمَارُوْنَ فِي رُؤْيَةِ رَبِّكُمْ، وَلَا يَبْقَى فِي ذٰلِكَ الْمَجْلِسِ رَجُلٌ إِلَّا حَاضَرَهُ اللهُ مُحَاضَرَةً، حَتَّى يَقُوْلَ لِلرَّجُلِ مِنْهُمْ: يَا فُلَانَ بْنَ فُلَانٍ، أَتَذْكُرُ يَوْمَ قُلْتَ: كَذَا وَكَذَا؟ فَيُذَكِّرُ بِبَعْضِ غَدْرَاتِهِ فِي الدُّنْيَا، فَيَقُوْلُ: يَا رَبِّ، أَفَلَمْ تَغْفِرْ لِي؟ فَيَقُوْلُ: بَلَى، فَسَعَةُ مَغْفِرَتِي بَلَغَتْ بِكَ مَنْزِلَتَكَ هٰذِهِ، فَبَيْنَمَا هُمْ عَلَى ذٰلِكَ غَشِيَتْهُمْ سَحَابَةٌ مِنْ فَوْقِهِمْ، فَأَمْطَرَتْ عَلَيْهِمْ طِيْبًا لَمْ يَجِدُوْا مِثْلَ رِيْحِهِ شَيْئًا قَطُّ، وَيَقُوْلُ رَبُّنَا تَبَارَكَ وَتَعَالَى: قُوْمُوْا إِلَى مَا أَعْدَدْتُ لَكُمْ مِنَ الْكَرَامَةِ، فَخُذُوْا مَا اشْتَهَيْتُمْ. فَنَأْتِي سُوْقًا قَدْ حَفَّتْ بِهِ الْمَلَائِكَةُ فِيْهِ مَا لَمْ تَنْظُرِ الْعُيُوْنُ إِلَى مِثْلِهِ، وَلَمْ تَسْمَعِ الْآذَانُ، وَلَمْ يَخْطُرْ عَلَى الْقُلُوْبِ، فَيُحْمَلُ لَنَا مَا اشْتَهَيْنَا، لَيْسَ يُبَاعُ فِيهَا وَلَا يُشْتَرَى. وَفِي ذٰلِكَ السُّوْقِ يَلْقَى أَهْلُ الْجَنَّةِ بَعْضُهُمْ بَعْضًا، قَالَ: فَيُقْبِلُ الرَّجُلُ ذُوْالْمَنْزِلَةِ الْمُرْتَفِعَةِ فَيَلْقَى مَنْ هُوَ دُوْنَهُ وَمَا فِيهِمْ دَنِيٌّ فَيَرُوْعُهُ مَا يَرَى عَلَيْهِ مِنَ اللِّبَاسِ، فَمَا يَنْقَضِي آخِرُ حَدِيْثِهِ حَتَّى يَتَخَيَّلَ إِلَيْهِ مَا هُوَ أَحْسَنُ

مِنْهُ، وَذٰلِكَ أَنَّهُ لَا يَنْبَغِي لِأَحَدٍ أَنْ يَحْزَنَ فِيهَا، ثُمَّ نَنْصَرِفُ إِلَى مَنَازِلِنَا، فَيَتَلَقَّانَا أَزْوَاجُنَا، فَيَقُلْنَ:مَرْحَبًا وَأَهْلًا، لَقَدْ جِئْتَ وَإِنَّ بِكَ مِنَ الْجَمَالِ أَفْضَلَ مِمَّا فَارَقْتَنَا عَلَيْهِ، فَيَقُولُ: إِنَّا جَالَسْنَا الْيَوْمَ رَبَّنَا الْجَبَّارَ، وَيَحِقُّنَا أَنْ نَنْقَلِبَ بِمِثْلِ مَا انْقَلَبْنَا.رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت سعید بن مسیّب رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ان کی ملاقات ہوئی تو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں اللہ تعالیٰ سے سوال کرتا ہوں کہ وہ ہم دونوں کو جنت کے بازار میں اکٹھا کر دے۔ حضرت سعید بن مسیّب رضی اللہ عنہ نے ان سے پوچھا: کیا جنت میں بازار بھی ہوں گے؟ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہاں۔ مجھے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بتایا کہ جنتی جب بازاروں میں داخل ہوں گے تو اپنے اعمال کی فضیلت کے مطابق اس میں اتریں گے۔ پھر دنیاوی یومِ جمعہ کے وقت کے برابر آواز دی جائے گی تو یہ لوگ اپنے پروردگار کی زیارت کریں گے۔ ان کے لیے اس کا عرش ظاہر ہوگا اور اللہ تعالیٰ باغاتِ جنت میں سے کسی ایک باغ میں تجلی فرمائے گا۔ جنتیوں کے لیے منبر بچھائے جائیں گے جو نور، موتی، یاقوت، زبرجد، سونے اور چاندی کے ہوں گے۔ ان میں سے ادنیٰ درجے والے مشک اور کافور کے ٹیلے پر بیٹھیں گے اور وہاں کوئی شخص ادنیٰ نہیں ہوگا۔ وہ کرسیوں پر بیٹھنے والوں کو اپنے سے افضل نہیں سمجھیں گے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا ہم اپنے رب تعالیٰ کا دیدار کریں گے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ہاں۔ کیا تمہیں سورج اور چودھویں رات کا چاند دیکھنے میں کچھ شک ہوتا ہے؟ ہم نے عرض کیا: نہیں۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اسی طرح تم اپنے رب تعالیٰ کے دیکھنے میں بھی شک و شبہ نہیں کرو گے۔ اس مجلس کے ہر آدمی سے اللہ تعالیٰ بلا حجاب گفتگو فرمائے گا یہاں تک کہ ان میں سے ایک سے فرمائے گا: اے فلاں بن فلاں! کیا تجھے وہ دن یاد ہے جب تو نے فلاں بات کہی تھی؟ پس وہ اسے اس کے بعض گناہ یاد دلائے گا۔ وہ شخص عرض گزار ہوگا: اے رب! کیا تو نے مجھے بخش نہیں دیا؟ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: ہاں کیوں نہیں اور میرے معاف فرمانے کی وجہ سے ہی تو اس مقام پر پہنچا۔ لوگ اس حال میں ہوں گے کہ ان پر ایک بادل چھا جائے گا اور ایسی خوشبو برسائی جائے گی کہ اس طرح کی خوشبو اس سے پہلے انہوں نے کبھی محسوس نہیں کی ہوگی۔ پھر

ہمارا پروردگار فرمائے گا: اس انعام و اکرام کی طرف اٹھو جو ہم نے تمہارے لیے تیار کر رکھا ہے اور اس سے جو تمہارا جی چاہے لے لو۔ پھر ہم بازار میں آئیں گے جہاں فرشتے ہی فرشتے ہوں گے ایسا بازار نہ تو کسی آنکھ نے دیکھا ہوگا نہ کسی کان نے سنا ہوگا اور نہ ہی کسی دل میں اس کا خیال گزرا ہوگا۔ جو چیز ہم چاہیں گے ہماری طرف اٹھائی جائے گی اور خرید وفروخت نہ ہوگی۔ اس بازار میں جنتی ایک دوسرے سے ملاقات کریں گے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بلند مرتبے والے آگے بڑھ کر ادنیٰ درجے والوں سے ملیں گے، وہاں کوئی ادنیٰ نہ ہوگا، وہ (کم درجے والا) اس کا لباس دیکھ کر پریشان ہو جائے گا۔ ابھی ان کی گفتگو ختم نہیں ہوگی کہ وہ اپنے جسم پر اس سے بھی زیادہ خوبصورت لباس دیکھے گا اور یہ اس لیے کہ وہاں کسی کو کوئی رنج و غم نہ ہوگا۔ پھر ہم اپنی اپنی منزل میں آئیں گے تو ہماری بیویاں ہم سے ملیں گی اور خوش آمدید کہیں گی اور پوچھیں گی (کیا وجہ ہے) آپ کا حسن پہلے سے کہیں بڑھ گیا ہے؟ جب آپ رخصت ہوئے تھے اس وقت ایسا نہ تھا۔ ہم کہیں گے: آج ہمیں اپنے رب تعالیٰ کے دربار میں بیٹھنا نصیب ہوا۔ پس ہمیں ایسا ہی ہونا چاہیے تھا۔‘‘

اسے امام ترمذی، ابن ماجہ اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

**٩٢٦ / ٣٠۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: بَيْنَا أَهْلُ الْجَنَّةِ فِي نَعِيْمِهِمْ إِذْ سَطَعَ لَهُمْ نُوْرٌ فَرَفَعُوْا رُؤُوْسَهُمْ، فَإِذَا الرَّبُّ قَدْ أَشْرَفَ عَلَيْهِمْ مِنْ فَوْقِهِمْ، فَقَالَ: اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا أَهْلَ الْجَنَّةِ، قَالَ: وَذٰلِكَ قَوْلُ اللهِ: ﴿سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ﴾ [يٰس، ٣٦: ٥٨] قَالَ: فَيَنْظُرُ إِلَيْهِمْ وَيَنْظُرُوْنَ إِلَيْهِ، فَلَا يَلْتَفِتُوْنَ إِلَى شَيْءٍ مِنَ النَّعِيْمِ، مَا دَامُوْا يَنْظُرُوْنَ إِلَيْهِ، حَتَّى يَحْتَجِبَ عَنْهُمْ، وَيَبْقَى نُوْرُهُ وَبَرَكَتُهُ عَلَيْهِمْ**

الحديث رقم ٣٠: أخرجه ابن ملجه في السنن، المقدمة، باب: فيما أنكرت الجهمية، ١ / ٦٥، الرقم: ١٨٤، واللالكائي في اعتقاد أهل السنة، ٣ / ٤٨٢، الرقم: ٨٣٦، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ٦ / ٢٠٨، ٢٠٩، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤ / ٣١٠، الرقم: ٥٧٤٦، والديلمي في مسند الفردوس، ٢ / ١٤، الرقم: ٢١٠٦، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٧ / ٩٨۔

فِي دِيَارِهِمْ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه.

’’حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جنتی اپنی نعمتوں سے لطف اندوز ہو رہے ہوں گے کہ اچانک ایک نور چمکے گا وہ اپنے سروں کو اوپر اٹھائیں گے تو اللہ رب العزت اوپر کی جانب ان پر جلوہ افروز ہوگا اور فرمائے گا: اے اہلِ جنت! تم پر سلامتی ہو۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ رب العزت کے اس فرمان: ’’(تم پر) سلام ہو، (یہ) ربِّ رحیم کی طرف سے فرمایا جائے گا۔‘‘ [یٰس، ۳۶:۵۸] کا یہی معنی ہے، اہلِ جنت اللہ تعالیٰ کی طرف دیکھیں گے اور اللہ رب العزت ان کی جانب نظرِ التفات فرمائے گا۔ اہلِ جنت جب تک اللہ تعالیٰ کے دیدار میں مشغول رہیں گے وہ جنت کی کسی اور نعمت کی طرف ہرگز متوجہ نہ ہوں گے یہاں تک کہ اللہ رب العزت ان سے پردہ فرما لے گا لیکن اس کا نور اور اس کی برکت ان پر اور ان کے گھروں میں ہمیشہ رہے گی۔‘‘

اسے امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

**۹۲۷ / ۳۱۔ عَنْ صُهَيْبٍ ﷺ قَالَ: تَـلَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ هَذِهِ الْآيَةَ: ﴿لِلَّذِينَ أَحْسَنُوْا الْحُسْنَى وَزِيَادَةٌ﴾ [يونس، ١٠: ٢٦] وَقَالَ: إِذَا دَخَلَ أَهْلُ الْجَنَّةِ الْجَنَّةَ، وَأَهْلُ النَّارِ النَّارَ، نَادَى مُنَادٍ: يَا أَهْلَ الْجَنَّةِ، إِنَّ لَكُمْ عِنْدَ اللهِ مَوْعِدًا، يُرِيْدُ أَنْ يُنْجِزَكُمُوْهُ، فَيَقُوْلُوْنَ: وَمَا هُوَ؟ أَلَمْ يُثَقِّلِ اللهُ مَوَازِيْنَنَا، وَيُبَيِّضْ وُجُوْهَنَا وَيُدْخِلْنَا الْجَنَّةَ وَيُنْجِنَا مِنَ النَّارِ؟ قَالَ: فَيَكْشِفُ الْحِجَابَ: فَيَنْظُرُوْنَ إِلَيْهِ، فَوَاللهِ، مَا أَعْطَاهُمُ اللهُ شَيْئًا أَحَبَّ إِلَيْهِمْ مِنَ النَّظَرِ يَعْنِي إِلَيْهِ وَلَا أَقَرَّ لِأَعْيُنِهِمْ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَابْنُ حِبَّانَ.**

’’حضرت صہیب ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی: ’’ایسے لوگوں کے لئے جو نیک کام کرتے ہیں نیک جزا ہے بلکہ (اس پر) اضافہ بھی

---

**الحديث رقم ٣١:** أخرجه ابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: فيما أنكرت الجهمية، ١ / ٦٧، الرقم: ١٨٧، وابن حبان في الصحيح، ١٦ / ٤٧١، الرقم: ٧٤٤١، وابن منده في الإيمان، ٢ / ٧٧٢، الرقم: ٧٨٣، وهناد في الزهد، ١ / ١٣٢، الرقم: ١٧١.

ہے۔‘‘ [یونس، ۱۰:۲٦]، اور فرمایا: جب جنتی جنت میں اور جہنمی جہنم میں داخل ہو جائیں گے تو ایک آواز دینے والا آواز دے گا: اے اہلِ جنت! اللہ تعالیٰ کا تم سے ایک وعدہ تھا جسے وہ اب پایۂ تکمیل تک پہنچانا چاہتا ہے۔ اہلِ جنت کہیں گے: وہ کیا ہے؟ کیا اللہ تعالیٰ نے ہمارے (اعمال ناموں کے) پلڑوں کو بھاری نہیں فرمایا اور کیا ہمارے چہرے منور نہیں فرمائے؟ کیا ہمیں جنت میں داخل نہیں کیا اور ہمیں دوزخ سے نجات عطا نہیں فرمائی؟ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ پردہ اٹھا دے گا اور اہلِ جنت اللہ تعالیٰ کا دیدار کریں گے۔ اللہ رب العزت کی قسم! اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنے دیدار سے زیادہ محبوب کوئی شے عطا نہیں کی ہو گی اور نہ اس سے زیادہ آنکھوں کی فرحت کسی شے میں ہو گی۔‘‘

اسے امام ابن ماجہ اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي خِطَابِ اللهِ تَعَالَى لِلْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ فِي الْآخِرَةِ

﴿آخرت میں اللہ تعالیٰ کا اولیاء اور صالحین سے ہمکلام ہونے کا بیان﴾

٩٢٨ / ٣٢۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: إِنَّ اللهَ عزوجل يَقُوْلُ لِأَهْلِ الْجَنَّةِ: يَا أَهْلَ الْجَنَّةِ، فَيَقُوْلُوْنَ: لَبَّيْكَ رَبَّنَا وَسَعْدَيْكَ، وَالْخَيْرُ فِي يَدَيْكَ. فَيَقُوْلُ: هَلْ رَضِيْتُمْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: وَمَا لَنَا لَا نَرْضَى يَا رَبِّ، وَقَدْ أَعْطَيْتَنَا مَا لَمْ تُعْطِ أَحَدًا مِنْ خَلْقِكَ. فَيَقُوْلُ: أَلَا أُعْطِيْكُمْ أَفْضَلَ مِنْ ذَلِكَ، فَيَقُوْلُوْنَ: يَا رَبِّ، وَأَيُّ شَيْءٍ أَفْضَلُ مِنْ ذَلِكَ؟ فَيَقُوْلُ: أُحِلُّ عَلَيْكُمْ رِضْوَانِي؟ فَلَا أَسْخَطُ عَلَيْكُمْ بَعْدَهُ أَبَدًا.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ عزوجل جنتیوں سے فرمائے گا: اے جنتیو! وہ کہیں گے: ”اے ہمارے پروردگار! ہم تیرے حکم کے سامنے بار بار سرِتسلیم خم کر کے دوہری سعادت چاہتے ہیں، ہر قسم کی بھلائی تیرے اختیار

---

الحديث رقم ٣٢: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: الرقاق، باب: صفة الجنة والنار، ٥ / ٢٣٩٨، الرقم: ٦١٨٣، وفی كتاب: التوحيد، باب: كلام الرب مع أهل الجنة، ٦ / ٢٧٣٢، الرقم: ٧٠٨٠، ومسلم فی الصحيح، كتاب: الجنة وصفة نعيمها، باب: إحلال الرضوان على أهل الجنة، ٤ / ٢١٧٦، الرقم: ٢٨٢٩، والترمذي فی السنن، كتاب: صفة الجنة عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: (١٨)، والنسائی فی السنن الكبرى، ٤ / ٤١٦، الرقم: ٧٧٤٩، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٣ / ٨٨، الرقم: ١١٨٥٣، وابن حبان فی الصحيح، ١٦ / ٤٧٠، الرقم: ٧٤٤٠، وابن المبارك فی الزهد، ١ / ١٢٩، الرقم: ٤٣٠، والمنذري فی الترغيب والترهيب، ٤ / ٣١٣، الرقم: ٥٧٥٠۔

میں ہے۔‘‘ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کیا تم خوش ہو؟ وہ عرض کریں گے: اے رب! ہم خوش کیوں نہ ہوں تُو نے ہمیں وہ کچھ عطا فرمایا ہے جو مخلوق میں سے کسی کو عطا نہیں فرمایا۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: کیا میں تمہیں اس سے بہتر نہ عطا کروں؟ وہ کہیں گے: اس سے بہتر کیا ہو سکتا ہے؟ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: میں نے اپنی رضا و خوشنودی تمہیں دے دی، اب میں تم پر کبھی ناراض نہیں ہوں گا۔‘‘ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**٩٢٩ / ٣٣۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه أَنَّ النَّبِيَّ صلى الله عليه وآله وسلم كَانَ يَوْمًا يُحَدِّثُ وَعِنْدَهُ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْبَادِيَةِ: أَنَّ رَجُلًا مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ اسْتَأْذَنَ رَبَّهُ فِي الزَّرْعِ، فَقَالَ لَهُ: أَوَلَسْتَ فِيْمَا شِئْتَ؟ قَالَ: بَلَى، وَلٰكِنِّي أُحِبُّ أَنْ أَزْرَعَ فَأَسْرَعَ وَبَذَرَ، فَتَبَادَرَ الطَّرْفَ نَبَاتُهُ وَاسْتِوَاؤُهُ، وَاسْتِحْصَادُهُ وَتَكْوِيْرُهُ أَمْثَالَ الْجِبَالِ، فَيَقُوْلُ اللهُ تَعَالَى: دُوْنَكَ يَا ابْنَ آدَمَ، فَإِنَّهُ لَا يُشْبِعُكَ شَيءٌ. فَقَالَ الْأَعْرَابِيُّ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، لَا تَجِدُ هٰذَا إِلَّا قُرَشِيًّا أَوْ أَنْصَارِيًّا، فَإِنَّهُمْ أَصْحَابُ زَرْعٍ، فَأَمَّا نَحْنُ فَلَسْنَا بِأَصْحَابِ زَرْعٍ، فَضَحِكَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.**

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک روز گفتگو فرما رہے تھے اور اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں ایک دیہاتی بھی موجود تھا (آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا): اہلِ جنت میں سے ایک آدمی اپنے رب سے کھیتی باڑی کرنے کی اجازت مانگے گا اور اللہ تعالیٰ اس سے فرمائے گا: کیا تجھے تیری مرضی کی ہر چیز نہیں دی گئی؟ وہ عرض کرے گا: کیوں نہیں، لیکن میں کھیتی باڑی کرنا پسند کرتا ہوں۔ پس وہ جلد ہی کام کرنا شروع کر دے گا اور چشم زدن میں کھیتی کا اُگنا، بڑھنا اور کٹنا شروع ہو جائے گا اور پہاڑوں کی طرح غلّے کے انبار لگ جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: اے ابن آدم! اسے لے کیونکہ کوئی چیز تجھے شکم سیر نہیں کرتی۔ دیہاتی عرض گزار ہوا: یا رسول اللہ! ہم ایسا وصف قریشیوں اور

الحديث رقم ٣٣: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: التوحيد، باب: كلام الربّ مع أهل الجنة، ٦ / ٢٧٣٣، الرقم: ٧٠٨١۔

انصاریوں میں ہی پاتے ہیں کیونکہ یہی کھیتی باڑی کرتے ہیں جب کہ ہم زراعت پیشہ نہیں ہیں۔ پس اس بات پر حضور نبی اکرم ﷺ نے تبسم فرمایا۔‘‘

اسے امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

**٩٣٠ / ٣٤۔ عَنْ صُهَيْبٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِذَا دَخَلَ أَهْلُ الْجَنَّةِ الْجَنَّةَ، قَالَ: يَقُوْلُ اللهُ ﷻ: تُرِيْدُوْنَ شَيْئًا أَزِيْدُكُمْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: أَلَمْ تُبَيِّضْ وُجُوْهَنَا؟ أَلَمْ تُدْخِلْنَا الْجَنَّةَ وَتُنَجِّنَا مِنَ النَّارِ؟ قَالَ: فَيَكْشِفُ الْحِجَابَ فَمَا أُعْطُوْا شَيْئًا أَحَبَّ إِلَيْهِمْ مِنَ النَّظَرِ إِلَى رَبِّهِمْ ﷻ ثُمَّ تَلَا هَذِهِ الْآيَةَ: ﴿لِلَّذِيْنَ أَحْسَنُوْا الْحُسْنَى وَزِيَادَةٌ﴾** [يونس، ١٠: ٢٦].

**رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.**

’’حضرت صہیب ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب جنتی جنت میں داخل ہو جائیں گے تو اللہ ﷻ اُن سے فرمائے گا: تم کچھ اور چاہتے ہو کہ میں تمہیں عطا کروں؟ وہ عرض کریں گے: کیا تو نے ہمارے چہرے منور نہیں کر دیئے؟ کیا تو نے ہمیں جنت میں داخل نہیں کر دیا اور دوزخ سے نجات نہیں دی؟ فرمایا: اس کے بعد اللہ تعالیٰ پردہ اٹھا دے گا، انہیں ایسی کوئی شے نہیں دی گئی ہو گی جو انہیں اپنے رب تعالیٰ کے دیدار سے بڑھ کر ہو۔ پھر آپ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی: ’’ایسے لوگوں کے لئے جو نیک کام کرتے ہیں نیک جزا ہے (بلکہ) اس پر اضافہ بھی ہے۔‘‘ [یونس، ١٠: ٢٦]۔

اسے امام مسلم، ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ٣٤: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: إثبات رؤية المؤمنين في الآخرة ربهم، ١ / ١٦٣، الرقم: ١٨١، والترمذي في السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله ﷺ، باب: ومن سورة يونس، ٥ / ٢٨٦، الرقم: ٣١٠٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤ / ٣٣٢، وعبد الله بن أحمد في السنة، ١ / ٢٤٥، الرقم: ٤٤٩، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤ / ٣٠٩، الرقم: ٥٧٤٤.**

٩٣١ / ٣٥۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: إِذَا جَمَعَ اللهُ الْأَوَّلِيْنَ وَالْآخِرِيْنَ يُنَادِي مُنَادٍ فِي صَعِيْدٍ وَاحِدٍ مِنْ بُطْنَانِ الْعَرْشِ: أَيْنَ أَهْلُ الْمَعْرِفَةِ بِاللهِ؟ أَيْنَ الْمُحْسِنُوْنَ؟ قَالَ: فَيَقُوْمُ عُنُقٌ مِنَ النَّاسِ حَتَّى يَقِفُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللهِ، فَيَقُوْلُ وَهُوَ أَعْلَمُ بِذَلِكَ: مَا أَنْتُمْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: نَحْنُ أَهْلُ الْمَعْرِفَةِ الَّذِيْنَ عَرَّفْتَنَا إِيَّاكَ وَجَعَلْتَنَا أَهْلًا لِذَلِكَ. فَيَقُوْلُ: صَدَقْتُمْ. ثُمَّ يَقُوْلُ لِلْآخِرِيْنَ: مَا أَنْتُمْ؟ قَالُوْا: نَحْنُ الْمُحْسِنُوْنَ. قَالَ: صَدَقْتُمْ، قُلْتُ لِنَبِيِّ عليه السلام: ﴿مَا عَلَى الْمُحْسِنِيْنَ مِنْ سَبِيْلٍ﴾ [التوبة، ٩:٩١] مَا عَلَيْكُمْ مِنْ سَبِيْلٍ، ادْخُلُوا الْجَنَّةَ بِرَحْمَتِي. ثُمَّ تَبَسَّمَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم فَقَالَ: لَقَدْ نَجَّاهُمُ اللهُ مِنْ أَهْوَالِ بَوَائِقِ الْقِيَامَةِ.

رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ فِي الْأَرْبَعِيْنَ.

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ جب اولین و آخرین (یعنی تمام لوگوں) کو جمع فرمائے گا تو ایک پکارنے والا عرش کے پایوں تلے ایک میدان سے صدا دے گا: کہاں ہیں اللہ تعالیٰ کی معرفت رکھنے والے؟ کہاں ہیں صاحبانِ احسان؟ فرمایا: لوگوں میں سے ایک گروہ اللہ تعالیٰ کے سامنے جا کھڑا ہوگا۔ پس اللہ تعالیٰ فرمائے گا، حالانکہ وہ بہتر جاننے والا ہے: تم کون ہو؟ تو وہ کہیں گے: ہم اہلِ معرفت ہیں جنہیں تو نے اپنی معرفت عطا کی اور ہمیں اس معرفت کا اہل بنایا تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا: تم نے سچ کہا، پھر دوسرے گروہ سے پوچھے گا: تم کون ہو؟ وہ عرض کریں گے: ہم صاحبانِ احسان ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: تم نے سچ کہا، میں نے اپنے نبی علیہ السلام سے فرمایا تھا: ’’نیکوکاروں (یعنی صاحبانِ احسان پر) اِلزام کی کوئی راہ نہیں۔‘‘ [التوبہ، ٩:٩١]، لہٰذا تم پر بھی (طعنہ زنی کی) کوئی راہ نہیں۔ میری رحمت کے ساتھ سیدھے جنت میں داخل ہو جاؤ پھر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تبسم کناں ہوئے اور فرمایا: یقیناً اللہ تعالیٰ انہیں قیامت کی ہولناکیوں اور سختیوں سے نجات دے دے گا۔‘‘ اسے امام ابونعیم نے کتاب الاربعین میں بیان کیا۔

الحديث رقم ٣٥: أخرجه أبو نعيم فی كتاب الأربعين، ١/ ١٠٠، الرقم: ٥١، والمناوی فی فيض القدير، ١/ ٤٢٠، الرقم: ٤.

# فَصْلٌ فِيْمَا جَاءَ فِي فَرَاسَةِ الْمُؤْمِنِينَ الصَّالِحِيْنَ

﴿صالح مؤمن بندوں کی فہم وفراست کا بیان﴾

٩٣٢ / ٣٦۔ رَوَى أَبُوْ حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ عَطِيَّةَ الْعَوْفِيِّ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم أَنَّهُ قَالَ: اِتَّقُوْا فَرَاسَةَ الْمُؤْمِنِ فَإِنَّهُ يَنْظُرُ بِنُوْرِ اللهِ ثُمَّ قَرَأَ: ﴿إِنَّ فِي ذَلِكَ لَآيَاتٍ لِّلْمُتَوَسِّمِيْنَ﴾ [الحجر، ١٥: ٧٥] أَي الْمُتَفَرِّسِيْنَ. رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ وَالتِّرْمِذِيُّ.

”حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مومن کی فراست سے ڈرو کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کے نور سے دیکھتا ہے پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ آیتِ مبارکہ تلاوت فرمائی: ”بیشک اس میں اہلِ فراست کے لئے نشانیاں ہیں۔“ [الحجر، ١٥: ٧٥]۔

اسے امام ابوحنیفہ اور ترمذی نے روایت کیا ہے۔

٩٣٣ / ٣٧۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنه (يَعْنِي ابْنَ مَسْعُوْدٍ) قَالَ: أَفْرَسُ النَّاسِ ثَـلَاثَةٌ صَاحِبَةُ مُوْسَى عليه السلام الَّتِي قَالَتْ: ﴿يَا أَبَتِ اسْتَأْجِرْهُ إِنَّ خَيْرَ مَنِ

الحديث رقم ٣٦: أخرجه الخوارزمى فى جامع المسانيد للإمام أبى حنيفة، ١/ ١٨٩، والترمذى فى السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: من سورة الحجر، ٥/ ٢٩٨، الرقم: ٣١٢٧، والطبراني فى المعجم الأوسط، ٨/ ٢٣، الرقم: ٧٨٤٣، والقضاعى فى مسند الشهاب، ١/ ٣٨٧، الرقم: ٦٦٣۔

الحديث رقم ٣٧: أخرجه الحلكم فى المستدرك، ٢/ ٣٧٦، الرقم: ٣٣٢٠، ٣/ ٩٦، الرقم: ٤٥٠٩، وابن أبي شيبة فى المصنف، ٧/ ٤٣٥، الرقم: ٣٧٠٥٨، والطبراني فى المعجم الكبير، ٩/ ١٦٧، وابن منصور في السنن، ٥/ ٣٧٩، الرقم: ١١١٣، وابن الجعد فى المسند، ١/ ٣٧١، الرقم: ٢٥٥٥، الرقم: ٨٨٢٩، والخلال في السنة، ١/ ٢٧٧، الرقم: ٣٤٠، والبيهقي في الاعتقاد، ١/ ٣٥٩، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ٣/ ٢٧٣، والطبري فى جامع البيان، ١٢/ ١٧٥، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠/ ٢٦٨، وقال: رواه الطبراني بإسنادين ورجال أحدهما رجل الصحيح۔

اسْتَأْجَرْتَ الْقَوِيُّ الْأَمِيْنُ﴾، [القصص، ٢٨:٢٦] قَالَ: وَمَا رَأَيْتِ مِنْ قُوَّتِهِ؟ قَالَتْ: جَاءَ إِلَى الْبِئْرِ وَعَلَيْهِ صَخْرَةٌ لَا يَقِلُّهَا كَذَا وَكَذَا فَرَفَعَهَا قَالَ: مَا رَأَيْتِ مِنْ أَمَانَتِهِ؟ قَالَتْ: كُنْتُ أَمْشِي أَمَامَهُ فَجَعَلَنِي خَلْفَهُ وَصَاحِبُ يُوْسُفَ عليه السلام حَيْثُ قَالَ: ﴿أَكْرِمِي مَثْوَاهُ عَسَى أَنْ يَنْفَعَنَا أَوْ نَتَّخِذَهُ وَلَدًا﴾ [يوسف: ١٢:٢١] وَأَبُوْ بَكْرٍ حِيْنَ اسْتَخْلَفَ عُمَرَ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَالْبَيْهَقِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هٰذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ تمام لوگوں سے زیادہ فہم وفراست والے تین اشخاص ہیں: ایک موسیٰ علیہ السلام کی بیوی جس نے کہا: ’’اے میرے والد گرامی! انہیں اپنے پاس مزدوری پر رکھ لیں بے شک بہترین شخص جسے آپ مزدوری پر رکھیں وہی ہے جو طاقتور امانتدار ہو (اور یہ اس ذمہ داری کے اہل ہیں)۔‘‘ ان کے والد (حضرت شعیب علیہ السلام) نے فرمایا: تو نے ان (موسیٰ علیہ السلام) کی قوت میں سے کیا چیز دیکھی ہے؟ اس نے کہا: وہ (موسیٰ علیہ السلام) کنویں کی طرف آئے اور اس پر ایک بھاری بھرکم چٹان تھی انہوں نے اسے اٹھا کر وہاں سے ہٹا دیا۔ پھر حضرت شعیب علیہ السلام نے فرمایا: تو نے ان کی امانت میں سے کون سی چیز دیکھی ہے؟ اس نے کہا: میں ان کے آگے آگے چل رہی تھی تو انہوں نے مجھے اپنے پیچھے کر دیا۔ اور دوسرا سب سے زیادہ صاحبِ فراست شخص حضرت یوسف علیہ السلام کا مالک (عزیزِ مصر جس نے آپ کو خریدا تھا) اس نے (اپنی بیوی زلیخا سے) کہا: ’’اسے عزت و اکرام سے ٹھہراؤ! شاید یہ ہمیں نفع پہنچائے یا ہم اسے بیٹا بنا لیں۔‘‘ [یوسف، ۱۲:۲۱] اور تیسرے سب سے زیادہ فہم وفراست والے شخص حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں جب انہوں نے کمال فہم و فراست کا ثبوت دیتے ہوئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خلیفہ بنایا۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم، ابن ابی شیبہ، بیہقی اور طبرانی نے روایت کیا ہے یہ الفاظ طبرانی کے ہیں اور امام حاکم نے فرمایا: یہ حدیث صحیح ہے۔

۹۳۴ / ۳۸۔ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: إِنَّ لِلّٰهِ عزوجل عِبَادًا يَعْرِفُوْنَ النَّاسَ بِالتَّوَسُّمِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْقُضَاعِيُّ وَالدَّيْلَمِيُّ.
وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ.

''حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے بعض بندے ایسے ہیں جو لوگوں (کے ظاہر و باطن) کو (اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ) فہم و فراست سے جان لیتے ہیں۔''

اس حدیث کو امام طبرانی، قضاعی اور دیلمی نے روایت کیا اور اس کی سند صحیح ہے۔

۹۳۵ / ۳۹۔ عَنِ الْحَارِثِ بْنِ مَالِكٍ الْأَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ مَرَّ بِرَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، فَقَالَ لَهُ: كَيْفَ أَصْبَحْتَ يَا حَارِثُ؟ قَالَ: أَصْبَحْتُ مُؤْمِنًا حَقًّا. فَقَالَ: انْظُرْ مَا تَقُوْلُ، فَإِنَّ لِكُلِّ شَيءٍ حَقِيْقَةً، فَمَا حَقِيْقَةُ إِيْمَانِكَ؟ فَقَالَ: عَزَفَتْ نَفْسِي عَنِ الدُّنْيَا وَأَسْهَرْتُ لِذَلِكَ لَيْلِي وَأَظْمَأْتُ نَهَارِي، وَكَأَنِّي أَنْظُرُ إِلَى عَرْشِ رَبِّي بَارِزًا (وفي رواية: قَالَ عَزَفَتْ نَفْسِي عَنِ الدُّنْيَا وَأَسْهَرْتُ لَيْلِي وَاظْمَأْتُ نَهَارِي وَكَأَنِّي أَنْظُرُ عَرْشَ رَبِّي بَارِزًا) وَكَأَنِّي

الحديث رقم ۳۸: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ۳ / ۲۰۷، الرقم: ۲۹۳۵، والقضاعي في مسند الشهاب، ۲ / ۱۱٦، الرقم: ۱۰۰۵، والديلمي في مسند الفردوس، ۱ / ۱۸۳، الرقم: ٦۸٤، والحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ۳ / ۸۷، والذهبى في ميزان الاعتدال، ۲ / ۵۹، الرقم: ۱۲۷۹، والطبري في جامع البيان، ۱٤ / ٤٦، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ۱۰ / ٤۳، وابن كثير فى تفسير القرآن العظيم، ۲ / ۵۵٦، وقال: رواه الحافظ أبو بكر البزار، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰ / ۲٦۸، وقال: رواه البزار والطبراني وإسناده حسن۔

الحديث رقم ۳۹: أخرجه الطبرانى فى المعجم الكبير، ۳ / ۲٦٦، الرقم: ۳۳٦۷، والبيهقى فى شعب الإيمان، ۷ / ۳٦۲، الرقم: ۱۰۵۹۰۔۱۰۵۹۱، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٦ / ۱۷۰، الرقم: ۳۰٤۲۳، وعبد بن حميد فى المسند، ۱ / ۱٦۵، الرقم: ٤٤۵، وابن رجب الحنبلى فى جامع العلوم والحكم، ۱ / ۳٦، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ۱ / ۵۷ وقال: رواه البزار۔

أَنْظُرُ إِلَى أَهْلِ الْجَنَّةِ يَتَزَاوَرُوْنَ فِيهَا، وَكَأَنِّي أَنْظُرُ إِلَى أَهْلِ النَّارِ يَتَضَاغَوْنَ فِيهَا. قَالَ: يَا حَارِثُ، عَرَفْتَ فَالْزَمْ، ثَـلَاثًا.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَالْبَيْهَقِيُّ.

وفي رواية: عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه: فَقَالَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم: أَصَبْتَ فَالْزَمْ، مُؤْمِنٌ نَوَّرَ اللهُ قَلْبَهُ.

رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَالْهَيْثَمِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ.(۱)

''حضرت حارث بن مالک انصاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک مرتبہ وہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس سے گزرے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان سے استفسار فرمایا: اے حارث! تو نے صبح کیسے کی؟ انہوں نے عرض کیا: (یا رسول اللہ!) میں نے سچے مومن کی طرح (یعنی حقیقتِ ایمان کے ساتھ) صبح کی، حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (اے حارث!) غور کرو کیا کہہ رہے ہو یقیناً ہر ایک شے کی کوئی نہ کوئی حقیقت ہوتی ہے، سو تمہارے ایمان کی حقیقت کیا ہے؟ عرض کیا: میرا نفس دنیا سے بے رغبت ہوگیا ہے اور اسی وجہ سے اپنی راتوں میں بیدار اور دن میں پیاسا (یعنی روزہ سے) رہتا ہوں اور حالت یہ ہے گویا میں اپنے رب کے عرش کو اپنے سامنے ظاہر دیکھ رہا ہوں، اہلِ جنت کو ایک دوسرے سے ملتے ہوئے دیکھ رہا ہوں اور دوزخیوں کو تکلیف سے چلاتے دیکھ رہا ہوں۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے حارث! تو نے (حقیقتِ ایمان کو) پہچان لیا، اب (اس سے) چمٹ جا۔ یہ کلمہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین مرتبہ فرمایا۔'' اسے امام طبرانی، ابن ابی شیبہ اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

اور ایک روایت میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے ان الفاظ کے اضافہ کے ساتھ مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''تو نے حقیقتِ ایمان کو پا لیا، پس اس حالت کو قائم رکھنا، تو وہ مومن ہے جس کے دل کو اللہ تعالیٰ نے نورِ (حقیقت) سے بھر دیا ہے۔''

اسے امام بیہقی، ابن ابی شیبہ اور ہیثمی نے روایت کیا ہے، الفاظ ہیثمی کے ہیں۔

(۱) أخرجه ابن أبي شيبة في المصنف، ٦/١٧٠، الرقم: ٣٠٤٢٥، والبيهقي في شعب الإيمان، ٧/٣٦٣، الرقم: ١٠٥٩٢، وفي كتاب الزهد الكبير، ٢/٣٥٥، الرقم: ٩٧٣، وابن المبارك في كتاب الزهد، ١/١٠٦، الرقم: ٣١٤، الرقم: ٣٢، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١/٥٧، وقال الهيثمي: رواه البزار.

# فَصْلٌ فِي حُجِّيَّةِ أَقْوَالِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ

## ﴿ اقوالِ اولیاء اور صالحین کے حجت ہونے کا بیان ﴾

٩٣٦ / ٤٠۔ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللهِ الثَّقَفِيِّ رضي الله عنه قَالَ: لَمَّا بَعَثَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ مُعَاذًا إِلَى الْيَمَنِ قَالَ: يَا مُعَاذُ، بِمَ تَقْضِي؟ قَالَ: أَقْضِي بِكِتَابِ اللهِ، قَالَ: فَإِنْ جَاءَكَ أَمْرٌ لَيْسَ فِي كِتَابِ اللهِ وَلَمْ يَقْضِ فِيْهِ نَبِيُّهُ وَلَمْ يَقْضِ فِيْهِ الصَّالِحُوْنَ قَالَ: أَؤُمُّ الْحَقَّ جَهْدِي قَالَ: فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: اَلْحَمْدُ ِللهِ الَّذِي جَعَلَ رَسُوْلَ رَسُوْلِ اللهِ يَقْضِي بِمَا يَرْضَى بِهِ رَسُوْلُ اللهِ. رَوَاهُ التِّرمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ وَأَحْمَدُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَاللَّفْظُ لَهُ.

’’محمد بن عبداللہ ثقفی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ جب حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن کا حکمران بنا کر بھیجنے لگے تو آپ ﷺ نے ان سے پوچھا: اے معاذ! تم کیسے فیصلہ کرو گے؟ انہوں نے عرض کیا: میں اللہ تعالیٰ کی کتاب کے مطابق فیصلہ کروں گا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اگر تمہیں کوئی ایسا معاملہ در پیش ہو جو کتاب اللہ میں (صراحتاً) موجود نہ ہو، اور نہ ہی اللہ تعالیٰ کے رسول نے اس بارے میں کوئی فیصلہ فرمایا ہو اور نہ ہی صالحین نے اس بارے میں کوئی فیصلہ کیا ہو؟ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: پھر میں حق تک پہنچنے کے لیے اپنی بھرپور کوشش کروں گا۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ ہی کے لیے ہیں کہ جس نے اپنے رسول کے نائب کو اس قابل بنایا کہ وہ رسول اللہ کی رضا کے مطابق فیصلہ کر سکے۔‘‘

---

الحديث رقم ٤٠: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الأحكام عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في القاضي كيف يقضي، ٣ / ٦١٦، الرقم: ١٣٢٧، وأبوداود في السنن، كتاب: الأقضية، باب: اجتهاد الرأي في القضاء، ٣ / ٣٠٣، الرقم: ٣٥٩٢، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٢٣٠، الرقم: ٢٢٠٦٠، والدارمي في السنن، ١ / ٧٢، الرقم: ١٦٨، والطيالسي في المسند، ١ / ٧٦، الرقم: ٥٥٩، وابن أبي شيبة في المصنف، ٤ / ٥٤٣، الرقم: ٢٢٩٨٩، والطبراني في المعجم الكبير، ٢٠ / ١٧٠، الرقم: ٣٦٢.

اس حدیث کو امام ترمذی، ابوداود، احمد اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔ یہ الفاظ ابن ابی شیبہ کے ہیں۔

**٩٣٧ / ٤١۔ عَنِ ابْنِ الْفِرَاسِيِّ، أَنَّ الْفِرَاسِيَّ قَالَ لِرَسُوْلِ اللهِ ﷺ: أَسْأَلُ يَا رَسُوْلَ اللهِ، قَالَ: لَا وَإِنْ كُنْتَ سَائِـلًا لَا بُدَّ فَاسْأَلِ الصَّالِحِيْنَ.**

**رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.**

’’حضرت ابن فراسی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ (ان کے والد) حضرت فراسی رضی اللہ عنہ نے حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا میں لوگوں سے سوال کر سکتا ہوں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: نہیں، اور اگر سوال کرنا انتہائی ضروری ہو تو تم (صرف) صالحین سے سوال کرو (کیونکہ صرف وہی مدد کر سکتے ہیں اور کرتے ہیں)۔‘‘

اس حدیث کو امام ابو داؤد، نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٩٣٨ / ٤٢۔ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ: أَكْثَرُوْا عَلَى عَبْدِ اللهِ ذَاتَ يَوْمٍ فَقَالَ عَبْدُ اللهِ رضی اللہ عنہ: إِنَّهُ قَدْ أَتَى عَلَيْنَا زَمَانٌ وَلَسْنَا نَقْضِي وَلَسْنَا هُنَالِكَ ثُمَّ إِنَّ اللهَ عزوجل قَدَّرَ عَلَيْنَا أَنْ بَلَغْنَا مَا تَرَوْنَ فَمَنْ عَرَضَ لَهُ مِنْكُمْ قَضَاءٌ بَعْدَ الْيَوْمِ فَلْيَقْضِ بِمَا فِي كِتَابِ اللهِ فَإِنْ جَاءَ أَمْرٌ لَيْسَ فِي كِتَابِ**

---

**الحديث رقم ٤١:** أخرجه أبو داود في السنن، كتاب: الزكاة، باب: في الاستعفاف، ٢ / ١٢٢، الرقم: ١٦٤٦، والنسائي في السنن، كتاب: الزكاة، باب: سؤال الصالحين، ٥ / ٩٥، الرقم: ٢٥٨٧، وفي السنن الكبرى، ٢ / ٥٠، الرقم: ٢٣٦٨، وأحمد بن حنبل في المسند، ٤ / ٣٣٤، والبيهقي في السنن الكبرى، ٤ / ١٩٧، الرقم: ٧٦٦٦.

**الحديث رقم ٤٢:** أخرجه النسائي في السنن، كتاب: آداب القضاة، باب: الحكم باتفاق أهل العلم، ٨ / ٢٣٠، الرقم: ٥٣٩٧، وفي السنن الكبرى، ٣ / ٤٦٩، الرقم: ٥٩٤٦، والدارمي في السنن، المقدمة، باب: الفتيا ومافيه من الشدة، ١:٧١، الرقم: ١٦٥، وابن أبي شيبة في المصنف، ٤ / ٥٤٤، الرقم: ٢٢٩٩١، والبيهقي في السنن الكبرى، ١٠ / ١١٥، والطبراني في المعجم الكبير، ٩ / ١٨٧، الرقم: ٨٩٢٠، والهندي في كنز العمال، ٦ / ٥٠٢، الرقم: ١٦٧٢١.

اللهِ فَلْيَقْضِ بِمَا قَضَى بِهِ نَبِيُّهُ فَإِنْ جَاءَ أَمْرٌ لَيْسَ فِي كِتَابِ اللهِ وَلَا قَضَى بِهِ نَبِيُّهُ ﷺ فَلْيَقْضِ بِمَا قَضَى بِهِ الصَّالِحُوْنَ فَإِنْ جَاءَ أَمْرٌ لَيْسَ فِي كِتَابِ اللهِ وَلَا قَضَى بِهِ نَبِيُّهُ ﷺ وَلَا قَضَى بِهِ الصَّالِحُوْنَ فَلْيَجْتَهِدْ بِرَأْيِهِ...... الحديث. رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ.

''حضرت عبدالرحمٰن بن یزید رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک دن لوگوں نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے بہت سے مسائل دریافت کئے، آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ایک زمانہ ایسا تھا کہ ہم کوئی فیصلہ نہیں کرتے تھے اور نہ ہی کسی فیصلہ یا فتویٰ کے مجاز تھے۔ بعد ازاں اللہ ﷻ نے ہمارے معاملہ میں رعایت فرمائی اور ہم اس رتبہ تک پہنچے جسے تم اب دیکھ رہے ہو۔ لہٰذا آج کے بعد تم میں سے جس شخص کو فیصلہ کرنے کی ضرورت لاحق ہو جائے وہ اللہ ﷻ کی کتاب کے مطابق فیصلہ کرے۔ اگر اسے وہ معاملہ اللہ تعالیٰ کی کتاب میں نہ ملے تو پھر رسول اللہ ﷺ کے فیصلوں کے مطابق فیصلہ کرے اور اگر وہ فیصلہ کتاب اللہ اور رسول اللہ ﷺ کے بیان کردہ فیصلوں میں بھی نہ ملے تو وہ صالحین کے فیصلہ کے مطابق فیصلہ کرے۔ اگر وہ معاملہ ایسا ہو جو نہ تو اللہ تعالیٰ کی کتاب میں ملے اور نہ ہی اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ کے احکام میں ملے اور نہ صالحین کے فیصلوں میں ملے تو تب وہ شخص اپنی رائے سے اجتہاد کرے۔'' اس حدیث کو امام نسائی اور دارمی نے روایت کیا ہے۔

**٩٣٩ / ٤٣۔ عَنْ شُرَيْحٍ رضي الله عنه أَنَّهُ كَتَبَ إِلَى عُمَرَ رضي الله عنه يَسْأَلُهُ فَكَتَبَ إِلَيْهِ أَنِ اقْضِ بِمَا فِي كِتَابِ اللهِ فَإِنْ لَمْ يَكُنْ فِي كِتَابِ اللهِ فَبِسُنَّةِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَإِنْ لَمْ يَكُنْ فِي كِتَابِ اللهِ وَلَا فِي سُنَّةِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَاقْضِ بِمَا قَضَى بِهِ الصَّالِحُوْنَ فَإِنْ لَمْ يَكُنْ فِي كِتَابِ اللهِ وَلَا فِي سُنَّةِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ وَلَمْ يَقْضِ بِهِ الصَّالِحُوْنَ فَإِنْ شِئْتَ فَتَقَدَّمْ وَإِنْ شِئْتَ فَتَأَخَّرْ وَلَا**

---

الحديث رقم ٤٣: أخرجه النسائي في السنن، كتاب: آداب القضاة، باب: الحكم باتفاق أهل العلم، ٨ / ٢٣١، الرقم: ٥٣٩٩، وفي السنن الكبرى، ٣ / ٤٦٨، الرقم: ٥٩٤٤، وابن أبي شيبة في المصنف، ٤ / ٥٤٣، الرقم: ٢٢٩٩٠، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ١ / ٢٣٨، ٢٣٩، الرقم: ١٣٣.

أَرَى التَّأَخُّرَ إِلَّا خَيْرًا لَكَ وَالسَّلَامُ عَلَيْكُمْ.

رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ. وَإِسْنَادُهُ صَحِيْحٌ.

’’قاضی شریح رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی طرف یہ پوچھنے کے لیے خط لکھا (کہ فیصلہ کیسے کیا جائے) تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جواب میں لکھا: تم اللہ تعالیٰ کی کتاب کے مطابق فیصلہ کرو اور اگر اللہ تعالیٰ کی کتاب میں (صراحتًا) موجود نہ ہو تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت کے مطابق فیصلہ کرو۔ اگر اللہ تعالیٰ کی کتاب اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت دونوں میں اس بارے میں کوئی واضح حکم نہ ہو تو پھر تم صالحین کے فیصلہ کے مطابق فیصلہ کرو۔ اگر اللہ تعالیٰ کی کتاب، اس کے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت اور صالحین کے فیصلوں میں بھی نہ ہو تو پھر اگر تمہارا دل چاہے تو آگے بڑھو (اور اجتہاد کرو) اور اگر چاہو تو پیچھے ہٹ جاؤ اور میرا خیال ہے کہ (آگے بڑھنے کی نسبت) تمہارا پیچھے ہٹنا زیادہ بہتر ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام نسائی اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے اور اس کی اسناد صحیح ہیں۔

**٩٤٠ / ٤٤۔ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سُئِلَ عَنِ الْأَمْرِ يَحْدُثُ لَيْسَ فِي كِتَابٍ وَلَا سُنَّةٍ فَقَالَ: يَنْظُرُ فِيْهِ الْعَابِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ.**

رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ.

’’حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اس معاملہ کے بارے میں پوچھا گیا جو پیش آئے اور اس کے بارے میں کتاب وسنت میں کوئی واضح راہنمائی نہ ہو۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اس معاملہ میں عبادت گزار مومن (یعنی اولیاء و صالحین) غور و فکر کریں (اور اس کا حل بتائیں)۔‘‘ اس حدیث کو امام دارمی نے روایت کیا ہے۔

**٩٤١ / ٤٥۔ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّ ابْنَ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ:**

**الحديث رقم ٤٤:** أخرجه الدارمي في السنن، المقدمة، باب: التورع عن الجواب فيما ليس فيه كتاب ولا سنة، ١/ ٦١، رقم: ١١٧، والسيوطي في مفتاح الجنة، ١/ ٥٨.

**الحديث رقم ٤٥:** أخرجه عبد الرزاق في المصنف، ٨/ ٣٠١، الرقم: ١٥٢٩٥، والحاكم في المستدرك، ٤/ ١٠٦، الرقم: ٧٠٣٠، وابن عبد البر في جامع بيان العلم وفضله، ٢/ ٨٤٧، الرقم: ١٥٩٦، والهندي في كنز العمال، ٥/ ٨١٣، الرقم: ١٤٤٦٠.

إِذَا حَضَرَكَ أَمْرٌ لَا تَجِدُ مِنْهُ بُدًّا فَاقْضِ بِمَا فِي كِتَابِ اللهِ فَإِنْ عَيَيْتَ فَاقْضِ بِسُنَّةِ نَبِيِّ اللهِ، فَإِنْ عَيَيْتَ فَاقْضِ بِمَا قَضَى بِهِ الصَّالِحُوْنَ، فَإِنْ عَيَيْتَ فَأَوْمِيءْ إِيْمَاءً وَلَا تَأْلُ فَإِنْ عَيَيْتَ فَافْرِرْ مِنْهُ وَلَا تَسْتَحِي.

رَوَاهُ عَبْدُ الرَّزَّاقِ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

''حضرت قاسم بن عبدالرحمٰن بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اگر تمہیں کوئی ایسا معاملہ درپیش ہو جس سے فرار ممکن نہ ہو تو اس بارے میں اللہ تعالیٰ کی کتاب کے مطابق فیصلہ کرو اور اگر تم ایسا کرنے سے عاجز آ جاؤ تو پھر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت کے مطابق فیصلہ کرو اور اگر تم اس کے مطابق بھی فیصلہ کرنے سے عاجز آ جاؤ تو صالحین کے فیصلہ کے مطابق فیصلہ کرو اور اگر تم اس سے بھی عاجز آ جاؤ تو پھر اپنی رائے کا اظہار کرو اور ٹال مٹول نہ کرو اور اگر تم اس سے بھی عاجز آ جاؤ تو اس معاملہ سے انکار کر دو اور اس (سے لاعلمی کے اظہار میں) شرم محسوس نہ کرو۔''

اس حدیث کو امام عبدالرزاق اور حاکم نے روایت کیا ہے۔

٩٤٢ / ٤٦۔ عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنْ نَزَلَ بِنَا أَمْرٌ لَيْسَ فِيْهِ بَيَانُ أَمْرٍ وَلَا نَهْيٍ فَمَا تَأْمُرُنَا؟ قَالَ: تُشَاوِرُوْنَ الْفُقَهَاءَ وَالْعَابِدِيْنَ وَلَا تَمْضُوْا فِيْهِ رَأْيَ خَاصَّةٍ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَرِجَالُهُ مُوَثَّقُوْنَ مِنْ أَهْلِ الصَّحِيْحِ.

''حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اگر ہمیں کوئی ایسا معاملہ درپیش ہو کہ جس کے بارے میں کوئی حکم یا نہی وارد نہ ہوئی ہو تو اس معاملہ میں آپ ہمیں کیا حکم فرماتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اس معاملے میں فقہاء و عبادت گزار لوگوں سے مشورہ کیا کرو اور اس میں فقط مخصوص لوگوں کی رائے سے فیصلہ نہ کیا کرو۔''

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اور اس کے رجال ثقات اور صحیح حدیث کے رجال ہیں۔

---

**الحديث رقم ٤٦:** أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٢ / ١٧٢، الرقم: ١٦١٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١ / ١٧٨، والسيوطي في مفتاح الجنة، ١ / ٥٧۔

۹٤۳ / ٤۷۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما في رواية طويلة، قَالَ: قَالَ عَلِيٌّ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَرَأَيْتَ إِنْ عَرَضَ لَنَا أَمْرٌ لَمْ يَنْزِلْ فِيْهِ الْقُرْآنُ وَلَمْ يُخَصَّصْ فِيْهِ سُنَّةٌ مِنْكَ؟ قَالَ: تَجْعَلُوْنَهُ شُوْرَى بَيْنَ الْعَابِدِيْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا تَقْضُوْنَهُ بِرَأْيٍ خَاصَّةٍ...... الحديث. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما ایک طویل روایت میں بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! (اس بارے میں) آپ کا کیا حکم ہے کہ اگر ہمیں کوئی ایسا معاملہ درپیش ہو جس میں نہ تو قرآن میں کوئی واضح حکم نازل ہوا ہو اور نہ ہی اس بارے میں آپ کی سنت میں کوئی تخصیص کی گئی ہو؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اس معاملہ میں مومنین میں سے عبادت گزاروں (اولیاء اللہ) سے مشورہ طلب کرو اور اس معاملہ میں مخصوص لوگوں کی رائے سے فیصلہ نہ کرو۔'' اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

۹٤٤ / ٤۸۔ عَنْ حُرَيْثِ بْنِ ظُهَيْرٍ قَالَ: قَالَ عَبْدُ اللهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ رضي الله عنه: أَيُّهَا النَّاسُ قَدْ أَتَى عَلَيْنَا زَمَانٌ لَسْنَا نَقْضِي وَلَسْنَا هُنَالِكَ وَإِنَّ اللّٰهَ قَدَّرَ عَلَيْنَا أَنْ قَدْ بَلَغْنَا مَا تَرَوْنَ فَمَنْ عَرَضَ مِنْكُمْ لَهُ قَضَاءٌ بَعْدَ الْيَوْمِ فَلْيَقْضِ فِيْهِ بِمَا فِي كِتَابِ اللهِ فَإِنْ أَتَاهُ أَمْرٌ لَيْسَ فِي كِتَابِ اللهِ فَلْيَقْضِ فِيْهِ بِمَا قَضَى رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم فَإِنْ أَتَاهُ أَمْرٌ لَيْسَ فِيْهِ كِتَابُ اللهِ وَلَمْ يَقْضِ فِيْهِ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم فَلْيَقْضِ بِمَا قَضَى بِهِ الصَّالِحُوْنَ فَإِنْ أَتَاهُ أَمْرٌ لَيْسَ فِي كِتَابِ اللهِ وَلَمْ يَقْضِ فِيْهِ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم وَلَمْ يَقْضِ بِهِ الصَّالِحُوْنَ

---

الحديث رقم ٤۷: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ۱۱ / ۳۷۱، الرقم: ۱۲۰٤۲، والهيثمی في مجمع الزوائد، ۱ / ۱۸۰، والسيوطي في مفتاح الجنة، ۱ / ۵۷، والعسقلاني في الميزان، ۳ / ۷۸، الرقم: ۲۸۳، وابن عبد البر في جامع بيان العلم وفضله، ۲ / ۸۵۲، الرقم: ۱٦۱۲۔

الحديث رقم ٤۸: أخرجه الطبرانی في المعجم الكبير، ۹ / ۱۸۷، الرقم: ۸۹۲۰، والبيهقي في السنن الكبرى، ۱۰ / ۱۱۵۔

**فَلْيَجْتَهِدْ وَلَا يَقُلْ أَحَدُكُمْ إِنِّي أَخَافُ وَإِنِّي أَرَى فَإِنَّ الْحَلَالَ بَيِّنٌ وَالْحَرَامَ بَيِّنٌ وَبَيْنَ ذَلِكَ أُمُورٌ مُشْتَبِهَةٌ فَدَعْ مَا يُرِيبُكَ إِلَى مَا لَا يُرِيبُكَ.** رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.

’’حضرت حریث بن ظہیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے لوگو! ہم پر ایک زمانہ ایسا بھی آیا کہ ہم کوئی فیصلہ خود نہیں کرتے تھے اور نہ ہی ہمیں اس کی حاجت تھی کیونکہ جو کچھ ہمیں درپیش تھا اللہ تعالیٰ نے اس بارے میں ہم تک ہدایت پہنچا دی تھی۔ پس آج کے بعد جس کسی کو کوئی مسئلہ درپیش ہو تو وہ اللہ تعالیٰ کی کتاب (قرآن مجید) کے مطابق فیصلہ کرے۔ اگر اسے کوئی ایسا مسئلہ درپیش ہو کہ جس میں اللہ تعالیٰ کی کتاب میں کوئی واضح حکم نہ ہو تو پھر وہ حضور نبی اکرم ﷺ کے فیصلہ کے مطابق فیصلہ کرے۔ اگر قرآن مجید میں بھی اس بارے میں کوئی واضح حکم نہ ہو اور رسول اللہ ﷺ نے بھی اس بارے میں کوئی فیصلہ نہ کیا ہو تو پھر وہ صالحین کے فیصلہ کے مطابق فیصلہ کرے اور اگر اسے کوئی ایسا مسئلہ در پیش ہو کہ جس کے بارے میں نہ تو قرآن مجید میں کوئی واضح حکم ہو اور نہ ہی حضور نبی اکرم ﷺ نے اس بارے میں کوئی فیصلہ کیا ہو اور نہ ہی صالحین نے اس بارے میں کوئی فیصلہ کیا ہو تو پھر وہ اجتہاد کرے اور تم میں سے کوئی یہ مت کہے کہ مجھے ڈر ہے یا میری رائے ہے، کیونکہ حلال و حرام واضح ہیں اور ان کے مابین کچھ مشتبہ اُمور ہیں۔ پس تم ناپسندیدہ عمل کو پسندیدہ عمل کے مقابلہ میں چھوڑ دو۔‘‘ اس حدیث کو امام طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي مَكَانَةِ أَهْلِ الذِّكْرِ مِنَ الصَّالِحِيْنَ

## ﴿اہلِ ذکر صالحین کے مقام و مرتبہ کا بیان﴾

۹۴۵ / ٤۹۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ صلی الله عليه وآله وسلم: يَقُوْلُ اللهُ تَعَالَى: أَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِي بِي وَأَنَا مَعَهُ إِذَا ذَكَرَنِي فَإِنْ ذَكَرَنِي فِي نَفْسِهِ ذَكَرْتُهُ فِي نَفْسِي، وَإِنْ ذَكَرَنِي فِي مَلَاءٍ ذَكَرْتُهُ فِي مَلَاءٍ خَيْرٍ مِنْهُمْ، وَإِنْ تَقَرَّبَ إِلَيَّ شِبْرًا تَقَرَّبْتُ إِلَيْهِ ذِرَاعًا، وَإِنْ تَقَرَّبَ إِلَيَّ ذِرَاعًا تَقَرَّبْتُ إِلَيْهِ بَاعًا وَإِنْ أَتَانِي يَمْشِي أَتَيْتُهُ هَرْوَلَةً. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میرا بندہ میرے متعلق جیسا خیال رکھتا ہے میں اس کے ساتھ ویسا ہی معاملہ کرتا ہوں۔ جب وہ میرا ذکر کرتا ہے میں اس کے ساتھ ہوتا ہوں۔ اگر وہ اپنے دل میں میرا ذکر (یعنی ذکرِ خفی) کرے تو میں بھی اپنے (شایانِ شان) اپنی ذات میں اس کا ذکر کرتا ہوں، اور اگر وہ جماعت میں میرا ذکر (یعنی ذکرِ جہری) کرے تو میں اس کی جماعت سے بہتر جماعت میں اس کا ذکر کرتا ہوں۔ اگر وہ ایک بالشت میرے نزدیک آئے تو میں ایک بازو کے برابر اس کے نزدیک ہو جاتا ہوں۔ اگر وہ ایک بازو کے برابر میرے نزدیک آئے تو میں دو بازوؤں کے برابر اس کے نزدیک ہو جاتا ہوں اور اگر وہ میری طرف چل کر آئے تو میں اس کی طرف دوڑ کر جاتا ہوں۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

---

الحديث رقم ٤۹: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: التوحيد، باب: قول الله تعالی: ويحذرکم الله نفسه، ٦ / ٢٦٩٤، الرقم: ٦٩٧٠، ومسلم فی الصحيح، کتاب: الذکر والدعاء والتوبة والاستغفار، باب: الحث علی ذکر الله تعالی، ٤ / ٢٠٦١، الرقم: ٢٦٧٥، والترمذی فی السنن، کتاب: الزهد عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: فی حسن الظن بالله عزوجل، ٥ / ٥٨١، الرقم: ٣٦٠٣، وَقَالَ أَبُو عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ، والنسائی فی السنن الکبری، ٤ / ٤١٢، الرقم: ٧٧٣٠، وابن ماجه فی السنن، کتاب: الأدب، باب: فضل العمل، ٢ / ١٢٥٥، الرقم: ٣٨٢٢۔

٩٤٦ / ٥٠۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى رضي الله عنه قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم: مَثَلُ الَّذِي يَذْكُرُ رَبَّهُ وَالَّذِي لَا يَذْكُرُ رَبَّهُ مَثَلُ الْحَيِّ وَالْمَيِّتِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اپنے رب تعالیٰ کا ذکر کرنے والے اور رب تعالیٰ کا ذکر نہ کرنے والے شخص کی مثال زندہ اورمردہ کی سی ہے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٩٤٧ / ٥١۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ اللهَ عزوجل يَقُوْلُ: أَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِي بِي، وَأَنَا مَعَهُ إِذَا دَعَانِي. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں اپنے بندے کے گمان کے مطابق ہوتا ہوں جو وہ میرے بارے میں رکھتا ہے، اور میں اس کے ساتھ ہوتا ہوں جب وہ مجھے پکارتا ہے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

٩٤٨ / ٥٢۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: قَالَ اللهُ تَعَالَى:

---

الحديث رقم ٥٠: أخرجه البخاري فى الصحيح، كتاب: الدعوات، باب: فضل ذكر الله عزوجل، ٥ / ٢٣٥٣، الرقم: ٦٠٤٤، ومسلم فى الصحيح، كتاب: صلاة المسافرين، باب: استحباب صلاة النافلة فى بيته وجوازها فى المسجد، ١ / ٥٣٩، الرقم: ٧٧٩، ولفظه: مثل البيت الذي يذكر الله فيه والبيت الذي لا يذكر الله فيه، وابن حبان فى الصحيح، ٣ / ١٣٥، الرقم: ٨٥٤، وأبويعلى فى المسند، ١٣ / ٢٩١۔ ٢٩٢، الرقم: ٧٣٠٦، والبيهقى فى شعب الإيمان، ١ / ٤٠١، الرقم: ٥٣٦، والرويانى فى المسند، ١ / ٣١٧، الرقم: ٤٧٣، والديلمى فى مسند الفردوس، ٤ / ١٤٣، الرقم: ٦٤٤٢۔

الحديث رقم ٥١: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: التوحيد، باب: قول الله تعالى: ﴿يُرِيْدُوْنَ أَنْ يُبَدِّلُوْا كَلَامَ اللهِ﴾، ٦ / ٢٧٢٥، الرقم: ٧٠٦٦٣، ومسلم فى الصحيح، كتاب: الذكر والدعاء والتوبة والاستغفار، باب: فضل الذكر والدعاء والتقرب إلى الله تعالى، ٤ / ٢٠٦٧، الرقم: ٢٦٧٥، والترمذى فى السنن، كتاب: الزهد عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ما جاء فى حسن الظن بالله، ٤ / ٥٩٦، الرقم: ٢٣٨٨، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٢ / ٤٤٥، الرقم: ٩٧٤٨۔

الحديث رقم ٥٢: أخرجه البخاري فى الصحيح، كتاب: التوحيد، باب: قول الله تعالى: ﴿لَا تُحَرِّكْ بِهِ لِسَانَكَ﴾ [القيامة: ١٦]، ٦ / ٢٧٣٦، وابن ماجه فى السنن، كتاب: الأدب، باب: فضل الذكر، ٢ / ١٢٤٦، الرقم: ٣٧٩٢، وأحمد بن حنبل فى ←

أَنَا مَعَ عَبْدِي إِذَا هُوَ ذَكَرَنِي وَتَحَرَّكَتْ بِي شَفَتَاهُ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ مَاجه وَاللَّفْظُ لَهُ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں اپنے بندے کے ساتھ ہوتا ہوں جب وہ میرا ذکر کرتا ہے اور اس کے لب میرے ذکر کے لئے حرکت کرتے ہیں۔''

اسے امام بخاری، ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔ الفاظ ابن ماجہ کے ہیں۔

**٩٤٩ / ٥٣۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: يَقُوْلُ اللهُ عزوجل: أَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِي بِي وَأَنَا مَعَهُ حِيْنَ يَذْكُرُنِي.**

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں اپنے بندے کے اس گمان کے مطابق ہوتا ہوں جو وہ میرے متعلق رکھتا ہے اور میں اس کے ساتھ ہوتا ہوں جس وقت وہ میرا ذکر کرتا ہے۔''

اسے امام مسلم، ترمذی، نسائی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

------ المسند، ٢ / ٥٤٠، الرقم: ١٠٩٨١، ١٠٩٨٨، ١٠٩٨٩، وابن حبان فی الصحيح، ٣ / ٩٧، الرقم: ٨١٥، والحاكم فی المستدرك، ١ / ٦٧٣، الرقم: ١٨٢٤، والطبراني فی المعجم الأوسط، ٦ / ٣٦٣، الرقم: ٦٦٢١، وفی مسند الشاميين، ١ / ٣٢٠، الرقم: ٥٦٢، ٢ / ٣١٩، الرقم: ١٤١٧، والديلمي في مسند الفردوس، ٣ / ١٨٦، الرقم: ٤٥١١، وابن المبارك فی الزهد، ١ / ٣٣٩، الرقم: ٩٥٦، والمنذري فی الترغيب والترهيب، ٢ / ٢٥٣، الرقم: ٢٢٨٩، والهيثمی فی موارد الظمآن، ١ / ٥٧٦، الرقم: ٢٣١٦.

الحديث رقم ٥٣: أخرجه مسلم فی الصحيح، كتاب: الذكر والدعاء والتوبة والاستغفار، باب: الحث على ذكر الله تعالى، ٤ / ٢٠٦١، الرقم: ٢٦٧٥، والترمذی فی السنن، كتاب: الدعوات عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: فی حسن الظن بالله عزوجل، ٥ / ٥٨١، الرقم: ٣٦٠٣، والنسائی فی السنن الكبرى، ٤ / ٤١٢، الرقم: ٧٧٣٠، وابن ماجه فی السنن، كتاب: الأدب، باب: فضل العمل، ٢ / ١٢٥٥، الرقم: ٣٨٢٢، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٢ / ٤١٣، الرقم: ٩٣٤٠، ١٠٢٥٨، ١٠٧١٥.

۹۵۰ / ۵۴۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم سُئِلَ: أَيُّ الْعِبَادِ أَفْضَلُ دَرَجَةً عِنْدَ اللهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ؟ قَالَ: اَلذَّاكِرُوْنَ اللهَ كَثِيْرًا وَالذَّاكِرَاتُ. قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَمِنَ الْغَازِي فِي سَبِيْلِ اللهِ؟ قَالَ: لَوْ ضَرَبَ بِسَيْفِهِ فِي الْكُفَّارِ وَالْمُشْرِكِيْنَ حَتَّى يَنْكَسِرَ، وَيَخْتَضِبَ دَمًا لَكَانَ الذَّاكِرُوْنَ اللهَ أَفْضَلُ مِنْهُ دَرَجَةً.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ وَالْبَيْهَقِيُّ مُخْتَصَرًا.

”حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا گیا: کون سے لوگ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے ہاں درجہ میں افضل ہوں گے؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کثرت سے اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے والے مرد اور کثرت سے ذکر کرنے والی عورتیں۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرنے والے سے بھی (زیادہ)؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اگر کوئی شخص اپنی تلوار کافروں اور مشرکوں پر اس قدر چلائے کہ وہ ٹوٹ جائے اور خون آلود ہو جائے پھر بھی اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے والے اُس سے ایک درجہ افضل ہیں۔“ اسے امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے اور امام بیہقی نے بھی مختصراً روایت کیا ہے۔

۹۵۱ / ۵۵۔ عَنْ أَنَسٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: يَقُوْلُ اللهُ عزوجل: أَخْرِجُوْا مِنَ النَّارِ مَنْ ذَكَرَنِي يَوْمًا أَوْ خَافَنِي فِي مَقَامٍ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ وَالْحَاكِمُ.

---

الحديث رقم ٥٤: أخرجه الترمذي فى السنن، كتاب: الدعوات عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: منه (٥)، ٥/٤٥٨، الرقم: ٣٣٧٦، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٣/٧٥، الرقم: ١١٧٣٨، والبيهقى فى شعب الإيمان، ١/٤١٩، الرقم: ٥٨٩، وأبو يعلى فى المسند، ٢/٥٣٠، الرقم: ١٤٠١، وابن رجب الحنبلى فى جامع العلوم والحكم، ١/٢٣٨، ٤٤٤، والمنذري فى الترغيب و الترهيب، ٢/٢٥٤، الرقم: ٢٢٩٦۔

الحديث رقم ٥٥: أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: صفة جهنم عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: ما جاء أن للنار نفسين، ٤/٧١٢، الرقم: ٢٥٩٤، والحاكم فى المستدرك، ١/١٤١، الرقم: ٢٣٤، وقال الحاكم: صَحِيْحُ الإِسْنَادِ، ٥/٢٤٤، الرقم: ٨٠٨٤، وابن أبى عاصم فى السنة، ٢/٤٠٠، الرقم: ٨٣٣، والبيهقى فى الاعتقاد، ١/٢٠١۔

’’حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: (روزِ قیامت) اللہ عزوجل فرمائے گا: دوزخ میں سے ایسے شخص کو نکال دو جس نے ایک دن بھی مجھے یاد کیا یا کسی مقام پر (بھی) مجھ سے ڈرا۔‘‘

اسے امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے نیز امام ترمذی نے اسے حسن قرار دیا ہے۔

٩٥٢ / ٥٦۔ عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ رضی اللہ عنہ قَالَ: إِنَّ الَّذِيْنَ لَا تَزَالُ أَلْسِنَتُهُمْ رَطْبَةً مِنْ ذِكْرِ اللهِ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ وَهُمْ يَضْحَكُوْنَ.

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَأَبُوْنُعَيْمٍ وَابْنُ الْمُبَارَكِ وَابْنُ أَبِي عَاصِمٍ.

’’حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جن لوگوں کی زبانیں ذِکرِ الٰہی سے ہمیشہ تر رہتی ہیں وہ جنت میں خوش وخرم داخل ہوں گے۔‘‘

اسے امام ابن ابی شیبہ، ابونعیم، ابن المبارک اور ابن ابی عاصم نے روایت کیا ہے۔

٩٥٣ / ٥٧۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: إِنَّ أَهْلَ السَّمَاءِ لَيَرَوْنَ بُيُوْتَ أَهْلِ الذِّكْرِ تَضِيءُ لَهُمْ كَمَا تَضِيءُ الْكَوَاكِبُ لِأَهْلِ الْأَرْضِ.

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَابْنُ حِيَّانَ.

’’حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آسمان والے ذکر کرنے والوں کے گھروں کو ایسے روشن دیکھتے ہیں جیسے زمین والے آسمان پر ستاروں کو روشن دیکھتے ہیں۔‘‘

اسے امام ابن ابی شیبہ اور ابن حیان نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٥٦: أخرجه ابن أبي شيبة في المصنف، ٧ / ١١١، الرقم: ٣٤٥٨٧، ٣٥٠٥٢، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١ / ٢١٩، وابن المبارك في الزهد، ١ / ٣٩٧، وابن أبي عاصم في الزهد، ١ / ١٣٦، وابن الجوزي في صفوة الصفوة، ١ / ٦٣٩، والسيوطي في الدر المنثور، ١ / ٣٦٦، وابن رجب الحنبلي في جامع العلوم والحكم، ١ / ٤٤٥۔

الحديث رقم ٥٧: أخرجه ابن أبي شيبة في المصنف، ٧ / ١٧٠، الرقم: ٣٠٠٥٥، وابن حيان في طبقات المحدثين بأصبهان، ٤ / ٢٨٢، الرقم: ٦٦٨، والسيوطي في الدر المنثور، ١ / ٣٦٧۔

٩٥٤ / ٥٨۔ عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه عَنْ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: مَا مِنْ قَوْمٍ اجْتَمَعُوْا يَذْكُرُوْنَ اللهَ لَا يُرِيْدُوْنَ بِذٰلِكَ إِلَّا وَجْهَهُ، إِلَّا نَادَاهُمْ مُنَادٍ مِنَ السَّمَاءِ: أَنْ قُوْمُوْا مَغْفُوْرًا لَكُمْ، قَدْ بُدِّلَتْ سَيِّئَاتُكُمْ حَسَنَاتٍ.

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ

’’حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب بھی کچھ لوگ محض اللہ تعالیٰ کی رضا جوئی کی خاطر اجتماعی طور پر اس کا ذکر کرتے ہیں تو آسمان سے ایک منادی آواز دیتا ہے: کھڑے ہو جاؤ! تمہیں بخش دیا گیا ہے، تمہارے گناہ نیکیوں میں بدل دیے گئے ہیں۔‘‘ اسے امام احمد، طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

٩٥٥ / ٥٩۔ عَنْ مُعَاذٍ رضي الله عنه عَنْ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم أَنَّ رَجُلًا سَأَلَهُ، فَقَالَ: أَيُّ الْجِهَادِ أَعْظَمُ أَجْرًا؟ قَالَ: أَكْثَرُهُمْ لِلّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالَى ذِكْرًا، قَالَ: فَأَيُّ الصَّائِمِيْنَ أَعْظَمُ أَجْرًا؟ قَالَ: أَكْثَرُهُمْ لِلّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالَى ذِكْرًا، ثُمَّ ذَكَرَ لَنَا الصَّلَاةَ وَالزَّكَاةَ وَالْحَجَّ وَالصَّدَقَةَ، كُلُّ ذٰلِكَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: أَكْثَرُهُمْ لِلّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالَى ذِكْرًا. فَقَالَ: أَبُوْبَكْرٍ رضي الله عنه لِعُمَرَ رضي الله عنه: يَا

الحديث رقم ٥٨: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ١٤٢، الرقم: ١٢٤٧٦، والطبراني فى المعجم الأوسط، ٢ / ١٥٤، الرقم: ١٥٥٦، والبيهقي فى شعب الإيمان، ١ / ٤٠١، الرقم: ٥٣٤، ٦٩٤، وأبو يعلى فى المسند، ٧ / ١٦٧، الرقم: ٤١٤١، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٦ / ٦٠، الرقم: ٢٩٤٧٧، ٧ / ٢٤٤، الرقم: ٣٥٧١٣، والمقدسى فى الأحاديث المختارة، ٧ / ٢٣٤، وابن أبى عاصم فى كتاب الزهد، ١ / ٢٠٥، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ٢ / ٢٦٠، الرقم: ٢٣٢٠، وقال: رواه أحمد ورواته محتج بهم، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ١٠ / ٧٦، وقال: رواه البزار۔

الحديث رقم ٥٩: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ٤٣٨، الرقم: ١٥٦٩٩، والطبراني فى المعجم الكبير، ٢٠ / ١٨٦، الرقم: ٤٠٧، والمنذري فى الترغيب والترهيب، ٢ / ٢٥٧، الرقم: ٢٣٠٩، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ١ / ٧٤۔

أَبَا حَفْصٍ، ذَهَبَ الذَّاكِرُوْنَ بِكُلِّ خَيْرٍ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَجَلْ.
رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت معاذ رضی اللہ عنہ، حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک آدمی نے آپ ﷺ سے سوال کیا: کون سے جہاد کا سب سے زیادہ اجر ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: اس بندے کا جہاد جو سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے والا ہے، اس نے سوال کیا: کس روزہ دار کا اجر سب سے زیادہ ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ان میں سے سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے والے کا۔ پھر حضور نبی اکرم ﷺ نے ہمارے لئے نماز، زکوٰۃ، حج اور صدقہ کا ذکر کیا اور آپ ﷺ نے فرمایا: ان سب عبادتوں میں اس کا اجر سب سے زیادہ ہو گا جو اللہ تعالیٰ کا سب سے زیادہ ذکر کرنے والا ہو گا۔ پھر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا: اے ابو حفص! ذکر کرنے والے تمام بھلائی لے گئے؟ تو حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ہاں (ابو بکر تو سچ کہہ رہا ہے)۔‘‘ اسے امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٩٥٦ / ٦٠۔ عَنْ أَبِي مُسْلِمٍ الْخَوْلَانِيِّ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَجُلًا أَتَاهُ قَالَ لَهُ: أَوْصِنِي يَا أَبَا مُسْلِمٍ قَالَ: اذْكُرِ اللهَ تَحْتَ كُلِّ شَجَرَةٍ وَحَجَرٍ، قَالَ: زِدْنِي فَقَالَ: اذْكُرِ اللهَ حَتَّى يَحْسِبَكَ النَّاسُ مِنْ ذِكْرِ اللهِ مَجْنُوْنٌ قَالَ: فَكَانَ أَبُوْمُسْلِمٍ يُكْثِرُ ذِكْرَ اللهِ فَرَآهُ رَجُلٌ يَذْكُرُ اللهَ فَقَالَ: أَمَجْنُوْنٌ صَاحِبُكُمْ هَذَا؟ فَسَمِعَهُ أَبُوْ مُسْلِمٍ فَقَالَ: لَيْسَ هَذَا بِالْجُنُوْنِ يَا ابْنَ أَخِي وَلَكِنْ هَذَا دَوَاءُ الْجُنُوْنِ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ.

’’حضرت ابو مسلم خولانی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک آدمی ان کے پاس آیا اور کہا: اے ابو مسلم! مجھے وصیت کریں تو انہوں نے فرمایا: ہر درخت اور پتھر (کے سائے) تلے (کثرت سے) اللہ تعالیٰ کا ذکر کرو۔ اس نے کہا: اس کے علاوہ مزید کوئی نصیحت فرمائیں۔ انہوں نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کا اتنا ذکر کرو کہ کثرت ذکرِ الٰہی کی وجہ سے لوگ تمہیں دیوانہ کہیں۔

---

الحديث رقم ٦٠: أخرجه البيهقي فی شعب الإيمان، ١ / ٤٥٥، الرقم: ٦٩٦۔

راوی بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابو مسلم رضی اللہ عنہ اللہ تعالیٰ کا اس کثرت سے ذکر کیا کرتے تھے کہ ایک آدمی نے آپ کو اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے ہوئے دیکھ کر (آپ کے ساتھیوں سے) کہا: کیا تمہارا یہ ساتھی مجنون ہے؟ حضرت ابو مسلم نے اس کا یہ قول سن لیا اور فرمایا: اے بھتیجے! یہ جنون نہیں بلکہ یہ (ذکرِ الٰہی ہی) تو جنون اور پاگل پن کا علاج ہے۔‘‘

اسے امام بیہقی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي أَنَّ الْمَلَائِكَةَ يَطُوْفُوْنَ فِي طُرُقِ أَهْلِ الذِّكْرِ وَيَتَعَاقَبُوْنَ فِيْهِمْ

## ﴿فرشتوں کا اہلِ ذکر کی راہوں میں چکر لگانے اور ان کی تلاش میں سرگرداں رہنے کا بیان﴾

۹۵۷ / ٦١۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: يَتَعَاقَبُوْنَ فِيْكُمْ مَلَائِكَةٌ بِاللَّيْلِ، وَمَلَائِكَةٌ بِالنَّهَارِ، وَيَجْتَمِعُوْنَ فِي صَلَاةِ الْعَصْرِ، وَصَلَاةِ الْفَجْرِ، ثُمَّ يَعْرُجُ الَّذِيْنَ بَاتُوْا فِيْكُمْ، فَيَسْأَلُهُمْ. وَهُوَ أَعْلَمُ بِهِمْ كَيْفَ تَرَكْتُمْ عِبَادِي؟ فَيَقُوْلُوْنَ: تَرَكْنَاهُمْ، وَهُمْ يُصَلُّوْنَ، وَأَتَيْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّوْنَ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَمَالِكٌ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: رات کے فرشتے اور دن کے فرشتے تمہارے پاس باری باری آتے ہیں اور نمازِ عصر اور نمازِ فجر کے وقت اکٹھے ہوتے ہیں۔ پھر جنہوں نے تمہارے ساتھ رات گزاری تھی وہ آسمان کی طرف لوٹ جاتے ہیں۔ اللہ رب العزت ان سے دریافت فرماتا ہے حالانکہ وہ بہتر جانتا ہے: تم نے میرے بندوں کو کس حال میں چھوڑا؟ وہ عرض کرتے ہیں کہ ہم نے انہیں نماز پڑھتے چھوڑا اور جب ہم ان کے پاس گئے تب بھی وہ نماز پڑھ رہے تھے۔‘‘

اسے امام بخاری، نسائی اور مالک نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٦١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب التوحيد، باب: كلام الرب مع جبريل ونداء الله الملائكة، ٦ / ٢٧٢١، الرقم: ٧٠٤٨، والنسائي في السنن الكبرى، ١ / ١٧٥، الرقم: ٤٥٩، ومالك في الموطأ، ١ / ١٧٠، الرقم: ٤١١، وأبو عوانة في المسند، ١ / ٣١٥، الرقم: ١١١٩، والبيهقي في شعب الإيمان، ٣ / ٥٠، الرقم: ٢٨٣٦۔

٩٥٨ / ٦٢۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: اَلْمَلَائِكَةُ يَتَعَاقَبُونَ: مَلَائِكَةٌ بِاللَّيْلِ، وَمَلَائِكَةٌ بِالنَّهَارِ، وَيَجْتَمِعُوْنَ فِي صَلَاةِ الْفَجْرِ، وَصَلَاةِ الْعَصْرِ، ثُمَّ يَعْرُجُ إِلَيْهِ الَّذِيْنَ بَاتُوْا فِيْكُمْ، فَيَسْأَلُهُمْ. وَهُوَ أَعْلَمُ. فَيَقُوْلُ: كَيْفَ تَرَكْتُمْ عِبَادِي؟ فَيَقُوْلُوْنَ: تَرَكْنَاهُمْ يُصَلُّوْنَ، وَأَتَيْنَاهُمْ يُصَلُّوْنَ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ وَأَبُوْيَعْلَى.

''حضرت ابو ہریرہ ﷺ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: فرشتے باری باری زمین کی طرف اترتے ہیں، کچھ فرشتے رات کے ہیں اور کچھ فرشتے دن کے ہیں۔ ان کا اجتماع نمازِ فجر اور نمازِ عصر کے وقت ہوتا ہے۔ پھر وہ فرشتے آسمان کی طرف چلے جاتے ہیں جنہوں نے تمہارے ساتھ رات گزاری، اللہ تعالیٰ ان سے لوگوں کے متعلق دریافت فرماتا ہے کہ میرے بندوں کو کس حال میں چھوڑا حالانکہ وہ بہتر جانتا ہے۔ فرشتے عرض کرتے ہیں: جب ہم انہیں چھوڑ کر آئے تو وہ نماز پڑھ رہے تھے اور جب ہم ان کے پاس گئے تب بھی وہ نماز پڑھ رہے تھے۔'' اسے امام بخاری، ابن حبان اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

٩٥٩ / ٦٣۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ إِنَّ لِلّٰهِ مَلَائِكَةً يَطُوْفُوْنَ فِي الطُّرُقِ، يَلْتَمِسُوْنَ أَهْلَ الذِّكْرِ، فَإِذَا وَجَدُوْا قَوْمًا يَذْكُرُوْنَ اللهَ تَنَادَوْا: هَلُمُّوْا إِلَى حَاجَتِكُمْ، قَالَ: فَيَحُفُّوْنَهُمْ بِأَجْنِحَتِهِمْ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا، قَالَ: فَيَسْأَلُهُمْ رَبُّهُمْ. وَهُوَ أَعْلَمُ مِنْهُمْ: مَا يَقُوْلُ

الحديث رقم ٦٢: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: بدء الخلق، باب: ذكر الملائكة، ٣ / ١١٧٨، الرقم: ٣٠٥١، وفي كتاب: الصلاة، باب: فضل صلاة العصر، ١ / ٢٠٣، الرقم: ٥٣٠، وابن حبان في الصحيح، ٥ / ٢٩، الرقم: ١٧٣٧، وأبو يعلى في المسند، ١١ / ٢٢٨، الرقم: ٦٣٤٢، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ٧ / ٣٢٥.

الحديث رقم ٦٣: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الدعوات، باب: فضل ذكر الله ﷻ، ٥ / ٢٣٥٣، الرقم: ٦٠٤٥، وابن حبان في الصحيح، ٣ / ١٣٩، الرقم: ٨٥٧، والبيهقي في شعب الإيمان، ١ / ٣٩٩، الرقم: ٥٣١، وابن رجب الحنبلي في جامع العلوم والحكم، ١ / ٣٤٥، والمنذرى في الترغيب والترهيب، ٢ / ٢٥٨، الرقم: ٢٣١٦.

عِبَادِي؟ قَالُوا: يَقُوْلُوْنَ: يُسَبِّحُوْنَكَ وَيُكَبِّرُوْنَكَ وَيَحْمَدُوْنَكَ وَيُمَجِّدُونَكَ قَالَ: فَيَقُوْلُ: هَلْ رَأَوْنِي؟ قَالَ: فَيَقُوْلُوْنَ. لَا وَاللهِ، مَا رَأَوْكَ قَالَ: فَيَقُوْلُ: وَكَيْفَ لَوْ رَأَوْنِي؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: لَوْ رَأَوْكَ كَانُوْا أَشَدَّ لَكَ عِبَادَةً وَأَشَدَّ لَكَ تَمْجِيدًا وَتَحْمِيدًا، وَأَكْثَرَ لَكَ تَسْبِيْحًا، قَالَ: فَيَقُوْلُ: فَمَا يَسْأَلُوْنِي؟ قَالَ: يَسْأَلُوْنَكَ الْجَنَّةَ، قَالَ: يَقُوْلُ: وَهَلْ رَأَوْهَا؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ؟ لَا، وَاللهِ، يَا رَبِّ، مَا رَأَوْهَا، قَالَ: يَقُوْلُ: فَكَيْفَ لَوْ أَنَّهُمْ رَأَوْهَا؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: لَوْ أَنَّهُمْ رَأَوْهَا كَانُوْا أَشَدَّ عَلَيْهَا حِرْصًا، وَأَشَدَّ لَهَا طَلَبًا وَأَعْظَمَ فِيْهَا رَغْبَةً، قَالَ: فَمِمَّ يَتَعَوَّذُوْنَ؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: مِنَ النَّارِ، قَالَ: يَقُوْلُ: وَهَلْ رَأَوْهَا؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: لَا وَاللهِ، يَا رَبِّ، مَا رَأَوْهَا، قَالَ: يَقُوْلُ: فَكَيْفَ لَوْ رَأَوْهَا؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: لَوْ رَأَوْهَا كَانُوْا أَشَدَّ مِنْهَا فِرَارًا، وَأَشَدَّ لَهَا مَخَافَةً قَالَ: فَيَقُوْلُ: فَأُشْهِدُكُمْ أَنِّي قَدْ غَفَرْتُ لَهُمْ، قَالَ: يَقُوْلُ: مَلَكٌ مِنَ الْمَلَائِكَةِ: فِيهِمْ فُلَانٌ، لَيْسَ مِنْهُمْ، إِنَّمَا جَاءَ لِحَاجَةٍ، قَالَ: هُمُ الْجُلَسَاءُ، لَا يَشْقَى بِهِمْ جَلِيْسُهُمْ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے کچھ فرشتے ایسے ہیں جو راستوں میں پھرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے والوں کو تلاش کرتے رہتے ہیں۔ جب وہ ایسے لوگوں کو پاتے ہیں تو ایک دوسرے کو نداء دیتے ہیں کہ ادھر اپنی حاجت کی طرف دوڑ آؤ۔ ارشاد فرمایا: پھر وہ آسمانِ دنیا تک ان پر اپنے پروں سے سایہ فگن ہو جاتے ہیں۔ پھر (جب وہ واپس اللہ تعالیٰ کے پاس جاتے ہیں تو) ان سے ان کا رب پوچھتا ہے، حالانکہ وہ ان سے بہتر جانتا ہے، کہ میرے بندے کیا کہتے ہیں؟ وہ عرض کرتے ہیں: وہ تیری پاکیزگی، بڑائی، تعریف اور بزرگی بیان کرتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے مجھے دیکھا ہے؟ وہ عرض کرتے ہیں: اللہ رب العزت کی قسم!

تجھے تو انہوں نے نہیں دیکھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ مجھے دیکھ لیں تو ان کی کیا حالت ہو؟ وہ عرض کرتے ہیں: اگر وہ تجھے دیکھ لیں تو تیری بہت زیادہ عبادت کریں، تیری بہت زیادہ بزرگی بیان کریں اور تیری بہت زیادہ تسبیح کریں۔ پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ مجھ سے کیا مانگتے ہیں؟ وہ عرض کرتے ہیں: وہ تجھ سے جنت مانگتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے جنت کو دیکھا ہے؟ وہ عرض کرتے ہیں: اے رب! اللہ کی قسم، انہوں نے اسے دیکھا تو نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر اسے دیکھ لیں تو کیا حال ہوگا؟ وہ عرض کرتے ہیں: اگر وہ اسے دیکھ لیں تو اس کی بہت زیادہ حرص، بہت زیادہ طلب اور بہت زیادہ رغبت رکھنے والے ہو جائیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ کس چیز سے پناہ مانگتے ہیں؟ وہ عرض کرتے ہیں: دوزخ سے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے دوزخ کو دیکھا ہے؟ وہ عرض کرتے ہیں: اللہ کی قسم! اسے دیکھا تو نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر اسے دیکھ لیں تو کیا حال ہو؟ وہ عرض کرتے ہیں: اگر اسے دیکھ لیں تو ان کا اس سے بھاگنا اور ڈرنا بہت زیادہ بڑھ جائے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: گواہ رہنا میں نے انہیں بخش دیا۔ ایک فرشتہ عرض کرتا ہے: ان میں فلاں ایسا بھی تھا جو (ذکر کے لیے نہیں بلکہ) اپنی حاجت کے لیے آیا تھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ (یعنی میرے اولیاء اللہ) ایسے ہم نشیں ہیں کہ ان کے پاس بیٹھنے والا کبھی بدبخت و محروم نہیں ہوتا۔''

اس حدیث کو امام بخاری اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

**٩٦٠ / ٦٤۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ وَأَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنهما أَنَّهُمَا شَهِدَا عَلَى النَّبِيِّ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: لَا يَقْعُدُ قَوْمٌ يَذْكُرُوْنَ اللهَ ﷻ إِلَّا حَفَّتْهُمُ الْمَلَائِكَةُ وَغَشِيَتْهُمُ الرَّحْمَةُ، وَنَزَلَتْ عَلَيْهِمُ السَّكِيْنَةُ، وَذَكَرَهُمُ اللهُ**

الحديث رقم ٦٤: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الذكر والدعاء والتوبة والاستغفار، باب: فضل الاجتماع على تلاوة القرآن وعلى الذكر، ٤ / ٢٠٧٤، الرقم: ٢٧٠٠، والترمذي في السنن كتاب: الدعوات عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في القوم يجلسون فيذكرون الله ﷻ ما لهم من الفضل، ٥ / ٤٥٩، الرقم: ٣٣٧٨، وابن ماجه في السنن، كتاب: الأدب، باب: فضل الذكر، ٢ / ١٢٤٥، الرقم: ٣٧٩١، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ٩٢، الرقم: ١١٨٩٣، وابن حبان في الصحيح، ٣ / ١٣٦، الرقم: ٨٥٥، وأبو يعلى في المسند، ١١ / ٢٠، الرقم: ٦١٥٩، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٦٠، الرقم: ٢٩٤٧٥.

فِيْمَنْ عِنْدَهُ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت ابو ہریرہ اور ابو سعید خدری رضی اللہ عنہما دونوں نے حضور نبی اکرم ﷺ کے بارے میں گواہی دی کہ آپ ﷺ نے فرمایا: جب بھی لوگ اللہ تعالیٰ کے ذکر کے لئے بیٹھتے ہیں انہیں فرشتے ڈھانپ لیتے ہیں اور رحمتِ الٰہی انہیں اپنی آغوش میں لے لیتی ہے اور ان پر سکینہ کا نزول ہوتا ہے اللہ تعالیٰ ان کا ذکر اپنی بارگاہ کے حاضرین میں کرتا ہے۔''

اسے امام مسلم، ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔ نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**٩٦١ / ٦٥۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: إِنَّ ِللهِ عزوجل مَلَائِكَةً سَيَّارَةً فُضُلًا يَلْتَمِسُوْنَ مَجَالِسَ الذِّكْرِ، يَجْتَمِعُوْنَ عِنْدَ الذِّكْرِ، فَإِذَا مَرُّوْا بِمَجْلِسٍ عَلَا بَعْضُهُمْ عَلَى بَعْضٍ حَتَّى يَبْلُغُوا الْعَرْشَ.**

**رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَاللَّفْظُ لَهُ.**

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے کچھ فرشتے ایسے ہیں جن کی باقاعدہ ذمہ داری نہیں مگر یہ صرف مجالسِ ذکر کی تلاش میں رہتے ہیں اور ذکر میں شامل ہو جاتے ہیں پس جب وہ کسی مجلسِ ذکر کے پاس سے گزرتے ہیں تو (اس مجلس میں اتنی کثرت سے شرکت کرتے ہیں کہ) تہہ در تہہ عرش تک پہنچ جاتے ہیں۔''

اسے امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔ الفاظ امام احمد کے ہیں۔

**٩٦٢ / ٦٦۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِنَّ ِللهِ تَبَارَكَ**

---

**الحديث رقم ٦٥: أخرجه مسلم فی الصحیح، کتاب: الذکر والدعاء والتوبة والاستغفار، باب: فضل مجالس الذکر، ٤ / ٢٠٦٩، الرقم: ٢٦٨٩، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٢ / ٣٥٨، الرقم: ٨٦٨٩۔٨٧٠٥، والمنذري فی الترغیب والترهیب، ٤ / ٢٤٤، الرقم: ٥٥٢٣۔**

**الحديث رقم ٦٦: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الذكر والدعا والتوبة والاستغفار، باب: فضل مجالس الذكر، ٤ / ٢٠٦٩، الرقم: ٢٦٨٩، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٢٥٢، الرقم: ٧٤٢٠، ٢ / ٣٨٢، الرقم: ٨٩٦٠، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٢ / ٢٥٩، الرقم: ٢٣١٦، ٤ / ٢٤٤، الرقم: ٥٥٢٣۔**

وَتَعَالَى مَلَائِكَةً، سَيَّارَةً فُضُلًا، يَتَتَبَّعُوْنَ مَجَالِسَ الذِّكْرِ، فَإِذَا وَجَدُوْا مَجْلِسًا فِيْهِ ذِكْرٌ، قَعَدُوْا مَعَهُمْ، وَحَفَّ بَعْضُهُمْ بَعْضًا بِأَجْنِحَتِهِمْ، حَتَّى يَمْلَئُوْا مَا بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ السَّمَاءِ الدُّنْيَا، فَإِذَا تَفَرَّقُوْا عَرَجُوْا وَصَعِدُوْا إِلَى السَّمَاءِ قَالَ: فَيَسْأَلُهُمُ اللهُ ﷻ . وَهُوَ أَعْلَمُ بِهِمْ: مِنْ أَيْنَ جِئْتُمْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: جِئْنَا مِنْ عِنْدِ عِبَادٍ لَكَ فِي الْأَرْضِ، يُسَبِّحُوْنَكَ وَيُكَبِّرُوْنَكَ، وَيُهَلِّلُوْنَكَ وَيَحْمَدُوْنَكَ وَيَسْأَلُوْنَكَ، قَالَ: وَمَاذَا يَسْأَلُوْنِي؟ قَالُوْا: يَسْأَلُوْنَكَ جَنَّتَكَ قَالَ: وَهَلْ رَأَوْا جَنَّتِي؟ قَالُوْا: لَا أَي رَبِّ قَالَ: فَكَيْفَ لَوْ رَأَوْا جَنَّتِي؟ قَالُوْا: وَيَسْتَجِيْرُوْنَكَ قَالَ: وَمِمَّ يَسْتَجِيْرُوْنَنِي؟ قَالُوْا: مِنْ نَارِكَ يَا رَبِّ. قَالَ: وَهَلْ رَأَوْا نَارِي؟ قَالُوْا: لَا. قَالَ: فَكَيْفَ لَوْ رَأَوْا نَارِي؟ قَالُوْا: وَيَسْتَغْفِرُوْنَكَ قَالَ: فَيَقُوْلُ: قَدْ غَفَرْتُ لَهُمْ، أَعْطَيْتُهُمْ مَا سَأَلُوْا، وَأَجَرْتُهُمْ مِمَّا اسْتَجَارُوْا قَالَ: فَيَقُوْلُوْنَ: رَبِّ، فِيْهِمْ فُلَانٌ، عَبْدٌ خَطَّاءٌ، إِنَّمَا مَرَّ فَجَلَسَ مَعَهُمْ، قَالَ: فَيَقُوْلُ: وَلَهُ غَفَرْتُ، هُمُ الْقَوْمُ، لَا يَشْقَى بِهِمْ جَلِيْسُهُمْ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تبارک و تعالیٰ کے کچھ گشت کرنے والے فرشتے ہیں جو ذکر کی مجالس کو ڈھونڈتے پھرتے ہیں، جب وہ ذکر کی کوئی مجلس دیکھتے ہیں تو ان (ذاکرین) کے ساتھ بیٹھ جاتے ہیں اور اپنے پروں سے بعض فرشتے دوسرے فرشتوں کو (اوپر تلے) ڈھانپ لیتے ہیں، حتی کہ زمین سے لے کر آسمانِ دنیا تک کی جگہ (ان کے نورانی وجود سے) بھر جاتی ہے، جب ذاکرین مجلس سے اٹھ جاتے ہیں تو یہ فرشتے آسمان کی طرف واپس چلے جاتے ہیں، پھر اللہ ﷻ ان سے سوال کرتا ہے حالانکہ اسے ان سے زیادہ علم ہوتا ہے ’’تم کہاں سے آئے ہو؟‘‘ وہ کہتے ہیں کہ ہم زمین پر تیرے بندوں کے پاس سے آئے ہیں، جو سبحان اللہ، اللہ اکبر، لا الہ الا اللہ اور الحمد للہ کہہ رہے

تھے اور تجھ سے سوال کر رہے تھے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ مجھ سے کیا سوال کر رہے تھے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں: وہ تجھ سے تیری جنت کا سوال کر رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے میری جنت کو دیکھا ہے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں نہیں اے ہمارے رب۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ میری جنت کو دیکھ لیتے تو ان کا کیا عالم ہوتا؟ (پھر) فرشتے عرض کرتے ہیں: اور وہ تجھ سے پناہ طلب کرتے ہیں، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ کس چیز سے میری پناہ مانگتے ہیں؟ فرشتے عرض کرتے ہیں: اے رب! تیری دوزخ سے تیری پناہ مانگتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے میری دوزخ کو دیکھا ہے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں: نہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ میری دوزخ کو دیکھ لیتے تو پھر کس قدر پناہ مانگتے؟ (پھر) فرشتے عرض کرتے ہیں: اور وہ تجھ سے استغفار کرتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں نے انہیں بخش دیا اور جو کچھ انہوں نے مانگا وہ میں نے انہیں عطا کر دیا اور جس چیز سے انہوں نے پناہ مانگی اس سے میں نے انہیں پناہ دے دی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: فرشتے عرض کرتے ہیں: اے میرے رب! ان میں فلاں خطا کار بندہ بھی تھا، وہ اس مجلس کے پاس سے گزرا اور ان کے ساتھ آ کے بیٹھ گیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں نے اسے بھی بخش دیا ہے، یہ وہ لوگ ہیں کہ ان کے ساتھ بیٹھنے والا بھی بد بخت و محروم نہیں رہتا۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٩٦٣ / ٦٧۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَوْعَنْ أَبِي سَعِيْدٍالْخُدْرِيِّ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ ِللهِ مَلَائِكَةً سَيَّاحِيْنَ فِي الْأَرْضِ، فُضُلًا عَنْ كُتَّابِ النَّاسِ، فَإِذَا وَجَدُوْا أَقْوَامًا يَذْكُرُوْنَ اللهَ، تَنَادَوْا: هَلُمُّوْا إِلَى بُغْيَتِكُمْ فَيَجِيئُوْنَ فَيَحُفُّوْنَ بِهِمْ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا، فَيَقُوْلُ اللهُ:عَلَى أَيِّ شَيءٍ تَرَكْتُمْ عِبَادِي يَصْنَعُوْنَ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: تَرَكْنَاهُمْ يَحْمَدُوْنَكَ وَيُمَجِّدُوْنَكَ وَيَذْكُرُوْنَكَ قَالَ: فَيَقُوْلُ: فَهَلْ رَأَوْنِي؟ فَيَقُوْلُوْنَ: لَا،**

---

الحديث رقم ٦٧: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الدعوات عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء إن لله ملائكة سيّاحين في الأرض، ٥ / ٥٧٩، الرقم: ٣٦٠٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٢٥١، الرقم: ٧٤١٨۔

قَالَ: فَيَقُوْلُ: فَكَيْفَ لَوْ رَأَوْنِي؟ قَالَ: فَيَقُوْلُوْنَ: لَوْ رَأَوْكَ لَكَانُوْا أَشَدَّ تَحْمِيْدًا وَأَشَدَّ تَمْجِيْدًا، وَأَشَدَّ لَكَ ذِكْرًا، قَالَ: فَيَقُوْلُ: وَأَيُّ شَيءٍ يَطْلُبُوْنَ؟ قَالَ: فَيَقُوْلُوْنَ: يَطْلُبُوْنَ الْجَنَّةَ، قَالَ: فَيَقُوْلُ: وَهَلْ رَأَوْهَا؟ قَالَ: فَيَقُوْلُوْنَ: لَا، قَالَ: فَيَقُوْلُ: فَكَيْفَ لَوْ رَأَوْهَا؟ فَيَقُوْلُوْنَ: لَوْ رَأَوْهَا لَكَانُوْا أَشَدَّ لَهَا طَلَبًا، وَأَشَدَّ عَلَيْهَا حِرْصًا، قَالَ: فَيَقُوْلُ: فَمِنْ أَيِّ شَيءٍ يَتَعَوَّذُوْنَ؟ قَالُوْا: يَتَعَوَّذُوْنَ مِنَ النَّارِ، قَالَ: فَيَقُوْلُ: هَلْ رَأَوْهَا؟ فَيَقُوْلُوْنَ: لَا فَيَقُوْلُ: فَكَيْفَ لَوْ رَأَوْهَا؟ فَيَقُوْلُوْنَ: لَوْ رَأَوْهَا لَكَانُوْا أَشَدَّ مِنْهَا هَرَبًا، وَأَشَدَّ مِنْهَا خَوْفًا، وَأَشَدَّ مِنْهَا تَعَوُّذًا، قَالَ: فَيَقُوْلُ: فَإِنِّي أُشْهِدُكُمْ أَنِّي قَدْ غَفَرْتُ لَهُمْ، فَيَقُوْلُوْنَ: إِنَّ فِيْهِمْ فُلَانًا الْخَطَّاءَ لَمْ يُرِدْهُمْ، إِنَّمَا جَاءَهُمْ لِحَاجَةٍ فَيَقُوْلُ: هُمُ الْقَوْمُ لَا يَشْقَى لَهُمْ جَلِيْسٌ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت ابو ہریرہ یا حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ کے بہت سے فرشتے جو اعمال لکھنے والوں کے علاوہ ہیں زمین پر پھرتے رہتے ہیں، جب کچھ لوگوں کو اللہ تعالیٰ کے ذکر میں مشغول پاتے ہیں تو ایک دوسرے کو پکارتے ہیں کہ اپنے مقصود کی طرف آؤ۔ چنانچہ وہ آتے ہیں اور اہلِ مجلس کو آسمانِ دنیا تک ڈھانپ لیتے ہیں۔ (اور جب مجلس ذکر کے اختتام پر بارگاہِ الٰہی میں واپس لوٹتے ہیں تو) اللہ تعالیٰ ان سے فرماتا ہے: میرے بندوں کو کس حالت میں چھوڑ کر آئے ہو؟ وہ عرض کرتے ہیں: ہم نے تیرے بندوں کو اس حال میں چھوڑا کہ وہ تیری حمد اور پاکیزگی بیان کرتے ہیں اور تیرا ذکر کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ پوچھتا ہے: کیا ان لوگوں نے مجھے دیکھا ہے؟ وہ عرض کرتے ہیں: نہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ مجھے دیکھ لیتے تو ان کی کیا حالت ہوتی؟ فرشتے عرض کرتے ہیں: (یا اللہ!) اگر وہ تجھے دیکھ لیں تو پہلے سے کہیں زیادہ تیری حمد کریں، بزرگی بیان کریں اور تیرا ذکر کریں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ کیا مانگتے ہیں؟ فرشتے جواب دیتے ہیں: جنت مانگتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان سے فرماتا ہے: کیا انہوں نے میری جنت کو دیکھ رکھا ہے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں: نہیں۔ اللہ

تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ اسے دیکھ لیتے تو ان کی کیا کیفیت ہوتی؟ فرشتے عرض کرتے ہیں: اگر وہ اسے دیکھ لیتے تو اس کی شدید طلب اور حرص کرتے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ کس چیز سے پناہ مانگتے ہیں؟ فرشتے جواب دیتے ہیں: دوزخ سے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے اسے دیکھ رکھا ہے؟ وہ عرض کرتے ہیں: نہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ اسے دیکھ لیتے تو ان کا کیا حال ہوتا؟ فرشتے جواب دیتے ہیں: (یا اللہ!) اگر وہ اسے دیکھ لیتے تو اس سے زیادہ بھاگتے، بہت ڈرتے اور اس سے زیادہ پناہ مانگتے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: فرشتو! گواہ رہو میں نے انہیں بخش دیا۔ وہ عرض کرتے ہیں: (یا اللہ!) ان میں فلاں آدمی بہت بڑا گنہگار ہے وہ ذکر سننے کے لیے نہیں بلکہ کسی کام کے لیے ان کے پاس آیا تھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ وہ (مقرّب) بندے ہیں کہ جن کے ساتھ بیٹھنے والا شخص بھی محروم و بدبخت نہیں رہتا۔‘‘

اس حدیث کو امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

**٩٦٤ / ٦٨۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: تَجْتَمِعُ مَلَائِكَةُ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ فِي صَلَاةِ الْفَجْرِ وَصَلَاةِ الْعَصْرِ قَالَ: فَيَجْتَمِعُوْنَ فِي صَلَاةِ الْفَجْرِ قَالَ: فَتَصْعَدُ مَلَائِكَةُ اللَّيْلِ وَتَثْبُتُ مَلَائِكَةُ النَّهَارِ قَالَ: وَيَجْتَمِعُوْنَ فِي صَلَاةِ الْعَصْرِ قَالَ: فَيَصْعَدُ مَلَائِكَةُ النَّهَارِ وَتَثْبُتُ مَلَائِكَةُ اللَّيْلِ قَالَ: فَيَسْأَلُهُمْ رَبُّهُمْ كَيْفَ تَرَكْتُمْ عِبَادِي قَالَ: فَيَقُوْلُوْنَ: أَتَيْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّوْنَ وَتَرَكْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّوْنَ. قَالَ سُلَيْمَانُ: وَلَا أَعْلَمُهُ إِلَّا قَدْ قَالَ فِيْهِ: فَاغْفِرْ لَهُمْ يَوْمَ الدِّيْنِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ خُزَيْمَةَ.**

’’حضرت ابوہریرہ حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ رات اور دن کے فرشتے فجر اور عصر کی نماز کے وقت جمع ہوتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: پس وہ فجر کی نماز

**الحديث رقم ٦٨:** أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٢/ ٣٩٦، الرقم: ٩١٤٠، وابن خزيمة في الصحيح، ١/ ١٦٥، الرقم: ٣٢٢، والمنذري في الترغيب والترهيب، ١/ ١٧٧، الرقم: ٦٦٦.

کے وقت جمع ہوتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: رات کے فرشتے آسمانوں کی طرف بلند ہوجاتے ہیں اور دن کے فرشتے وہیں رہتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: پھر وہ (فرشتے) نمازِ عصر کے وقت جمع ہوتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: دن والے فرشتے اوپر چلے جاتے ہیں اور رات والے فرشتے وہیں رہتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ ان سے پوچھتا ہے: تم نے میرے بندوں کو کس حال میں چھوڑا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ عرض کرتے ہیں: ہم ان کے پاس گئے تو وہ نماز پڑھ رہے تھے اور ہم نے انہیں چھوڑا تو وہ نماز پڑھ رہے تھے۔ حضرت سلیمان بیان کرتے ہیں: اور جہاں تک میرا خیال ہے کہ اس حدیث میں حضور نبی اکرم ﷺ نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عرض کیا: (اے میرے مولا) روزِ قیامت انہیں معاف فرما دینا۔‘‘

اس حدیث کو امام احمد اور ابن خزیمہ نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي شَفَاعَةِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ

﴿روزِ قیامت شفاعتِ اولیاء اور صالحین کا بیان﴾

٩٦٥ / ٦٩۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم، في رواية طويلة: قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: فَمَا أَنْتُمْ بِأَشَدَّ لِي مُنَاشَدَةً فِي الْحَقِّ، قَدْ تَبَيَّنَ لَكُمْ مِنَ الْمُؤْمِنِ يَوْمَئِذٍ لِلْجَبَّارِ، وَإِذَا رَأَوْا أَنَّهُمْ قَدْ نَجَوْا فِي إِخْوَانِهِمْ، يَقُوْلُوْنَ: رَبَّنَا، إِخْوَانُنَا، كَانُوْا يُصَلُّوْنَ مَعَنَا، وَيَصُوْمُوْنَ مَعَنَا، وَيَعْمَلُوْنَ مَعَنَا، فَيَقُوْلُ اللهُ تَعَالَى: اذْهَبُوْا فَمَنْ وَجَدْتُمْ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالَ دِيْنَارٍ مِنْ إِيْمَانٍ فَأَخْرِجُوْهُ، وَيُحَرِّمُ اللهُ صُوَرَهُمْ عَلَى النَّارِ، فَيَأْتُوْنَهُمْ وَبَعْضُهُمْ قَدْ غَابَ فِي النَّارِ إِلَى قَدَمِهِ وَإِلَى أَنْصَافِ سَاقَيْهِ، فَيُخْرِجُوْنَ مَنْ عَرَفُوْا، ثُمَّ يَعُوْدُوْنَ، فَيَقُوْلُ: اذْهَبُوْا، فَمَنْ وَجَدْتُمْ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالَ نِصْفِ دِيْنَارٍ فَأَخْرِجُوْهُ، فَيُخْرِجُوْنَ مَنْ عَرَفُوْا، ثُمَّ يَعُوْدُوْنَ، فَيَقُوْلُ: اذْهَبُوْا فَمَنْ وَجَدْتُمْ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ مِنْ إِيْمَانٍ فَأَخْرِجُوْهُ، فَيُخْرِجُوْنَ مَنْ عَرَفُوْا. قَالَ أَبُوْسَعِيْدٍ: فَإِنْ لَمْ تُصَدِّقُوْنِي فَاقْرَءُوْا: ﴿إِنَّ اللهَ لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ وَإِنْ تَكُ حَسَنَةً يُّضٰعِفْهَا﴾. [النساء، ٤:٤٠] فَيَشْفَعُ النَّبِيُّوْنَ وَالْمَلَائِكَةُ وَالْمُؤْمِنُوْنَ. فَيَقُوْلُ الْجَبَّارُ: بَقِيَتْ شَفَاعَتِي، فَيَقْبِضُ قَبْضَةً مِنَ النَّارِ، فَيُخْرِجُ أَقْوَامًا قَدِ امْتُحِشُوْا، فَيُلْقَوْنَ فِي نَهَرٍ بِأَفْوَاهِ الْجَنَّةِ، يُقَالُ لَهُ: مَاءُ الْحَيَاةِ، فَيَنْبُتُوْنَ فِي حَافَتَيْهِ كَمَا تَنْبُتُ الْحِبَّةُ فِي حَمِيْلِ السَّيْلِ، قَدْ رَأَيْتُمُوْهَا إِلَى جَانِبِ الصَّخْرَةِ وَإِلَى جَانِبِ الشَّجَرَةِ، فَمَا كَانَ إِلَى الشَّمْسِ مِنْهَا كَانَ أَخْضَرَ، وَمَا كَانَ مِنْهَا إِلَى الظِّلِّ كَانَ

الحديث رقم ٦٩: أخرجه البخاري فى الصحيح، كتاب: التوحيد، باب: قول الله تعالى: وجوه يومئذ ناضرة إلى ربها ناظرة، ٦ / ٢٧٠٧، الرقم: ٧٠٠١، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ١٦، وابن حبان فى الصحيح، ١٦ / ٣٧٩، الرقم: ٧٣٧٧۔

أَبْيَضَ، فَيَخْرُجُوْنَ كَأَنَّهُمُ اللُّؤْلُؤُ، فَيُجْعَلُ فِي رِقَابِهِمُ الْخَوَاتِيمُ فَيَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ، فَيَقُوْلُ أَهْلُ الْجَنَّةِ: هَؤُلَاءِ عُتَقَاءُ الرَّحْمٰنِ، أَدْخَلَهُمُ الْجَنَّةَ بِغَيْرِ عَمَلٍ عَمِلُوْهُ وَلَا خَيْرٍ قَدَّمُوْهُ، فَيُقَالُ لَهُمْ: لَكُمْ مَا رَأَيْتُمْ وَمِثْلَهُ مَعَهُ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے ایک طویل حدیث مروی ہے (حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مؤمنین کا اپنے مؤمن بھائیوں کی شفاعت کرنے کے باب میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا:) ’’تم مجھ سے حق کا مطالبہ کرنے میں جو تمہارے لئے واضح ہوچکا ہے آج اس قدر سخت نہیں ہو جس قدر شدت کے ساتھ مومن اس روز اللہ تعالیٰ سے مطالبہ کریں گے جس وقت وہ دیکھیں گے کہ وہ نجات پا گئے ہیں (اور ان کے بھائی دوزخ میں چلے گئے ہیں۔ تو) اپنے بھائیوں کے حق میں نجات کا مطالبہ کرتے ہوئے وہ عرض کریں گے: اے رب! (یہ) ہمارے بھائی (ہیں جو دوزخ میں چلے گئے) یہ ہمارے ساتھ نمازیں پڑھتے تھے، ہمارے ساتھ روزے رکھتے تھے اور ہمارے ساتھ (نیک) عمل کرتے تھے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: جاؤ جس کے دل میں دینار کے وزن کے برابر ایمان پاؤ، اسے (دوزخ سے) نکال لو اور اللہ تعالیٰ ان کی صورتوں کو آگ پر حرام کر دے گا۔ پس وہ (جنتی) ان (دوزخیوں) کے پاس آئیں گے جبکہ بعض قدموں تک اور بعض پنڈلیوں تک آگ میں ڈوبے ہوئے ہوں گے چنانچہ جنہیں وہ پہچانیں گے انہیں نکال لیں گے پھر واپس لوٹیں گے تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا: جس کے دل میں نصف دینار کے برابر بھی ایمان پاؤ اسے نکال لو، پس وہ جسے پہچانیں گے نکال لیں گے۔ پھر وہ واپس لوٹیں گے تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا: جس کے دل میں ذرّہ بھر بھی ایمان پاؤ اسے بھی نکال لو چنانچہ وہ جسے پہچانیں گے نکال لیں گے۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: جسے یقین نہ آتا ہو وہ یہ آیت پڑھ لے: ’’بیشک اللہ تعالیٰ ذرّہ برابر بھی ظلم نہیں کرتا، اور اگر کوئی نیکی ہو تو اسے دوگنا کر دیتا ہے۔‘‘ [النساء، ٤ : ٤٠ ] پس انبیاء کرام علیہم السلام، فرشتے اور مؤمنین شفاعت کریں گے تو خالق ومالک جبار فرمائے گا: میری (اپنی) شفاعت (ابھی) باقی ہے تو وہ (خود) دوزخ سے (جہنمیوں کو) مٹھی بھر کر نکالے گا جو جل کر کوئلہ ہو چکے ہوں گے۔ پھر انہیں ایسے دریا میں ڈالا جائے گا جو جنت کے کناروں پر ہے اسے ’’آبِ حیات‘‘ کہا جاتا ہے چنانچہ وہ اس سے اس طرح تروتازہ ہوکر نکلیں گے جیسے سیلابی جگہ سے دانہ اگتا ہے جنہیں تم نے کسی پتھر یا درخت

کے پاس دیکھا ہوگا۔ پس جو پودا سورج کی طرف ہوتا ہے سبز اور جو سایہ میں ہوتا ہے سفید رہتا ہے گویا وہ موتیوں کی مانند نکلیں گے اور ان کی گردنوں میں مہریں لگا دی جائیں گی وہ جنت میں داخل ہوں گے۔ پس اہلِ جنت کہیں گے کہ یہ رحمٰن کے آزاد کردہ ہیں۔ اس نے انہیں بغیر کوئی (نیک) عمل کئے اور بغیر بھلائی کو آگے بھیجے، جنت میں داخل کر دیا ہے۔ پس ان (جہنم سے آزاد ہونے والوں) سے کہا جائے گا: تمہارے لئے جو تم نے (جنت میں) دیکھا یہ اور اس کے برابر مزید ہے۔'' اسے امام بخاری اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٩٦٦ / ٧٠۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: مَا مُجَادَلَةُ أَحَدِكُمْ فِي الْحَقِّ يَكُوْنُ لَهُ فِي الدُّنْيَا بِأَشَدَّ مُجَادَلَةً مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لِرَبِّهِمْ فِي إِخْوَانِهِمُ الَّذِيْنَ أُدْخِلُوْا النَّارَ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: رَبَّنَا إِخْوَانُنَا كَانُوْا يُصَلُّوْنَ مَعَنَا وَيَصُوْمُوْنَ مَعَنَا وَيَحُجُّوْنَ مَعَنَا فَأَدْخَلْتَهُمُ النَّارَ قَالَ: فَيَقُوْلُ: اذْهَبُوْا فَأَخْرِجُوْا مَنْ عَرَفْتُمْ مِنْهُمْ، قَالَ: فَيَأْتُوْنَهُمْ فَيَعْرِفُوْنَهُمْ بِصُوَرِهِمْ فَمِنْهُمْ مَنْ أَخَذَتْهُ النَّارُ إِلَى أَنْصَافِ سَاقَيْهِ وَمِنْهُمْ مَنْ أَخَذَتْهُ إِلَى كَعْبَيْهِ، فَيُخْرِجُوْنَهُمْ، فَيَقُوْلُوْنَ: رَبَّنَا قَدْ أَخْرَجْنَا مَنْ أَمَرْتَنَا قَالَ: وَيَقُوْلُ: أَخْرِجُوْا مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ وَزْنُ دِيْنَارٍ مِنَ الْإِيْمَانِ ثُمَّ قَالَ: مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ وَزْنُ نِصْفِ دِيْنَارٍ حَتَّى يَقُوْلَ: مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ وَزْنُ ذَرَّةٍ. قَالَ أَبُوْسَعِيْدٍ: فَمَنْ لَمْ يُصَدِّقْ فَلْيَقْرَأْ هَذِهِ الْآيَةَ: ﴿إِنَّ اللهَ لَا يَغْفِرُ أَنْ يُشْرَكَ بِهِ وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذَلِكَ لِمَنْ يَّشَاءُ﴾ إِلَى ﴿عَظِيْمًا﴾.**

[النساء، ٤: ٤٨]. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ وَابْنُ مَاجَه.

**الحديث رقم ٧٠: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: التوحيد، باب: في قول الله تعالى: وجوه يومئذ ناضرة إلى ربها ناظرة، ٦/٢٧٠٧، الرقم: ٧٠٠١، والنسائی فی السنن، کتاب: الإيمان وشرائعه، باب: زيادة الإيمان، ٨/١١٢، الرقم: ٥٠١٠، وابن ماجه فی السنن، المقدمة، باب: فی الإيمان، ١/٢٣، الرقم: ٦٠، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٣/٩٤، الرقم: ١١٧، والحاکم فی المستدرک، ٤/٦٢٦، الرقم: ٨٧٣٦، وَقَالَ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ، وابن راشد فی الجامع، ١١/٤١٠۔**

’’حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تمہارے کسی ایک شخص کا بھی دنیا میں کسی حق بات کے لئے تکرار کرنا اس قدر سخت نہیں ہو گا جو تکرار مومنین کاملین اپنے پروردگار سے اپنے ان بھائیوں کے لئے کریں گے جو جہنم میں داخل کئے جا چکے ہوں گے۔ وہ عرض کریں گے: اے ہمارے پروردگار! ہمارے یہ بھائی ہمارے ساتھ نمازیں پڑھتے تھے اور ہمارے ساتھ روزے رکھتے تھے اور ہمارے ہی ساتھ حج کرتے تھے اور تو نے انہیں دوزخ میں ڈال دیا ہے۔ اس پر اللہ تعالیٰ فرمائے گا: اچھا تم جنہیں پہچانتے ہو انہیں جا کر خود ہی دوزخ سے نکال لو۔ کہتے ہیں: وہ ان کے پاس جائیں گے اور ان کی شکلیں دیکھ کر انہیں پہچان لیں گے۔ ان میں سے بعض کو تو آگ نے پنڈلیوں کے نصف تک اور بعض کو ٹخنوں تک پکڑا ہو گا۔ وہ انہیں نکالیں گے اور پھر عرض کریں گے: اے ہمارے پروردگار! تو نے ہمیں جن کے نکالنے کا حکم فرمایا تھا انہیں ہم نے نکال لیا ہے، پھر اللہ تعالیٰ فرمائے گا: انہیں بھی جا کر نکال لو جن کے دل میں ایک دینار کے بھر بھی ایمان ہے۔ پھر فرمائے گا: اسے بھی نکال لاؤ جس کے دل میں نصف دینار کے برابر ایمان ہے (پھر) یہاں تک فرمائے گا: اسے بھی (نکال لاؤ) جس کے دل میں ذرّہ برابر ایمان ہے۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اب جس شخص کو یقین نہ آئے تو وہ یہ آیتِ کریمہ پڑھ لے۔ ’’بیشک اللہ اِس بات کو نہیں بخشتا کہ اس کے ساتھ شرک کیا جائے اور اس سے کم تر (جو گناہ بھی ہو) جس کے لئے چاہتا ہے بخش دیتا ہے۔‘‘ [النساء، ۴: ۴۸]۔

اسے امام بخاری، نسائی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے الفاظ امام نسائی کے ہیں۔

**۹۶۷ / ۷۱۔ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: لَيَدْخُلَنَّ الْجَنَّةَ مِنْ أُمَّتِي سَبْعُوْنَ أَلْفًا أَوْ سَبْعُ مِائَةِ أَلْفٍ، شَكَّ فِي أَحَدِهِمَا، مُتَمَاسِكِيْنَ آخِذٌ بَعْضُهُمْ بِبَعْضٍ، حَتَّى يَدْخُلَ أَوَّلُهُمْ وَآخِرُهُمُ الْجَنَّةَ،**

الحديث رقم ۷۱: أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب: الرقاق، باب: يدخل الجنة سبعون ألفاً بغير حساب، ۵/ ۲۳۹۶، الرقم: ۶۱۷۷، و في باب: صفة الجنة والنار، ۵/ ۲۳۹۹، الرقم: ۶۱۸۷، وفی کتاب: بدء الخلق، باب: ما جاء فی صفة الجنة وأنها مخلوقة، ۳/ ۱۱۸۶، الرقم: ۳۰۷۵، ومسلم فی الصحيح، کتاب: الإيمان، باب: الدليل على دخول طوائف من المسلمين الجنة بغير حساب ولا عذاب، ۱/ ۱۹۸، الرقم: ۲۱۹، وأحمد بن حنبل فی المسند، ۵/ ۳۳۵، الرقم: ۲۲۸۳۹۔

وَوُجُوْهُهُمْ عَلَى ضَوْءِ الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری امت کے ستر ہزار یا سات لاکھ افراد بغیر حساب و عذاب کے جنت میں داخل ہوں گے، (راوی کو دونوں میں سے ایک کا شک ہے) یہ ایک دوسرے کو تھامے ہوئے ہوں گے یہاں تک کہ ان کا پہلا اور آخری شخص جنت میں داخل ہوجائے گا اور ان کے چہرے چودھویں رات کے چاند کی طرح چمکتے ہوں گے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

۹٦۸ / ۷۲۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ في رواية طويلة عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قَالَ: فَوَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ مَا مِنكُمْ مِنْ أَحَدٍ بِأَشَدَّ مُنَاشَدَةً ِللهِ فِي اسْتِقْصَاءِ الْحَقِّ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ِللهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ لِإِخْوَانِهِمُ الَّذِيْنَ فِي النَّارِ، يَقُوْلُوْنَ: رَبَّنَا، كَانُوْا يَصُوْمُوْنَ مَعَنَا، وَيُصَلُّوْنَ وَيَحُجُّوْنَ. فَيُقَالُ لَهُمْ: أَخْرِجُوْا مَنْ عَرَفْتُمْ، فَتُحَرَّمُ صُوَرُهُمْ عَلَى النَّارِ، فَيُخْرِجُوْنَ خَلْقًا كَثِيْرًا قَدْ أَخَذَتِ النَّارُ إِلَى نِصْفِ سَاقَيْهِ وَإِلَى رُكْبَتَيْهِ، ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ: رَبَّنَا، مَا بَقِيَ فِيْهَا أَحَدٌ مِمَّنْ أَمَرْتَنَا بِهِ، فَيَقُوْلُ: ارْجِعُوْا فَمَنْ وَجَدْتُم فِي قَلْبِهِ مِثْقَالَ دِيْنَارٍ مِنْ خَيْرٍ فَأَخْرِجُوْهُ، فَيُخْرِجُوْنَ خَلْقًا كَثِيْرًا، ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ: رَبَّنَا، لَمْ نَذَرْ فِيْهَا أَحَدًا مِمَّنْ أَمَرْتَنَا، ثُمَّ يَقُوْلُ: ارْجِعُوْا فَمَنْ وَجَدْتُم فِي قَلْبِهِ مِثْقَالَ نِصْفِ دِيْنَارٍ مِنْ خَيْرٍ فَأَخْرِجُوْهُ، فَيُخْرِجُوْنَ خَلْقًا كَثِيْرًا، ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ: رَبَّنَا، لَمْ نَذَرْ فِيْهَا مِمَّنْ أَمَرْتَنَا أَحَدًا، ثُمَّ يَقُوْلُ: ارْجِعُوْا فَمَنْ وَجَدْتُمْ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ مِنْ خَيْرٍ فَأَخْرِجُوْهُ، فَيُخْرِجُوْنَ خَلْقًا كَثِيْرًا، ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ: رَبَّنَا، لَمْ نَذَرْ فِيْهَا خَيْرًا، وَكَانَ أَبُوْسَعِيْدٍ الْخُدْرِيُّ رضی اللہ عنہ

الحديث رقم ۷۲: أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: معرفة طريق الرؤية، ۱/۱٦۹، الرقم: ۱۸۳، والطيالسي فى المسند، ۱/۲۸۹، الرقم: ۲۱۷۹، والحاكم فى المستدرك، ٤/٦۲٦، الرقم: ۸۷۳٦، والمنذري فى الترغيب والترهيب، ٤/۲۲۳، الرقم: ٥٤٦٦۔

يَقُوْلُ: إِنْ لَمْ تُصَدِّقُوْنِي بِهٰذَا الْحَدِيْثِ، فَاقْرَءُ وْا إِنْ شِئْتُمْ: ﴿إِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ وَإِنْ تَكُ حَسَنَةً يُّضٰعِفْهَا وَيُؤْتِ مِنْ لَّدُنْهُ أَجْرًا عَظِيْمًا﴾ [النساء، ٤:٤٠]. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی طویل حدیث پاک میں ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے! جو مومن نجات پا کر جنت میں چلے جائیں گے وہ اپنے ان مسلمان بھائیوں کو جو جہنم میں پڑے ہوں گے جہنم سے چھڑانے کے لیے (بطورِ ناز) اللہ تعالیٰ سے ایسی تکرار کریں گے جیسی تکرار کوئی شخص اپنا حق مانگنے کے لیے بھی نہیں کرتا۔ وہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عرض کریں گے: اے ہمارے رب! یہ لوگ ہمارے ساتھ روزے رکھتے تھے، نمازیں پڑھتے تھے اور حج کرتے تھے۔ ان سے کہا جائے گا: جن لوگوں کو تم پہچانتے ہو انہیں دوزخ سے نکال لو۔ پس ان لوگوں کی صورتیں آگ پر حرام کر دی جائیں گی۔ پھر جنتی مسلمان کثیر تعداد میں ان لوگوں کو دوزخ سے نکال لائیں گے جن میں سے بعض کو نصف پنڈلیوں تک اور بعض کو گھٹنوں تک دوزخ کی آگ نے جلا ڈالا تھا۔ وہ پھر عرض کریں گے: اے اللہ! اب ان لوگوں میں سے کوئی باقی نہیں بچا جنہیں جہنم سے نکال لانے کا تو نے حکم دیا تھا، اللہ تعالیٰ فرمائے گا: پھر جاؤ اور جس کے دل میں دینار کے برابر بھی نیکی ہے اسے بھی جہنم سے نکال لاؤ، وہ پھر کثیر تعداد میں لوگوں کو دوزخ سے نکال لائیں گے۔ پھر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عرض کریں گے: اے ہمارے رب! جن لوگوں کو تو نے جہنم سے نکالنے کا حکم دیا تھا ہم نے ان میں سے کسی کو نہیں چھوڑا۔ اللہ تعالیٰ پھر فرمائے گا: جاؤ جس کے دل میں نصف دینار کے برابر بھی نیکی ہو اسے بھی جہنم سے نکال لاؤ۔ وہ پھر جائیں گے اور کثیر تعداد میں لوگوں کو جہنم سے نکال لائیں گے۔ پھر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عرض کریں گے: اے ہمارے رب! جن لوگوں کو تو نے دوزخ سے نکالنے کا حکم دیا تھا ہم نے ان میں سے کسی کو نہیں چھوڑا۔ اللہ تعالیٰ پھر فرمائے گا: جس شخص کے دل میں تمہیں ایک ذرّہ برابر بھی نیکی ملے اسے بھی جہنم سے نکال لاؤ۔ وہ جائیں گے اور جہنم سے بہت بڑی تعداد میں مخلوقِ خدا کو نکال لائیں گے۔ پھر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عرض کریں گے: اے اللہ! اب دوزخ میں نیکی کا ایک ذرّہ بھی نہیں۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر تم میری اس بیان کردہ حدیث کی تصدیق نہیں کرتے تو قرآن کریم کی اس آیت کو پڑھو: ''بیشک اللہ تعالیٰ ذرّہ برابر بھی ظلم نہیں کرتا، اور اگر کوئی نیکی ہو تو اسے دوگنا کر دیتا ہے اور اپنے پاس سے بڑا اجر عطا فرماتا ہے۔'' [النساء، ٤:٤٠]۔

اسے امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

**٩٦٩ / ٧٣۔ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنهما في رواية طويلة قَالَ: ثُمَّ يَنْجُوْ الْمُؤْمِنُوْنَ، فَتَنْجُوْ أَوَّلُ زُمْرَةٍ، وُجُوْهُهُمْ كَالْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ سَبْعُوْنَ أَلْفًا لَا يُحَاسَبُوْنَ، ثُمَّ الَّذِيْنَ يَلُوْنَهُمْ كَأَضْوَاءِ نَجْمٍ فِي السَّمَاءِ ثُمَّ كَذٰلِكَ ...... الحديث. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ مَرْفُوْعًا.**

''حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما سے طویل حدیث مروی ہے فرماتے ہیں: پھر قیامت کے دن مؤمنین نجات پائیں گے تو سب سے پہلے ایسی جماعت نجات پائے گی جن کے چہرے چودھویں رات کے چاند کی طرح چمکتے ہوں گے، وہ ستر ہزار افراد ہوں گے جن سے کوئی حساب نہیں لیا جائے گا۔ پھر (وہ مومن نجات پائیں گے) جو ان سے ملے ہوئے ہوں گے (اور جن کے چہرے) آسمان کے ستاروں کی مانند چمکتے ہوں گے پھر اسی طرح یہ سلسلہ جاری رہے گا۔'' اسے امام مسلم اور احمد نے مرفوعا روایت کیا ہے۔

**٩٧٠ / ٧٤۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ شَقِيْقٍ رضي الله عنه قَالَ: كُنْتُ مَعَ رَهْطٍ بِإِيْلِيَاءَ، فَقَالَ رَجُلٌ مِنْهُمْ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: يَدْخُلُ الْجَنَّةَ بِشَفَاعَةِ رَجُلٍ مِنْ أُمَّتِي أَكْثَرُ مِنْ بَنِي تَمِيْمٍ. قِيْلَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ سِوَاكَ؟ قَالَ: سِوَايَ. فَلَمَّا قَامَ، قُلْتُ: مَنْ هَذَا؟ قَالُوْا: هَذَا ابْنُ أَبِي الْجَدْعَاءِ.**

---

**الحديث رقم ٧٣:** أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: أدنى أهل الجنة منزلة فيها، ١ / ١٧٧، الرقم: ١٩١، وأحمد بن حنبل مرفوعا فى المسند، ٣ / ٣٤٥، الرقم: ١٤٧٢١، وعبد الله بن أحمد فى السنة، ١ / ٢٤٨، الرقم: ٤٥٧، وابن منده فى الإيمان، ٢ / ٨٢٥، الرقم: ٨٥١، وإسناده صحيح۔

**الحديث رقم ٧٤:** أخرجه الترمذي فى السنن، كتاب: صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء فى الشفاعة، ٤ / ٦٢٦، الرقم: ٢٤٣٨، وابن ماجه فى السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر الشفاعة، ٢ / ١٤٤٣، الرقم: ٤٣١٦، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ٤٦٩-٤٧٠، الرقم: ١٥٨٥٧، إسناده صحيح، ورجاله ثقات رجال الصحيح، والدارمي فى السنن، ٢ / ٤٢٣، الرقم: ٢٨٠٨، وأبو يعلى فى المسند، ١٢ / ٢٨٠، الرقم: ٦٨٦٦۔

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبداللہ بن شقیق رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں ایلیاء کے مقام پر ایک گروہ کے ساتھ تھا تو ان میں سے ایک شخص نے کہا: میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ میری اُمت کے ایک شخص (حضرت عثمان رضی اللہ عنہ یا حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ) کی شفاعت کے سبب بنوتمیم کے افراد سے زیادہ لوگ جنت میں داخل ہوں گے۔ آپ ﷺ سے عرض کیا گیا: یارسول اللہ! کیا وہ شخص آپ کے علاوہ کوئی اور ہوگا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں میرے علاوہ۔ راوی کہتے ہیں: پس جب وہ چلے گئے تو میں نے پوچھا: یہ کون ہیں؟ لوگوں نے بتلایا: یہ ابن ابی الجدعا رضی اللہ عنہ (صحابی رسول ﷺ) ہیں۔‘‘

اسے امام ترمذی، ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

۹۷۱ / ۷۵۔ عَنِ الْحَسَنِ الْبَصَرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَشْفَعُ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ بِمِثْلِ رَبِيْعَةَ وَمُضَرَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

’’حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ قیامت کے دن دو قبیلوں ربیعہ اور مضر (کے افراد کی تعداد) کے برابر لوگوں کی شفاعت کریں گے۔‘‘ اسے امام ترمذی نے روایت کیا ہے۔

۹۷۲ / ۷٦۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: إِنَّ مِنْ أُمَّتِي

---

الحديث رقم ۷۵: أخرجه الترمذي فی السنن، کتاب: صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء فی الشفاعة، ٤ / ٦۲۷، الرقم: ۲٤۳۹، وأحمد بن حنبل فی فضائل الصحابة، ۱ / ۵۲۳، الرقم: ۸٦٦، والآجري فی الشريعة، ۱ / ۲۹۹۔

الحديث رقم ۷٦: أخرجه الترمذي فی السنن، کتاب: صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء فی الشفاعة، ٤ / ٦۲۷، الرقم: ۲٤٤۰، وأحمد بن حنبل فی المسند، ۳ / ۲۰، الرقم: ۱۱۱٤۸، وابن کثير فی البداية والنهاية، ۱۰ / ٤٦۸۔

مَنْ يَشْفَعُ لِلْفِئَامِ مِنَ النَّاسِ، وَمِنْهُمْ مَنْ يَشْفَعُ لِلْقَبِيْلَةِ، وَمِنْهُمْ مَنْ يَشْفَعُ لِلْعَصَبَةِ، وَمِنْهُمْ مَنْ يَشْفَعُ لِلرَّجُلِ حَتَّى يَدْخُلُوا الْجَنَّةَ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: یقیناً میرا ایک امتی لوگوں کے ایک گروہ کی شفاعت کرے گا، ان میں سے کوئی کسی قبیلہ کی شفاعت کرے گا، ان میں سے کوئی کسی جماعت کی شفاعت کرے گا اور ان میں سے کوئی کسی شخص کی شفاعت کرے گا یہاں تک کہ وہ سب جنت میں داخل ہو جائیں گے۔‘‘

اسے امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٩٧٣ / ٧٧۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: وَعَدَنِي رَبِّي أَنْ يُدْخِلَ الْجَنَّةَ مِنْ أُمَّتِي سَبْعِيْنَ أَلْفًا، لَا حِسَابَ عَلَيْهِمْ وَلَا عَذَابَ مَعَ كُلِّ أَلْفٍ سَبْعُوْنَ أَلْفًا وَثَـلَاثُ حَثَيَاتٍ مِنْ حَثَيَاتِهِ.**

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: میرے رب نے مجھ سے وعدہ فرمایا ہے کہ وہ میری امت سے ستر ہزار افراد کو بغیر حساب و عذاب کے جنت میں داخل فرمائے گا۔ ان میں سے ہر ہزار کے ساتھ مزید ستّر ہزار کو داخل کرے گا نیز اللہ تعالیٰ اپنے چلوؤں میں سے (اپنے حسبِ حال) تین چلو (جہنمیوں کے) بھی جنت میں ڈالے گا۔‘‘

الحديث رقم ٧٧: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله ﷺ، باب: في الشفاعة، ٤ / ٦٢٦، الرقم: ٢٤٣٧، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: صفة محمد ﷺ، ٢ / ١٤٣٣، الرقم: ٤٢٨٦، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٢٦٨، الرقم: ٢٢٣٠٣، إسناده حسن، وابن أبي شيبة في المصنف، ٦ / ٣١٥، الرقم: ٣١٧١٤، وابن أبي عاصم في السنة، ١ / ٢٦٠، ٢٦١، الرقم: ٥٨٨، ٥٨٩، والعسقلاني في الإصابة، ٦ / ٦٤٦، الرقم: ٩٢٣٣، سنده صحيح۔

اس حدیث کو امام ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

**٩٧٤ / ٧٨۔ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَشْفَعُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ ثَـلَاثَةٌ: اَلْأَنْبِيَاءُ ثُمَّ الْعُلَمَاءُ ثُمَّ الشُّهَدَاءُ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه.**

''حضرت عثمان بن عفان ﷺ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: قیامت کے دن تین قسم کے لوگ شفاعت کریں گے: انبیاء کرام، پھر علماء، پھر شہداء۔''

اسے امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

**٩٧٥ / ٧٩۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ قَيْسٍ ﷺ قَالَ: كُنْتُ عِنْدَ أَبِي بُرْدَةَ ﷺ ذَاتَ لَيْلَةٍ، فَدَخَلَ عَلَيْنَا الْحَارِثُ بْنُ أُقَيْشٍ، فَحَدَّثَنَا الْحَارِثُ لَيْلَتَئِذٍ، أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: إِنَّ مِنْ أُمَّتِي مَنْ يَدْخُلُ الْجَنَّةَ بِشَفَاعَتِهِ أَكْثَرُ مِنْ مُضَرَ، وَإِنَّ مِنْ أُمَّتِي مَنْ يَعْظُمُ لِلنَّارِ حَتَّى يَكُوْنَ أَحَدَ زَوَايَاهَا.**

**رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.**

''حضرت عبداللہ بن قیس ﷺ فرماتے ہیں کہ میں ایک رات حضرت ابوبردہ ﷺ کے پاس تھا کہ ہمارے پاس حضرت حارث بن اقیش ﷺ آئے۔ حضرت حارث ﷺ نے اسی رات ہم سے بیان کیا کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میرے ایک امتی کی شفاعت کے سبب قبیلہ

---

**الحديث رقم ٧٨:** أخرجه ابن ماجه فى السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر الشفاعة، ٢ / ١٤٤٣، الرقم: ٤٣١٣، والبيهقى فى شعب الإيمان، ٢ / ٢٦٥، الرقم: ١٧٠٧، والآجرى فى الشريعة، ١ / ٣٥٠، والخطيب البغدادى فى تاريخ بغداد، ١١ / ١٧٧، الرقم: ٥٨٨٨۔

**الحديث رقم ٧٩:** أخرجه ابن ماجه فى السنن، كتاب: الزهد، باب: صفة النار، ٢ / ١٤٤٦، الرقم: ٤٣٢٣، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٥ / ٣١٢، والحاكم فى المستدرك، ١ / ٢٤٢، الرقم: ٢٣٨، وابن أبي شيبة فى المصنف، ٦ / ٣١٣، الرقم: ٣١٧٠٢، وأبويعلى فى المسند، ٣ / ١٥٤، الرقم: ١٥٨١، والشيباني فى الآحاد والمثاني، ٢ / ٢٩٤، الرقم: ١٠٥٦۔

مضر سے زیادہ لوگ جنت میں داخل ہوں گے اور بے شک ایک ایسا امتی بھی ہوگا (جو اپنے گناہوں کے سبب) دوزخ کے لئے اتنا بڑا ہو جائے گا کہ (گویا) اس کا ایک کونہ ہوگا۔‘‘

اسے امام ابن ماجہ، احمد اور حاکم نے روایت کیا ہے۔ نیز انہوں نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

**۹۷٦ / ۸۰۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: يَصُفُّ النَّاسُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ صُفُوْفًا (وَقَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ: أَهْلُ الْجَنَّةِ) فَيَمُرُّ الرَّجُلُ مِنْ أَهْلِ النَّارِ عَلَى الرَّجُلِ، فَيَقُوْلُ: يَا فُـلَانُ، أَمَا تَذْكُرُ يَوْمَ اسْتَسْقَيْتَ فَسَقَيْتُكَ شَرْبَةً؟ قَالَ: فَيَشْفَعُ لَهُ، وَيَمُرُّ الرَّجُلُ، فَيَقُوْلُ: أَمَا تَذْكُرُ يَوْمَ نَاوَلْتُكَ طَهُوْرًا؟ فَيَشْفَعُ لَهُ، وَيَقُوْلُ: يَا فُلَانُ، أَمَا تَذْكُرُ يَوْمَ بَعَثْتَنِي فِي حَاجَةِ كَذَا وَكَذَا؟ فَذَهَبْتُ لَكَ، فَيَشْفَعُ لَهُ.**

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَبُوْيَعْلَى.

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے دن لوگ صفیں بنائیں گے (ابن نمیر نے کہا یعنی کہ اہلِ جنت) تو دوزخیوں میں سے ایک شخص جنتیوں میں سے ایک شخص کے پاس سے گزرے گا اور کہے گا: اے فلاں! تجھے یاد ہے کہ ایک دن تو نے پانی مانگا تھا اور میں نے تجھے پانی پلایا تھا؟ راوی فرماتے ہیں: پس وہ جنتی اس دوزخی کے لئے شفاعت کرے گا۔ ایک اور آدمی دوسرے آدمی کے پاس سے گزرے گا تو کہے گا: تجھے یاد ہے کہ میں نے ایک دن تجھے طہارت کے لئے پانی دیا تھا؟ چنانچہ وہ اس کے لئے شفاعت کرے گا۔ ایک اور آدمی کہے گا: اے فلاں: تجھے یاد ہے کہ ایک دن تو نے مجھے اس اس کام کے لئے بھیجا تھا چنانچہ میں تیری خاطر چلا گیا تھا؟ پس وہ اس کی شفاعت

**الحديث رقم ۸۰: أخرجه ابن ماجه فی السنن، کتاب: الأدب، باب: فضل صدقة الماء، ۲ / ۱۲۱۵، الرقم: ۳٦۸۵، وأبو يعلی فی المسند، ۷ / ۷۸، الرقم: ٤۰۰٦، والطبراني فی المعجم الأوسط، ٦ / ۳۱۷، الرقم: ٦٥۱۱، والمنذري فی الترغيب والترهيب، ۲ / ۳۹، الرقم: ١٤١٥، والهيثمي فی مجمع الزوائد، ۱۰ / ۳۸۲، والقرطبي فی الجامع لأحكام القرآن، ۳ / ۲۷٥۔**

کرے گا۔'' اسے امام ابن ماجہ اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

٩٧٧ / ٨١۔ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِذَا خَلَّصَ اللهُ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنَ النَّارِ، وَأَمِنُوْا فَمَا مُجَادَلَةُ أَحَدِكُمْ لِصَاحِبِهِ فِي الْحَقِّ يَكُوْنُ لَهُ فِي الدُّنْيَا أَشَدَّ مُجَادَلَةً مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لِرَبِّهِمْ فِي إِخْوَانِهِمُ الَّذِينَ أُدْخِلُوْا النَّارَ، قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: رَبَّنَا، إِخْوَانُنَا، كَانُوْا يُصَلُّوْنَ مَعَنَا وَيَصُوْمُوْنَ مَعَنَا، وَيَحُجُّوْنَ مَعَنَا، فَأَدْخَلْتَهُمُ النَّارَ، فَيَقُوْلُ: اذْهَبُوا فَأَخْرِجُوْا مَنْ عَرَفْتُمْ مِنْهُمْ، فَيَأْتُوْنَهُمْ فَيَعْرِفُوْنَهُمْ بِصُوَرِهِمْ، لَا تَأْكُلُ النَّارُ صُوَرَهُمْ، فَمِنْهُمْ مَنْ أَخَذَتْهُ النَّارُ إِلَى أَنْصَافِ سَاقَيْهِ، وَمِنْهُمْ مَنْ أَخَذَتْهُ إِلَى كَعْبَيْهِ، فَيُخْرِجُوْنَهُمْ فَيَقُوْلُوْنَ: رَبَّنَا، أَخْرَجْنَا مَنْ قَدْ أَمَرْتَنَا، ثُمَّ يَقُوْلُ: أَخْرِجُوْا مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ وَزْنُ دِيْنَارٍ مِنَ الْإِيْمَانِ، ثُمَّ مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ وَزْنُ نِصْفِ دِيْنَارٍ، ثُمَّ مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالُ حَبَّةٍ مِنْ خَرْدَلٍ.

قَالَ أَبُوْ سَعِيْدٍ: فَمَنْ لَمْ يُصَدِّقْ هَذَا، فَلْيَقْرَأْ: ﴿إِنَّ اللهَ لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ وَإِنْ تَكُ حَسَنَةً يُضَاعِفْهَا وَيُؤْتِ مِنْ لَّدُنْهُ أَجْرًا عَظِيْمًا﴾ [النساء، ٤: ٤٠]. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابو سعید خدری ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ قیامت کے دن ایمان والوں کو نجات عطا فرمائے گا اور وہ دوزخ سے محفوظ ہو جائیں گے تو وہ اپنے ان ساتھیوں کے لیے جو دوزخ میں ہیں خدا سے اس شخص سے بھی زیادہ بحث کریں گے جو دنیا میں اپنے ساتھی کے لیے اس کے حق پر جھگڑتا ہے۔ وہ کہیں گے: اے ہمارے پروردگار! یہ ہمارے بھائی ہیں ہمارے ساتھ نمازیں پڑھا کرتے تھے، ہمارے ساتھ

الحديث رقم ٨١: أخرجه ابن ملجه في السنن، المقدمة، باب: في الإيمان، ١/ ٢٣، الرقم: ٦٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٣/ ٩٤، الرقم: ١١٧، وابن راشد في الجامع، ١١/ ٤٠٩، والمروزي في تعظيم قدر الصلاة، ١/ ٢٩٤.

روزے رکھتے تھے اور ہمارے ساتھ حج کیا کرتے تھے تو نے انہیں دوزخ میں داخل کر دیا۔ اللہ تعالیٰ ان سے فرمائے گا: جاؤ تم جن لوگوں کو جانتے ہو انہیں دوزخ سے نکال لو، وہ آئیں گے اور ان کے چہرے پہچانیں گے، ان کے چہروں کو آگ نے نہ جلایا ہوگا، بعض کو آدھی پنڈلیوں تک آگ نے جلا دیا ہوگا اور بعض کو ان کے ٹخنوں تک۔ وہ انہیں نکال لائیں گے اور عرض گزار ہوں گے: اے خداوند! جن کے بارے میں تو نے ہمیں حکم دیا تھا ہم نے انہیں نکال لیا ہے۔ پھر حکم ہوگا جس کے دل میں دینار کے برابر بھی ایمان ہو اسے نکال لاؤ۔ پھر حکم ہوگا جس کے دل میں نصف دینار کے برابر بھی ایمان ہو اسے بھی نکال لاؤ پھر حکم ہوگا جس کے دل میں رائی کے دانہ کے برابر بھی ایمان ہو اسے بھی نکال لاؤ۔

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جسے یقین نہ آتا ہو وہ یہ آیت پڑھے: ''بیشک اللہ تعالیٰ ذرّہ برابر بھی ظلم نہیں کرتا، اور اگر کوئی نیکی ہو تو اسے دوگنا کر دیتا ہے۔'' [النساء، ٤: ٤٠]۔ اسے امام ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**٩٧٨ / ٨٢۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: أَمَّا أَهْلُ النَّارِ الَّذِيْنَ هُمْ أَهْلُهَا لَا يَمُوْتُوْنَ وَلَا يَحْيَوْنَ وَأَمَّا أُنَاسٌ يُرِيْدُ اللهُ بِهِمُ الرَّحْمَةَ فَيُمِيْتُهُمْ فِي النَّارِ. فَيَدْخُلُ عَلَيْهِمُ الشُّفَعَاءُ، فَيَأْخُذُ الرَّجُلُ أَنْصَارَهُ. فَيَبُثُّهُمْ أَوْ قَالَ: فَيَنْبُتُوْنَ عَلَى نَهَرِ الْحَيَاةِ، أَوْ قَالَ: اَلْحَيَوَانِ، أَوْ قَالَ: اَلْحَيَاةِ، أَو قَالَ: نَهَرِ الْجَنَّةِ، فَيَنْبُتُوْنَ نَبَاتَ الْحِبَّةِ فِي حَمِيْلِ السَّيْلِ، قَالَ: فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: أَمَا تَرَوْنَ الشَّجَرَةَ تَكُوْنُ خَضْرَاءَ ثُمَّ تَكُوْنُ صَفْرَاءَ، أَوْ قَالَ: تَكُوْنُ صَفْرَاءَ ثُمَّ تَكُوْنُ خَضْرَاءَ؟ قَالَ: فَقَالَ بَعْضُهُمْ: كَأَنَّ النَّبِيَّ صلی الله عليه وآله وسلم كَانَ بِالْبَادِيَةِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.**

''حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اہلِ جہنم میں سے جو اس کے مستحق ہوں گے وہ نہ اس میں مریں گے اور نہ جی پائیں گے، اور جن لوگوں کو اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے نوازنا چاہے گا انہیں جہنم میں موت دے دے گا۔ پس شفاعت کرنے

---

**الحديث رقم ٨٢:** أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ٣ / ٥، الرقم: ١١٠١٦، إسناده صحيح على شرط مسلم، وعبد بن حميد في المسند، ١ / ٢٧٤، الرقم: ٨٦٥.

والے ان کے پاس جائیں گے تو انسان اپنے مددگاروں کو بلائے گا۔ پس وہ ان کو بکھیر دے گا یا فرمایا: وہ جنت کی نہرِ حیات میں (نہا کر دوبارہ) اگیں گے، پس وہ (اس میں سے) ایسے نکلیں گے جیسے سیلابی جگہ سے سرسبز دانہ نکلتا ہے۔ فرماتے ہیں: حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: کیا تم درخت کو نہیں دیکھتے کہ سبز ہوتا ہے پھر زرد ہوتا ہے، یا فرمایا: زرد ہوتا ہے پھر سبز ہوتا ہے؟ ان میں سے بعض نے کہا گویا کہ حضور نبی اکرم ﷺ کسی دیہات میں تھے (اور درخت کو دیکھ دیکھ کر اس کی صفات بیان کر رہے تھے)۔'' اسے امام احمد نے روایت کیا ہے۔

**٩٧٩/ ٨٣۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ ﷺ قَالَ: يُعْرَضُ النَّاسُ عَلَى جِسْرِ جَهَنَّمَ، وَعَلَيْهِ حَسَكٌ وَكَلَالِيْبُ وَخَطَاطِيْفُ تَخْطَفُ النَّاسَ. قَالَ: فَيَمُرُّ النَّاسُ مِثْلَ الْبَرْقِ، وَآخَرُوْنَ مِثْلَ الرِّيْحِ، وَآخَرُوْنَ مِثْلَ الْفَرَسِ الْمُجِدِّ، وَآخَرُوْنَ يَسْعَوْنَ سَعْيًا، وَآخَرُوْنَ يَمْشُوْنَ مَشْيًا، وَآخَرُوْنَ يَحْبُوْنَ حَبْوًا وَآخَرُوْنَ يَزْحَفُوْنَ زَحْفًا. فَأَمَّا أَهْلُ النَّارِ فَلَا يَمُوْتُوْنَ وَلَا يَحْيَوْنَ، وَأَمَّا نَاسٌ فَيُؤْخَذُوْنَ بِذُنُوْبِهِمْ فَيُحْرَقُوْنَ، فَيَكُوْنُوْنَ فَحْمًا، ثُمَّ يَأْذَنُ اللّٰهُ فِي الشَّفَاعَةِ، فَيُوْجَدُوْنَ ضِبَارَاتٍ ضِبَارَاتٍ، فَيُقْذَفُوْنَ عَلَى نَهَرٍ، فَيَنْبُتُوْنَ كَمَا تَنْبُتُ الْحِبَّةُ فِي حَمِيْلِ السَّيْلِ.**

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ وَأَبُوْيَعْلَى.

''حضرت ابو سعید خدری ﷺ فرماتے ہیں کہ جہنم کے پل پر لوگوں کو ڈالا جائے گا، اس پر کانٹے اور نوکیلے منہ والے لوہے کے ٹکڑے پڑے ہوں گے جو لوگوں کو اچکیں گے۔ فرماتے ہیں کہ بعض لوگ بجلی کی طرح اس سے گزریں گے، بعض ہوا کی طرح، بعض عالی نسل تیز رفتار گھوڑے کی طرح، بعض دوڑتے ہوئے، بعض چلتے ہوئے، بعض سرین کے بل گھسٹتے

الحديث رقم ٨٣: أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ٣/ ٢٥، الرقم: ١١٢٠٠، إسناده صحيح على شرط مسلم، والنسائي فی السنن الكبرى، ٦/ ٤٠٦، الرقم: ١١٣٢٧، وابن حبان فی الصحيح، ١٦/ ٣٨٤، الرقم: ٧٣٧٩، والحاكم فی المستدرك، ٤/ ٦٢٧، الرقم: ٨٧٣٧، وأبويعلى فی المسند، ٢/ ٤٤٦، الرقم: ١٢٥٣۔

ہوئے اور بعض رینگتے ہوئے گزریں گے۔ پس اہلِ جہنم نہ اس میں مریں گے اور نہ جئیں گے اور وہ لوگ جنہیں ان کے گناہوں کے سبب پکڑا جائے گا جب انہیں جلایا جائے گا تو وہ کوئلہ ہو جائیں گے۔ پھر اللہ تعالیٰ شفاعت کا اذن دے گا تو انہیں جماعتوں کی شکل میں لا کر نہر (حیات) پر ڈال دیا جائے گا۔ پس وہ (اس میں سے) ایسے تر وتازہ نکلیں گے جیسے سیلابی جگہ سے سرسبز و شاداب دانہ نکلتا ہے۔‘‘

اسے امام احمد، نسائی، ابن حبان، حاکم اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

**۹۸۰ / ۸۴۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِذَا مُيِّزَ أَهْلُ الْجَنَّةِ وَأَهْلُ النَّارِ، فَدَخَلَ أَهْلُ الْجَنَّةِ الْجَنَّةَ، وَأَهْلُ النَّارِ النَّارَ. قَامَتِ الرُّسُلُ فَشَفَعُوْا، فَيَقُوْلُ: انْطَلِقُوْا أَوِ اذْهَبُوْا، فَمَنْ عَرَفْتُمْ فَأَخْرِجُوْهُ، فَيُخْرِجُوْنَهُمْ قَدِ امْتُحِشُوْا، فَيُلْقُوْنَهُمْ فِي نَهَرٍ أَوْ عَلَى نَهَرٍ. يُقَالُ لَهُ: اَلْحَيَاةُ. قَالَ: فَتَسْقُطُ مَحَاشُهُمْ عَلَى حَافَةِ النَّهَرِ، وَيَخْرُجُوْنَ بِيْضًا مِثْلَ الثَّعَارِيْرِ، ثُمَّ يَشْفَعُوْنَ، فَيَقُوْلُ: اذْهَبُوْا أَوِ انْطَلِقُوْا، فَمَنْ وَجَدْتُمْ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالَ قِيْرَاطٍ مِنْ إِيْمَانٍ فَأَخْرِجُوْهُمْ، قَالَ: فَيُخْرِجُوْنَ بَشَرًا، ثُمَّ يَشْفَعُوْنَ، فَيَقُوْلُ: اذْهَبُوْا أَوِ انْطَلِقُوْا، فَمَنْ وَجَدْتُمْ فِي قَلْبِهِ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِنْ خَرْدَلٍ مِنْ إِيْمَانٍ فَأَخْرِجُوْهُ، ثُمَّ يَقُوْلُ اللهُ عزوجل: أَنَا الْآنَ أُخْرِجُ بِعِلْمِي وَرَحْمَتِي، قَالَ: فَيُخْرِجُ أَضْعَافَ مَا أَخْرَجُوْا، وَأَضْعَافَهُ، فَيُكْتَبُ فِي رِقَابِهِمْ عُتَقَاءُ اللهِ عزوجل، ثُمَّ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ، فَيُسَمَّوْنَ فِيْهَا الْجَهَنَّمِيِّيْنَ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ.**

**وَإِسْنَادُهُ صَحِيْحٌ عَلَى شَرْطِ مُسْلِمٍ، وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ.**

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب جنتی اور جہنمی لوگوں میں امتیاز ہو جائے گا اور جنتی جنت میں اور دوزخی دوزخ میں داخل ہو جائیں

**الحديث رقم ۸۴: أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ۳ / ۳۲۵، الرقم: ۱۴۴۹۱، وابن حبان فی الصحيح، ۱ / ۴۱۰، الرقم: ۱۸۳، وابن جعد فی المسند، ۱ / ۳۸۶، الرقم: ۲۶۴۳، وابن کثير فی البداية والنهاية، ۱۰: ۴۵۲۔**

گے۔ اس کے بعد رُسلِ عظام کھڑے ہوکر شفاعت فرمائیں گے۔ (اللہ تعالیٰ) فرمائے گا: جاؤ اور جس جسے تم پہچانتے ہو اسے جہنم سے نکال لاؤ تو وہ ایسے لوگوں کو نکال لائیں گے جو جل کر کوئلے کی طرح ہو چکے ہوں گے۔ پھر انہیں آبِ حیات کے دریا میں ڈال دیا جائے گا۔ پھر فرمایا: پس ان کے جلے ہوئے جسموں کو دریا کے کنارے میں ڈال دیا جائے گا۔ جس کے بعد وہ سفید ککڑیوں کی طرح سفید تروتازہ ہوکرنکلیں گے۔ پھر اس کے بعد وہ دوبارہ شفاعت فرمائیں گے تو (اللہ تعالیٰ انہیں) فرمائے گا: پس جاؤ جس کے دل میں رتی بھر ایمان پاؤ تو اسے بھی جہنم سے نکال لاؤ تو وہ جلدی سے نکال لائیں گے۔ پھر وہ شفاعت کریں گے تو اللہ تعالیٰ انہیں فرمائے گا: جاؤ جس کے دل میں رائی کے دانے کے برابر ایمان پاؤ تو اسے بھی نکال لاؤ (وہ مزید لوگوں کو نکال لائیں گے) پھر اللہ تعالیٰ فرمائے گا: اب میں اپنے علم اور رحمت سے نکالتا ہوں۔ پس اللہ تعالیٰ جتنے لوگ انہوں نے نکالے ہوں گے اس سے کئی گنا زیادہ لوگوں کو نکال لے گا اور (پھر) اس سے بھی زیادہ، تو ان کی گردنوں پر لکھ دیا جائے گا ''عتقاء اللہ'' (یعنی اللہ تعالیٰ کے آزاد کردہ لوگ)۔ پھر وہ جنت میں داخل ہوجائیں گے اور انہیں جہنمیوں کے نام سے پکارا جائے گا۔''

اسے امام احمد اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔ نیز اس کی اسناد مسلم کی شرائط پر صحیح اور رجال ثقات ہیں۔

**۹۸۱ / ۸۵۔ عَنْ أَبِي بَكْرَةَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: يُحْمَلُ النَّاسُ عَلَى الصِّرَاطِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ، فَتَقَادَعُ بِهِمْ جَنَبَةُ الصِّرَاطِ تَقَادُعَ الْفَرَاشِ فِي النَّارِ، قَالَ: فَيُنْجِي اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالَى بِرَحْمَتِهِ مَنْ يَشَاءُ. قَالَ: ثُمَّ يُؤْذَنُ لِلْمَلَائِكَةِ وَالنَّبِيِّيْنَ وَالشُّهَدَاءِ أَنْ يَشْفَعُوْا، فَيَشْفَعُوْنَ وَيُخْرِجُوْنَ، وَيَشْفَعُوْنَ وَيُخْرِجُوْنَ، وَيَشْفَعُوْنَ وَيُخْرِجُوْنَ، وَزَادَ عَفَّانُ مَرَّةً، فَقَالَ أَيْضًا: وَيَشْفَعُوْنَ**

الحديث رقم ۸۵: أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ۵/ ۴۳، الرقم: ۲۰۴۴۰، وإسناده حسن، والبزار فی المسند، ۹/ ۱۲۳، الرقم: ۳۶۷۱، والطبراني فی المعجم الصغير، ۲/ ۱۴۲، الرقم: ۹۲۹، وابن أبي عاصم فی السنة، ۲/ ۴۰۳، الرقم: ۸۳۷، وإسناده حسن، والهيثمي فی مجمع الزوائد، ۱۰/ ۳۵۹، وقال: رجاله رجال الصحيح، وابن كثير فی البداية والنهاية، ۱۰/ ۴۷۰.

وَيُخْرِجُوْنَ مَنْ كَانَ فِي قَلْبِهِ مَا يَزِنُ ذَرَّةً مِنْ إِيْمَانٍ.

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْبَزَّارُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ وَقَالَ الْهَيْثَمِيُّ: رِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.

''حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے دن لوگ پلِ صراط پر چلیں گے تو پلِ صراط کا کنارہ ان کو پتنگوں کے آگ میں گرنے کی طرح اس میں گرائے گا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: پھر اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے جسے چاہے گا نجات دے گا۔ پھر فرشتوں، انبیاء کرام علیہم السلام، اور شہداء کو اجازت دی جائے گی کہ وہ شفاعت کریں۔ پس وہ شفاعت کریں گے اور (دوزخیوں) کو نکالیں گے، پھر وہ شفاعت کریں گے اور (دوزخیوں) کو نکالیں گے، پھر وہ شفاعت کریں گے اور (دوزخیوں) کو نکالیں گے۔ راوی عفان نے اس میں ایک مرتبہ اور کا اضافہ کیا ہے کہ پھر وہ شفاعت کریں گے اور جس کے دل میں ذرّہ برابر بھی ایمان ہو گا اسے بھی (دوزخ سے) نکال لیں گے۔''

اسے امام احمد، بزار اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔ نیز اس کی اسناد حسن ہیں اور امام ہیثمی نے فرمایا کہ اس کے رجال صحیح حدیث کے رجال ہیں۔

**٩٨٢ / ٨٦۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضی الله عنه أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: لَيَدْخُلَنَّ الْجَنَّةَ بِشَفَاعَةِ رَجُلٍ لَيْسَ بِنَبِيٍّ، مِثْلُ الْحَيَّيْنِ أَوْ مِثْلُ أَحَدِ الْحَيَّيْنِ: رَبِيْعَةَ وَمُضَرَ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.**

''حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: ایک شخص جو کہ نبی بھی نہیں ہو گا اس کی شفاعت کے سبب سے دو قبیلوں ربیعہ اور مضر یا ان دونوں میں سے ایک کے برابر لوگ جنت میں داخل ہوں گے۔''

اسے امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٨٦: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ٥ / ٢٥٧، الرقم: ٢٢٢١٥، والطبراني فى المعجم الكبير، ٨ / ١٤٣، الرقم: ٧٦٣٨، وفى مسند الشاميين، ٢ / ١٤٧، الرقم: ١٠٧٩، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ١٠ / ٣٨١، وابن كثير فى تفسير القرآن العظيم، ٤ / ٢٤٨۔

**٩٨٣ / ٨٧۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ ﷺ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: إِنَّ الرَّجُلَ مِنْ أُمَّتِي لَيَشْفَعُ لِلْفِئَامِ مِنَ النَّاسِ فَيَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ بِشَفَاعَتِهِ، وَإِنَّ الرَّجُلَ لَيَشْفَعُ لِلْقَبِيْلَةِ مِنَ النَّاسِ فَيَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ بِشَفَاعَتِهِ، وَإِنَّ الرَّجُلَ لَيَشْفَعُ لِلرَّجُلِ وَأَهْلِ بَيْتِهِ فَيَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ بِشَفَاعَتِهِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.**

’’حضرت ابوسعید خدری ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک میرا ایک اُمتی ایک گروہ کی شفاعت کرے گا تو وہ اس کی شفاعت کے سبب سے جنت میں داخل ہوں گے۔ بے شک ایک شخص کسی قبیلہ کی شفاعت کرے گا تو وہ اس کی شفاعت کے سبب سے جنت میں داخل ہوں گے اور بے شک ایک شخص کسی ایک شخص کی اور اپنے گھر والوں کی شفاعت کرے گا تو وہ اس کی شفاعت کے سبب سے جنت میں داخل ہوں گے۔‘‘

اسے امام احمد نے روایت کیا ہے۔

**٩٨٤ / ٨٨۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَيَتَحَمَّدَنَّ اللهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ عَلَى أُنَاسٍ مَا عَمِلُوْا مِنْ خَيْرٍ قَطُّ. فَيُخْرِجُهُمْ مِنَ النَّارِ بَعْدَ مَا احْتَرَقُوْا فَيُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ بِرَحْمَتِهِ بَعْدَ شَفَاعَةِ مَنْ يَشْفَعُ.**

**رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.**

’’حضرت ابوہریرہ ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ قیامت کے دن ان لوگوں کے بارے میں احسان جتائے گا جنہوں نے (دنیا میں) کبھی کوئی بھلائی نہیں کی ہوگی۔ پس وہ انہیں دوزخ میں جل جانے کے بعد وہاں سے نکال لے گا اور پھر وہ انہیں اپنی رحمت سے جنت میں داخل فرما دے گا (یہ سارا عمل) شفاعت کرنے والوں کی شفاعت کے بعد ہوگا۔‘‘ اسے امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٨٧: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ٦٣، الرقم: ١١٦٠٥۔

الحديث رقم ٨٨: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند،٢ / ٤٠٠، الرقم: ٩٢٠١، والطبراني فى المعجم الأوسط، ٥ / ٣٤٦، الرقم: ٥٥٠٦، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ١٠ / ٣٨٣۔

۹۸۵ / ۸۹۔ عَنْ عَطِيَّةَ الْعَوْفِيِّ رضي الله عنه قَالَ: قَامَ كَعْبٌ رضي الله عنه فَأَخَذَ بِحُجْزَةِ الْعَبَّاسِ رضي الله عنه وَقَالَ: أَدَّخِرُهَا عِنْدَكَ لِلشَّفَاعَةِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ؟ فَقَالَ الْعَبَّاسُ: وَلِي الشَّفَاعَةُ؟ قَالَ: نَعَمْ، إِنَّهُ لَيْسَ أَحَدٌ مِنْ أَهْلِ بَيْتِ نَبِيٍّ يُسْلِمُ إِلَّا كَانَتْ لَهُ شَفَاعَةٌ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.

’’حضرت عطیہ عوفی سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت کعب رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور انہوں نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کا دامن پکڑا اور عرض کرنے لگے: میں آپ کے اس دامن کو قیامت کے دن اپنے لئے ذریعۂ شفاعت بناتا ہوں۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کیا میرے لئے شفاعت ہوگی؟ انہوں نے کہا: ہاں! حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اہلِ بیت میں سے جس کسی نے بھی اسلام قبول کیا ہے اسے حقِ شفاعت حاصل ہوگا۔‘‘

اسے امام احمد اور ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

۹۸٦ / ۹۰۔ عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه عَنْ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: سَلَكَ رَجُلَانِ مَفَازَةً، أَحَدُهُمَا عَابِدٌ وَالْآخَرُ بِهِ رَهَقٌ، فَعَطِشَ الْعَابِدُ حَتَّى سَقَطَ. فَجَعَلَ صَاحِبُهُ يَنْظُرُ إِلَيْهِ وَمَعَهُ مِيضَأَةٌ فِيْهَا شَيْءٌ مِنْ مَاءٍ، فَجَعَلَ يَنْظُرُ إِلَيْهِ وَهُوَ صَرِيْعٌ. فَقَالَ: وَاللهِ، لَإِنْ مَاتَ هَذَا الْعَبْدُ الصَّالِحُ عَطَشًا وَمَعِي مَاءٌ، لَا أُصِيْبُ مِنَ اللهِ خَيْرًا أَبَدًا. وَإِنْ سَقَيْتُهُ مَائِي لَأَمُوْتَنَّ فَتَوَكَّلَ عَلَى اللهِ عزوجل، وَعَزَمَ وَرَشَّ عَلَيْهِ مِنْ مَائِهِ وَسَقَاهُ مِنْ فَضْلِهِ. قَالَ: فَقَامَ حَتَّى قَطَعَا الْمَفَازَةَ. قَالَ: فَيُوْقَفُ الَّذِي بِهِ رَهَقٌ يَوْمَ الْقِيَامَةِ لِلْحِسَابِ، فَيُؤْمَرُ بِهِ إِلَى النَّارِ، فَتَسُوْقُهُ الْمَلَائِكَةُ، فَيَرَى الْعَابِدَ، فَيَقُوْلُ: يَا فُلَانُ، أَمَا

الحديث رقم ۸۹: أخرجه أحمد بن حنبل فی فضائل الصحابة، ۲ / ۹۴۴، الرقم: ۱۸۲۴، وأبونعيم فی حلية الأولياء، ٦ / ۴۲۔

الحديث رقم ۹۰: أخرجه أبو يعلى فی المسند، ۷ / ۲۱۵، الرقم: ۴۲۱۲، والطبراني فی المعجم الأوسط، ۳ / ۴، الرقم: ۲۹۰٦، والمنذري فی الترغيب والترهيب، ۲ / ۳۸، الرقم: ۱۴۱۴، والهيثمي فی مجمع الزوائد، ۳ / ۱۳۲، ۱۰ / ۳۸۲۔

تَعْرِفُنِي؟ قَالَ: يَقُوْلُ: مَنْ أَنْتَ؟ قَالَ: أَنَا فُلَانٌ الَّذِي آثَرْتُكَ عَلَى نَفْسِي يَوْمَ الْمَفَازَةِ. قَالَ: يَقُوْلُ: بَلَى، أَعْرِفُكَ، قَالَ: فَيَقُوْلُ لِلْمَلَائِكَةِ: قِفُوْا، قَالَ: فَيُوْقَفُ وَيَجِيءُ حَتَّى يَقِفَ وَيَدْعُوَ رَبَّهُ يَقُوْلُ: يَا رَبِّ، قَدْ تَعْرِفُ يَدَهُ عِنْدِي، وَكَيْفَ آثَرَنِي عَلَى نَفْسِهِ؟ يَا رَبِّ، هَبْهُ لِي. فَيَقُوْلُ: هُوَ لَكَ. قَالَ: وَيَجِيءُ فَيَأْخُذُ بِيَدِهِ فَيُدْخِلُهُ الْجَنَّةَ. قَالَ الصَّلْتُ: قَالَ جَعْفَرٌ: قُلْتُ: حَدَّثَكَ أَنَسٌ، عَنِ النَّبِيِّ ﷺ؟ قَالَ: نَعَمْ.

رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى وَالطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: دو شخص کسی بیابان میں سے گزرے جن میں سے ایک عبادت گزار تھا اور دوسرا گناہ گار تھا۔ جب عبادت گزار (کے پاس پانی ختم ہوگیا) اور وہ پیاس کی شدت کی تاب نہ لا کر راستے میں گر گیا تو اس کا ساتھی اس کی طرف دیکھنے لگا اور اس کے پاس برتن میں ابھی کچھ پانی تھا۔ اس (گناہ گار) نے (بے دم ہوکر) پیاس سے چلاتے ہوئے اس ساتھی کو دیکھ کر کہا: اللہ رب العزت کی قسم! اگر یہ صالح بندہ میرے پاس پانی ہونے کے باوجود پیاس سے فوت ہوگیا تو میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے کبھی بھی بھلائی نہیں پا سکوں گا اور اگر میں نے اسے اپنا پانی پلایا تو یقیناً میں مر جاؤں گا۔ پس اس نے اللہ تعالیٰ پر توکل کرتے ہوئے پختہ ارادہ کرکے اس پر پانی بہایا اور اس سے کچھ بچا ہوا پانی اسے پلا دیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اس پر وہ اٹھ کھڑا ہوا یہاں تک کہ ان دونوں نے صحرا عبور کر لیا۔ فرمایا: قیامت کے دن اس گناہگار کو حساب کے لئے کھڑا کیا جائے گا تو (اس کے گناہوں کے سبب) اسے جہنم میں بھیجنے کا حکم دیدیا جائے گا۔ پس فرشتے اسے لے کر جا رہے ہوں گے تو وہ اسی عبادت گزار شخص کو دیکھ کر کہے گا: اے فلاں! کیا تو مجھے پہچانتا ہے؟ فرمایا: وہ پوچھے گا: تو کون ہے؟ وہ کہے گا: میں وہی فلاں شخص ہوں جس نے بیابان میں اپنی جان پر تجھے ترجیح دی تھی۔ وہ کہے گا: کیوں نہیں! میں تجھے پہچانتا ہوں۔ فرمایا: پس وہ فرشتوں سے کہے گا: رک جاؤ۔ تو اسے روک دیا جائے گا اور وہ (صالح بندہ) اپنے رب کے حضور حاضر ہوکر عرض کرے گا: اے رب! تو میری نسبت اس کا حال پہچانتا ہے کہ کیسے اس

نے اپنی جان پر مجھے ترجیح دی تھی؟ اے رب! تو اس شخص کو میرے اختیار میں دیدے۔ پس اللہ تعالیٰ فرمائے گا: وہ تیرے اختیار میں ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: وہ شخص آئے گا اور اسے ہاتھ سے پکڑ کر جنت میں لے جائے گا۔'' صلت راوی کہتے ہیں کہ میں نے جعفر سے کہا: کیا حضرت انس رضی اللہ عنہ نے اسے حضور ﷺ سے روایت کیا ہے؟ انہوں نے فرمایا: ہاں۔''

اس حدیث کو امام ابویعلی اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**۹۸۷ / ۹۱۔ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ الرَّجُلَ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ لَيُشْرِفُ عَلَى أَهْلِ النَّارِ فَيُنَادِيهِ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ النَّارِ: يَا فُلَانُ، أَمَا تَعْرِفُنِي؟ قَالَ: وَاللهِ، مَا أَعْرِفُكَ، مَنْ أَنْتَ وَيْحَكَ؟ قَالَ: أَنَا الَّذِي مَرَرْتَ بِي فِي الدُّنْيَا فَاسْتَسْقَيْتَنِي شَرْبَةَ مَاءٍ فَسَقَيْتُكَ، فَاشْفَعْ لِي بِهَا عِنْدَ رَبِّكَ. قَالَ: فَدَخَلَ ذَلِكَ الرَّجُلُ عَلَى اللهِ فِي زُوَّرِهِ، فَقَالَ: يَا رَبِّ، إِنِّي أَشْرَفْتُ عَلَى أَهْلِ النَّارِ، فَقَامَ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ النَّارِ، فَنَادَى: يَا فُلَانُ، أَمَا تَعْرِفُنِي؟ فَقُلْتُ: لَا وَاللهِ مَا أَعْرِفُكَ، وَمَنْ أَنْتَ؟ قَالَ: أَنَا الَّذِي مَرَرْتَ بِي فِي الدُّنْيَا فَاسْتَسْقَيْتَنِي فَسَقَيْتُكَ، فَاشْفَعْ لِي بِهَا عِنْدَ رَبِّكَ، يَا رَبِّ، فَشَفِّعْنِي فِيْهِ، قَالَ: فَيُشَفِّعُهُ اللهُ فِيْهِ. وَأَخْرَجَهُ مِنَ النَّارِ.**

رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى.

''حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اہلِ جنت میں سے ایک شخص دوزخیوں کو نیچے جھانک کر دیکھے گا تو ان میں سے ایک شخص اسے بلا کر کہے گا: اے فلاں! کیا تو مجھے پہچانتا ہے؟ وہ کہے گا: اللہ کی قسم! میں تجھے نہیں پہچانتا تمہارا بھلا ہو تم کون ہو؟ وہ کہے گا: میں وہی ہوں، دنیا میں تم میرے پاس گزرے تھے تو تم نے مجھ سے پانی

---

الحديث رقم ۹۱: أخرجه أبويعلى فى المسند، ٦/ ۲۱۰، الرقم: ۳٤۹۰، والمنذري فى الترغيب والترهيب، ۲/ ۳۹، الرقم: ۱٤۱٥، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ۱۰/ ۳۸۲، وابن كثير فى البداية والنهاية، ۱۰/ ٤۷۱.

مانگا تھا اور میں نے تمہیں پانی پلایا تھا۔ پس اپنے رب کے ہاں اس (نیک) عمل کے سبب میری شفاعت کریں۔ راوی فرماتے ہیں: وہ شخص اللہ تعالیٰ کی زیارت کرنے والوں میں جا کر عرض کرے گا: اے رب! میں جہنم والوں کے پاس گیا تو ان میں سے ایک شخص نے مجھے بلا کر کہا: اے فلاں! کیا تو مجھے پہچانتا ہے؟ تو میں نے کہا: نہیں، بخدا! میں تجھے نہیں پہچانتا کہ تو کون ہے؟ اس نے کہا: میں وہی ہوں کہ تو نے دنیا میں میرے پاس سے گزرنے پر مجھ سے پانی مانگا تھا سو میں نے تجھے پانی پلایا تھا۔ پس اپنے رب کے ہاں اس (نیک) عمل کے سبب میری شفاعت کرو۔ اے رب! اب تو میری شفاعت اس کے حق میں قبول فرما، آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اس کے حق میں اس کی شفاعت قبول فرمائے گا اور اسے دوزخ سے نکال لے گا۔'' اسے امام ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

**۹۸۸ / ۹۲۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: يَقُوْلُ النَّبِيُّ ﷺ: يُقَالُ لِلرَّجُلِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ: قُمْ فَاشْفَعْ، فَيَشْفَعُ لِقَبِيْلَتِهِ. فَيُقَالُ لِلْآخَرِ: قُمْ فَاشْفَعْ، فَيَشْفَعُ لِأَهْلِ الْبَيْتِ. فَيُقَالُ لِلْآخَرِ: قُمْ فَاشْفَعْ، فَيَشْفَعُ لِلرَّجُلِ وَالرَّجُلَيْنِ عَلَى قَدْرِ عَمَلِهِ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ.**

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: قیامت کے دن کسی شخص کو کہا جائے گا: اٹھو، شفاعت کرو تو وہ اپنے قبیلہ کی شفاعت کرے گا۔ پھر کسی دوسرے سے کہا جائے گا: اٹھو، شفاعت کرو تو وہ اپنے گھر والوں کی شفاعت کرے گا۔ پھر کسی اور سے کہا جائے گا: اٹھو، شفاعت کرو تو وہ اپنے عمل کے موافق ایک یا دو شخص کی شفاعت کرے گا۔'' اسے امام ابو نعیم نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۹۲: أخرجه أبو نعيم فی حلية الأولياء، ۷/ ۱۰۵، وابن كثير فی البداية والنهاية، ۱۰/ ٤٦٨۔

أخرج ابن كثير فی نهاية بداية النهاية، ۱۰/ ٤٦٧، عَنِ الْحَسَنِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَقُوْلُ الرَّجُلُ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ: يَارَبِّ! إِنَّ فُلَانًا سَقَانِي شَرْبَةً مِنْ مَاءٍ فِی الدُّنْيَا، فَشَفِّعْنِي فِيْهِ۔ فَيَقُوْلُ اللهُ: اِذْهَبْ فَأَخْرِجْهُ مِنَ النَّارِ، فَيَذْهَبُ فَيَتَحَسَّسُ فِی النَّارِ حَتَّى يُخْرِجَهُ مِنْهَا۔

٩٨٩ / ٩٣۔ عَنْ أَنَسٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: إِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيَامَةِ جَمَعَ اللهُ أَهْلَ الْجَنَّةِ صُفُوْفًا، فَإِذَا أَهْلُ النَّارِ صُفُوْفًا فَيَنْظُرُ الرَّجُلُ مِنْ صُفُوْفِ أَهْلِ النَّارِ إِلَى الرَّجُلِ مِنْ صُفُوْفِ أَهْلِ الْجَنَّةِ، فَيَقُوْلُ لَهُ: يَا فُلَانُ، أَمَا تَذْكُرُ يَوْمَ اصْطَنَعْتُ إِلَيْكَ فِي الدُّنْيَا مَعْرُوْفًا؟ قَالَ: فَيَقُوْلُ: اَللّٰهُمَّ، إِنَّ هٰذَا اصْطَنَعَ لِي فِي الدُّنْيَا مَعْرُوْفًا، فَيُقَالُ لَهُ: خُذْ بِيَدِهِ، فَأَدْخِلْهُ الْجَنَّةَ بِرَحْمَةِ اللهِ. قَالَ أَنَسٌ رضی الله عنه: أَشْهَدُ أَنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُهُ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے دن جب اللہ تعالیٰ اہلِ جنت کی صفیں بنائے گا تو دوزخیوں کی بھی صفیں بنی ہوں گی۔ پس اہلِ جہنم کی صفوں میں سے ایک شخص اہلِ جنت کی صفوں میں ایک شخص کو دیکھ کر کہے گا: اے فلاں! تو یاد کر ایک دن میں نے دنیا میں تیرے ساتھ نیکی کی تھی؟ فرماتے ہیں: پس وہ (جنتی) عرض کرے گا: اے اللہ! بے شک اس نے دنیا میں میرے ساتھ نیکی کی تھی تو اسے کہا جائے گا: اس کا ہاتھ پکڑ کر اسے اللہ تعالیٰ کی رحمت سے جنت میں داخل کر دو۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں گواہی دیتا ہوں کہ بے شک میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا۔'' اسے امام بیہقی نے روایت کیا ہے۔

٩٩٠ / ٩٤۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: لَيَدْخُلَنَّ الْجَنَّةَ قَوْمٌ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ، قَدْ عُذِّبُوْا فِي النَّارِ بِرَحْمَةِ اللهِ وَشَفَاعَةِ الشَّافِعِيْنَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

---

الحديث رقم ٩٣: أخرجه البيهقي فى شعب الإيمان، ٦ / ١٢٥، الرقم: ٧٦٨٧، والخطيب البغدادي فى تاريخ بغداد، ٤ / ٣٣٢، الرقم: ٢١٥٢، وابن كثير فى البداية والنهاية، ١٠ / ٤٧١۔

الحديث رقم ٩٤: أخرجه الطبراني فى المعجم الكبير، ١٠ / ٢١٤، الرقم: ١٠٥٠٩، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ١٠ / ٣٧٩۔

''حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: مسلمانوں کی ایک قوم جنہیں دوزخ میں عذاب دیا گیا ہوگا اللہ تعالیٰ کی رحمت اور شفاعت کرنے والوں کی شفاعت سے ضرور جنت میں داخل ہوگی۔'' اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**۹۹۱ / ۹۵۔ عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَفْتَقِدُ أَهْلُ الْجَنَّةِ نَاسًا يَعْرِفُوْنَهُمْ فِي الدُّنْيَا، فَيَأْتُوْنَ الْأَنْبِيَاءَ فَيَذْكُرُوْنَهُمْ فَيَشْفَعُوْنَ فِيْهِمْ فَيُشَفَّعُوْنَ. فَيُقَالُ لَهُمْ: اَلطُّلَقَاءُ، وَكُلُّهُمْ طُلَقَاءُ، يُصَبُّ عَلَيْهِمْ مَاءُ الْحَيَاةِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ.**

''حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اہلِ جنت ان لوگوں کو جنہیں دنیا میں پہچانتے تھے جنت میں نہیں دیکھیں گے تو انبیاء کرام علیہم السلام کے پاس آکر ان کے بارے میں عرض کریں گے۔ (جب انہیں علم ہوگا کہ وہ دوزخ میں ہیں) تو وہ ان کی شفاعت کریں گے۔ ان کی شفاعت قبول کی جائے گی۔ لہٰذا اُنہیں (اس شفاعت کے سبب جنت میں ان داخل ہونے والوں کو) ''آزاد کردہ لوگ'' کے نام سے پکارا جائے گا اور وہ سارے آزاد ہو جائیں گے۔ پھران پر آبِ حیات انڈیلا جائے گا۔''

اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کی سند حسن ہے۔

**۹۹۲ / ۹٦۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَدْخُلُ الْجَنَّةَ بِشَفَاعَةِ رَجُلٍ مِنْ أُمَّتِي أَكْثَرُ مِنْ عَدَدِ مُضَرَ، وَيَشْفَعُ الرَّجُلُ فِي أَهْلِ بَيْتِهِ، وَيَشْفَعُ عَلَى قَدْرِ عَمَلِهِ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

''حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میرے ایک

---

**الحديث رقم ۹۵:** أخرجه الطبراني فى المعجم الأوسط، ۳ / ۲۴۳، الرقم: ۳۰۴۴، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ۱۰ / ۳۷۹، وقال: إسناده حسن، والهندي فى كنزالعمال، ۱۴ / ۴۱۴، الرقم: ۳۹۱۱٦۔

**الحديث رقم ۹٦:** أخرجه الطبراني فى المعجم الكبير، ۸ / ۲۷۵، الرقم: ۸۰۵۹، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ۱۰ / ۳۸۲۔

امتی کی شفاعت کے سبب سے قبیلہ مضر کی تعداد سے زیادہ لوگ جنت میں داخل ہوں گے اور ایک شخص (صرف) اپنے گھر والوں کی شفاعت کرے گا اور ہر ایک اپنے عمل کے حسبِ حال شفاعت کرے گا۔'' اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**٩٩٣ / ٩٧۔ عَنْ أَنَسٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: أَكْثِرُوْا مِنَ الْمَعَارِفِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ، فَإِنَّ لِكُلِّ مُؤْمِنٍ شَفَاعَةً عِنْدَ اللهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ. رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.**

''حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مؤمنین سے اچھی طرح جان پہچان رکھو کیونکہ ہر مومن قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے ہاں شفاعت کرے گا۔'' اسے امام دیلمی نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ٩٧: أخرجه الديلمي فی مسند الفردوس، ١ / ٨١، الرقم: ٢٥١۔

# فَصْلٌ فِي أَنَّ قُلُوْبَ الْعَارِفِيْنَ مَعَادِنُ التَّقْوَى

## ﴿قلوبِ عارفین کا مرکزِ تقویٰ ہونے کا بیان﴾

٩٩٤ / ٩٨. عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ، أَنَّهُ قَالَ: إِنَّ لِكُلِّ شَيءٍ مَعْدِنًا وَمَعْدِنُ التَّقْوَى قُلُوْبُ الْعَارِفِيْنَ.

رَوَاهُ الْقُضَاعِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت عمر بن الخطاب ﷺ حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ہر چیز کی کوئی نہ کوئی کان (یعنی مخفی خزانہ) ہوتی ہے اور تقویٰ کی کان عارفوں کے دل ہوتے ہیں۔''

اس حدیث کو امام قضاعی، طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

٩٩٥ / ٩٩. عَنْ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ اللهَ يُحِبُّ الْعَبْدَ التَّقِيَّ الْغَنِيَّ الْخَفِيَّ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَأَبُوْ يَعْلَى.

---

الحديث رقم ٩٨: أخرجه القضاعي في مسند الشهاب، ٢ / ١٢٩، الرقم: ١٠٣٣ ـ ١٠٣٤، والطبراني في المعجم الكبير، ١٢ / ٣٠٣، الرقم: ١٣١٨٥، والبيهقي في شعب الإيمان، ٤ / ١٥٨، الرقم: ٤٦٥١، والديلمي في مسند الفردوس، ٣ / ٣٢٩، الرقم: ٤٩٨٨، والخطيب البغدادي في تاريخ بغداد، ٤ / ١١، الرقم: ١٥٩٤، والزرعي في نقد المنقول، ١ / ٦٠، الرقم: ٨١، والذهبي في ميزان الاعتدال، ١٤، ١٠١، والعسقلاني في لسان الميزان، ٦ / ٢١٧، الرقم: ٧٦٠، والدمشقي في المنار المنيف، ١ / ٦٦، الرقم: ١٢١، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٢٨٦.

الحديث رقم ٩٩: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الزهد والرقائق، باب: (١)، ٤ / ٢٢٧٧، الرقم: ٢٩٦٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ١٦٨، الرقم: ١٤٤١، وأبو يعلى في المسند، ٢ / ٨٥، الرقم: ٧٣٧، والدورقي في مسند سعد، ١ / ٤٩، الرقم: ١٨، والبيهقي في شعب الإيمان، ٧ / ٢٩٧، الرقم: ١٠٣٧٠، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٣ / ٢٩٥، الرقم: ٤١٣٧.

''حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اپنے اس بندے سے محبت رکھتا ہے جو متقی (لوگوں سے) بے نیاز اور گوشہ نشین ہو۔''

اس حدیث کو امام مسلم، احمد اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

**٩٩٦ / ١٠٠۔ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ أَدْنَى الرِّيَاءِ شِرْكٌ وَأَحَبَّ الْعَبِيْدِ إِلَى اللهِ تَبَارَكَ وَتَعَالَى الْأَتْقِيَاءُ الْأَخْفِيَاءُ الَّذِيْنَ إِذَا غَابُوْا لَمْ يُفْتَقَدُوْا وَإِذَا شَهِدُوْا لَمْ يُعْرَفُوْا أُوْلَئِكَ أَئِمَّةُ الْهُدَى وَمَصَابِيْحُ الْعِلْمِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.**

''حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: معمولی سا دکھاوا بھی شرک ہے اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک بندوں میں سے محبوب ترین، متقی اور خشیتِ الٰہی رکھنے والے وہ لوگ ہیں جو موجود نہ ہوں تو تلاش نہ کیے جائیں اور موجود ہوں تو پہچانے نہ جائیں، وہی لوگ ہدایت کے اِمام اور علم کے چراغ ہیں۔''

اسے امام حاکم اور طبرانی نے روایت کیا ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**٩٩٧ / ١٠١۔ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: سُئِلَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ مَنْ آلُ مُحَمَّدٍ؟ فَقَالَ: كُلُّ تَقِيٍّ وَتَـلَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ﴿إِنْ أَوْلِيَاؤُهُ إِلَّا الْمُتَّقُوْنَ﴾.**

---

الحديث الرقم ١٠٠: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٣ / ٣٠٣، الرقم: ٥١٨٢، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ٥ / ١٦٣، الرقم: ٤٩٥٠، وفى المعجم الكبير، ٢٠ / ٣٦، الرقم: ٥٣، والقضاعى فى مسند الشهاب، ٢ / ٢٥٢، الرقم: ١٢٩٨، والبيهقى فى كتاب الزهد، ٢ / ١١٢۔

الحديث رقم ١٠١: أخرجه الطبراني فى المعجم الأوسط، ٣ / ٣٣٨، الرقم: ٣٣٣٢، وفي المعجم الصغير، ١ / ١٩٩، الرقم: ٣١٨، والديلمي فى مسند الفردوس، ١ / ٤١٨، الرقم: ١٦٩٢، والعسقلاني في فتح البارى، ١١ / ١٦١، والحسينى فى البيان والتعريف، ١ / ٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٢٦٩، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ١٦ / ٨١، وابن كثير فى تفسير القرآن العظيم، ٢ / ٣٠٧۔

[الأنفال، ٨: ٣٤ ]. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت انس ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ سے سوال کیا گیا کہ آلِ محمد ﷺ کون ہیں؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: تمام اہلِ تقویٰ (میری آل میں سے ہیں) اور پھر آپ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی: ''اس کے اولیاء (یعنی دوست) تو صرف پرہیزگار لوگ ہوتے ہیں۔'' [الأنفال، ٨: ٣٤]۔ اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

٩٩٨ / ١٠٢۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ لَا يَزِيْدُ ذَا شَرَفٍ عِنْدَهُ وَلَا يَنْقُصُهُ إِلَّا بِالتَّقْوَى. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ کسی شرف والے کے شرف میں اپنے ہاں نہ اضافہ فرماتے تھے اور نہ کمی، مگر تقویٰ کی بناء پر (یعنی آپ ﷺ کی بارگاہ میں معیارِ شرف وعزت صرف تقویٰ تھا)۔''

اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ١٠٢: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٧ / ٢٢١، الرقم: ٧٣٢٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٢٦٩۔

# فَصْلٌ فِي وُجُوْدِ الْأَقْطَابِ وَالْأَبْدَالِ وَعَدَدِهِمْ

﴿دنیا میں اَقطاب اور اَبدال کے موجود ہونے اور ان کی تعداد کا بیان﴾

٩٩٩/ ١٠٣۔ عَنْ شُرَيْحِ بْنِ عُبَيْدٍ قَالَ: ذُكِرَ أَهْلُ الشَّامِ عِنْدَ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رضی الله عنه وَهُوَ بِالْعِرَاقِ فَقَالُوْا: اِلْعَنْهُمْ يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ، قَالَ: لَا، إِنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: اَلْأَبْدَالُ يَكُوْنُوْنَ بِالشَّامِ وَهُمْ أَرْبَعُوْنَ رَجُلًا كُلَّمَا مَاتَ رَجُلٌ أَبْدَلَ اللهُ مَكَانَهُ رَجُلًا يُسْقَى بِهِمُ الْغَيْثُ وَيُنْتَصَرُ بِهِمْ عَلَى الْأَعْدَاءِ، وَيُصْرَفُ عَنْ أَهْلِ الشَّامِ بِهِمُ الْعَذَابُ.

وفي رواية: لَا يَزَالُ أَرْبَعُوْنَ رَجُلًا مِنْ أُمَّتِي قُلُوْبُهُمْ عَلَى قَلْبِ إِبْرَاهِيْمَ، يَدْفَعُ اللهُ بِهِمْ عَنْ أَهْلِ الْأَرْضِ، يُقَالُ لَهُمُ الْأَبْدَالُ.

رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ

''حضرت شریح بن عبید بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی بن ابی طالب رضی الله عنہ کے ہاں اہلِ شام کا ذکر کیا گیا جبکہ وہ عراق میں (مقیم) تھے، تو اہلِ عراق نے کہا: اے امیر المؤمنین! انہیں برا بھلا کہیے (یا ان پر لعنت بھیجیں)، تو آپ رضی الله عنہ نے فرمایا: نہیں۔ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ ابدال شام میں ہوں گے اور وہ چالیس آدمی ہوں گے جب ان سے کوئی آدمی چل بسے گا تو اللہ تعالیٰ اس کی جگہ دوسرے آدمی کو لے آئے گا (اور یہی وہ لوگ ہیں) جن کے ذریعے بادل برستے ہیں اور جن کے توسّل سے دشمنوں پر فتح و نصرت طلب کی جاتی ہے اور اہلِ شام سے ان کے ذریعے عذاب کو ٹالا جاتا ہے۔''

اور ایک روایت میں ہے: ''میری اُمت میں ہمیشہ چالیس آدمی ایسے ہوں گے جن کے دل، قلبِ ابراہیمی کی طرح ہوں گے اور ان کے ذریعے اللہ تعالیٰ اہلِ زمین سے عذاب کو ہٹائے

---

الحديث رقم ١٠٣: أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، ١/ ١٢٢، والطبراني في المعجم الكبير، ١٠/ ٦٣، الرقم: ١٠٣٩٠۔

گا اور انہیں ابدال کہا جائے گا۔‘‘

اسے امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**١٠٠٠ / ١٠٤۔ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يُبَايَعُ رَجُلٌ مِنْ أُمَّتِي بَيْنَ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ كَعِدَّةِ أَهْلِ بَدْرٍ، فَيَأْتِيْهِ عَصَبُ الْعِرَاقِ وَأَبْدَالُ الشَّامِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

’’حضرت اُمِ سلمہ رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میری اُمت کے ایک شخص (امام مہدی علیہ السلام) کی حجرِ اسود اور مقامِ ابراہیم کے درمیان اہلِ بدر کی تعداد (۳۱۳ افراد) کی مثل بیعت کی جائے گی۔ بعدازاں اس امام کے پاس عراق کے اولیاء اور شام کے ابدال (بیعت کے لئے) آئیں گے۔‘‘

اسے امام حاکم اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

**١٠٠١ / ١٠٥۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ زَرِيْرٍ الْغَافِقِيِّ أَنَّهُ سَمِعَ عَلِيَّ بْنَ أَبِي طَالِبٍ ﷺ يَقُوْلُ: لَا تَسُبُّوْا أَهْلَ الشَّامِ وَسُبُّوْا ظَلَمَتَهُمْ، فَإِنَّ فِيْهِمُ الْأَبْدَالَ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.**

’’حضرت عبداللہ بن زریر غافقی سے مروی ہے کہ انہوں نے حضرت علی بن ابی طالب ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ تمام اہلِ شام کو گالیاں نہ دو اور ان میں سے جو ظالم (اور برے لوگ) ہیں صرف انہیں ہی برا بھلا کہو کیونکہ ان (اہلِ شام) میں ابدال بھی ہیں۔‘‘

اسے امام حاکم نے روایت کیا ہے، نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے۔

---

الحديث رقم ١٠٤: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٤ / ٤٧٨، الرقم: ٨٣٢٨، وابن أبي‌شيبة فى المصنف، ٧ / ٤٦٠، الرقم: ٣٧٢٢٣۔

الحديث رقم ١٠٥: أخرجه الحلكم في المستدرك، ٤ / ٥٩٦، الرقم: ٨٦٥٨، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٧ / ٣١٧۔

۱۰۰۲/ ۱۰۶۔ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ ﷜ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا يَزَالُ أَرْبَعُوْنَ رَجُـلًا مِنْ أُمَّتِي قُلُوْبُهُمْ عَلَى قَلْبِ إِبْرَاهِيْمَ يَدْفَعُ اللهُ بِهِمْ عَنْ أَهْلِ الْأَرْضِ، يُقَالُ لَهُمُ الْأَبْدَالُ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّهُمْ لَمْ يُدْرِكُوْهَا بِصَلَاةٍ وَلَا بِصَوْمٍ وَلَا بِصَدَقَةٍ، قَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، فَبِمَ أَدْرَكُوْهَا؟ قَالَ: بِالسَّخَاءِ وَالنَّصِيْحَةِ لِلْمُسْلِمِيْنَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.

’’حضرت عبداللہ بن مسعود ﷜ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میری اُمت میں چالیس آدمی ہمیشہ رہیں گے جن کے دل، قلبِ ابراہیمی ؈ کی مانند ہوں گے ان کے صدقہ سے اللہ تعالیٰ اہلِ زمین سے عذاب ٹالے گا، انہیں ابدال کہا جائے گا۔ پھر حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: انہوں نے یہ (ابدالیت والا) رتبہ کثرتِ نماز و روزہ اور صدقہ کے ذریعے نہیں پایا۔ صحابہ کرام ﷢ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! پھر کس چیز کے ذریعے انہوں نے یہ مقام و مرتبہ پایا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: سخاوتِ قلب اور مسلمانوں کے لئے خیرخواہی چاہنے کے ذریعے۔‘‘ اسے امام طبرانی اور ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

۱۰۰۳/ ۱۰۷۔ عَنْ شَهْرِ بْنِ حَوْشَبٍ، قَالَ: ثُمَّ لَمَّا أَهْلُ مِصْرَ سَبُّوْا أَهْلَ الشَّامِ فَأَخْرَجَ عَوْفُ بْنُ مَالِكٍ ﷜ رَأْسَهُ مِنْ تُرْسٍ ثُمَّ قَالَ: يَا أَهْلَ مِصْرَ، أَنَا عَوْفُ بْنُ مَالِكٍ لَا تَسُبُّوْا أَهْلَ الشَّامِ، فَإِنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: فِيْهِمُ الْأَبْدَالُ، وَبِهِمْ تُنْصَرُوْنَ وَبِهِمْ تُرْزَقُوْنَ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

’’حضرت شہر بن حوشب بیان کرتے ہیں کہ جب اہلِ مصر نے اہلِ شام کو برا بھلا کہا تو حضرت عوف بن مالک ﷜ نے ڈھال سے اپنا سر نکالا اور فرمایا: اے اہلِ مصر! میں عوف بن

---

الحديث رقم ۱۰۶: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ۱۰/ ۱۸۱، الرقم: ۱۰۳۹۰، وأبونعيم في حلية الأولياء ٤/ ۱۷۳، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰/ ٦۳۔

الحديث رقم ۱۰۷: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ۱۸/ ٦۵، الرقم: ۱۲۰، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰/ ٦۳۔

مالک ہوں اہلِ شام کو برا بھلا مت کہو۔ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ ان (اہلِ شام) میں ابدال ہیں اور انہی کے ذریعے تمہاری مدد کی جاتی ہے اور انہی کے ذریعے تمہیں رزق دیا جاتا ہے۔‘‘ اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

۱۰۰۴ / ۱۰۸۔ عَنْ أَنَسٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَنْ تَخْلُوَ الْأَرْضُ مِنْ أَرْبَعِيْنَ رَجُلًا مِثْلَ إِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلِ الرَّحْمٰنِ، فَبِهِمْ يُسْقَوْنَ، وَبِهِمْ يُنْصَرُوْنَ، مَا مَاتَ مِنْهُمْ أَحَدٌ إِلَّا أَبْدَلَ اللهُ مَكَانَهُ آخَرَ.

وَقَالَ قَتَادَةُ: لَسْنَا نَشُكُّ أَنَّ الْحَسَنَ مِنْهُمْ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

وَقَالَ الْهَيْثَمِيُّ: إِسْنَادُهُ حَسَنٌ.

’’حضرت انس رضی الله عنه بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: زمین کبھی بھی ایسے چالیس آدمیوں سے خالی نہیں ہوگی جو حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام (کے دل) کی مانند (دل رکھتے) ہوں گے، پس انہی کے تصدّق سے لوگوں کو سیراب کیا جائے گا اور انہی کے صدقہ سے ان کی مدد کی جائے گی۔ ان میں سے کوئی آدمی اس دنیا سے پردہ نہیں کرتا مگر یہ کہ اللہ تعالیٰ اس کی جگہ کسی اور آدمی کو لے آتا ہے۔‘‘

اور حضرت قتادہ رضی الله عنه بیان کرتے ہیں ہم اس میں شک نہیں کرتے کہ حضرت حسن (بصری رضی الله عنه) ان ہی میں سے ہیں۔

اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اور امام ہیثمی نے فرمایا کہ اس کی اسناد حسن ہیں۔

۱۰۰۵ / ۱۰۹۔ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا يَزَالُ فِي أُمَّتِي ثَلَاثُوْنَ، بِهِمْ تَقُوْمُ الْأَرْضُ، وَبِهِمْ تُمْطَرُوْنَ وَبِهِمْ

الحديث رقم ۱۰۸: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٤ / ٢٤٧، الرقم: ٤١٠١، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٦٣.

الحديث رقم ۱۰۹: أخرجه الهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٦٣، والذهبي في سير أعلام النبلاء، ٤ / ٥٧٤، والمزي في تهذيب الكمال، ٦ / ١٠٩، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ١ / ٣٠٤، والعظيم آبادي في عون المعبود، ٨ / ١٥١.

تُنْصَرُوْنَ. وَقَالَ قَتَادَةُ: إِنِّي أَرْجُوْ أَنْ يَّكُوْنَ الْحَسَنُ مِنْهُمْ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَزَّارُ كَمَا قَالَ الْهَيْثَمِيُّ وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.

''حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میری امت میں ہمیشہ تیس آدمی (ابدال) رہیں گے جن کے صدقے یہ زمین قائم و دائم رہے گی اور جن کے تصدق سے تم پر بارش برسائی جاتی ہے اور جن کے ذریعے تمہاری مدد کی جاتی ہے۔''

اور حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں اُمید کرتا ہوں کہ حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ بھی ان میں سے ہیں۔

امام ہیثمی نے فرمایا کہ اسے امام طبرانی اور بزار نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال صحیح ہیں۔

۱۰۰٦ / ۱۱۰۔ عَنْ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَأَلْتُ رُسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عَنِ الْأَبْدَالِ؟ قَالَ: هُمْ سِتُّوْنَ رَجُلًا، قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، حِلْهُمْ لِي؟ قَالَ: لَيْسُوْا بِالْمُتَنَطِّعِيْنَ، وَلَا بِالْمُبْتَدِعِيْنَ، وَلَا بِالْمُتَعَمِّقِيْنَ لَمْ يَنَالُوْا مَا نَالُوْا بِكَثْرَةِ صِيَامٍ، وَلَا صَلَاةٍ، وَلَا صَدَقَةٍ، وَلٰكِنْ بِسَخَاءِ النَّفْسِ وَسَلَامَةِ الْقُلُوْبِ وَالنَّصِيْحَةِ لِأَئِمَّتِهِمْ، إِنَّهُمْ يَا عَلِيُّ، فِي أُمَّتِي أَقَلُّ مِنَ الْكِبْرِيْتِ الْأَحْمَرِ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي الدُّنْيَا.

''حضرت علی رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ابدال کے بارے میں دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: وہ ساٹھ آدمی ہیں۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! مجھے ان کی صفات بیان فرمائیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: وہ نہ تو تکلف سے کام لینے والے ہوں گے اور نہ ہی بدعتی اور چرب زبان ہوں گے اور انہوں نے جو مقام بھی حاصل کیا ہے وہ کثرتِ نماز و روزہ اور صدقہ سے حاصل نہیں کیا بلکہ انہوں نے یہ مقام سخاوتِ نفس اور دلوں کی سلامتی اور اپنے ائمہ کرام کے لئے خیر خواہی سے حاصل کیا ہے اور اے علی! بے شک وہ میری اُمت میں سرخ سلفر (گندھک) سے بھی کم ہیں۔''

اسے امام ابن ابی دنیا نے روایت کیا ہے۔

**الحديث رقم ۱۱۰:** أخرجه ابن أبي الدنيا في الأولياء، ۱ / ۱۲، الرقم: ۸.

۱۰۰۷ / ۱۱۱۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ صَفْوَانَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَجُلٌ يَوْمَ صِفِّيْنَ: اَللّٰهُمَّ، الْعَنْ أَهْلَ الشَّامِ. فَقَالَ عَلِيٌّ لَا تَسُبَّ أَهْلَ الشَّامِ جَمًّا غَفِيْرًا فَإِنَّ بِهَا الْأَبْدَالَ فَإِنَّ بِهَا الْأَبْدَالَ، فَإِنَّ بِهَا الْأَبْدَالَ.

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي الدُّنْيَا وَأَحْمَدُ.

''حضرت عبداللہ بن صفوان بیان کرتے ہیں کہ جنگِ صفین والے دن ایک آدمی نے کہا: اے اللہ! اہلِ شام پر لعنت بھیج، حضرت علی ﷺ نے فرمایا: اہلِ شام کے جمِ غفیر کو گالی مت دو کیونکہ اس (ملکِ شام) میں ابدال ہیں، اس میں ابدال ہیں، اس میں ابدال ہیں۔''

اسے امام ابن ابی دنیا اور احمد نے روایت کیا ہے۔

۱۰۰۸ / ۱۱۲۔ عَنْ أَبِي قِلَابَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَا يَزَالُ فِي أُمَّتِي شِيْعَةٌ (وفي رواية: سَبْعَةٌ) لَا يَدْعُوْنَ اللّٰهَ بِشَيءٍ إِلَّا اسْتَجَابَ لَهُمْ، بِهِمْ تُنْصَرُوْنَ وَبِهِمْ تُمْطَرُوْنَ، وَحَسِبْتُ أَنَّهُ قَالَ: وَبِهِمْ يُدْفَعُ عَنْكُمْ. رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَابْنُ الْمُبَارَكِ وَابْنُ رَاشِدٍ.

''حضرت ابوقلابہ ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میری اُمت میں ہمیشہ کچھ لوگ (اور ایک روایت میں ہے کہ سات اشخاص) ایسے ہوتے ہیں جو اللہ تعالیٰ سے جب بھی کوئی چیز مانگتے ہیں اللہ تعالیٰ انہیں عطا فرما دیتا ہے۔ انہی کے ذریعے تمہاری مدد کی جائے گی اور انہی کے ذریعے تم پر بارش برسائی جائے گی اور (راوی بیان کرتے ہیں) میرے خیال میں آپ ﷺ نے یہ بھی فرمایا: اور انہی کے ذریعے تم سے مصیبتوں کو ٹالا جائے گا۔'' اس حدیث کو امام ابو داود، ابن مبارک اور ابن راشد نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۱۱۱: أخرجه ابن أبي الدنيا في الأولياء، ۱ / ۳۰، الرقم: ۷۰، وأحمد بن حنبل في فضائل الصحابة، ۲ / ۹۰۵، الرقم: ۱۷۲۶، وابن راشد في الجامع، ۱۱ / ۲۴۹، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ۲ / ۱۱۱۔

الحديث رقم ۱۱۲: أخرجه أبو داود في المراسيل، ۱ / ۲۳۶، الرقم: ۳۰۹، وابن المبارك في الجهاد، ۱ / ۱۵۳، الرقم: ۱۹۵، وابن راشد في الجامع، ۱۱ / ۲۵۰۔

۱۰۰۹ / ۱۱۳۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: خِيَارُ أُمَّتِي فِي كُلِّ قَرْنٍ خَمْسُمِائَةٍ وَالْأَبْدَالُ أَرْبَعُوْنَ فَلَا الْخَمْسُمِائَةِ يُنْقَصُوْنَ وَلَا الْأَرْبَعُوْنَ كُلَّمَا مَاتَ رَجُلٌ أَبْدَلَ اللّٰهُ مِنَ الْخَمْسِمِائَةِ مَكَانَهُ وَأَدْخَلَ فِي الْأَرْبَعِيْنَ مَكَانَهُمْ يَعْفُوْنَ عَمَّنْ ظَلَمَهُمْ وَيُحْسِنُوْنَ إِلَى مَنْ أَسَاءَ إِلَيْهِمْ وَيَتَوَاسَوْنَ فِيْمَا أَتَاهُمُ اللّٰهُ ﷻ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ وَالدَّيْلَمِيُّ.

’’حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا: ہر صدی میں میری اُمت کے بہترین لوگ پانچ سو ہیں اور ابدال چالیس ہوں گے۔ پس نہ تو پانچ سو میں کوئی کمی واقع ہوتی ہے اور نہ چالیس میں، جب کبھی کوئی آدمی ان (چالیس) میں سے فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ پانچ سو میں سے کسی کو اس کی جگہ پر بدل دیتا ہے اور اسے چالیس لوگوں میں شامل کر دیتا ہے۔ جو شخص ان پر ظلم کرتا ہے وہ اس سے درگزر فرماتے ہیں اور جو ان کے ساتھ برا سلوک کرتے ہیں وہ ان کے ساتھ اچھا سلوک کرتے ہیں اور جو کچھ (رزق) اللہ تعالیٰ نے انہیں عطا فرمایا ہے اس سے آپس میں ایک دوسرے کی داد رسی کرتے ہیں۔‘‘

اسے امام ابونعیم اور دیلمی نے روایت کیا ہے۔

۱۰۱۰ / ۱۱۴۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ ِللهِ ﷻ فِي الْخَلْقِ ثَلَاثَمِائَةٍ قُلُوْبُهُمْ عَلَى قَلْبِ آدَمَ عليه السلام وَ ِللهِ تَعَالَى فِي الْخَلْقِ أَرْبَعُوْنَ قُلُوْبُهُمْ عَلَى قَلْبِ مُوْسَى عليه السلام وَ ِللهِ تَعَالَى فِي الْخَلْقِ سَبْعَةٌ قُلُوْبُهُمْ عَلَى قَلْبِ إِبْرَاهِيْمَ عليه السلام وَ ِللهِ تَعَالَى فِي الْخَلْقِ خَمْسَةٌ قُلُوْبُهُمْ عَلَى قَلْبِ جِبْرِيْلَ عليه السلام وَ ِللهِ تَعَالَى فِي الْخَلْقِ ثَلَاثَةٌ قُلُوْبُهُمْ عَلَى

الحديث رقم ۱۱۳: أخرجه أبونعيم في حلية الأولياء، ۱ / ۸، والديلمي في مسند الفردوس، ۲ / ۱۷۴، ۱۷۵، الرقم: ۲۸۶۶، والمناوي في فيض القدير، ۳ / ۴۶۱، والعسقلاني في القول المسدد، ۱ / ۸۲۔

الحديث رقم ۱۱۴: أخرجه أبو نعيم في حلية الأولياء، ۱ / ۹، والديلمي في مسند الفردوس، ۱ / ۱۸۷، الرقم: ۷۰۳۔

قَلْبِ مِيْكَائِيْلَ عليه السلام وَ ِللهِ تَعَالَى فِي الْخَلْقِ وَاحِدٌ قَلْبُهُ عَلَى قَلْبِ إِسْرَافِيْلَ عليه السلام، فَإِذَا مَاتَ الْوَاحِدُ أَبْدَلَ اللهُ عزوجل مَكَانَهُ مِنَ الثَّـلَاثَةِ وَإِذَا مَاتَ مِنَ الثَّـلَاثَةِ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُ مِنَ الْخَمْسَةِ وَإِذَا مَاتَ مِنَ الْخَمْسَةِ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُ مِنَ السَّبْعَةِ وَإِذَا مَاتَ مِنَ السَّبْعَةِ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُ مِنَ الْأَرْبَعِيْنَ وَإِذَا مَاتَ مِنَ الْأَرْبَعِيْنَ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُ مِنَ الثَّلَاثِمِائَةِ وَإِذَا مَاتَ مِنَ الثَّـلَاثِمِائَةِ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُ مِنَ الْعَامَّةِ فِيْهِمْ يُحْيِي، وَيُمِيْتُ، وَيُمْطِرُ، وَيُنْبِتُ، وَيَدْفَعُ الْبَـلَاءَ، قِيْلَ لِعَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضي الله عنه كَيْفَ يُحْيِ وَيُمِيْتُ، قَالَ: لِأَنَّهُمْ يَسْأَلُوْنَ اللهَ عزوجل إِكْثَارَ الْأُمَمِ فَيَكْثُرُوْنَ وَيَدْعُوْنَ عَلَى الْجَبَابِرَةِ فَيُقْصَمُوْنَ وَيَسْتَسْقُوْنَ فَيُسْقَوْنَ وَيَسْأَلُوْنَ فَتُنْبِتُ لَهُمُ الْأَرْضُ وَيَدْعُوْنَ فَيَدْفَعُ بِهِمْ أَنْوَاعَ الْبَـلَاءِ. رَوَاهُ أَبُوْنُعَيْمٍ وَالدَّيْلَمِيُّ.

’’حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک مخلوق میں اللہ تعالیٰ کے تین سو آدمی ایسے ہیں جن کے دل حضرت آدم علیہ السلام کے دل کی مانند ہیں اور مخلوق میں اللہ تعالیٰ کے چالیس آدمی ایسے ہیں جن کے دل حضرت موسیٰ علیہ السلام کے دل کی مانند ہیں اور مخلوق میں اللہ تعالیٰ کے سات آدمی ایسے ہیں جن کے دل حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دل کی مانند ہیں اور مخلوق میں اللہ تعالیٰ کے پانچ آدمی ایسے ہیں جن کے دل حضرت جبریل علیہ السلام کی مانند ہیں اور مخلوق میں اللہ تعالیٰ کے تین آدمی ایسے ہیں جن کے دل حضرت میکائیل علیہ السلام کے دل کی مانند ہیں اور مخلوق میں اللہ تعالیٰ کا ایک آدمی ایسا ہے جس کا دل حضرت اسرافیل علیہ السلام کے دل کی مانند ہے، سو جب وہ اکیلا آدمی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی جگہ تین آدمیوں میں سے کسی کو لے آتا ہے اور جب تین آدمیوں میں سے کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی جگہ پانچ آدمیوں میں سے کسی کو لے آتا ہے اور جب پانچ آدمیوں میں سے کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی جگہ سات آدمیوں میں سے کسی کو لے آتا ہے

اور جب سات آدمیوں میں سے کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی جگہ چالیس آدمیوں میں سے کسی کو لے آتا ہے اور جب چالیس آدمیوں میں سے کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی جگہ تین سو آدمیوں میں سے کسی کو لے آتا ہے اور جب تین سو آدمیوں میں سے کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ عامۃ الناس میں سے کسی کو اس کی جگہ پر لے آتا ہے۔ پس اللہ تعالیٰ انہی کے ذریعہ سے کسی کو مارتا اور کسی کو زندہ کرتا ہے اور (انہی کی وجہ سے) سبزہ اُگاتا ہے اور آزمائشوں کو دور کرتا ہے۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا: اللہ تعالیٰ کس طرح ان کے ذریعے مارتا اور زندہ کرتا ہے؟ انہوں نے فرمایا: کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ سے اُمتوں کی کثرت کی دعا مانگتے ہیں تو وہ کثیر ہو جاتی ہیں (یہ ان کے ذریعے زندہ کرنا ہے)۔ وہ ظالم اور جابر لوگوں کے لئے بددعا کرتے ہیں تو اللہ تعالیٰ کے اذن سے وہ ہلاک ہو جاتے ہیں (یہ ان کے ذریعے مارنا ہے)۔ وہ بارش کی دعا مانگتے ہیں تو ان پر بارش برسائی جاتی ہے، وہ اللہ تعالیٰ سے دعا مانگتے ہیں تو زمین ان کے لئے غلّہ اگاتی ہے اور وہ دعا مانگتے ہیں تو اللہ تعالیٰ جملہ بلاؤں اور آزمائشوں کو دور فرماتا ہے۔'' اسے امام ابونعیم اور دیلمی نے روایت کیا ہے۔

**١٠١١ / ١١٥۔ عَنِ الْحَسَنِ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِنَّ بُدَلَاءَ أُمَّتِي لَمْ يَدْخُلُوا الْجَنَّةَ بِكَثْرَةِ صَلَاتِهِمْ وَلَا صِيَامِهِمْ وَلٰكِنْ دَخَلُوْهَا بِسَلَامَةِ صُدُوْرِهِمْ وَسَخَاوَةِ أَنْفُسِهِمْ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ وَابْنُ أَبِي الدُّنْيَا.**

''حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک میری اُمت کے ابدال جنت میں کثرتِ نماز اور روزہ کے سبب داخل نہیں ہوں گے بلکہ وہ اپنے سینوں کی سلامتی اور نفوس کی سخاوت کے سبب جنت میں داخل ہوں گے۔''

اسے امام بیہقی اور ابن ابی الدنیا نے روایت کیا ہے۔

**١٠١٢ / ١١٦۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه أَوْ غَيْرِهِ قَالَ: قَالَ**

---

الحديث رقم ١١٥: أخرجه البيهقي في شعب الإيمان، ٧ / ٤٣٩، الرقم: ١٠٨٩١، وابن أبي الدنيا في الأولياء، ١ / ٢٨، الرقم: ٥٨، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٣ / ٣٤٩، الرقم: ٤٣٨٧.

الحديث رقم ١١٦: أخرجه البيهقي في شعب الإيمان، ٧ / ٤٣٩، الرقم: ١٠٨٩٣.

رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ أَبْدَالَ أُمَّتِي لَمْ يَدْخُلُوا الْجَنَّةَ بِالْأَعْمَالِ وَلٰكِنْ إِنَّمَا دَخَلُوْهَا بِرَحْمَةِ اللهِ وَسَخَاوَةِ الْأَنْفُسِ وَسَلَامَةِ الصُّدُوْرِ وَرَحْمَةٍ لِجَمِيْعِ الْمُسْلِمِيْنَ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت ابوسعید خدری ﷺ یا ان کے علاوہ کسی اور (صحابی) نے بیان کیا ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک میری اُمت کے ابدال اعمال کے بل بوتے پر جنت میں داخل نہیں ہوں گے بلکہ محض اللہ تعالیٰ کی رحمت اور سخاوتِ نفوس، سینوں کے (وساوس وخواہشات سے) سلامتی اور تمام مسلمانوں کے لئے (طالبِ) رحمت (ہونے) کے صدقہ سے وہ جنت میں داخل ہوں گے۔'' اسے امام بیہقی نے روایت کیا ہے۔

**١٠١٣ / ١١٧. عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِنَّ دَعَامَةَ أُمَّتِي عُصَبُ الْيَمَنِ وَأَبْدَالُ الشَّامِ وَهُمْ أَرْبَعُوْنَ رَجُلًا كُلَّمَا هَلَكَ رَجُلٌ أَبْدَلَ اللهُ مَكَانَهُ آخَرَ لَيْسُوْا بِالْمُتَمَاوِتِيْنَ وَلَا الْمُتَهَالِكِيْنَ وَلَا الْمُتَنَاوِشِيْنَ لَمْ يَبْلَغُوْا مَا بَلَغُوْا بِكَثْرَةِ صَوْمٍ وَلَا صَلَاةٍ وَإِنَّمَا بَلَغُوْا ذٰلِكَ بِالسَّخَاءِ وَصِحَّةِ الْقُلُوْبِ وَالْمُنَاصَحَةِ لِجَمِيْعِ الْمُسْلِمِيْنَ. رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ.**

''حضرت انس بن مالک ﷺ حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: بے شک میری اُمت کا ستون یمن کے عصب (ایک طبقہ اولیاء کا نام ہے) اور شام کے ابدال ہیں اور وہ چالیس مرد ہیں جب بھی ان میں سے کوئی شخص فوت ہو جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی جگہ کسی اور کو لے آتا ہے۔ نہ تو وہ عبادت میں کوتاہی برتنے والے ہیں اور نہ ہی باہم ہلاکت میں پڑنے والے اور نہ ہی دور سے ایک دوسرے پر وار کرنے والے ہیں۔ انہیں یہ مقام و مرتبہ کثرتِ (نماز و روزہ) کی وجہ سے نہیں بلکہ اپنی سخاوت، دلوں کی صحت اور تمام مسلمانوں کے لیے خیرخواہی چاہنے کی بدولت ملا ہے۔''

اسے امام ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ١١٧: أخرجه ابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ٢٦ / ٤٣٥، والسيوطي في الحاوي للفتاوى: ٦٥١.

١٠١٤ / ١١٨۔ عَنْ شُرَيْحِ بْنِ عُبَيْدٍ الْحَضْرَمِيِّ قَالَ: ذُكِرَ أَهْلُ الشَّامِ عِنْدَ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ رضي الله عنه فَقَالُوْا: يَا أَمِيرَ الْمُؤْمِنِيْنَ، الْعَنْهُمْ؟ فَقَالَ: لَا، إِنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: إِنَّ الْأَبْدَالَ بِالشَّامِ يَكُوْنُوْنَ وَهُمْ أَرْبَعُوْنَ رَجُلًا، بِهِمْ تُسْقَوْنَ الْغَيْثَ، وَبِهِمْ تُنْصَرُوْنَ عَلَى أَعْدَائِكُمْ، وَيُصْرَفُ عَنْ أَهْلِ الْأَرْضِ الْبَلَاءُ وَالْغَرَقُ. رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ.

’’حضرت شریح بن عبید الحضرمی بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ کے ہاں اہلِ شام کا ذکر کیا گیا تو لوگوں نے کہا: اے امیر المومنین! ان پر لعنت بھیجئے، انہوں نے فرمایا: نہیں، میں نے حضور نبی اکرم صلى الله عليه وآله وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: بے شک ابدال شام میں ہوں گے اور وہ چالیس آدمی ہیں، انہی کے سبب تم پر بارش برسائی جاتی ہے اور انہی کے تصدّق سے دشمنوں کے مقابلے میں تمہاری مدد کی جاتی ہے اور اہلِ زمین سے مصائب و آلام کو دور کیا جاتا ہے۔‘‘ اسے امام ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

١٠١٥ / ١١٩۔ عَنْ أَبِي الطُّفَيْلِ عَنْ عَلِيٍّ رضي الله عنه قَالَ: إِذَا قَامَ قَائِمُ آلِ مُحَمَّدٍ جَمَعَ اللهُ لَهُ أَهْلَ الْمَشْرِقِ وَأَهْلَ الْمَغْرِبِ فَيَجْتَمِعُوْنَ كَمَا يَجْتَمِعُ قَزَعُ الْخَرِيْفِ فَأَمَّا الرُّفَقَاءُ فَمِنْ أَهْلِ الْكُوْفَةِ وَأَمَّا الْأَبْدَالُ فَمِنْ أَهْلِ الشَّامِ. رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ.

’’حضرت ابو طفیل، حضرت علی رضي الله عنه سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا: جب آلِ محمد صلى الله عليه وآله وسلم میں سے کوئی شخص کسی نیک کام کے لئے اٹھ کھڑا ہوا تو اہلِ مشرق و اہلِ مغرب کو اللہ تعالیٰ اس (کی مدد) کے لیے جمع فرما دے گا۔ پس وہ یوں جمع ہو جائیں گے جیسے خزاں کے پتے ایک جگہ جمع ہو جاتے ہیں۔ پس جو رفقاء ہیں وہ اہلِ کوفہ میں سے ہیں۔ اور جو ابدال ہیں وہ اہلِ شام میں سے ہیں۔‘‘ اسے امام ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ١١٨: أخرجه ابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ١ / ٢٨٩۔

الحديث رقم ١١٩: أخرجه ابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ١ / ٢٩٧، والسيوطي في الحاوي للفتاوى: ٦٤٩۔

۱۰۱۶ / ۱۲۰۔ عَنْ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُبَّةُ الْإِسْلَامِ بِالْكُوْفَةِ وَالْهِجْرَةُ بِالْمَدِيْنَةِ وَالنُّجَبَاءُ بِمِصْرَ وَالْأَبْدَالُ بِالشَّامِ وَهُمْ قَلِيْلٌ. رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ.

''حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں اسلام کا گنبد کوفہ میں ہے، ہجرت مدینہ منورہ میں ہے، نجباء مصر میں ہیں اور ابدال شام میں ہیں اور وہ تھوڑی تعداد میں ہیں۔''

اسے امام ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

۱۰۱۷ / ۱۲۱۔ عَنِ الْحَسَنِ الْبَصْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَنْ تَخْلُوَ الْأَرْضُ مِنْ سَبْعِيْنَ صِدِّيْقًا وَهُمُ الْأَبْدَالُ، لَا يَهْلِكُ مِنْهُمْ رَجُلٌ إِلَّا أَخْلَفَ اللهُ مَكَانَهُ مِثْلَهُ. أَرْبَعُوْنَ بِالشَّامِ، وَثَـلَاثُوْنَ فِي سَائِرِ الْأَرَضِيْنَ.

رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ.

''حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ یہ زمین کبھی بھی ستر صدیقین سے خالی نہیں ہوتی اور وہ ابدال ہیں، ان میں سے کوئی آدمی فوت نہیں ہوتا مگر یہ کہ اللہ تعالیٰ اس کی جگہ اسی طرح کا کوئی اور بندہ لے آتا ہے۔ ان میں سے چالیس شام میں ہیں اور تیس باقی تمام زمین کے مختلف ٹکڑوں پر۔'' اسے امام ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

۱۰۱۸ / ۱۲۲۔ عَنْ قَتَادَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَنْ تَخْلُوَ الْأَرْضُ مِنْ أَرْبَعِيْنَ بِهِمْ يُغَاثُ النَّاسُ وَبِهِمْ تُنْصَرُوْنَ وَبِهِمْ تُرْزَقُوْنَ كُلَّمَا مَاتَ مِنْهُمْ أَحَدٌ أُبْدِلَ مَكَانَهُ رَجُلًا. قَالَ قَتَادَةُ: وَاللهِ، إِنِّي لَأَرْجُوْ أَنْ يَّكُوْنَ الْحَسَنُ مِنْهُمْ. رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ.

---

الحديث رقم ۱۲۰: أخرجه ابن عسلكر في تاريخ دمشق الكبير، ۱/۲۹۶، والسيوطي في الحاوي للفتاوى: ۶۵۰۔

الحديث رقم ۱۲۱: أخرجه ابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ۱/۲۹۸، والسيوطي في الحاوي للفتاوى: ۶۵۵۔

الحديث رقم ۱۲۲: أخرجه ابن عسلكر في تاريخ دمشق الكبير، ۱/۲۹۸، والسيوطي في الحاوي للفتاوى: ۶۵۵۔

’’حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ یہ زمین چالیس مردوں سے کبھی خالی نہیں ہوتی جن کے ذریعے لوگوں کی مدد کی جاتی ہے اور انہی کے ذریعے تمہاری مدد کی جاتی ہے اور تمہیں رزق دیا جاتا ہے ان میں سے جب کبھی کوئی فوت ہو جاتا ہے تو اس کی جگہ کسی اور آدمی کو بدل دیا جاتا ہے۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اللہ کی قسم! بے شک میں امید کرتا ہوں کہ حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ ان ہی میں سے ایک ہیں۔‘‘

اسے امام ابنِ عساکر نے روایت کیا ہے۔

**۱۰۱۹ / ۱۲۳۔ عَنْ عُبَيْدِ اللهِ بْنِ مُحَمَّدٍ الْعَيْشِيِّ قَالَ: سَمِعْتُ الْكَتَّانِيَّ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: اَلنُّقَبَاءُ ثَلَاثُ مِائَةٍ وَالنُّجَبَاءُ سَبْعُوْنَ وَالْبُدَلَاءُ أَرْبَعُوْنَ وَالْأَخْيَارُ سَبْعَةٌ وَالْعُمَدُ أَرْبَعَةٌ وَالْغَوْثُ وَاحِدٌ فَمَسْكَنُ النُّقَبَاءِ الْمَغْرِبُ وَمَسْكَنُ النُّجَبَاءِ مِصْرُ وَمَسْكَنُ الْأَبْدَالِ الشَّامُ وَالْأَخْيَارُ سَيَّاحُوْنَ فِي الْأَرْضِ وَالْعُمَدُ فِي زَوَايَا الْأَرْضِ وَمَسْكَنُ الْغَوْثِ مَكَّةُ فَإِذَا عُرِضَتِ الْحَاجَّةُ مِنْ أَمْرِ الْعَامَّةِ ابْتَهَلَ فِيْهَا النُّقَبَاءُ ثُمَّ النُّجَبَاءُ ثُمَّ الْأَبْدَالُ ثُمَّ الْأَخْيَارُ ثُمَّ الْعُمَدُ فَإِنْ أُجِيْبُوْا وَإِلَّا ابْتَهَلَ الْغَوْثُ فَلَا تَمَّ مَسْأَلَتُهُ حَتَّى تُجَابُ دَعْوَتُهُ. رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ.**

’’حضرت عبید اللہ بن محمد عیشی بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت کتانی رضی اللہ عنہ کو یہ بیان کرتے ہوئے سنا: نقباء تین سو ہیں، نجباء ستر ہیں، ابدال چالیس ہیں، اخیار سات ہیں، عمد چار ہیں اور غوث ایک ہے۔ پس نقباء کا مسکن مغرب، نجباء کا مسکن مصر، ابدال کا مسکن شام ہے اور اخیار زمین میں چلتے پھرتے رہتے ہیں اور عمد (طبقہ اولیاء) زمین کے کونوں میں ہیں اور غوث کا مسکن مکہ مکرمہ ہے۔ پس جب عام معاملات میں سے کوئی معاملہ پیش آتا ہے تو اس میں نقباء، اللہ تعالیٰ سے گڑگڑا کر دعا کرتے ہیں، پھر نجباء، پھر ابدال، پھر اخیار، پھر عمد۔ پھر اگر ان کی دعا قبول کر لی جائے تو ٹھیک ورنہ غوث اس معاملہ میں گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگتا ہے اور ابھی

**الحديث رقم ۱۲۳: أخرجه ابن عسلكر في تاريخ دمشق الكبير، ۱ / ۳۰۰، والخطيب البغدادي في تاريخ بغداد، ۳ / ۷۵، ۷٦، والسيوطي في الحاوي للفتاوى: ٦٥٥.**

غوث کی دعا مکمل نہیں ہوتی کہ اس کی دعا قبول کر لی جاتی ہے۔‘‘

اسے امام ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

١٠٢٠ / ١٢٤۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: اَلْبُدَلَاءُ أَرْبَعُوْنَ رَجُلًا اثْنَانِ وَعِشْرُوْنَ بِالشَّامِ وَثَمَانِيَةَ عَشَرَ بِالْعِرَاقِ وَكُلَّمَا مَاتَ وَاحِدٌ بُدِّلَ آخَرُ فَإِذَا كَانَ عِنْدَ الْقِيَامَةِ مَاتُوْا كُلُّهُمْ فَإِذَا جَاءَ الْأَمْرُ قُبِضُوْا كُلُّهُمْ فَعِنْدَ ذٰلِكَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ. رَوَاهُ الْحَكِيْمُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ عَسَاكِرَ.

’’حضرت انس بن مالک ﷺ بیان کرتے ہیں کہ ابدال چالیس مرد ہیں۔ بائیس شام میں اور اٹھارہ عراق میں ہیں۔ ان میں سے جب کبھی کوئی فوت ہوتا ہے۔ اس کی جگہ کسی اور کو مقرر کر دیا جاتا ہے۔ جب قیامت کا وقت قریب آئے گا تو تمام ابدال وصال پا جائیں گے۔ جب قیامت کے انعقاد کا حکم آئے گا تو ان سب کی اَرواح کو قبض کر لیا جائے گا۔ پس اس وقت قیامت قائم ہو گی۔‘‘ اسے حکیم ترمذی اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

١٠٢١ / ١٢٥۔ عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ ﷺ قَالَ: كُنْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فِي الْمَسْجِدِ. فَقَالَ: يَدْخُلُ مِنْ هٰذَا الْبَابِ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ وَقَامَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ إِلَى الصَّلَاةِ فَخَرَجْتُ مِنْ ذٰلِكَ الْبَابِ فَمَضَيْتُ فَنَظَرْتُ هَلْ أَرَى أَحَدًا فَلَمْ أَرَ أَحَدًا فَدَخَلْتُ فِيْهِ فَقَعَدْتُ إِلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَقَالَ: أَمَا أَنَّكَ لَسْتَ بِهِ يَا أَبَا الدَّرْدَاءِ ثُمَّ جَاءَ رَجُلٌ حَبَشِيٌّ فَدَخَلَ مِنْ ذٰلِكَ الْبَابِ وَعَلَيْهِ جُبَّةُ صُوْفٍ فِيْهَا مِنْ أُدْمٍ رَامٍ بِطَرَفِهِ إِلَى

الحديث رقم ١٢٤: أخرجه الحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ١ / ٢٦١، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ١ / ٢٩١، والديلمي في مسند الفردوس، ٢ / ٣٦، الرقم: ٢٢٢٤، والسيوطي في الحاوي للفتاوى: ٦٥٠.

الحديث رقم ١٢٥: أخرجه الحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ٢ / ٩٧، والعسقلاني في الإصابة، ٦ / ٥٥٠.

السَّمَاءِ حَتَّى قَامَ عَلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، فَقَالَ: كَيْفَ أَنْتَ يَا هِـلَالُ؟ فَقَالَ: بِخَيْرٍ يَا رَسُوْلَ اللهِ، جَعَلَكَ اللهُ بِخَيْرٍ. فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ادْعُ لَنَا يَا هِلَالُ، وَاسْتَغْفِرْ لَنَا. فَقَالَ: رَضِيَ اللهُ عَنْكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَغَفَرَلَكَ. فَقَالَ أَبُو الدَّرْدَاءِ: فَقُلْتُ لَهُ: اسْتَغْفِرْ لِي يَا هِلَالُ، فَأَعْرَضَ عَنِّي ثُمَّ عَاوَدْتُهُ الثَّانِيَةَ فَأَقْبَلَ عَلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ ثُمَّ قَالَ: أَرَاضٍ أَنْتَ عَنْهُ يَا رَسُوْلَ اللهِ، قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: رَضِيَ اللهُ عَنْكَ وَغَفَرَلَكَ ثُمَّ خَرَجَ وَهُوَ رَامٍ بِطَرَفِهِ إِلَى السَّمَاءِ. فَقَالَ أَبُوالدَّرْدَاءِ: لَقَدْ رَأَيْتُ عَجَبًا يَا رَسُوْلَ اللهِ، لَقَدْ أَقْبَلَ وَهُوَ رَامٍ بِطَرَفِهِ إِلَى السَّمَاءِ وَمَا يَقْلَعُ ثُمَّ خَرَجَ وَهُوَ عَلَى ذٰلِكَ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ : لَئِنْ قُلْتَ ذَاكَ إِنَّ قَلْبَهُ لَمُعَلَّقٌ بِالْعَرْشِ أَمَا أَنَّهُ لَمْ يَبْقَ فِيْكُمْ أَكْثَرَ مِنْ ثَـلَاثَةِ أَيَّامٍ فَأَحْصَيْتُ أَيَّامَ فَلَمَّا كَانَ الْيَوْمُ الثَّالِثُ وَصَلَّى رَسُوْلُ اللهِ ﷺ الْفَجْرَ خَرَجَ مِنَ الْمَسْجِدِ وَنَحْنُ مَعَهُ فَخَرَجَ يَؤُمُّ دَارَ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ ﷺ فَلَقِيَ الْمُغِيْرَةَ خَارِجًا مِنْ دَارِهِ فَقَالَ لَهُ: آجَرَكَ اللهُ يَا مُغِيْرَةُ، قَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَا مَاتَ فِي دَارِنَا اللَّيْلَةَ أَحَدٌ قَالَ: بَلَى تُوُفِّيَ هِلَالٌ فَالْتَمَسَهُ بِرَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَوَجَدَهُ فِي نَاحِيَةِ الدَّارِ فِي اصْطَبَلٍ لَهُ خَارًا عَلَى وَجْهِهِ سَاجِدًا مَيِّتًا فَأَمَرَ أَصْحَابَهُ فَاحْتَمَلُوهُ فَوُلِّيَ أَمْرَهُ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ بِنَفْسِهِ حَتَّى دُفِنَ ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَى أَبِي الدَّرْدَاءِ فَقَالَ: يَا أَبَا الدَّرْدَاءِ، أَمَا إِنَّهُ أَحَدُ السَّبْعَةِ الَّذِيْنَ بِهِمْ كَانَتْ تَقُوْمُ الْأَرْضُ وَبِهِمْ كُنْتُمْ تُسْتَسْقَوْنَ الْمَطَرَ بَلْ هُوَ خَيْرُهُمْ.

رَوَاهُ الْحَكِيْمُ التِّرْمِذِيُّ.

''حضرت ابودرداء ﷺ بیان کرتے ہیں کہ میں حضور نبی اکرم ﷺ کی معیت میں

مسجد میں تھا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اس دروازہ سے اہلِ جنت میں سے ایک آدمی داخل ہو گا اور (یہ فرما کر) حضور نبی اکرم ﷺ نماز کے لیے کھڑے ہو گئے۔ پس میں اس دروازے سے باہر نکلا اور تھوڑا سا چلا۔ میں نے (اِدھر اُدھر) دیکھا کہ آیا میں دیکھوں کہ کوئی (اس طرف آتے ہوئے) نظر آ رہا ہے یا نہیں؟ مگر میں نے کسی کو نہ دیکھا پھر میں (دوبارہ) اس دروازے سے داخل ہو کر حضور نبی اکرم ﷺ کے قریب ہو کر بیٹھ گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: اے ابو درداء! تم وہ آدمی نہیں ہو، پھر (اسی دوران) ایک حبشی شخص آیا اور وہ اسی دروازہ سے داخل ہوا اس نے اونی جبہ جو تھوڑا بہت گندمی رنگ کا تھا زیب تن کیا ہوا تھا اور وہ ٹکٹکی باندھ کر آسمان کی طرف دیکھ رہا تھا یہاں تک کہ وہ حضور نبی اکرم ﷺ کے پاس آ کر کھڑا ہو گیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے ہلال! تم کیسے ہو؟ اس نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں خیریت سے ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو خیریت سے رکھے اور آپ کے ذریعے (اُمت کی) مغفرت فرمائے۔ حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: میں نے اس سے کہا: اے ہلال! میرے لیے بھی مغفرت کی دعا کرو تو اس نے مجھ سے منہ موڑ لیا، میں نے دوبارہ اسے یہی کہا تو اس نے حضور نبی اکرم ﷺ کی طرف مڑ کر عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا آپ اس سے راضی ہیں؟ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ہاں میں راضی ہوں۔ تو اس نے کہا: اللہ تعالیٰ تجھ سے راضی ہو اور تمہاری مغفرت کرے۔ پھر وہ آسمان کی طرف تکتے ہوئے باہر چلا گیا۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں نے یہ ایک عجیب چیز دیکھی ہے۔ جب وہ شخص آیا تو اس وقت آسمان کی طرف دیکھ رہا تھا اور مسلسل دیکھے جا رہا تھا پھر وہ باہر نکلا تو وہ بالکل اسی حالت میں تھا؟ یہ سن کر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: یقیناً تو ایسا کہہ سکتا ہے کہ اس کا دل عرشِ الٰہی کے ساتھ معلق ہے اور وہ تم میں تین دن سے زیادہ نہیں رہے گا۔ پس میں نے دن گننا شروع کر دیئے۔ تیسرے دن حضور نبی اکرم ﷺ نے فجر کی نماز ادا فرمائی اور ہم آپ ﷺ کے ساتھ تھے۔ آپ ﷺ مسجد سے باہر تشریف لائے اور حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کے گھر کا قصد کیا۔ آپ ﷺ کی حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے ان کے گھر کے باہر ہی ملاقات ہو گئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے مغیرہ! اللہ تعالیٰ تجھے اجر عطا فرمائے۔ حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہمارے گھر آج رات کوئی بھی فوت نہیں ہوا، آپ ﷺ نے فرمایا: کیوں نہیں، ہلال فوت ہوا ہے۔ یہ سن کر حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ مل کر اسے تلاش کرنا شروع کیا تو اسے اپنے گھر کے ایک کونے میں اصطبل میں پایا۔ (وہاں وہ) اپنے منہ کے بل حالتِ سجدہ میں فوت پڑے

تھے۔ آپ ﷺ نے اپنے صحابہ کرام ﷺ کو حکم دیا تو انہوں نے اسے اٹھا لیا اور اس کی تجہیز و تکفین کا ذمہ خود حضور نبی اکرم ﷺ نے اٹھایا یہاں تک کہ اسے دفن کر دیا گیا۔ پھر حضور نبی اکرم ﷺ حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ کی طرف بڑھے اور فرمایا: اے ابا درداء! بے شک یہ شخص ان سات (ابدالوں) میں سے ہے جن کے ذریعے یہ زمین قائم ہے اور جن کے ذریعے تم پر بارش برسائی جاتی ہے بلکہ یہ آدمی ان سات میں سب سے افضل ہے۔‘‘

اس حدیث کو حکیم ترمذی نے روایت کیا ہے۔

**۱۰۲۲ / ۱۲۶۔ عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ رضي الله عنه قَالَ: اَ لْأَبْدَالُ بِالشَّامِ وَهُمْ ثَلَاثُوْنَ رَجُلًا عَلَى مِنْهَاجِ إِبْرَاهِيْمَ عليه السلام كُلَّمَا مَاتَ رَجُلٌ أَبْدَلَ اللهُ مَكَانَهُ آخَرَ فَالْعُصَبُ بِالْعَرَاقِ أَرْبَعُوْنَ رَجُلًا كُلَّمَا مَاتَ رَجُلٌ أَبْدَلَ اللهُ مَكَانَهُ آخَرَ عِشْرُوْنَ مِنْهُمْ عَلَى اجْتِهَادِ عِيْسَى بْنِ مَرْيَمَ عليه السلام وَعِشْرُوْنَ مِنْهُمْ قَدْ أُوْتُوْا مَزَامِيْرَ آلِ دَاوُدَ وَالْعُصَبُ رِجَالٌ تُشْبِهُ الْأَبْدَالَ. رَوَاهُ الْحَكِيْمُ التِّرْمِذِيُّ.**

’’حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ابدال اہلِ شام میں سے ہیں۔ وہ تیس مرد ہیں اور وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے طریقہ پر ہیں ان میں سے جب کبھی کوئی شخص فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی جگہ کسی اور کو بدل دیتا ہے اور عصب عراق میں چالیس مرد ہیں۔ ان میں سے جب کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی جگہ کسی اور کو بدل دیتا ہے۔ ان میں سے بیس حضرت عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کے اجتہاد پر ہیں اور ان میں سے بیس کو آلِ داود علیہ السلام کے مزامیر عطا ہوئے ہیں اور عصب ایسے لوگ ہیں جو ابدال کے مشابہ ہیں۔‘‘

اسے حکیم ترمذی نے روایت کیا ہے۔

**۱۰۲۳ / ۱۲۷۔ عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ رضي الله عنه قَالَ: إِنَّ الْأَنْبِيَاءَ عليهم السلام**

الحديث رقم ۱۲٦: أخرجه الحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ۱ / ۲٦۳، والسيوطي في الحاوي للفتاوى: ٦٥۱۔

الحديث رقم ۱۲۷: أخرجه الحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ۱ / ۲٦۲۔

كَانُوْا أَوْتَادَ الْأَرْضِ فَلَمَّا انْقَطَعَتِ النُّبُوَّةُ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُمْ قَوْمًا مِنْ أُمَّةِ أَحْمَدَ يُقَالُ لَهُمُ الْأَبْدَالُ لَمْ يُفَضِّلُوا النَّاسَ بِكَثْرَةِ صَوْمٍ وَلَا صَلَاةٍ وَلَا تَسْبِيْحٍ وَلَكِنْ بِحُسْنِ الْخُلُقِ وَبِصِدْقِ الْوَرَعِ وَحُسْنِ النِّيَّةِ وَسَلَامَةِ قُلُوْبِهِمْ لِجَمِيْعِ الْمُسْلِمِيْنَ وَالنَّصِيْحَةِ لِلّٰهِ تَعَالَى ابْتِغَاءَ مَرْضَاتِهِ بِصَبْرٍ وَحِلْمٍ وَلُبٍّ وَتَوَاضُعٍ مُذِلَّةٍ فَهُمْ خُلَفَاءُ مِنَ الْأَنْبِيَاءِ قَوْمٌ اصْطَفَاهُمُ اللهُ تَعَالَى لِنَفْسِهِ وَاسْتَخْلَصَهُمْ بِعِلْمِهِ لِنَفْسِهِ وَهُمْ أَرْبَعُوْنَ صِدِّيْقًا مِنْهُمْ ثَلَاثُوْنَ رَجُلًا عَلَى مِثْلِ يَقِيْنِ إِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلِ الرَّحْمٰنِ عليه السلام بِهِمْ تُدْفَعُ الْمَكَارِهُ عَنْ أَهْلِ الْأَرْضِ وَالْبَلَايَا عَنِ النَّاسِ وَبِهِمْ يُمْطَرُوْنَ وَبِهِمْ يُرْزَقُوْنَ لَا يَمُوْتُ الرَّجُلُ مِنْهُمْ أَبَدًا حَتَّى يَكُوْنَ اللهُ تَعَالَى قَدْ أَنْشَأَ مَنْ يَخْلِفُهُ وَلَا يَلْعَنُوْنَ شَيْئًا وَلَا يُؤْذُوْنَ مَنْ تَحْتَهُمْ وَلَا يَتَطَاوَلُوْنَ عَلَيْهِمْ وَلَا يَحْقِرُوْنَهُمْ وَلَا يَحْسُدُوْنَ مَنْ فَوْقَهُمْ وَلَا يَحْرُصُوْنَ عَلَى الدُّنْيَا لَيْسُوْا بِمُتَمَاوِتِيْنَ وَلَا مُتَكَبِّرِيْنَ وَلَا مُتَخَشِّعِيْنَ أَطْيَبُ النَّاسِ خَبَرًا وَأَوْرَعُهُمْ أَنْفُسًا. طَبِيْعَتُهُمُ السَّخَاءُ وَصِفَتُهُمُ السَّلَامَةُ مِنْ دَعْوَى النَّاسِ قَبْلَهُمْ لَا تَتَفَرَّقُ صِفَتُهُمْ لَيْسُوا الْيَوْمَ فِي حَالِ خَشِيَّةٍ وَغَدًا فِي حَالِ غَفْلَةٍ وَلَكِنْ مُدَاوِمِيْنَ عَلَى حَالِهِمْ وَهُمْ فِيْمَا بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ رَبِّهِمْ لَا تَتَدَرَّكُهُمُ الرِّيْحُ الْعَاصِفُ وَلَا الْخَيْلُ الْمُجْرَاةُ قُلُوْبُهُمْ تَصْعَدُ فِي السَّمَاءِ ارْتِيَاحًا إِلَى اللهِ تَعَالَى وَاشْتِيَاقًا إِلَيْهِ قَدَمًا فِي اشْتِيَاقِ الْخَيْرَاتِ أُوْلَئِكَ حِزْبُ اللهِ: ﴿أَ لَا إِنَّ حِزْبَ اللهِ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ﴾ [المجادلة، ٥٨: ٢٢]. رَوَاهُ الْحَكِيْمُ التِّرْمِذِيُّ.

’’حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بے شک انبیاء علیہم السلام اس زمین کے اوتاد تھے۔ پس جب نبوت کا اختتام ہوگیا تو اللہ تعالیٰ نے ان کی جگہ حضور نبی اکرم ﷺ کی اُمت میں سے بعض ایسے لوگوں کو مقرر کیا جنہیں ابدال کہا جاتا ہے اور جو لوگوں کو کثرتِ نماز،

روزہ اور تسبیح کی بناء پر فضیلت نہیں دیتے بلکہ مسلمانوں کو حسنِ خُلق، صدق و ورع، حسنِ نیت اور سلامتِ قلوب کی بناء پر فضیلت دیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے لیے اس کی رضا طلب کرتے ہوئے صبر وحلم اور عقل و تواضع کے ساتھ لوگوں کے لئے خیر خواہ ہوتے ہیں۔ پس وہ انبیاءِ کرام علیہم السلام کے خلفاء ہیں وہ ایسے لوگ ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے اپنے لیے چن لیا ہے۔ انہیں اپنے علم کے ساتھ اپنے لئے خاص کر لیا ہے اور وہ چالیس صدیق ہیں۔ ان میں سے تیس حضرت ابراہیم خلیل الرحمٰن علیہ السلام کے یقین کے مثل ہیں اور ان کے ذریعے اہلِ زمین سے مصائب اور لوگوں سے آزمائشوں کو ہٹایا جاتا ہے، انہی کے ذریعے بارش برسائی جاتی ہے اور انہی کے ذریعے لوگوں کو رزق دیا جاتا ہے، جب ان میں سے کوئی آدمی فوت ہو جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کا نائب پیدا کر دیتا ہے اور وہ (اپنے مقام و مرتبہ کا) کھلے عام اِعلان نہیں کرتے، نہ اپنے ماتحت کو تکلیف دیتے ہیں اور نہ ہی ان پر ظلم و زیادتی کرتے ہیں اور نہ انہیں حقیر جانتے ہیں اور نہ ہی اپنے سے بلند رتبہ پر حسد کرتے ہیں اور نہ ہی دنیا کے لئے حریص ہیں، نہ وہ عبادت میں غفلت کرنے والے اور نہ ہی تکبر کرنے والے اور نہ ہی خوامخواہ عاجزی کا اظہار کرنے والے ہیں۔ صبر کے اعتبار سے تمام لوگوں سے پاکیزہ اور تمام لوگوں سے زیادہ متقی و پرہیزگار ہوتے ہیں، ان کی طبیعت میں سخاوت ہے اور ان کا وصف اپنے سے پہلے لوگوں کے دعوؤں سے محفوظ ہوتا ہے اور ان کے یہ اوصاف کبھی ختم نہیں ہوتے۔ ایسا نہیں ہوتا کہ آج وہ خشیت کی حالت میں ہوں اور کل حالتِ غفلت میں ہوں بلکہ وہ اپنے حال پر استقامت رکھتے ہیں۔ انہیں تیز چلنے والی آندھی اور تیز رفتار گھوڑے بھی نہیں پا سکتے۔ ان کے دل آسمانوں کی طرف اللہ تعالیٰ کے شوقِ (ملاقات) میں سکون پاتے ہوئے بلند ہوتے ہیں اور یہی لوگ اللہ تعالیٰ کی جماعت میں سے ہیں: ''بیشک اللہ (والوں) کی جماعت ہی مراد پانے والی ہے۔''

[المجادلہ، ٥٨: ٢٢]۔ اسے حکیم ترمذی نے روایت کیا ہے۔

**١٠٢٤ / ١٢٨۔ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ثَـلَاثٌ، مَنْ كُنَّ فِيْهِ فَهُوَ مِنَ الْأَبْدَالِ الَّذِيْنَ بِهِمْ قِوَامُ الدُّنْيَا وَأَهْلِهَا: اَلرِّضَاءُ بِالْقَضَاءِ، وَالصَّبْرُ عَنْ مَحَارِمِ اللهِ وَالْغَضَبُ فِي ذَاتِ اللهِ عزوجل.**

**رَوَاهُ الدَّيْلَمِيُّ.**

**الحديث رقم ١٢٨:** أخرجه الديلمي في مسند الفردوس، ٢ / ٨٤، الرقم: ٢٤٥٧۔

’’حضرت معاذ بن جبل ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تین چیزیں ایسی ہیں کہ جس میں پائی جائیں وہ ان ابدال میں سے ہو جاتا ہے جن کے تصدّق سے دنیا اور اہلِ دنیا قائم ہیں (اور وہ تین چیزیں یہ ہیں): اللہ تعالیٰ کی رضا پر راضی رہنا، اللہ تعالیٰ کی حرام کردہ چیزوں سے بچنا اور اللہ ﷻ کی ذات کی خاطر کسی پر غضبناک ہونا۔‘‘

اسے امام دیلمی نے بیان کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِيمَا أَعَدَّهُ اللهُ مِنْ قُرَّةِ أَعْيُنٍ لِعِبَادِهِ الصَّالِحِينَ

﴿صالحین کیلئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے تیار کردہ تسکینِ چشم و جاں کا بیان﴾

١٠٢٥ / ١٢٩۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: قَالَ اللهُ عزوجل: أَعْدَدْتُ لِعِبَادِيَ الصَّالِحِيْنَ: مَا لَا عَيْنٌ رَأَتْ، وَلَا أُذُنٌ سَمِعَتْ، وَلَا خَطَرَ عَلَى قَلْبِ بَشَرٍ فَاقْرَؤُوْا إِنْ شِئْتُمْ: ﴿فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَا أُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ أَعْيُنٍ جَزَاءً بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ﴾ [السجدة، ٣٢: ١٧].

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ عزوجل کا فرمان ہے: میں نے اپنے نیک بندوں کے لیے ایسی نعمتیں تیار کی ہیں جنہیں نہ کسی آنکھ نے دیکھا ہے، نہ کسی کان نے سنا ہے اور نہ کسی فردِ بشر کے دل میں ان کا خیال آیا ہے۔ چاہتے ہو تو پڑھو: ''سو کسی کو معلوم نہیں جو آنکھوں کی ٹھنڈک ان کے لئے پوشیدہ رکھی گئی ہے، یہ ان (اعمالِ صالحہ) کا بدلہ ہوگا جو وہ کرتے رہے تھے۔'' [السجدہ، ٣٢: ١٧]۔ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

الحديث رقم ١٢٩: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: بدء الخلق، باب: ما جاء فی صفة الجنة وأنها مخلوقة، ٣/ ١١٨٥، الرقم: ٣٠٧٢، وفی كتاب: التفسير/ السجدة، باب: قوله: فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَا أُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ أَعْيُنٍ: [١٧]، ٤/ ١٧٩٤، الرقم: ٤٥٠١۔ ٤٥٠٢، وفی كتاب: التوحيد، باب: قوله تعالی: يُرِيْدُوْنَ أَنْ يُبَدِّلُوْا كَلَامَ اللهِ: [الفتح: ١٥]، ٦/ ٢٧٢٣، الرقم: ٧٠٥٩، ومسلم فی الصحيح، كتاب: الجنة وصفة نعيمها، باب: (٥١)، ٤/ ١٢٧٤۔٢١٧٥، الرقم: ٢٨٢٤، والترمذی فی السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ومن سورة السجدة، ٥/ ٣٤٦، الرقم: ٣١٩٧، وفی باب: ومن سورة الواقعة، ٥/ ٤٠٠، الرقم: ٣٢٩٢، وقال أبو عيسى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ، وابن ماجه فی السنن، كتاب: الزهد، باب: صفة الجنة، ٢/ ١٤٤٧، الرقم: ٤٣٢٨، والنسائی فی السنن الكبری، ٦/ ٣١٧، الرقم: ١١٠٨٥۔

١٠٢٦ / ١٣٠۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: إِنَّ اللهَ عزوجل يَقُوْلُ لِأَهْلِ الْجَنَّةِ: يَا أَهْلَ الْجَنَّةِ. فَيَقُوْلُوْنَ: لَبَّيْكَ رَبَّنَا وَسَعْدَيْكَ، وَالْخَيْرُ فِي يَدَيْكَ. فَيَقُوْلُ: هَلْ رَضِيْتُمْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: وَمَا لَنَا لَا نَرْضَى يَا رَبِّ، وَقَدْ أَعْطَيْتَنَا مَا لَمْ تُعْطِ أَحَدًا مِنْ خَلْقِكَ. فَيَقُوْلُ: أَ لَا أُعْطِيْكُمْ أَفْضَلَ مِنْ ذٰلِكَ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: يَا رَبِّ، وَأَيُّ شَيْءٍ أَفْضَلُ مِنْ ذٰلِكَ؟ فَيَقُوْلُ: أُحِلُّ عَلَيْكُمْ رِضْوَانِي؟ فَلَا أَسْخَطُ عَلَيْكُمْ بَعْدَهُ أَبَدًا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

”حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ عزوجل جنتیوں سے فرمائیں گے: اے جنتیو! وہ عرض کریں گے: ”اے ہمارے پروردگار! ہم تیرے حکم کے سامنے بار بار سرِ تسلیم خم کر کے دوہری سعادت چاہتے ہیں۔ ہر قسم کی بھلائی تیرے اختیار میں ہے۔“ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: کیا تم خوش ہو؟ وہ عرض کریں گے: اے رب! ہم خوش کیوں نہ ہوں تُو نے ہمیں وہ کچھ عطا کیا ہے جو مخلوق میں سے کسی کو عطا نہیں کیا۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: کیا میں تمہیں اس سے بہتر شے نہ عطا کروں؟ وہ عرض کریں گے: اس سے بہتر کیا ہو سکتا ہے؟ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: میں نے اپنی رضا و خوشنودی تمہیں دے دی۔ آج کے بعد میں تم سے کبھی ناراض نہیں ہوں گا۔“ یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

---

الحديث رقم ١٣٠: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: الرقاق، باب: صفة الجنة والنار، ٥ / ٢٣٩٨، الرقم: ٦١٨٣، وفی كتاب: التوحيد، باب: كلام الربّ مع أهل الجنة، ٦ / ٢٧٣٢، الرقم: ٧٠٨٠، ومسلم فی الصحيح، كتاب: الجنة وصفة نعيمها، باب: إحلال الرضوان على أهل الجنة، ٤ / ٢١٧٦، الرقم: ٢٨٢٩، والترمذي فی السنن، كتاب: صفة الجنة عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: (١٨)، ٤ / ٦٨٩، الرقم: ٢٥٥٥، والنسائی فی السنن الكبرى، ٤ / ٤١٦، الرقم: ٧٧٤٩، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٣ / ٨٨، الرقم: ١١٨٥٣، وابن حبان فی الصحيح، ١٦ / ٤٧٠، الرقم: ٧٤٤٠۔

١٠٢٧ / ١٣١۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِنَّ فِي الْجَنَّةِ لَسُوْقًا يَأْتُوْنَهَا كُلَّ جُمُعَةٍ فَتَهُبُّ رِيْحُ الشِّمَالِ فَتَحْثُوْ فِي وُجُوْهِهِمْ وَثِيَابِهِمْ. فَيَزْدَادُوْنَ حُسْنًا وَجَمَالًا، فَيَرْجِعُوْنَ إِلَى أَهْلِيْهِمْ وَقَدِ ازْدَادُوْا حُسْنًا وَجَمَالًا. فَيَقُوْلُ لَهُمْ أَهْلُوْهُمْ: وَاللهِ، لَقَدِ ازْدَدْتُمْ بَعْدَنَا حُسْنًا وَجَمَالًا. فَيَقُوْلُوْنَ: وَأَنْتُمْ وَاللهِ، لَقَدِ ازْدَدْتُمْ بَعْدَنَا حُسْنًا وَجَمَالًا. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالدَّارِمِيُّ.

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جنت میں ایک ایسا بازار ہے جس میں لوگ ہر جمعہ کے روز آئیں گے، شمالی جانب سے ہوا چلے گی اور ان کے کپڑوں اور چہروں پر لگے گی جس سے ان کا حسن و جمال بڑھ جائے گا۔ جب وہ اپنے گھر والوں کے پاس واپس جائیں گے تو ان کا حسن و جمال بڑھا ہوا دیکھ کر وہ کہیں گے۔ اللہ کی قسم! ہم سے دور جا کر تمہارا حسن و جمال بڑھ گیا ہے اور یہ ان سے کہیں گے کہ اللہ رب العزت کی قسم! ہمارے بعد تمہارا بھی حسن و جمال بڑھ گیا ہے۔‘‘

اسے امام مسلم اور دارمی نے روایت کیا ہے۔

١٠٢٨ / ١٣٢۔ عَنْ صُهَيْبٍ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِذَا دَخَلَ أَهْلُ الْجَنَّةِ الْجَنَّةَ، قَالَ: يَقُوْلُ اللهُ عزوجل: تُرِيْدُوْنَ شَيْئًا أَزِيْدُكُمْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ:

الحديث رقم ١٣١: أخرجه مسلم فی الصحيح، كتاب: صفة الجنة ونعيمها، باب: فی سوق الجنة وما ينالون فيها من النعيم والجمال، ٤ / ٢١٧٨، الرقم: ٢٨٣٣، والدارمی فی السنن، ٢ / ٤٣٦، الرقم: ٢٨٤١، وابن المبارك فی الزهد، ١ / ٥٢٤، الرقم: ١٤٩١، والمنذري فی الترغيب والترهيب، ٤ / ٣٠١، الرقم: ٥٧٢٧۔

الحديث رقم ١٣٢: أخرجه مسلم فی الصحيح، كتاب: الإيمان، باب: إثبات رؤية المؤمنين فی الآخرة ربهم، ١ / ١٦٣، الرقم: ١٨١، والترمذي فی السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: ومن سورة يونس، ٥ / ٢٨٦، الرقم: ٣١٠٥، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٤ / ٣٣٢، وعبد الله بن أحمد فی السنة، ١ / ٢٤٥، الرقم: ٤٤٩، والمنذری فی الترغيب و الترهيب، ٤ / ٣٠٩، الرقم: ٥٧٤٤۔

أَلَمْ تُبَيِّضْ وُجُوْهَنَا؟ أَلَمْ تُدْخِلْنَا الْجَنَّةَ وَتُنَجِّنَا مِنَ النَّارِ؟ قَالَ: فَيَكْشِفُ الْحِجَابَ فَمَا أُعْطُوْا شَيْئًا أَحَبَّ إِلَيْهِمْ مِنَ النَّظَرِ إِلَى رَبِّهِمْ عزوجل ثُمَّ تَلَا هَذِهِ الآيَةَ: ﴿لِلَّذِيْنَ أَحْسَنُوا الْحُسْنَى وَزِيَادَةٌ﴾ [يونس، ۱۰: ۲٦].

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

''حضرت صہیب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب جنتی جنت میں داخل ہو جائیں گے، اللہ عزوجل فرمائے گا: تم کچھ اور چاہتے ہو تو میں تمہیں دوں؟ وہ عرض کریں گے: (اے رب) کیا تو نے ہمارے چہرے منور نہیں فرما دیئے؟ کیا تو نے ہمیں جنت میں داخل نہیں فرما دیا اور دوزخ سے نجات عطا نہیں فرمائی؟ فرمایا: اس کے بعد اللہ تعالیٰ پردہ اٹھا دے گا (اور انہیں اپنے دیدار سے مشرف فرمائے گا)۔ پس انہیں اپنے پروردگار کے دیدار سے بہتر کوئی چیز نہیں ملی ہو گی۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ آیت تلاوت فرمائی: ''ایسے لوگوں کے لئے جو نیک کام کرتے ہیں نیک جزا ہے بلکہ (اس پر) اضافہ بھی ہے۔'' [یونس، ۱۰: ۲٦]۔

اسے امام مسلم، ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

۱۰۲۹ / ۱۳۳۔ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: شَهِدْتُ مِنْ رَسُوْلِ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مَجْلِسًا وَصَفَ فِيْهِ الْجَنَّةَ حَتَّى انْتَهَى ثُمَّ قَالَ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فِي آخِرِ حَدِيْثِهِ فِيْهَا مَا لَا عَيْنٌ رَأَتْ وَلَا أُذُنٌ سَمِعَتْ وَلَا خَطَرَ عَلَى قَلْبِ بَشَرٍ ثُمَّ اقْتَرَأَ هَذِهِ الآيَةَ: ﴿تَتَجَافَى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ خَوْفًا وَّطَمَعًا وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنْفِقُوْنَ۝ فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَا أُخْفِيَ لَهُمْ مِنْ قُرَّةِ أَعْيُنٍ جَزَاءً بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۝﴾ [السجدة، ۳۲: ۱٦-۱۷].

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

الحديث رقم ۱۳۳: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الجنة وصفة نعيمها وأهلها، ٤/ ۲۱۷٥، الرقم: ۲۸۲٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥/ ۳۳٤، الرقم: ۲۲۸۷۷، والروياني في المسند، ۲/ ۲۰٤، الرقم: ۱۰٤۰، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤/ ۳۱۳، الرقم: ٥۷٥۲۔

''حضرت سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ایک مجلس میں موجود تھا جس میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جنت کی صفت بیان فرمائی، حتی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس حدیث کے آخر میں یہ فرمایا: جنت میں ایسی نعمتیں ہیں جنہیں نہ کسی آنکھ نے دیکھا اور نہ کسی کان نے سنا ہے، اور نہ کسی فردِ بشر کے دل میں ان کا خیال آیا ہے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ آیت پڑھی: ''ان کے پہلو اُن کی خوابگاہوں سے جدا رہتے ہیں اور اپنے رب کو خوف اور امید (کی مِلی جُلی کیفیت) سے پکارتے ہیں اور ہمارے عطا کردہ رِزق میں سے (ہماری راہ میں) خرچ کرتے ہیں○ سو کسی کو معلوم نہیں جو آنکھوں کی ٹھنڈک ان کے لئے پوشیدہ رکھی گئی ہے، یہ ان (اعمالِ صالحہ) کا بدلہ ہوگا جو وہ کرتے رہے۔'' [السجدہ، ۳۲: ۱۶۔۱۷]۔ اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**۱۰۳۰ / ۱۳۴۔ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ رضی الله عنه أَنَّهُ لَقِيَ أَبَا هُرَيْرَةَ رضی الله عنه فَقَالَ أَبُوْهُرَيْرَةَ رضی الله عنه: أَسْأَلُ اللهَ أَنْ يَجْمَعَ بَيْنِي وَبَيْنَكَ فِي سُوْقِ الْجَنَّةِ، فَقَالَ سَعِيْدٌ: أَوَ فِيْهَا سُوْقٌ؟ قَالَ: نَعَمْ أَخْبَرَنِي رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: أَنَّ أَهْلَ الْجَنَّةِ إِذَا دَخَلُوْهَا نَزَلُوْا فِيْهَا بِفَضْلِ أَعْمَالِهِمْ، فَيُؤْذَنُ لَهُمْ فِي مِقْدَارِ يَوْمِ الْجُمُعَةِ مِنْ أَيَّامِ الدُّنْيَا فَيَزُوْرُوْنَ رَبَّهُمْ، وَيُبْرِزُ لَهُمْ عَرْشَهُ.**

**قَالَ أَبُوْهُرَيْرَةَ رضی الله عنه: قُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، وَهَلْ نَرَى رَبَّنَا؟ قَالَ: نَعَمْ، هَلْ تَتَمَارَوْنَ فِي رُؤْيَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ قُلْنَا: لَا، قَالَ: كَذٰلِكَ لَا تَتَمَارَوْنَ فِي رُؤْيَةِ رَبِّكُمْ عزوجل وَلَا يَبْقَى فِي ذٰلِكَ الْمَجْلِسِ رَجُلٌ إِلَّا حَاضَرَهُ اللهُ مُحَاضَرَةً...**

**ثُمَّ نَنْصَرِفُ إِلَى مَنَازِلِنَا، فَيَتَلَقَّانَا أَزْوَاجُنَا فَيَقُلْنَ: مَرْحَبًا وَأَهْلًا**

---

الحديث رقم ۱۳٤: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: صفة الجنة عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: ما جاء فى سوق الجنة، ٤ / ٦٨٥، الرقم: ۲٥٤۹، وابن ماجه فى السنن، كتاب: الزهد، باب: صفة الجنة، ۲ / ۱٤٥۰، الرقم: ٤۳۳٦، وابن حبان فى الصحيح، ۱٦ / ٤٦٤۔٤٦۷، الرقم: ۷٤۳۷، وابن أبى عاصم فى السنة، ۱ / ۲٥۸، الرقم: ٥۸٥۔٥۸٦، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ٤ / ۳۰۱، الرقم: ٥۷۲۸۔

لَقَدْ جِئْتَ وَإِنَّ بِكَ مِنَ الْجَمَالِ وَالطِّيبِ أَفْضَلُ مِمَّا فَارَقْتَنَا عَلَيْهِ، فَيَقُولُ: إِنَّا جَالَسْنَا الْيَوْمَ رَبَّنَا الْجَبَّارَ (ﷻ)، وَيَحِقُّ لَنَا أَنْ نَنْقَلِبَ بِمِثْلِ مَا انْقَلَبْنَا. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه وَابْنُ حِبَّانَ.

''حضرت سعید بن مسیّب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ان کی ملاقات حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہوئی تو انہوں نے فرمایا: میں اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ کو جنت کے بازار میں اکٹھا کر دے۔ حضرت سعید کہنے لگے: کیا اس میں کوئی بازار بھی ہے؟ انہوں نے فرمایا: ہاں مجھے حضور نبی اکرم ﷺ نے بتایا ہے کہ جب جنّتی جنت میں داخل ہوجائیں گے تو وہ اپنے اعمال کی برتری کے لحاظ سے مراتب حاصل کریں گے۔ دنیا کے جمعہ کے روز کے برابر انہیں اجازت دی جائے گی کہ وہ اللہ تعالیٰ کا دیدار کریں گے۔ اور وہ ان کے لیے اپنا عرش ظاہر کرے گا......

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا ہم اپنے پروردگار کا دیدار کریں گے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ہاں، کیا تم سورج اور چودھویں کے چاند کو دیکھنے میں کوئی شک کرتے ہو؟ ہم نے عرض کیا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اسی طرح تم اپنے پروردگار کے دیدار میں کوئی شک نہیں کرو گے۔ اس محفل میں کوئی ایسا شخص نہیں ہوگا جس سے اللہ تعالیٰ براہِ راست گفتگو نہ فرمائے......

انہوں نے کہا: پھر ہم واپس اپنے گھروں میں آجائیں گے۔ ہماری بیویاں ہمارا استقبال کریں گی اور کہیں گی خوش آمدید، خوش آمدید، آپ واپس آئے ہیں تو آپ کا حسن و جمال ہم سے جدا ہوتے وقت سے بڑھ گیا ہے تو وہ جنّتی کہے گا: آج ہماری مجلس ہمارے رب جبار ﷻ سے ہوئی ہے۔ ہم اسی (خوبصورت) شکل و صورت میں تبدیل ہونے کے حق دار ہیں۔'' اسے امام ترمذی، ابن ماجہ اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

۱۰۳۱ / ۱۳۵۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَقُوْلُ اللهُ ﷻ: أَعْدَدْتُ لِعِبَادِيَ الصَّالِحِيْنَ مَا لَا عَيْنٌ رَأَتْ وَلَا أُذُنٌ سَمِعَتْ،

الحديث رقم ۱۳۵: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: تفسير القرآن عن رسول الله ﷺ، باب: ومن سورة الواقعة، ۵/ ۴۰۰، الرقم: ۳۲۹۲، والنسائي في السنن الكبرى، ۶/ ۳۱۷، الرقم: ۱۱۰۷۵، وابن أبي شيبة في المصنف، ۷/ ۳۰، الرقم: ۳۳۹۷۴.

وَلَا خَطَرَ عَلَى قَلْبِ بَشَرٍ، وَاقْرَأُوْا إِنْ شِئْتُمْ: ﴿فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّا أُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ أَعْيُنٍ جَزَآءً بِمَا كَانُوا يَعْمَلُوْنَ﴾ [السجدة، ٣٢: ١٧] وَفِي الْجَنَّةِ شَجَرَةٌ يَسِيْرُ الرَّاكِبُ فِي ظِلِّهَا مِائَةَ عَامٍ لَا يَقْطَعُهَا، وَاقْرَأُوْا إِنْ شِئْتُمْ: ﴿وَظِلٍّ مَّمْدُوْدٍ﴾ [الواقعة، ٥٦: ٣٠] وَمَوْضِعُ سَوْطٍ فِي الْجَنَّةِ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا، وَاقْرَأُوْا إِنْ شِئْتُمْ: ﴿فَمَنْ زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ وَأُدْخِلَ الْجَنَّةَ فَقَدْ فَازَ وَمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا إِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ﴾. [آل عمران، ٣: ١٨٥].

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں نے اپنے نیکوکار بندوں کے لیے وہ نعمتیں تیار کر رکھی ہیں جنہیں نہ کسی آنکھ نے دیکھا ہے نہ کسی کان نے سنا ہے اور نہ کسی انسان کے دل میں اس کا خیال گزرا۔ اگر چاہو تو یہ آیت پڑھو: ''سو کسی کو معلوم نہیں جو آنکھوں کی ٹھنڈک ان کے لئے پوشیدہ رکھی گئی ہے، یہ ان (اعمالِ صالحہ) کا بدلہ ہوگا جو وہ کرتے رہے تھے۔'' [السجدہ، ٣٢: ١٧] جنت میں ایک درخت ہے کہ سوار اس کے سایہ میں ایک سو سال چلے گا تو پھر بھی اسے طے نہیں کر سکے گا۔ اگر چاہو تو یہ آیت پڑھو: ''اور بڑھایا ہوا سایہ'' [الواقعہ، ٥٦: ٣٠] اور جنت میں ایک چابک کے برابر جگہ دنیا و مافیہا سے بہتر ہے اگر چاہو تو یہ آیت پڑھو: ''پس جو کوئی دوزخ سے بچا لیا گیا اور جنت میں داخل کیا گیا وہ واقعۃً کامیاب ہوگیا، اور دنیا کی زندگی دھوکے کے مال کے سوا کچھ بھی نہیں۔'' [آل عمران، ٣: ١٨٥]۔

اس حدیث کو امام ترمذی، نسائی اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

١٣٦/١٠٣٢۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی الله عنه قَالَ: مَكْتُوْبٌ فِي

الحديث رقم ١٣٦: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٢/٤٤٨، الرقم: ٣٥٥٠، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٧/٣٤، ١٠٨، الرقم: ٣٤٠٠٣، ٣٤٥٦٨، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ١/٢٤٦، الرقم: ٩٣٨۔

التَّوْرَاةِ لَقَدْ أَعَدَّ اللهُ لِلَّذِيْنَ تَتَجَافَى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ مَا لَمْ تَرَ عَيْنٌ، وَلَمْ تَسْمَعْ أُذُنٌ وَلَمْ يَخْطُرْ عَلَى قَلْبِ بَشَرٍ، وَلَا يَعْلَمُهُ مَلَكٌ مُقَرَّبٌ، وَلَا نَبِيٌّ مُرْسَلٌ قَالَ: وَنَحْنُ نَقْرَؤُهَا: ﴿فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّا أُخْفِيَ لَهُمْ مِنْ قُرَّةِ أَعْيُنٍ جَزَاءً بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ﴾[السجدة، ۳۲: ۱۷].

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

’’حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ تورات میں لکھا ہے: اللہ تعالیٰ نے تہجد گذار بندوں کے لئے ایسی نعمتیں تیار کر رکھی ہیں جو کسی آنکھ نے نہیں دیکھیں، کسی کان نے نہیں سنی، اور کسی انسان کے دل میں ان کا خیال (تک) نہیں آیا، نہ ہی انہیں کوئی مقرب فرشتہ جانتا ہے اور نہ ہی کوئی نبی مرسل۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم بھی قرآن پاک میں اس (مفہوم) کے ہم معنی آیت تلاوت کرتے ہیں: ’’سو کسی کو معلوم نہیں جو آنکھوں کی ٹھنڈک ان کے لئے پوشیدہ رکھی گئی ہے، یہ ان (اعمالِ صالحہ) کا بدلہ ہوگا جو وہ کرتے رہے تھے۔‘‘ [السجدہ، ۳۲: ۱۷]

اسے امام حاکم اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

۱۰۳۳ / ۱۳۷۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ اللهَ عزوجل أَحَاطَ حَائِطَ الْجَنَّةِ لَبِنَةً مِنْ ذَهَبٍ وَلَبِنَةً مِنْ فِضَّةٍ ثُمَّ

الحديث رقم ۱۳۷: أخرجه البزار فى المسند، ٤/١٨٩، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٢/٣٦٢، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ٣/٧٤، الرقم: ٢٥٣٢، والحميدى مختصرا فى المسند، ٢/٤٨٦، الرقم: ١١٥٠، والديلمى فى مسند الفردوس، ١/١٧٨، الرقم: ٦٦٤، ٢/١١٥، الرقم: ٢٦٠٥، وابن المبارك فى الزهد، ١/٥١٢، الرقم: ١٤٥٧، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ٤/٢٨٢، الرقم: ٥٦٥٠، وقال: أخرجه البيهقى.

شَقَّقَ فِيْهَا الْأَنْهَارَ وَغَرَسَ الْأَشْجَارَ فَلَمَّا نَظَرَتِ الْمَلَائِكَةُ إِلَى حُسْنِهَا قَالَتْ: طُوْبَى لَكِ مَنَازِلَ الْمُلُوْكِ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَزَّارُ وَأَحْمَدُ مُخْتَصَرًا.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ عزوجل نے جنت کی بیرونی دیوار اس طرح بنائی ہے کہ اس کی ایک اینٹ سونے کی ہے اور ایک چاندی کی۔ پھر اس میں نہریں چلائیں اور درخت لگائے۔ جب فرشتوں نے اس کی خوب صورتی کو دیکھا تو انہوں نے کہا: اے (روحانیت اور ولایت کے) بادشاہوں کی جائے قرار! تجھے مبارک ہو۔'' اسے امام طبرانی اور بزار نے اور احمد نے مختصراً روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي فَضْلِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْبَهُ لَهُمْ

﴿اللہ تعالیٰ کے گمنام اولیاء اور صالح بندوں کی فضیلت کا بیان﴾

١٠٣٤ / ١٣٨۔ عَنْ أَنَسٍ ﷺ أَنَّ الرُّبَيِّعَ، وَهِيَ ابْنَةُ النَّضْرِ، كَسَرَتْ ثَنِيَّةَ جَارِيَةٍ، فَطَلَبُوا الْأَرْشَ وَطَلَبُوا الْعَفْوَ فَأَبَوْا، فَأَتَوُا النَّبِيَّ ﷺ فَأَمَرَهُمْ بِالْقِصَاصِ، فَقَالَ أَنَسُ بْنُ النَّضْرِ: أَتُكْسَرُ ثَنِيَّةُ الرُّبَيِّعِ يَا رَسُوْلَ اللهِ؟ لَا وَالَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ لَا تُكْسَرُ ثَنِيَّتُهَا، فَقَالَ: يَا أَنَسُ، كِتَابُ اللهِ الْقِصَاصُ. فَرَضِيَ الْقَوْمُ وَعَفَوْا فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: إِنَّ مِنْ عِبَادِ اللهِ مَنْ لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللهِ لَأَبَرَّهُ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت انس ﷺ سے مروی ہے کہ حضرت رُبَیِّع بنت نضر نے ایک لڑکی کے سامنے

---

الحديث رقم ١٣٨: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الصلح، باب: الصلح في الدية، ٢ / ٩٦١، الرقم: ٢٥٥٦، وفي كتاب: الجهاد، باب: قول الله تعالى: مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ رِجَالٌ صَدَقُوْا مَا عَاهَدُوا اللهَ عَلَيْهِ فَمِنْهُمْ مَنْ قَضَى نَحْبَهُ وَمِنْهُمْ مَنْ يَنْتَظِرُ وَمَا بَدَّلُوا تَبْدِيْلًا، [الأحزاب:٢٣]، ٣ / ١٠٣٢، الرقم: ٢٦٥١، وفي كتاب: التفسير / البقرة، باب: قوله: يَأَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلَى الْحُرُّ بِالْحُرِّ۔ إلى قَوْلِهِ: عَذَابٌ أَلِيْمٌ۔ [البقرة: ١٧٨]، ٤ / ١٦٣٦۔ ١٣٣٧، الرقم: ٤٢٢٩۔ ٤٢٣٠، وفي كتاب: التفسير / المائدة، باب: وَالْجُرُوحَ قِصَاصٌ [المائدة:٤٥]، ٤ / ١٦٨٥، الرقم: ٤٣٣٥، وفي كتاب: الديات: باب: السِّنَّ بِالسِّنِّ [المائدة: ٤٥]، ٦ / ٢٥٢٦، الرقم: ٦٤٩٩، ومسلم في الصحيح، كتاب: القسامة والمحاربين والقصاص والديات، باب: إثبات القصاص في الإسنان وما في معناها، ٣ / ١٣٠٢، الرقم: ١٦٧٥، وأبوداود في السنن، كتاب: الديات، باب: القصاص من السنّ، ٤ / ١٩٧، الرقم: ٤٥٩٥، والنسائي في السنن، كتاب: القسامة، باب: القصاص من الثنية، ٨ / ٢٧، الرقم: ٤٧٥٦۔ ٤٧٥٧، وفي السنن الكبرى، ٤ / ٢٢٣، الرقم: ٦٩٥٩، وابن ماجه في السنن، كتاب: الديات، باب: القصاص في السنّ، ٢ / ٨٨٤، الرقم: ٢٦٤٩۔

والے دو دانت توڑ دیئے تو اس کے ورثاء نے دیت کا مطالبہ کر دیا۔ یہ (یعنی حضرت رُبیع کے ورثاء) معافی کے خواستگار ہوئے تو انہوں نے انکار کر دیا۔ (ابھی سزا پر عمل درآمد نہیں ہوا تھا کہ) وہ حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ ﷺ نے قصاص کا حکم دیا۔ حضرت انس بن نضر نے عرض کیا: یارسول اللہ! کیا رُبیعؓ کے سامنے کے دانت توڑے جائیں گے؟ نہیں، قسم اس ذات کی جس نے آپ کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا! اس کے دانت نہیں توڑے جائیں گے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے انس! اللہ تعالیٰ کی کتاب قصاص کا حکم دیتی ہے۔ (جس پر وہ خاموش ہو گئے۔ کچھ دنوں بعد) وہ لوگ (یعنی مدعی) راضی ہو گئے اور انہوں نے (ربیع کو) معاف کر دیا تو حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے بندوں میں سے وہ بھی ہیں کہ اگر وہ اللہ تعالیٰ کے بھروسے پر قسم کھا لیں تو اللہ تعالیٰ ان کی قسم کو ضرور پورا فرما دیتا ہے۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**١٠٣٥ / ١٣٩۔ عَنْ حَارِثَةَ بْنِ وَهْبٍ الْخُزَاعِيِّ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ يَقُوْلُ: أَ لَا أُخْبِرُكُمْ بِأَهْلِ الْجَنَّةِ كُلُّ ضَعِيْفٍ مُتَضَعَّفٍ لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللهِ لَأَبَرَّهُ أَلَا أُخْبِرُكُمْ بِأَهْلِ النَّارِ كُلُّ عُتُلٍّ جَوَّاظٍ مُسْتَكْبِرٍ.**

**مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ الْبُخَارِيِّ.**

’’حضرت حارثہ بن وہب خزاعی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا: کیا میں تمہیں اہلِ جنت کی پہچان نہ بتاؤں؟ ہر کمزور اور حقیر سمجھا جانے والا شخص، (مگر اس کا اللہ تعالیٰ کے ہاں یہ مقام ہوتا ہے کہ) اگر وہ اللہ تعالیٰ کے بھروسے پر قسم کھا

---

**الحديث رقم ١٣٩:** أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: تفسير القرآن، باب: عتل بعد ذلك زنيم، ٤/ ١٨٧٠، الرقم: ٤٦٣٤، وفي كتاب: الأدب، باب: الكبر، ٥/ ٢٢٥٥، الرقم: ٥٧٢٣، وفي كتاب: الأيمان والنذور، باب: قول الله تعالى: وأقسموا بالله جهد أيمانهم، ٦/ ٢٤٥٢، الرقم: ٦٢٨١، ومسلم في الصحيح، كتاب: الجنة وصفة نعيمها وأهلها، باب: النار يدخلها الجبارون والجنة يدخلها الضعفاء، ٤/ ٢١٩٠، الرقم: ٢٨٥٣، والترمذي في السنن، كتاب: صفة جهنم عن رسول الله ﷺ، باب: (١٣)، ٤/ ٧١٧، الرقم: ٢٦٠٥، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: من لا يؤبه له، ٢/ ١٣٧٨، الرقم: ٤١١٦.

بیٹھے تو وہ اسے ضرور سچا کر دیتا ہے۔ کیا میں تمہیں دوزخیوں کی پہچان نہ بتادوں؟ ہر سخت مزاج، جھگڑالو اور مغرور شخص۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے اور مذکورہ الفاظ امام بخاری کے ہیں۔

**١٠٣٦ / ١٤٠۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: رُبَّ أَشْعَثَ مَدْفُوْعٍ بِالْأَبْوَابِ، لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللهِ لَأَبَرَّهُ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.**

''حضرت ابو ہریرہ ﷺ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: کتنے ایسے لوگ ہوتے ہیں جو پراگندہ حال ہوتے ہیں جنہیں دروازوں (کے باہر) سے ہی دھتکار دیا جاتا ہے (مگر اللہ تعالیٰ کے ہاں ان کا یہ مقام ہوتا ہے کہ) اگر وہ کسی معاملے میں اللہ تعالیٰ کی قسم کھا لیں تو وہ اسے ضرور پورا فرما دیتا ہے۔'' اسے امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

**١٠٣٧ / ١٤١۔ عَنْ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ اللهَ يُحِبُّ الْعَبْدَ التَّقِيَّ الْغَنِيَّ الْخَفِيَّ.**

**رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَأَبُوْيَعْلَى.**

''حضرت سعد بن ابی وقاص ﷺ نے فرمایا: میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اپنے اس بندے سے محبت رکھتا ہے جو متقی، مستغنی ہو اور گوشہ نشین ہو۔'' اس حدیث کو امام مسلم، احمد اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

---

**الحديث رقم ١٤٠:** أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: البر والصلة والأداب، باب: فضل الضعفاء والخاملين، ٤/٢٠٢٤، الرقم: ٢٦٢٢، وفى كتاب: الجنة وصفة نعيمها وأهلها، باب: النار يدخلها الجبارون والجنة يدخلها الضعفاء، ٤/٢١٩١، الرقم: ٢٨٥٤، والبيهقى فى شعب الإيمان، ٧/٣٣١، الرقم: ١٠٤٨٢، وابن رجب فى جامع العلوم والحكم، ١٠/١٠٥، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ٤/٧٣، الرقم: ٤٨٤٩۔

**الحديث رقم ١٤١:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الزهد والرقائق، باب: (١)، ٤/٢٢٧٧، الرقم: ٢٩٦٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ١/١٦٨، الرقم: ١٤٤١، وأبو يعلى في المسند، ٢/٨٥، الرقم: ٧٣٧، والدورقي في مسند السعد، ١/٤٩، الرقم: ١٨، والبيهقي في شعب الإيمان، ٧/٢٩٧، الرقم: ١٠٣٧٠، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٣/٢٩٥، الرقم: ٤١٣٧۔

۱۰۳۸/ ۱۴۲۔ عَنْ ثَوْبَانَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: حَوْضِي مِنْ عَدَنَ إِلَى عَمَّانَ الْبَلْقَاءِ مَاؤُهُ أَشَدُّ بَيَاضًا مِنَ اللَّبَنِ وَأَحْلَى مِنَ الْعَسَلِ وَأَكَاوِيْبُهُ عَدَدُ نُجُوْمِ السَّمَاءِ مَنْ شَرِبَ مِنْهُ شَرْبَةً لَمْ يَظْمَأْ بَعْدَهَا أَبَدًا أَوَّلُ النَّاسِ وُرُوْدًا عَلَيْهِ فُقَرَاءُ الْمُهَاجِرِيْنَ (وفي رواية: أَوَّلُ مَنْ يَرِدُ عَلَيَّ فُقَرَاءُ أُمَّتِي) الشُّعْثُ رُءُوْسًا الدُّنْسُ ثِيَابًا الَّذِيْنَ لَا يَنْكِحُوْنَ الْمُتَنَعِّمَاتِ وَلَا تُفْتَحُ لَهُمُ السُّدَدُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

''حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میرے حوض (کی لمبائی) عدن سے بلقاء کے عمان تک ہے۔ اس کا پانی دودھ سے زیادہ سفید اور شہد سے زیادہ میٹھا ہے۔ اس کے کوزے آسمان کے ستاروں کے برابر ہیں۔ جو اس سے پیئے گا اس کے بعد کبھی بھی پیاسا نہ ہوگا۔ اس پر سب سے پہلے جانے والے فقراء مہاجرین ہیں۔ (اور ایک روایت میں ہے: سب سے پہلے جو لوگ حوض کوثر پر میرے پاس آئیں گے وہ میری اُمت کے گمنام اولیاء ہوں گے) جن کے بال گرد آلود اور کپڑے میلے ہوتے ہیں اور وہ ناز و نعمت میں پلی ہوئی عورتوں سے نکاح نہیں کرتے اور ان کے لیے (گھروں کے) بند دروازے کھولے نہیں جاتے۔''

اس حدیث کو امام ترمذی، ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

۱۰۳۹/ ۱۴۳۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضی الله عنه عَنْ رَسُوْلِ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِنَّ

---

الحديث رقم ۱۴۲: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله صلی الله عليه وآله وسلم، باب: ما جاء في صفة أواني الحوض، ۴/ ۶۲۹، الرقم: ۲۴۴۴، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر الحوض، ۲/ ۱۴۳۸، الرقم: ۴۳۰۳، وأحمد بن حنبل في المسند، ۵/ ۲۷۵، الرقم: ۲۲۴۲۱، والحاكم في المستدرك، ۴/ ۲۰۴، الرقم: ۷۳۷۴، والبيهقي في شعب الإيمان، ۷/ ۳۳۲، الرقم: ۱۰۴۸۵۔

الحديث رقم ۱۴۳: أخرجه ابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: من لا يؤبه له، ←

أَغْبَطَ النَّاسِ عِنْدِي مُؤْمِنٌ خَفِيْفُ الْحَاذِ ذُوْحَظٍّ مِنْ صَلَاةٍ غَامِضٌ فِي النَّاسِ لَا يُؤْبَهُ لَهُ كَانَ رِزْقُهُ كَفَافًا وَصَبَرَ عَلَيْهِ عَجِلَتْ مَنِيَّتُهُ وَقَلَّ تُرَاثُهُ وَقَلَّتْ بَوَاكِيهِ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالْحَاكِمُ بِنَحْوِهِ.

’’حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میرے نزدیک وہ مومن قابلِ رشک ہے جس کی پشت اہل و عیال کی ذمہ داریوں سے بوجھل نہ ہو، نماز میں اسے خوشی حاصل ہوتی ہو، لوگوں سے اس کی (اندرونی) حالت پوشیدہ ہو اور (ظاہراً) اس کی پرواہ نہ کی جاتی ہو، اسے رزق اس کی ضرورت کے مطابق دیا جاتا ہو اور وہ اسی پر قناعت کرتا ہو، اس کی موت جلدی آجائے، اس کا ترکہ کم ہو اور اس پر رونے والیاں بھی کم ہوں۔‘‘ اس حدیث کو امام ابن ماجہ نے اور انہی کی مثل امام حاکم نے بھی روایت کیا ہے۔

۱۰۴۰ / ۱۴۴۔ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: أَلَا أُخْبِرُكَ عَنْ مُلُوْكِ الْجَنَّةِ. قُلْتُ: بَلَى، قَالَ: رَجُلٌ ضَعِيْفٌ مُسْتَضْعِفٌ ذُوْ طِمْرَيْنِ لَا يُؤْبَهُ لَهُ لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللهِ لَأَبَرَّهُ.

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَرُوَاةُ إِسْنَادِهِ مُحْتَجٌّ بِهِمْ فِي الصَّحِيْحِ.

’’حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: کیا میں تمہیں جنت کے بادشاہوں کے بارے میں نہ بتاؤں؟ میں نے عرض کیا: کیوں نہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: وہ کمزور و ناتواں، پھٹے پرانے کپڑوں والا، جس کی پرواہ نہیں کی جاتی مگر (اس کی شان یہ ہے کہ) اگر اللہ تعالیٰ کے بھروسے پر وہ کسی شے کی قسم کھا بیٹھے تو اللہ تعالیٰ اسے پورا فرما دیتا ہے۔‘‘

------ ۲/ ۱۳۷۸، الرقم: ۴۱۱۷، والحاكم في المستدرك، ۴/ ۱۳۷، الرقم: ۷۱۴۸، وابن درهم في الزهد وصفة الزاهدين، ۱/ ۶۰، الرقم: ۱۰۴، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۴/ ۷۳، الرقم: ۴۸۵۳.

الحديث رقم ۱۴۴: أخرجه ابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: من لا يؤبه له، ۲/ ۱۳۷۸، الرقم: ۴۱۱۵، والبيهقي في شعب الإيمان، ۷/ ۳۳۳، الرقم: ۱۰۴۸۸، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۴/ ۷۰، الرقم: ۴۸۳۵.

اس حدیث کو امام ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔ اور اس کی سند کے راوی صحیح احادیث میں حجت ہیں۔

**١٠٤١ / ١٤٥۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: كَمْ مِنْ ضَعِيْفٍ مُتَضَعَّفٍ ذِي طِمْرَيْنِ لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللهِ لَأَبَرَّ قَسَمَهُ مِنْهُمُ الْبَرَاءُ بْنُ مَالِكٍ** ...... الحديث.

**رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَأَبُوْنُعَيْمٍ وَابْنُ حِبَّانَ وَاللَّالَكَائِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.**

’’حضرت انس بن مالک ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: کتنے ہی کمزور اور ناتواں اور پھٹے پرانے کپڑوں والے (لوگ) ایسے ہوتے ہیں کہ اگر (کسی معاملہ میں) اللہ تعالیٰ کی قسم اٹھا لیں تو اللہ تعالیٰ ضرور ان کی قسم کو پورا فرما دیتا ہے اور براء بن مالک (ﷺ) بھی ان ہی لوگوں میں سے ہیں۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم، ابونعیم، ابن حبان، لالکائی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔ نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

**١٠٤٢ / ١٤٦۔ عَنْ حُذَيْفَةَ ﷺ قَالَ: كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ فِي جَنَازَةٍ ...... قَالَ: أَلَا أُخْبِرُكُمْ بِشَرِّ عِبَادِ اللهِ؟ اَلْفَظُّ الْمُسْتَكْبِرُ. أَلَا**

---

**الحديث رقم ١٤٥:** أخرجه الحاكم في المستدرك، ٣ / ٣٣١، الرقم: ٥٢٧٤، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١ / ٧، ٣٥٠، وابن حبان في الثقات، ٣ / ٢٧، الرقم: ٩٣، واللالكائي في كرامات الأولياء، ١ / ١٤٨، الرقم: ١٠٨، والبيهقي في شعب الإيمان، ٧ / ٣٣١، الرقم: ١٠٤٨٣، وفي الاعتقاد، ١ / ٣١٥، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ٧ / ٢١٧، الرقم: ٢٦٥٩.

**الحديث رقم ١٤٦:** أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ٥ / ٤٠٧، الرقم: ٢٣٥٠٤، والمنذري في الترغيب و الترهيب، ٣ / ٣٥٤، الرقم: ٤٤٠٧، ٤ / ٦٩، الرقم: ٤٨٣٤، والعسقلاني في فتح البارى، ٨ / ٦٦٣، الرقم: ٤٦٣٤، وفي القول المسدد، ١ / ٢٨، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ١٠ / ٢٦٤.

أُخْبِرُكُمْ بِخَيْرِ عِبَادِ اللهِ؟ اَلضَّعِيْفُ الْمُسْتَضْعِفُ ذُوْ طِمْرَيْنِ لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللهِ لَأَبَرَّ اللهُ قَسَمَهُ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَرُوَاتُهُ رُوَاةُ الصَّحِيْحِ.

''حضرت حذیفہ ﷺ بیان کرتے ہیں کہ ہم ایک جنازہ میں حضور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ تھے ...... آپ ﷺ نے فرمایا: کیا میں تمہیں اللہ تعالیٰ کے بندوں میں سے شریر ترین بندے کے بارے میں نہ بتاؤں؟ (وہ ایسا بندہ ہے) جو اکھڑ، بدمزاج اور متکبر ہو۔ پھر فرمایا: کیا میں تمہیں اللہ تعالیٰ کے بندوں میں سے جو بہترین (بندہ) ہے اس کے بارے میں نہ بتاؤں؟ (وہ ایسا شخص ہے) جو ظاہرًا کمزور حال، ناتواں، پھٹے پرانے کپڑوں والا ہو مگر (اللہ تعالیٰ کے ہاں اس کا مقام و مرتبہ یہ ہے کہ اگر وہ کسی معاملہ میں) قسم اٹھا لے تو اللہ تعالیٰ اس کی قسم کو ضرور پورا فرما دیتا ہے۔''

اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے اور اس حدیث کے تمام راوی صحیح حدیث کے راوی ہیں۔

**١٠٤٣ / ١٤٧۔ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ أَدْنَى الرِّيَاءِ شِرْكٌ وَأَحَبَّ الْعَبِيْدِ إِلَى اللهِ تَبَارَكَ وَتَعَالَى الْأَتْقِيَاءُ الأَخْفِيَاءُ الَّذِيْنَ إِذَا غَابُوْا لَمْ يُفْتَقَدُوْا وَإِذَا شَهِدُوْا لَمْ يُعْرَفُوْا أُوْلَئِكَ أَئِمَّةُ الْهُدَى وَمَصَابِيْحُ الْعِلْمِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالطَّبَرَانِيُّ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.**

''حضرت معاذ بن جبل ﷺ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: معمولی سا دکھاوا بھی شرک ہے اور بندوں میں سے محبوب ترین اللہ تعالیٰ کے نزدیک متقی اور خشیتِ الٰہی رکھنے والے وہ لوگ ہیں جو موجود نہ ہوں تو تلاش نہ کیے جائیں (یعنی ان کی کمی محسوس نہ کی جائے) اور موجود ہوں تو پہچانے نہ جائیں، وہی لوگ ہدایت کے اِمام اور علم کے چراغ ہیں۔''

**الحديث الرقم ١٤٧:** أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٣ / ٣٠٣، الرقم: ٥١٨٢، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ٥ / ١٦٣، الرقم: ٤٩٥٠، وفى المعجم الكبير، ٢٠ / ٣٦، الرقم: ٥٣، والقضاعي فى مسند الشهاب، ٢ / ٢٥٢، الرقم: ١٢٩٨، والبيهقى فى كتاب الزهد، ٢ / ١١٢۔

اسے امام حاکم اور طبرانی نے روایت کیا ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

**١٠٤٤ / ١٤٨۔ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ رضي الله عنه عَنْ أَبِيْهِ أَنَّ عُمَرَ رضي الله عنه خَرَجَ إِلَى الْمَسْجِدِ يَوْمًا فَوَجَدَ مُعَاذًا عِنْدَ قَبْرِ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَبْكِي، فَقَالَ: مَا يُبْكِيْكَ يَا مُعَاذُ؟ قَالَ: يُبْكِيْنِي حَدِيْثٌ سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: اَلْيَسِيْرُ مِنَ الرِّيَاءِ شِرْكٌ، وَمَنْ عَادَى أَوْلِيَاءَ اللهِ فَقَدْ بَارَزَ اللهَ بِالْمُحَارَبَةِ، إِنَّ اللهَ يُحِبُّ الْأَبْرَارَ الْأَتْقِيَاءَ الْأَخْفِيَاءَ الَّذِيْنَ إِنْ غَابُوْا لَمْ يُفْتَقَدُوْا، وَإِنْ حَضَرُوْا لَمْ يُعْرَفُوْا، قُلُوْبُهُمْ مَصَابِيْحُ الدُّجَى يَخْرُجُوْنَ مِنْ كُلِّ غَبْرَاءَ مُظْلِمَةٍ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: وَهَذَا إِسْنَادٌ مِصْرِيٌّ صَحِيْحٌ وَلَا يُحْفَظُ لَهُ عِلَّةٌ.**

”حضرت زید بن اسلم رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ایک دن مسجدِ نبوی میں حاضر ہوئے تو حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قبرِ انور کے قریب روتے ہوئے پایا، انہوں نے پوچھا: اے معاذ! تجھے کس چیز نے رُلا دیا ہے؟ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: مجھے اس حدیث نے رُلا دیا ہے جو میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: معمولی سی ریاکاری بھی شرک ہے اور جس نے اولیاء اللہ سے دشمنی مول لی تو اس نے اللہ تعالیٰ سے جنگ مول لی اور بے شک اللہ تعالیٰ نیکوکار، متقی، متواضع اور لوگوں سے پوشیدہ ایسے گمنام بندوں کو پسند کرتا ہے جو اگر موجود نہ ہوں تو انہیں تلاش نہ کیا جائے (یعنی ان کی کمی محسوس نہ کی جائے) اور اگر موجود ہوں تو انہیں پہچانا نہ جائے (یعنی کوئی اہمیت نہ دی جائے)۔ ان کے دل اندھیرے میں چراغ کی مانند ہیں اور وہ ہر طرح کی ظلمت و تاریکی سے پاک ہوتے ہیں۔“

اس حدیث کو امام حاکم نے روایت کیا ہے اور فرمایا اس کی سند صحیح مصری ہے۔ جس

**الحديث رقم ١٤٨:** أخرجه الحاكم في المستدرك، ١ / ٤٤، الرقم: ٤، ٤ / ٣٦٤، الرقم: ٧٩٣٣، وابن أبي الدنيا في الأولياء، ١ / ١١، الرقم: ٦، والديلمي في مسند الفردوس، ٥ / ٥٤٨، الرقم: ٩٠٤٩، والمنذري في الترغيب والترهيب، ١ / ٣٤، الرقم: ٤٩، ٣ / ٢٩٨، الرقم: ٤١٥١، ٤ / ٧٤، الرقم: ٤٨٥٤۔

میں کوئی علّت نہیں۔

**١٠٤٥ / ١٤٩۔ عَنْ ثَوْبَانَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ مِنْ أُمَّتِي مَنْ لَوْ جَاءَ أَحَدَكُمْ يَسْأَلُهُ دِيْنَارًا لَمْ يُعْطِهِ، وَلَوْ سَأَلَهُ دِرْهَمًا لَمْ يُعْطِهِ، وَلَوْ سَأَلَهُ فَلْسًا لَمْ يُعْطِهِ، وَلَوْ سَأَلَ اللهَ الْجَنَّةَ لَأَعْطَاهُ إِيَّاهَا ذُوْ طِمْرَيْنِ لَا يُؤْبَهُ لَهُ لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللهِ لَأَبَرَّهُ.**

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي عَاصِمٍ وَالطَّبَرَانِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ، وَرُوَاتُهُ مُحْتَجٌّ بِهِمْ فِي الصَّحِيْحِ.

’’حضرت ثوبان ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک میری اُمت میں سے بعض لوگ ایسے بھی ہیں (کہ ان میں سے اگر کوئی بطورِ قرض بھی) تم میں سے کسی سے دینار کا سوال کرے تو وہ اسے دینار نہ دے اور اگر کسی سے درہم کا سوال کرے تو وہ اسے درہم نہ دے اور اگر کسی سے پیسہ کا سوال کرے تو وہ اسے پیسہ نہ دے۔ لیکن (اللہ تعالیٰ کے ہاں اس کا مقام یہ ہے کہ اگر) وہی شخص اللہ تعالیٰ سے جنت کا سوال کرے تو اللہ تعالیٰ ضرور بالضرور اسے جنت عطا فرما دے۔ (اس کی پہچان یہ ہے کہ) وہ پھٹے پرانے کپڑوں والا گمنام قسم کا شخص ہوتا ہے اور اگر وہ کسی معاملہ میں اللہ تعالیٰ کی قسم کھالے تو اللہ تعالیٰ اسے ضرور بالضرور پورا کرتا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن ابی عاصم اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔ الفاظ بھی طبرانی کے ہیں اور اس کے تمام راوی صحیح حدیث میں حجت ہیں۔

**١٠٤٦ / ١٥٠۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ مَرَّ فِي بَعْضِ سِكَكِ الْمَدِيْنَةِ فَرَأَى رَجُلًا أَسْوَدَ مَيِّتًا قَدْ رَمَوْا بِهِ فِي الطَّرِيْقِ**

---

الحديث رقم ١٤٩: أخرجه ابن أبي عاصم في كتاب الزهد، ١ / ١٢، والطبراني في المعجم الأوسط، ٧ / ٢٩٨، الرقم: ٧٥٤٨، وهناد في الزهد، ١ / ٣٢٣، الرقم، ٥٨٧، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤ / ٧٣، الرقم: ٤٨٥١، وابن رجب في جامع العلوم والحكم، ١ / ٣٦٩، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٢٦٤، وقال: رواه الطبراني في الأوسط ورجاله رجال الصحيح.

الحديث رقم ١٥٠: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ٢ / ١٤٢، الرقم: ١٥١٤، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٢٦٦، وقال: إسناد جيد.

فَسَأَلَ بَعْضَ مَنْ ثَمَّ عَنْهُ فَقَالَ: مَمْلُوْكُ مَنْ هَذَا؟ قَالُوْا: مَمْلُوْكٌ لِآلِ فُلَانٍ فَقَالَ: أَكُنْتُمْ تَرَوْنَهُ يُصَلِّي؟ قَالُوْا: كُنَّا نَرَاهُ أَحْيَانًا يُصَلِّي وَأَحْيَانًا لَا يُصَلِّي فَقَالَ: قُوْمُوْا فَاغْسِلُوْا وَكَفِّنُوْهُ فَقَامُوْا فَغَسَلُوْهُ وَكَفَّنُوْهُ وَقَامَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ فَلَمَّا كَبَّرَ قَالَ: سُبْحَانَ اللهِ، سُبْحَانَ اللهِ، فَلَمَّا قَضَى رَسُوْلُ اللهِ ﷺ صَلَاتَهُ. قَالَ لَهُ أَصْحَابُهُ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، سَمِعْنَاكَ كُلَّمَا كَبَّرْتَ تَقُوْلُ: سُبْحَانَ اللهِ فَلِمَ قُلْتَ سُبْحَانَ اللهِ، سُبْحَانَ اللهِ؟ فَقَالَ: كَادَتِ الْمَلَائِكَةُ أَنْ تَحُوْلَ بَيْنِي وَبَيْنَهُ مِنْ كَثْرَةِ مَا صَلُّوْا عَلَيْهِ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَإِسْنَادُهُ جَيِّدٌ.

’’حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ مدینہ منورہ کے راستوں میں سے کسی ایک راستے پر جا رہے تھے۔ پس آپ ﷺ نے سیاہ رنگت کا ایک مرا ہوا آدمی دیکھا جسے لوگوں نے اس راستے پر پھینکا ہوا تھا۔ آپ ﷺ نے وہاں پر موجود بعض لوگوں سے اس شخص کے بارے میں پوچھا: یہ کس کا غلام ہے؟ لوگوں نے عرض کیا: یہ آلِ فلاں کا غلام ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: کیا تم اسے نماز پڑھتے ہوئے دیکھتے تھے؟ لوگوں نے عرض کیا: ہم اسے دیکھتے تھے کہ کبھی نماز پڑھتا تھا اور کبھی نہیں پڑھتا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اٹھو اسے غسل دو اور کفن پہناؤ۔ پس وہ اٹھے، اسے غسل دیا اور کفن پہنایا پھر حضور نبی اکرم ﷺ (نمازِ جنازہ کے لئے) کھڑے ہوئے۔ پس جب آپ ﷺ نے تکبیر کہی تو فرمایا: سبحان اللہ، سبحان اللہ۔ پھر جب آپ ﷺ نمازِ جنازہ سے فارغ ہوئے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہم نے سنا کہ جب آپ نے تکبیر کہی تو آپ یہ فرما رہے تھے: سبحان اللہ، سبحان اللہ۔ یا رسول اللہ! آپ سبحان اللہ، سبحان اللہ کیوں فرما رہے تھے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: اس لئے کہ قریب تھا کہ فرشتے اس پر کثرت سے نماز (جنازہ) پڑھنے کے لیے حائل ہو جاتے (تو میں نے اس کے مقام و مرتبے کو دیکھ کر سبحان اللہ کہا)۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کی سند عمدہ ہے۔

١٠٤٧ / ١٥١۔ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم يَقُوْلُ: رُبَّ أَشْعَثَ أَغْبَرَ ذِي طِمْرَيْنِ مُصَفِّحٍ عَنْ أَبْوَابِ النَّاسِ لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللهِ لَأَبَرَّهُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَرُوَاتُهُ رُوَاةُ الصَّحِيْحِ.

’’حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ بہت سے بکھرے ہوئے بالوں والے، غبار آلود چہروں والے، پھٹے پرانے کپڑوں والے اور لوگوں کے دروازوں پر جا کر مانگنے والے لوگ ایسے ہیں کہ اگر وہ (کسی معاملہ میں) اللہ تعالیٰ کی قسم اٹھالیں تو اللہ تعالیٰ ان کی قسم کو ضرور پورا فرماتا ہے۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کے راوی حدیثِ صحیح کے راوی ہیں۔

١٠٤٨ / ١٥٢۔ عَنِ الْحَسَنِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: إِنَّ مِنْ مُلُوْكِ الْآخِرَةِ مَنْ إِنْ نَطَقَ لَمْ يُنْصَتْ لَهُ وَإِنْ غَابَ لَمْ يُفْتَقَدْ وَإِنْ خَطَبَ لَمْ يُزَوَّجْ وَإِنِ اسْتَأْذَنَ عَلَى سُلْطَانٍ لَمْ يُؤْذَنْ لَهُ، لَوْ يُجْعَلُ نُوْرُهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ عَلَى أَهْلِ الدُّنْيَا لَمَلَأَهُمْ نُوْرًا.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَرُوَاتُهُ رُوَاةُ الصَّحِيْحِ.

’’حضرت حسن رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک آخرت کے بادشاہوں میں بعض لوگ وہ بھی ہیں کہ اگر وہ بات کریں تو ان کی بات نہ سنی جائے، اگر غائب ہو جائیں تو انہیں تلاش نہ کیا جائے، اگر وہ منگنی کے لیے جائیں تو انہیں رشتہ

---

الحديث رقم ١٥١: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ١ / ٢٦٤، الرقم: ٨٦١، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ٥ / ٢٥٤، الرقم: ١٨٨٢، و المنذري في الترغيب و الترهيب، ٤ / ٧٣، الرقم: ٤٨٥٠، و قال: رواه الطبراني و رواته رواة الصحيح، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٢٦٤۔

الحديث رقم ١٥٢: أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، ١ / ٢٦٤، الرقم: ٨٦١، والمقدسي في الأحاديث المختارة، ٥ / ٢٥٤، الرقم: ١٨٨٢، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤ / ٧٣، الرقم: ٤٨٥٠، وقال: رواه الطبراني ورواته رواة الصحيح، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠ / ٢٦٤۔

نہ ملے اور اگر وہ بادشاہ سے ملنے کے لئے اجازت طلب کریں تو انہیں اجازت نہ ملے، (مگر ان کا اللہ تعالیٰ کے ہاں مقام و مرتبہ یہ ہے کہ) اگر روزِ قیامت ان کا نور تمام اہلِ دنیا پر تقسیم کیا جائے تو وہ نور سب کے سب کو پورا ہو جائے گا۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے نیز اس کے روای صحیح حدیث کے راوی ہیں۔

**١٠٤٩ / ١٥٣۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِنَّ مُلُوْكَ أَهْلِ الْجَنَّةِ كُلُّ أَشْعَثَ أَغْبَرَ ذِي طِمْرَيْنِ إِذَا اسْتَأْذَنُوْا عَلَى الْأُمَرَاءِ لَمْ يُؤْذَنْ لَهُمْ وَإِذَا طَلَبُوا النِّسَاءَ لَمْ يُنْكَحُوْا أَوْ إِذَا قَالُوا الْحَدِيْثَ لَمْ يُنْصَتْ لِقَوْلِهِمْ. حَاجَةُ أَحَدِهِمْ يَتَجَلْجَلُ فِي صَدْرِهِ لَوْ قُسِمَ نُوْرُهُ بَيْنَ أَهْلِ الْأَرْضِ لَوَسِعَهُمْ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ.**

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک اہلِ جنت کے بادشاہ پراگندہ بالوں، غبار آلود چہروں اور پھٹے پرانے کپڑوں والے وہ لوگ ہیں کہ جب وہ امراء کے ہاں داخل ہونے کے لیے اجازت طلب کریں تو انہیں اجازت نہ ملے، جب نکاح کے لیے عورتوں کا رشتہ طلب کریں تو ان کا نکاح نہ کیا جائے اور جب وہ کوئی بات کریں تو ان کی بات نہ سنی جائے ان میں سے اگر کسی کو کوئی حاجت ہو تو وہ حاجت اس کے سینے میں ہی کھٹکتی رہتی ہے (اس کا اظہار نہیں کر پاتے، لیکن اللہ تعالیٰ کے ہاں ان کا مقام و مرتبہ یہ ہے کہ) اگر ان میں کسی کا نور تمام اہلِ زمین پر تقسیم کر دیا جائے تو وہ ان سب کے لیے کافی ہو۔‘‘

اس حدیث کو امام بیہقی نے روایت کیا ہے۔

الحديث رقم ١٥٣: أخرجه البيهقي في شعب الإيمان، ٧ / ٣٣٢، الرقم: ١٠٤٨٦۔

# فَصْلٌ فِي كَرَامَاتِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ

## ﴿اولیاء اور صالحین کی کرامات کا بیان﴾

١٠٥٠ / ١٥٤. عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي بَكْرٍ رضي الله عنهما في رواية طويلة: فَدَعَا (أي أَبُوْبَكْرٍ ﷺ) بِالطَّعَامِ فَأَكَلَ وَأَكَلُوْا فَجَعَلُوْا لَا يَرْفَعُوْنَ لُقْمَةً إِلَّا رَبَا مِنْ أَسْفَلِهَا أَكْثَرُ مِنْهَا، فَقَالَ: يَا أُخْتَ بَنِي فِرَاسٍ، مَا هٰذَا؟ قَالَتْ: لَا وَقُرَّةِ عَيْنِي، لَهِيَ الْآنَ أَكْثَرُ مِنْهَا قَبْلَ ذٰلِكَ بِثَلَاثِ مَرَّاتٍ، فَأَكَلُوْا وَبَعَثَ بِهَا إِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَذَكَرَ أَنَّهُ أَكَلَ مِنْهَا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت عبدالرحمٰن بن ابو بکر رضی اللہ عنہما سے ایک طویل واقعہ میں مروی ہے کہ ایک مرتبہ حضرت ابو بکر صدیق ﷺ نے (اہلِ صفہ) صحابہ کرام ﷺ کی دعوت کی، آپ نے خود بھی کھانا کھایا اور دوسروں نے بھی۔ ہر لقمہ اٹھانے کے بعد کھانا پہلے سے بھی زیادہ بڑھ جاتا۔ سیدنا صدیق اکبر ﷺ نے (اپنی بیوی سے جو بنی فراس کے قبیلہ سے تھیں) فرمایا: اے بنی فراس کی بہن! یہ کیا معاملہ ہے؟ انہوں نے عرض کیا: میری آنکھوں کی ٹھنڈک (میرے سرتاج!) اب تو یہ کھانا پہلے سے تین گناہ زیادہ ہے۔ چنانچہ ان سب صحابہ کرام ﷺ نے بھی خوب کھایا اور حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمتِ اقدس میں بھی روانہ کیا (لیکن کھانا کم نہ ہوا) اور حضور نبی اکرم ﷺ نے بھی اس میں سے تناول فرمایا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

---

الحديث رقم ١٥٤: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: مواقيت الصلاة، باب: السَّمَرِ مَعَ الضَّيفِ وَالأهلِ، ١/ ٢١٦، الرقم: ٥٧٧، وفي كتاب: المناقب، باب: علامات النبوة في الإسلام، ٣/ ١٣١٢، الرقم: ٣٣٨٨، وفي كتاب: الأدب، باب: ما يُكره من الغضب والجزع عند الضيف، ٥/ ٢٢٧٤، الرقم: ٥٧٨٩، وفي كتاب: الأدب: باب: قول الضيف لصاحبه: لَا آكُلُ حَتَّى تَأْكُلَ، ٥/ ٢٢٧٤، الرقم: ٥٧٩٠، ومسلم في الصحيح، كتاب: الأشربة، باب: إكرام الضيف وفضل إيثاره، ٣/ ١٦٢٧، الرقم: ٢٠٥٧، والبزار في المسند، ٦/ ٢٢٨، الرقم: ٢٢٦٣، وأحمد بن حنبل في المسند، ١/ ١٩٧، الرقم: ١٧١٢،١٧٠٢.

١٠٥١ / ١٥٥۔ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ نُفَيْلٍ رضي الله عنه أَنَّ أَرْوَى خَاصَمَتْهُ فِي بَعْضِ دَارِهِ فَقَالَ: دَعُوْهَا وَإِيَّاهَا فَإِنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: مَنْ أَخَذَ شِبْرًا مِنَ الْأَرْضِ بِغَيْرِ حَقِّهِ طُوِّقَهُ فِي سَبْعِ أَرْضِيْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ. اَللّٰهُمَّ إِنْ كَانَتْ كَاذِبَةً فَأَعْمِ بَصَرَهَا وَاجْعَلْ قَبْرَهَا فِي دَارِهَا قَالَ: فَرَأَيْتُهَا عَمْيَاءَ تَلْتَمِسُ الْجُدُرَ تَقُوْلُ: أَصَابَتْنِي دَعْوَةُ سَعِيْدِ بْنِ زَيْدٍ فَبَيْنَمَا هِيَ تَمْشِي فِي الدَّارِ مَرَّتْ عَلَى بِئْرٍ فِي الدَّارِ فَوَقَعَتْ فِيْهَا فَكَانَتْ قَبْرَهَا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَهَذَا لَفْظُ مُسْلِمٍ.

’’حضرت سعید بن زید بن عمرو بن نفیل رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اروی (نامی ایک عورت) نے ان سے گھر (کی زمین) کے بعض حصہ کے متعلق جھگڑا کیا۔ انہوں نے (اس کے آئے روز کے جھگڑوں اور تکرار سے تنگ آ کر) فرمایا: اسے چھوڑ دو اور یہ زمین بھی اسے دے دو کیونکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے: جس شخص نے ایک بالشت زمین بھی ناحق لی قیامت کے دن سات تہوں تک وہ زمین طوق بنا کر اس کی گردن میں ڈال دی جائے گی۔ اے اللہ! اگر یہ جھوٹی ہے تو اسے اندھا کر دے اور اس کی قبر اسی گھر میں بنا دے۔ راوی کہتے ہیں کہ (بعد ازاں) میں نے دیکھا وہ اندھی ہو چکی تھی۔ دیواروں کو ٹٹولتی پھرتی تھی اور کہتی تھی مجھے سعید بن زید کی بددعا لگ گئی ہے۔ پس ایک دفعہ وہ گھر میں چلتے ہوئے اسی گھر کے کنوئیں کے پاس سے گزرتے ہوئے اس میں گر گئی (اور وہیں مر گئی) اور وہ کنواں اس کی قبر بن گیا۔‘‘

یہ حدیث متفق علیہ ہے اور الفاظ امام مسلم کے ہیں۔

الحديث رقم ١٥٥: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: بدء الخلق، باب: ما جاء في سبع أرضين، ٣ / ١١٦٨، الرقم: ٣٠٢٦، ومسلم فی الصحيح، كتاب: المساقاة، باب: تحريم الظلم وغصب الأرض وغيرها، ٣ / ١٢٣٠، ١٢٣١، الرقم: ١٦١٠، وأحمد بن حنبل فی المسند، ١ / ١٨٨، الرقم: ١٦٣٣، وابن حبان فی الصحيح، ١١ / ٥٦٧، الرقم: ٥١٦٣، والدارمي فی السنن، ٢ / ٣٤٧، الرقم: ٢٦٠٦۔

١٠٥٢ / ١٥٦۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ في رواية طويلة: وَكَانَ خُبَيْبٌ هُوَ قَتَلَ الْحَارِثَ يَوْمَ بَدْرٍ، فَمَكَثَ عِنْدَهُمْ أَسِيْرًا. حَتَّى إِذَا أَجْمَعُوْا قَتْلَهُ اسْتَعَارَ مُوْسَى مِنْ بَعْضِ بَنَاتِ الْحَارِثِ لِيَسْتَحِدَّ بِهَا فَأَعَارَتْهُ قَالَتْ: فَغَفَلْتُ عَنْ صَبِيٍّ لِي فَدَرَجَ إِلَيْهِ حَتَّى أَتَاهُ فَوَضَعَهُ عَلَى فَخِذِهِ فَلَمَّا رَأَيْتُهُ فَزِعْتُ فَزْعَةً عَرَفَ ذَاكَ مِنِّي وَفِي يَدِهِ الْمُوْسَى فَقَالَ: أَتَخْشَيْنَ أَنْ أَقْتُلَهُ مَا كُنْتُ لِأَفْعَلَ ذَاكَ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ وَكَانَتْ تَقُوْلُ: مَا رَأَيْتُ أَسِيْرًا قَطُّ خَيْرًا مِنْ خُبَيْبٍ، لَقَدْ رَأَيْتُهُ يَأْكُلُ مِنْ قِطْفِ عِنَبٍ وَمَا بِمَكَّةَ يَوْمَئِذٍ ثَمَرَةٌ، وَإِنَّهُ لَمُوْثَقٌ فِي الْحَدِيْدِ، وَمَا كَانَ إِلَّا رَزَقَهُ اللّٰهُ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابو ہریرہ ﷺ سے مروی ایک طویل روایت میں ہے کہ حضرت خُبیب ﷺ نے غزوۂ بدر میں حارث بن عامر کو قتل کیا تھا (بعد میں ایک جنگ کے دوران) حضرت خُبیب ﷺ (گرفتار ہو کر) اس (یعنی حارث کے خاندان) کے قیدی بن گئے۔ تو انہوں نے (انتقاماً حضرت خبیب کو) قتل کرنے کی ٹھان لی (ایک دن کسی ضرورت کے تحت) حضرت خُبیب نے حارث کی ایک بیٹی سے استرا مانگا۔ اس نے استرا دے دیا اور اپنے بچے کی طرف سے غافل ہو گی اور بچہ کھیلتا ہوا حضرت خبیب کے پاس چلا گیا انہوں نے اسے اپنی ران پر بٹھا لیا۔ جب اس کی ماں نے بچے کو ان کے پاس دیکھا تو بہت گھبرائی، حضرت خبیب نے اس کی پریشانی کو محسوس کرتے ہوئے فرمایا: کیا تم اس لئے ڈر رہی ہو کہ میں بچے کو قتل کر دونگا؟ میں اِن شاء اللہ ایسا ہرگز نہیں کروں گا۔ وہ عورت کہتی تھی: میں نے حضرت خبیب ﷺ سے زیادہ اچھا اور نیک کوئی قیدی نہیں دیکھا اور بے شک میں نے (دورانِ قید) حضرت خبیب ﷺ کو

الحديث رقم ١٥٦: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: المغازي، باب: غَزْوَةُ الرَّجِيعِ، وَرِعْلٍ، وَذَكوان، وبِئر مَعُونة، ٤/١٤٩٩، الرقم: ٣٨٥٨، وفى كتاب: الجهاد، باب: هل يَسْتَاسِر الرَّجُلُ وَمَنَ لَم يَسْتَأْسِرُ وَمَن رَكع رَكْعَتَين عند القَتلِ، ٣/١١٠٨، الرقم: ٢٨٨٠، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٢/٣١٠، الرقم: ٨٠٨٢، وعبد الرزاق فى المصنف، ٥/٣٥٣، الرقم: ٩٧٣٠، والطبراني فى المعجم الكبير، ٤/٢٢١، الرقم: ٤١٩١۔

انگور کا خوشہ کھاتے ہوئے دیکھا حالانکہ ان دنوں مکہ میں کوئی پھل نہیں ملتا تھا (یعنی پھلوں کا موسم ہی نہیں تھا) اور ویسے بھی وہ زنجیروں میں جکڑے ہوئے تھے۔ سو یہ وہ روزی تھی جو اﷲ تعالیٰ انہیں (غیب سے) مرحمت فرماتا تھا۔'' اسے امام بخاری اور احمد نے روایت کیا ہے۔

١٠٥٣ / ١٥٧۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه في رواية طويلة: وَبَعَثَ قُرَيْشٌ إِلَى عَاصِمٍ لِيُؤْتَوْا بِشَيْءٍ مِنْ جَسَدِهِ يَعْرِفُوْنَهُ وَكَانَ عَاصِمٌ قَتَلَ عَظِيْمًا مِنْ عُظَمَائِهِمْ يَوْمَ بَدْرٍ فَبَعَثَ اللهُ عَلَيْهِ مِثْلَ الظُّلَّةِ مِنَ الدَّبْرِ، فَحَمَتْهُ مِنْ رُسُلِهِمْ فَلَمْ يَقْدِرُوْا مِنْهُ عَلَى شَيْءٍ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک طویل روایت میں مروی ہے کہ کفارِ قریش نے کچھ لوگوں کو حضرت عاصم رضی اللہ عنہ کی لاش کی شناخت کے لئے ان کی لاش میں سے کوئی ٹکڑا کاٹ کر لانے کے لئے بھیجا۔ حضرت عاصم رضی اللہ عنہ نے غزوۂ بدر میں قریش کے سرداروں میں سے ایک کو قتل کیا تھا۔ سو (ان کافروں کے پہنچتے ہی) اﷲ تعالیٰ نے ان کی لاش کے پاس بھڑوں کی مثل کوئی مخلوق بھیج دی جس نے کسی کو ان کی لاش کے پاس بھی پھٹکنے نہیں دیا اور وہ ان کے جسم کا کوئی حصہ لے جانے میں کامیاب نہ ہو سکے۔'' اسے امام بخاری اور احمد نے روایت کیا ہے۔

١٠٥٤ / ١٥٨۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه قَالَ: لَمَّا حَضَرَ أُحُدٌ، دَعَانِي أَبِي مِنَ اللَّيْلِ، فَقَالَ: مَا أُرَانِي إِلَّا مَقْتُوْلًا فِي أَوَّلِ مَنْ يُقْتَلُ مِنْ أَصْحَابِ

الحديث رقم ١٥٧: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: المغازي، باب: غَزْوَةُ الرَّجِيعِ، وَرِعْلٍ، وَذَكْوان، وبِئر مَعُونة، ٤ / ١٤٩٩، الرقم: ٣٨٥٨، وفى كتاب: الجهاد، باب: هل يَسْتَاسِرُ الرَّجُلُ ومَنَ لَم يَسْتَأْسِر وَمَن رَكع رَكْعَتَين عند القتل، ٣ / ١١٠٨، الرقم: ٢٨٨٠، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٢ / ٣١٠، الرقم: ٨٠٨٢، وعبد الرزاق فى المصنف، ٥ / ٣٥٣، الرقم: ٩٧٣٠، والطبرانى فى المعجم الكبير، ٤ / ٢٢١، الرقم: ٤١٩١۔

الحديث رقم ١٥٨: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: الجنائز، باب: هل يُخْرَجُ المَيّتُ منَ القبر واللّحد لِعِلّةٍ، ١ / ٤٥٣، الرقم: ١٢٨٦، والحاكم فى المستدرك، ٣ / ٢٢٤، الرقم: ٤٩١٣، والبيهقي فى السنن الكبرى، ٦ / ٢٨٥، الرقم: ١٢٤٥٩، والخطيب التبريزى فى مشكاة المصابيح، ٢ / ٣٩٩، الرقم: ٥٩٤٥۔

النَّبِيِّ ﷺ، وَإِنِّي لَا أَتْرُكُ بَعْدِي أَعَزَّ عَلَيَّ مِنْكَ غَيْرَ نَفْسِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، فَإِنَّ عَلَيَّ دَيْنًا فَاقْضِ، وَاسْتَوْصِ بِأَخَوَاتِكَ خَيْرًا. فَأَصْبَحْنَا فَكَانَ أَوَّلَ قَتِيْلٍ، وَدُفِنَ مَعَهُ آخَرُ فِي قَبْرٍ، ثُمَّ لَمْ تَطِبْ نَفْسِي أَنْ أَتْرُكَهُ مَعَ الْآخَرِ، فَاسْتَخْرَجْتُهُ بَعْدَ سِتَّةِ أَشْهُرٍ، فَإِذَا هُوَ كَيَوْمٍ وَضَعْتُهُ هُنَيَّةً غَيْرَ أُذُنِهِ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ.

''حضرت جابر ﷺ سے روایت ہے کہ جب غزوۂ اُحد کا وقت آیا تو میرے والد (حضرت عبد اللہ ﷺ) نے مجھے رات کے وقت بلایا اور فرمایا: میں یہی دیکھتا ہوں کہ (کل میدانِ جنگ میں) حضور نبی اکرم ﷺ کے اصحاب میں سے سب سے پہلے میں شہید کیا جاؤں گا اور میں اپنے بعد رسول اللہ ﷺ کی ذاتِ مبارکہ کے سوا تم سے بڑھ کر کوئی عزیز چھوڑ کر نہیں جا رہا۔ مجھ پر قرض ہے اسے ادا کر دینا اور اپنی بہنوں کے ساتھ اچھا سلوک کرنا۔ صبح ہوئی تو سب سے پہلے وہی شہید کئے گئے اور (جنگ ختم ہونے کے بعد) ایک دوسرے (شہید) کے ساتھ دفن کر دیئے گئے۔ پھر میرا دل اس پر رضامند نہ ہوا کہ انہیں (قبر میں کسی) دوسرے کے ساتھ چھوڑے رکھوں لٰہذا چھ ماہ کے بعد میں نے ان کا جسدِ اقدس نکالا تو وہ اسی طرح (تر وتازہ) تھا جیسے تدفین کے روز تھا، سوائے ایک کان کے (جو کہ دورانِ جنگ شہید ہو گیا تھا)۔'' اسے امام بخاری نے روایت کیا ہے۔

١٠٥٥ / ١٥٩۔ عَنْ أَنَسٍ ﷺ أَنَّ رَجُلَيْنِ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ خَرَجَا مِنْ عِنْدِ النَّبِيِّ ﷺ فِي لَيْلَةٍ مُظْلِمَةٍ، وَمَعَهُمَا مِثْلُ مِصْبَاحَيْنِ يُضِيْئَانِ

---

الحديث رقم ١٥٩: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المساجد، باب: إدْخال البَعيرِ في المسجد للعلّة، ١ / ١٧٧، الرقم: ٤٥٣، وفي كتاب: المناقب، باب: سؤال المشركين أن يريهم النبيّ ﷺ آية فأراهم انشقاق القمر، ٣ / ١٣٣١، الرقم: ٣٤٤٠، وفي كتاب: فضائل الصحابة، باب: منقبة أُسَيدِ بنِ حُضَيرٍ، وَعبَّادِ بن بِشْرٍ رضي الله عنهما، ٣ / ١٣٨٤، الرقم: ٣٥٩٤، وأبو يعلى في المسند، ٥ / ٣٦١، الرقم: ٣٠٠٧، والخطيب التبريزي في مشكاة المصابيح، ٢ / ٣٩٩، الرقم: ٥٩٤٤۔

بَيْنَ أَيْدِيْهِمَا، فَلَمَّا افْتَرَقَا صَارَ مَعَ كُلِّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا وَاحِدٌ، حَتَّى أَتَى أَهْلَهُ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ مِنْ طُرُقٍ، وَفِي بَعْضِهَا: أَنَّ الرَّجُلَيْنِ أُسَيْدُ بْنُ حُضَيْرٍ، وَعَبَّادُ بْنُ بِشْرٍ رضي الله عنهما.

''حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب میں سے دو حضرات حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس سے (اُٹھ کر) ایک اندھیری رات میں (اپنے گھر جانے کے لئے) نکلے تو ان کے ساتھ دو چراغوں کی طرح کی کوئی چیزیں ہم سفر ہوگئیں جو ان کے ہاتھوں (بانہوں) کے درمیان روشن تھیں (وہ دونوں ان کی روشنی میں چل پڑے)۔ جب راستے میں وہ دونوں جدا ہوئے تو ایک ایک چراغ ان میں سے ہر ایک کے ساتھ ہوگیا یہاں تک کہ وہ اپنے اہل وعیال کے پاس پہنچ گئے۔''

اسے امام بخاری نے مختلف طرق سے بیان کیا اور ان دو اشخاص کے نام حضرت اسید بن حضیر اور عباد بن بشر رضی اللہ عنہما بیان کئے ہیں۔

١٠٥٦ / ١٦٠۔ عَنْ عُمَّارَةَ بْنِ عُمَيْرٍ رضي الله عنه قَالَ: لَمَّا جِيئَ بِرَأْسِ عُبَيْدِ اللهِ بْنِ زِيَادٍ وَأَصْحَابِهِ نُضِّدَتْ فِي الْمَسْجِدِ فِي الرَّحَبَةِ. فَانْتَهَيْتُ إِلَيْهِمْ وَهُمْ يَقُوْلُوْنَ: قَدْ جَاءَتْ قَدْ جَاءَتْ، فَإِذَا حَيَّةٌ قَدْ جَاءَتْ تَخَلَّلُ الرُّؤُوْسَ حَتَّى دَخَلَتْ فِي مِنْخَرَي عُبَيْدِ اللهِ بْنِ زِيَادٍ فَمَكَثَتْ هُنَيْهَةً ثُمَّ خَرَجَتْ فَذَهَبَتْ حَتَّى تَغَيَّبَتْ. ثُمَّ قَالُوْا: قَدْ جَاءَتْ قَدْ جَاءَتْ، فَفَعَلَتْ ذَلِكَ مَرَّتَيْنِ أَوْ ثَلَاثاً. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عمارہ بن عمیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب (امام حسین علیہ السلام کے قاتل) عبید اللہ بن زیاد اور اس کے ساتھیوں (کے قتل کے بعد اُن) کے سر لا کر مسجد کے برآمدے میں

الحديث رقم ١٦٠: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: المناقب عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: مناقب الحسن والحسين عليهما السلام، ٥ / ٦٦٠، الرقم: ٣٧٨٠، والطبراني في المعجم الكبير، ٣ / ١١٢، الرقم: ٢٨٣٢.

رکھے گئے اور میں اس وقت ان لوگوں کے پاس پہنچا جبکہ وہ لوگ کہہ رہے تھے ''وہ آ گیا وہ آ گیا۔'' اتنی دیر میں ایک سانپ کہیں سے آیا اور ان کے سروں میں گھسنا شروع کیا اور عبید اللہ بن زیاد کے نتھنے میں گھسا اور اس میں تھوڑی دیر ٹھہر کر پھر باہر آ گیا اور کہیں چلا گیا یہاں تک کہ وہ غائب ہو گیا، پھر اچانک کوئی بولا کہ ''وہ آیا وہ آیا'' (میں نے دیکھا کہ) وہ سانپ پھر آیا اور یہی عمل اس نے دو یا تین بار دہرایا۔''

اسے امام ترمذی اور طبرانی نے روایت کیا ہے نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

۱۰۵۷ / ۱۶۱۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: ضَرَبَ بَعْضُ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ خِبَاءَهُ عَلَى قَبْرٍ وَهُوَ لَا يَحْسِبُ أَنَّهُ قَبْرٌ، فَإِذَا فِيْهِ إِنْسَانٌ يَقْرَأُ سُوْرَةَ تَبَارَكَ الَّذِي بِيَدِهِ الْمُلْكُ حَتَّى خَتَمَهَا، فَأَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنِّي ضَرَبْتُ خِبَائِي عَلَى قَبْرٍ وَأَنَا لَا أَحْسِبُ أَنَّهُ قَبْرٌ، فَإِذَا فِيْهِ إِنْسَانٌ يَقْرَأُ سُوْرَةَ الْمُلْكِ حَتَّى خَتَمَهَا، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: هِيَ الْمَانِعَةُ، هِيَ الْمُنْجِيَةُ تُنْجِيْهِ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

''حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ کے کسی صحابی نے ایک قبر پر خیمہ لگایا انہیں معلوم نہ تھا کہ یہ قبر ہے اچانک پتہ چلا کہ یہ قبر ہے اور اس میں کوئی آدمی سورۃ الملک پڑھ رہا ہے۔ یہاں تک کہ پڑھنے والے نے (قبر کے اندر) مکمل سورۃ الملک پڑھی۔ وہ صحابی حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا:

الحديث رقم ۱۶۱: أخرجه الترمذي فی السنن، کتاب: فضائل القرآن عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء فی فضل سورة الملك، ۵ / ۱۶۴، الرقم: ۲۸۹۰، والبيهقي فی شعب الإيمان، ۲ / ۴۹۵، الرقم: ۲۵۱۰، والمنذری فی الترغيب الترهيب، ۲ / ۲۴۷، الرقم: ۲۲۶۶، والخطيب التبريزي فی مشكاة المصابيح، ۱ / ۴۰۵، الرقم: ۲۱۵۳۔

یارسول اللہ! میں نے (نادانستہ) ایک قبر پر خیمہ لگایا اور مجھے یہ خیال نہیں تھا کہ یہ قبر ہے۔ اچانک میں نے سنا کہ ایک آدمی قبر میں سورۂ الملک پڑھ رہا ہے یہاں تک کہ اس نے مکمل سورت تلاوت کی۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: یہ (سورت عذاب کو) روکنے والی اور عذابِ قبر سے نجات دینے والی ہے۔''

اسے امام ترمذی اور بیہقی نے روایت کیا ہے نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

١٠٥٨ / ١٦٢۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: لَمَّا مَاتَ النَّجَاشِيُّ كُنَّا نَتَحَدَّثُ أَنَّهُ لَا يَزَالُ يُرَى عَلَى قَبْرِهِ نُورٌ. رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ.

''حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا روایت فرماتی ہیں کہ جب نجاشی ﷺ (شاہِ حبشہ) فوت ہو گئے تو ہم بیان کیا کرتے تھے کہ ان کی قبر پر ہمیشہ نور (برستا) دیکھا جاتا ہے۔''

اسے امام ابوداود نے روایت کیا ہے۔

١٠٥٩ / ١٦٣۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ قَالَ: هَذَا الَّذِي تَحَرَّكَ لَهُ الْعَرْشُ، وَفُتِحَتْ لَهُ أَبْوَابُ السَّمَاءِ، وَشَهِدَهُ سَبْعُوْنَ أَلْفًا مِنَ الْمَلَائِكَةِ لَقَدْ ضُمَّ ضَمَّةً ثُمَّ فُرِّجَ عَنْهُ.

وفي رواية: قَالَ: اَلْحَمْدُ ِللهِ لَوْ نَجَا أَحَدٌ مِنْ ضُمَّةِ الْقَبْرِ لَنَجَا مِنْهَا سَعْدُ بْنُ مُعَاذٍ ﷺ. رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ.

---

الحديث رقم ١٦٢: أخرجه أبو داود في السنن، كتاب: الجهاد، باب: في النور يُرى عند قبر الشهيد، ٣ / ١٦، الرقم: ٢٥٢٣، والخطيب التبريزي في مشكاة المصابيح، ٢ / ٤٠٠، الرقم: ٥٩٤٧، والذهبي في سير أعلام النبلاء، ١ / ٤٣٠، والعسقلاني في الإصابة، ١ / ٢٠٦، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، ١ / ٤٤٤.

الحديث رقم ١٦٣: أخرجه النسائي في السنن، كتاب: الجنائز، باب: ضمة القبر وضغطته، ٤ / ١٠٠، الرقم: ٢٠٥٥، وفي السنن الكبرى، ١ / ٦٦٠، الرقم: ٨١٨٢، والطبراني في المعجم الأوسط، ٢ / ١٩٩، الرقم: ١٧٠٧، وفي المعجم الكبير، ٦ / ١٠، الرقم: ٥٣٣٣، ونحوه ابن راهويه في المسند، ٢ / ٥٥٢، الرقم: ١١٢٧، والزيلعي في نصب الراية، ٢ / ٢٨٦، والعسقلاني في القول المسدد، ١ / ٨١.

وَقَالَ الْعَسْقَلَانِيُّ وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ مُحْتَجٌّ بِهِمْ فِي الصَّحِيحِ.

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے (حضرت سعد بن معاذ انصاری ﷺ کے متعلق) فرمایا: یہ وہ ہستی ہے جس کی وفات سے عرش بھی لرز اٹھا اور اس کے لئے آسمان کے دروازے کھول دیے گئے اور ستر ہزار فرشتے اس کے جنازے میں شریک ہوئے۔ قبر نے اسے صرف ایک دفعہ دبایا پھر (یہ اس کے لئے) کشادہ کر دی گئی۔''

اور ایک روایت میں فرمایا: تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہی ہیں۔ اگر کوئی قبر کے دبانے سے بچ سکتا تو سعد بن معاذ اس کے دبانے سے ضرور بچ جاتے۔ (مومنین و صالحین کے لئے قبر کا دبانا راحت کا باعث ہوتا ہے جیسے ماں بچے کو گود میں لے کر پیار سے دباتی ہے)۔''

اسے امام نسائی اور طبرانی نے روایت کیا ہے نیز امام عسقلانی نے فرمایا کہ اس حدیث کے رجال ثقات صحیح حدیث سے حجت ہیں۔

١٠٦٠ / ١٦٤۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ، أَنَّهَا قَالَتْ: إِنَّ أَبَا بَكْرٍ الصِّدِّيْقَ ﷺ كَانَ نَحَلَهَا جَادَّ عِشْرِيْنَ وَسْقًا مِنْ مَالِهِ بِالْغَابَةِ. فَلَمَّا حَضَرَتْهُ الْوَفَاةُ قَالَ: وَاللهِ، يَا بُنَيَّةُ، مَا مِنَ النَّاسِ أَحَدٌ أَحَبُّ إِلَيَّ غِنًى بَعْدِي مِنْكِ وَلَا أَعَزُّ عَلَيَّ فَقْرًا بَعْدِي مِنْكِ. وَإِنِّي كُنْتُ نَحَلْتُكِ جَادَّ عِشْرِيْنَ وَسْقًا. فَلَوْ كُنْتِ جَدَدْتِيْهِ واحْتَزْتِيْهِ كَانَ لَكِ وَإِنَّمَا هُوَ الْيَوْمَ مَالُ وَارِثٍ. وَإِنَّمَا هُوَ أَخَوَاكِ وأُخْتَاكِ. فَاقْتَسِمُوْهُ عَلَى كِتَابِ اللهِ. قَالَتْ عَائِشَةُ رضي الله عنها: فَقُلْتُ: يَا أَبَتِ، وَاللهِ، لَوْكَانَ كَذَا وَكَذَا لَتَرَكْتُهُ إِنَّمَا

الحديث رقم ١٦٤: أخرجه مالك في الموطأ، كتاب: الأقضية، باب: مالايجوز من النحل، ٢ / ٧٥٢، الرقم: ١٤٣٨، والبيهقي في السنن الكبرى، ٦ / ١٦٩، الرقم: ١١٧٢٨، ١٢٢٦٧، والطحاوي في شرح معاني الآثار، ٤ / ٨٨، واللالكائي في كرامات الأولياء، ١ / ١٧٧، الرقم: ٦٢، والعسقلاني في الإصابة، ٧ / ٥٧٥، الرقم: ١١٠٢٣، والنووي في تهذيب الأسماء، ٢ / ٥٧٤، الرقم: ١٠٣٠، ١٢٣٩، والزيلعي في نصب الراية، ٤ / ١٢٢، وابن سعد في الطبقات الكبرى، ٣ / ١٩٤۔

هِيَ أَسْمَاءُ فَمَنِ الْأُخْرَى؟ فَقَالَ أَبُوْبَكْرٍ رضي الله عنه: ذُوْبَطْنِ بِنْتِ خَارِجَةَ أُرَاهَا جَارِيَةً فَوَلَدَتْ أُمَّ كُلْثُوْمٍ. رَوَاهُ مَالِكٌ وَالطَّحَاوِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.

''حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زوجہ محترمہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے غابہ (نامی وادی) میں انہیں کھجور کے چند درخت ہبہ کیے تھے جن میں سے بیس وسق کھجوریں آتی تھیں۔ جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی وفات کا وقت قریب آیا تو آپ نے فرمایا: اے میری پیاری بیٹی! ایسا دوسرا کوئی نہیں جس کا اپنے بعد امیر ہونا مجھے تم سے زیادہ پسند ہو اور اپنے بعد مجھے کسی کی مفلسی تم سے زیادہ گراں نہیں۔ میں نے تمہیں کچھ درخت دیئے تھے جن سے بیس وسق کھجوریں آتی تھیں۔ اگر تم نے ان پر قبضہ کیا ہوتا تو وہ تمہارے ہو جاتے۔ اب وہ میراث کا مال ہے اور تمہارے دو بھائی اور دو بہنیں ہیں۔ سو سارے مال کو اللہ تعالیٰ کی کتاب (کے احکام) کے مطابق تقسیم کر لینا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: میں نے عرض کیا: ابا جان! مال خواہ کتنا ہی زیادہ ہوتا میں چھوڑ دیتی لیکن میری بہن تو صرف حضرت اسماء رضی اللہ عنہا ہیں دوسری کون ہے؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: وہ (میری زوجہ) بنت خارجہ کے پیٹ میں ہے اور میں دیکھ رہا ہوں کہ وہ لڑکی ہے۔ پس انہوں نے حضرت ام کلثوم کو جنم دیا۔'' اسے امام مالک، طحاوی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

١٠٦١ / ١٦٥۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ عُمَرَ بَعَثَ جَيْشًا وَأَمَّرَ عَلَيْهِمْ رَجُلًا يُدْعَى سَارِيَةَ، فَبَيْنَمَا عُمَرُ يَخْطُبُ فَجَعَلَ يَصِيْحُ: يَاسَارِيُّ الْجَبَلَ. فَقَدِمَ رَسُوْلٌ مِنَ الْجَيْشِ فَقَالَ: يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِينَ، لَقِيْنَا عَدُوَّنَا فَهَزَمُوْنَا فَإِذَا بِصَائِحٍ يَصِيْحُ: يَا سَارِيُّ الْجَبَلَ. فَأَسْنَدْنَا ظُهُوْرَنَا إِلَى الْجَبَلِ فَهَزَمَهُمُ اللهُ تَعَالَى. رَوَاهُ أَحْمَدُ فِي الْفَضَائِلِ وَالْبَيْهَقِيُّ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.

''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک لشکر

**الحديث رقم ١٦٥: أخرجه أحمد بن حنبل فی فضائل الصحابة، ١ / ٢١٩، الرقم: ٣٥٥، والبيهقی فی دلائل النبوة، ٦ / ٣٧٠، وفی الاعتقاد، ١ / ٣١٤، وأبونعيم فی دلائل النبوة، ٣ / ٢١٠-٢١١، والخطيب التبريزي فی مشكاة المصابيح، ٢ / ٤١٠، الرقم: ٥٩٥٤، والرازي فی التفسير الكبير، ٢١ / ٨٧۔**

روانہ فرمایا اور اس کا سالار ساریہ نامی ایک شخص کو مقرر کیا۔ ایک دن آپ خطبہ دے رہے تھے کہ دورانِ خطبہ اچانک آپ نے پکارا: اے ساریہ! پہاڑ کی اوٹ لو۔ (بعد میں) لشکر سے ایک قاصد آیا اور کہنے لگا: اے امیر المومنین! ہم دشمن سے لڑے اور وہ ہمیں شکست دینے کے قریب تھا کہ اچانک کسی پکارنے والے نے پکارا: اے ساریہ! پہاڑ کی اوٹ لو۔ ہم نے اپنی پشتیں پہاڑ کی طرف کرلیں تو اللہ تعالیٰ نے انہیں شکست دی (اور ہمیں فتح عطا کی)۔''

اسے امام احمد نے فضائل صحابہ میں، اور بیہقی اور ابو نعیم نے روایت کیا ہے۔

**١٠٦٢/ ١٦٦۔ عَنْ أَبِي رَافِعٍ رضی الله عنه مَوْلَى رَسُوْلِ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم، قَالَ: خَرَجْنَا مَعَ عَلِيٍّ رضی الله عنه حِيْنَ بَعَثَهُ رَسُوْلُ اللهِ بِرَايَتِهِ، فَلَمَّا دَنَا مِنَ الْحِصْنِ، خَرَجَ إِلَيْهِ أَهْلُهُ فَقَاتَلَهُمْ، فَضَرَبَهُ رَجُلٌ مِنْ يَهُوْدٍ فَطَرَحَ تُرْسَهُ مِنْ يَدِهِ، فَتَنَاوَلَ عَلِيٌّ رضی الله عنه بَابًا كَانَ عِنْدَ الْحِصْنِ، فَتَرَّسَ بِهِ نَفْسَهُ، فَلَمْ يَزَلْ فِي يَدِهِ وَهُوَ يُقَاتِلُ حَتَّى فَتَحَ اللهُ عَلَيْهِ،ثُمَّ أَلْقَاهُ مِنْ يَدَيْهِ حِيْنَ فَرَغَ فَلَقَدْ رَأَيْتُنِي فِي نَفَرٍ مَعِي سَبْعَةٌ أَنَا ثَامِنُهُمْ، نَجْهَدُ عَلَى أَنْ نَقْلِبَ ذَلِكَ الْبَابَ فَمَا نَقْلِبُهُ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.**

''حضرت ابو رافع رضی اللہ عنہ جو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غلام تھے روایت فرماتے ہیں کہ جب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنا جھنڈا دے کر خیبر کی طرف روانہ کیا تو ہم بھی ان کے ساتھ تھے۔ جب ہم قلعہ خیبر کے پاس پہنچے جو مدینہ منورہ کے قریب ہے تو خیبر کے یہودی (اچانک) ان پر ٹوٹ پڑے۔ وہ بے مثال بہادری کا مظاہرہ کر رہے تھے کہ اچانک ان پر ایک یہودی نے چوٹ کر کے ان کے ہاتھ سے ڈھال گرا دی۔ اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے قلعہ کا ایک دروازہ اکھاڑ کر اسے اپنی ڈھال بنا لیا اور اسے ڈھال کی حیثیت سے اپنے ہاتھ میں لئے جنگ میں شریک رہے۔ بالآخر دشمنوں پر فتح حاصل ہو جانے کے بعد اس ڈھال نما دروازہ کو اپنے ہاتھ سے پھینک دیا۔ میرے ہمراہ سات آدمی تھے اور میں آٹھواں تھا

---

**الحديث رقم ١٦٦: أخرجه أحمد بن حنبل فی المسند، ٦/ ٨، الرقم: ٢٣٩٠٩، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٦/ ١٥٢، والطبري فی تاريخ الأمم والملوك، ٢/ ١٣٧، وابن هشام فی السيرة النبوية، ٤/ ٣٠٦.**

ہم سب مل کر اس دروازے کو الٹنے کی کوشش کرتے رہے لیکن ہم وہ دروازہ (جسے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے تنہا اکھیڑا تھا) نہ اُلٹ سکے۔'' اسے امام احمد نے روایت کیا ہے۔

**١٠٦٣ / ١٦٧۔ عَنْ جَابِرٍ رضی الله عنه أَنَّ عَلِيًّا رضی الله عنه حَمَلَ الْبَابَ يَوْمَ خَيْبَرَ حَتَّى صَعِدَ الْمُسْلِمُوْنَ فَفَتَحُوْهَا وَأَنَّهُ جُرِّبَ فَلَمْ يَحْمِلْهُ إِلَّا أَرْبَعُوْنَ رَجُلًا. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.**

''حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے بیان کیا ہے کہ غزوۂ خیبر کے روز حضرت علی رضی اللہ عنہ نے قلعۂ خیبر کا دروازہ اٹھا لیا یہاں تک کہ مسلمان قلعہ پر چڑھ گئے اور اسے فتح کر لیا اور یہ آزمائی ہوئی بات تھی کہ اس دروازے کو چالیس آدمی مل کر ہی اٹھاتے تھے۔''

اسے امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے اور امام عسقلانی نے فرمایا کہ اسے امام حاکم نے بھی روایت کیا ہے۔

**١٠٦٤ / ١٦٨۔ عَنْ أُمِّ سَلْمَى رضي الله عنها قَالَتْ: اشْتَكَتْ فَاطِمَةُ سلام الله عليها شَكْوَاهَا الَّتِي قُبِضَتْ فِيْهِ، فَكُنْتُ أُمَرِّضُهَا فَأَصْبَحَتْ يَوْمًا كَأَمْثَلِ مَا رَأَيْتُهَا فِي شَكْوَاهَا تِلْكَ. قَالَتْ: وَخَرَجَ عَلِيٌّ رضی الله عنه لِبَعْضِ حَاجَتِهِ، فَقَالَتْ: يَا أُمَّهْ، اسْكُبِي لِي غُسْلًا، فَسَكَبْتُ لَهَا غُسْلًا فَاغْتَسَلَتْ كَأَحْسَنِ مَا رَأَيْتُهَا تَغْتَسِلُ، ثُمَّ قَالَتْ: يَا أُمَّهْ، أَعْطِيْنِي ثِيَابِيَ الْجُدُدَ، فَأَعْطَيْتُهَا، فَلَبِسَتْهَا، ثُمَّ قَالَتْ: يَا أُمَّهْ، قَدِّمِي لِي فِرَاشِي وَسَطَ الْبَيْتِ،**

---

الحديث رقم ١٦٧: أخرجه ابن أبي شيبة فى المصنف، ٦ / ٣٧٤، الرقم: ٣٢١٣٩، والعسقلانى فى فتح البارى، ٧ / ٤٧٨، وقال العسقلاني: رواه الحاكم، والطبري فى تاريخ الأمم والملوك، ٢ / ١٣٧، وابن هشام فى السيرة النبوية، ٤ / ٣٠٦۔

الحديث رقم ١٦٨: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ٦ / ٤٦١، الرقم: ٢٧٦٥٦۔ ٢٧٦٥٧، والدولابي فى الذرية الطاهرة، ١ / ١١٣، والزيلعي فى نصب الراية، ٢ / ٢٥٠، ومحب الدين الطبري فى ذخائر العقبى، ١ / ١٠٣، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ٩ / ٢١٠، وابن الأثير فى أسد الغابة، ٧ / ٢٢١۔

فَفَعَلْتُ وَاضْطَجَعَتْ وَاسْتَقْبَلَتِ الْقِبْلَةَ، وَجَعَلَتْ يَدَهَا تَحْتَ خَدِّهَا، ثُمَّ قَالَتْ: يَا أُمَّهْ، إِنِّي مَقْبُوضَةٌ الآنَ، وَقَدْ تَطَهَّرْتُ فَلَا يَكْشِفْنِي أَحَدٌ، فَقُبِضَتْ مَكَانَهَا، قَالَتْ: فَجَاءَ عَلِيٌّ رضی اللہ عنہ فَأَخْبَرْتُهُ. رَوَاهُ أَحْمَدُ.

''حضرت امّ سلمٰی رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہیں کہ جب سیدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا اپنے مرضِ وصال میں مبتلا ہوئیں تو میں ان کی تیمارداری کیا کرتی تھی۔ بیماری کے اس پورے عرصہ کے دوران میرے خیال میں ایک صبح ان کی حالت قدرے بہتر تھی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کسی کام سے باہر گئے ہوئے تھے۔ سیدۂ کائنات نے فرمایا: اے اماں! میرے غسل کے لیے پانی لائیں۔ میں پانی لائی، میرے خیال میں انہوں نے (اس روز) بہترین غسل کیا۔ پھر بولیں: اماں جی! مجھے نیا لباس دیں۔ میں نے ایسا ہی کیا پھر وہ قبلہ رخ ہوکر لیٹ گئیں۔ ہاتھ رخسار مبارک کے نیچے کر لیا اور فرمایا: اماں جی! اب میری وفات ہو جائے گی، میں (غسل کر کے) پاک ہو چکی ہوں، لہٰذا مجھے کوئی نہ کھولے پس اُسی جگہ ان کی وفات ہوگئی۔ حضرت اُمّ سلمٰی رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ پھر حضرت علی کرم اللہ وجہہ تشریف لائے تو میں نے انہیں ساری بات بتائی۔'' اسے امام احمد نے روایت کیا ہے۔

۱۰۶۵ / ۱۶۹۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: إِنَّ عُثْمَانَ رضی اللہ عنہ أَصْبَحَ فَحَدَّثَ فَقَالَ: إِنِّي رَأَيْتُ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فِي الْمَنَامِ اللَّيْلَةَ فَقَالَ: يَا عُثْمَانُ، أَفْطِرْ عِنْدَنَا فَأَصْبَحَ عُثْمَانُ رضی اللہ عنہ صَائِمًا فَقُتِلَ مِنْ يَوْمِهِ.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

---

الحديث رقم ۱٦۹: أخرجه الحاكم فی المستدرك، ۳ / ۱۱۰، الرقم: ٤٥٥٤، وابن أبي شيبة فی المصنف، ٦ / ۱۸۱، الرقم: ۳۰٥۱۰۔ ۳۰٥۱۱، ۷ / ٤٤۲، الرقم: ۳۷۰۸٥، وابن سعد فی الطبقات الكبری، ۳ / ۷٤، وابن حيان فی طبقات المحدثين بأصبهان، ۲ / ۲۹۸، الرقم: ۱۸۲، وابن عساكر فی تاريخ دمشق الكبير، ۳۹، ۳۸٤، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ۷ / ۲۳۲۔

وفي رواية: عَنِ امْرَأَةِ عُثْمَانَ قَالَتْ: قَالَ: رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ وَأَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ رضي الله عنهما قَالُوْا: إِنَّكَ تُفْطِرُ عِنْدَنَا اللَّيْلَةَ.

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَابْنُ سَعْدٍ.

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ایک دن صبح کے وقت بتایا: میں نے رات کو خواب میں حضور نبی اکرم ﷺ کی زیارت کی اور حضور نبی اکرم ﷺ نے مجھے فرمایا: اے عثمان! تم آج کا روزہ ہمارے پاس افطار کرو۔ سو اس دن حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے روزے کی حالت میں صبح کی اور اسی دن انہیں شہید کر دیا گیا۔‘‘

اسے امام حاکم اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

ایک روایت میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی زوجۂ محترمہ سے مروی ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے (خواب سے بیدار ہو کر) فرمایا: میں نے حضور نبی اکرم ﷺ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کو دیکھا وہ سب مجھے کہہ رہے تھے: (اے عثمان!) آج شام تمہاری افطاری ہمارے ساتھ ہے۔‘‘

اسے امام ابن ابی شیبہ اور ابن سعد نے روایت کیا ہے۔

۱۰٦٦ / ۱۷۰۔ عَنْ سَفِيْنَةَ رضي الله عنه قَالَ: رَكِبْتُ الْبَحْرَ فِي سَفِيْنَةٍ فَانْكَسَرَتْ فَرَكِبْتُ لَوْحًا مِنْهَا فَطَرَحَنِي فِي أَجَمَةٍ فِيْهَا أَسَدٌ فَلَمْ يَرُعْنِي إِلَّا بِهِ فَقُلْتُ: يَا أَبَا الْحَارِثِ، أَنَا مَوْلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَطَأْطَأَ رَأْسَهُ وَغَمَزَ بِمَنْكِبِهِ شِقِّي فَمَا زَالَ يَغْمِزُنِي وَيَهْدِيْنِي إِلَى الطَّرِيْقِ حَتَّى وَضَعَنِي

الحديث رقم ۱۷۰: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۲ / ٦۷٥، الرقم: ٤۲۳٥، ۳ / ۷۰۲، الرقم: ٦٥٥۰، والبخاري في التاريخ الكبير، ۳ / ۱۹٥، الرقم: ٦٦۳، والطبراني في المعجم الكبير، ۷ / ۸۰، الرقم: ٦٤۳۲، وابن راشد في الجامع، ۱۱ / ۲۸۱، واللالكائي في كرامات الأولياء، ۱ / ۱٥۸، الرقم: ۱۱٤، والبغوي في شرح السنة، ۱۳ / ۳۱۳، الرقم: ۳۷۳۲، والخطيب التبريزي في مشكاة المصابيح، ۲ / ٤۰۰، الرقم: ٥۹٤۹.

عَلَى الطَّرِيْقِ فَلَمَّا وَضَعَنِي هَمْهَمَ فَظَنَنْتُ أَنَّهُ يُوَدِّعُنِي.

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبُخَارِيُّ فِي الْكَبِيْرِ وَالطَّبَرَانِيُّ وَالْبَغَوِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

''حضرت سفینہ ﷺ سے مروی ہے کہ (ایک مرتبہ) میں سمندر میں ایک کشتی پر سوار تھا کہ وہ کشتی ٹوٹ گئی تو میں اس کے ایک تختے پر سوار ہو گیا۔ اس نے مجھے ایک ایسی جگہ پھینک دیا جو شیر کی کچھار تھی (وہی ہوا جس کا ڈر تھا) اور اچانک شیر سامنے تھا۔ میں نے اسے کہا: اے شیر! میں رسول اللہ ﷺ کا غلام ہوں تو اس نے فوراً اپنا سر خم کر دیا اور اپنے کندھے سے مجھے اشارہ کیا اور وہ اس وقت تک مجھے اشارہ اور رہنمائی کرتا رہا جب تک کہ اس نے مجھے صحیح راہ پر نہ ڈال دیا۔ پھر جب اس نے مجھے صحیح راہ پر ڈال دیا تو وہ دھیمی آواز میں غرغرایا تو میں نے خیال کیا کہ وہ مجھے الوداع کہہ رہا ہے۔''

اسے امام حاکم نے اور بخاری نے التاریخ الکبیر میں اور طبرانی اور بغوی نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

١٠٦٧ / ١٧١۔ عَنْ سَلْمَانَ ﷺ قَالَ: كَانَتِ امْرَأَةُ فِرْعَوْنَ تُعَذَّبُ بِالشَّمْسِ فَإِذَا انْصَرَفُوْا عَنْهَا أَظَلَّتْهَا الْمَلَائِكَةُ بِأَجْنِحَتِهَا وَكَانَتْ تَرَى بَيْتَهَا فِي الْجَنَّةِ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَالْبَيْهَقِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

وفي رواية: عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ أَنَّ فِرْعَوْنَ أَوْتَدَ لِامْرَأَتِهِ أَرْبَعَةَ أَوْتَادٍ فِي يَدَيْهَا وَرِجْلَيْهَا فَكَانَ إِذَا تَفَرَّقُوْا عَنْهَا ظَلَّلَتْهَا الْمَلَائِكَةُ فَقَالَتْ: رَبِّ ابْنِ لِي عِنْدَكَ بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ وَنَجِّنِي مِنْ فِرْعَوْنَ وَعَمَلِهِ

الحديث رقم ١٧١: أخرجه الحاكم في المستدرك، ٢/ ٥٣٨، الرقم: ٣٨٣٤، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧/ ١٢٠، الرقم: ٣٤٦٥٦، وأبو يعلى في المسند، ١١/ ٣١٦، الرقم: ٦٤٣١، والبيهقي في شعب الإيمان، ٢/ ٢٤٤، الرقم: ١٦٣٧، والهيثمي في مجمع الزوائد، ٩/ ٢١٨، وقال: ورجاله رجال الصحيح.

وَنَجِّنِي مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِيْنَ فَكَشَفَ لَهَا عَنْ بَيْتِهَا فِي الْجَنَّةِ.

رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.

’’حضرت سلمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ فرعون کی بیوی (حضرت آسیہ) کو سورج کی (جھلسا دینے والی) تپش کے ذریعے عذاب دیا جاتا تھا۔ پس جب وہ سارے (فرعونی) اسے (تپتی زمین پر تڑپتا) چھوڑ کر چلے جاتے تو فرشتے اپنے پروں کے ساتھ اس پر سایہ فگن ہو جاتے اور وہ (وہاں سے) جنت میں موجود اپنے گھر کو تکتی تھیں۔‘‘

اس حدیث کو امام حاکم، ابن ابی شیبہ اور بیہقی نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

اور ایک روایت میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ فرعون ملعون نے اپنی بیوی (حضرت آسیہ) کے ہاتھوں اور پاؤں میں چار میخیں گاڑی ہوئی تھیں اور جب لوگ اسے چھوڑ کر آگے پیچھے ہو جاتے تو فرشتے اس پر سایہ کر لیتے تو وہ کہتیں: اے میرے اللہ! میرے لئے اپنے پاس جنت میں ایک گھر بنا اور مجھے فرعون اور اس کے عملِ بد سے اور ظالم قوم سے نجات دلا۔ پس اللہ تعالیٰ نے اُن کے لئے (دنیا میں ہی) جنت میں اُن کے گھر سے پردہ ہٹا دیا (تاکہ وہ اسے دیکھ لیں)۔‘‘

اس حدیث کو امام ابویعلی نے روایت کیا ہے اور اس کے رجال صحیح حدیث کے رجال ہیں۔

۱۰۶۸ / ۱۷۲۔ عَنْ عَاصِمِ بْنِ ضَمْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: خَطَبَ الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ رضي الله عنهما حِيْنَ قُتِلَ عَلِيٌّ رضی الله عنه فَقَالَ: يَا أَهْلَ الْكُوْفَةِ، أَوْ يَا أَهْلَ الْعِرَاقِ، لَقَدْ كَانَ بَيْنَ أَظْهُرِكُمْ رَجُلٌ قُتِلَ اللَّيْلَةَ أَوْ أُصِيْبَ الْيَوْمَ لَمْ يَسْبِقْهُ الْأَوَّلُوْنَ بِعِلْمٍ وَلَا يُدْرِكُهُ الْآخَرُوْنَ كَانَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم إِذَا بَعَثَهُ فِي سَرِيَّةٍ كَانَ جِبْرِيْلُ عليه السلام عَنْ يَمِيْنِهِ وَمِيْكَائِيْلُ عليه السلام عَنْ يَسَارِهِ فَلَا يَرْجِعُ

الحديث رقم ۱۷۲: أخرجه ابن أبي شيبة فی المصنف، ٦ / ٣٦٩، الرقم: ٣٢٠٩٤، والهندی فی کنزالعمال، ٦ / ٤١٢.

حَتَّى يَفْتَحَ اللّٰهُ عَلَيْهِ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

''حضرت عاصم بن ضمرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ کو شہید کر دیا گیا تو حضرت امام حسن علیہ السلام نے خطبہ ارشاد فرمایا: اے اہلِ کوفہ! یا اے اہلِ عراق! آج تمہارے درمیان وہ شخص شہید کر دیا گیا جس سے علم میں (اُمت کے) اولین بھی سبقت نہیں کر سکے اور بعد میں آنے والوں میں سے بھی کوئی ان کے مقام کو نہ پہنچ سکے گا۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کسی جہاد کی مہم پر روانہ فرماتے تو ان کی دائیں طرف حضرت جبرئیل علیہ السلام اور بائیں طرف حضرت میکائیل علیہ السلام رہا کرتے تھے اور وہ کبھی بھی فتح حاصل کئے بغیر نہیں لوٹتے تھے۔'' اسے امام ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے۔

١٠٦٩ / ١٧٣۔ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ رضی اللہ عنہ أَنَّ عَامِرَ بْنَ فُهَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قُتِلَ يَوْمَئِذٍ فَلَمْ يُوْجَدْ جَسَدُهُ حِيْنَ أَنَّ الْمَلَائِكَةَ دَفَنَتْهُ.

رَوَاهُ عَبْدُ الرَّزَّاقِ وَابْنُ الْمُبَارَكِ وَاللَّفْظُ لَهُ وَأَبُوْ نُعَيْمٍ.

''حضرت عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جس دن حضرت عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ کو شہید کیا گیا تو ان کا جسدِ خاکی کہیں بھی نہ پایا گیا کیونکہ فرشتوں نے انہیں دفن کر دیا تھا۔''

اس حدیث کو امام عبد الرزاق، ابن مبارک اور ابونعیم نے روایت کیا ہے اور یہ الفاظ ابن مبارک کے ہیں۔

١٠٧٠ / ١٧٤۔ عَنْ زَادَانَ أَنَّ عَلِيًّا رضی اللہ عنہ حَدَّثَ حَدِيْثًا فَكَذَّبَهُ رَجُلٌ فَقَالَ لَهُ عَلِيٌّ رضی اللہ عنہ: أَدْعُوْ عَلَيْكَ إِنْ قُلْتَ كَاذِبًا قَالَ: ادْعُ فَدَعَا عَلَيْهِ فَلَمْ يَبْرَحْ حَتَّى ذَهَبَ بَصَرُهُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

---

الحديث رقم ١٧٣: أخرجه عبد الرزاق في المصنف، ٥ / ٣٨٣، الرقم: ٩٧٤١، وابن المبارك في الجهاد، ١ / ٧١، الرقم: ٨١، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١ / ١١٠، وابن عبد البر في الاستيعاب، ٢ / ٧٩٧، وابن تيمية في الفرقان، ١ / ٩٦، وابن الجوزي في صفوة الصفوة، ١ / ٤٣٢-٤٣٣، الرقم: ٢٣.

الحديث رقم ١٧٤: أخرجه الطبراني فى المعجم الأوسط، ٢ / ٢١٩، الرقم: ١٧٩١، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ٩ / ١١٦، واللالكائي فى كرامات الأولياء، ١ / ١٢٦، الرقم: ٧٣.

”حضرت زادان سے روایت ہے کہ (ایک مرتبہ) حضرت علی رضی اللہ عنہ گفتگو فرما رہے تھے تو ایک شخص نے انہیں جھٹلایا اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اگر تو نے جھوٹ بولا ہو تو میں تجھے بددعا دوں؟ اس نے کہا: ہاں بددعا کریں چنانچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس کے لیے بددعا کی تو وہ شخص ابھی اس مجلس سے اٹھنے بھی نہ پایا تھا کہ اندھا ہو گیا۔“

اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

**١٠٧١/ ١٧٥۔ عَنْ قُرَّةَ بْنِ خَالِدٍ قَالَ: سَمِعْتُ أَبَا رِجَاءَ الْعَطَارَدِيَّ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: لَا تَسُبُّوْا عَلِيًّا رضی اللہ عنہ وَلَا أَهْلَ هَذَا الْبَيْتِ فَإِنَّ جَارًا لَنَا مِنْ بِلْهَجِيْمَ قَالَ: أَلَمْ تَرَوْا إِلَى هَذَا الْفَاسِقِ الْحُسَيْنِ بْنِ عَلِيٍّ (عليهما السلام) قَتَلَهُ اللهُ، فَرَمَاهُ اللهُ بِكَوْكَبَيْنِ فِي عَيْنَيْهِ فَطَمَسَ اللهُ بَصَرَهُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.**

**وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.**

”حضرت قرہ بن خالد فرماتے ہیں کہ میں نے سنا کہ حضرت ابو رجاء عطاردی رضی اللہ عنہ فرما رہے تھے: حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ان کے اہلِ بیت کو گالیاں مت دو۔ ایک دفعہ ہمارا ایک پڑوسی کہنے لگا: کیا تم یہ نہیں دیکھتے (معاذ اللہ) کہ اس فاسق حسین بن علی (علیہما السلام) کو اللہ تعالیٰ نے قتل کر دیا، (اس کا یہ کہنا ہی تھا کہ) اسی وقت اللہ تعالیٰ نے اس کی دونوں آنکھوں میں دو ستارے مارے اور وہ اندھا ہو گیا۔“

اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔ اس کی سند حسن ہے اور اس کے رجال صحیح ہیں۔

**١٠٧٢/ ١٧٦۔ عَنْ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ في رواية طويلة قَالَ: قُتِلَ**

الحديث رقم ١٧٥: أخرجه الطبرانی فی المعجم الكبير، ٣/ ١١٢، الرقم: ٢٨٣٠، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٩/ ١٩٦، وقال: وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.

الحديث رقم ١٧٦: أخرجه الطبراني فی المعجم الكبير، ١/ ٧٨، الرقم: ١٠٩، وابن عساكر فی تاريخ دمشق الكبير، ٣٩/ ٥٣٢، وابن عبد البر فی الاستيعاب، ٣/ ١٠٤٧، وابن سعد فی الطبقات الكبرى، ٣/ ٧٧، والمزي فی تهذيب الكمال، ١٩/ ٤٥٧، والعسقلاني فی تلخيص الحبير، ٢/ ١٤٥، والهيثمي فی مجمع الزوائد، ٩/ ٩٥.

عُثْمَانُ رضي الله عنه، وَإِنَّ رَأْسَهُ عَلَى الْبَابِ لَيَقُوْلُ: طُقْ طُقْ حَتَّى صَارُوْا بِهِ إِلَى حَشِّ كَوْكَبٍ فَاحْتَفَرُوْا لَهُ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ عَسَاكِرَ.

''حضرت امام مالک رضی اللہ عنہ سے ایک طویل روایت میں مروی ہے فرماتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کوشہید کیا گیا، اور دروازے پر ہی ان کا سر مبارک پکار رہا تھا: مجھے دفن کرو، مجھے دفن کرو چنانچہ ان کے ساتھی ان کی نعش مبارک کو باغِ کوکب میں لے گئے جہاں ان کی تدفین کی گئی۔'' اسے امام طبرانی اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

١٠٧٣ / ١٧٧۔ عَنْ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ: وَكَانَ عُثْمَانُ رضي الله عنه يَمُرُّ بِحَشِّ كَوْكَبٍ فَيَقُوْلُ لَيُدْفَنُ هَاهُنَا رَجُلٌ صَالِحٌ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَابْنُ عَسَاكِرَ.

''حضرت امام مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب کبھی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ باغِ کوکب کے قریب سے گذرتے تو فرماتے کہ یہاں ایک نیک انسان دفن کیا جائے گا (چنانچہ آپ خود وہاں دفن کیے گئے)۔'' اسے امام طبرانی اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

١٠٧٤ / ١٧٨۔ عَنْ خَيْثَمَةَ رضي الله عنه قَالَ: أُتِيَ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيْدِ رضي الله عنه بِرَجُلٍ وَمَعَهُ زِقُّ خَمْرٍ فَقَالَ: اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ عَسَلًا، فَصَارَ عَسَلًا.

وفي رواية: لَمَّا قَدِمَ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيدِ رضي الله عنه الْحُرَّةَ أُتِيَ بِسَمٍّ فَوَضَعَهُ فِي رَاحَتِهِ ثُمَّ سَمَّى وَشَرِبَهُ. رَوَاهُ اللَّالْكَائِيُّ وَالذَّهَبِيُّ وَالْعَسْقَلَانِيُّ.

وَقَالَ الْعَسْقَلَانِيُّ: رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى وَابْنُ سَعْدٍ وَابْنُ أَبِي الدُّنْيَا بِإِسْنَادٍ صَحِيْحٍ.

---

**الحديث رقم ١٧٧:** أخرجه الطبراني فى المعجم الكبير، ١ / ٧٨، الرقم: ١٠٩، وابن عساكر فى تاريخ دمشق الكبير، ٣٩ / ٥٣٢، وابن عبد البر فى الاستيعاب، ٣ / ١٠٤٧، وابن سعد فى الطبقات الكبرى، ٣ / ٧٧، والمزى فى تهذيب الكمال، ١٩ / ٤٥٧، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ٩ / ٩٥۔

**الحديث رقم ١٧٨:** أخرجه اللالكائى فى كرامات الأولياء، ٢ / ٢٥٤، الرقم: ٩٤-٩٧، والذهبي فى سير أعلام النبلاء، ١ / ٣٧٥، ٣٧٦، والعسقلانى فى الإصابة، ٢ / ٢٥٤، والرازي فى التفسير الكبير، ٢١ / ٨٩۔

’’حضرت خیثمہ ﷺ سے روایت ہے کہ حضرت خالد بن ولید ﷺ کے پاس ایک آدمی لایا گیا اس کے پاس شراب کی صراحی تھی آپ نے فرمایا: اے اللہ! اسے شہد بنا دے تو وہ شراب فوراً شہد میں تبدیل ہو گئی۔‘‘

اور ایک روایت میں ہے کہ جب حضرت خالد بن ولید ﷺ حرّہ کے مقام پر آئے تو آپ کے پاس زہر قاتل لایا گیا آپ نے اسے ہتھیلی پر ڈالا اور بسم اللہ پڑھ کر پی گئے (مگر اس زہر نے آپ پر کوئی مضر اثر نہیں کیا)۔‘‘

اسے امام لالکائی، ذہبی اور عسقلانی نے روایت کیا ہے اور امام عسقلانی نے فرمایا کہ اسے امام ابویعلی، ابن سعد اور ابن ابی الدنیا نے صحیح اِسناد کے ساتھ روایت کیا ہے۔

**١٠٧٥ / ١٧٩۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: عُدْتُ شَابًّا مِنَ الْأَنْصَارِ فَمَا كَانَ بِأَسْرَعَ مِنْ أَنْ مَاتَ، فَأَغْمَضْنَاهُ وَمَدَدْنَا عَلَيْهِ الثَّوْبَ، فَقَالَ بَعْضُنَا لِأُمِّهِ: احْتَسِبِيهِ. قَالَتْ: وَقَدْ مَاتَ؟ قُلْنَا: نَعَمْ، قَالَتْ: أَحَقٌّ تَقُوْلُوْنَ؟ قُلْنَا: نَعَمْ، فَمَدَّتْ يَدَيْهَا إِلَى السَّمَاءِ وَقَالَتْ: اَللَّهُمَّ، إِنِّي آمَنْتُ بِكَ، وَهَاجَرْتُ إِلَى رَسُوْلِكَ. فَإِذَا نَزَلَ بِي شَدِيْدَةٌ دَعَوْتُكَ فَفَرَّجْتَهَا، فَأَسْأَلُكَ اَللَّهُمَّ، لَا تُحَمِّلْ عَلَيَّ هَذِهِ الْمُصِيْبَةَ الْيَوْمَ. قَالَ: فَكَشَفَ الثَّوْبَ عَنْ وَجْهِهِ فَمَا بَرِحْنَا حَتَّى أَكَلْنَا وَأَكَلَ مَعَنَا.**

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي الدُّنْيَا وَأَبُوْنُعَيْمٍ وَالْبَيْهَقِيُّ وَابْنُ عَدِيٍّ.

وَقَالَ الْحَافِظُ ابْنُ كَثِيْرٍ: وَهَذَا إِسْنَادٌ رِجَالُهُ ثِقَاتٌ.

’’حضرت انس بن مالک ﷺ بیان کرتے ہیں کہ میں نے انصار کے ایک (قریب المرگ بیمار) نوجوان کی عیادت کی اور وہ تھوڑی دیر میں (میری موجودگی کے دوران ہی) وفات پا گیا، ہم نے اس کی آنکھیں بند کر دیں اور اس پر کپڑا ڈال دیا۔ ہم میں سے بعض نے اس کی

---

**الحديث رقم ١٧٩:** أخرجه ابن أبي الدنيا في من عاش بعد الموت، ١ / ١٠، الرقم: ١، وفي مجابي الدعوة، الرقم: ٤٦، وأبو نعيم في دلائل النبوة، ٢ / ٦١٨، الرقم: ٥٦١، وابن عدي في الكامل، ٤ / ٦٢، والبيهقي في دلائل النبوة، ٦ / ٥١، وابن كثير في البداية والنهاية، ٦ / ٢٩٢، وابن الجوزي في صفوة الصفوة، ٢ / ٧٣۔

ماں سے کہا: اس کی وفات پر ثواب کی توقع کے ساتھ صبر کرو۔ اس نے کہا: کیا وہ فوت ہو گیا ہے؟ ہم نے کہا: ہاں، اس نے کہا: کیا جو کچھ تم کہہ رہے ہو سچ ہے؟ ہم نے کہا: ہاں، پھر اس نے اپنے ہاتھ آسمان کی طرف بلند کر دیئے اور یہ دعا کی: اے اللہ! بے شک میں تجھ پر ایمان لائی اور تیرے رسول ﷺ کی طرف ہجرت کی اور جب کبھی مجھ پر کوئی مصیبت نازل ہوئی تو میں نے تجھے پکارا جس کے نتیجے میں تو نے مجھے اس مصیبت سے چھٹکارا عطا فرمایا۔ پس میں تجھ سے سوال کرتی ہوں کہ آج کے دن مجھ پر یہ مصیبت نہ ڈال۔ راوی بیان کرتے ہیں کہ (اس کی ماں کی یہ دعا کرنے کی دیر تھی کہ) اس نوجوان نے اپنے چہرے سے کپڑا ہٹایا (اور زندہ ہو کر اٹھ کھڑا ہوا) پھر اس وقت ہم نے کھانا کھایا تو اس نوجوان نے بھی ہمارے ساتھ کھانا کھایا۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن ابی دنیا، ابونعیم، بیہقی اور ابن عدی نے روایت کیا ہے اور حافظ ابن کثیر نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند کے رجال ثقہ ہیں۔

۱۰۷۶ / ۱۸۰۔ عَنْ رِبْعِي بْنِ حِرَاشٍ قَالَ: كُنَّا إِخْوَةً ثَـلَاثَةً، وَكَانَ أَعْبَدُنَا وَأَصْوَمُنَا وَأَفْضَلُنَا الْأَوْسَطَ مِنَّا، فَغِبْتُ غَيْبَةً إِلَى السَّوَادِ ثُمَّ قَدِمْتُ عَلَى أَهْلِي فَقَالُوْا: أَدْرِكْ أَخَاكَ فَإِنَّهُ فِي الْمَوْتِ. فَخَرَجْتُ أَسْعَى إِلَيْهِ، فَانْتَهَيْتُ وَقَدْ قُضِيَ وَسُجِّيَ بِثَوْبٍ، فَقَعَدْتُ عِنْدَ رَأْسِهِ أَبْكِيْهِ، قَالَ: فَرَفَعَ يَدَهُ وَكَشَفَ الثَّوْبَ عَنْ وَجْهِهِ وَقَالَ: اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ قُلْتُ: أَي أَخِي، أَحَيَاةٌ بَعْدَ الْمَوْتِ؟ قَالَ: نَعَمْ، إِنِّي لَقِيْتُ رَبِّي بِرَوْحٍ

الحديث رقم ۱۸۰: أخرجه ابن أبي الدنيا في من علش بعد الموت، ۱/۱۸، الرقم: ۹، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ٤/۳٦۸، والبيهقي في دلائل النبوة، ٦/٤٥٤-٤٥٥، وابن حبان الرازي في الجرح والتعديل، ۳/٤٥٦، الرقم: ۲۰٦۲، وفي الثقات، ٤/۲٤۱، الرقم: ۲۷۰۹، والنووي في شرحه على صحيح مسلم، ۱/٦٦، والذهبي في سير أعلام النبلاء، ٤/۳٥۹، الرقم: ۱۳۹، وابن منجويه الأصبهاني في رجال مسلم، ۱/۲۰۸، الرقم: ٤٤٤، وابن عبد البر في الاستيعاب، ۱/٥٦۲-٥٦۳، وابن كثير في البداية والنهاية، ٦/۱٥۸، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۸/۲۹۱۔

وَرَيْحَانٍ وَرَبٍّ غَيْرُ غَضْبَانٍ، وَإِنَّهُ كَسَانِي ثِيَابًا خُضْرًا مِنْ سُنْدُسٍ وَإِسْتَبْرَقٍ، وَإِنِّي وَجَدْتُ الْأَمْرَ أَيْسَرَ مِمَّا تَحْسِبُوْنَ ثَـلَاثًا فَاعْمَلُوْا وَلَا تَغْتَرُوْا ثَـلَاثًا، إِنِّي لَقِيْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ فَأَقْسَمَ أَنْ لَا يَبْرَحَ حَتَّى آتِيَهُ فَعَجِّلُوْا جِهَازِي، ثُمَّ طُفِيءَ فَكَأَنَّهُ أَسْرَعُ مِنْ حُصَاةٍ لَو أُلْقِيَتْ فِي الْمَاءِ قَالَ: فَقُلْتُ: عَجِّلُوْا جِهَازَ أَخِي. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي الدُّنْيَا وَالْبَيْهَقِيُّ.

وَقَالَ الْبَيْهَقِيُّ: هَذَا إِسْنَادٌ صَحِيْحٌ لَا يَشُكُّ حَدِيْثِيٌّ فِي صِحَّتِهِ.

’’حضرت ربعی بن حراش بیان کرتے ہیں کہ ہم تین بھائی تھے اور ہم میں سب سے زیادہ عبادت گزار، سب سے زیادہ روزہ دار اور سب سے زیادہ افضل ہمارا درمیانہ بھائی تھا، ایک دن میں شہر سے متصل ایک گاؤں کی طرف گیا جب میں واپس اپنے گھر والوں کی طرف آیا تو انہوں نے کہا: اپنے بھائی کی خبر لو یوں لگتا ہے وہ حالتِ نزع میں ہے تو میں دوڑتا ہوا اس کی طرف گیا اور جب میں اس کے پاس پہنچا تو اس کی روح قفسِ عنصری سے پرواز کر چکی تھی اور اسے ایک کپڑے میں لپیٹا جا چکا تھا۔ میں نے اس کے سر کے قریب بیٹھ کر رونا شروع کر دیا، راوی بیان کرتے ہیں کہ اس نے اپنا ہاتھ اٹھایا اور اپنے چہرے سے کپڑا ہٹایا اور کہا: السلام علیکم، میں نے کہا: اے میرے بھائی موت کے بعد زندگی؟ اس نے کہا: ہاں۔ بے شک میں اپنے ربِّ کریم سے جنت میں ملا ہوں اور میرا رب مجھ سے ناراض نہیں ہے اور اس نے مجھے زرق برق سبز لباس پہنایا ہے اور جو کچھ تم (موت کے بارے میں) گمان کرتے ہو میں نے موت کا معاملہ اس سے بڑھ کر کئی گنا آسان پایا ہے۔ اُس نے یہ تین مرتبہ کہا، پھر کہا: (اے لوگو) عمل کرو اور غرور میں مبتلا نہ ہو۔ یہ بھی تین مرتبہ کہا، پھر کہا: میں حضور نبی اکرم ﷺ سے ملا ہوں اور انہوں نے قسم کھائی ہے کہ وہ اس وقت تک اس جگہ سے تشریف نہیں لے جائیں گے جب تک میں ان کے پاس نہ پہنچ جاؤں۔ پس جلدی سے میری تجہیز و تکفین کرو پھر وہ ان کنکریوں سے بھی جلدی فوت ہو گیا جنہیں جب پانی میں ڈالا جائے تو تیزی سے اس میں بیٹھ جاتی ہیں۔ راوی بیان کرتے ہیں کہ میں نے کہا: جلدی سے میرے بھائی کی تجہیز و تکفین کرو۔‘‘

اسے امام ابن ابی الدنیا اور بیہقی نے روایت کیا ہے نیز امام بیہقی نے فرمایا کہ یہ اسناد

صحیح ہیں اور اس حدیث کی صحت میں کوئی شک نہیں ہے۔

۱۰۷۷ / ۱۸۱۔ عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ بَعْضِ أَصْحَابِهِ قَالَ: انْتَهَيْنَا إِلَى دَجْلَةَ وَهِيَ مَارَّةٌ، وَالْأَعَاجِمُ خَلْفَهَا، فَقَالَ رَجُلٌ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ: بِسْمِ اللّٰهِ ثُمَّ اقْتَحَمَ فَرَسَهُ، فَانْدَفَعَ عَلَى الْمَاءِ، فَقَالَ النَّاسُ: بِسْمِ اللّٰهِ ثُمَّ اقْتَحَمُوْا فَارْتَفَعُوْا عَلَى الْمَاءِ، فَلَمَّا نَظَرَ إِلَيْهِمُ الْأَعَاجِمُ، قَالُوْا: دِيْوَانٌ دِيْوَانٌ، ثُمَّ ذَهَبُوْا عَلَى وُجُوْهِهِمْ فَمَا فَقَدُوْا إِلَّا قَدَحًا كَانَ مُعَلَّقًا بِعَذَبَةِ سَرْجٍ، فَلَمَّا خَرَجُوْا أَصَابُوْا الْغَنَائِمَ فَاقْتَسَمُوْهَا فَجَعَلَ الرَّجُلُ يَقُوْلُ: مَنْ يُبَادِلُ صُفْرَاءَ بِبَيْضَاءَ؟ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ. وَقَالَ: هَذَا إِسْنَادٌ صَحِيْحٌ.

’’امام اعمش اپنے بعض دوستوں سے روایت کرتے ہیں کہ (ایک مرتبہ) ہم دجلہ کے کنارے پہنچے وہ (اپنی پوری روانی سے) بہہ رہا تھا اوراس (دریا) کی دوسری طرف (کافر) عجمیوں کی فوج تھی، پس مسلمانوں میں سے ایک شخص نے ’’بسم اللہ‘‘ پڑھ کر اپنا گھوڑا دریا میں ڈال دیا تو پانی ایک طرف ہٹ گیا۔ پھر باقی مسلمانوں نے بھی ’’بسم اللہ‘‘ پڑھا اور (گھوڑوں سمیت) دریا میں کود پڑے اور پانی پر بلند ہو کر (سلامتی کے ساتھ) تیرنے لگے۔ جب عجمیوں نے ان کی طرف دیکھا تو کہنے لگے: (یہ تو) دیوانے ہیں دیوانے، پھر وہ (مسلمان) سیدھے تیرتے چلے گئے اور انہوں نے سوائے ایک پیالہ کے جو گھوڑے کی زین کے ساتھ لٹکا ہوا تھا کوئی چیز نہ کھوئی۔ پس جب وہ دریا سے باہر نکلے تو بہت زیادہ مالِ غنیمت پایا اور اسے آپس میں تقسیم کر لیا، ان میں سے ایک آدمی کہنے لگا: کون سونے کو چاندی سے بدلے گا؟‘‘

اس حدیث کو امام بیہقی نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ اس کی سند صحیح ہے۔

۱۰۷۸ / ۱۸۲۔ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ الْمُغِيْرَةِ أَنَّ أَبَا مُسْلِمٍ الْخَوْلَانِيَّ

الحديث رقم ۱۸۱: أخرجه البيهقي في دلائل النبوة، ٦/٥٣۔ ٥٤، وابن كثير في البداية والنهاية، ٦/١٥٥۔ ١٥٦۔

الحديث رقم ۱۸۲: أخرجه البيهقي في دلائل النبوة، ٦/٥٤، وابن كثير في البداية والنهاية، ٦/١٥٦۔

رضی اللہ عنہ جَاءَ إِلَى الدَّجْلَةِ وَهِيَ تَرْمِي الْخَشَبَ مِنْ مُدِّهَا، فَمَشَى عَلَى الْمَاءِ وَالْتَفَتَ إِلَى أَصْحَابِهِ، وَقَالَ: هَلْ تَفْقِدُوْنَ مِنْ مَتَاعِكُمْ شَيْئًا فَنَدْعُو اللهَ.

رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ. وَقَالَ: هٰذَا إِسْنَادٌ صَحِيْحٌ.

حضرت سلیمان بن مغیرہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابومسلم خولانی رضی اللہ عنہ دریائے دجلہ کی طرف آئے اور دریا کی لہریں اپنی طغیانی کی وجہ سے لکڑیوں کو بھی اٹھا کر باہر پھینک رہی تھیں لیکن وہ پانی پر چلنے لگے اور اپنے دوستوں کی طرف متوجہ ہوکر فرمایا: کیا تم نے اپنے سامان میں سے کوئی چیز کھوئی ہے کہ ہم (اس کی بازیابی کے لئے) اللہ تعالیٰ سے دعا کریں۔‘‘

اس حدیث کو امام بیہقی نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ اس کی سند صحیح ہے۔

۱۰۷۹ / ۱۸۳۔ عَنْ خَلْفِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ الْفَضْلِ الْبَلْخِيِّ قَالَ: سَمِعْتُ أَبِي يَقُوْلُ: ذَهَبَتْ عَيْنَا مُحَمَّدِ بْنِ إِسْمَاعِيْلَ فِي صِغْرِهِ، فَرَأَتْ وَالِدَتُهُ فِي الْمَنَامِ إِبْرَاهِيْمَ الْخَلِيْلَ علیہ السلام، فَقَالَ لَهَا: يَا هٰذِهِ، قَدْ رَدَّ اللهُ عَلَى ابْنِكِ بَصَرَهُ لِكَثْرَةِ بُكَائِكِ أَوْ كَثْرَةِ دُعَائِكِ الشَّكُّ مِنْ أَبِي مُحَمَّدٍ الْبَلْخِيِّ. فَأَصْبَحْنَا وَقَدْ رَدَّ اللهُ عَلَيْهِ بَصَرَهُ.

رَوَاهُ اللَّالْكَائِيُّ وَالْخَطِيْبُ وَابْنُ عَسَاكِرَ.

’’حضرت خلف بن محمد بن فضل بلخی بیان کرتے ہیں کہ میں نے اپنے والد کو کہتے ہوئے سنا: امام محمد بن اسماعیل بخاری کی دونوں آنکھیں چھوٹی عمر میں ہی ضائع ہوگئیں تھیں، ان کی والدہ نے خواب میں حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کو دیکھا کہ انہوں نے ان کی والدہ سے فرمایا: اے خاتون! اللہ تعالیٰ نے تیرے بیٹے کی آنکھیں تیری کثرتِ گریہ وزاری یا کثرتِ دعا (ابومحمد بلخی کو شک گزرا ہے کہ الفاظ کیا تھے) کی وجہ سے لوٹا دی ہیں۔ سو ہم نے صبح دیکھا تو

**الحديث رقم ۱۸۳:** أخرجه اللالكائي في كرامات الأولياء، ۱ / ۲٤۷، الرقم: ۲۲۹، والخطيب البغدادي في تاريخ بغداد، ۲ / ۱۰، وابن عساكر في تاريخ دمشق الكبير، ۵۲ / ۵٦، والذهبي في سير أعلام النبلاء، ۱۲ / ۳۹۳، والمزي في تهذيب الكمال، ۲٤ / ٤٤۵۔

اللہ تعالیٰ نے انہیں (یعنی امام بخاری کو) آنکھیں لوٹا دی تھیں۔‘‘

اس حدیث کو امام لالکائی، خطیب بغدادی اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

**۱۰۸۰ / ۱۸۴۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ أَبِي فَرْوَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم زَارَ قُبُوْرَ الشُّهَدَاءِ بِأُحُدٍ، فَقَالَ: اَللَّهُمَّ، إِنَّ عَبْدَكَ وَنَبِيَّكَ يَشْهَدُ أَنَّ هَؤُلَاءِ شُهَدَاءُ، وَأَنَّهُ مَنْ زَارَهُمْ أَوْ سَلَّمَ عَلَيْهِمْ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ رَدُّوْا عَلَيْهِ.**

**قَالَ الْعِطَافُ: وَحَدَّثَتْنِي خَالَتِي: أَنَّهَا زَارَتْ قُبُوْرَ الشُّهَدَاءِ، قَالَتْ: وَلَيْسَ مَعِي إِلَّا غُلَامَانِ يَحْفَظَانِ عَلَيَّ الدَّابَةَ، فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِمْ، فَسَمِعْتُ رَدَّ السَّلَامِ، وَقَالُوْا: وَاللهِ، إِنَّا نَعْرِفُكُمْ كَمَا يَعْرِفُ بَعْضُنَا بَعْضًا، قَالَتْ: فَاقْشَعْرَرْتُ وَقُلْتُ: يَا غُلَامُ، أَدْنِنِي بَغْلَتِي، فَرَكِبْتُ.**

**رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ.**

**وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا إِسْنَادٌ مَدَنِيٌّ صَحِيْحٌ.**

’’حضرت عبداللہ بن ابی فروہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُحد کے مقام پر شہداء کی قبروں کی زیارت کی، پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے اللہ! بے شک تیرا بندا اور نبی گواہی دیتا ہے کہ یہ شہداء ہیں اور یہ کہ جو شخص بھی قیامت کے دن تک ان کی زیارت کرے گا یا انہیں سلام کہے گا یہ اس کا جواب دیں گے۔

عطاف کہتے ہیں کہ میری خالہ نے مجھے بتایا کہ انہوں نے شہداء اُحد کی قبروں کی زیارت کی اور کہا کہ میرے ساتھ دو غلام تھے جو میری سواری کا خیال رکھتے تھے، سو میں نے ان شہداء کو سلام کیا تو میں نے ان کے سلام کا جواب سنا، اور انہوں نے کہا: اللہ تعالیٰ کی قسم، ہم تمہیں ایسے ہی جانتے ہیں جیسے ہم ایک دوسرے کو جانتے ہیں۔ وہ بیان کرتی ہیں کہ (یہ سارا کچھ سن کر) میں کانپ اٹھی اور میں نے کہا: اے غلام! میری خچر میرے قریب کرو۔ پس میں اس پر سوار ہو کر چل دی۔‘‘

---

**الحديث رقم ۱۸۴: أخرجه الحاكم في المستدرك، ۳ / ۳۱، الرقم: ۴۳۲۰، والبيهقي في دلائل النبوة، ۳ / ۳۰۷، والسيوطي في الخصائص الكبرى، ۱ / ۳۶۴۔**

اس حدیث کو امام حاکم اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔ اور امام حاکم نے فرمایا کہ اس کی سند صحیح ہے۔

۱۰۸۱ / ۱۸۵۔ عَنْ فَاطِمَةَ الْخُزَاعِيَّةِ تَقُوْلُ: لَقَدْ رَأَيْتُنِي وَقَدْ غَابَتِ الشَّمْسُ بِقُبُوْرِ الشُّهَدَاءِ وَمَعِي أُخْتٌ لِي، فَقُلْتُ لَهَا: تَعَالِي نُسَلِّمْ عَلَى قَبْرِ حَمْزَةَ، فَقَالَتْ: نَعَمْ، فَوَقَفْنَا عَلَى قَبْرِهِ فَقُلْنَا: اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا عَمَّ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، فَسَمِعْنَا كَلَامًا رَدَّ عَلَيْنَا: وَعَلَيْكُمُ السَّلَامُ وَرَحْمَةُ اللهِ، قَالَتْ: وَمَا قُرْبَنَا أَحَدٌ مِنَ النَّاسِ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ.

’’حضرت فاطمہ خزاعیہ بیان کرتی ہیں کہ میں سورج غروب ہونے کے بعد شہدائے اُحد کی قبور کے پاس تھی اور میرے ساتھ میری بہن بھی تھی۔ پس میں نے اسے کہا: آؤ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی قبر پر سلام کرتے ہیں، اس نے کہا: ٹھیک ہے۔ پس ہم ان کی قبر پر کھڑی ہوئیں، اور ہم نے کہا: ’’اے حضور نبی اکرم ﷺ کے چچا آپ پر سلامتی ہو۔‘‘ پس ہم نے وہ کلام سنا جو انہوں نے ہمیں جواباً فرمایا (اور وہ یہ تھا) وعلیکم السلام و رحمۃ اللہ، (اور تم پر بھی سلامتی اور اللہ کی رحمت ہو)۔ اس وقت ہمارے آس پاس کوئی شخص بھی نہ تھا۔‘‘

اسے امام بیہقی نے روایت کیا ہے۔

۱۰۸۲ / ۱۸۶۔ عَنِ الشَّعْبِيِّ أَنَّ قَوْمًا أَقْبَلُوْا مِنَ الْيَمَنِ مُتَطَوِّعِيْنَ فِي سَبِيْلِ اللهِ فَنَفَقَ حِمَارُ رَجُلٍ مِنْهُمْ فَأَرَادُوْا أَنْ يَنْطَلِقَ مَعَهُمْ فَأَبَى، فَقَامَ فَتَوَضَّأَ وَصَلَّى فَقَالَ: اَللّٰهُمَّ، إِنِّي جِئْتُ مِنَ الدُّثْنِيَّةِ مُجَاهِدًا فِي سَبِيْلِكَ وَابْتِغَاءَ مَرْضَاتِكَ وَإِنِّي أَشْهَدُ أَنَّكَ تُحْيِ الْمَوْتَى وَتَبْعَثُ مَنْ فِي

---

الحديث رقم ۱۸۵: أخرجه البيهقي في دلائل النبوة، ۳ / ۳۰۹.

الحديث رقم ۱۸٦: أخرجه ابن أبي الدنيا في من عاش بعد الموت، ۱ / ۳۲، الرقم: ۲۸، والبيهقي في دلائل النبوة، ٦ / ٤۸-٤۹، والعسقلاني في الإصابة، ۳ / ۳۹۰، الرقم: ۳۹۹٦، وابن كثير في البداية والنهاية، ٦ / ۱٥۳-۱٥٤، والحموي في معجم البلدان، ۲ / ٤٤۰.

الْقُبُوْرِ لَا تَجْعَلْ لِأَحَدٍ عَلَيَّ مِنَّةً، وَإِنِّي أَطْلُبُ إِلَيْكَ أَنْ تَبْعَثَ لِي حِمَارِي، ثُمَّ قَامَ إِلَى الْحِمَارِ فَضَرَبَهُ فَقَامَ الْحِمَارُ يَنْفُضُ أُذُنَيْهِ فَأَسْرَجَهُ وَأَلْجَمَهُ ثُمَّ رَكِبَهُ فَأَجْرَاهُ فَلَحِقَ بِأَصْحَابِهِ، فَقَالُوْا: مَا شَأْنُكَ؟ قَالَ: شَأْنِي أَنَّ اللهَ بَعَثَ لِي حِمَارِي! قَالَ الشَّعْبِيُّ: فَأَنَا رَأَيْتُ الْحِمَارَ بِيْعَ أَوْ يُبَاعُ بِالْكِنَاسَةِ (مَوْضِعٌ مُشْهُوْرٌ بِالْكُوْفَةِ).

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي الدُّنْيَا وَالْبَيْهَقِيُّ وَالْعَسْقَلَانِيُّ وَابْنُ كَثِيْرٍ.

وَقَالَ الْبَيْهَقِيُّ: هَذَا إِسْنَادٌ صَحِيْحٌ.

’’امام شعبی بیان کرتے ہیں کہ یمن کے کچھ لوگ جہاد فی سبیل اللہ کے لیے نکلے، اور ان میں سے ایک آدمی کا گدھا ہلاک ہو گیا۔ دوسرے لوگوں نے چاہا کہ وہ (جس کا گدھا مر گیا تھا) ان کے ساتھ چلے لیکن اس نے انکار کر دیا۔ پس وہ اٹھا، وضو کیا، نماز ادا کی اور پھر یہ دعا کی: اے اللہ! میں دثنیہ (جگہ کا نام) سے تیری راہ میں جہاد اور تیری رضا کا طلبگار بن کر آیا ہوں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ تو مردوں کو زندہ کرتا ہے اور ان کو بھی زندہ کرے گا جو قبور میں ہیں۔ (اے اللہ!) مجھے کسی کا احسان مند نہ کر۔ بے شک میں تجھ ہی سے سوال کرتا ہوں کہ میرا گدھا زندہ کر دے۔ پھر وہ اپنے گدھے کی طرف گیا اور اسے ٹھوکر ماری تو وہ اپنے کان جھاڑتا ہوا اٹھ کھڑا ہوا۔ پھر اس شخص نے اس پر زین ڈالی اسے لگام دی اور اس پر سوار ہو کر اسے دوڑاتا ہوا اپنے دوستوں سے جا ملا۔ انہوں نے کہا: تمہارے ساتھ کیا معاملہ ہوا؟ اس نے کہا: میرا معاملہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے میرا گدھا زندہ کر دیا ہے۔ شعبی کہتے ہیں کہ (بعد ازاں) میں نے دیکھا کہ وہ گدھا کنانہ (کوفہ میں ایک مشہور جگہ) میں بیچا گیا یا بیچا جا رہا تھا۔‘‘

اسے امام ابن ابی دنیا، بیہقی، عسقلانی اور ابن کثیر نے روایت کیا ہے اور امام بیہقی نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

۱۰۸۳ / ۱۸۷۔ وقال الشيخ ابن تيمية (۷۲۸ھ): وَلَمَّا مَاتَ

الحديث رقم ۱۸۷: أخرجه ابن تيمية فى الفرقان بين أولياء الرحمان وأولياء الشيطان، ۱/ ۹۷۔ ۹۹۔

أُوَيْسٌ الْقَرَنِيُّ رضي الله عنه، وَجَدُوْا فِي ثِيَابِهِ أَكْفَانًا لَمْ تَكُنْ مَعَهُ قَبْلُ، وَوَجَدُوْا لَهُ قَبْرًا مَحْفُوْرًا فِيْهِ لَحْدٌ فِي صَخْرَةٍ، فَدَفَنُوْهُ فِيْهِ، وَكَفَّنُوْهُ فِي تِلْكَ الْأَثْوَابِ.

وقال أيضاً: وَلَمَّا عُذِّبَتِ الزِّنِّيْرَةُ عَلَى الْإِسْلَامِ فِي اللهِ، فَأَبَتْ إِلَّا الْإِسْلَامَ، وَذَهَبَ بَصَرُهَا، قَالَ الْمُشْرِكُوْنَ: مَا أَصَابَ بَصَرَهَا إِلَّا اللَّاتُ وَالْعُزَّى، قَالَتْ: كَلَّا وَاللهِ، فَرَدَّ اللهُ عَلَيْهَا بَصَرَهَا.

وَأَيْضًا قَالَ: وَتَغَيَّبَ الْحَسَنُ الْبَصَرِيُّ عَنِ الْحَجَّاجِ، فَدَخَلُوْا عَلَيْهِ سِتَّ مَرَّاتٍ، فَدَعَا اللهَ عزوجل فَلَمْ يَرَوْهُ، وَدَعَا عَلَى بَعْضِ الْخَوَارِجِ كَانَ يُؤْذِيْهِ فَخَرَّ مَيْتًا.

وَأَيْضًا قَالَ: وَكَانَ مُطَرِّفُ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ الشِّخِّيْرِ إِذَا دَخَلَ بَيْتَهُ سَبَّحَتْ مَعَهُ آنِيَتُهُ، وَكَانَ هُوَ وَصَاحِبُهُ لَهُ يَسِيْرَانِ فِي ظُلْمَةٍ فَأَضَاءَ لَهُمَا طَرَفُ السَّوْطِ.

وَقَالَ أَيْضًا: وَلَمَّا مَاتَ الْأَحْنَفُ بْنُ قَيْسٍ، وَقَعَتْ قَلَنْسُوَةُ رَجُلٍ فِي قَبْرِهِ فَأَهْوَى لِيَأْخُذَهَا فَوَجَدَ الْقَبْرَ قَدْ فَسَحَ فِيْهِ مُدَّ الْبَصَرِ.

وَقَالَ أَيْضًا: وَكَانَ عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ زَيْدٍ أَصَابَهُ الْفَالِجُ فَسَأَلَ رَبَّهُ أَنْ يُطْلِقَ لَهُ أَعْضَاءَهُ وَقْتَ الْوُضُوْءِ، فَكَانَتْ وَقْتَ الْوُضُوْءِ تُطْلَقُ لَهُ أَعْضَاؤُهُ ثُمَّ تَعُوْدُ بَعْدَهُ. أَخْرَجَهُ ابْنُ تَيْمِيَّةَ فِي الْفُرْقَانِ.

’’شیخ ابن تیمیہ بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ فوت ہوئے تو لوگوں نے آپ کے کپڑے میں کفن کے کپڑے بھی پائے جو پہلے آپ کے پاس نہ تھے اور لوگوں نے ایک چٹان میں آپ کی قبر بھی کھودی ہوئی پائی جس میں لحد بھی تھی۔ پس لوگوں نے آپ کو

اس میں دفن کر دیا اور آپ کو ان کپڑوں کا کفن پہنایا۔

شیخ ابن تیمیہ نے یہ بھی بیان کیا کہ جب حضرت زنیرہ رضی اللہ عنہا کو اسلام قبول کرنے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کے معاملہ میں اذیتیں دی گئیں تو انہوں نے اسلام کے علاوہ ہر چیز کا انکار کر دیا اور (اذیتوں کی وجہ سے) ان کی نظر ختم ہو گئی۔ مشرکوں نے کہا: اسے یہ تکلیف لات و عزیٰ (کے انکار) کی وجہ سے پہنچی ہے تو انہوں نے کہا: اللہ رب العزت کی قسم! یہ تکلیف ہرگز ان کی وجہ سے نہیں پہنچی۔ سو اللہ تعالیٰ نے ان کی بصارت واپس لوٹا دی۔

اور انہوں نے یہ بھی بیان کیا: حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ حجاج بن یوسف کے مظالم سے تنگ آ کر روپوش ہو گئے تو حجاج کے سپاہی چھ مرتبہ آپ کو پکڑنے کے لیے گئے لیکن آپ اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے تو وہ سپاہی آپ کو دیکھ نہ سکتے تھے اور آپ نے خوارج کے کسی آدمی کے لئے بددعا کی جو آپ کو اذیت دیتا تھا تو وہ (اسی وقت) منہ کے بل گر کر مر گیا۔

اور انہوں نے یہ بھی بیان کیا کہ مطرف بن عبداللہ بن شخیر جب اپنے گھر داخل ہوتے تو آپ کے برتن بھی آپ کے ساتھ تسبیح کرتے تھے اور وہ اور ان کا دوست تاریک رات میں چلتے تو ان کے چابک سے ایسا نور خارج ہوتا جو ان کے لئے راستہ روشن کر دیتا۔

اور انہوں نے یہ بھی بیان کیا کہ جب حضرت احنف بن قیس کی وفات ہو گئی، (تو قبر پر مٹی ڈالتے وقت) ایک شخص کی ٹوپی قبر میں گر پڑی سو وہ اپنی ٹوپی اٹھانے قبر میں اترا تو اس نے قبر کو اس حالت میں پایا کہ وہ تا حدِ نظر وسیع ہو چکی تھی۔

اور انہوں نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ عبدالواحد بن زید کو فالج ہو گیا تو انہوں نے اپنے رب کے حضور عرض کیا کہ وہ وضو کے وقت آپ کے اعضاء کو صحیح کر دیا کرے پس وضو کے وقت آپ کے اعضا صحیح ہو جاتے اور اس کے بعد دوبارہ اپنی حالت میں لوٹ آتے۔‘‘

اسے امام ابن تیمیہ نے اپنی کتاب ’’**الفرقان بين أولياء الرحمٰن وأولياء الشيطان**‘‘ میں بیان کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي فَضْلِ الزُّهْدِ وَالزَّاهِدِيْنَ فِي الدُّنْيَا

## ﴿دنیا میں زہد اختیار کرنے والوں کی فضیلت کا بیان﴾

١٠٨٤ / ١٨٨۔ رَوَى أَبُوْحَنِيْفَةَ رضي الله عنه قَالَ: حَدَّثَنِي دَاوُدُ عَنْ عُمَرَ بْنِ أَبِي زَائِدَةَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: أَعْقَلُ النَّاسِ أَتْرَكُهُمْ لِلدُّنْيَا. رَوَاهُ أَبُوْحَنِيْفَةَ.

’’حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ بے شک حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: لوگوں میں سب سے زیادہ عقل مند وہ ہے جو دنیا (کی محبت) کو سب سے زیادہ چھوڑنے والا ہے۔‘‘ اسے امام ابوحنیفہ نے روایت کیا ہے۔

١٠٨٥ / ١٨٩۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنه قَالَ: خَطَّ النَّبِيُّ صلى الله عليه وآله وسلم خَطًّا مُرَبَّعًا وَخَطَّ خَطًّا فِي الْوَسَطِ خَارِجًا مِنْهُ وَخَطَّ خُطَطًا صِغَارًا إِلَى هَذَا الَّذِي فِي الْوَسَطِ مِنْ جَانِبِهِ الَّذِي فِي الْوَسَطِ وَقَالَ: هَذَا الْإِنْسَانُ وَهَذَا أَجَلُهُ مُحِيْطٌ بِهِ أَوْ قَدْ أَحَاطَ بِهِ وَهَذَا الَّذِي هُوَ خَارِجٌ أَمَلُهُ وَهَذِهِ الْخُطَطُ الصِّغَارُ الْأَعْرَاضُ فَإِنْ أَخْطَأَهُ هَذَا نَهَشَهُ هَذَا وَإِنْ أَخْطَأَهُ هَذَا نَهَشَهُ

---

الحديث رقم ١٨٨: أخرجه الخوارزمى فى جامع المسانيد للإمام أبى حنيفة، ١ / ١٩٩۔

الحديث رقم ١٨٩: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الرقاق، باب: في الأمل وطوله، ٥ / ٢٣٥٩، الرقم: ٦٠٥٤، والترمذي في السنن، كتاب: صفة القيامة والرقائق والورع عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: (٢٢)، ٤ / ٦٣٥، الرقم: ٢٤٥٤، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: الأمل والأجل، ٢ / ١٤١٤، الرقم: ٤٢٣١، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٣٨٥، الرقم: ٣٦٥٢، والدارمي في السنن، ٢ / ٣٩٣، الرقم: ٢٧٢٩، وأبو يعلى في المسند، ٩ / ١٥٨، الرقم: ٥٢٤٣، والرامهرمزي في أمثال الحديث، ١ / ١٠٨، الرقم: ٧٢۔

هَذَا. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.

وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے خطوط (لکیروں) کے ذریعے ایک مربع شکل بنائی اور ان کے درمیان ایک خط کھینچا جو ان سے باہر نکلا ہوا تھا پھر درمیان میں اُس کے دونوں طرف کچھ چھوٹے خطوط کھینچے اور فرمایا: یہ انسان ہے اور یہ اس کی موت ہے جو اس پر محیط ہے یا فرمایا کہ جس نے اسے گھیرا ہوا ہے اور یہ باہر کی طرف نکلا ہوا خط اس کی آرزو ہے اور چھوٹے خط اس کے مصائب ہیں اگر ایک مصیبت سے بچا تو دوسری نے آ دبایا اور اگر دوسری سے بچا تو تیسری نے آ دبوچا۔‘‘

اسے امام بخاری، ترمذی، ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے، نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

۱۰۸٦ / ۱۹۰۔ عَنْ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ اللهَ يُحِبُّ الْعَبْدَ التَّقِيَّ الْغَنِيَّ الْخَفِيَّ.

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَأَبُوْيَعْلَى.

’’حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اپنے اس بندے سے محبت رکھتا ہے جو متقی، بے نیاز اور گوشہ نشین ہو۔‘‘ اس حدیث کو امام مسلم، احمد اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

۱۰۸۷ / ۱۹۱۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍو رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ

الحديث رقم ۱۹۰: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الزهد والرقائق، باب: (۱)، ٤/۲۲۷۷، الرقم: ۲۹٦٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ۱/۱٦۸، الرقم: ۱٤٤۱، وأبو يعلى في المسند، ۲/۸٥، الرقم: ۷۳۷، والدورقي في مسند سعد، ۱/٤۹، الرقم: ۱۸، والبيهقي في شعب الإيمان، ۷/۲۹۷، الرقم: ۱۰۳۷۰، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۳/۲۹٥، الرقم: ٤۱۳۷.

الحديث رقم ۱۹۱: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الزهد عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في الكفاف والصبر عليه، ٤/٥۷٥، الرقم: ۲۳٤۸، وابن حبان في ←

قَالَ: قَدْ أَفْلَحَ مَنْ أَسْلَمَ وَكَانَ رِزْقُهُ كَفَافًا وَقَنَّعَهُ اللهُ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک وہ شخص کامیاب ہو گیا جو اسلام لایا، اسے حسبِ ضرورت روزی دی گئی اور صبر کی دولت عطا کی گئی۔''

اسے امام ترمذی اور ابن حبان نے روایت کیا ہے، نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

۱۰۸۸ / ۱۹۲۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِنَّ أَغْبَطَ أَوْلِيَائِي عِنْدِي لَمُؤْمِنٌ خَفِيْفُ الْحَاذِ ذُوْحَظٍّ مِنَ الصَّلَاةِ أَحْسَنَ عِبَادَةَ رَبِّهِ وَأَطَاعَهُ فِي السِّرِّ وَكَانَ غَامِضًا فِي النَّاسِ لَا يُشَارُ إِلَيْهِ بِالْأَصَابِعِ وَكَانَ رِزْقُهُ كَفَافًا فَصَبَرَ عَلَى ذٰلِكَ ثُمَّ نَقَرَ بِيَدِهِ فَقَالَ: عُجِّلَتْ مَنِيَّتُهُ قَلَّتْ بَوَاكِيْهِ قَلَّ تُرَاثُهُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میرے

------ الصحيح، ٢ / ٤٤٤، الرقم: ٦٧٠، والطبراني في المعجم الأوسط، ٥ / ٦١، الرقم: ٤٦٧٠، وفي مسند الشاميين، ١ / ١٨٩، الرقم: ٣٣٠، وابن درهم في الزهد وصفة الزاهدين، ١ / ٦٦، الرقم: ١٢٣، والبيهقي في شعب الإيمان، ٧ / ١٢٥، الرقم: ٩٧٢٣.

الحديث رقم ١٩٢: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الزهد عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في الكفاف والصبر عليه، ٤ / ٥٧٥، الرقم: ٢٣٤٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٢٥٢، الرقم: ٢٢٢٢١، والحميدي في المسند، ٢ / ٤٠٤، الرقم: ٩٠٩، والطبراني في المعجم الكبير، ٨ / ٢١٣، الرقم: ٧٨٦٠، والبيهقي في شعب الإيمان، ٧ / ٢٩٣، الرقم: ١٠٣٥٧، وابن الدرهم في الزهد وصفة الزاهدين، ١ / ٥٩، الرقم: ١٠٢، والديلمي في مسند الفردوس، ٣ / ١٧٠، الرقم: ٤٤٥٣، والحكيم الترمذي في نوادر الأصول، ٢ / ٩٤، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤ / ٧٣، الرقم: ٤٨٥٢.

نزدیک سب سے زیادہ قابلِ رشک دوست وہ مومن ہے جو قلتِ مال (کی وجہ سے) ہلکے بوجھ والا ہو، نماز سے لطف لینے والا، اپنے رب کا بہترین عبادت گزار ہو، خاموشی اور پوشیدگی کے ساتھ اپنے رب کی اطاعت کرتا ہو۔ لوگوں سے مخفی ہو، اس کی طرف انگلیاں نہ اٹھتی ہوں، اسے حسبِ ضرورت روزی میسر ہو اور اس پر وہ صابر ہو پھر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی انگلیوں کو زمین پر مارتے ہوئے فرمایا: اس کی موت قریب آ چکی ہے۔ اس پر رونے والی عورتیں کم ہوں گی اور اس کا ترکہ بھی قلیل ہوگا۔'' اسے امام ترمذی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**١٠٨٩ / ١٩٣۔ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِيِّ رضی الله عنه أَتَى النَّبِيَّ صلی الله عليه وآله وسلم رَجُلٌ، فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، دُلَّنِي عَلَى عَمَلٍ إِذَا عَمِلْتُهُ أَحَبَّنِيَ اللهُ وَأَحَبَّنِيَ النَّاسُ. فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: ازْهَدْ فِي الدُّنْيَا يُحِبَّكَ اللهُ، وَازْهَدْ فِيْمَا فِي أَيْدِي النَّاسِ يُحِبَّكَ النَّاسُ.**

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالْحَاكِمُ وَالْبَيْهَقِيُّ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

''حضرت سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک آدمی حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا: یا رسول اللہ! مجھے کوئی ایسا عمل بتائیں جسے کرنے سے اللہ تعالیٰ بھی مجھ سے محبت کرے اور لوگ بھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: دنیا سے بے رغبت ہو جا، اللہ تعالیٰ تجھ سے محبت کرے گا اور جو کچھ لوگوں کے پاس ہے اس سے بے رغت ہو جا، لوگ بھی تجھ سے محبت کریں گے۔''

اسے امام ابن ماجہ، حاکم اور بیہقی نے روایت کیا ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ

---

الحديث رقم ١٩٣: أخرجه ابن ملجه فى السنن، كتاب: الزهد، باب: الزهد فى الدنيا، ٢ / ١٣٧٣، الرقم: ٤١٠٢، والحلكم فى المستدرك، ٤ / ٣٤٨، الرقم: ٧٨٧٣، والطبرانى فى المجعم الكبير، ٦ / ١٩٣، الرقم: ٥٩٧٢، والبيهقى فى شعب الإيمان، ١٧ ٣٤٤، الرقم: ١٠٥٢٢، والصيداوى فى معجم الشيوخ، ١ / ٣١٢، الرقم: ٢٨٢، والقضاعى فى مسند الشهاب، ١ / ٣٧٣، الرقم: ٦٤٣، والديلمى فى مسند الفردوس، ١ / ٤٣١، الرقم: ١٧٥٨، وابن عبد البر فى التمهيد، ٩ / ٢٠١.

حدیث صحیح الاسناد ہے۔

١٠٩٠ / ١٩٤۔ عَنْ أَبِي خَلَّادٍ ﷺ (وَكَانَتْ لَهُ صُحْبَةٌ) قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِذَا رَأَيْتُمُ الرَّجُلَ قَدْ أُعْطِيَ زُهْدًا فِي الدُّنْيَا وَقِلَّةَ مَنْطِقٍ فَاقْتَرِبُوْا مِنْهُ، فَإِنَّهُ يُلْقَى الْحِكْمَةَ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَالْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت ابوخلاد ﷺ (جو کہ صحابہ کرام ﷺ میں سے ہیں) روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب تم دیکھو کہ کسی شخص کو دنیا میں زہد اور کم گوئی عطا کر دی گئی ہے تو اس کا قرب حاصل کرو کیونکہ اسے حکمت عطا کر دی جاتی ہے۔''

اسے امام ابن ماجہ اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

١٠٩١ / ١٩٥۔ عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَنِ انْقَطَعَ إِلَى اللهِ ﷻ كَفَاهُ اللّٰهُ كُلَّ مَؤُوْنَةٍ وَرَزَقَهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنِ انْقَطَعَ إِلَى الدُّنْيَا وَكَّلَهُ اللّٰهُ إِلَيْهَا. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ.

''حضرت عمران بن حصین ﷺ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو شخص (دنیا سے) کٹ کر اللہ ﷻ کی طرف راغب ہو جائے اللہ تعالیٰ اس کی ہر ضرورت پوری کرتا ہے اور اسے وہاں سے رزق دیتا ہے جہاں سے اسے وہم و گمان بھی نہ ہو اور جو شخص (اللہ تعالیٰ سے) کٹ کر دنیا کی طرف راغب ہو جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسے اسی (دنیا) کے سپرد کر دیتا

---

الحديث رقم ١٩٤: أخرجه ابن ماجه فی السنن، کتاب: الزهد، باب: الزهد فی الدنيا، ٢ / ١٣٧٣، الرقم: ٤١٠١، والبيهقی عن أبی هريرة ﷺ فی شعب الإيمان، ٤ / ٢٥٤، الرقم: ٤٩٨٥، ١٠٥٣٤، وأبويعلی فی المسند، ١٢ / ١٧٥، الرقم: ٦٨٠٣، والشيبانی فی الآحاد والمثانی، ٤ / ٤٩٩، الرقم: ٢٤٤٨.

الحديث رقم ١٩٥: أخرجه الطبرانی فی المعجم الأوسط، ٣ / ٣٤٦، الرقم: ٣٣٥٩، وفی المعجم الصغير، ١ / ٢٠١، الرقم: ٣٢١، والبيهقي فی شعب الإيمان، ٢ / ٢٨، الرقم: ١٠٧٦، ١٣٥١، والقضاعی فی مسند الشهاب، ١ / ٢٩٨، الرقم: ٤٩٣، والمنذري فی الترغيب والترهيب، ٢ / ٣٤١، الرقم: ٢٦٤٢، وقال المنذري: رواه أبو الشيخ فی کتاب الثواب، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ١٠ / ٣٠٣، والقرطبي في الجامع لأحكام القرآن، ١٨ / ١٦١، وابن کثير فی تفسير القرآن العظيم، ٤ / ٣٨١.

ہے۔‘‘ اسے امام طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا ہے۔

**۱۰۹۲ / ۱۹۶۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: إِنَّ مُوْسَى بْنَ عِمْرَانَ عليه السلام مَرَّ بِرَجُلٍ وَهُوَ يَضْطَرِبُ فَقَامَ يَدْعُو اللهَ لَهُ أَنْ يُعَافِيَهُ. فَقِيْلَ لَهُ: يَا مُوْسَى، إِنَّهُ لَيْسَ الَّذِي يُصِيْبُهُ حَظٌّ مِنْ إِبْلِيْسَ وَلٰكِنَّهُ جَوَّعَ نَفْسَهُ لِي فَهُوَ الَّذِي يَرَى أَنِّي أَنْظُرُ إِلَيْهِ كُلَّ يَوْمٍ مَرَّاتٍ أَتَعَجَّبُ مِنْ طَاعَتِهِ لِي فَمُرْهُ فَلْيَدْعُ لَكَ فَإِنَّ لَهُ عِنْدِي كُلَّ يَومٍ دَعْوَةً.**

**رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالدَّيْلَمِيُّ.**

’’حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: حضرت موسیٰ بن عمران علیہ السلام ایک آدمی کے پاس سے گزرے اور وہ حالتِ اضطراب میں کھڑا تھا۔ پس حضرت موسیٰ علیہ السلام وہاں کھڑے ہوکر اللہ تعالیٰ سے دعا کرنے لگے کہ اے اللہ! اس کی پریشانی دور فرما۔ پس حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہا گیا: اے موسیٰ! یہ وہ نہیں ہے جس پر شیطان کا کوئی تسلط ہو بلکہ اس نے خود اپنے نفس کو میرے لیے خوب بھوکا رکھا اور یہ وہ شخص ہے جو یہ یقین رکھتا ہے کہ میں ہر روز اس کی طرف کئی بار دیکھتا ہوں۔ میں اس کی وہ اطاعت جو میرے لئے ہے، اس سے بہت زیادہ خوش ہوں۔ پس تم اسے کہو کہ وہ تمہارے لیے دعا کرے۔ بے شک ہر روز میں اس کی دعا سنتا ہوں۔‘‘

اس حدیث کو امام طبرانی اور دیلمی نے روایت کیا ہے۔

**۱۰۹۳ / ۱۹۷۔ عَنْ عَمَّارِ بْنِ يَاسِرٍ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: مَا تَزَيَّنَ الْأَبْرَارُ بِمِثْلِ الزُّهْدِ فِي الدُّنْيَا. رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى بِإِسْنَادِهِ.**

---

**الحديث رقم ١٩٦:** أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١١/٢٦٨، الرقم: ١١٦٩٥، والديلمي في مسند الفردوس، ١/٢٢٦، الرقم: ٨٦٦، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠/٢٢٦.

**الحديث رقم ١٩٧:** أخرجه أبو يعلى في المسند، ٣/١٩١، الرقم: ١٦١٧، والديلمي في مسند الفردوس، ٤/١٠٥، الرقم: ٦٣٣٢، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤/٧٦، الرقم: ٤٨٦٠، والهيثمي في مجمع الزوائد، ١٠/٢٨٦.

''حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ سے سنا: بارگاہِ الٰہی کے مقربین دنیا سے بے رغبتی کے علاوہ کسی اور چیز کے ساتھ خوبصورت نہیں لگتے۔'' اسے امام ابویعلی نے اپنی اسناد کے ساتھ روایت کیا ہے۔

**۱۰۹٤ / ۱۹۸۔ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ قَالَ: نَظَرَ النَّبِيُّ ﷺ إِلَی مُصْعَبِ بْنِ عُمَيْرٍ مُقْبِلًا وَعَلَيْهِ إِهَابُ كَبْشٍ قَدْ تَنَطَّقَ بِهِ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: انْظُرُوْا إِلَی هَذَا الرَّجُلِ الَّذِي نَوَّرَ اللهُ قَلْبَهُ لَقَدْ رَأَيْتُهُ بَيْنَ أَبَوَيْنِ يَغْذُوَانِهِ بِأَطْيَبِ الطَّعَامِ وَالشَّرَابِ فَدَعَاهُ حُبُّ اللهِ وَرَسُوْلِهِ إِلَی مَا تَرَوْنَ.**

رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ وَأَبُوْ نُعَيْمٍ بِإِسْنَادٍ حَسَنٍ.

''حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کو آتے ہوئے دیکھا کہ وہ ایک مینڈھے کی کھال کمر کے گرد لپیٹے چلے آ رہے ہیں۔ آپ ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا: اس شخص کو دیکھو کہ اللہ تعالیٰ نے اس شخص کا دل نور سے بھر دیا ہے۔ میں نے اسے اس کے ماں باپ کے ساتھ دیکھا تھا کہ اسے عمدہ کھانا پینا دیا کرتے تھے اور اب اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی محبت نے اس کا یہ حال کیا ہے جو تم دیکھتے ہو۔''

اس حدیث کو امام بیہقی اور ابونعیم نے اسناد حسن کے ساتھ روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ۱۹۸: أخرجه البيهقي في شعب الإيمان، ٥ / ١٦٠، الرقم: ٦١٨٩، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ١ / ١٠٨، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٣ / ٨١، الرقم: ٣١٦٣، والغزالي في إحياء علوم الدين، ٤ / ٢٥٣، وابن الجوزي في صفوة الصفوة، ١ / ٣٩١.

# فَصْلٌ فِي فَضْلِ الْقِيَامِ وَالْقَائِمِينَ بِاللَّيْلِ

## ﴿راتوں کو اٹھ کر یادِ الٰہی کرنے والوں کی فضیلت کا بیان﴾

۱۰۹۵ / ۱۹۹۔ عَنْ أَبِي أُمَامَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: عَلَيْكُمْ بِقِيَامِ اللَّيْلِ، فَإِنَّهُ دَأْبُ الصَّالِحِيْنَ قَبْلَكُمْ، وَهُوَ قُرْبَةٌ لَكُمْ إِلَى رَبِّكُمْ، وَمَكْفَرَةٌ لِلسَّيِّئَاتِ، وَمَنْهَاةٌ عَنِ الْإِثْمِ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالْحَاكِمُ.
وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ أَصَحُّ.

’’حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: رات کا قیام اپنے اوپر لازم کر لو کہ وہ تم سے پہلے کے نیک لوگوں کا طریقہ ہے اور تمہارے لیے اللہ تعالیٰ کے قرب کا باعث ہے، برائیوں کو مٹانے والا اور گناہوں سے روکنے والا ہے۔‘‘

اسے امام ترمذی اور حاکم نے روایت کیا ہے نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح تر ہے۔

۱۰۹۶ / ۲۰۰۔ عَنْ عَمْرِو بْنِ عَبَسَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ سَمِعَ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم يَقُوْلُ: أَقْرَبُ مَا يَكُوْنُ الرَّبُّ مِنَ الْعَبْدِ فِي جَوْفِ اللَّيْلِ الْآخِرِ، فَإِنِ

---

الحديث رقم ۱۹۹: أخرجه الترمذي فى السنن، كتاب: الدعوات عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: فى دعاء النبى صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، ۵ / ۵۵۲، الرقم: ۳۵۴۹، والحاكم فى المستدرك، ۱ / ۴۵۱، الرقم: ۱۱۵۶، وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ، والبيهقى فى السنن الكبرى، ۲ / ۵۰۲، الرقم: ۴۴۲۳، والطبرانى فى المعجم الكبير، ۸ / ۹۲، الرقم: ۷۷۶۶۔

الحديث رقم ۲۰۰: أخرجه الترمذى فى السنن، كتاب: الدعوات عن رسول الله صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب: (۱۱۹)، ۵ / ۵۶۹، الرقم: ۳۵۷۹، والنسائي فى السنن، كتاب: المواقيت، باب: النهي عن الصلاة بعد العصر، ۱ / ۲۷۹، الرقم: ۵۷۲، وفى كتاب: التطبيق، باب: أقرب ما يكون العبد من الله عزوجل ۲ / ۲۲۶، الرقم: ۱۱۳۷، وابن خزيمة فى الصحيح، ۲ / ۱۸۲، الرقم: ۱۱۴۷، والحاكم فى المستدرك، ۱ / ۴۵۳، الرقم: ۱۱۶۲، وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ، والبيهقي فى السنن الكبرى، ۳ / ۴، الرقم: ۴۴۳۹، والطبرانى فى مسند الشاميين، ۱ / ۳۴۹، الرقم: ۶۰۵، والمنذري فى الترغيب والترهيب، ۱ / ۲۴۵، الرقم: ۹۳۳۔

اسْتَطَعْتَ أَنْ تَكُوْنَ مِمَّنْ يَذْكُرُاللهُ فِي تِلْكَ السَّاعَةِ فَكُنْ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

''حضرت عمرو بن عبسہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ عزوجل اپنے بندے کے سب سے زیادہ نزدیک رات کے آخری حصے میں ہوتا ہے۔ اگر تم اس وقت اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے والوں میں شامل ہوسکو تو ضرور ہو جاؤ۔''

اسے امام ترمذی اور نسائی نے روایت کیا ہے نیز امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے۔

١٠٩٧ / ٢٠١۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضی الله عنه قَالَ: مَكْتُوْبٌ فِي التَّوْرَاةِ لَقَدْ أَعَدَّ اللهُ لِلَّذِيْنَ تَتَجَافَى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ مَا لَمْ تَرَ عَيْنٌ، وَلَمْ تَسْمَعْ أُذُنٌ وَلَمْ يَخْطُرْ عَلَى قَلْبِ بَشَرٍ، وَلَا يَعْلَمُهُ مَلَكٌ مُقَرَّبٌ، وَلَا نَبِيٌّ مُرْسَلٌ قَالَ: وَنَحْنُ نَقْرَؤُهَا: ﴿فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَا أُخْفِيَ لَهُمْ مِنْ قُرَّةِ أَعْيُنٍ جَزَاءً بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ﴾[السجدة،٣٢: ١٧ ].

رَوَاهُ الْحَاكِمُ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

''حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ تورات میں لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تہجد گزاروں کے لئے ایسی نعمتیں تیار کر رکھی ہیں جو کسی آنکھ نے دیکھی نہیں، کسی کان نے سنی نہیں، کسی انسان کے دل میں ان کا خیال (تک) نہیں آیا، نہ ہی انہیں کوئی مقرب فرشتہ جانتا ہے اور نہ ہی کوئی نبی مرسل۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم بھی قرآن پاک میں اس (مفہوم) کے ہم معنی آیت تلاوت کرتے ہیں: ''سو کسی کو معلوم نہیں جو آنکھوں کی ٹھنڈک ان کے لئے پوشیدہ رکھی گئی ہے، یہ ان (اعمالِ صالحہ) کا بدلہ ہوگا جو وہ کرتے رہے تھے۔'' [السجدہ،٣٢: ١٧]۔

اسے امام حاکم اور ابن ابی شیبہ نے روایت کیا اور امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح الإسناد ہے۔

---

الحديث رقم ٢٠١: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٢ / ٤٤٨، الرقم: ٣٥٥٠، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٧ / ٣٤، ١٠٨، الرقم: ٣٤٠٠٣، ٣٤٥٦٨، والمنذري فى الترغيب والترهيب، ١ / ٢٤٦، الرقم: ٩٣٨۔

١٠٩٨/ ٢٠٢۔ عَنْ أَسْمَاءَ بِنْتِ يَزِيْدَ رضي الله عنها عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ قَالَ: يُحْشَرُ النَّاسُ فِي صَعِيْدٍ وَاحِدٍ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيُنَادِي مُنَادٍ فَيَقُوْلُ: أَيْنَ الَّذِيْنَ كَانَتْ تَتَجَافَى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ؟ فَيَقُوْمُوْنَ وَهُمْ قَلِيْلٌ فَيَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ بِغَيْرِ حِسَابٍ ثُمَّ يُؤْمَرُ بِسَائِرِ النَّاسِ إِلَى الْحِسَابِ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ وَنَحْوَهُ الْحَاكِمُ.

’’حضرت اسماء بنت یزید رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: لوگ قیامت کے دن ایک میدان میں اکٹھے کئے جائیں گے اور ایک منادی (یوں) اعلان کرے گا: (دنیا میں) جن لوگوں کے پہلو (اپنے رب کی یاد میں) بستروں سے جدا رہتے تھے، وہ کہاں ہیں؟ وہ کھڑے ہو جائیں گے مگر ان کی تعداد بہت کم ہو گی۔ پس وہ جنت میں بغیر حساب و کتاب کے داخل ہو جائیں گے پھر باقی (بچ جانے والے) لوگوں کے حساب و کتاب کا حکم دیا جائے گا۔‘‘

اسے امام بیہقی نے روایت کیا ہے اور امام حاکم نے بھی اس کی مثل روایت کیا ہے۔

١٠٩٩/ ٢٠٣۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أَشْرَافُ أُمَّتِي حَمَلَةُ الْقُرْآنِ وَأَصْحَابُ اللَّيْلِ.
رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ وَالطَّبَرَانِيُّ.

---

الحديث رقم ٢٠٢: أخرجه البيهقي فی شعب الإيمان، ٣/ ١٦٩، الرقم: ٣٢٤٤، ٣٢٤٦، والحاكم نحوه فی المستدرك، ٢/ ٤٣٣، الرقم: ٣٥٠٨، وابن المبارك فی كتاب الزهد، ١/ ١٠١، الرقم: ٣٥٣، والقرطبی فی الجامع لأحكام القرآن، ١٤/ ١٠٢، والطبري فی جامع البيان، ٣٠/ ١٨٦، وابن كثير فی تفسير القرآن العظيم، ٣/ ٤٦١۔

الحديث رقم ٢٠٣: أخرجه البيهقي فی شعب الإيمان، ٢/ ٥٥٦، الرقم: ٢٧٠٣، والطبراني فی المعجم الكبير، ١٢/ ١٢٥، الرقم: ١٢٦٦٢، (إِلَّا وَأَصْحَابُ اللَّيْلِ)، والمنذری فی الترغيب والترهيب، ١/ ٢٤٣، الرقم: ٩٣٠، وقال المنذري: رواه ابن أبی الدنيا فی كتاب التهجد، والإسماعيلي فی معجم شيوخ أبي بكر الإسماعيلي، ١/ ٣١٩، الرقم: ٦، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ٧/ ١٦١۔

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: میری اُمت کے اشراف (یعنی سردار) قرآن (کا علم اور عمل) رکھنے والے اور راتوں (کو جاگنے) والے (لوگ) ہیں۔'' اسے امام بیہقی اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي فَضْلِ مُجَالَسَةِ الْأَوْلِيَاءِ وَمُصَاحَبَتِهِمْ

## ﴿اولیاءِ کرام کی صحبت اور ان کی ہم نشینی کی فضیلت کا بیان﴾

۱۱۰۰ / ۲۰۴۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: مَثَلُ الْجَلِيْسِ الصَّالِحِ وَالسُّوْءِ كَحَامِلِ الْمِسْكِ وَنَافِخِ الْكِيْرِ، فَحَامِلُ الْمِسْكِ: إِمَّا أَنْ يُحْذِيَكَ، وَإِمَّا أَنْ تَبْتَاعَ مِنْهُ، وإِمَّا أَنْ تَجِدَ مِنْهُ رِيْحًا طَيِّبَةً. وَنَافِخُ الْكِيرِ: إِمَّا أَنْ يُحْرِقَ ثِيَابَكَ، وَإِمَّا أَنْ تَجِدَ رِيْحًا خَبِيْثَةً. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوموسیٰ (اشعری) ﷺ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اچھے اور برے ساتھی کی مثال مشک والے اور بھٹی دھونکنے والے جیسی ہے کیونکہ مشک والا یا تو تحفۃً تمہیں (تھوڑی بہت خوشبو) دے دے گا یا تم اس سے خرید لو گے۔ ورنہ عمدہ خوشبو تو تم پا ہی لو گے، رہی بھٹی والے (لوہار) کی بات تو (اس کی بھٹی کی آگ) یا تو تمہارے کپڑے جلا دے گی وگرنہ تمہیں (بھٹی کی) بدبو تو ضرور پہنچے گی۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

۱۱۰۱ / ۲۰۵۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ إِنَّ لِلّٰهِ مَلَائِكَةً يَطُوْفُوْنَ فِي الطُّرُقِ، يَلْتَمِسُوْنَ أَهْلَ الذِّكْرِ، فَإِذَا وَجَدُوْا

الحديث رقم ۲۰۴: أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: الذبائح والصيد، باب: المِسكِ، ۵ / ۲۱۰۴، الرقم: ۵۲۱۴، وفى كتاب: البيوع، باب: فى العَطَّارِ وبيع المِسكِ، ۲ / ۷۴۱، الرقم: ۱۹۹۵، ومسلم فى الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: استحباب مجالسة الصالحين، ومجانبة قرناء السوء، ۴ / ۲۰۲۶، الرقم: ۲۶۲۸، ۷۳۰۷، والبيهقى فى شعب الإيمان، ۷ / ۵۴، الرقم: ۹۴۳۵، والقضاعى فى مسند الشهاب، ۲ / ۲۸۸، الرقم: ۱۳۸۰، والرويانى فى المسند، ۱ / ۳۱۸، الرقم: ۴۷۴، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ۴ / ۲۴، الرقم: ۴۶۳۸۔

الحديث رقم ۲۰۵: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الدعوات، باب: فضل ذكر الله ﷻ، ۵ / ۲۳۵۳، الرقم: ۶۰۴۵، وابن حبان في الصحيح، ۳ / ۱۳۹، الرقم: ←

قَوْمًا يَذْكُرُوْنَ اللهَ تَنَادَوْا: هَلُمُّوْا إِلَى حَاجَتِكُمْ، قَالَ: فَيَحُفُّوْنَهُمْ بِأَجْنِحَتِهِمْ إِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا، قَالَ: فَيَسْأَلُهُمْ رَبُّهُمْ. وَهُوَ أَعْلَمُ مِنْهُمْ: مَا يَقُوْلُ عِبَادِي؟ قَالُوْا: يَقُوْلُوْنَ: يُسَبِّحُوْنَكَ وَيُكَبِّرُوْنَكَ وَيَحْمَدُوْنَكَ وَيُمَجِّدُوْنَكَ قَالَ: فَيَقُوْلُ: هَلْ رَأَوْنِي؟ قَالَ: فَيَقُوْلُوْنَ. لَا وَاللهِ، مَا رَأَوْكَ قَالَ: فَيَقُوْلُ: وَكَيْفَ لَوْ رَأَوْنِي؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: لَوْ رَأَوْكَ كَانُوْا أَشَدَّ لَكَ عِبَادَةً وَأَشَدَّ لَكَ تَمْجِيْدًا وَتَحْمِيْدًا، وَأَكْثَرَ لَكَ تَسْبِيْحًا، قَالَ: فَيَقُوْلُ: فَمَا يَسْأَلُوْنِي؟ قَالَ: يَسْأَلُوْنَكَ الْجَنَّةَ، قَالَ: يَقُوْلُ: وَهَلْ رَأَوْهَا؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ؟ لَا، وَاللهِ، يَا رَبِّ، مَا رَأَوْهَا، قَالَ: يَقُوْلُ: فَكَيْفَ لَوْ أَنَّهُمْ رَأَوْهَا؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: لَوْ أَنَّهُمْ رَأَوْهَا كَانُوْا أَشَدَّ عَلَيْهَا حِرْصًا، وَأَشَدَّ لَهَا طَلَبًا وَأَعْظَمَ فِيْهَا رَغْبَةً، قَالَ: فَمِمَّ يَتَعَوَّذُوْنَ؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: مِنَ النَّارِ، قَالَ: يَقُوْلُ: وَهَلْ رَأَوْهَا؟ قَالَ يَقُوْلُوْنَ: لَا وَاللهِ، يَا رَبِّ، مَارَأَوْهَا، قَالَ: يَقُوْلُ: فَكَيْفَ لَوْ رَأَوْهَا؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: لَوْ رَأَوْهَا كَانُوْا أَشَدَّ مِنْهَا فِرَارًا، وَأَشَدَّ لَهَا مَخَافَةً قَالَ: فَيَقُوْلُ: فَأُشْهِدُكُمْ أَنِّي قَدْ غَفَرْتُ لَهُمْ، قَالَ: يَقُوْلُ: مَلَكٌ مِنَ الْمَلَائِكَةِ: فِيْهِمْ فُلَانٌ، لَيْسَ مِنْهُمْ، إِنَّمَا جَاءَ لِحَاجَةٍ، قَالَ: هُمُ الْجُلَسَاءُ، لَا يَشْقَى بِهِمْ جَلِيْسُهُمْ.

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے کچھ ایسے فرشتے ہیں جو راستوں میں پھرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے والوں کو تلاش کرتے رہتے ہیں جب وہ ایسے لوگوں کو پاتے ہیں تو نداء دیتے ہیں کہ ادھر اپنی حاجت کی

........ ۸۵۷، والبيهقي في شعب الإيمان، ۱/ ۳۹۹، الرقم: ۵۳۱، وابن رجب الحنبلی في جامع العلوم والحكم، ۱/ ۳۴۵، والمنذری في الترغيب والترهيب، ۲/ ۲۵۸، الرقم: ۲۳۱۶۔

طرف دوڑ آؤ۔ ارشاد فرمایا کہ پھر وہ آسمانِ دنیا تک اس پر اپنے پروں سے سایہ فگن ہو جاتے ہیں پھر (جب وہ بارگاہِ الٰہی میں واپس لوٹتے ہیں تو) ان سے ان کا رب پوچھتا ہے حالانکہ وہ ان سے بہتر جانتا ہے کہ میرے بندے کیا کہتے ہیں؟ وہ عرض کرتے ہیں کہ وہ تیری پاکیزگی، بڑائی، تعریف اور بزرگی بیان کرتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے مجھے دیکھا ہے؟ وہ عرض کریں گے: خدا کی قسم! تجھے تو انہوں نے نہیں دیکھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: اگر وہ مجھے دیکھ لیں تو ان کی کیا حالت ہو؟ وہ عرض کرتے ہیں: اگر وہ تجھے دیکھ لیں تو تیری بہت زیادہ عبادت کریں، تیری بہت زیادہ بزرگی بیان کریں اور تیری بہت زیادہ تسبیح کریں۔ پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ مجھ سے کیا مانگتے ہیں؟ وہ عرض کرتے ہیں: وہ تجھ سے جنت مانگتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے اسے دیکھا ہے؟ وہ عرض کرتے ہیں: اے رب! تیری قسم، انہوں نے اسے دیکھا تو نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر اسے دیکھ لیں تو ان کا کیا حال ہو؟ وہ عرض کرتے ہیں: اگر وہ اسے دیکھ لیں تو اس کی بہت زیادہ حرص، بہت زیادہ طلب اور بہت زیادہ رغبت رکھنے والے ہو جائیں۔ (پھر) اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ کس چیز سے پناہ مانگتے ہیں؟ وہ عرض کرتے ہیں: دوزخ سے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے اسے دیکھا ہے؟ وہ عرض کرتے ہیں: اللہ کی قسم، اسے دیکھا تو نہیں ہے (پھر) اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر اسے دیکھ لیں تو ان کا کیا حال ہو؟ وہ عرض کرتے ہیں: اگر اسے دیکھ لیں تو ان کا اس سے بھاگنا اور ڈرنا بہت زیادہ بڑھ جائے۔ (پھر) اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: تم گواہ رہنا میں نے انہیں بخش دیا۔ ایک فرشتہ عرض کرتا ہے: ان میں فلاں ذکر کرنے والوں میں سے نہیں تھا بلکہ وہ تو اپنی حاجت کے لیے آیا تھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ (اولیاء اللہ) ایسے ہمنشیں ہیں کہ ان کے پاس بیٹھنے والا بھی کبھی بدبخت نہیں رہتا۔‘‘

اس حدیث کو امام بخاری اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

**۱۱۰۲ / ۲۰۶۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: إِنَّ ِللهِ**

---

**الحديث رقم ۲۰۶: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الذكر والدعا والتوبة والاستغفار، باب: فضل مجالس الذكر، ٤ / ۲۰٦۹، الرقم: ۲٦۸۹، وأحمد بن حنبل في المسند، ۲ / ۲٥۲، الرقم: ۷٤۲۰، ۲ / ۳۸۲، الرقم: ۸۹٦۰، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۲ / ۲٥۹، الرقم: ۲۳۱٦، ٤ / ۲٤٤، الرقم: ٥٥۲۳۔**

تَبَارَكَ وَتَعَالَى مَلَائِكَةً، سَيَّارَةً فُضُلًا، يَتَتَبَّعُوْنَ مَجَالِسَ الذِّكْرِ، فَإِذَا وَجَدُوْا مَجْلِسًا فِيْهِ ذِكْرٌ، قَعَدُوْا مَعَهُمْ، وَحَفَّ بَعْضُهُمْ بَعْضًا بِأَجْنِحَتِهِمْ، حَتَّى يَمْلَئُوْا مَا بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ السَّمَاءِ الدُّنْيَا، فَإِذَا تَفَرَّقُوْا عَرَجُوْا وَصَعِدُوْا إِلَى السَّمَاءِ قَالَ: فَيَسْأَلُهُمُ اللّٰهُ ﷻ. وَهُوَ أَعْلَمُ بِهِمْ: مِنْ أَيْنَ جِئْتُمْ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: جِئْنَا مِنْ عِنْدِ عِبَادٍ لَكَ فِي الْأَرْضِ، يُسَبِّحُوْنَكَ وَيُكَبِّرُوْنَكَ، وَيُهَلِّلُوْنَكَ وَيَحْمَدُوْنَكَ وَيَسْأَلُوْنَكَ، قَالَ: وَمَاذَا يَسْأَلُوْنِي؟ قَالُوْا: يَسْأَلُوْنَكَ جَنَّتَكَ قَالَ: وَهَلْ رَأَوْا جَنَّتِي؟ قَالُوْا: لَا أَي رَبِّ، قَالَ: فَكَيْفَ لَوْ رَأَوْا جَنَّتِي؟ قَالُوْا: وَيَسْتَجِيْرُوْنَكَ. قَالَ: وَمِمَّ يَسْتَجِيْرُوْنَنِي؟ قَالُوْا: مِنْ نَارِكَ يَا رَبِّ. قَالَ: وَهَلْ رَأَوْا نَارِي؟ قَالُوْا: لَا، قَالَ: فَكَيْفَ لَوْ رَأَوْا نَارِي؟ قَالُوْا: وَيَسْتَغْفِرُوْنَكَ. قَالَ: فَيَقُوْلُ: قَدْ غَفَرْتُ لَهُمْ، وَأَعْطَيْتُهُمْ مَا سَأَلُوْا، وَأَجَرْتُهُمْ مِمَّا اسْتَجَارُوْا قَالَ: فَيَقُوْلُوْنَ: رَبِّ، فِيْهِمْ فُلَانٌ، عَبْدٌ خَطَّاءٌ، إِنَّمَا مَرَّ فَجَلَسَ مَعَهُمْ، قَالَ: فَيَقُوْلُ: وَلَهُ غَفَرْتُ، هُمُ الْقَوْمُ، لَا يَشْقَى بِهِمْ جَلِيْسُهُمْ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تبارک وتعالیٰ کے کچھ گشت کرنے والے فرشتے ہیں جو ذکر کی مجالس کو ڈھونڈتے پھرتے ہیں، جب وہ ذکر کی کوئی مجلس دیکھتے ہیں تو ان (ذاکرین) کے ساتھ بیٹھ جاتے ہیں اور اپنے پروں سے بعض فرشتے دوسرے فرشتوں کو (اوپر تلے) ڈھانپ لیتے ہیں، حتی کہ زمین سے لے کر آسمانِ دنیا تک جگہ بھر جاتی ہے، جب ذاکرین مجلس سے اٹھ جاتے ہیں تو یہ فرشتے آسمان کی طرف چڑھ جاتے ہیں، پھر اللہ ﷻ ان سے سوال کرتا ہے حالانکہ اسے ان سے زیادہ علم ہوتا ہے ''تم کہاں سے آئے ہو؟'' وہ کہتے ہیں کہ ہم زمین پر تیرے بندوں کے پاس سے آئے ہیں، جو تیری پاکیزگی، بڑائی، تسبیح اور تیری تعریف بیان کر رہے تھے اور تجھ سے سوال کر رہے تھے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ مجھ سے کیا سوال کر رہے تھے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں وہ

تجھ سے تیری جنت کا سوال کر رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے میری جنت کو دیکھا ہے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں کہ نہیں اے ہمارے رب۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ میری جنت کو دیکھ لیتے تو ان کا کیا عالم ہوتا؟ (پھر) فرشتے عرض کرتے ہیں: اور وہ تجھ سے پناہ طلب کرتے ہیں، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وہ کس چیز سے میری پناہ مانگتے ہیں؟ فرشتے عرض کرتے ہیں: اے رب تیری دوزخ سے تیری پناہ مانگتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: کیا انہوں نے میری دوزخ کو دیکھا ہے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں: نہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ میری دوزخ کو دیکھ لیتے تو پھر کس قدر پناہ مانگتے؟ (پھر) فرشتے عرض کرتے ہیں: اور وہ تجھ سے استغفار کرتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں نے ان کو بخش دیا اور جو کچھ انہوں نے مانگا وہ میں نے انہیں عطا کر دیا اور جس چیز سے انہوں نے پناہ مانگی اس سے میں نے انہیں پناہ دے دی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: فرشتے عرض کرتے ہیں: اے میرے رب ان میں فلاں خطا کار بندہ بھی تھا، وہ اس مجلس کے پاس سے گزرا اور ان کے ساتھ آ کے بیٹھ گیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں نے اسے بھی بخش دیا ہے کیونکہ یہ وہ لوگ ہیں کہ ان کے ساتھ بیٹھنے والا بھی بدبخت نہیں رہتا۔‘‘

اس حدیث کو امام مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے۔

۱۱۰۳ / ۲۰۷۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: لَا تُصَاحِبْ إِلَّا مُؤْمِنًا، وَلَا يَأْكُلْ طَعَامَكَ إِلَّا تَقِيٌّ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ. وَقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.

’’حضرت ابوسعید (خدری) رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

الحديث رقم ۲۰۷: أخرجه الترمذی فی السنن، کتاب: الزهد عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء فی صُحْبَةِ الْمُؤْمِنِ، ٤ / ٦٠٠، الرقم: ٢٣٩٥، وأبو داود فی السنن، کتاب: الأدب، باب: مَن يؤمر أن يجالس، ٤ / ٢٥٩، الرقم: ٤٨٣٢، وابن حبان فی الصحيح، ٢ / ٣١٤، الرقم: ٥٥٤۔٥٥٥۔٥٦٠، والدارمی فی السنن، ٢ / ١٤٠، الرقم: ٢٠٥٧، والحاکم فی المستدرک، ٤ / ١٤٣، الرقم: ٧١٦٩، وَقَالَ الحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ. والطبرانی فی المعجم الأوسط، ٣ / ٢٧٧، الرقم: ٣١٣٦، وأبويعلى فی المسند، ٢ / ٤٨٤، الرقم: ١٣١٥۔

صرف مؤمن کی سنگت ہی اختیار کیا کرو اور تمہارا کھانا صرف پرہیزگار ہی کھائے۔‘‘

اسے امام ترمذی اور ابوداود نے روایت کیا ہے اور امام ترمذی نے فرمایا ہے کہ یہ حدیث حسن ہے۔

١١٠٤ / ٢٠٨۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللهِ، مَا لَنَا إِذَا كُنَّا عِنْدَكَ رَقَّتْ قُلُوْبُنَا، وَزَهِدْنَا فِي الدُّنْيَا، وَكُنَّا مِنْ أَهْلِ الآخِرَةِ، فَإِذَا خَرَجْنَا مِنْ عِنْدِكَ فَآنَسْنَا أَهَالِيْنَا، وَشَمَمْنَا أَوْلَادَنَا أَنْكَرْنَا أَنْفُسَنَا، فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: لَوْ أَنَّكُمْ تَكُوْنُوْنَ إِذَا خَرَجْتُمْ مِنْ عِنْدِي كَمَا كُنْتُمْ عَلَى حَالِكُمْ ذَلِكَ لَزَارَتْكُمُ الْمَلَائِكَةُ فِي بُيُوْتِكُمْ، وَلَوْ لَمْ تُذْنِبُوْا لَجَاءَ اللهُ بِخَلْقٍ جَدِيْدٍ كَي يُذْنِبُوْا فَيَغْفِرَ لَهُمْ ......الحديث.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت ابو ہریرہ ﷺ روایت کرتے ہیں کہ ہم نے عرض کیا: یارسول اللہ! ہمیں کیا ہوگیا ہے کہ جب ہم آپ کے پاس ہوتے ہیں تو ہمارے دل نرم ہوتے ہیں ہم دنیا سے بے رغبت اور آخرت کے طالب ہو جاتے ہیں، اور جب آپ کے پاس سے چلے جاتے ہیں تو اپنے گھر والوں سے مانوس ہوتے ہیں اور اپنی اولاد سے ملتے جلتے ہیں تو ہمارے دل بدل جاتے ہیں۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اگر تم اسی حالت میں رہو جس طرح میرے پاس سے جاتے ہو تو فرشتے تمہارے گھروں میں تمہاری زیارت کریں اور اگر تم گناہ نہ کرو تو اللہ تعالیٰ ایک نئی مخلوق لے آئے گا تاکہ وہ گناہ کریں اور (توبہ کریں) اور اللہ تعالیٰ انہیں بخش دے۔‘‘ اسے امام ترمذی اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٢٠٨: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: صفة الجنة عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء في صفة الجنة ونعيمها، ٤ / ٦٧٢، الرقم: ٢٥٢٦، وابن حبان في الصحيح، ١٦ / ٣٩٦، الرقم، ٣٧٨٧، والطيالسي في المسند، ١ / ٣٣٧، الرقم: ٢٥٨٣، والبيهقي في شعب الإيمان، ٥ / ٤٠٩، الرقم: ٧١٠١، وعبد بن حميد في المسند، ١ / ٤١٥، الرقم: ١٤٢٠، وابن المبارك في الزهد، ١ / ٣٨٠، الرقم: ١٠٧٥.

۱۱۰۵ / ۲۰۹۔ عَنْ أَبِي مُوْسَى ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَثَلُ الْجَلِيْسِ الصَّالِحِ مَثَلُ الْعَطَّارِ إِنْ لَمْ يُصِبْكَ مِنْهُ أَصَابَكَ رِيْحُهُ، وَمَثَلُ الْجَلِيْسِ السُّوْءِ مَثَلُ الْقَيْنِ إِنْ لَمْ يُحْرِقْكَ بِشَرَرِهِ عَلَقَ بِكَ مِنْ رِيْحِهِ. رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَأَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ وَالْبَزَّارُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحُ الإِسْنَادِ.

’’حضرت ابوموسیٰ (اشعری) ﷺ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اچھے ساتھی کی مثال عطار کی سی ہے اس سے اگر تمہیں اور کچھ بھی نہ ملے تو اس کی (اچھی) خوشبو تو پہنچ ہی جائے گی، اور برے ساتھی کی مثال لوہار کی سی ہے اگرچہ وہ شعلوں کے ذریعے تمہیں نہ بھی جلائے مگر اس کی (بھٹی کی) بدبو تو تمہیں ضرور پہنچے گی۔‘‘

اسے امام ابن حبان، احمد، حاکم اور بزار نے روایت کیا ہے نیز امام حاکم نے فرمایا کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

الحديث رقم ۲۰۹: أخرجه ابن حبان فی الصحیح، ۲ / ۳٤۱، الرقم: ۵۷۹، والبزار فی المسند، ۸ / ٤٤، الرقم: ۳۰۲۷، ۳۱۹۰، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٤ / ٤۰٤، الرقم: ۱۹٦۲٤، والحاکم فی المستدرک، ٤ / ۳۱۲، الرقم: ۷۷٤۹، وأبو یعلی فی المسند، ۷ / ۲۷٤، الرقم: ٤۲۹۵، والمقدسی فی الأحادیث المختارة، ٦ / ۱۹۹، الرقم: ۲۲۱۵، ۲۲۱٦، وقال المقدسی: إِسْنَادُهُ صَحِيْحٌ۔ والقضاعی فی مسند الشهاب، ۲ / ۲۸۷، الرقم: ۱۳۷۷، وابن خلاد فی أمثال الحدیث، ۱ / ۱۱۳، الرقم: ۷۷-۷۸، وابن أبی عاصم فی کتاب الزهد، ۱ / ۲۷٤، والهیثمی فی مجمع الزوائد، ۸ / ٦۱، وقال الهیثمی: إِسْنَادُهُ حَسَنٌ۔

# فَصْلٌ فِي أَنَّ الْأَوْلِيَاءَ هُمُ الَّذِيْنَ إِذَا رُؤُوْا ذُكِرَ اللهُ تَعَالَى

## ﴿اولیاء اللہ کی زیارت باعثِ یادِ الٰہی ہونے کا بیان﴾

١١٠٦ / ٢١٠۔ عَنْ أَسْمَاءَ بِنْتِ يَزِيْدَ رضي الله عنها قَالَتْ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: أَ لَا أُنَبِّئُكُمْ بِخِيَارِكُمْ؟ قَالُوْا: بَلَى، يَارَسُوْلَ اللهِ، قَالَ: خِيَارُكُمُ الَّذِيْنَ إِذَا رُؤُوْا، ذُكِرَ اللهُ ﷻ.

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ وَالْبُخَارِيُّ فِي الْأَدَبِ.

’’حضرت اسماء بنت یزید رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: کیا میں تمہیں تم میں سے سب سے بہترین لوگوں کے بارے میں خبر نہ دوں؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیوں نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تم میں سے بہترین لوگ وہ ہیں کہ جب انہیں دیکھا جائے تو اللہ تعالیٰ یاد آ جائے۔‘‘

اسے امام ابن ماجہ، احمد اور بخاری نے الادب المفرد میں روایت کیا ہے۔

١١٠٧ / ٢١١۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: سُئِلَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ عَنْ أَوْلِيَاءِ اللهِ؟ فَقَالَ: اَلَّذِيْنَ إِذَا رُؤُوْا ذُكِرَ اللهُ ﷻ. رَوَاهُ النَّسَائِيُّ.

’’حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ سے اولیاء اللہ کے متعلق پوچھا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: وہ لوگ جنہیں دیکھنے سے اللہ تعالیٰ یاد آ جائے (وہ اولیاء اللہ ہیں)۔‘‘ اسے امام نسائی نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٢١٠: أخرجه ابن ماجه فى السنن، كتاب: الزهد، باب: من لا يؤبه له، ٢ / ١٣٧٩، الرقم: ٤١١٩، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٦ / ٤٥٩، الرقم: ٢٧٦٤٠، والبخارى فى الأدب المفرد، ١ / ١١٩، الرقم: ٣٢٣، والطبراني فى المعجم الكبير، ٢٤ / ١٦٧، الرقم: ٤٢٣۔

الحديث رقم ٢١١: أخرجه النسائي فى السنن الكبرى، سورة يونس، ٦ / ٣٦٢، الرقم: ١١٢٣٥، وابن المبارك فى كتاب الزهد، ١ / ٧٢، الرقم: ٢١٧، والمقدسي فى الأحاديث المختارة، ١٠ / ١٠٨، الرقم: ١٠٥، والحكيم الترمذي فى نوادر الأصول، ٢ / ٣٩، والهيثمي فى مجمع الزوائد، ١٠ / ٧٨۔

١١٠٨/ ٢١٢۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ مِنَ النَّاسِ مَفَاتِيْحَ لِذِكْرِ اللهِ إِذَا رُؤُوْا ذُكِرَ اللهُ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ وَابْنُ أَبِي الدُّنْيَا.

''حضرت عبداللہ بن مسعود ﷺ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: یقیناً بعض لوگ اللہ تعالیٰ کے ذکر کی کنجیاں ہوتے ہیں انہیں دیکھ کر اللہ تعالیٰ یاد آ جاتا ہے۔''

اسے امام طبرانی، بیہقی اور ابن ابی الدنیا نے روایت کیا ہے۔

١١٠٩/ ٢١٣۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ:قِيْلَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، أَيُّ جُلَسَائِنَا خَيْرٌ؟ قَالَ: مَنْ ذَكَّرَكُمُ اللهَ رُؤْيَتُهُ وَزَادَ فِي عِلْمِكُمْ مَنْطِقُهُ وَذَكَّرَكُمْ بِالْآخِرَةِ عَمَلُهُ. رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى وَابْنُ حُمَيْدٍ وَ أَبُوْنُعَيْمٍ نَحْوَهُ.

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ سے عرض کیا گیا: یا رسول اللہ! ہمارے بہترین ہم نشین کون ہے؟ فرمایا: وہ جس کی زیارت تمہیں اللہ تعالیٰ کی یاد دلائے اور جس کی گفتگو تمہارے علم میں اضافہ کرے اور جس کا عمل تمہیں آخرت کی یاد دلائے۔'' اسے امام ابویعلی، ابن حمید اور اسی طرح ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

١١١٠/ ٢١٤۔ عَنْ عَمْرِو بْنِ الْجَمُوْحِ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ

الحديث رقم ٢١٢: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ١٠/ ٢٠٥، الرقم: ١٠٤٧٦، والبيهقي فى شعب الإيمان، ١/ ٤٥٥، الرقم: ٤٩٩، وابن أبى الدنيا فى كتاب الأولياء، ١/ ١٧، الرقم: ٢٦، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ١٠/ ٧٨، وَصَحَّحَهُ.

الحديث رقم ٢١٣: أخرجه أبو يعلى فى المسند، ٤/ ٣٢٦، الرقم: ٢٤٣٧، وعبد بن حميد فى المسند، ١/ ٢١٣، الرقم: ٦٣١، وأبو نعيم فى حلية الأولياء، ٧/ ٤٦، وابن المبارك فى الزهد، ١/ ١٢١، الرقم: ٣٥٥، وابن أبى الدنيا فى الأولياء، ١/ ١٧، الرقم: ٢٥، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ١/ ٦٣، الرقم: ١٦٣.

الحديث رقم ٢١٤: أخرجه أحمد بن حنبل فى المسند، ٣/ ٤٣٠، الرقم: ١٥٦٣٤، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ١/ ٢٠٣، الرقم: ٦٥١، وابن أبي الدنيا فى كتاب الأولياء، ١/ ١٥، الرقم: ١٩، والديلمى فى مسند الفردوس، ٥/ ١٥٢، الرقم: ٧٧٨٩، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ٤/ ١٤، الرقم: ٤٥٨٩، وابن رجب فى جامع العلوم والحكم، ١/ ٣٦٥، والهيثمى فى مجمع الزوائد، ١/ ٥٨.

اللهِ ﷺ: لَا يُحِقُّ الْعَبْدُ حَقِيقَةَ الْإِيْمَانِ حَتَّى يَغْضَبَ لِلّٰهِ وَيَرْضَى لِلّٰهِ، فَإِذَا فَعَلَ ذٰلِكَ اسْتَحَقَّ حَقِيْقَةَ الإِيْمَانِ، وَإِنَّ أَحِبَّائِي وَأَوْلِيَائِي الَّذِيْنَ يُذْكَرُوْنَ بِذِكْرِي وَأُذْكَرُ بِذِكْرِهِمْ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ.

''حضرت عمرو بن جموح رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بندہ صرف اس وقت حقیقتِ ایمان کو پا سکتا ہے جب وہ اللہ تعالیٰ کے لیے ہی (لوگوں) سے ناراض اور اللہ تعالیٰ کے لیے ہی (لوگوں) سے راضی ہو۔ (یعنی اس کی رضا و ناراضگی کا مرکز و محور فقط ذاتِ الٰہی ہو) اور جب اس نے یہ کام کر لیا تو اس نے ایمان کی حقیقت کو پا لیا۔ بے شک میرے احباب اور اولیاء وہ لوگ ہیں کہ میرا ذکر کرنے سے وہ یاد آ جاتے ہیں اور ان کا ذکر کرنے سے میں یاد آ جاتا ہوں۔ (یعنی میرا ذکر ان کا ذکر ہے اور ان کا ذکر میرا ذکر ہے)۔''

اسے امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے اور یہ الفاظ طبرانی کے ہیں۔

١١١١ / ٢١٥۔ عَنِ الْحَسَنِ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ لِلّٰهِ عِبَادًا إِذَا رُؤُوْا ذُكِرَ اللهُ. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي الدُّنْيَا وَابْنُ الْمُبَارَكِ.

''حضرت حسن رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ کے بعض بندے ایسے ہیں جنہیں دیکھ کر اللہ تعالیٰ یاد آ جاتا ہے۔''

اس حدیث کو امام ابن ابی دنیا اور ابن مبارک نے روایت کیا ہے۔

---

الحديث رقم ٢١٥: أخرجه ابن أبي الدنيا في الأولياء، ١ / ٣٩، الرقم: ١٧، وابن المبارك في الزهد، ١ / ٣٤٠، الرقم: ٩٥٨.

# فَصْلٌ فِي حُبِّ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِينَ وَزِيَارَتِهِمْ فِي اللهِ تَعَالَى

## ﴿رضاءِ الٰہی کی خاطر اولیاء اور صالحین سے محبت کرنے اور ان کی زیارت کرنے کا بیان﴾

۱۱۱۲ / ۲۱۶۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ ﷺ قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ إِلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، فَقَالَ: يَارَسُوْلَ اللهِ، كَيْفَ تَقُوْلُ فِي رَجُلٍ أَحَبَّ قَوْمًا وَلَمْ يَلْحَقْ بِهِمْ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: اَلْمَرْءُ مَعَ مَنْ أَحَبَّ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت عبداللہ بن مسعود ﷺ سے مروی ہے کہ ایک شخص نے حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوکر عرض کیا: یا رسول اللہ! اس شخص کے بارے میں کیا ارشاد ہے جو کسی قوم سے محبت رکھتا ہے لیکن ان سے (کبھی) ملا نہیں ہے؟ اس پر حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: (روزِ قیامت) آدمی اسی کے ساتھ ہو گا جس سے وہ (دنیا میں) محبت رکھتا ہو گا۔''

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

۱۱۱۳ / ۲۱۷۔ عَنْ أَنَسٍ ﷺ أَنَّ رَجُلًا سَأَلَ النَّبِيَّ ﷺ عَنِ

الحديث رقم ۲۱٦: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: الأدب، باب: عَلَامَةُ الْحُبِّ فِي اللّٰهِ ﷻ، ٥ / ۲۲۸۳، الرقم: ٥٨١٧، ٥٨١٨، ومسلم فی الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: المرء مع من أحب، ٤ / ۲۰۳٤، الرقم: ۲٦٤٠، والترمذي فی السنن، كتاب: الزهد عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء أن المرءَ مَعَ مَن أَحبَّ، ٤ / ٥٩٦، الرقم: ۲۳۸۷، وَقَالَ أَبُو عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ. والنسائی فی السنن الكبرى، ٦ / ٣٤٤، الرقم: ١١٧٨، وابن حبان فی الصحيح، ٢ / ٣١٦، الرقم: ٥٥٧، والبزار فی المسند، ٨ / ٣٢، الرقم: ٣٠١٤، والطبرانی فی المعجم الأوسط، ٤ / ٤٢، الرقم: ٣٥٦٣، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٤ / ٢٣٩، ٣٩٥، ٣٩٨، ٤٠٥، وأبو يعلى فی المسند، ٩ / ١٠٠، الرقم: ٥١٦٦.

الحديث رقم ۲۱۷: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: المناقب، باب: مناقب عمر ابن الخطاب أبي حفص القرشي العدوي، ٣ / ١٣٤٩، الرقم: ٣٤٨٥، وفي كتاب: ←

السَّاعَةِ، فَقَالَ: مَتَى السَّاعَةُ؟ قَالَ: وَمَاذَا أَعْدَدْتَ لَهَا؟ قَالَ: لَا شَيءَ (وفي رواية أحمد: قَالَ: مَا أَعْدَدْتُ لَهَا مِنْ كَثِيْرِ عَمَلٍ لَا صَلَاةٍ وَلَا صِيَامٍ) إِلَّا أَنِّي أُحِبُّ اللهَ وَرَسُوْلَهُ ﷺ. فَقَالَ: أَنْتَ مَعَ مَنْ أَحْبَبْتَ. قَالَ أَنَسٌ: فَمَا فَرِحْنَا بِشَيءٍ فَرَحَنَا بِقَولِ النَّبِيِّ ﷺ: أَنْتَ مَعَ مَنْ أَحْبَبْتَ. قَالَ أَنَسٌ: فَأَنَا أُحِبُّ النَّبِيَّ ﷺ وَأَبَابَكْرٍ وَعُمَرَ وَأَرْجُوْ أَنْ أَكُوْنَ مَعَهُمْ بِحُبِّي إِيَّاهُمْ وَإِنْ لَمْ أَعْمَلْ بِمِثْلِ أَعْمَالِهِمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

”حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ کسی آدمی نے حضور نبی اکرم ﷺ سے قیامت کے بارے میں سوال کیا (کہ قیامت کب آئے گی؟) آپ ﷺ نے اس سے پوچھا: تم نے اس کے لئے کیا تیاری کر رکھی ہے؟ اس نے عرض کیا: میرے پاس تو کوئی عمل نہیں (امام احمد کی روایت میں ہے کہ اس نے عرض کیا: میں نے اس کے لئے بہت سے اعمال تو تیار نہیں کیے، نہ بہت سی نمازیں اور نہ بہت سے روزے تیار کیے ہیں) سوائے اس کے کہ میں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ سے محبت رکھتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تم (قیامت کے روز) اسی کے ساتھ ہو گے جس سے محبت رکھتے ہو۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہمیں (یعنی تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو) کبھی کسی خبر سے اتنی خوشی نہیں ہوئی جتنی خوشی حضور نبی اکرم ﷺ کے اس فرمانِ عالیشان سے ہوئی کہ تم اس کے ساتھ ہو گے جس سے محبت کرتے ہو۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں حضور نبی اکرم ﷺ سے محبت کرتا ہوں اور حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما سے محبت کرتا ہوں۔ لہٰذا امید کرتا ہوں کہ ان کی محبت کے باعث میں بھی ان حضرات کے ساتھ ہی ہوں گا اگرچہ میں نے ان جیسے اعمال تو نہیں کیے۔“

------ الأدب، باب: ما جاء في قول الرجل و يلك، ٥/ ٢٢٨٥، الرقم: ٥٨١٥، ومسلم في الصحيح، كتاب: البر و الصلة والآداب، باب: المرء مع من أحب، ٤/ ٢٠٣٢، الرقم: ٢٦٣٩، والترمذي في السنن، كتاب: الزهد عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء أن المرء مع من أحب، ٤/ ٥٩٥، الرقم: ٢٣٨٥، وقال أبوعيسى: هذا حديث صحيح، وأبوداود في السنن، كتاب: الأدب، باب: إخبار الرجل الرجل بمحبته إياه، ٤/ ٣٣٣، الرقم: ٥١٢٧، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٣/ ١٠٤، ١٦٨، ١٧٨، الرقم: ١٢٠٣٢، ١٢٧٣٨، ١٢٨٤٦۔

یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

١١١٤ / ٢١٨۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ اللهَ تَعَالَى يَقُوْلُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ: أَيْنَ الْمُتَحَابُّوْنَ بِجَلَالِي؟ اَلْيَوْمَ أُظِلُّهُمْ فِي ظِلِّي يَوْمَ لَا ظِلَّ إِلَّا ظِلِّي. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ وَالدَّارِمِيُّ.

''حضرت ابوہریرہ ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ قیامت کے دن فرمائے گا: میری عظمت کی خاطر ایک دوسرے سے محبت کرنے والے کہاں ہیں؟ آج میں انہیں اپنے سائے میں جگہ دوں گا کیونکہ آج میرے سائے کے علاوہ کوئی اور سایہ نہیں ہے۔'' اسے امام مسلم، احمد، ابن حبان اور دارمی نے روایت کیا ہے۔

١١١٥ / ٢١٩۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّ رَجُلًا زَارَ أَخًا لَهُ فِي قَرْيَةٍ أُخْرَى. فَأَرْصَدَ اللهُ لَهُ عَلَى مَدْرَجَتِهِ مَلَكاً. فَلَمَّا أَتَى عَلَيْهِ قَالَ: أَيْنَ تُرِيْدُ؟ قَالَ: أُرِيْدُ أَخًا لِي فِي هَذِهِ الْقَرْيَةِ. قَالَ: هَلْ لَكَ عَلَيْهِ مِنْ نِعْمَةٍ تَرُبُّهَا؟ قَالَ: لَا. غَيْرَ أَنِّي أَحْبَبْتُهُ فِي اللهِ ﷻ. قَالَ: فَإِنِّي رَسُوْلُ اللهِ

---

الحديث رقم ٢١٨: أخرجه مسلم فی صحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: فی فضل الحب فی الله، ٤ / ١٩٨٨، الرقم: ٢٥٦٦، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٢ / ٢٣٧، الرقم: ٧٢٣، ٨٤٣٦، ٨٨١٨، ١٠٧٩٠، ١٠٩٢٣، وابن حبان فی الصحيح، ٢ / ٣٣٤، الرقم: ٥٧٤، والدارمی فی السنن، ٢ / ٤٠٣، الرقم: ٢٧٥٧، والبيهقی فی السنن الكبری، ١٠ / ٢٣٢۔

الحديث رقم ٢١٩: أخرجه مسلم فی الصحيح، كتاب: البر والصلة والآداب، باب: فی فضل الحب فی الله، ٤ / ١٩٨٨، الرقم: ٢٥٦٧، وابن حبان فی الصحيح، ٢ / ٣٣١، ٣٣٧، الرقم: ٥٧٢، ٥٧٦، وأحمد بن حنبل فی المسند، ٢ / ٤٠٨، الرقم: ٩٢٨٠، ٩٩٥٩، ١٠٦٠٨، وأبويعلی فی المعجم، ١ / ٢١١، الرقم: ٢٥٤، والبيهقی فی شعب الإيمان، ٦ / ٤٨٨، وابن المبارك فی الزهد، ١ / ٢٤٧، الرقم: ٧١٠، والمنذری فی الترغيب والترهيب، ٤ / ١٠، الرقم: ٤٥٧٣، والذهبی فی سير أعلام النبلاء، ٧ / ٤٥٤، والخطيب البغدادي فی تاريخ بغداد، ٣ / ٤٠٠، الرقم: ١٥٢٧، ٥٧٥١، ٦٨٢٧، ٧٣٧٦۔

إِلَيْكَ بِأَنَّ اللهَ قَدْ أَحَبَّكَ كَمَا أَحْبَبْتَهُ فِيْهِ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ.

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ایک شخص اپنے بھائی سے ملنے کے لئے ایک دوسری بستی میں گیا، اللہ تعالیٰ نے اس کے راستے میں ایک فرشتہ بھیج دیا، جب اس شخص کا اس کے پاس سے گزر ہوا تو فرشتے نے پوچھا: کہاں جانے کا ارادہ ہے؟ اس شخص نے کہا: اس بستی میں میرا ایک بھائی ہے اس سے ملنے کا ارادہ ہے۔ فرشتہ نے پوچھا: کیا تمہارا اس پر کوئی احسان ہے جس کی تکمیل مقصود ہے؟ اس نے کہا: اس کے سوا اور کوئی بات نہیں کہ مجھے اس سے صرف اللہ تعالیٰ کے لئے محبت ہے، تب اس فرشتہ نے کہا کہ میں تمہارے پاس اللہ تعالیٰ کا یہ پیغام لایا ہوں کہ جس طرح تم اس شخص سے محض اللہ تعالیٰ کے لیے محبت کرتے ہو اللہ تعالیٰ بھی تم سے محبت کرتا ہے۔''

اسے امام مسلم، احمد اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

۱۱۱٦ / ۲۲۰۔ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رضی الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: قَالَ اللهُ عزوجل: اَلْمُتَحَابُّوْنَ فِي جَلَالِي لَهُمْ مَنَابِرُ مِنْ نُوْرٍ، يَغْبِطُهُمُ النَّبِيُّوْنَ وَالشُّهَدَاءُ. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

وقَالَ أَبُوْعِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ.

''حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: اللہ تعالیٰ نے فرمایا: میرے لیے آپس میں محبت کرنے والوں کے لیے (قیامت کے دن ایسے) نور کے منبر ہوں گے جن پر انبیاء اور شہداء بھی رشک کریں گے۔''

اسے امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور فرمایا کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

---

الحديث رقم ۲۲۰: أخرجه الترمذي في السنن، كتاب: الزهد عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ما جاء في الحب في الله، ٤ / ٥٩٧، الرقم: ۲۳۹۰، وأبو نعيم في حلية الأولياء، ۲ / ۱۳۱، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤ / ۱۱، الرقم: ٤٥٧٦، والهيثمي في موارد الظمآن: ٦۲۲، الرقم: ۲٥۱۰.

١١١٧ / ٢٢١۔ عَنْ أَبِي ذَرٍّ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ قَالَ: يَا رَسُوْلَ اللهِ، اَلرَّجُلُ يُحِبُّ الْقَوْمَ وَلَا يَسْتَطِيْعُ أَنْ يَعْمَلَ كَعَمَلِهِمْ؟ قَالَ: إِنَّكَ يَا أَبَا ذَرٍّ، مَعَ مَنْ أَحْبَبْتَ قَالَ: فَإِنِّي أُحِبُّ اللهَ وَرَسُوْلَهُ قَالَ: أَنْتَ يَا أَبَا ذَرٍّ، مَعَ مَنْ أَحْبَبْتَ. قَالَ: فَأَعَادَهَا رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم.

رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ وَأَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْبَزَّارُ بِإِسْنَادٍ جَيِّدٍ.

''حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ایک آدمی کچھ لوگوں سے محبت کرتا ہے لیکن ان جیسا عمل نہیں کر سکتا؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے ابوذر! تو ان کے ساتھ ہوگا جن سے تجھے محبت ہے۔ انہوں نے عرض کیا: میں تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے محبت کرتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دوبارہ فرمایا: اے ابوذر! تو یقیناً ان کے ساتھ ہوگا جن سے تجھے محبت ہے۔ راوی کا بیان ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسے پھر دہرایا۔''

اسے امام ابوداود، احمد، ابن حبان اور بزار نے روایت کیا ہے اور الفاظ بھی بزار کے ہیں۔

١١١٨ / ٢٢٢۔ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم يَقُوْلُ: قَالَ اللهُ تَعَالَى: وَجَبَتْ مَحَبَّتِي لِلْمُتَحَابِّيْنَ فِيَّ، وَالْمُتَجَالِسِيْنَ فِيَّ، وَالْمُتَزَاوِرِيْنَ فِيَّ، وَالْمُتَبَاذِلِيْنَ فِيَّ

---

الحديث رقم ٢٢١: أخرجه أبو داود في السنن، كتاب: الأدب، باب: إخبار الرجل الرجل بمحبته إليه، ٤ / ٣٣٣، الرقم: ٥١٢٦، والبزار في المسند، ٩ / ٣٧٣، الرقم: ٣٩٥، وابن حبان في الصحيح، ٢ / ٣١٥، الرقم: ٥٥٦، والدارمي في المسند، ٢ / ٤١٤، الرقم: ٢٧٨٧، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ١٥٦، الرقم: ٢١٤١٦، ٢١٥٠١، والبخاري في الأدب المفرد، ١ / ١٢٨، الرقم: ٣٥١، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤ / ١٥، الرقم: ٤٥٩٨، والهيثمي في موارد الظمآن، ١ / ٦٢١، الرقم: ٢٥٠٦، والحارث في المسند (زوائد الهيثمي)، ٢ / ٩٩١، الرقم: ١١٠٧۔

الحديث رقم ٢٢٢: أخرجه مالك في الموطأ، ٢ / ٩٥٣، الرقم: ١٧١، وإِسْنَادُهُ صَحِيْحٌ، وَصَحَّحَهُ ابن حبان في الصحيح، ٢ / ٣٣٥، الرقم: ٥٧٥، والحاكم في المستدرك، ٤ / ١٨٦، الرقم: ٧٣١٤، والبيهقي في السنن الكبرى، ١٠ / ٢٣٣، وَصَحَّحَهُ، وَوَافَقَهُ الذهبي، وقال ابن عبدالبر: إِسْنَادُهُ صَحِيْحٌ۔

رَوَاهُ مَالِكٌ بِإِسْنَادِهِ الصَّحِيْحِ وَابْنُ حِبَّانَ وَالْحَاكِمُ.
وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

’’حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو یہ فرماتے سنا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: میری خاطر آپس میں محبت کرنے والوں، میری خاطر مجلسیں قائم کرنے والوں، میری خاطر ایک دوسرے سے ملنے والوں اور میری خاطر خرچ کرنے والوں کے لئے میری محبت واجب ہوگئی ہے (یعنی یہ اعمال کرنے والے لوگوں کو اللہ تعالیٰ بھی اپنا محبوب بنا لیتا ہے)۔‘‘

اسے امام مالک نے اسنادِ صحیح کے ساتھ اور ابن حبان اور حاکم نے روایت کیا نیز امام حاکم نے فرمایا کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

١١١٩ / ٢٢٣۔ عَنْ إِدْرِيسَ الْخَوْلَانِيِّ رضی الله عنه أَنَّهُ قَالَ: دَخَلْتُ مَسْجِدَ دِمَشْقَ، فَإِذَا فَتًى شَابٌّ بَرَّاقُ الثَّنَايَا، وَإِذَا النَّاسُ مَعَهُ (وفي رواية: وَمَعَهُ مِنَ الصَّحَابَةِ عِشْرُوْنَ. (وفي رواية: ثَـلَاثُـوْنَ) إِذَا اخْتَلَفُوْا فِي شَيءٍ أَسْنَدُوْهُ إِلَيْهِ، وَصَدَرُوْا عَنْ قَوْلِهِ، فَسَأَلْتُ عَنْهُ، فَقِيلَ: هَذَا مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ رضی الله عنه، فَلَمَّا كَانَ الْغَدُ هَجَّرْتُ، فَوَجَدْتُهُ قَدْ سَبَقَنِي بِالتَّهْجِيْرِ، وَوَجَدْتُهُ يُصَلِّي، قَالَ: فَانْتَظَرْتُهُ حَتَّى قَضَى صَلَاتَهُ، ثُمَّ جِئْتُهُ، مِنْ قِبَلِ وَجْهِهِ، فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ، ثُمَّ قُلْتُ: وَاللهِ، إِنِّي لَأُحِبُّكَ لِلّٰهِ، فَقَالَ: أَ لِلّٰهِ؟ فَقُلْتُ: أَ لِلّٰهِ، فَقَالَ: أَ لِلّٰهِ؟ فَقُلْتُ: أَ لِلّٰهِ، فَقَالَ أَ لِلّٰهِ؟ فَقُلْتُ: أَ لِلّٰهِ، فَأَخَذَ بَحَبْوِ رِدَائِي. (وفي رواية: بِحَبْوَتِي رِدَائِي) فَجَذَبَنِي إِلَيْهِ، وَقَالَ: أَبْشِرْ، فَإِنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: قَالَ اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالَى: وَجَبَتْ

الحديث رقم ٢٢٣: أخرجه مالك في الموطأ، ٢ / ٩٥٣، الرقم: ١٧١١، وابن حبان في الصحيح، ٢ / ٣٣٥، الرقم: ٥٧٥، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥ / ٢٣٣، الرقم: ٢٢٠٨٣، والطبراني في المعجم الكبير، ٢٠ / ٨٠، الرقم: ١٥٠، والبيهقي في شعب الإيمان، ٦ / ٤٨٣، الرقم: ٨٩٩٢، والمنذري في الترغيب والترهيب، ٤ / ١٠، الرقم: ٤٥٧٤.

مَحَبَّتِي لِلْمُتَحَابِّيْنَ فِيَّ، وَالْمُتَجَالِسِيْنَ فِيَّ، وَالْمُتَزَاوِرِيْنَ فِيَّ، وَالْمُتَبَاذِلِيْنَ فِيَّ. رَوَاهُ مَالِكٌ وَابْنُ حِبَّانَ وَأَحْمَدُ.

''حضرت ادریس خولانی سے روایت ہے وہ بیان کرتے ہیں کہ میں مسجد دمشق میں داخل ہوا۔ پس اچانک میں نے ایک خوبصورت چمکتے ہوئے دانتوں والا نوجوان دیکھا اور اس کے ساتھ کچھ لوگ تھے (ایک روایت میں ہے کہ اس نوجوان کے ساتھ بیس صحابہ اور ایک روایت ہے کہ تیس صحابہ تھے) جب ان میں کسی چیز میں اختلاف ہوتا تو وہ اس نوجوان کی طرف متوجہ ہوتے اور اس کے اقوال سے (صحیح مسئلہ تک پہنچے میں) مدد لیتے۔ پس میں نے اس نوجوان کے بارے میں پوچھا تو بتایا گیا کہ یہ (صحابی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ ہیں، پس جب اگلا دن ہوا میں جلد ہی مسجد پہنچ گیا۔ تو میں نے اس نوجوان کو خود سے قبل وہاں نماز پڑھتے ہوئے موجود پایا۔ آپ کہتے ہیں: میں نے ان کا انتظار کیا یہاں تک کہ وہ نماز سے فارغ ہوئے۔ پھر میں سامنے سے ان کے پاس آیا۔ میں نے انہیں سلام کیا، اور پھر عرض کیا: خدا کی قسم! میں آپ سے اللہ تعالیٰ کے واسطے محبت کرتا ہوں۔ انہوں نے فرمایا: کیا واقعی اللہ تعالیٰ کے لیے؟ میں نے کہا: ہاں اللہ تعالیٰ کے لیے۔ انہوں نے پھر پوچھا: کیا واقعی اللہ تعالیٰ کے لیے؟ میں نے کہا: ہاں (واقعی) اللہ تعالیٰ کے لیے۔ انہوں نے میری چادر کا کنارہ پکڑا (اور ایک روایت میں ہے میری چادر کے دونوں کنارے پکڑے) اور مجھے اپنی طرف کھینچ کر فرمایا: تمہیں خوشخبری ہو، میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: میری خاطر محبت کرنے والوں، میری خاطر آپس میں بیٹھنے والوں، میری خاطر ایک دوسرے کی زیارت کرنے والوں اور میری خاطر ایک دوسرے پر خرچ کرنے والوں کے لیے میری محبت واجب ہوگئی ہے۔'' اسے امام مالک، ابن حبان اور احمد نے روایت کیا ہے۔

۱۱۲۰ / ۲۲۴۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الْحَارِثِ رضی اللہ عنہ قَالَ: أَوْحَى اللهُ إِلَى دَاوُدَ علیہ السلام أَنْ أَحِبَّنِي وَأَحِبَّ أَحِبَّائِي وَحَبِّبْنِي إِلَى عِبَادِي قَالَ: يَا رَبِّ،

الحديث رقم ۲۲۴: أخرجه ابن أبي شيبة في المصنف، ۷ / ۶۸، الرقم: ۳۴۲۵۴، وابن أبي الدنيا في الأولياء، ۱ / ۴۸-۴۹، الرقم، ۲۹، والبيهقي في شعب الإيمان، ۱ / ۶، الرقم: ۷۶۶۸، والديلمي عن ابن عباس رضی اللہ عنہما فی مسند الفردوس، ۳ / ۵، الرقم: ۴۵۴۳۔

أُحِبُّكَ وَأُحِبُّ أَحِبَّاءَكَ فَكَيْفَ أُحَبِّبُكَ إِلَى عِبَادِكَ قَالَ: اذْكُرُوْنِي لَهُمْ فَإِنَّهُمْ لَنْ يَّذْكُرُوْا مِنِّي إِلَّا خَيْرًا. رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَابْنُ أَبِي الدُّنْيَا وَالْبَيْهَقِيُّ.

’’حضرت عبداللہ بن حارث رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت داود علیہ السلام کی طرف وحی کی کہ (اے داود!) مجھ سے اور میرے دوستوں سے محبت کرو اور مجھے میرے بندوں کے لئے محبوب بناؤ۔ انہوں نے عرض کیا: اے رب! میں تجھ سے اور تیرے دوستوں سے محبت تو کرتا ہوں لیکن میں تجھے تیرے بندوں کے لئے محبوب کیسے بناؤں؟ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ان کے لئے میرا ذکر کرو پھر وہ مجھے ہرگز یاد نہیں کریں گے مگر بھلائی کے ساتھ۔‘‘

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ اور ابن ابی الدنیا نے روایت کیا ہے۔

١١٢١ / ٢٢٥۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: لَوْ أَنَّ عَبْدَيْنِ تَحَابَّا لِلّٰهِ عزوجل، وَاحِدٌ فِي الْمَشْرِقِ وَآخَرُ فِي الْمَغْرِبِ، لَجَمَعَ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا يَوْمَ الْقِيَامَةِ، يَقُوْلُ: هَذَا الَّذِي كُنْتَ تُحِبُّهُ فِيَّ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اگر دو بندے اللہ تعالیٰ کے لئے ایک دوسرے سے محبت کریں۔ خواہ ایک مشرق میں اور دوسرا مغرب میں (بھی) ہو تو بھی اللہ تعالیٰ قیامت کے روز انہیں ضرور ملا دے گا اور فرمائے گا: یہ ہے وہ (شخص) جس سے تو میری خاطر محبت کیا کرتا تھا۔‘‘ اسے امام بیہقی نے روایت کیا ہے۔

١١٢٢ / ٢٢٦۔ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: إِنَّ اللّٰهَ سُبْحَانَهُ يَقُوْلُ: إِنِّي لَأَهُمُّ بِأَهْلِ الْأَرْضِ عَذَابًا، فَإِذَا نَظَرْتُ إِلَى عُمَّارِ بُيُوْتِي وَالْمُتَحَابِّيْنَ فِيَّ وَالْمُسْتَغْفِرِيْنَ بِالْأَسْحَارِ، صَرَفْتُ عَنْهُمْ. رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ.

---

الحديث رقم ٢٢٥: أخرجه البيهقى فى شعب الإيمان، ٦ / ٤٩٢، الرقم: ٩٠٢٢۔

الحديث رقم ٢٢٦: أخرجه البيهقى في شعب الإيمان، ٦ / ٥٠٠، الرقم: ٩٠٥١، والديلمي في مسند الفردوس، ٣ / ١٦٥، الرقم: ٤٤٣٦، والسيوطى فى الدر المنثور، ١٣ / ٢١٦۔

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں اہلِ زمین پر عذاب نازل کرنا چاہتا ہوں لیکن جب میں، میری خاطر میرا گھر آباد کرنے والوں، میرے لیے باہم محبت کرنے والوں اور پچھلی رات کو استغفار کرنے والوں کو دیکھتا ہوں تو (اپنا غضب) ان سے پھیر دیتا ہوں۔''

اسے امام بیہقی نے روایت کیا ہے۔

# فَصْلٌ فِي التَّوَسُّلِ بِالْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ

## ﴿اولیاء اور صالحین سے توسّل کا بیان﴾

۱۱۲۳/ ۲۲۷۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: يَأْتِي عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ فَيَغْزُوْ فِئَامٌ مِنَ النَّاسِ فَيُقَالُ: هَلْ فِيْكُمْ مَنْ صَاحَبَ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: نَعَمْ، فَيُفْتَحُ لَهُمْ، ثُمَّ يَأْتِي عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ فَيَغْزُوْ فِئَامٌ مِنَ النَّاسِ فَيُقَالُ: هَلْ فِيْكُمْ مَنْ صَاحَبَ أَصْحَابَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: نَعَمْ، فَيُفْتَحُ لَهُمْ، ثُمَّ يَأْتِي عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ فَيَغْزُوْ فِئَامٌ مِنَ النَّاسِ فَيُقَالُ: هَلْ فِيْكُمْ مَنْ صَاحَبَ مَنْ صَاحَبَ أَصْحَابَ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ؟ فَيَقُوْلُوْنَ: نَعَمْ فَيُفْتَحُ لَهُمْ. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

’’حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا جب لوگوں کی ایک بڑی جماعت جہاد کرے گی تو ان سے پوچھا جائے گا: کیا تم میں سے کوئی ایسا شخص ہے جو رسول اللہ ﷺ کی صحبت میں رہا ہو؟ پس وہ لوگ کہیں گے: ہاں۔ تو انہیں (اس صحابی رسول کے صدقہ سے) فتح عطا کر دی جائے گی۔ پھر لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ جب لوگوں کی ایک بڑی جماعت جہاد کرے گی تو ان سے پوچھا جائے گا: کیا تم میں کوئی ایسا شخص ہے کہ جس نے رسول اللہ ﷺ کے اصحاب کی صحبت پائی ہو؟ وہ کہیں گے: ہاں۔ پھر انہیں (اس تابعی کے صدقہ سے) فتح عطا کر دی جائے گی۔ پھر لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ ایک کثیر جماعت جہاد کرے گی تو ان سے پوچھا جائے گا: کیا

الحديث رقم ۲۲۷: أخرجه البخاری فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضائل أصحاب النبی ﷺ، ۳/ ۱۳۳۵، الرقم: ۳۴۴۹، ومسلم فی الصحيح، كتاب: فضائل الصحابة، باب: فضل الصحابة ثم الذين يلونهم ثم الذين يلونهم، ۴/ ۱۹۶۲، الرقم: ۲۵۳۲، وأحمد بن حنبل فی المسند، ۳/ ۷، الرقم: ۱۰۵۶، وابن حبان فی الصحيح، ۱۱/ ۸۶، الرقم: ۴۷۶۸۔

تمہارے درمیان کوئی ایسا شخص ہے جس نے رسول اللہ ﷺ کے اصحاب کی صحبت پانے والوں کی صحبت پائی ہو؟ وہ کہیں گے: ہاں، تو انہیں (اس تبع تابعی کی موجودگی کی وجہ سے) فتح عطا کر دی جائے گی۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**١١٢٤ / ٢٢٨۔ عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ كَانَ إِذَا قُحِطُوْا اسْتَسْقَى بِالْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ رضي الله عنهما. فَقَالَ: اَللَّهُمَّ، إِنَّا كُنَّا نَتَوَسَّلُ إِلَيْكَ بِنَبِيِّنَا فَتَسْقِيْنَا، وَإِنَّا نَتَوَسَّلُ إِلَيْكَ بِعَمِّ نَبِيِّنَا فَاسْقِنَا، قَالَ: فَيُسْقَوْنَ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَابْنُ خُزَيْمَةَ.**

''حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب قحط پڑ جاتا تو حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کے وسیلہ سے بارش کی دعا کیا کرتے تھے اور یوں عرض کرتے: اے اللہ! ہم تیری بارگاہ میں اپنے نبی مکرّم ﷺ کو وسیلہ بنایا کرتے تھے اور تُو ہم پر بارش برسا دیتا تھا اور اب ہم تیری بارگاہ میں اپنے نبی مکرم ﷺ کے چچا جان کو وسیلہ بناتے ہیں۔ پس ہم پر بارش برسا۔ فرمایا: تو ان پر بارش برسا دی جاتی۔''

اسے امام بخاری اور ابن خزیمہ نے روایت کیا ہے۔

**١١٢٥ / ٢٢٩۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ:**

---

**الحديث رقم ٢٢٨:** أخرجه البخاري فى الصحيح، كتاب: الاستسقاء، باب: سُؤَالِ النَّاسِ الإمام الاستسقاء إذا قَحَطُوا، ١ / ٣٤٢، الرقم: ٩٦٤، وفى كتاب: فضائل الصحابة، باب: ذكر العَبَّاسِ بنِ عَبْدِ المُطَّلِبِ رضى الله عنهما، ٣ / ١٣٦٠، الرقم: ٣٥٠٧، وابن خزيمة فى الصحيح، ٢ / ٣٣٧، الرقم: ١٤٢١، وابن حبان فى الصحيح، ٧ / ١١٠، الرقم: ٢٨٦١، والطبرانى فى المعجم الأوسط، ٣ / ٤٩، الرقم: ٢٤٣٧، والبيهقى فى السنن الكبرى، ٣ / ٣٥٢، الرقم: ٦٢٢٠، والشيبانى فى الآحاد والمثاني، ١ / ٢٧٠، الرقم: ٣٥١، واللالكائى فى كرامات الأولياء، ١ / ١٣٥، الرقم: ٨٧، وابن عبدالبر فى الاستيعاب، ٢ / ٨١٤، وابن جرير الطبرى فى تاريخ الأمم والملوك، ٤ / ٤٣٣۔

**الحديث رقم ٢٢٩:** أخرجه البخارى فى الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: أم حسبت أن أصحاب الكهف والرقيم، ٣ / ١٢٨٠، الرقم: ٣٢٨٣، ومسلم فى الصحيح، كتاب: التوبة، باب: قبول توبة القاتل وإن كثر قتله، ٤ / ٢١١٩، الرقم: ٢٧٦٦، ←

كَانَ فِي بَنِي إِسْرَائِيْلَ رَجُلٌ قَتَلَ تِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ إِنْسَانًا ثُمَّ خَرَجَ يَسْأَلُ فَأَتَى رَاهِبًا فَسَأَلَهُ فَقَالَ لَهُ: هَلْ مِنْ تَوْبَةٍ؟ قَالَ: لَا، فَقَتَلَهُ فَجَعَلَ يَسْأَلُ فَقَالَ لَهُ رَجُلٌ: ائْتِ قَرْيَةَ كَذَا وَكَذَا فَأَدْرَكَهُ الْمَوْتُ فَنَاءَ بِصَدْرِهِ نَحْوَهَا فَاخْتَصَمَتْ فِيْهِ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ وَمَلَائِكَةُ الْعَذَابِ فَأَوْحَى اللّٰهُ إِلَى هَذِهِ أَنْ تَقَرَّبِي وَأَوْحَى اللّٰهُ إِلَى هٰذِهِ أَنْ تَبَاعَدِي وَقَالَ: قِيْسُوْا مَا بَيْنَهُمَا فَوُجِدَ إِلَى هَذِهِ أَقْرَبَ بِشِبْرٍ فَغُفِرَلَهُ.مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بنی اسرائیل میں سے ایک شخص تھا جس نے ننانوے قتل کیے تھے اور پھر مسئلہ پوچھنے نکلا تھا (کہ اس کی توبہ قبول ہوسکتی یا نہیں)۔ وہ ایک راہب کے پاس آیا اور اس سے پوچھا: کیا (اس گناہ سے) توبہ کی کوئی صورت ممکن ہے؟ راہب نے جواب دیا: نہیں۔ اس نے اس راہب کو بھی قتل کر دیا۔ پھر اس نے ایک اور شخص سے پوچھا تو اس نے بتایا کہ تم فلاں بستی (میں جہاں نیک لوگ رہتے ہیں) جاؤ (ان کے ساتھ مل کر توبہ کرو۔) وہ اس بستی کی طرف روانہ ہوا لیکن ابھی راستے میں بھی نہیں پہنچا تھا کہ اس کی موت واقع ہوگئی۔ موت کے وقت اس نے اپنا سینہ اس بستی کی طرف کر لیا تھا۔ رحمت اور عذاب کے فرشتوں میں جھگڑا ہونے لگا کہ کون اس کی روح لے جائے۔ پس اللہ تعالیٰ نے اس بستی کو (جہاں وہ توبہ کرنے کے لئے جا رہا تھا) حکم دیا کہ اس کی نعش کے قریب ہو جائے اور دوسری بستی کو (جہاں سے نکلا تھا) حکم دیا کہ اس کی نعش سے دور ہو جائے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے فرشتوں سے فرمایا: اب دونوں کا فاصلہ دیکھو (جس طرف کا فاصلہ کم ہو اسے اس بستی کے رہنے والوں کے حساب میں ڈال دو) اور جب فاصلہ ناپا گیا تو اس بستی کو (جہاں وہ توبہ کرنے جا رہا تھا) ایک بالشت نعش سے زیادہ قریب پایا اور اس کی مغفرت کر دی گئی۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

------ وابن حبان فی الصحیح، ٢/ ٣٨٠، الرقم: ٦١٥، وأبو یعلی فی المسند، ٢/ ٥٠٨، والبیهقی فی شعب الإیمان، ٥/ ٣٩٧.

١١٢٦ / ٢٣٠۔ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ أَنَّ نَبِيَّ اللهِ ﷺ قَالَ: كَانَ فِي مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ رَجُلٌ قَتَلَ تِسْعَةً وَتِسْعِينَ نَفْسًا فَسَأَلَ عَنْ أَعْلَمِ أَهْلِ الْأَرْضِ فَدُلَّ عَلَى رَاهِبٍ فَأَتَاهُ فَقَالَ: إِنَّهُ قَتَلَ تِسْعَةً وَتِسْعِينَ نَفْسًا فَهَلْ لَهُ مِنْ تَوْبَةٍ؟ فَقَالَ: لَا، فَقَتَلَهُ فَكَمَّلَ بِهِ مِائَةً ثُمَّ سَأَلَ عَنْ أَعْلَمِ أَهْلِ الْأَرْضِ فَدُلَّ عَلَى رَجُلٍ عَالِمٍ فَقَالَ: إِنَّهُ قَتَلَ مِائَةَ نَفْسٍ فَهَلْ لَهُ مِنْ تَوْبَةٍ فَقَالَ: نَعَمْ، وَمَنْ يَحُولُ بَيْنَهُ وَبَيْنَ التَّوْبَةِ انْطَلِقْ إِلَى أَرْضِ كَذَا وَكَذَا فَإِنَّ بِهَا أُنَاسًا يَعْبُدُونَ اللهَ فَاعْبُدِ اللهَ مَعَهُمْ وَلَا تَرْجِعْ إِلَى أَرْضِكَ فَإِنَّهَا أَرْضُ سُوْءٍ فَانْطَلَقَ حَتَّى إِذَا نَصَفَ الطَّرِيقَ أَتَاهُ الْمَوْتُ فَاخْتَصَمَتْ فِيهِ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ وَمَلَائِكَةُ الْعَذَابِ فَقَالَتْ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ: جَاءَ تَائِبًا مُقْبِلًا بِقَلْبِهِ إِلَى اللهِ وَقَالَتْ مَلَائِكَةُ الْعَذَابِ: إِنَّهُ لَمْ يَعْمَلْ خَيْرًا قَطُّ فَأَتَاهُمْ مَلَكٌ فِي صُورَةِ آدَمِيٍّ فَجَعَلُوهُ بَيْنَهُمْ فَقَالَ: قِيسُوا مَا بَيْنَ الْأَرْضَيْنِ فَإِلَى أَيَّتِهِمَا كَانَ أَدْنَى فَهُوَ لَهُ. فَقَاسُوهُ، فَوَجَدُوهُ أَدْنَى إِلَى الْأَرْضِ الَّتِي أَرَادَ فَقَبَضَتْهُ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ. قَالَ قَتَادَةُ: فَقَالَ الْحَسَنُ: ذُكِرَ لَنَا أَنَّهُ لَمَّا أَتَاهُ الْمَوْتُ نَأَى بِصَدْرِهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَابْنُ حِبَّانَ.

’’حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: تم سے پہلی قوم کا ایک آدمی تھا جس نے ننانوے لوگوں کو قتل کیا تھا اس کے بعد وہ لوگوں سے اہلِ زمین میں سب سے بڑے عالم کے بارے میں پوچھنے لگا۔ لوگوں نے اسے ایک راہب کے پاس بھیجا وہ اس کے پاس آیا اور پوچھا کہ اس نے ننانوے قتل کیے ہیں تو کیا اس کے لئے توبہ

الحديث رقم ٢٣٠: أخرجه مسلم فی الصحيح، كتاب: التوبة، باب: قبول توبة القاتل وإن كثر قتله، ٤/ ٢١١٨، الرقم: ٢٧٦٦، وابن حبان فی الصحيح، ٢/ ٣٧٦، الرقم: ٦١١، والبيهقی فی السنن الكبری، ٨/ ١٧، وفي شعب الإيمان، ٥/ ٣٩٧، الرقم: ٧٠٦٦، والمنذری فی الترغيب و الترهيب، ٤/ ٥٠، الرقم: ٤٧٦٧۔

کی کوئی صورت ہے؟ اس نے کہا: نہیں، اس نے اسے (یعنی اس راہب کو) بھی قتل کر دیا اور سو کا عدد پورا کر دیا۔ پھر وہ دوبارہ لوگوں سے اہلِ زمین کے سب سے بڑے عالم کا پتہ پوچھنے لگا۔ لوگوں نے اسے ایک عالم کا پتہ بتایا۔ اس نے اس عالم سے پوچھا کہ اس نے سو آدمیوں کو قتل کیا ہے، کیا اس کے لئے توبہ کی کوئی صورت ہے؟ اس (عالم) نے کہا: ہاں! تمہارے اور توبہ کے درمیان کون حائل ہو سکتا ہے؟ تم فلاں فلاں بستی کی طرف جاؤ۔ وہاں اللہ تعالیٰ کے نیک بندے اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتے ہیں تم بھی ان کے ساتھ جا کر عبادت کرو اور اپنے علاقہ کی طرف واپس مت جانا وہ برائی کی جگہ ہے۔ الغرض وہ وہاں سے چلا۔ ابھی وہ آدھے راستے میں ہی تھا کہ اسے موت نے آ لیا۔ رحمت کے فرشتوں اور عذاب کے فرشتوں کے درمیان اس کے بارے میں جھگڑا شروع ہو گیا۔ رحمت کے فرشتوں نے کہا کہ وہ دل سے تائب ہو کر اللہ تعالیٰ کی طرف آیا تھا (اس لئے وہ جنت کا حقدار ہے) جبکہ عذاب کے فرشتوں نے کہا کہ اس نے کوئی نیکی کا کام نہیں کیا تھا (اس لئے وہ جہنم میں جائے گا)۔ پس ان کے پاس ایک فرشتہ آدمی کی صورت میں آیا تو انہوں نے اسے اپنے درمیان ثالث بنا لیا۔ اس (فرشتے) نے کہا: دونوں بستیوں کا درمیانی فاصلہ ماپ لو پھر جو بستی زیادہ قریب ہو اسے اسی بستی کے رہنے والوں کے حساب میں ڈال دو۔ پس فرشتوں نے ماپا تو اسے اس (صالحین کی) زمین کے زیادہ قریب پایا جس کا اس نے ارادہ کیا تھا۔ پس رحمت کے فرشتے اسے اپنے ساتھ لے گئے۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ جب اسے موت آئی تو اس نے اپنا سینہ اس (نیک لوگوں کی) بستی کی طرف کر لیا تھا (پس اس نیک لوگوں کی بستی کے وسیلہ سے اس کی مغفرت ہو گئی)۔'' اسے امام مسلم اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

**۱۱۲۷ / ۲۳۱۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم أَنَّ رَجُـلًا قَتَلَ تِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ نَفْسًا فَجَعَلَ يَسْأَلُ: هَلْ لَهُ مِنْ تَوْبَةٍ؟ فَأَتَى رَاهِبًا فَسَأَلَهُ فَقَالَ: لَيْسَتْ لَكَ تَوْبَةٌ. فَقَتَلَ الرَّاهِبَ ثُمَّ جَعَلَ يَسْأَلُ ثُمَّ خَرَجَ مِنْ قَرْيَةٍ إِلَى قَرْيَةٍ فِيْهَا قَوْمٌ صَالِحُوْنَ فَلَمَّا كَانَ فِي بَعْضِ الطَّرِيْقِ أَدْرَكَهُ**

---

**الحديث رقم ۲۳۱: أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: التوبة، باب: قبول توبة القاتل وإن كثر قتله، ۴ / ۲۱۱۹، الرقم: ۲۷۶۶، وأبويعلى في المسند، ۲ / ۳۰۵، الرقم: ۱۰۳۳.**

الْمَوْتُ فَنَأَى بِصَدْرِهِ ثُمَّ مَاتَ فَاخْتَصَمَتْ فِيْهِ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ وَمَلَائِكَةُ الْعَذَابِ فَكَانَ إِلَى الْقَرْيَةِ الصَّالِحَةِ أَقْرَبَ مِنْهَا بِشِبْرٍ فَجُعِلَ مِنْ أَهْلِهَا.

وفي رواية زاد: فَأَوْحَى اللهُ إِلَى هَذِهِ أَنْ تَبَاعَدِي وَإِلَى هَذِهِ أَنْ تَقَرَّبِي. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَبُوْيَعْلَى.

''حضرت ابو سعید خدری ﷺ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایک شخص نے ننانوے آدمیوں کو قتل کیا، پھر وہ یہ پوچھتا پھرتا تھا کہ کیا اس کی توبہ قبول ہوسکتی ہے؟ اس نے ایک راہب کے پاس جا کر یہ سوال کیا کہ کیا اس کے لئے توبہ (کی کوئی کوئی گنجائش) ہے؟ اس راہب نے کہا: تمہاری توبہ قبول نہیں ہوسکتی۔ یہ سن کر اس (شخص) نے اس راہب کو بھی قتل کر دیا اور اس نے پھر سوال کرنا شروع کیا اور وہ اس بستی سے نکل کر دوسری بستی کی طرف جانے لگا جس میں کچھ نیک لوگ رہتے تھے۔ جب اس نے اس راستہ کا کچھ حصہ طے کیا تھا تو اسے اس کی موت نے آ لیا۔ اس نے اپنا سینہ اس بستی کی طرف کر دیا اور اس حال میں اسے موت آ گئی۔ پھر رحمت کے فرشتوں اور عذاب کے فرشتوں میں (اس کی روح لے جانے پر) بحث ہوئی۔ وہ ایک بالشت کے برابر نیک آدمیوں کی بستی کے قریب تھا۔ سو اسے نیک لوگوں کی بستی سے لاحق کر دیا گیا۔

ایک اور روایت میں اضافہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس (برے لوگوں کی) بستی سے کہا: تو (اس کی نعش سے) دور ہو جا اور اس (نیک لوگوں کی) بستی سے کہا تو (اس کی نعش سے) قریب ہو جا۔'' اس حدیث کو امام مسلم اور ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

١١٢٨ / ٢٣٢۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ ﷺ قَالَ: أَ لَا أُخْبِرُكُمْ بِمَا سَمِعْتُ مِنْ فِي رَسُوْلِ اللهِ ﷺ سَمِعَتْهُ أُذُنَايَ وَوَعَاهُ قَلْبِي إِنَّ عَبْدًا قَتَلَ تِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ نَفْسًا ثُمَّ عَرَضَتْ لَهُ التَّوْبَةُ فَسَأَلَ عَنْ أَعْلَمِ أَهْلِ

الحديث رقم ٢٣٢: أخرجه ابن ماجه فى السنن، كتاب: الديات، باب: هل لقاتل مؤمن توبة، ٢ / ٨٧٥، الرقم: ٢٦٢٢، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ٢٠، الرقم: ١١١٧٠، وأبويعلى في المسند، ٢ / ٥٠٨، الرقم: ١٣٥٦، وابن أبي شيبة في المصنف، ٧ / ٦٣، الرقم: ٣٤٢٢٠۔

الْأَرْضِ فَدُلَّ عَلَى رَجُلٍ فَأَتَاهُ فَقَالَ: إِنِّي قَتَلْتُ تِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ نَفْسًا فَهَلْ لِي مِنْ تَوْبَةٍ؟ قَالَ: بَعْدَ تِسْعَةٍ وَتِسْعِيْنَ نَفْسًا؟ فَانْتَضَى سَيْفَهُ فَقَتَلَهُ فَأَكْمَلَ بِهِ الْمِائَةَ، ثُمَّ عَرَضَتْ لَهُ التَّوْبَةُ فَسَأَلَ عَنْ أَعْلَمِ أَهْلِ الْأَرْضِ فَدُلَّ عَلَى رَجُلٍ فَأَتَاهُ فَقَالَ: إِنِّي قَتَلْتُ مِائَةَ نَفْسٍ، فَهَلْ لِي مِنْ تَوْبَةٍ؟ قَالَ: فَقَالَ: وَيْحَكَ وَمَنْ يَحُوْلُ بَيْنَكَ وَبَيْنَ التَّوْبَةِ أُخْرُجْ مِنَ الْقَرْيَةِ الْخَبِيْثَةِ الَّتِي أَنْتَ فِيْهَا إِلَى الْقَرْيَةِ الصَّالِحَةِ قَرْيَةِ كَذَا وَكَذَا فَاعْبُدْ رَبَّكَ فِيْهَا فَخَرَجَ يُرِيْدُ الْقَرْيَةَ الصَّالِحَةَ فَعَرَضَ لَهُ أَجَلُهُ فِي الطَّرِيْقِ فَاخْتَصَمَتْ فِيْهِ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ وَمَلَائِكَةُ الْعَذَابِ قَالَ: إِبْلِيْسُ: أَنَا أَوْلَى بِهِ إِنَّهُ لَمْ يَعْصِنِي سَاعَةً قَطُّ قَالَ: فَقَالَتْ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ: إِنَّهُ خَرَجَ تَائِبًا.

قال همام: فحدثني حميد الطويل عن بكر بن عبد الله عن أبي رافع قال: فَبَعَثَ اللهُ ﷻ مَلَكًا فَاخْتَصَمُوْا إِلَيْهِ ثُمَّ رَجَعُوْا فَقَالَ: انْظُرُوْا أَيَّ الْقَرْيَتَيْنِ كَانَتْ أَقْرَبَ فَأَلْحِقُوْهُ بِأَهْلِهَا. قَالَ قَتَادَةُ: فَحَدَّثَنَا الْحَسَنُ قَالَ: لَمَّا حَضَرَهُ الْمَوْتُ احْتَفَزَ بِنَفْسِهِ فَقَرُبَ مِنَ الْقَرْيَةِ الصَّالِحَةِ وَبَاعَدَ مِنْهُ الْقَرْيَةَ الْخَبِيْثَةَ فَأَلْحَقُوْهُ بِأَهْلِ الْقَرْيَةِ الصَّالِحَةِ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.

”حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں تمہیں اس چیز کی خبر نہ دوں جسے حضور نبی اکرم ﷺ کے دہن مبارک سے میرے کانوں نے سنا اور دل نے محفوظ کیا؟ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تم سے پہلی قوم کے کسی شخص نے ننانوے قتل کیے پھر اسے توبہ کا خیال آیا تو اس نے علماء سے اس بارے میں معلومات حاصل کرنا شروع کیں۔ لوگوں نے اسے ایک عالم کا پتہ بتایا وہ اس کے پاس جا کر کہنے لگا کہ میں نے ننانوے قتل کیے ہیں کیا میرے لئے توبہ کا

کوئی راستہ ہے؟ اس نے جواب دیا: کیا ننانوے قتل کرنے کے بعد بھی! پھر اس (سوال کرنے والے) نے اپنی تلوار سونتی اور اسے بھی قتل کر دیا اور اس کے قتل کے ساتھ سو کا عدد پورا کر دیا۔ اسے پھر توبہ کا خیال آیا تو اس نے زمین پر بسنے والوں میں سے سب سے زیادہ علم رکھنے والے شخص کے بارے میں پوچھا تو اسے ایک آدمی کے بارے میں بتایا گیا۔ اب وہ اس کے پاس آیا اور اس سے کہا: میں نے سو آدمیوں کا قتل کیا ہے، کیا میرے لیے توبہ کا کوئی راستہ ہے؟ اس نے جواب دیا: تجھ پر افسوس ہے۔ بھلا تمہارے اور توبہ کے درمیان کون حائل ہوسکتا ہے؟ تو اس خبیث بستی سے نکل کر فلاں نیک لوگوں کی بستی کی طرف جا اور اس میں اللہ تعالیٰ کی عبادت کر۔ وہ اس بستی (کی طرف جانے) کے ارادے سے چلا۔ راہ میں اس کی موت واقع ہوگئی۔ اس کی روح لے جانے کے بارے میں رحمت اور عذاب کے فرشتوں میں جھگڑا ہونے لگا۔ ابلیس کہنے لگا: میں اس کا زیادہ حقدار ہوں اس لئے کہ اس نے میری کبھی نافرمانی نہیں کی۔ رحمت کے فرشتے بولے: یہ توبہ کرنے نکلا تھا۔

حضرت ہمام نے ابو رافع ﷺ سے روایت کی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ایک فرشتہ بھیجا تاکہ ان میں فیصلہ کرے۔ انہوں نے فیصلہ اس پر چھوڑ دیا۔ اس نے کہا: یہ دیکھو کہ یہ شخص کس بستی کے زیادہ قریب ہے۔ جس کے قریب ہو اسے اسی میں شمار کر لو۔ حضرت قتادہ، حضرت حسن سے یہ روایت کرتے ہیں کہ وہ موت کے وقت اس بستی کی جانب گھسٹ کر قریب ہوگیا تھا اور برے لوگوں کی بستی اس سے دور ہوگئی تھی اس لئے اسے نیک بستی والوں میں شمار کیا گیا تھا۔‘‘

اسے امام ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**۱۱۲۹ / ۲۳۳۔ عَنْ أَسِيْرِ بْنِ جَابِرٍ ﷺ أَنَّ أَهْلَ الْكُوْفَةِ وَفَدُوْا إِلَى عُمَرَ ﷺ فِيْهِمْ رَجُلٌ مِمَّنْ كَانَ يَسْخَرُ بِأُوَيْسٍ، فَقَالَ عُمَرُ: هَلْ هٰهُنَا أَحَدٌ مِنَ الْقَرَنِيِّيْنَ؟ فَجَاءَ ذٰلِكَ الرَّجُلُ، فَقَالَ عُمَرُ: إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ**

---

**الحديث رقم ۲۳۳: أخرجه مسلم فی الصحيح، کتاب: فضائل الصحابة، باب: من فضائل أويس القرنی، ٤ / ١٩٦٨، الرقم: ٢٥٤٢، وأبونعيم فی حلية الأولياء، ٢ / ٧٩، وابن سعد فی الطبقات الکبری، ٦ / ١٦٢، وابن عساکر فی تاريخ دمشق الکبير، ٣ / ١٢٣، والذهبی فی ميزان الاعتدال، ١ / ٤٤٧۔**

قَدْ قَالَ: إِنَّ رَجُلًا يَأْتِيكُمْ مِنَ الْيَمَنِ يُقَالُ لَهُ أُوَيْسٌ، لَا يَدَعُ بِالْيَمَنِ غَيْرَ أُمٍّ لَهُ، قَدْ كَانَ بِهِ بَيَاضٌ، فَدَعَا اللهَ فَأَذْهَبَهُ عَنْهُ إِلَّا مَوضِعَ الدِّيْنَارِ أَوِ الدِّرْهَمِ، فَمَنْ لَقِيَهُ مِنْكُمْ فَلْيَسْتَغْفِرْ لَكُمْ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَبُوْنُعَيْمٍ.

''حضرت اسیر بن جابر رضی اللہ عنہ نے روایت کیا ہے کہ اہلِ کوفہ ایک وفد لے کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گئے۔ وفد میں ایک ایسا آدمی بھی تھا جو حضرت اویس رضی اللہ عنہ سے مذاق کرتا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا یہاں کوئی قرن کا رہنے والا ہے؟ یہ سن کر وہ شخص حاضر ہوا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تھا: تمہارے پاس یمن سے ایک شخص آئے گا اس کا نام اویس رضی اللہ عنہ ہوگا۔ یمن میں اس کی والدہ کے سوا کوئی نہیں ہوگا۔ اسے برص کی بیماری تھی اس نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے ایک دینار یا درہم کے برابر سفید داغ کے سوا باقی (برص کے) داغ اس سے دور کر دیئے تم میں سے جس شخص کی اس سے ملاقات ہو تو اسے چاہیے کہ وہ اس سے تمہاری مغفرت کی دعا کرائے۔''

اسے امام مسلم اور ابونعیم نے روایت کیا ہے۔

١١٣٠ / ٢٣٤۔ عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم: مَنْ خَرَجَ مِنْ بَيْتِهِ إِلَى الصَّلَاةِ فَقَالَ: اَللّٰهُمَّ، إِنِّي أَسْأَلُكَ بِحَقِّ السَّائِلِيْنَ عَلَيْكَ وَأَسْأَلُكَ بِحَقِّ مَمْشَايَ هَذَا، فَإِنِّي لَمْ أَخْرُجْ أَشَرًا وَلَا بَطَرًا وَلَا رِيَاءً وَلَا سُمْعَةً وَخَرَجْتُ اتِّقَاءَ سُخْطِكَ وَابْتِغَاءَ مَرْضَاتِكَ، فَأَسْأَلُكَ أَنْ تُعِيْذَنِي مِنَ النَّارِ وَأَنْ تَغْفِرَ لِي ذُنُوْبِي إِنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ إِلَّا أَنْتَ أَقْبَلَ اللهُ عَلَيْهِ بِوَجْهِهِ وَاسْتَغْفَرَ لَهُ سَبْعُوْنَ أَلْفَ

الحديث رقم ٢٣٤: أخرجه ابن ماجه فى السنن، كتاب: المساجد والجماعات، باب: المشى إلى الصلاة، ١ / ٢٥٦، الرقم: ٧٧٨، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٣ / ٢١، الرقم: ١١١٧٢، وابن الجعد فى المسند، ١ / ٢٩٩، الرقم: ٢٠٣١، وابن أبى شيبة فى المصنف، ٦ / ٢٥، رقم: ٢٩٢٠٢، وابن السنى في عمل اليوم والليلة، ١ / ٣٠، الرقم: ٨٣، والمنذرى فى الترغيب والترهيب، ١ / ١٣٥، الرقم: ٤٨٨.

مَلَكٍ. رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه وَأَحْمَدُ.

''حضرت ابوسعید خدری ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو شخص نماز کے ارادے سے اپنے گھر سے نکلے اور یہ دعا مانگے: ﴿اَللَّهُمَّ، إِنِّي أَسْأَلُكَ بِحَقِّ السَّائِلِيْنَ عَلَيْكَ وَأَسْأَلُكَ بِحَقِّ مَمْشَايَ هَذَا، فَإِنِّي لَمْ أَخْرُجْ أَشَرًا وَلَا بَطَرًا وَلَا رِيَاءً وَلَا سُمْعَةً وَخَرَجْتُ اتِّقَاءَ سُخْطِكَ وَابْتِغَاءَ مَرْضَاتِكَ، فَأَسْأَلُكَ أَنْ تُعِيْذَنِي مِنَ النَّارِ وَأَنْ تَغْفِرَ لِي ذُنُوْبِي إِنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ إِلَّا أَنْتَ﴾ ''اے اللہ! میں تجھ سے تیرے سائلین کے وسیلہ سے سوال کرتا ہوں اور میں تجھ سے (نماز کی طرف اٹھنے والے) اپنے قدموں کے وسیلہ سے سوال کرتا ہوں۔ بے شک میں نہ کسی برائی کی طرف چلا ہوں نہ تکبر اور غرور سے، نہ دکھاوے اور نہ کسی دنیاوی شہرت کی خاطر نکلا ہوں۔ میں تو صرف تیری ناراضگی سے بچنے کے لئے اور تیری رضا کے حصول کے لئے نکلا ہوں۔ سو میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ مجھے دوزخ کی آگ سے نجات دے، میرے گناہوں کو بخش دے۔ بے شک تو ہی گناہوں کو بخشنے والا ہے''۔ تو اللہ تعالیٰ اس کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور ستر ہزار فرشتے اس کی مغفرت کی دعا کرتے ہیں۔'' اسے امام ابن ماجہ اور احمد نے روایت کیا ہے۔

۱۱۳۱/ ۲۳۵۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِذَا انْفَلَتَتْ دَابَّةُ أَحَدِكُمْ بِأَرْضِ فُلَاةٍ فَلْيُنَادِ يَا عِبَادَ اللهِ، احْبِسُوْا عَلَيَّ، يَا عِبَادَ اللهِ، احْبِسُوا عَلَيَّ، فَإِنَّ ِللهِ فِي الْأَرْضِ حَاضِرًا سَيَحْبِسُهُ عَلَيْكُمْ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ وَأَبُوْيَعْلَى.

''حضرت عبد اللہ بن مسعود ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب تم میں سے کسی کی سواری جنگل بیاباں میں گم ہو جائے تو اس (شخص) کو (یہ) پکارنا چاہیے: اے اللہ تعالیٰ کے بندو! میری سواری پکڑا دو، اے اللہ تعالیٰ کے بندو! میری سواری پکڑا دو۔ بے

---

الحديث رقم ۲۳۵: أخرجه الطبرانی فی المعجم الكبير، ۱۰/ ۲۱۷، الرقم: ۱۰۵۱۸، ۱۷/ ۱۱۷، الرقم: ۲۹۰، وأبويعلى فی المسند، ۹/ ۱۷۷، الرقم: ۵۲۶۹، والديلمی فی مسند الفردوس، ۱/ ۳۳۰، الرقم: ۱۳۱۱، والهيثمی فی مجمع الزوائد، ۱۰/ ۱۳۲۔

شک اللہ تعالیٰ کے بہت سے (ایسے) بندے اس زمین میں ہوتے ہیں، وہ تمہیں تمہاری سواری پکڑا دیں گے۔'' اسے امام طبرانی اور ابویعلی نے روایت کیا ہے۔

۲۳٦/۱۱۳۲۔ عَنْ عَتَبَةَ بْنِ غَزْوَانَ رضی الله عنه عَنْ نَبِيِّ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم قَالَ: إِذَا أَضَلَّ أَحَدُكُمْ شَيْئًا أَوْ أَرَادَ أَحَدُكُمْ عَوْنًا وَهُوَ بِأَرْضٍ لَيْسَ بِهَا أَنِيْسٌ فَلْيَقُلْ: يَا عِبَادَ اللهِ، أَغِيْثُوْنِي يَا عِبَادَ اللهِ، أَغِيْثُوْنِي فَإِنَّ لِلّٰهِ عِبَادًا لَا نَرَاهُمْ وَقَدْ جُرِّبَ ذٰلِكَ. رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عتبہ بن غزوان رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کسی کی کوئی شے گم ہو جائے یا تم میں سے کوئی مدد چاہے اور وہ ایسی جگہ ہو کہ جہاں اس کا کوئی مدد گار بھی نہ ہو تو اسے چاہیے کہ یوں پکارے: اے اللہ تعالیٰ کے بندو! میری مدد کرو، اے اللہ تعالیٰ کے بندو! میری مدد کرو، یقیناً اللہ تعالیٰ کے ایسے بھی بندے ہیں جنہیں ہم دیکھ نہیں سکتے (لیکن وہ لوگوں کی مدد کرنے پر مامور ہیں)۔ اور (راوی بیان کرتے ہیں کہ) یہ تجربہ شدہ بات ہے۔'' اسے امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔

۲۳۷/۱۱۳۳۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: إِنَّ لِلّٰهِ خَلْقًا خَلَقَهُمْ لِحَوَائِجِ النَّاسِ، تَفْزَعُ النَّاسُ إِلَيْهِمْ فِي حَوَائِجِهِمْ أُوْلٰئِكَ الْآمِنُوْنَ مِنْ عَذَابِ اللهِ. رَوَاهُ أَبُوْ نُعَيْمٍ وَالطَّبَرَانِيُّ.

''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

---

الحديث رقم ۲۳٦: أخرجه الطبراني في المعجم الكبير، ۱۰/۲۱۷، الرقم: ۱۰۵۱۸، ۱۷/۱۱۷، الرقم: ۲۹۰، وأبويعلى في المسند، ۹/۱۷۷، الرقم: ۵۲٦۹، والديلمي في مسند الفردوس، ۱/۳۳۰، الرقم: ۱۳۱۱، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰/۱۳۲.

الحديث رقم ۲۳۷: أخرجه أبو نعيم في حلية الأولياء، ۳/۲۲۵، والطبراني في المعجم الكبير، ۱۲/۳۵۸، الرقم: ۱۳۳۳٤، والقضاعي في مسند الشهاب، ۲/۱۱۷، الرقم: ۱۰۰۷، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۳/۲٦۲، الرقم: ۳۹٦٦، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۸/۱۹۲.

بے شک اللہ تعالیٰ کے کچھ خاص بندے ایسے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں مخلوق کی حاجت روائی کے لئے خاص فرمایا ہے۔ لوگ گھبرائے ہوئے اپنی حاجتیں ان کے پاس لے کر آتے ہیں (اور وہ ان کی حاجت روائی کرتے ہیں)۔ اللہ تعالیٰ کے وہ خاص بندے عذابِ الٰہی سے امان میں ہیں۔'' اسے امام ابونعیم اور طبرانی نے روایت کیا ہے۔

١١٣٤ / ٢٣٨۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّهُ قَالَ: اسْتَقَى عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ ﷺ عَامَ الرَّمَادَةِ بِالْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ رضي الله عنهما فَقَالَ: اَللَّهُمَّ، هَذَا عَمُّ نَبِيِّكَ الْعَبَّاسُ نَتَوَجَّهُ إِلَيْكَ بِهِ فَاسْقِنَا فَمَا بَرِحُوْا حَتَّى سَقَاهُمُ اللهُ قَالَ: فَخَطَبَ عُمَرُ ﷺ النَّاسَ فَقَالَ: أَيُّهَا النَّاسُ، إِنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ كَانَ يَرَى لِلْعَبَّاسِ مَا يَرَى الْوَلَدُ لِوَالِدِهِ يُعَظِّمُهُ وَيُفَخِّمُهُ وَيُبِرُّ قَسَمَهُ فَاقْتَدُوْا أَيُّهَا النَّاسُ، بِرَسُوْلِ اللهِ فِي عَمِّهِ الْعَبَّاسِ وَاتَّخِذُوْهُ وَسِيْلَةً إِلَى اللهِ ﷻ فِيْمَا نَزَلَ بِكُمْ. رَوَاهُ الْحَاكِمُ.

وقال الشيخ تقي الدين السّبكي (٧٥٦هـ): وكذالك يجوز مثل هذا التوسّل بسائر الصّالحين، وهذا شيء لا يُنْكِرُهُ مسلم، بل مَنْ يَدِيْنُ بملة من الملل.[1]

''حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضرت عمر بن خطاب ﷺ نے عام الرمادہ (یعنی قحط و ہلاکت کے سال) میں حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ عنہما کو وسیلہ بنایا اور اللہ تعالیٰ سے بارش کی دعا مانگی۔ پھر لوگوں سے خطاب فرمایا: اے لوگو! حضور نبی

الحديث رقم ٢٣٨: أخرجه الحاكم فى المستدرك، ٣/٣٧٧، الرقم: ٥٤٣٨، وابن عبد البر فى الاستيعاب، ٣/٩٨، والسيوطى فى الجامع الصغير، ١/٣٠٥، الرقم: ٥٥٩، والذهبى فى سير أعلام النبلاء، ٢/٩٢، والعسقلانى فى فتح البارى، ٢/٤٩٧، والقسطلانى فى المواهب اللدنية، ٤/٢٧٧، والسبكى فى شفاء السقام، ١/١٢٨، والمباركفورى فى تحفة الأحوذى، ٩/٣٤٨، والمناوى فى فيض القدير، ٥/٢١٥۔

(١) أخرجه تقي الدين السبكى فى شفا السقام فى زيارة خير الأنام، ١٠/١٢٨۔

اکرم ﷺ حضرت عباس ﷺ کو ویسا ہی سمجھتے تھے جیسے بیٹا باپ کو سمجھتا ہے۔ (یعنی حضور نبی اکرم ﷺ حضرت عباس ﷺ کو بمنزلہ والد سمجھتے تھے) آپ ﷺ ان کی تعظیم و توقیر کرتے اور ان کی قسموں کو پورا کرتے تھے۔ اے لوگو! تم بھی حضرت عباس ﷺ کے بارے میں حضور نبی اکرم ﷺ کی اقتداء کرو اور انہیں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں وسیلہ بناؤ تاکہ وہ تم پر (بارش) برسائے۔'' اسے امام حاکم نے روایت کیا ہے۔

امام تقی الدین سبکی نے اس حدیث پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا: ''اس طرح اس واقعہ سے تمام صالحین کرام سے توسل کا جواز ثابت ہوتا ہے اور یہ ایسی چیز ہے جس کا مسلمانوں نے انکار نہیں کیا بلکہ ادیان میں سے کسی بھی دین کے پیروکاروں نے توسل کا انکار نہیں کیا ہے۔''

۱۱۳۵ / ۲۳۹۔ عَنْ أَبِي عَبْدِ رَبِّهِ أَنَّهُ سَمِعَ مُعَاوِيَةَ بْنَ أَبِي سُفْيَانَ رضي الله عنهما عَلَى الْمِنْبَرِ يُحَدِّثُ: أَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ رَجُلًا أَسْرَفَ عَلَى نَفْسِهِ فَلَقِيَ رَجُلًا. فَقَالَ: إِنَّ الْآخَرَ قَتَلَ تِسْعَةً وَتِسْعِيْنَ نَفْسًا كُلَّهُمْ ظُلْمًا، فَهَلْ تَجِدُ لِي مِنْ تَوْبَةٍ؟ فَقَالَ: حَدَّثْتُكَ أَنَّ اللهَ لَا يَتُوْبُ عَلَى مَنْ تَابَ كَذَبْتُكَ، هَاهُنَا قَوْمٌ يَتَعَبَّدُوْنَ، فَأْتِهِمْ تَعْبُدِ اللهَ مَعَهُمْ، فَتَوَجَّهَ إِلَيْهِمْ، فَمَاتَ عَلَى ذٰلِكَ فَاجْتَمَعَتْ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ وَمَلَائِكَةُ الْعَذَابِ فَبَعَثَ اللهُ إِلَيْهِمْ مَلَكًا فَقَالَ: قِيْسُوْا مَا بَيْنَ الْمَكَانَيْنِ، فَأَيُّهُمْ كَانَ أَقْرَبَ فَهُوَ مِنْهُمْ، فَوَجَدُوْهُ، أَقْرَبَ إِلَى دَيْرِ التَّوَّابِيْنَ بِأَنْمُلَةٍ فَغُفِرَ لَهُ. رَوَاهُ أَبُوْيَعْلَى وَالطَّبَرَانِيُّ بِإِسْنَادَيْنِ أَحَدُهُمَا جَيِّدٌ وَاللَّفْظُ لَهُ.

''حضرت ابو عبید ﷺ سے روایت ہے کہ انہوں نے حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی

---

الحديث رقم ۲۳۹: أخرجه أبويعلى في المسند، ۱۳ / ۳۴٦، الرقم: ۷۳٦۱، والطبراني في المعجم الكبير، ۱۹ / ۳٦۹، الرقم: ۸٦۷، وفي مسند الشاميين، ۱ / ۳۴۹، الرقم: ٦۰٦، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۴ / ۵۱، الرقم: ۴۷٦۸، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰ / ۲۱۲.

الله عنہما کومنبر پر یہ بات بیان کرتے ہوئے سنا کہ انہوں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: ایک آدمی نے اپنی جان پر بہت زیادہ ظلم کیا۔ پس وہ ایک شخص سے ملا اور اسے کہا: میں نے ننانوے قتل کیے ہیں۔ کیا اب بھی آپ میرے لئے کوئی توبہ کی کوئی گنجائش پاتے ہیں؟ اس آدمی نے کہا: (اگر) میں تجھے کہوں کہ اللہ تعالیٰ اس شخص کی توبہ قبول نہیں کرتا جو اس سے (سچی) توبہ کرتا ہے تو میں جھوٹا ہوں۔ پس فلاں جگہ پر کچھ لوگ ایسے ہیں جو (دن رات) اللہ تعالیٰ کی عبادت میں مشغول رہتے ہیں، ان (نیک) لوگوں کے پاس چلے جاؤ اور ان کے ساتھ مل کر اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو۔ پس اس آدمی نے ان (نیک) لوگوں کی (بستی کی) طرف جانے کا ارادہ کیا لیکن راستہ میں اس کی موت واقع ہوگئی۔ اسی جگہ رحمت کے فرشتے اور عذاب کے فرشتے جمع ہوگئے۔ (اور ان کے درمیان اس شخص کی روح لے جانے پر تکرار ہونے لگی)۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف (ثالثی کے لیے) ایک فرشتہ بھیجا اور فرمایا: دونوں جگہوں کا درمیانی فاصلہ ماپ لو، پھر جو جگہ اُس سے زیادہ قریب ہوگی وہ انہی میں سے ہوگا۔ پس جب انہوں نے جگہ ماپی تو وہ توّابین (نیک لوگوں) کی بستی سے دوسری جگہ کی نسبت چند پُورے قریب تھا۔ سو اس کی بخشش کردی گئی۔''

اس حدیث کو امام ابو یعلی اور طبرانی نے دو سندوں کے ساتھ روایت کیا ہے ان میں سے ایک جید ہے۔ اور یہ الفاظ امام طبرانی کے ہیں۔

**۱۱۳۶ / ۲۴۰۔ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ ﷺ قَالَ: بَيْنَمَا رَجُلٌ مِمَّنْ كَانَ قَبْلَكُمْ كَانَ فِي قَوْمِ كُفَّارٍ وَكَانَ فِيْمَا بَيْنَهُمْ قَوْمٌ صَالِحُوْنَ قَالَ: فَطَالَمَا كُنْتُ فِي كُفْرِي لَآتِيَنَّ هَذِهِ الْقَرْيَةَ الصَّالِحَةَ فَأَكُوْنَنَّ رَجُلًا مِنْ أَهْلِهَا فَانْطَلَقَ فَأَدْرَكَهُ الْمَوْتُ فَاحْتَجَّ فِيْهِ الْمَلَكُ وَالشَّيْطَانُ يَقُوْلُ هَذَا: أَنَا أَوْلَى بِهِ وَيَقُوْلُ هَذَا: أَنَا أَوْلَى بِهِ إِذْ قَيَّضَ اللّٰهُ بَعْضَ جُنُوْدِهِ فَقَالَ**

---

الحديث رقم ۲۴۰: أخرجه ابن أبي شيبة في المصنف، ۷ / ۶۳، الرقم: ۳۴۲۱۹، والطبراني في المعجم الكبير، ۹ / ۱۷۱، الرقم: ۸۸۵۱، و ابن راشد في الجامع، ۱۱ / ۲۸۴، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۴ / ۵۰، الرقم: ۴۷۶۶، والهيثمي في مجمع الزوائد، ۱۰ / ۲۱۳

لَهُمَا: قِيْسُوْا مَا بَيْنَ الْقَرْيَتَيْنِ فَأَيَّتُهُمَا كَانَ أَقْرَبُ إِلَيْهِمَا فَهُوَ مِنْ أَهْلِهَا فَقَاسُوْا مَا بَيْنَهُمَا فَوَجَدُوْهُ أَقْرَبُ إِلَى الْقِرْيَةِ الصَّالِحَةِ فَكَانَ مِنْهُمْ.

وَقَالَ مَعْمَرٌ: وَسَمِعْتُ مَنْ يَقُوْلُ: قَرَّبَ اللهُ إِلَيْهِ الْقَرْيَةَ الصَّالِحَةَ.

رَوَاهُ ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ وَالطَّبَرَانِيُّ مَوْقُوْفًا وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ.

''حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ موقوفاً بیان کرتے ہیں کہ ایک آدمی جو تم سے پہلے لوگوں میں سے تھا وہ کافر لوگوں میں رہتا تھا اور ان کفار کے درمیان (ایک بستی میں) کچھ صالح لوگ بھی رہتے تھے۔ اس آدمی نے کہا: جب تک میں اپنے کفر پر (ناحق) رہا رہا لیکن میں ایک نہ ایک دن ضرور اس صالح بستی کی طرف آؤں گا اور اس (صالح بستی) کے رہنے والوں میں سے ہو جاؤں گا۔ پس وہ ایک دن (صدقِ نیت کے ساتھ صالحین سے ملنے) چلا (تو راہ ہی میں) اسے موت نے آلیا۔ پس اس (کی روح لے جانے) کے بارے میں فرشتوں اور شیطان میں تکرار ہو گئی۔ ایک کہنے لگا: میں اس کا زیادہ حقدار ہوں، دوسرا کہنے لگا: میں اس کا زیادہ حقدار ہیں۔اللہ تعالیٰ نے اپنے (ملائکہ کے) لشکروں میں سے کسی فرشتے کو مامور کیا (کہ وہ ان دونوں کے پاس جا کر فیصلہ کرے)۔ پس اس فرشتے نے ان سے کہا: دونوں بستیوں کے درمیانی فاصلہ کو ماپ لو پھر یہ جس بستی کے زیادہ قریب ہو اسی کے رہنے والوں میں سے شمار کیا جائے۔ پس انہوں نے بستیوں کا درمیانی فاصلہ ماپا تو اسے قریہ صالحہ (یعنی نیک لوگوں کی بستی) کے زیادہ قریب پایا۔ پس وہ ان میں شمار ہو گیا۔''

اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ اور طبرانی نے موقوفاً روایت کیا ہے اور اس کے رجال صحیح حدیث کے رجال ہیں۔

اور امام معمر بیان کرتے ہیں: ''اور میں نے کسی کو کہتے ہوئے سنا کہ اللہ تعالیٰ نے (صالحین سے اس کی محبت کے سبب) قریہ صالحہ (نیک لوگوں کی بستی) کو اس کے قریب کر دیا تھا۔''

# فَصْلٌ فِي جَامِعِ مَنَاقِبِ الْأَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِينَ

﴿اولیاء اور صالحین کے جامع مناقب کا بیان﴾

١١٣٧ / ٢٤١۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: كَانَ رَجُلٌ يُسْرِفُ عَلَى نَفْسِهِ، فَلَمَّا حَضَرَهُ الْمَوْتُ قَالَ لِبَنِيهِ: إِذَا أَنَا مُتُّ فَاحْرِقُوْنِي، ثُمَّ اطْحَنُوْنِي، ثُمَّ ذَرُّوْنِي فِي الرِّيحِ، فَوَاللهِ، لَئِنْ قَدَرَ عَلَيَّ رَبِّي لَيُعَذِّبُنِي عَذَابًا مَا عَذَّبَهُ أَحَدًا، فَلَمَّا مَاتَ فُعِلَ بِهِ ذٰلِكَ، فَأَمَرَ اللهُ الْأَرْضَ فَقَالَ: اجْمَعِي مَا فِيْكِ مِنْهُ، فَفَعَلَتْ، فَإِذَا هُوَ قَائِمٌ، فَقَالَ: مَا حَمَلَكَ عَلَى مَا صَنَعْتَ؟ قَالَ: يَا رَبِّ خَشْيَتُكَ، أَوْ قَالَ: مَخَافَتُكَ يَا رَبِّ، فَغَفَرَ لَهُ.

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

''حضرت ابو ہریرہ ﷺ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ایک آدمی اپنی جان پر ظلم و زیادتی کرتا رہا (یعنی بہت زیادہ گناہ کرتا رہا)، جب اس کی موت کا وقت آیا تو اس نے اپنے بیٹوں سے کہا: جب میں فوت ہو جاؤں تو مجھے اچھی طرح جلا دینا، پھر (میرے جلے ہوئے جسم کو) پیس کر میری راکھ ہوا میں اُڑا دینا، اللہ رب العزت کی قسم! اگر میرے ربّ نے مجھے پکڑ لیا تو وہ مجھے ایسا عذاب دے گا کہ اس جیسا عذاب کبھی کسی کو نہ دیا ہوگا۔ جب وہ فوت ہوگیا تو اس کے ساتھ اسی طرح کیا گیا۔ اللہ تعالیٰ نے زمین کو حکم دیا: اپنے

---

الحديث رقم ٢٤١: أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب: الأنبياء، باب: أَمْ حَسِبْتَ أَنَّ أَصْحَابَ الْكَهْفِ وَالرَّقِيْمِ [ الكهف: ٩]، ٣ / ١٢٨٣، الرقم: ٣٢٩٣، ومسلم في الصحيح، كتاب: التوبة، باب: في سعة رحمة الله تعالى، وأنها سبقت غضبه، ٤ / ٢١١٠، الرقم: ٢٧٥٦، والنسائي في السنن، كتاب: الجنائز، باب: أرواح المؤمنين، ٤ / ١١٢، الرقم: ٢٠٧٩۔ ٢٠٨٠، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: ذكر التوبة، ٢ / ١٤٢١، الرقم: ٤٢٥٥، ومالك في الموطأ، كتاب: الجنائز، باب: جامع الجنائز، ١ / ٢٤٠، الرقم: ٥٧٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٢ / ٢٦٩، الرقم: ٧٦٣٥۔

اندر موجود اس کے (بکھرے ہوئے ذرّات) جمع کر دے، اس نے تمام ذرّات جمع کر دیئے تو وہ (مکمل جسم کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے سامنے) کھڑا ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: تمہیں اس کاروائی پر کس چیز نے آمادہ کیا تھا؟ اس نے کہا: اے میرے رب! تیرے خوف نے۔ تو اللہ تعالیٰ نے اسے بخش دیا۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**۱۱۳۸ / ۲۴۲۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَقُوْلُ لِلْمَرِيْضِ: بِسْمِ اللهِ، تُرْبَةُ أَرْضِنَا، وَرِيْقَةُ بَعْضِنَا، يُشْفَى سَقِيْمُنَا، بِإِذْنِ رَبِّنَا. مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ.**

''حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ مریض کے لئے فرمایا کرتے تھے: اللہ رب العزت کے نام سے (شفاء طلب کر رہا ہوں)، ہماری زمین کی مٹی اور بعض کے لعاب سے اللہ تعالیٰ کے حکم سے ہمارے مریض کو شفا ملتی ہے۔'' یہ حدیث متفق علیہ ہے۔

**۱۱۳۹ / ۲۴۳۔ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: قَالَ اللهُ عزوجل: إِذَا أَحَبَّ عَبْدِي لِقَائِي أَحْبَبْتُ لِقَاءَ هُ وَإِذَا كَرِهَ لِقَائِي كَرِهْتُ**

الحديث رقم ۲۴۲: أخرجه البخاري فی الصحيح، کتاب: الطب، باب: رُقْيَةِ النَّبِي ﷺ، ۵ / ۲۱۶۸، الرقم: ۵۴۱۴، ومسلم فی الصحيح، کتاب: السلام، باب: استحباب الرقية من العين والنملة والحملة والنظرة، ۴ / ۱۷۲۴، الرقم: ۲۱۹۴، وأبو داود فی السنن، کتاب: الطب، باب: کيف الرقی، ۴ / ۱۲، الرقم: ۳۸۹۵، والنسائی فی السنن الکبری، ۴ / ۳۶۸، الرقم: ۷۵۵۰، وابن ماجه فی السنن، کتاب: الطب، باب: ما عوذ به النبی ﷺ وما عوذ به، ۲ / ۱۱۶۳، الرقم: ۳۵۲۱، وأحمد بن حنبل فی المسند، ۶ / ۹۳، الرقم: ۲۴۶۶۱.

الحديث رقم ۲۴۳: أخرجه البخاري في الصحيح، کتاب: التوحيد، باب: قول الله تعالی: يريدون أن يبدلوا کلام الله، ۶ / ۲۷۲۵، الرقم: ۷۰۶۵، والنسائي في السنن، کتاب: الجنائز، باب: فيمن أحب لقاء الله، ۴ / ۱۰، الرقم: ۱۸۳۵، ومالك في الموطأ، ۱ / ۲۴۰، الرقم: ۵۶۹، و ابن حبان في الصحيح، ۲ / ۸۴، الرقم: ۳۶۳، وأحمد بن حنبل في المسند، ۲ / ۴۱۸، الرقم: ۹۴۰۰، والديلمي في مسند الفردوس، ۳ / ۱۷۲، الرقم: ۴۴۶۰، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۴ / ۱۷۲، الرقم: ۵۲۹۸.

لِقَاءَهُ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَمَالِكٌ.

’’حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے فرمایا: جب میرا بندہ مجھ سے ملنا پسند کرتا ہے تو میں بھی اس سے ملنا پسند کرتا ہوں اور جب وہ میری ملاقات کو ناپسند کرتا ہے تو میں بھی اس کی ملاقات کو ناپسند کرتا ہوں۔‘‘

اسے امام بخاری، نسائی اور مالک نے روایت کیا ہے۔

۱۱۴۰ / ۲۴۴۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: مَنْ أَحَبَّ لِقَاءَ اللهِ، أَحَبَّ اللهُ لِقَاءَهُ، وَمَنْ كَرِهَ لِقَاءَ اللهِ، كَرِهَ اللهُ لِقَاءَهُ، فَقُلْتُ: يَا نَبِيَّ اللهِ، أَكَرَاهِيَةَ الْمَوْتِ؟ فَكُلُّنَا نَكْرَهُ الْمَوْتَ، فَقَالَ: لَيْسَ كَذٰلِكَ وَلٰكِنَّ الْمُؤْمِنَ إِذَا بُشِّرَ بِرَحْمَةِ اللهِ وَرِضْوَانِهِ وَجَنَّتِهِ، أَحَبَّ لِقَاءَ اللهِ، فَأَحَبَّ اللهُ لِقَاءَهُ، وَإِنَّ الْكَافِرَ إِذَا بُشِّرَ بِعَذَابِ اللهِ وَسَخَطِهِ، كَرِهَ لِقَاءَ اللهِ، وَكَرِهَ اللهُ لِقَاءَهُ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ.

’’حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو شخص اللہ تعالیٰ سے ملاقات کو پسند کرتا ہے اللہ تعالیٰ بھی اس سے ملاقات کو پسند فرماتا ہے اور جو شخص اللہ تعالیٰ سے ملاقات کو ناپسند کرتا ہے اللہ تعالیٰ بھی اس سے ملاقات ناپسند فرماتا ہے۔ میں نے عرض کیا: یا نبی اللہ! کیا موت کی ناپسندیدگی (اللہ تعالیٰ سے ملاقات کی ناپسندیدگی ہے؟) تو ہم میں سے ہر شخص (طبعًا) موت کو ناپسند کرتا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: یہ بات نہیں ہے، لیکن جب مومن کو اللہ تعالیٰ کی رحمت، رضا اور جنت کی بشارت دی جائے تو وہ اللہ تعالیٰ سے ملاقات کو پسند کرتا ہے اور کافر کو جب اللہ تعالیٰ کے عذاب اور اس کی ناراضگی کی خبر دی جائے تو وہ اللہ تعالیٰ سے ملاقات کو ناپسند کرتا ہے سو اللہ تعالیٰ بھی اس سے ملاقات کو ناپسند کرتا

---

**الحديث رقم ۲۴۴:** أخرجه مسلم في الصحيح، كتاب: الذكر والدعاء والتوبة والاستغفار، باب: من أحب لقاء الله أحب الله لقاءه و من كره لقاء الله كره الله لقاءه، ۴ / ۲۰۶۵، الرقم: ۲۶۸۴، والمنذري في الترغيب والترهيب، ۴ / ۱۷۱، الرقم: ۵۲۹۷۔

ہے۔'' اسے امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

١١٤١ / ٢٤٥۔ عَنْ بُرَيْدَةَ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ يُعَلِّمُهُمْ إِذَا خَرَجُوْا إِلَى الْمَقَابِرِ فَكَانَ قَائِلُهُمْ يَقُوْلُ ......وَفِي رِوَايَةِ زُهَيْرٍ: اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ أَهْلَ الدِّيَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُسْلِمِيْنَ. وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللهُ، لَلَاحِقُوْنَ. أَسْأَلُ اللهَ لَنَا وَلَكُمُ الْعَافِيَةَ. رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَأَحْمَدُ وَابْنُ حِبَّانَ.

''حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ انہیں (زیارتِ قبور کے آداب) سکھایا کرتے تھے کہ جب وہ قبور کی زیارت کے لئے جائیں تو ان میں سے کہنے والا کہے: ...... اور حضرت زہیر کی روایت میں ہے: اے مومن اہلِ قبور! تم پر سلامتی ہو اور اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا تو ہم بھی ضرور بالضرور تم سے ملنے والے ہیں۔ ہم اللہ تعالیٰ سے اپنے لئے اور تمہارے لئے عافیت کے طلب گار ہیں۔'' اسے امام مسلم، احمد اور ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

١١٤٢ / ٢٤٦۔ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها في رواية طويلة: قَالَتْ: قُلْتُ: كَيْفَ أَقُوْلُ لَهُمْ يَا رَسُوْلَ اللهِ؟ (تَعْنِي فِي زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ) قَالَ: قُوْلِي: اَلسَّلَامُ عَلَى أَهْلِ الدِّيَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُسْلِمِيْنَ، وَيَرْحَمُ اللهُ الْمُسْتَقْدِمِيْنَ مِنَّا وَالْمُسْتَأْخِرِيْنَ، وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللهُ بِكُمْ لَلَاحِقُوْنَ.
رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَالنَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ.

---

الحديث رقم ٢٤٥: أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: الجنائز، باب: ما يقال عند دخول القبور والدعاء لأهلها، ٢ / ٦٧١، الرقم: ٩٧٥، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٥ / ٣٥٣، الرقم: ٢٣٠٣٥، وابن حبان فى الصحيح، ٧ / ٤٤٥، الرقم: ٣١٧٣، والرويانى فى المسند، ١ / ٦٧، الرقم: ١٥، والبيهقى فى السنن الكبرى، ٤ / ٧٩، الرقم: ٧٠٠٥.

الحديث رقم ٢٤٦: أخرجه مسلم فى الصحيح، كتاب: الجنائز، باب: ما يقال عند دخول القبر والدعاء لأهلها، ٢ / ٦٦٩، الرقم: ٩٧٤، والنسائى فى السنن، كتاب: الجنائز، باب: الأمر بالاستغفار للمؤمنين، ٤ / ٩١، الرقم: ٢٠٣٧، وأحمد بن حنبل فى المسند، ٦ / ٢٢١، الرقم: ٢٥٨٩٧، وعبد الرزاق فى المصنف، ٣ / ٥٧٦، الرقم: ٦٧٢٢.

''حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا ایک طویل روایت میں بیان کرتی ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ سے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں زیارتِ قبور کے وقت اہلِ قبور سے کس طرح مخاطب ہوا کروں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: یوں کہا کرو، اے مومن اہلِ قبور! تم پر سلامتی ہو، اللہ تعالیٰ ہمارے اگلے اور پچھلے لوگوں پر رحم فرمائے اور اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا تو ہم بھی تمہیں ملنے والے ہیں۔'' اسے امام مسلم، نسائی اور احمد نے روایت کیا ہے۔

**١١٤٣ / ٢٤٧ ـ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِذَا قُبِّرَ الْمَيِّتُ أَوْ قَالَ أَحَدُكُمْ، أَتَاهُ مَلَكَانِ أَسْوَدَانِ أَزْرَقَانِ، يُقَالُ لِأَحَدِهِمَا: الْمُنْكَرُ، وَالآخَرُ: النَّكِيْرُ، فَيَقُوْلَانِ: مَا كُنْتَ تَقُوْلُ فِي هَذَا الرَّجُلِ؟ فَيَقُوْلُ: مَا كَانَ يَقُوْلُ: هُوَ عَبْدُ اللهِ وَرَسُوْلُهُ، أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُوْلُهُ، فَيَقُوْلَانِ: قَدْ كُنَّا نَعْلَمُ أَنَّكَ تَقُوْلُ هَذَا، ثُمَّ يُفْسَحُ لَهُ فِي قَبْرِهِ سَبْعُوْنَ ذِرَاعًا فِي سَبْعِيْنَ، ثُمَّ يُنَوَّرُ لَهُ فِيْهِ، ثُمَّ يُقَالُ لَهُ: نَمْ، فَيَقُوْلُ: أَرْجِعُ إِلَى أَهْلِي فَأُخْبِرُهُمْ؟ فَيَقُوْلَانِ: نَمْ كَنَوْمَةِ الْعَرُوْسِ الَّذِي لَا يُوْقِظُهُ إِلَّا أَحَبُّ أَهْلِهِ إِلَيْهِ، حَتَّى يَبْعَثَهُ اللهُ مِنْ مَضْجِعِهِ ذَلِكَ وَإِنْ كَانَ مُنَافِقًا قَالَ: سَمِعْتُ النَّاسَ يَقُوْلُوْنَ فَقُلْتُ مِثْلَهُ لَا أَدْرِي فَيَقُوْلَانِ: قَدْ كُنَّا نَعْلَمُ أَنَّكَ تَقُوْلُ ذَلِكَ، فَيُقَالُ لِلْا َرْضِ الْتَئِمِي عَلَيْهِ فَتَلْتَئِمُ عَلَيْهِ فَتَخْتَلِفُ فِيْهَا أَضْلَاعُهُ فَلَا يَزَالُ فِيْهَا مُعَذَّبًا حَتَّى يَبْعَثَهُ اللهُ مِنْ مَضْجَعِهِ ذَلِكَ.** رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَحَسَّنَهُ وَابْنُ حِبَّانَ.

---

**الحديث رقم ٢٤٧: أخرجه الترمذي فى السنن، كتاب: الجنائز عن رسول الله ﷺ، باب: ما جاء فى عذاب القبر، ٣/ ٣٨٣، الرقم: ١٠٧١، وابن حبان فى الصحيح، ٧/ ٣٨٦، الرقم: ٣١١٧، وابن أبي شيبة فى المصنف، ٣/ ٥٦، الرقم: ١٢٠٦٢، وابن أبي عاصم فى السنة، ٢/ ٤١٦، الرقم: ٨٦٤، والمنذرى فى الترغيب والترغيب، ٤/ ١٩٩، الرقم: ٥٣٩٩، والمبارکفورى فى تحفة الأحوذى، ٤/ ١٥٦، والمناوى فى فيض القدير، ٢/ ٣٣١.**

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب میت کو یا (فرمایا:) تم میں سے کسی ایک (وفات پاجانے والے) کو قبر میں داخل کیا جاتا ہے تو اس کے پاس سیاہ رنگ کے نیلگوں آنکھوں والے دو فرشتے آتے ہیں۔ ایک کا نام منکر اور دوسرے کا نام نکیر ہے۔ وہ دونوں اس میت سے پوچھتے ہیں۔ اس عظیم ہستی (رسولِ مکرم ﷺ) کے بارے میں تو کیا کہتا تھا؟ وہ شخص وہی بات کہتا ہے جو دنیا میں کہا کرتا تھا کہ وہ اللہ تعالیٰ کے بندے اور رسول ہیں۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں اور بیشک حضور نبی اکرم ﷺ اس کے (خاص) بندے اور رسول ہیں۔ وہ کہتے ہیں: ہمیں معلوم تھا کہ تو یہی کہے گا۔ پھر اس کی قبر کو لمبائی و چوڑائی میں ستر ستر ہاتھ کشادہ کر دیا جاتا ہے اور نور سے بھر دیا جاتا ہے۔ پھر اسے کہا جاتا ہے: (آرام سے) سو جا، وہ کہتا ہے: میں واپس جاکر اپنے گھر والوں کو بتا آؤں۔ وہ کہتے ہیں: نہیں۔ (نئی نویلی) دلہن کی طرح سو جاؤ جسے گھر والوں میں سے جو اسے محبوب ترین ہوتا ہے وہی اٹھاتا ہے۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ (روزِ محشر) اُسے اس کی خواب گاہ سے اٹھائے گا۔ اگر وہ شخص منافق ہو تو (سوالات کے نتیجے میں) کہے گا: میں نے ایسا ہی کہا جیسا میں نے لوگوں کو کہتے ہوئے سنا، میں نہیں جانتا (وہ صحیح تھا یا غلط)۔ پس وہ دونوں فرشتے کہتے ہیں: ہم جانتے تھے کہ تم ایسا ہی کہو گے۔ پس زمین سے کہا جائے گا کہ اس پر مِل جا۔ پس وہ اس پر اکٹھی ہو جائے گی یہاں تک کہ اس کی پسلیاں ایک دوسری میں داخل ہو جائیں گی۔ وہ مسلسل عذاب میں مبتلا رہے گا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ روزِ قیامت اسے اس کی قبر سے اٹھائے گا۔'' اسے امام ترمذی اور ابن حبان نے روایت کیا اور حسن قرار دیا۔

١١٤٤ / ٢٤٨۔ عَنْ أَبِي حَنِيْفَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ

الحديث رقم ٢٤٨: أخرجه الموفق في مناقب الإمام الأعظم أبي حنيفة، ١ / ٣٦، والترمذي في السنن، كتاب: الزهد عن رسول الله ﷺ، باب: في التوكل على الله، ٤ / ٥٧٣، الرقم: ٢٣٤٤، وابن ماجه في السنن، كتاب: الزهد، باب: التوكل واليقين، ٢ / ١٣٩٤، الرقم: ٤١٦٤، وأحمد بن حنبل في المسند، ١ / ٣٠، ٥٢: ٥ / ٢٢٩، والطيالسي في المسند، ١ / ١١، الرقم: ٥١، والحميدي في المسند، ١ / ١٨١، الرقم: ٣٦٩، وأبو يعلى في المسند، ١ / ٢١٢، الرقم: ٢٤٧، والشيباني في الآحاد والمثاني، ٤ / ٢٢٩، الرقم: ٢٢١٣، والقضاعي في مسند الشهاب، ٢ / ٣١٩، الرقم: ١٤٤٤۔

مَالِكٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وآله وسلم: مَنْ قَالَ لَا إِلَـهَ إِلَّا اللّٰهُ خَالِصًا مُخْلِصًا بِهَا قَلْبَهُ دَخَلَ الْجَنَّةَ، وَلَوْ تَوَكَّلْتُمْ عَلَى اللهِ حَقَّ تَوَكُّلِهِ لَرُزِقْتُمْ كَمَا تُرْزَقُ الطَّيْرُ تَغْدُوْ خِمَاصًا وَتَرُوْحُ بِطَانًا.

رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَه.

’’حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا: انہوں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا: فرمایا: جو شخص خلوصِ دل کے ساتھ ﴿ لَا إِلَـهَ إِلَّا اللّٰهُ ﴾ کہتا ہے وہ جنت میں داخل ہوگا اور اگر تم نے اللہ تعالیٰ پر اس طرح توکل کیا جس طرح توکل کرنے کا حق ہے تو تمہیں اس طرح رزق دیا جائے گا جس طرح پرندوں کو رزق دیا جاتا ہے وہ صبح خالی پیٹ نکلتے ہیں اور شام کو شکم سیر ہو کر (اپنے گھروں کو) لوٹتے ہیں۔‘‘

اسے امام ابوحنیفہ، ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

١١٤٥/ ٢٤٩۔ عَنْ أَبِي حَنِيْفَةَ رضي الله عنه عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وآله وسلم: أَنَّهُ قَالَ: اَلدَّالُ عَلَى الْخَيْرِ كَفَاعِلِهِ.

رَوَاهُ أَبُوْ حَنِيْفَةَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ.

’’حضرت ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے

---

الحديث رقم ٢٤٩: أخرجه الخوارزمي في جامع المسانيد للإمام أبي حنيفة، ١/ ٨٥، وأبونعيم الأصبهاني في مسند أبي حنيفة برواية أبي حنيفة من ثلاثياته عن بريدة رضي الله عنه، ١/ ١٥٠، ١٥١، والروياني في المسند برواية أبي حنيفة من ثلاثياته عن بريدة رضي الله عنه، ١/ ٦٣، الرقم: ٦، والترمذي في السنن، كتاب: العلم عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، باب: ما جاء الدال على الخير كفاعله، ٥/ ٤١، رقم: ٢٦٧٠، وأحمد بن حنبل في المسند، ٥/ ٣٥٧، وأبو يعلى في المسند، ٧/ ٢٧٥، الرقم: ٤٢٩٦، والبزار في المسند، ٥/ ١٥٠، الرقم: ١٧٤٢، والطبراني في المعجم الأوسط، ٣/ ٣٤، الرقم: ٢٣٨٤، وفي المعجم الكبير، ١٧/ ٢٢٨، الرقم: ٦٣١، ٦٣٢، والقضاعي في مسند الشهاب، ١/ ٨٥، الرقم: ٨٦، وأبو بكر الإسماعيلي في معجم شيوخ أبي بكر، ١/ ٤٦٦، والصيداوي في معجم الشيوخ، ١/ ١٨٤.

